بادشاہوں اور امیروں کے یہاں پانی رکھنے اور پلانے والا خاص معتبر آدمی مقرر ہوتا ہے (۲) چمکیلا صاف (۳) تیز دھار کا ہتھیار (۴) مجازاً خوبصورت ؛

آب دار خانہ (آب۔دار۔خا۔نہ) (ف) مذکر۔ پانی رکھنے کا مکان ؛

آب داری (آب۔دا۔ری) (ف) مونث (۱) آبدار خانے کی خدمت (۲) جلا (۳) باڑھ (۴) تیزی (۵) چمک دمک (۶) خوبی۔ عزت ؛

آب داری دینا (ف) (۱) چمکانا۔ پالش کرنا (۲) اوزار پر پانی چڑھانا ؛

آب دست (آب۔دست) (ف) مونث۔ (۱) استنجا۔ طہارت (۲) پاکیزگی جو پانی سے کی جائے ؛

آب دست کرنا یا لینا (ف) استنجا کرنا۔ قضائے حاجت کے بعد بدن دھونا ؛

آب دیدہ (آب۔دی۔دہ) (ف) مذکر۔ آنسو ؛

آبدیدہ (آ۔ب۔دی۔دہ) (ف) مذکر (۱) وہ شخص جس کی آنکھیں ڈبڈبائی ہوئی ہوں (۲) جو چیز پانی پڑنے سے خراب ہو گئی ہو ؛

آبدیدہ رہنا (ف) چشم پرنم رہنا۔ آنکھوں میں آنسو بھرے رہنا۔ غمگین رہنا ؛

آب در (آ۔ب۔در) (ف) مونث۔ موتی کی چمک ؛

آب دینا (ف) (۱) چھری چاقو۔ تلوار وغیرہ کو تیز کرنا۔ (۲) چمکانا۔ جلا دینا۔ صیقل کرنا۔ سان پر رکھنا ؛

آب رواں (آ۔ب۔رواں) (ف) مذکر۔ بہتا ہوا پانی۔ جاری پانی (۲) جالی کی قسم کا ایک نہایت باریک کپڑا ؛

آب رحمت (آ۔ب۔رح۔مت) (ف۔ع) (۱) مہربانی کا پانی۔ مینہ (۲) بخشش۔ معافی ؛

آب زن (آ۔ب۔زن) (ف) وہ برتن جس میں دوا کا پانی بھر کر مریض کو پانی میں بٹھاتے ہیں کہ مریض گردن تک پانی میں رہے۔ ٹب ؛

آب زن کرنا (ف) دوا کے پانی میں بٹھانا ؛

آب زر (آ۔ب۔زر) (ف) مذکر۔ سونے کا پانی۔ پانی جو ملمع۔ نقاشی۔ کاغذ۔ چمڑے وغیرہ پر لکھنے کے کام آتا ہے ؛

آب زلال (آ۔ب۔زلال) (ف۔ع) مذکر (۱) صاف شفاف اور میٹھا پانی۔ ٹھنڈا ہوا پانی ؛

آب زمزم (آ۔ب۔زم۔زم) (ف۔ع) مذکر۔ مکہ معظمہ کا ایک خاص چشمہ جو وہاں حضرت اسمٰعیل کے لئے جاری ہوا تھا۔ اور آج تک کنوئیں کی شکل میں موجود ہے ؛

آبشار (آب۔شار) (ف) مونث۔ جھرنا۔ وہ جگہ جہاں پانی اوپر سے نیچے گرتا ہے ؛

آب شور (آ۔ب۔شور) (ف) مذکر۔ کھاری پانی۔ سمندر کا پانی۔ نمکین پانی ؛

آب شورہ (آب۔شو۔رہ) (ف) مذکر۔ شورے میں ٹھنڈا کیا ہوا پانی ؛

آبکار (آب۔کار) (ف) مذکر۔ شراب کھینچنے اور بیچنے والا۔ کلال۔ مے فروش۔ بادہ فروش ؛

آبکاری (آب۔کا۔ری) (ف) مونث (۱) وہ کارخانہ جس میں شراب کھینچی اور بیچی جاتی ہے۔ (۲) کلال خانہ۔ شراب کی دکان (۳) شراب کا اہتمام کرنے والا محکمہ ؛

آب کوثر (آ۔ب۔کو۔ثر) (ف۔ع) مذکر۔ بہشت کا حوض کوثر یا اس کا پانی ؛

آب گریہ (آب۔گر۔یہ) (ف) مذکر۔ آنسو۔ اشک ؛

آب گوشت (آ۔ب۔گو۔شت) (ف) مذکر۔ گوشت کا شوربا۔ گوشت کا پانی ؛

آبگوں (آب۔گوں) (ف) (۱) پانی کے رنگ کا۔ آسمانی۔ نیلا (۲) مذکر۔ آسمان (۳) شیشہ (۴) برف (۵) چمکیلی تلوار (۶) خوارزم کا ایک دریا ؛

آبگینہ (آب۔گی۔نہ) (ف) مذکر۔ کانچ۔ شیشہ۔ بلور ؛

آبگینۂ فانوس (ف) مذکر۔ لالٹین کا شیشہ ؛

آب میں مت جانا (ف) دیکھو "آب نہ رہنا" ؛

آب مروارید (آ۔ب۔مر۔وا۔رید) (ف) مونث۔ موتی کی چمک ؛

آبنائے (آ۔ب۔نا۔ئے) (ف) مونث۔ پانی کا وہ تنگ حصہ جو دو بڑے پانیوں کو آپس میں ملا دے۔ جیسے آبنائے باسفورس ؛

آب ندامت (آ۔ب۔ندا۔مت) (ف۔ع) مذکر۔ شرم کا پانی۔ شرم اور غیرت سے آنے والا پسینہ ؛

آب نادیدہ موزہ کشیدہ (ف) مثل۔ پانی دیکھے بغیر موزہ اتارنا۔ کسی خطرے میں مبتلا ہوتے سے پہلے [illegible] کرنا ؛

آب نقرہ (آ۔ب۔نق۔رہ) (ف۔ع) مذکر (۱) چاندی کا پانی (۲) چاندی کا ملمع یا گلٹ یا قلعی جو کاغذ اور

چمڑے پر لکھنے کے کام بھی آتا ہے ؛

**آب نہ رہنا** (و) (۱) بے رونق ہو جانا (۲) ہتھیار کُند ہو جانا (۳) بے عزت ہو جانا (۴) قلعی اتر جانا ؛

**آبِ نَے** (آ-بِ-نَے) (ف) مؤنث - حقّے کی وہ نلی جس کے ایک سرے پر چلم رکھتے ہیں اور دوسرا پانی میں ڈوبا رہتا ہے ؛

**آبِ نیساں** (آ-بِ-نَے-سَاں) (ف) مذکر - موسم بہار کی بارش (و) نیساں ، ساتویں رُومی مہینے کا نام ہے جو ہندی مہینے پھاگن اور چیت کے مطابق ہوتا ہے اس مہینے میں جو پانی برستا ہے - اُسے آبِ نیساں کہتے ہیں - مشہور ہے کہ اس کے قطروں سے سیپ میں موتی - بانس میں بنسلوچن یعنی تباشیر اور گائے کے سینگ میں گورُوچن بنتا ہے ؛

**آب و تاب** (آ-بُ-تاب) (ف) مؤنث (۱) چمک دمک (۲) حسن و خوبی ؛

**آب و خور** (آ-بُ-خُر) (ف) (۱) پینا کھانا (۲) اَن جل - رزق - دانہ - پانی ؛

**آب و دانہ** (آ-بُ-دا-نہ) (ف) مذکر (۱) کھانا پینا - (۲) رزق - خوراک ؛

**آب و دانہ اُٹھنا** (و) دانہ پانی ہو چکنا - رزق ختم ہو جانا - سفر پیش آنے - نوکری چھوٹنے اور مرنے پر بولتے ہیں ؛

**آب و رنگ** (آ-بُ-رنگ) (ف) مذکر (۱) آب و تاب رونق (۲) رنگ رُوپ ؛

**آب و گِل** (آ-بُ-گِل) (ف) مؤنث (۱) پانی اور مٹی - (۲) سرشت - خمیر - وہ عناصر جن سے خدا نے دنیا اور اس کی چیزیں بنائی ہیں ؛

**آب و نمک** (آ-بُ-نمک) (ف) مذکر (۱) مزہ - ذائقہ (۲) نمک - مرچ ؛

**آب و ہوا** (آ-بُ-ہوَا) (ف) مؤنث (۱) پانی اور ہوا (۲) رُت - موسم - رنگ ڈھنگ ؛

**آب و ہوا راس آنا** (و) آب و ہوا کا طبیعت سے موافقت کرنا - آب و ہوا کا مزاج کے موافق ہونا ؛

**آبِ ہِند** (آ-بِ-ہِند) (ف) مذکر - دریائے سندھ ؛

**آبی** (آ-بی) (ف) (۱) پانی میں رہنے والا (۲) پھیکا - بے مزہ (۳) مؤنث - تری زمین (۴) نیلگوں ہلکا نیلا رنگ (۵) مؤنث - ایک قسم کی روٹی جو گھی یا پلیتھن کی بجائے پانی لگا کر تیار کی جاتی ہے ؛

**آبی بُرج** (و) مذکر - نجوم والوں نے آسمان کے بارہ برجوں کو چار حصوں یعنی آبی - بادی - آتشی - خاکی خواص پر تقسیم کیا ہے اور ایک ایک حصے میں تین تین برج قائم کئے ہیں - چنانچہ آبی برج میں سرطان عقرب - حوت یعنی کرکٹ - برچھک - مین کے آبی خواص بتائے ہیں ؛

**آبی حرف** (و) مذکر - جفر کے قاعدے سے ابجد کے سات حروف ح - ز - ت - س - ق - ث - ظ کو آبی خواص والا بتایا گیا ہے ؛

**آبیار** (آ-ب-یار) (ف) مذکر - پانی دینے والا - سینچنے والا - پلیوا کرنے والا ؛

**آبیاری** (آ-ب-یا-ری) (ف) مؤنث - باغوں اور کھیتوں کو پانی دینا - سینچنا - پلیوا کرنا ؛

**آبا** (آ-با) (ع) مذکر (۱) اَب کی جمع (۲) باپ دادا - (۳) اگلی پیڑھیاں ؛

**آبا و اجداد** (ع) مذکر - باپ دادا - اب وجد کی جمع ؛

**آبائی** (ع) (۱) باپ دادا کی طرف منسوب (۲) جدّی پیشہ - خدمت - خطاب - جائداد کے متعلق بولا جاتا ہے ؛

**آبائے عُلوی** (ع) مذکر (لغوی معنی) عالی مرتبہ بزرگ - (۲) (مجازاً) نو آسمان یا سات سیاروں سے مراد ہے ؛

**آباد** (آ-باد) (ف) (۱) بھرپور - آدمیوں سے بسا ہوا - معمور - پُر (۲) پھلا پھولا - سرسبز - شاداب (۳) خوش حال - پُر رونق ؛

**آبادانی** (ف) مؤنث (۱) بستی (۲) چہل پہل (۳) آراستگی - رونق ؛

**آبادکار** (ف) مذکر - وہ شخص جو ویران یا غیر مزروعہ زمین کو پہلے جا کر آباد کرے ؛

**آباد کرنا** (و) رونق دینا - بسانا - معمور کرنا (۲) کاشت کرنا ؛

**آبادی** (ف) مؤنث (۱) بستی (۲) چہل پہل - رونق (۳) آرام - چین - معمورہ - پورہ (۴) کھیڑہ - کھرہ - دِہ - قصبہ - گاؤں - اُجاڑ کی ضد ؛

**آبان** (آ-بان) (ف) مذکر (۱) آٹھواں شمسی مہینہ (۲) شمسی مہینے کا دسواں دن (۳) لوہے کا فرشتہ ؛

**آبرو** (آب-رُوْ) (ف) مؤنّث (۱) قدر و منزلت۔ پت۔ عزّت و حرمت (۲) ناموس۔ عصمت (۳) چہرے کی چمک۔ پیشانی کی دمک۔ منہ کا نور (۴) اعتبار (۵) شرم ٭

**آبرو اُتارنا** (ہ) رسوا کرنا۔ ذلیل کرنا۔ بے عزّت کرنا ٭

**آبرو بنانا** (ہ) (۱) عزّت پیدا کرنا۔ اعتبار پیدا کرنا۔ (۲) حیثیّت درست کرنا ٭

**آبرو پر پانی پھیر دینا** (ہ) (۱) بے عزّت اور ذلیل کرنا (۲) بے عصمت کرنا ٭

**آبرو پر حرف آنا** (ہ) عزّت کو نقصان پہنچنا۔ حرمت میں کمی آنا ٭

**آبرو جا کے نہیں آتی** (ہ) مقولہ۔ عزّت جا کر واپس نہیں آتی۔ بدنامی کے بعد نیک مشہور ہونا مشکل ہے ٭

**آبرو جگ میں رہے تو بادشاہی جانیئے** (ہ) مثل۔ دنیا میں آبرو کے ساتھ زندہ رہنا بادشاہی کے برابر ہے ٭

**آبرو خاک میں ملا دینا** (ہ) بے عزّت و حرمت کرنا (۲) عصمت و ناموس کو برباد کرنا ٭

**آبرو رکھنا** (ہ) عزّت۔ آبرو اور ناموری کو قائم رکھنا۔ پت بنائے رکھنا ٭

**آبرو ریزی** (ف) مؤنّث۔ بے عزّتی۔ بے توقیری ٭

**آبرو کے پیچھے پڑنا** (ہ) عزّت و حرمت کا دشمن ہونا۔ کسی کی عزّت کھونے کے درپے ہونا ٭

**آبرو کھونا** (ہ) عزّت برباد کرنا۔ حرمت گنوانا۔ پت کھونا ٭

**آبرو میں بٹہ لگانا** (ہ) اعتبار اور ساکھ کھو دینا۔ عزّت میں دھبا لگانا ٭

**آبریز** (آب-رِیْز) (ف) مؤنّث (۱) پانی گرنے کی جگہ (۲) دوات میں پانی ڈالنے کی چمچی ٭

**آبلا گلے پڑ** (ہ) مثل۔ خود بخود مصیبت میں پھنسنا۔ آپ جھگڑا مول لینا ٭

**آبلہ** (آب-لَہ) (ف) مذکّر۔ چھالا۔ پھپھولا۔ تبخالہ ٭

**آبلہ پا** (ف) (۱) پاؤں کا چھالا (۲) وہ شخص جس کے پاؤں میں چھالے پڑ گئے ہوں ٭

**آبلہ پائی** (ف) مؤنّث۔ تھکن۔ ماندگی۔ پاؤں کے چھالے ٭

**آبلۂ فرنگ** (ف) مذکّر۔ آتشک۔ بادِ فرنگ۔ گرمی ٭

**آبنوس** (آب-نُوْس) (ع) مذکّر۔ ایک مشہور درخت کا نام جس کی لکڑی سخت۔ وزنی اور سیاہ رنگ کی ہوتی ہے ٭

**آبنوس کا کندہ** (ہ) مذکّر (۱) آبنوس کی لکڑی کا موٹا پورا (۲) مجازاً موٹے اور کالے آدمی کو بھی کہتے ہیں (۳) (صفت) سیاہ فام۔ کالا بھجنگا۔ کالا کلوٹا ٭

**آبنوسی** (ہ) (۱) آبنوس کا بنا ہوا (۲) کالا۔ وہ شے جس کا رنگ نہایت کالا ہو۔ اُسے آبنوسی کہتے ہیں ٭

**آپنی سرا اپنے چھوڑ پرائی آس** (ہ) مثل۔ مصیبت پڑ جاوے تو پر دوسروں سے اُمید نہ رکھنی چاہیئے ٭

**آبو** (آ-بُوْ) (ہ) مذکّر۔ راجپوتانہ کا ایک پہاڑ اور قصبہ ٭

**آبیانہ** (ف) مذکّر۔ پانی کا محصول۔ وہ رقم جو محکمہ نہر کھیتوں میں پانی دینے کے بدلے وصول کرتا ہے ٭

**آبے سو نہئے تیری باری۔ کان چھوڑ کنپٹی ماری** کسی کام میں لگاتار ناکام رہ کر آخری تدبیر کے وقت کہتے ہیں ٭

**آبے لونڈے جابے لونڈے کرنا** (ہ) محاورہ۔ پھرانا۔ دوڑانا۔ ہیرا پھیری کرنا۔ وقت گزاری کرنا ٭

**آ بیل مجھے مار** (ہ) خواہ مخواہ جھگڑے میں پڑنا۔ اپنے ہاتھوں آپ مصیبت میں پھنسنا۔ لڑائی مول لینا ٭

# آ-پ

**آپ** (آ-پْ) (ہ) ضمیر (۱) خود۔ اپنی ذات سے (۲) ذاتِ خدا (۳) رُوح۔ آتما (۴) غائب اور حاضر کے لئے تعظیماً مستعمل ہوتا ہے۔ تم۔ ہم۔ آپ ٭

**آپ آپ کرنا** (ہ) خوشامد کرنا۔ نہایت عزّت و تعظیم کرنا ٭

**آپ آئے بھاگ آئے** (ہ) مثل۔ آپ کیا آئے۔ ہمارے نصیب جاگ اُٹھے ٭

**آپ اپنے پاؤں پر کلہاڑی مارنا** - اپنا نقصان آپ کرنا۔ آپ اپنی مصیبت میں پھنسنا ٭

**آپ اپنے حق میں کانٹے بونا** (ہ) اپنے ہاتھوں آپ مصیبت کھڑی کرنا۔ آپ اپنے لئے خرابی پیدا کرنا ٭

**آپ بھلے تو جگ بھلا** (ہ) جو خود اچھا ہو۔ اُسے

دوسرے بھی بھلے معلوم ہوتے ہیں۔ اور جو خود نیک ہو۔ دوسرے بھی اس کے ساتھ اچھا سلوک کرتے ہیں۔ یعنی نیک کا کوئی دشمن یا نقصان پہنچانے والا نہیں ٭

آپ بیتی (ا۔ مؤنث) اپنی سرگزشت۔ اپنے اوپر گزری ہوئی کیفیت

آپ بیتی کہوں یا جگ بیتی (ف) اپنے آپ پر گزری ہوئی کہوں یا دوسروں پر۔ اپنی کہانی کہوں یا دوسروں کی ٭

آپ جانیں، آپ کا کام جانے (ف) آپ اپنا کام خود کریں۔ میں ذمہ دار نہیں۔

آپ مرادا، آپ مرادے (ا) (ع) (۱) خود غرض (۲) غریبی کی حالت میں امیروں کا ٹھاٹھ بنا کر جی خوش کرنے والا ٭

آپ ڈال ڈال ہیں تو میں پات پات (ف) میں آپ سے زیادہ ہوشیار ہوں ٭

آپ ڈوبے تو جگ ڈوبا (ف) مثل۔ خود ڈوبے تو ہمارے نزدیک تمام جہان ڈوب گیا۔

آپ ڈوبے تو ڈوبے اوروں کو بھی لے ڈوبے (ف) مثل۔ خود برباد اور ساتھ دوسرے کو برباد کرنا ٭

آپ زندہ جہان زندہ آپ مردہ جہان مردہ (ف) مثل مشہور ہے کہ جی ہے تو جہان ہے۔ اگر آپ ہی نہ رہے۔ تو گویا جہان نہ رہا۔ بعض ظرافت پسند "آپ زندم جہان زندم۔ آپ مردم جہان مردم" بھی بولتے ہیں ٭

آپ سے (ف) (۱) خود بخود۔ آپ ہی آپ (۲) بے بلائے بلا سبب (۳) تم سے۔ تمہاری ذات سے ٭

آپ سے آپ (ف) خود بخود۔ آپ ہی آپ ٭

آپ سے آئے تو آنے دے (ف) مثل۔ خود ہی بے بلائے آئے تو آ جائے۔ کوشش کے بغیر مال ملے تو ملے ہم کوشش نہ کریں گے ٭

آپ سے اپنے ہونا (ف) معزز سے حقیر بننا ٭

آپ سے باہر ہو جانا (ف) غصے میں حد سے بڑھ جانا۔ ہوش و حواس نہ رہنا ٭

آپ سے جانا (ف) (۱) کسی کے ہاں بے بلائے جانا۔ (۲) بے ہوش ہو جانا ٭

آپ سے گزر جانا (ف) مغرور ہونا۔ گھمنڈ کرنا (۲) بیخود ہو جانا۔ ہوش و حواس میں نہ رہنا (۳) مر جانا ٭

آپ سے گیا جہان سے گیا (ف) مثل۔ جو چیز اپنے ہاتھ سے گئی۔ گویا جہان سے جاتی رہی ٭

آپ فضیحت اوروں کو نصیحت (ا) محاورہ۔ خود برے کام کرنا اور دوسروں کو ان سے منع کرنا۔ جیسے فارسی میں "خود را فضیحت دیگراں را نصیحت" ٭

آپ کا (ف) تمہارا۔ خطاب کا۔ غائب اور حاضر دونوں کے لئے آتا ہے

آپ کا بایاں قدم لیجئے (ا) کسی کی چالاکی یا فتنہ پردازی کے وقت اسے شرارت کا استاد بتانے کے لئے بولتے ہیں تم بہت بدمعاش ہو۔ بہت چالاک ہو۔ بہت شریر ہو ٭

آپ کا پاس ہے (ا) آپ کا لحاظ ہے ٭

آپ کا تکیہ سخن یا تکیہ کلام ہوتا ہے (ا) محاورہ۔ کسی دوسرے کی بات روک کر خود بات کرتے وقت بطور عذر گستاخی بولا جاتا ہے ٭

آپ کا کیا بگڑتا ہے؟ } (ف) یہ جملے ایسے موقع پر
آپ کا کیا جاتا ہے؟ } بولے جاتے ہیں۔ جہاں
آپ کا کیا لیتا ہوں؟ } یہ کہنا مقصود ہو۔ کہ اس میں آپ کا کیا حرج یا نقصان ہے ٭

آپ کا گھر ہے (ف) } آپ کا ہی گھر ہے۔ آپ کی
آپ کا مقرر ہے (ا) } خاطر ہے ٭

آپ کاج مہا کاج (ف) مثل۔ اپنا کام جیسا انسان خود کر سکتا ہے۔ دوسرا نہیں کر سکتا۔ جو کام اپنے ہاتھ سے ہو سکے۔ وہی مفید اور اعلیٰ ہے۔

آپ کو آسمان پر کھینچنا (ف) (۱) مغرور ہونا۔ اپنے آپ کو بڑا جاننا۔ گھمنڈ کرنا ٭

آپ کو دور کھینچنا (ف) (۱) دوسروں سے نفرت کرنا۔ (۲) ناز اور تمرد کرنا۔ گھمنڈ کرنا ٭

آپ کو شاخ زعفران جاننا۔ سمجھنا یا گننا۔ (ف) اپنے آپ کو بہت بڑا سمجھنا ٭

آپ کو ہائے بلی کو بتائے (ف) خود قصور کر کے دوسرے کے سر تھوپنا ٭

آپ کے منہ کا نوالہ ہمارے پیٹ کا ادھار (ف) مثل۔ تمہارے آگے کا بچا ہوا ہمارے لئے کافی ہے۔ مالدار کی ذرا سی توجہ سے مفلس کا بھلا ہو جاتا ہے۔

آپ موئے تو جگ مؤا (ف) مثل۔ خود مر گئے۔ تو

گویا تمام دنیا مر گئی

**آپ میاں جھوٹے دار - گھر میں بیوی جھونکے بھاڑ** (۱) مفلسی میں امیرانہ ٹھاٹھ رکھنا ؏

**آپ میاں ننگے باہر کھڑے درویش** - (۱) مثل - میاں خود بھوکے ہیں - دروازے پر فقیر کھڑے ہیں ؏

**آپ میں آنا** (ف) (۱) سنبھلنا - ہوش میں آنا (۲) غرور اور گھمنڈ کو چھوڑنا ؏

**آپ میں نہ رہنا** (ف) ہوش میں نہ رہنا - بدحواس ہو جانا - بے ہوش ہونا - (۲) غرور کرنا ؏

**آپ ہارے بہو کو مارے** (ف) مثل - اپنا الزام دوسرے پر تھوپنا ؏

**آپ ہی آپ** (ف) (۱) خود بخود (۲) بلا وجہ - بے سبب ؏

**آپ ہی آپ باتیں کرنا** (ف) اپنے جی سے باتیں کرنا فکر اور رنج کی حالت میں خود بخود بڑبڑانا ؏

**آپ ہی کا کھاتا ہوں** (ف) آپ ہی کے دئے ہوئے پر گزارہ کرتا ہوں ؏

**آپ ہی کی جوتیوں کا صدقہ ہے** (۱) مثل - آپ ہی کی بدولت ہے - آپ ہی کا طفیل ہے ؏

**آپ ہی مارے آپ ہی چلائے** (ف) آپ ہی ظلم کرے - آپ ہی فریاد کرے ؏

**آپ ہیں؟** (۱) کلمہ تعجب - کسی دوست آشنا کو بعد اشتیاہ یا یکایک پہچاننے یا دیکھنے پر یہ کلمہ بولا جاتا ہے ؏

**آپ ہی ناک چوٹی میں گرفتار ہیں یا رہتے ہیں** (ف) (عو) (۱) گھر کے دھندوں یا دنیا کے بکھیڑوں میں گرفتار ہیں یا رہتے ہیں (۲) عزت و حرمت سنبھالنے میں مصروف رہتے ہیں (۳) بڑے دماغ دار اور نازک مزاج ہیں (۴) اپنے ہی بناؤ سنگار سے فرصت نہیں ؏

**آپا** (آ - پا) (ت) مؤنث - بڑی بہن - ہمشیرہ - جیجی (۲) اپنی ذات - خودی (۳) ہوش و حواس ؏

**آپا تجے سو ہر کو بھجے** (ف) مثل (۱) جو شخص خودی کو چھوڑ دے - وہی خدا کی پرستش کر سکتا ہے (۲) محنت و مشقت ہی سے مقصد ملتا ہے ؏

**آپا دھاپی** (ف) مؤنث (۱) اپنی اپنی فکر کرنا (۲) نفسا نفسی - خود غرضی ؏

**آپا سنبھالنا** (ف) اپنے آپ کو درست کرنا - اپنے آپ کو سنوارنا ؏

**آپے سے باہر ہو جانا** (ف) (۱) غصے یا خوشی کے مارے قابو میں نہ رہنا - حد اعتدال سے بڑھنا - (۲) بپھرنا - پھیلنا - بس میں نہ رہنا ؏

**آپڑنا** (ف) (۱) آ جانا - آموجود ہونا (۲) حملہ کرنا - کسی کے گھر آ کر رہ پڑنا ؏

**آپڑوسن لڑیں** (ف) (عو) بے سبب - زبردستی یا خود چھیڑ کر تکرار کرنے کے موقع پر کہا جاتا ہے ؏

**آپڑوسن مجھ سی ہو** (ف) اپنے ساتھ دوسروں کو دکھ میں پھنسانا - اپنے ساتھ دوسروں کو بھی برباد کرنا ؏

**آپس** (آ - پس) (ف) باہم - ایک دوسرے کے ساتھ مل کر

**آپسداری** (ف) مؤنث - میل جول - رشتہ داری - برادری - قرابت - یگانگی ؏

**آپس کا معاملہ** (ف) مذکر - یگانگی کی بات - گھر کی سی بات - بیچ کی بات چیت ؏

**آپس کی پھوٹ** یا **آپس میں گرہ پڑنا** } (ف) مؤنث (۱) آپس کی نا اتفاقی - آپس کی دشمنی (۲) خاوند جورو کا بگاڑ - آپس کی لڑائی باہمی رنجش ؏

**آپس میں رہنا** (ف) پڑوسیوں سے میل جول رکھنا - برادری سے مل کر رہنا - آپس میں اتفاق سے رہنا ؏

**آپہنچنا** (ف) پہنچ جانا - پکڑ لینا - آ لینا - منزل طے کر چکنا - جہاں کا ارادہ کر کے چلنا - وہاں پہنچ جانا - داخل ہونا ؏

**آپھنسنا** (ف) (۱) فریب میں آنا - دھوکا کھانا (۲) گرفتار ہونا ؏

**آپی** - آپ ہی کا مخفف - خود ہی ؏

## آ - ت

**آتا** (آ - تا) (ف) مذکر (۱) دف (۲) آنا سے ماضی تمنا کاش وہ میرے گھر آتا (۳) کسی کام کا جاننا جیسے اسے یہ کام آتا ہے ۔

**آتا جاتا** (ف) مذکر - آنے جانے والا - رہرو - مسافر آئندہ روندہ ؏

**آتا نہ چھوڑے جاتا نہ موڑے** (ف) جو چیز

ملتی ہو۔ اسے چھوڑنا نہیں چاہئے اور جو شے ہاتھ سے جاتی رہے اس پر پچھتانا نہیں چاہئے ؛

**آتے بھلے نہ جاتے** (ک) جس کے آنے جانے میں نقصان ہی نقصان ہو۔ اُس کا نہ آنا بھلا نہ جانا بھلا ؛

**آتش** (آ - تِش) (ف) مؤنّث (۱) آگ - اگنی - اربعہ عناصر سے ایک عنصر کا نام (۲) لکھنؤ کے مشہور شاعر خواجہ حیدر علی مرحوم کا تخلّص ؛

**آتش بار** (ف) (۱) آگ برسانے والا (۲) آگ بگولا (۳) مؤنّث - ایک قسم کی بندوق (۴) مذکّر سوختہ دان (۵) چقماق ؛

**آتش باز** (ف) مذکّر - آتش بازی بنانے والا - آگ کے کھلونے بنانے والا - بارود کا کھیل بنانے والا ؛

**آتش بازی** (ف) مؤنّث - آگ کا کھیل - بارود کے کھلونے ؛

**آتش بیان** (ف) تیز گفتار - تیز بیان ؛

**آتشِ بے دُود** (ف) مؤنّث (۱) شراب (۲) آفتاب (۳) غصّہ ؛

**آتش پرست** (ف) مذکّر - آگ کا پوجنے والا - پارسی - گبر - چونکہ آگ پوجنے کو پارسی قوم کے پیشوا "زردشت" نے انتہائے عروج پر پہنچایا تھا - اس لئے پارسی قوم آتش پرست کہلاتی ہے ؛

**آتش تر** (ف) مؤنّث - شراب ؛

**آتش خانہ** (ف) مذکّر - آگ کی جگہ - وہ مکان جہاں آتش پرست پوجنے کے لئے آگ جلاتے ہیں - آتش پرستوں کا معبد ؛

**آتش خُو** (ف) غصّہ ور - تُند خُو - بُری عادت والا - جھلّا - گرم مزاج والا ؛

**آتش دان** (ف) مذکّر - انگیٹھی - چُولھا - آگ رکھنے کی جگہ ؛

**آتش رُخ** (ف) (۱) سُرخ چہرے والا معشوق گلعذار - سُرخ رنگ والا (۲) غصّے والا ؛

**آتش زبان** (ف) زیادہ بولنے والا - خوش بیان - اپنی باتوں سے لوگوں پر اثر ڈالنے والا - اپنے بیان سے طبیعتوں کو نرم کرکے اپنی طرف کھینچنے والا - یہ لفظ اکثر شاعروں اور مقرّروں کی صفت میں آتا ہے ؛

**آتش زدگی** (ف) مؤنّث - آگ کا لگنا - مکان یا کسی چیز کا آگ سے جلنا ؛

**آتش زنی** (ف) مؤنّث - آگ لگانا ؛

**آتش سیّال** (ف - ع) مؤنّث - شراب ؛

**آتش فشاں** (ف) آگ برسانے والا - شعلے اور چنگاریاں چھوڑنے والا (۲) جس جگہ سے آگ نکلتی ہو ؛

**آتش کا پرکالہ** (ف) مذکّر (۱) آگ کا ٹکڑا (۲) (مجازاً) شریر - فتنہ پرداز (۳) تیز طبع - ذہین (۴) خوب صورت (۵) چالاک - چُلبلا ؛

**آتش کدہ** (ف) مذکّر (۱) آتش پرستوں کا معبد جہاں آتش پرست پوجنے کے لئے آگ رکھتے ہیں (۲) (مجازاً) نہایت گرم مکان ؛

**آتش گیر** (ف) مذکّر - آگ پکڑنے کا فولاد - دست پناہ - چمٹا ؛

**آتش مزاج** (ف) تیز مزاج - تند خو - غصّہ ور ؛

**آتش موسےٰ** (ف - ع) مؤنّث - آگ جو حضرت موسیٰ کو کوہِ طور پر نظر آئی تھی - وہ دراصل آگ نہ تھی بلکہ خدا کا نور تھا ؛

**آتش ناک** (ف) غصّہ ور - تُند خُو - بدمزاج ؛

**آتش نمرود** (ف - ع) مؤنّث - وہ آگ جو نمرود نے حضرت ابراہیم کو زندہ جلانے کے لئے لکڑیوں کا ڈھیر لگا کر جلائی تھی اور آپ کو جھولے کے ذریعے سے اس میں پھینکا گیا تھا - مگر حضرت ابراہیم کو اس میں آگ کے بجائے پھولوں کے باغ میں سیر کرنے کا مزہ حاصل ہوا ؛

**آتشک** (آ - تَشَک) (ف) مؤنّث - بادِ فرنگ - آبلہ فرنگ - گرمی کا روگ ؛

**آتشکیا** (آ - تَشَک - یا) (ف) مذکّر - آتشک کا مریض - گرمی کا روگی - بادِ فرنگ کا بیمار ؛

**آتشی** (آ - تِشی) (ف) صفت - جو آگ سے پیدا ہوا ہو - گرم مزاج - آگ سے بنا ہوا - جنّ ؛

**آتشی شیشی** (ف - ہ) مؤنّث - کانچ کی شیشی جس کے ذریعے سے اکثر چیزوں کے نیل نکالے جاتے ہیں - اور آگ کی حرارت سے نہیں ٹوٹتی ؛

**آتشیں** (آ - تَشیں) (ف) آگ جیسا ؛

**آتما** (آت - ما) (س) مؤنّث (۱) روح (۲) دل (۳) جیو - ایشور ؛

**آتما ٹھنڈی ہونا** (ہ) (۱) دل خوش ہونا - روح تازہ ہونا ؛

**آتما مسوسنا** (ہ) کسی کے ظلم سہنا - دکھ سہنا - مجبوراً

صبر کرنا ؛
**آتما میں پڑے تو پرماتما کی سُوجھے** (ہ) مثل۔ بھوکے سے عبادت نہیں ہوتی۔ پیٹ بھرے تو کام چلے ؛
**آتو۔ آتون** (آ-تُو + آ-تُون) (ہ) مؤنث۔ اُستانی ؛
**آتی پاتی** (آ-تی + پا-تی) (ہ) مؤنث۔ بچوں کا ایک کھیل جس میں پتّا توڑ کر ساتھیوں کو چھوتے ہیں ؛

## آ - ٹ

**آٹا** (آ-ٹا) (ہ) مذکر۔ (۱) آرد۔ باریک پسا ہُوا غلّہ (۲) بُرادہ (۳) گھُن ؛
**آٹا دال اَتو بھی** (ہ) (۱) خوبیوں کے ساتھ برائیاں بھی ہیں (۲) بے جوڑ بات کہتے وقت بھی بولتے ہیں ؛
**آٹا گیلا ہونا** (ہ) (۱) آٹے میں زیادہ پانی ہو جانا۔ (۲) مصیبت میں پڑنا۔ کام بگڑ جانا ؛
**آٹا نبڑا بوچا سٹکا** (ہ) مثل۔ مفلسی کے وقت خوشامدی کھسک جاتے ہیں۔ مطلب پورا ہو جانے پر مطلب پرست لوگ ملنا چھوڑ دیتے ہیں کھانا ختم ہونے پر کتّا بھاگ جاتا ہے ؛
**آٹے دال کا بھاؤ کھلنا** (ہ) دکھ اور مصیبت کا پتہ لگنا۔ دکھ میں پھنسنا۔ مصیبت میں گرفتار ہونا ؛
**آٹے کی آپا** (ہ) مؤنث۔ بھولی عورت۔ بیوقوف۔ گوبر گنیش ؛
**آٹے کی بلی ہے** (ہ) صرف ظاہر کا ڈر ہے۔ باطن میں کچھ خوف نہیں ؛
**آٹے کے ساتھ گھُن پِسنا** (ہ) گنہگار کے ساتھ بے گناہ کا سزا پانا یا دکھ میں پھنسنا۔ بعض جگہ سوکھے کے ساتھ گیلا بھی جل جاتا ہے۔ بولتے ہیں ؛
**آٹم پاٹم** (آ-ٹم + پا-ٹم) (ہ) ہر جگہ۔ اوپر نیچے ؛
**آٹے میں نمک** (ہ) محاورہ۔ ذرا سا۔ تھوڑا سا (۲) واجبی (۳) مناسب۔ ٹھیک۔ گوارہ ؛
**آٹھ** (آ-ٹھ) (ہ) اسم عدد۔ ۸۔ 8۔ ہشت۔ سات اور ایک کی جمع ؛
**آٹھ۔ اٹھارہ۔ اٹھائیس** (ہ) صفت (۱) پریشان۔ تتر بتر (۲) منحوس۔ بعض لوگ ان تاریخوں کو منحوس جانتے ہیں ؛
**آٹھ آٹھ آنسو رونا** (ہ) زار زار رونا۔ بہت رونا۔ پھوٹ پھوٹ کر رونا ؛
**آٹھ بار نو تیوہار** (ہ) مثل۔ عیش پروری کے اظہار کے لئے کہتے ہیں کہ آٹھ دن میں نو میلے مناتے ہیں ؛
**آٹھ پہر** (ہ) (۱) ہر آن۔ ہر وقت۔ چوبیس گھنٹے۔ رات دن (۲) مدام۔ ہمیشہ ؛
**آٹھ پہر سوگی ہے** (ہ) ہر وقت ماتمی ہے۔ دن رات مصیبت میں ہے۔ ہمیشہ رنجیدہ ہے۔ سدا دکھی ہے ؛
**آٹھ پہر سُولی ہے** (ہ) محاورہ۔ ہر وقت موت سامنے کھڑی ہے۔ ہر دم مرنے کا کھٹکا ہے ؛
**آٹھ پہر میان سے باہر رہنا** (ہ) محاورہ۔ ہر دم غصے میں بھرا رہنا۔ ہر وقت لڑنے کو تیار رہنا ؛
**آٹھ چولہے نو حُقّے۔ اِس پر بھی دھکّم دھکّے** (ہ) ضرورت سے زیادہ سامان ہونے کے باوجود جھگڑا ؛
**آٹھواں** (آ-ٹھ-واں) (ہ) صفت۔ آٹھواں حصّہ۔ ⅛۔ ہشتم (۲) مجازاً حمل کا آٹھواں مہینہ ؛
**آٹھوں** (ہ) مذکر (۱) ہولی کا آٹھواں دن (۲) آٹھ کے آٹھ ؛
**آٹھوں پہر** (ہ) (۱) ہر گھڑی (۲) رات دن۔ شب و روز۔ ہر وقت ؛
**آٹھوں کا میلہ** (ہ) مذکر۔ ہولی کے آٹھویں دن بعد ہندوؤں کا ایک میلہ ؛
**آٹھوں گانٹھ کُمیت** (ہ) (۱) وہ کمیت گھوڑا جس کے آٹھوں جوڑ سیاہ ہوتے ہیں (۲) ہشیار۔ مستعد۔ چست۔ چالاک۔ تجربہ کار (۳) شریر۔ دنگئی۔ بدمعاش ؛

## آ - ث

**آثار** (آ-ثار) (ع) مذکر۔ اثر کی جمع (۱) نشان۔ صورتیں (۲) نیو۔ بنیاد (۳) ڈھنگ۔ ڈھنگ (۴) نقش۔ علامات ؛
**آثارِ بد** (ع-ف) بُرے شگون۔ بُری فال ؛

آثار شریف (ع) مذکر (۱) اولیا کے مقبرے - بزرگوں کے مزار (۲) انبیا کے تبرک ۔

آثار صنادید (ع) مذکر - بزرگوں اور بادشاہوں کی نشانیاں - عمارتیں وغیرہ ۔

آثار قدیمہ (ع) مذکر - پرانے نشانات ۔

آثار قیامت (ع) مذکر - قیامت کی نشانیاں ۔

آثار نیک (ف) اچھے شگون - نیک فال ۔

آثم (آ - ثِم) (ع) مذکر - گنہگار - عاصی خطاکار ۔

## آ - ج

آج (آج) مذکر - موجودہ دن - امروز - فی زمانہ - ان دنوں ۔

آج برس کے پھر نہ برسو لگا (ہ) مثل - مینہ کے لگاتار برسنے سے تنگ آکر مینہ کا مقولہ بیان کرتے ہیں - ہمیشہ کے بدلے آج ہی برس لوں گا - عمر بھر کے بدلے آج ہی رولوں گا ۔

آج زبان کھلی ہے کل بند (ہ) مثل - زندگی کا کچھ بھروسہ نہیں - اکثر ایمان داری جتاتے وقت بولتے ہیں ۔

آج کا کام کل پر اُٹھا رکھنا / ٹالنا - چھوڑنا - ڈالنا یا رکھنا (ہ) سستی کرنا ۔

آج کدھر سے چاند نکلا (ہ) محاورہ - ایسی اچھی چیز کیونکر مل گئی - جب کوئی شخص بہت عرصے کے بعد ملے - اس وقت بولتے ہیں ۔

آج کرے گا کل پائے گا (ہ) جیسا کرے گا - ویسا بھرے گا - جو کچھ زندگی میں کرے گا - اس کا اجر آخرت میں پائے گا - جو بوئے گا - سو کاٹے گا ۔

آج کس کا منہ دیکھا ہے (ہ) محاورہ - نحوست کا اظہار - بھوکا رہنے یا کوئی حادثہ پیش آنے یا دن بھر پریشان رہنے کے موقع پر بولا جاتا ہے ۔

آج کل (ہ) (۱) اِن دنوں - فی زمانہ (۲) بہت جلد - (۳) ٹال مٹول - حیلہ - بہانہ ۔

آج کل تمہارے نام کمان چڑھتی ہے - (ہ) مثل - کسی کی ترقی و اقبال کے اظہار میں کہتے ہیں - بڑے بہادر ہو - ترقی کے دن ہیں - اقبال کا زمانہ ہے ۔

آج کل ان کے دورے دورے ہیں (ہ) مثل - بڑا زور شور ہے - حکومت ہے - آج کل ان کی عزت ہے یا بات بنی ہوئی ہے ۔

آج کل بارہ برس کی بٹیا بر مانگے ہے (ہ) مثل - زمانے کی حالت بہت خراب ہے - یعنی بارہ برس کی بیٹی بھی خاوند کی خواہاں ہے ۔

آج کیا جاتی دُنیا دیکھی (ہ) مثل - کسی عزیز یا دوست کے مدت کے بعد آنے یا التفات کرنے پر بولتے ہیں - کیا قیامت ہونے والی تھی - کہ تم نے درشن دیئے یا توجہ فرمائی ۔

آج کے تھپے آج ہی نہیں جلتے (ہ) فوراً کام نہ ہو سکنے پر بولتے ہیں - آج کے تھپے ہوئے اُپلے آج نہیں جلتے - سوکھنے دو - رفتہ رفتہ سب کام ہو جائے گا ۔

آج موئے کل دوسرا دن (ہ) مثل - دنیا کی بے ثباتی اور عمر کی ناپائداری کے بیان میں کہتے ہیں ۔

## آ - چ

آچا (آ - چا) (ف) مذکر (۱) (لغوی معنی) باپ - دادا - نانا - (۲) (اصطلاحاً) پرانا نوکر - بوڑھی خادمہ ۔

آچار (آ - چار) (ف) مذکر - دیکھو "اچار" ۔

## آ - خ

آخ (آ - خ) (ہ) مونث - کھنکھارنے کی آواز ۔

آخ تھو (ہ) مونث (۱) کھنکھار کر تھوکنے کی آواز - (۲) ملامت - پھٹکار - لعنت کی جگہ مستعمل ہوتا ہے ۔

آختہ (آخ - تہ) (ف) صفت - خصی - وہ جانور جس کے فوطے نکال دیئے گئے ہوں ۔

آخ تھو کھٹے ہیں (ہ) مثل - جب کسی چیز کے نہ ملنے سے نا امید ہو کر کوئی اپنا دل رکھنے یا بات بنانے کو اسی چیز میں عیب نکالتا ہے - تو اس جگہ طنزاً بولا جاتا ہے ۔

آخر (آ - خر) (ع) مذکر (۱) پچھلا (۲) انتہا - حد (۳) انجام - تمام ۔

آخر آدمی نے کچا دودھ پیا ہے (ہ) غلطی کرنا

آدمی کی فطرت میں ہے۔

**آخر الامر** (ع) انجام کار۔

**آخر بین** (ع - ف) انجام پر نظر رکھنے والا - دُور اندیش۔

**آخر زمان** (ع - ف) (۱) قربِ قیامت (۲) بڑھاپا۔ (۳) زوال کے دن (۴) موت کا قرب - خاتمے کا وقت۔

**آخر فنا آخر فنا** (ف) مقولہ - ہر چیز آخر فنا ہو جائیگی۔

**آخرت** (ع) مؤنث - عقبیٰ - وہ عالم جہاں موت کے بعد نیک و بد اعمال کی جزا و سزا ملے گی - قیامت - پرلوک۔

**آخرت سنوارنا** (ا) نیک کام کرنا - حکم کے موافق چلنا۔

**آخری** (ف) پچھلا - آخر کا۔

**آخری بہار** (ا) مؤنث (۱) اخیر موسم - گزری ہوئی رُت (۲) عمر کا آخری حصّہ۔

**آخری چہار شنبہ** (ف) مذکر - صفر کے مہینے کا آخری بدھ جس دن آنحضرت بیماری کے بعد سیر کو تشریف لے گئے تھے - مسلمان اس دن کو مبارک سمجھ کر سیر و تفریح کرنا اچھا سمجھتے ہیں۔

**آخری دم** (ف) مذکر - دم واپسیں - دم نکلنے کا وقت - وقتِ جان کنی - نزع کا وقت - موت کا وقت۔

**آخری دیدار** (ف) مذکر - موت کے وقت مریض کو دیکھنا - وقتِ نزع کا دیدار - جس ملاقات کے بعد پھر ملاقات نہ ہو۔

**آخری سواری** (ف) مؤنث - جنازہ۔

**آخری صحبت** (ف - ع) مؤنث - آخری مجلس۔

**آخری وقت** (ف - ع) مذکر (۱) موت کی نزدیکی کا وقت (۲) پچھلا زمانہ۔

**آخریں** (ف) پچھلا۔

**آخور** (آ - خُور) (ف) مؤنث (۱) جانوروں کے گھاس چارے کی جگہ (۲) طویلہ اصطبل (۳) بے کار چیز۔ کوڑا کرکٹ - ردّی (۴) نکمّا - خراب - ناکارہ۔

**آخور کی بھرتی** (ا) محاورہ - نکمّی اور خراب چیزیں اکٹھا کرنا۔

**آخوند** (آ - خوند یا آ - خُون + د - خُنْد) (ف) مذکر - اُستاد - معلّم - مدرّس - پڑھانے والا - ماسٹر - میاں جی۔

**آخون زادہ** (ف) مذکر - استاد زادہ - اُستاد کا بیٹا۔

## آ - د

**آد** - (آ - د) (ہ) آغاز - شروع - ابتدا - پہل - آرنبھ۔

**آداب** (آ - دا - ب) (ع) مذکر - جمع ادب کی - حفظِ مراتب - دستور - قاعدہ - سلیقہ - تمیز - تہذیب (۲) اخلاق - تعظیم سے سلام کرنا (۳) تعظیمی الفاظ جو خطوط میں القاب کے بعد لکھے جاتے ہیں۔

**آداب بجا لانا** (ا) (۱) عاجزی سے سلام کرنا - بڑوں کو سلام کرنا - (۲) شکریہ ادا کرنا - (۳) رخصت ہونا۔ (۴) قائل کرنے والے کا معقول کو طنزاً سلام کرنا۔ (۵) دستور اور قاعدے ادا کرنا۔

**آدابِ شاہانہ یا شاہی** (ف) مذکر - بادشاہوں کو سلام - ان سے بات چیت کرنے اور دربار کی حاضری کے طریقے۔

**آدابِ محفل** (ف) مذکر - مجلس میں بات چیت کرنے اور اٹھنے بیٹھنے کے قاعدے۔

**آداب و القاب** (ع - ف) مذکر - خط کی ابتدا میں مکتوب الیہ کے مرتبے کے مطابق دعائیہ فقرات - سرنامہ۔

**آدر** (آ - در) (ہ) مؤنث - عزّت - خاطر تواضع - آؤ بھگت - تعظیم و تکریم - سنسکار۔

**آدم** (آ - دَم) (ع) مذکر (۱) انسان (۲) مجازاً سب سے پہلا آدمی - ابو البشر - باوا آدم - جس سے انسان کی نسل چلی۔

**آدم بے سایہ** (ف) (۱) کنایہ ہے جنابِ سرورِ عالم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف - بے مثال (۲) جس کا کوئی ثانی نہ ہو۔

**آدم ثانی** (ف) مذکر - حضرت نوح - چونکہ آپ کے زمانے میں طوفان آ کر دنیا کی کل آبادی تباہ ہو گئی تھی - پھر آپ ہی کی نسل سے دوبارہ دنیا کی نشوونما ہوئی - اس لئے آپ کو آدم ثانی یعنی دوسرا انسان کہتے ہیں۔

**آدم خاکی** (ف) مذکر (۱) خاک کا پتلا - انسان - آدمی (۲) گندمی رنگ والا - مٹی کا بنا ہوا - مشت خاک۔

**آدم خور** (ف) مذکر۔ وہ جنگلی یا وحشی لوگ جو انسان کو کھا جاتے ہیں ؎

**آدم را گندم بہشت نساز** (ف) آدمی کو بہشت کا گیہوں ناموافق ہے۔ اچھا کھانا نہیں پچتا ؎

**آدم نہ آدم زاد** (ف) محاورہ۔ ویرانہ۔ وہ مقام جہاں کوسوں آبادی نہ ہو ؎

**آدمی** (آ۔ دِ مِی) (ف) مذکر (۱) انسان (۲) مجازاً نوکر چاکر (۳) قاصد (۴) خاوند۔ شوہر ؎

**آدمی آدمی انتر کوئی ہیرا کوئی کنکر** (ہ) مثل۔ سب انسان ایک جیسے نہیں ہوتے۔ کوئی برا ہے۔ تو کوئی اچھا ؎

**آدمی اناج کا کیڑا ہے** (ہ) انسان اناج کھانے ہی سے جیتا ہے ؎

**آدمی بننا** (ہ) (۱) شائستہ ہونا۔ مہذب ہونا۔ (۲) نیک و بد کی تمیز کرنا ؎

**آدمی پیٹ کا کتا ہے** (ہ) مثل۔ رزق کے لئے آدمی کتے کی طرح مارا مارا پھرتا ہے ؎

**آدمی سا کوئی پکھیرو نہیں** (ہ) مثل۔ انسان اپنے خیالات اور عقل و فراست سے اتنی دور پہنچ جاتا ہے کہ پرند بھی وہاں نہیں پہنچ سکتا ؎

**آدمی کا شیطان آدمی ہے** (ہ) محاورہ۔ آدمی آدمی کی صحبت سے خراب ہو جاتا ہے ؎

**آدمی کچھ کھو کر ہی سیکھتا ہے** ۔ آدمی کو نقصان اُٹھانے کے بعد تجربہ ہوتا ہے ؎

**آدمی کیا جو آدمی کو نہ پہچانے** ۔ وہ آدمی نہیں جو اچھے برے کی تمیز نہ کر سکے ؎

**آدمی کی کسوٹی معاملہ ہے** ۔ واسطہ پڑنے سے آدمی کی اچھائی برائی معلوم ہوتی ہے ؎

**آدمی نے کچا دودھ پیا ہے** ۔ (ہ) مثل۔ انسان سے خطا ہو ہی جاتی ہے ؎

**آدمی ہو یا جانور** (ہ) بے وقوفی یا بے تمیزی کے موقع پر غصے یا مذاق سے کہتے ہیں ؎

**آدمیت** (آ۔ دِ مِی۔ یَت) (ع) مؤنث (۱) عقل و شعور (۲) انسانیت (۳) ملنساری (۴) شائستگی۔ تربیت۔ تعلیم ؎

**آدمیت آنا** (ہ) تہذیب آنا۔ عقل آنا ؎

**آدمیت اُٹھ جانا** (ہ) اچھی خصلتوں کا جاتا رہنا۔ تہذیب تمیز۔ نیکی کا دور ہو جانا ؎

**آدمیت پکڑنا** (ہ) تربیت پانا۔ مہذب بننا۔ شائستہ ہونا ؎

**آدمیت سے گذر جانا** (ہ) انسانیت کی باتیں چھوڑ دینا ؎

**آدھ** (آ۔ دھ) (ہ) آدھا کا مخفف۔ نصف ؎

**آدھ پاؤ آٹا چوپال میں رسوئی** (ہ) مثل۔ اس جگہ بولتے ہیں جہاں کوئی کم حیثیت شخص شیخی بگھارتا ہے بے موقع کام کرنا۔ فضول کام کرنا۔ اپنی حیثیت سے بڑھ کر چلنا ؎

**آدھ سیر آٹا کے سر ہو جانا** (ہ) گزارے کے لائق کام مل جانا ؎

**آدھا** (آ۔ دھا) (ہ) نصف۔ نیم۔ $\frac{1}{2}$ ؎

**آدھا تیتر آدھا بٹیر** (ہ) مثل۔ بے قاعدہ۔ بے ڈھنگا۔ بے جوڑ۔ بے میل ؎

**آدھا رہ جانا** (ہ) گھٹ جانا۔ دبلا ہو جانا۔ کم زور ہو جانا ؎

**آدھا ساجھا** (ہ) مذکر۔ آدھے حصے کی شراکت ؎

**آدھا سیسی** (ہ) مؤنث۔ آدھے سر کا درد۔ دردِ شقیقہ ؎

**آدھا نام لینا** (ہ) نفرت یا محبت سے آدھا نام پکارنا ؎

**آدھار** (آ۔ دھار) (ہ) مذکر (۱) سہارا۔ وسیلہ۔ امداد (۲) خوراک۔ کھانا ؎

**آدھمکنا** (ہ) بے روک ٹوک چلا آنا ؎

**آدھوڑی** (آ۔ دھو۔ ڑی) (ہ) مؤنث۔ ادیم۔ کھال۔ چمڑا۔ جام۔ پوست۔ چرم خام ؎

**آدھوں آدھ** (ہ) ایک چیز کے برابر دو ٹکڑے۔ نصفا نصف۔ آدھا آدھ ؎

**آدھی** (آ۔ دھی) (ہ) (صفت) مؤنث۔ نصف۔ $\frac{1}{2}$

**آدھی بات** (ہ) مؤنث۔ ادھوری۔ نامکمل بات۔ ناگوار بات ؎

**آدھی بات نہ پوچھنا** (ہ) قدر نہ کرنا۔ متوجہ نہ ہونا۔ حقیر سمجھنا۔ بے عزت سمجھنا۔ ناچیز جاننا ؎

**آدھی چھوڑ ساری کو دوڑے۔ آدھی رہے نہ ساری** (ہ) مثل۔ جہاں کوئی شخص اپنے قابو کی آدھی چیز کو چھوڑ کر ساری کی طرف دوڑتا ہے۔ وہ آدھی بھی گنوا بیٹھتا ہے۔ اسی مضمون کی یہ مثل بھی مشہور ہے "آدھی چھوڑ ساری کو دھائے ایسا ڈوبا تھاہ نہ پائے" یعنی جو شخص بے صبری سے اپنی آدھی کو چھوڑ کر ساری کے لئے دوڑ

دھوپ کرتا ہے۔ وہ ایسا گہرا ڈوبتا ہے۔ جس کی انتہا نہ ہو۔

**آدھی رات** (ع) مؤنث۔ نیم شب۔ نصف شب۔ رات کے بارہ بجے کا وقت۔

**آدھی رات اِدھر آدھی رات اُدھر**۔ بارہ بجے۔ رات کا وقت

**آدھی کا ساجھی برابر کی چوٹ** (ع) مثل۔ آدھے کا حصّہ دار برابر کی حکومت رکھتا ہے۔ جہاں کہیں مدِ مقابل کو برابر حیثیت کا کہنا منظور ہو۔ وہاں بولتے ہیں۔

**آدھے** (آ۔ دِھے) (ع) آدھا کی جمع۔

**آدھے قاضی قدوہ آدھے باوا آدم** (ع) مذکر۔ مثل۔ روایت ہے کہ قاضی قدوہ کی بیوی ایک بار میں کئی کئی بچے جنتی تھی اس سبب سے کہا جاتا ہے کہ دنیا کی آبادی میں آدھے کے شریک قاضی قدوہ اور آدھے کے باوا آدم ہیں۔ مجازاً بہت اولاد والا۔ زیادہ بیٹوں پوتوں والا۔

**آدیس۔ آدیش** (آ۔ دیس + آ۔ دیش) (ع) حرفِ ندا (۱) جوگیوں اور فقیروں کا عقیدت مندانہ سلام (۲) اجازت۔ رخصت یا کسی بات کے کرنے کے لیے حکم دینا۔

**آدینہ** (آ۔ دِی۔ نہ) (ف) مذکر۔ جمعہ کا دن۔ شکر وار۔

## آ - ڈ

**آڈٹ** (آ۔ ڈِٹ) (انگریزی) (AUDIT) مذکر۔ محاسبہ کرنا۔ حساب جانچنا۔

**آڈٹنا** (آ۔ ڈَٹ۔ نا) (ع) آ موجود ہونا۔ آ بیٹھنا۔ آ دھمکنا۔

**آڈمبر** (آ۔ ڈَم۔ بَر) (س) مذکر (۱) شور (۲) غرور۔ (۳) نمائش۔

**آڈیٹر** (آ۔ ڈِی۔ ٹَر) (انگریزی) (AUDITOR) مذکر۔ محاسب۔ محتسب۔ حساب کی جانچ پڑتال کرنے والا۔

## آ - ذ

**آذار** (آ۔ ذار) (ف) مذکر۔ چھٹا رومی مہینہ جیٹھ یا مارچ کے مطابق۔

**آذر** (آ۔ ذَر) (ف) (۱) آگ (۲) شمسی سال کا نواں مہینہ (۳) حضرت ابراہیمؑ کا باپ۔

**آذُر** (آ۔ ذُر) (ف) مذکر (۱) آگ (۲) عشق (۳)۔ شمسی سال کا ایک مہینہ جو پوس کے مطابق ہوتا ہے۔

## آ - ر

**آر** (آر) (ع) مؤنث۔ لوہے کی ایک نوک دار کیل جو نرم چیزوں میں سوراخ کرنے کے کام آتی ہے۔ چمڑا سینے کا اوزار۔

**آر** (آر) (ف) (آ۔ ر) (ف) (۱) آوردن کا امر۔ لا۔ لے آ۔ (۲) مرکبات کے آخر میں آتا ہے۔ جیسے خریدار۔ گرفتار۔ وغیرہ۔

**آرا** (آ۔ را) (ع) مذکر۔ لوہے کا ایک لمبا سا اوزار جو لکڑی چیرنے کے کام آتا ہے۔

**آرا کش** (ع) مذکر۔ آرے سے لکڑی چیرنے والا۔ آرا کھینچنے والا۔

**آرے سر پر چل گئے تو بھی یار رہی مدار** (ع) مثل۔ آفت اور مصیبت کے وقت بھی اپنی بات پر قائم رہنا۔ اپنے اعتقاد کو نہ چھوڑنا۔

**آراستگی** (آ۔ راس۔ تَگی) (ف) مؤنث۔ سجاوٹ۔ زیب و زینت۔ درستی۔ ترتیب۔

**آراستہ** (آ۔ راش۔ تہ) (ف) ٹھیک ٹھاک۔ سجا سجایا۔ تیار۔ لیس۔

**آرام** (آ۔ رام) (ف) مذکر (۱) قرار۔ سکون۔ چین (۲) راحت۔ افاقہ۔ صحت۔ شفا۔ استراحت۔ سکھ۔

**آرام پائی** (ع) مؤنث۔ ایک قسم کا خوبصورت ملائم اونچی ایڑی چوڑے پنجے کا جوتا۔

**آرام پسند** (ف) سُست۔ کاہل۔ آرام طلب۔

**آرام تلخ ہونا** (ع) عیش میں خلل پڑنا۔

**آرام جان** (ف) (۱) مذکر۔ محبوب۔ پیارا۔ معشوق۔ دلدار (۲) اولاد۔

**آرام دان** (ع) مذکر۔ پانوں کی پٹاری۔ چھوٹا برجی دار پان دان۔

**آرام دل** (ف) مذکر (۱) دل کا آرام (۲) مجازاً۔ معشوق۔

**آرام رساں** (ف) چین دینے والا - آسائش پہنچانے والا - آرام پہنچانے والا - سکھ دینے والا ۔

**آرام سے پاؤں پھیلانا** (ا) بے فکری سے گزران کرنا - چین سے بسر کرنا - بے فکری سے سونا ۔

**آرام طلب** (ف) مذکر - آرام چاہنے والا - (دیکھو آرام پسند) ۔

**آرام کرسی** (ا) مؤنث - آرام کرنے کی کرسی - تکیہ دار چوکی جس پر آدمی آرام سے پاؤں پھیلا کر بیٹھ یا لیٹ سکتا ہے ۔

**آرام گاہ** (ف) مؤنث - آرام کا مکان - آرام کرنے کی جگہ - سونے کا مکان ۔

**آرائش** (آ - را - ئش) (ف) مؤنث (۱) بناؤ سنگار - سجاوٹ (۲) مجازاً اس کاغذی باغ کو بھی کہتے ہیں جو بعض امرا براتوں کے ساتھ لے جایا کرتے ہیں ۔

**آرپار** (آر - پار) (ہ) مؤنث - ادھر سے ادھر تک - چھید - وار پار ۔

**آرپن** (آر - پن) (ہ) مذکر - وقف - خدا کی راہ پر دی ہوئی چیز ۔

**آرپن کرنا** (ہ) وقف کرنا - اللہ کے راستے پر دینا ۔

**آرتھوگرافی** (آر - تھو - گرا - فی) (انگریزی) (ARTHOGRAPHY) (۱) علم صرف میں گرامر کا وہ حصہ جو الفاظ کے تلفظ بتائے (۲) عمارت کا الٹا وہ نقشہ ۔

**آرتی** (آر - تی) (ہ) مؤنث - پوجا کی ایک قسم جس میں دیوتاؤں کے سامنے چراغ رکھا یا پھرایا جاتا ہے ۔

**آرتی کے وقت سو گئے تھال بجے جاگ اُٹھے** (ہ) مثل - کام کے وقت غائب - کھانے کے وقت موجود ۔

**آرٹ** (آرٹ) (انگریزی) (ART) مذکر (۱) ہنر - فن (۲) صفائی ۔

**آرٹسٹ** (آر - ٹسٹ) (انگریزی) (ARTIST) مذکر - صناع - مصور - تصویریں بنانے والا کاریگر نقاش ۔

**آرٹیکل** (آر - ٹی - کل) (انگریزی) (ARTICLE) (۱) مضمون (۲) قانون کی دفعہ ۔

**آرٹیکلز آف وار** (آر - ٹی - کلز - آف - وار) انگریزی (ARTICLES OF WAR) مذکر - وہ مجموعہ قوانین جو افواج کے انتظام اور سزاؤں وغیرہ سے متعلق ہو - ضابطہ جنگ ۔

**آرچ بشپ** (آرچ - بشپ) (ARCH BISHOP) (انگریزی)

**آرد** (آرد) (ف) مذکر - آٹا - چون - لپان ۔

**آرڈر** (آر - ڈر) (انگریزی) (ORDER) مذکر حکم - ارشاد - فرمان - فرمائش ۔

**آرڈر بک** (آر - ڈر - بک) (انگریزی) (ORDER BOOK) مؤنث (۱) حکم لکھنے کی کتاب (۲) وہ کتاب جس میں خریدار وہ چیزیں تحریر کر دے جو وہ مول لینا چاہتا ہے ۔

**آرڈر دینا یا کرنا** (ا) کسی چیز کے خریدنے کی فرمائش کرنا ۔

**آرڈر لینا** (ا) (۱) کسی چیز کے خریدنے کی فرمائش لینا (۲) حکم حاصل کرنا ۔

**آرڈنری** (آر - ڈی - نری) (ORDINARY) (انگریزی) رسمی - معمولی ۔

**آرزو** (آر - زو) (ف) مؤنث - خواہش - چاہت - تمنا - مراد - مطلب ۔

**آرزو بر آنا** (ف) خواہش پوری ہونا - حسرت نکلنا ۔

**آرزو پوری ہونا** (ا) مطلب پورا ہونا - تمنا بر آنا ۔

**آرزو خاک میں مل جانا** (ا) مایوس ہو جانا - حسرت و ارمان نہ نکلنا ۔

**آرزو عیب نہیں** (ا) جملہ - کسی چیز کی آرزو کرنا جو اپنے مرتبے سے زیادہ ہو - برا نہیں ۔

**آرزو کا خون ہونا** (ا) مایوس ہو جانا - تمنا کا بر نہ آنا ۔

**آرزو کرنا** (ا) خواہش کرنا - منت اور التجا کرنا ۔

**آرزو مند** (ف) خواہش مند - تمنا کرنے والا - شائق - مشتاق ۔

**آرزو نکلنا** (ا) خواہش پوری ہونا ۔

**آرسی** (آر - سی) (ہ) مؤنث (۱) آئینہ (۲) ایک زیور کا نام ہے جو انگوٹھے میں پہنا جاتا ہے اور اس پر شیشہ جڑا ہوتا ہے ۔

**آرسی مصحف** (ا) دولھا دلھن کو عقد کے بعد قرآن مجید اور آئینہ دکھانا - دلھن دولھا کا ایک دوسرے کو منہ دکھانا ۔

**آرکیالوجی** (آر - کے - آ - لو - جی) (ARCHAEOLOGY) (انگریزی) مؤنث - قدیم چیزوں کا علم ۔

**آرکیالوجیکل ڈیپارٹمنٹ** (آر - کے - آ - لو - جی - کل - ڈی - پارٹ - منٹ) (انگریزی)

مذکر - آثارِ قدیمہ کا محکمہ ۔

آرمیڈا (آ - رمے - ڈا) (انگ ARMAEDA) مذکر - جہازوں کا بیڑا جو ۱۵۸۸ء میں فلپ دوم شاہ سپانیہ نے انگلستان پر حملہ کرنے کیلئے روانہ کیا تھا ۔

آروغ (آ - رُوغ) (ف) مذکر - ڈکار ۔

آرہنا (آ - رہ - نا) (۱) بچے آنا - آ بسنا (۲) گر پڑنا - ٹھہر جانا ۔

آری (آ - ری) (ہ) مؤنث (۱) چھوٹا آرا جس کے ایک طرف لکڑی کا دستہ ہوتا ہے ۔

آریہ (آ - ریَہ) (س) مذکر (۱) بزرگ - معزز (۲) وہ قوم جس کی بولی سنسکرت تھی - اور پہلے پہل وسط ایشیا میں رہتی تھی - (۳) کاشتکار - کھیتی کرنے والا (۴) ڈھور چرانے اور پالنے والا ۔

آریہ سماج (س) مؤنث - آریہ مذہب یا آریہ لوگوں کے اعتقاد اور طریق پر چلنے والے ہندوؤں کی جماعت - پنڈت دیانند سرسوتی کی پیروی کرنے والی جماعت ۔

آریہ ورت (س) مذکر (۱) آریوں کا ملک - جب آریہ ہندوستان میں آئے - اور وہاں کی حکومت ہندوستان میں قائم ہوگئی تو آریوں نے اس ملک کا نام آریہ ورت رکھا یعنی زراعتی ملک (۲) مجازاً ہندوستان ۔

آرے (آ - رے) (ف) مذکر - ہاں ۔

آرے بلے کرنا (ف) ٹالنا - حیلہ حوالہ کرنا ۔

آرے (ہ) مذکر - آرا کی جمع - لکڑی چیرنے کیلئے اوزار ۔

آرے چلنا (ہ) رنج و مصیبت اٹھانا - تکلیف برداشت کرنا - جان پر بننا ۔

## آ - ڑ

آڑ (آڑ) (ہ) مؤنث (۱) اوٹ - روک - حفاظت پناہ پردہ (۲) بچاؤ (۳) ٹیک - سہارا ۔

آڑبند (ہ) مذکر - ایک قسم کا لنگوٹ - کاچھا - لنگر ۔

آڑا (آ - ڑا) (ہ) ترچھا - ٹیڑھا - خم دار (۲) مذکر - ایک کپڑے کا نام جس میں دھاریاں ہوتی ہیں ۔

آڑ پکڑنا (ہ) سہارا لینا - وسیلہ پکڑنا - اوٹ میں آنا - چھپ جانا - پناہ لینا ۔

آڑا ترچھا ہونا (ہ) خفا ہونا - بگڑنا - ناراض ہونا - ٹیڑھا ہونا ۔

آڑا چوتالہ (ہ) مذکر - موسیقی میں ایک تال ۔

آڑا اتارنا (ہ) محاورہ - پتنگ کو ہوا کے رخ سے ترچھا کرکے اتارنا ۔

آڑا چڑھانا (ہ) ایک پتنگ باز کا دوسرے کے پتنگ پر اپنے پتنگ کو ترچھا لے جانا ۔

آڑا گوڑی (ہ) مؤنث - دوسرے کی ٹانگ میں اپنی ٹانگ اڑا کر اس کا پاؤں زمین سے اکھاڑ دینا ۔

آڑو (آ - ڑُو) (ہ) مذکر - شفتالو - مشہور میوہ ہے ۔

آڑھت (آ - ڑھت) (ہ) مؤنث (۱) دکان یا کوٹھی جہاں ایک جگہ کے سوداگروں کا مال دوسری جگہ کے سوداگروں اور دوسرے لوگوں کے ہاتھ اجرت - کمیشن - فیس - دلالی وغیرہ پر بیچا جاتا ہے (۲) دلالی - دستوری - ایجنسی - کمیشن - دلالی پر فروخت ۔

آڑھتی / آڑھتیا (ہ) مذکر - آڑھت کی دکان رکھنے والا - اجرت کمیشن - فیس - دستوری - دلالی پر لوگوں اور سوداگروں کا مال بیچنے والا - ایجنٹ ۔

آڑی (آ - ڑی) (ہ) مؤنث (۱) حمایتی - ساتھی - طرفدار - مددگار - سہارا دینے والا - روک کرنے والا - (۲) لڑکے دو جماعتیں بن کر کھیل کھیلتے ہیں تو ہر جماعت کا ایک افسر ہوتا ہے - باقی اس کے آڑی کہلاتے ہیں - (۳) ترچھی - ٹیڑھی ۔

آڑے (آ - ڑے) (ہ) آڑا کی جمع - ٹیڑھے - ترچھے ۔

آڑے آنا (ہ) کام آنا - مدد کرنا - سہارا دینا - حمایت کرنا ۔

آڑے ہاتھوں لینا (ہ) لتاڑنا - قائل معقول کرنا - برا بھلا کہنا ۔

## آ - ز

آز (آز) (ف) مؤنث - ہوس - لالچ - حرص ۔

آزاد (آ - زاد) (ف) (۱) بری - رستگار (۲) خود مختار فارغ (۳) بے غم - بے قید - جو کسی کا پابند نہ ہو - غلام کی ضد ۔

آزادانہ (ف) کھلے طور پر - بے باکانہ - بے روک ٹوک - بے تکلف ۔

آزاد رو (ف) بے تعصب - نڈر - بے خوف ۔

آزاد طبع (ف) بے خوف طبیعت رکھنے والا -

صاف گو۔

**آزاد کا سونٹا** (ہ) مذکر۔ منہ پھٹ۔ اکھڑ۔ بے لحاظ۔ بے باک۔

**آزاد کا قشقہ** (ہ) مذکر۔ ماتھے پر آزاد فقیر ہونے کی نشانی۔

**آزاد کرنا** (ہ) (۱) قید غلامی سے نجات دینا۔ رحم کرنا۔ خلاصی دینا۔ رخصت کر دینا (۲) موقوف کر دینا۔ نکال دینا۔ روانہ کرنا۔ بھیج دینا (۳) چھٹکارا دینا۔

**آزادگی** (ف) مؤنث۔ آزادی۔ رہائی۔

**آزاد منش** (ف) آزاد طبع۔ صاف گو۔ جو کسی گروہ یا سوسائٹی کے اصولوں کا پابند نہ ہو۔ ناطرفدار۔ وارستہ مزاج۔

**آزادہ** (ف) جس کی رہائی اپنے اختیار میں ہو۔

**آزادہ رو** (ف) دیکھو "آزاد رو"۔

**آزادی** (ف) مؤنث (۱) غلامی سے نجات۔ رہائی۔ رستگاری (۲) فراغت۔ چھٹکارا۔ بے غمی۔ بے پروائی۔ خود مختاری۔

**آزادی بیچ کرنا** (ہ) آزادی کو بیچ دینا۔ نوکری کرنا۔ غلام بن جانا۔

**آزار** (آ۔ زار) (ف) مذکر۔ رنج۔ تکلیف۔ دُکھ۔ بیماری۔ روگ۔

**آزاری** (ف) روگی۔ بیمار۔ دائم المرض۔ دُکھی۔

**آزر** (آ۔ زَر) (ع) حضرت ابراہیمؑ کے باپ کا نام جو بُت تراشی اور بت پرستی میں مشہور تھے۔ رفتہ رفتہ آزر بُت پرست کو بھی کہنے لگے۔

**آزردہ** (آ۔ زُر۔ دَہ) (ف) مذکر۔ خفا۔ ناخوش۔ دُکھی۔ ناراض۔

**آزردہ خاطر** (ف) مذکر۔ اداس۔ خفا۔ ناراض۔ دُکھی۔

**آزقہ آزوقہ** (ف) مذکر۔ تھوڑا گزارہ۔ کم تنخواہ۔ تھوڑی غذا۔ (یہ لفظ ذال سے لکھنا غلط ہے)۔

**آزمانا** (آز۔ ما۔ نا) (ہ) تجربہ اور امتحان کرنا۔ جانچنا۔ کسنا۔

**آزمائش** (آز۔ ما۔ ئش) (ف) مؤنث۔ تجربہ۔ امتحان۔ جانچ۔ پرتال۔

**آزمودہ** (آز۔ مو۔ دہ) (۱) آزمایا ہوا (۲) تجربہ کار۔

**آزمودہ را آزمودن جہل است** (ف) مثل۔ آزمائے ہوئے کو آزمانا غلطی ہے۔

**آزمودہ کار** (ف) تجربہ کار۔ واقف کار۔ ہوشیار۔ دانشمند۔ جہاندیدہ۔ سرد و گرم چشیدہ۔ زمانے کے بھلے بُرے حالات سے واقف۔

# آ-س

**آس** (آش) (ہ) مؤنث (۱) امید۔ توقع۔ آسرا۔ بھروسہ (۲) اولاد ہونے کی امید۔

**آس اولاد** (ہ) مؤنث۔ بال بچے۔

**آس بیگانی جو تکے وہ جیوت ہی مر جائے** (ہ) مثل۔ پرائے بھروسے پر زندہ رہنے سے مرنا اچھا ہے۔

**آس توڑنا** (ہ) ناامید ہونا۔ بھروسہ چھوڑنا۔

**آس دینا** (ہ) (۱) گویّے یا مرثیہ خواں کو گلے یا ساز سے سُر میں مدد دینا (۲) سہارا دینا۔ تسلّی دینا۔ امیدوار کرنا۔

**آس کا نام دُنیا ہے** (ہ) مثل۔ دنیا بہ امید قائم کا ترجمہ ہے۔ امید پر دنیا زندہ ہے۔ امید کا نام دنیا ہے۔

**آس لگی ہونا** (ہ) امیدوار ہونا۔ امید بندھی ہونا۔ آسرا لگا رہنا۔

**آس مراد** (ہ) مذکر۔ آل اولاد۔ مال دولت۔

**آس ہونا** (ہ) (۱) امید ہونا۔ بھروسہ ہونا (۲) حمل ہونا۔ پیٹ ہونا۔

**آس پاس** (ہ) (۱) نزدیک (۲) اردگرد (۳) پڑوس۔

**آس پاس برسے دِلّی پڑی ترسے** (ہ) مثل۔ دوسروں کو فائدہ ہو رہا ہے۔ اپنے پڑے ترس رہے ہیں۔

**آس** (ف) مؤنث (۱) چکّی (۲) گنجفہ (۳) تماش کا یکّہ۔

**آسا** (آ۔ سا) (ہ) (۱) مثل۔ مانند (۲) مؤنث۔ امید۔ بھروسا (۳) مذکر۔ ایک راگ کا نام جو صبح کے وقت گایا جاتا ہے۔

**آسا جیسے نراسا مرے** (ہ) مثل۔ انسان امید کے سہارے جیتا ہے اور مایوسی سے مر جاتا ہے۔

**آسا مرے نراسا جیئے** (ہ) مثل۔ یہ پہلی مثال کی ضد ہے کہ امیدوار کی زندگی تو صبر و انتظار ہے

تلخ ہو جاتی ہے۔ اس سے تو نااُمیدی ہی اچھا۔ بھروسہ رکھنے والا مرا ہُوا ہے۔ البتہ بھروسہ نہ رکھنے والا زندہ ہے۔ مطلب یہ ہے کہ بھروسے پر زندہ رہنے والے کی زندگی موت ہے۔ اور بھروسہ نہ رکھنے والے کی زندگی زندگی ہے ؛

آسام (آ۔ سام) (ف) مذکر۔ ہندوستان کے ایک صوبے کا نام جو برما کے شمال مغرب اور بنگال کے جنوب میں واقع ہے ؛

آسان (آ۔ سان) (ف) سہل۔ بلا دقّت۔ سہج۔ دشوار کی ضد ؛

آسانی (ف) مؤنث۔ سہولت۔ دقّت کی ضد ؛

آسائش (آ۔ سا۔ ئِش) (ف) مؤنث۔ آرام۔ راحت۔ سُکھ۔ آسُودگی ؛

آستان } (آس۔ تان + آس۔ تا۔ نہ) (ف) مذکر (۱) اولیاء اللہ کے مقبرے (۲) بادشاہوں کی
آستانہ } ڈیوڑھی (۳) ڈیوڑھی۔ دروازہ۔ چوکھٹ ؛

آستان بوس } (ف) چوکھٹ چُومنے والا (۲) خادم۔
آستانہ بوس } غلام۔ عقیدت مند۔ معتقد ؛

آستین چڑھانا (ع) (۱) آستین اوپر کھینچنا (۲) کام کرنے پر مستعد ہونا (۳) لڑنے مرنے پر تیار ہونا (۴) ذبح کرنے پر آمادہ ہونا ؛

آستین جھاڑنا (ع) (۱) ترک کرنا (۲) عطا کرنا۔ سب کچھ بخش کر آپ الگ کھڑے ہونا۔ جو کچھ پاس ہو۔ بانٹ کر خالی ہاتھ ہونا ؛

آستین کا سانپ (ع) مذکر۔ چھُپا ہُوا دشمن۔ دوستی کے پردے میں دشمنی کرنے والا ؛

آستین میں چھُری رکھنا (ع) دشمن پر وار کرنے کے لئے تیار رہنا ؛

آستین میں سانپ پالنا (ع) دشمن اور بدخواہ کے ساتھ سلوک کرنا ؛

آستین پکڑنا (ع) سر ہونا۔ زبردستی کرنا۔ مجبور کرنا۔ تھامنا۔ ٹھہرانا۔ لڑائی جھگڑا کرنا ؛

آسٹریا (آس۔ ٹر۔ یا) (انگ) (AUSTRIA) مذکر۔ یورپ کا ایک مشہور ملک ؛

آسٹریلیا (آس۔ ٹریٖ۔ لیا) (AUSTRALIA) مذکر۔ ایشیا میں سب سے بڑے جزیرے کا نام ہے۔ جو آج کل برطانیہ کے قبضے میں ہے ؛

آسرا (آس۔ را) (ع) مذکر۔ اُمید۔ آس۔ سہارا۔ بھروسا۔ توقّع۔ وسیلہ ؛

آسرا دینا (ع) اُمید دلانا۔ سہارا دینا ؛

آسرا ڈھونڈنا (ع) سہارا تلاش کرنا ؛

آسریا (ع) آسرا تکنے والا۔ سہارا ڈھونڈنے والا۔ محتاج۔ مجبور ؛

آسکت (آس۔ کت) (ع) (۱) سستی۔ کاہلی (۲) جمائی انگڑائی ؛

آسمان (آس۔ مان) (ف) مذکر۔ مرکب ہے آس (چکّی) اور مان (مانند) سے۔ چکّی کی مانند گول اور پھرنے والا۔ آکاس۔ سما۔ فلک۔ چرخ۔ گردوں۔ چونکہ پرانے نظامِ شمسی کے مطابق زمین کو ساکن اور آسمان کو متحرک مانتے تھے۔ اس لئے آسمان نام ہو گیا۔ کہ چکّی کا اوپر کا پاٹ چلتا اور نیچے کا ساکن رہتا ہے ؛

آسمان پر اُڑنا (ع) بلند پروازی کرنا۔ غرور کرنا۔ شیخی مارنا ؛

آسمان پر پہنچا دینا } (ع) (۱) سربلند کرنا۔ عزّت
آسمان پر چڑھا دینا } (۲) خوشامد کرنا۔ تعریف کرنا۔ بڑائی کرنا ؛

آسمان پر دماغ ہونا (ع) مغرور ہونا ؛

آسمان پھٹنا (ع) قہرِ الٰہی نازل ہونا۔ سخت حادثہ ہونا۔ مصیبت پڑنا ؛

آسمان ٹوٹنا یا ٹوٹ پڑنا (ع) بالکل تباہ و برباد ہو جانا ؛

آسمان جاہ (ف) (۱) آسمان کی بلندی والا۔ آسمان کی اونچائی والا۔ بہت عزّت والا۔ زیادہ مرتبے والا۔ اونچے درجے والا۔ بڑے مرتبے والا۔ (۲) سلطنتِ آصفیہ کے ایک وزیرِ اعظم کا خطاب ؛

آسمان دیکھنا (ع) نااُمیدی اور مجبوری کی حالت میں آسمان کی طرف نظر اٹھانا ؛

آسمان زمین ایک کر دینا (ع) (۱) بہت کوشش کرنا (۲) ہل چل ڈال دینا۔ ہلڑ مچا دینا۔ انقلابِ عظیم برپا کر دینا ؛

آسمان زمین کا رونا (ع) رنج۔ غم اور افسوس کا عام ہونا ؛

آسمان زمین کا فرق (ع) عظیم فرق۔ بہت بڑی دُوری ؛

آسمان (ع) زمین سنگ کیوں نہیں ہو جاتے۔ (۲) آسمان و زمین ٹوٹ کیوں نہیں جاتے یا پھٹ

کیوں نہیں جاتے۔ یہ فقرہ کسی سخت صدمے یا بہت بڑے گناہ یا بے شرمی اور بے حیائی پر نفرت سے بولا جاتا ہے ؛

**آسمان زمین کھا گئے** (۱) بے پتہ۔ بے پتہ شے جس کے ہونے یا لینے کا کوئی اقرار کرنے والا نہ ہو اس وقت بولا جاتا ہے۔ جب کہیں پتہ نشان نہ ملے ؛

**آسمان زمین کے قلابے ملانا** (۱) (۱) انتہا درجے کی کوشش کرنا۔ (۲) بہت جھوٹ بولنا۔ گپ مارنا۔ لاف زنی کرنا ؛

**آسمان زمین میں دُھوم پڑنا** (۱) بہت بڑی شہرت ہونا۔ دنیا میں مشہور ہو جانا ؛

**آسمان زمین میں سناٹا ہو گیا** (۱) آسمان سے زمین تک خاموشی چھا گئی ؛

**آسمان سر پر اُٹھانا** (۱) شور و غل مچانا۔ اترانا۔ آفت برپا کرنا۔ فساد جھگڑے کرنا۔ زیادہ ظلم کرنا ؛

**آسمان سے آگ برسنا** (۱) سخت گرمی پڑنا ؛

**آسمان سے اُترنا** (۱) (۱) نہایت عمدہ اور نایاب چیز کی تعریف میں کہا جاتا ہے۔ گویا آسمان سے اُتری ہے (۲) ذلیل ہونا۔ عزت و آبرو جاتے رہنا۔ رُتبے سے گرنا ؛

**آسمان سے باتیں کرنا** (۱) محاورہ (۱) بہت اونچا ہونا (۲) بہت مغرور ہونا ؛

**آسمان سے تارے اُتار لانا** (۱) محاورہ۔ دُشوار و ناممکن کام کرنا ؛

**آسمان سے ٹکر لینا** (۱) بہت اونچا ہونا۔ دُگنے چوگنے سے مقابلہ کرنا۔ حیثیت سے بڑھ کر قدم رکھنا۔ دُون کی لینا ؛

**آسمان سے گرنا۔ کھجور میں اٹکا** (۱) مثل۔ بڑی مشکل سے رہائی پا کر کامیاب ہو جانا۔ اور چھوٹی سی روکاوٹ سے ناکام رہ جانا۔ اونچی سرکار سے کام نکل جانے اور کسی معمولی اہلکار کی رکاوٹ سے رُک جانے پر کہتے ہیں ؛

**آسمان کا تھوکا اپنے منہ پر آتا ہے۔** (۱) مثل۔ بھلے آدمی کی بُرائی کرنے والا خود بدنام ہوتا ہے۔ شیخی مارنے والا خود ذلیل ہو جاتا ہے ؛

**آسمان کا رکھانہ زمین کا کر** (۱) مثل۔ خراب کر دیا۔ غارت کر دیا۔ بے کار کر دیا ؛

**آسمان کا رنگ بدلنا** (۱) انقلاب برپا ہونا ؛

**آسمان کی باتیں** (۱) مؤنث۔ جو باتیں سمجھ میں نہ آئیں ؛

**آسمان کی خبر لانا** (۱) بہت اونچا اُڑنا یا جانا ؛

**آسمان کی سُوجھنا** (۱) دُور کی سُوجھنا ؛

**آسمان کی سیر کرنا** (۱) خیالات کا دُور دُور پہنچنا

**آسمان کی طرف دیکھنا** (۱) حسرت کے وقت آسمان کی طرف نگاہ کا اٹھ جانا ؛

**آسمان کے تارے توڑنا** (۱) محاورہ (۱) بہت دشوار کام کرنا۔ نہ ہونے والے کام کو کرنا یہ ناممکن کو ممکن بنانا۔ (۲) نہایت چالاکی سے کام لینا ؛

**آسمان گیر** (ف) مذکر (۱) چھجا (۲) پال۔ شامیانہ (۳) بنگلہ (۴) ؛

**آسمان میں تھگلی لگانا** (۱) آسمان پر پیوند لگانا۔ کمال عیاری اور فریب کی جگہ بولتے ہیں ؛

**آسمان نہ پھٹ پڑے** (۱) محاورہ۔ کسی کے بہت جھوٹ بولنے یا فریب تہمت۔ ظلم یا علانیہ گناہ کرنے پر بولتے ہیں۔ آفت نہ آ جائے ؛

**آسمان ہلا دینا** (۱) آسمان کو لرزا دینا۔ پُر اثر آہ و نالہ کرنا۔ اور شور و غل مچانا ؛

**آسمانی** (آس۔ ما۔ نی) (ف) (۱) آسمان کی نسبت والا۔ آسمانی رنگ والا۔ نیلا رنگ (۲) آسمان سے آیا ہوا۔ آسمان پر رہنے والا۔ آسمان سے تعلق رکھنے والا۔ (۳) ناگہانی۔ اچانک۔ یکایک دفعتہً ؛

**آسمانی پلانا** (۱) بھنگ پلانا۔ کوئی نشیلی چیز پلانا ؛

**آسمانی رنگ** (۱) مذکر۔ آسمان کا سا رنگ۔ نیلا رنگ۔ ہلکا رنگ ؛

**آسمانی زبان** (۱) مؤنث۔ ہندوؤں کے نزدیک سنسکرت اور مسلمانوں کے نزدیک عربی زبان۔ فرشتوں کی زبان ؛

**آسمانی کتاب**۔ وہ کتاب جو خدا کی طرف سے کسی پیغمبر کو دی جائے۔ الہامی کتاب توریت۔ زبور۔ انجیل۔ قرآن ؛

**آسمانی گولہ** (۱) مذکر (۱) تیار فصل پر برف اولا گرنا۔ (۲) وبا۔ قحط۔ سوکھا پڑنا۔ (۳) سیف آنا۔ بے وقت صدمہ۔ قہر الٰہی ؛

**آسن** (آ۔ سَن) (ہ) مذکر (۱) بیٹھنے کی جگہ بیٹھنے کی چٹائی۔ فقیروں کے رہنے کی جگہ (۲) بیٹھنے کا قاعدہ۔

(۳) اونی یا ریشمی کپڑے یا گھاس کی بنی ہوئی چٹائی جس پر پوجا کے وقت بیٹھتے ہیں۔ (۴) جماع کرنے کا طریق ؛
آسن اکھڑنا (ہ) (۱) سوار کی ران گھوڑے پر نہ جمنا۔ سوار کا اپنی جگہ سے اکھڑ جانا۔ (۲) فقیر کا کٹی کو چھوڑ کر دوسری جگہ چلے جانا ؛
آسن جمانا (ہ) (۱) ران جما کر گھوڑے پر بیٹھنا۔ (۲) کسی جگہ قیام کرنا۔ رہنے لگنا۔ (۳) قابو کرنا۔ قبضے میں لانا ؛
آسن سے آسن جوڑنا (ہ) جوگیوں کی طرح زانو بہ زانو ایک دوسرے کے سامنے بیٹھنا ؛
آسن کے نیچے آنا (ہ) (۱) ران کے نیچے آنا۔ سواری دینا۔ (۲) قابو میں آنا۔ محکوم ہو جانا۔
آسن مارنا یا مار کر بیٹھنا (ہ) (۱) جوگیوں کی طرح بیٹھنا۔ (۲) اس ارادے سے بیٹھنا کہ پھر نہ اٹھیں گے۔ (۳) گھوڑے پر جم کر بیٹھنا ؛
آسنی (آ۔سَنی) (ہ) مؤنث (۱) گھاس کی بنی ہوئی چھوٹی چٹائی۔ (۲) ریشمی یا اونی کپڑا جس پر بیٹھ کر پوجا کی جاتی ہے۔ (۳) فقیروں کے بیٹھنے کا بستر ؛
آسود (آ۔سُود) (ف) آسودن (آرام پانا) کی ماضی ؛
آسودگان (ف) مذکر (۱) آرام پائے ہوئے (۲) مُردے ؛
آسودگانِ خاک (ف) مذکر۔ مرے ہوئے نیک لوگ۔ مُردے ؛
آسودگی (ف) مؤنث۔ خوش حالی۔ فارغ البالی۔ دولت مندی ؛
آسودہ (آ۔سُو۔دَہ) (ف) (۱) خوشحالی (۲) دولتمند ؛
آسودہ حال (ف) خوش حال۔ امیر ؛
آسودہ حالی (ف) مؤنث۔ خوش حالی۔ دولت مندی ؛
آسودہ دل (ف) خوش حال۔ بے فکر ؛
آسیا (آ۔سِیَا) (ف) مؤنث۔ چکی ؛
آسیب (آ۔سِیب) (ف) مذکر۔ بھوت پریت کا اثر۔ جن۔ دیو۔ پری کا سایہ ؛
آسیب اتارنا (ہ) (۱) عمل اور علم۔ تعویذ گنڈے حاضرات کے ذریعے سے آسیب دور کرنا ؛
آسیب زدہ (ف) آسیب کا مارا ہوا۔ بھوت پریت۔ جن وغیرہ کا ستایا ہوا ؛

آسیب کا اثر / آسیب کا خلل / آسیب کا دخل (ہ) مذکر۔ جن بھوت کا اثر۔ پری کا سایہ ؛
آسیب کا سر پر کھیلنا (ہ) آسیب زدہ عورت یا مرد کے سامنے پھول اور خوشبو رکھ کر گانا سنایا جاتا ہے۔ تاکہ وہ جن یا بھوت یا پیر فقیر آسیب زدہ کے سر پر آ جائے۔ چنانچہ گانا سنتے سنتے آسیب زدہ سر تھرا ہلا کر کھیلنے لگتا ہے۔ اسی کو آسیب کا سر پر کھیلنا کہتے ہیں۔ اور اسی حالت میں بعض لوگ کچھ پوچھ بھی لیتے ہیں ؛
آسیبی (ف) آسیب والا۔ جسے آسیب کا خلل ہو ؛
آسیبی مکان (ف) مذکر۔ وہ مکان جس میں بھوت رہتے ہوں ؛
آسیہ (آ۔سِیَہ) (ع) مؤنث۔ فرعون کی بیوی کا نام ہے۔ جو حضرت موسیٰؑ کی مددگار تھیں۔ اور فرعون کے حکم سے اس جرم میں قتل کرا دی گئیں۔ کہ وہ حضرت موسیٰؑ کے مذہب کو کیوں مانتی ہیں ؛

## آ۔ش

آش (آش) (ف) مؤنث۔ وہ غذا جو اتنی پتلی ہو کہ پی سکیں۔ مثلاً شوربا۔ حریرہ ؛
آش پلاؤ (ف) مذکر۔ ایک قسم کا پلاؤ جو مریض کو دیا جاتا ہے ؛
آش جو (ف) مذکر۔ جو کا پکا ہوا پانی۔ جو کا جوش دیا ہوا پانی ؛
آشام (آ۔شام) (ف) مذکر۔ (۱) ایک قسم کا لطیف عرق۔ (۲) آشامیدن کا امر۔ پی۔ پی لے ؛
آشتی (آش۔تی) (ف) مؤنث (۱) صلح (۲) میل ملاپ۔ اتفاق۔ محبت ؛
آشرم (آش۔رَم) (س) مذکر (۱) سادھوؤں رشیوں وغیرہ کے رہنے کا مقام۔ کٹی (۲) مکان (۳) برہمن کی زندگی کا ایک حصہ (۴) جھونپڑی جو کسی خوشی کے موقع پر بنائی جائے۔ (۵) مدرسہ۔ سکول۔ کالج۔ (۶) جنگل۔ درختوں کا جھنڈ ؛
آشفتہ (آ۔شُف۔تہ) (ف) (۱) پریشان۔ پراگندہ۔ (۲) عاشق (۳) دیوانہ۔ پاگل۔ سڑی (۴) آوارہ (۵) حیران ؛

**آشفتہ حال** (ف) مذکر۔ پراگندہ دل۔ پریشان
**آشفتہ خاطر** } حال۔ خراب۔ خستہ ۞
**آشفتہ دل**

**آشفتہ سر** (ف) مذکر۔ سڑی۔ سودائی۔ دیوانہ۔ پاگل۔ مجنوں ۞

**آشفتگی** (آ-شُف-تَ-گی) (ف) مؤنث۔ پریشانی حیرانی ۞

**آشفتہ مو** (ف) (۱) جس کے بال بکھرے ہوئے ہوں۔ (۲) غمگین۔ پریشان حال ۞

**آشفتہ نوا** (ف) جس کی آواز یا نالہ و فریاد سے پریشانی کا اظہار ہو ۞

**آشکار** (آ-ش-کار، آ-ش-کا-را) (ف) ظاہر۔
**آشکارا** } کھلا ہوا۔ علانیہ۔ نمایاں۔ کھلم کھلا۔ صاف۔ عیاں۔ روشن۔ واضح ۞

**آشنا** (آ-ش-نا) (ف) مذکر (۱) روشناس۔ جاننے والا دوست۔ یار۔ (۲) واقف۔ آگاہ (۳) کسی عورت سے ناجائز تعلق رکھنے والا ۞

**آشنا پرست** (ف) مذکر۔ دوستی کا سچا۔ دوست کا پوچھنے والا۔ بامروّت۔ دوست کی قدر کرنے والا دوست کو ماننے والا۔ بالحاظ ۞

**آشنائی** (ف) مؤنث (۱) محبت۔ دوستی۔ چاہ۔ پیار (۲) شناسائی۔ صاحب سلامت ۞

**آشنائی کا جھوٹا** (ا) مذکر۔ جھوٹی دوستی کرنے والا۔ نباہ نہ سکنے والا۔ بے وفا دوست ۞

**آشنائی کا سچا** (ا) مذکر۔ دوستی کا پورا۔ وہ شخص جو دوستی نباہ سکے ۞

**آشنائی مُلّا تا سبق** (ف) مثل۔ مُلّا کی دوستی سبق تک ہے۔ مطلب پرست۔ خود غرض ۞

**آشنائی کرنا** (ا) دوستی کرنا ۞

**آشوب** (آ-شوب) (ف) مذکر (۱) شور۔ غوغا۔ فتنہ۔ فساد۔ انقلاب۔ غدر (۲) آنکھ دکھنا ۞

**آشوب چشم** (ف) مذکر۔ آنکھ دکھنا۔ آنکھ آنا۔ آنکھ میں درد ہونا ۞

**آشوب روزگار** (ف) مذکر (۱) زمانے کا فتنہ۔ آفت دہر۔ (۲) معشوق ۞

**آشوب محشر** (ف) مذکر۔ ہنگامۂ قیامت۔ بہت بڑا شور و غل ۞

**آشیان۔ آشیانہ** (آ-ش-یان، آ-شیا-نہ) (ف) مذکر۔ گھر۔ گھونسلا۔ رہنے سہنے کا مکان ۞

**آشیاں یا آشیانہ باندھنا۔ بنانا۔ چھانا۔ کرنا یا لگانا** (ا) گھونسلا بنانا ۞

**آشیرباد** (آ-شیر-باد) (س) دیکھو "اشیرباد" ۞

## آ-ص

**آصف** (آ-صِف) (عبرانی) (۱) حضرت سلیمانؑ کے وزیر کا نام جو برخیا کے بیٹے تھے۔ (۱) مجازاً ہر لائق وزیر (۲) جمع کرنا۔ اکٹھا کرنا۔ ضبط کرنا (۴) زمانۂ حضرت داؤد علیہ السلام کے ایک قوّال کا نام ۞

**آصف الدولہ** (ع) خطاب۔ نواب وزیر کا لقب جو پہلے دہلی کے وزیر اعظم تھے۔ اور پھر اودھ کے خود مختار فرمانروا ہوگئے ۞

**آصف جاہ** (ف) مذکر۔ شاہان مغلیہ کے زمانے میں بہت بڑے اُمراء وزراء کا لقب ہوتا تھا۔ چنانچہ فرمانروائے حیدر آباد دکن بھی اسی لقب سے ملقب ہیں ۞

**آصفیہ** (آ-صِفی-یہ) (ع) مؤنث۔ اس میں "ی" حرفِ نسبت ہے۔ یعنی آصف سے نسبت رکھنے والا۔ جیسے سلطنتِ آصفیہ اور مملکتِ آصفیہ یا خدامِ آصفیہ

## آ-غ

**آغا** (آ-غا) (ت) مذکر (۱) آقا۔ مالک (۲) بڑا بھائی (۳) مغلوں پٹھانوں کے سردار کا تعظیمی لقب ۞

**آغا میر کی دائی سب سیکھی سکھائی** (ا) مثل۔ جو عورت پوری طرح نہایت چالاک اور عیّار ہو۔ اس کی نسبت بولتے ہیں۔ (آغا میر دہلی کے ایک باتمیز رئیس تھے) جو خود ہشیار ہو۔ اُسے سمجھانے کی ضرورت نہیں ۞

**آغاز** (آ-غاز) (ف) مذکر۔ ابتدا۔ عنوان۔ شروع۔ پہل ۞

**آغاز و انجام نہ سوچنا**۔ بے سوچے سمجھے کام کرنا۔ ناعاقبت اندیشی۔ آگا پیچھا نہ دیکھنا ۞

**آغشتہ** (آ-غش-تہ) (ف) مذکر۔ آلودہ۔ لتھڑا ہوا۔

**آغوش** (آ - غوش) (ف) مذکر و مؤنث - گود - کنار بغل - پہلو - کولی ٭

**آغوش گرم کرنا** (ف) گود میں لینا - بغل میں لینا ٭

**آغوش لحد میں جا سونا - سونا یا لیٹنا** (ف) قبر میں دفن ہونا ٭

**آغوش میں بیٹھنا** (ف) گود میں بیٹھنا - پہلو میں بیٹھنا ٭

**آغوش میں دبانا** (ف) گود میں بھینچنا - بغل میں دبانا ٭

**آغوں** (آ - غوں) (ہ) مؤنث - دودھ پیتے بچے کی آواز ٭

## آ - ف

**آفات** (آ - فات) (ع) مذکر - آفت کی جمع - بلائیں - مصیبتیں ٭

**آفاتِ آسمانی - یا سماوی** (ف) مؤنث - آسمانی حادثات - ناگہانی بلائیں ٭

**آفاتِ ارضی** (ع) زمین سے پیدا ہونے والی خرابیاں بلائیں مصیبتیں ٭

**آفاق** (آ - فاق) (ع) مذکر - افق کی جمع (۱) آسمان کے کنارے (۲) دنیا - جہان - عالم - جگت - سنسار ٭

**آفاق گیر** (ع) (۱) دنیا پر چھا جانے والا - دنیا کا لینے والا (۲) مذکر - بادشاہ ٭

**آفت** (آ - فت) (ع) مؤنث (۱) بلا - مصیبت - دُکھ - بپتا - تکلیف - قہر - غضب (۲) عیارہ - شریر - بد ذات (۳) دشواری - مشکل - دقت (۴) وبا - قحط (۵) غل - شور (۶) عذاب - وبال (۷) دشمن (۸) جلدی - گھبراہٹ ٭

**آفت برپا کرنا** (ف) (۱) ظلم و ستم توڑنا (۲) قیامت اُٹھانا - شور و غل کرنا - رونا - چلانا ٭

**آفت پڑنا** (ف) (۱) قہر نازل ہونا - (۲) صدمہ پہنچنا ٭

**آفت توڑنا** (ف) (۱) ستم کرنا - غضب ڈھانا (۲) فتنے پیدا ہونا ٭

**آفت ٹوٹنا** (ف) آفت توڑنا کا لازم ٭

**آفتِ جان** (ع - ف) مذکر (۱) جان کا دشمن - جان کا عذاب (۲) مجازاً معشوق ٭

**آفت جھیلنا** (ف) مصیبت اٹھانا - صدمہ سہنا ٭

**آفت خیز** (ف) (۱) آفت برپا کرنے والا (۲) آفت اُٹھنے کی جگہ ٭

**آفت ڈھانا** (ف) قیامت برپا کرنا - ستم توڑنا ٭

**آفت رسیدہ** (ف) دُکھ کا مارا ہوا (۲) محبت میں گرفتار ٭

**آفتِ روزگار** (ف) (۱) زمانے کی آفت - زمانے کو مصیبت میں ڈالنے والا (۲) مذکر - مجازاً معشوق ٭

**آفت زدہ** (ف) مصیبت کا مارا ہوا - دکھوں کا مارا ہوا ٭

**آفت سر پر لینا** (ف) (۱) مصیبت اپنے سر لینا - (۲) جھگڑے میں پڑنا (۳) جھگڑا خریدنا ٭

**آفت سہنا** (ف) صدمہ برداشت کرنا ٭

**آفت کا پرکالہ } آفت کا ٹکڑا** (ف) (۱) بلائے روزگار - سراپا آفت - ہمہ تن شرارت (۲) ذہین - ذکی - زود فہم (۳) مصیبت کا پتلا - ستم گر - ظالم - (۴) مذکر - مجازاً معشوق ٭

**آفت کی پڑیا یا آفت کی پوٹ** (ہ) مؤنث عیارہ - دغا باز - شریر ٭

**آفت مچانا** (ف) شرارت کرنا - شور مچانا ٭

**آفتاب** (آف - تاب) (ف) مذکر (۱) شمس - سورج - خورشید - مہر (۲) دھوپ ٭

**آفتاب آمد دلیل آفتاب** (ف) مثل - ظاہر بات کے ثبوت کی ضرورت نہیں ٭

**آفتاب برآمد ہونا** (ف) سورج کا نکلنا - سورج کا باہر آنا - صبح ہونا ٭

**آفتاب بیں** (ف) مؤنث - سورج کو دیکھنے والی دُوربین

**آفتاب پرست** (ف) مذکر - سورج کو پوجنے والا - سورج کی پرستش کرنے والا ٭

**آفتاب ڈھلنا** (ف) آفتاب کا وسطِ آسمان سے مغرب کی طرف جھکنا - دن کا زوال شروع ہونا ٭

**آفتاب سر پر آنا** (ف) دوپہر ہونا - بارہ بجے کا وقت ہونا ٭

**آفتابِ شام** (ف) مذکر (۱) سورج جب قریب غروب ہو - (۲) مرنے کے قریب بوڑھا ٭

**آفتاب غروب ہونا** (ف) سورج کا چھپنا - شام ہونا - سورج کا ڈوبنا ٭

**آفتاب کا ایک نیزے یا سوا نیزے پر آنا** (ف)

(۱) قیامت آنا (۲) سخت تکلیف اور نہایت گرمی کا اظہار ॰

آفتاب کا مغرب سے نکلنا (ف) مسلمانوں کا اعتقاد ہے۔ کہ جب تک آفتاب مغرب سے نہ نکلے توبہ کا دروازہ کھلا ہے۔ قیامت کے قریب جب آفتاب مغرب سے نکلے گا۔ پھر کسی کی توبہ قبول نہ ہو سکے گی ॰

آفتاب کو چراغ (ع) دیا دِکھانا (ا) تجربہ کار کو کام کا ڈھنگ بتانا۔ قابل کے سامنے ناقابل کا شیخی بگھارنا ॰

آفتاب لبِ بام (ف) محاورہ (۱) سورج کا غروب کے قریب ہونا (۲) کنایتہً ہر چیز پر جو زوال کے قریب ہو بولتے ہیں۔ (۳) مرنے کے قریب ॰

آفتابِ محشر (ف) مذکر (۱) قیامت کے دن کا سورج۔ نہایت تیز اور گرم سورج (۲) معشوق حسین خوب صورت ॰

آفتابہ (آف۔تا۔بَہ) (ف) مذکر۔ ڈھکنے والا لوٹا ॰

آفتابی (آف۔تا۔بی) (ف) مؤنث (۱) ایک آتشبازی کا نام ہے۔ (۲) ہم شکل آفتاب (۳) گول۔ چمک دار (۴) دھوپ میں پکایا ہوا۔ دھوپ دیا ہوا۔ دھوپ میں گرم کیا ہوا۔ سورج سے گرمایا ہوا ॰

آفتابی چہرہ (ف) آفتاب کی طرح گول چہرہ ॰

آفتابی دائرہ (ف) بالکل گول دائرہ۔ دائرے کی دو قسمیں ہیں۔ ایک آفتابی جو بالکل گول مثل آفتاب کے ہو۔ دوسرا بیضوی جو بیضہ یعنی انڈے کے ہم شکل ہوتا ہے ॰

آفریدگار (آف۔رِید۔گار) (ف) مذکر۔ خالق پیدا کرنے والا ॰

آفریدہ (آف۔ری۔دَہ) (ف) مذکر۔ پیدا کیا گیا۔ مخلوق ॰

آفریدی (آف۔ری۔دی) (ف) مذکر۔ پٹھانوں کی ایک قوم جو پنجاب کی سرحد پر رہتی ہے ॰

آفریں (آف۔رِیں) (ف) مؤنث کلمۂ تحسین۔ سبحان اللہ۔ واہ واہ۔ شاباش ॰

آفریں باد بریں ہمتِ مردانۂ تو (ف) تیری مردانہ ہمت پر تحسین ہے۔ شاباش ॰

آفریں کہنا (ا) تعریف کرنا۔ شاباش کہنا۔ سراہنا ॰

آفرینش (آ۔فَ۔رِی۔نِش) (ف) مؤنث۔ پیدائش۔ مخلوقات۔ دنیا۔ سرشتی ॰

آفس (آ۔فِس) (انگ OFFICE) مذکر۔ دفتر

آفس آف فارن ایکسچینج (آ۔فِس۔آف۔فا۔رَن۔ اِکس۔چینج) (FOREIGN EXCHANGE OFFICE OF) مذکر۔ ممالکِ غیر کے مبادلے کا دفتر۔ سرحدی ڈاک خانہ ॰

آفندی (آ۔فَن۔دی) (ت) تعظیم کا خطاب۔ صاحب۔ حضور۔ جناب۔ مالک ॰

آفیسر (آ۔فی۔سَر) (انگ OFFICER) مذکر۔ آفیسر۔ حاکم ॰

آفیشل (آ۔فی۔شَل) (انگ OFFICIAL) (۱) سرکاری۔ دفتری۔ محکمانہ (۲) مذکر۔ عہدہ دار ॰

## آ۔ق

آقا (آ۔قا) (ف) مذکر (۱) مالک۔ صاحب۔ میاں۔ خاوند (۲) حاکم۔ افسر ॰

آقائے ولی نعمت (ف) سرکار۔ مخدوم۔ اپنے آقا کو کہتے ہیں ॰

## آ۔ک

آک (آک) (ہ) مذکر۔ ایک درخت کا نام ہے جسے آکھ۔ آکھڑا۔ مدار۔ اکوا۔ اکوا بھی کہتے ہیں ॰

آک کا ڈوڈا (ہ) مذکر۔ آک کا پھل۔ آک کی بڑھیا ॰

آک کا کیڑا آک ہی میں راضی۔ ڈھاک کا ڈھاک ہیں۔ ہر شخص اپنے مناسب کام پر خوش رہتا ہے ॰

آکا (آ۔کا) (ف) مذکر۔ بڑا بھائی۔ کلمہ خطاب۔ اس لفظ کا رواج اکثر مغلوں میں ہوتا ہے ॰

آکاس (آ۔کاس) (ہ) مذکر۔ خلا۔ حدِ نگاہ۔ بعض کے نزدیک آگ۔ پانی۔ خاک۔ ہوا کے علاوہ پانچواں عنصر خلا ہے ॰

آکاس بیل (ہ) مؤنث۔ ایک قسم کی زرد رنگ کی بیل جو درختوں سے لپٹی ہوتی ہے۔ افتیموں (ایک دوا کا نام ہے)

آکاس گنگا (ہ) کہکشاں۔ آسمان پر چھوٹے چھوٹے تاروں کا مسلسل ہجوم جس کو آکاشی جنیو۔ اندر کے ہاتھی کا راستہ اور آسمان کی بدھی کہتے ہیں ॰

آکسفورڈ (آکس۔فورڈ) (انگ OXFORD) مذکر۔ انگلستان کا ایک مشہور شہر جس میں ایک پرانی نامور یونیورسٹی قائم ہے ॰

آکسیجن (آک۔سی۔جَن) (انگ [illegible]YGEN

مؤنث - ایک قسم کی گیس جو پانی کا جزوِ اعظم ہے - لطیف عنصر ٭

**آکھ** (آ کھ) (ہ) مؤنث (۱) تھیلی (۲) جنگلی درندہ جانوروں کے رہنے کی جگہ - چوپاؤں کا مسکن - خصوصاً شیر کے رہنے کی جگہ ٭

# آ-گ

**آگ** (آگ) (ہ) مؤنث (۱) آتش - نار - اگنی - اگن - (۲) گرمی کی شدت - (۳) سوزش - تپش - تیزی (۴) آتشک - بادِ فرنگ - (۵) بھوک - پیاس کی شدت (۶) ممتا - جوشِ خون - (۷) سوز و گداز - عشق و محبت (۸) مصیبت - آفت (۹) غصّہ - جھلا پن (۱۰) حسد - عداوت - لڑائی - جھگڑا - (۱۱) گرم - جلے تن - غضب ناک (۱۲) تشبیہاً بہت سُرخ (۱۳) تشبیہاً چمک دمک - روشنی ٭

**آگ اور بیری کو کم نہ سمجھے** (ہ) مثل - آگ خواہ تھوڑی اور دشمن چاہے حقیر ہو - دونوں کو بے حقیقت نہ سمجھنا چاہئے - کہ آگ تھوڑی سی بھی بھڑک کر مکان کو جلا دیتی ہے - اور حقیر دشمن بھی سخت نقصان پہنچا سکتا ہے - جیسا کہ فارسی میں "دشمن نتواں حقیر و بیچارہ شمرد" کی مثل مشہور ہے ٭

**آگ اور پھوس ایک جا ہو تو ممکن نہیں کہ نہ جلے** (ہ) مثل - اگر مرد اور عورت اکٹھے ہوں - تو ضرور زنا کی نوبت آتی ہے ٭

**آگ بھولا** (ہ) دیکھو آگ بگولا ٭

**آگ بجھانا** (ہ) (۱) جھگڑا مٹانا - غصّہ فرو کرنا (۲) بھوک پیاس مٹانا - تشنگی رفع کرنا - پیٹ بھر کر کھلانا - (۳) تسکین دینا - اطمینان دینا (۴) آگ کو فرو کرنا - آگ کو ٹھنڈا کرنا ٭

**آگ بجھنا** (ہ) جلا پا گھٹنا - تڑپ جاتی رہنا - آگ کا ٹھنڈا ہونا ٭

**آگ برسانا** (ہ) (۱) پے در پے توپ - بندوق - مشین گن کے گولے برسانا اور بم برسانا (۲) آتش بازی چھوڑنا - (۳) باہم نفاق پیدا کرنا ٭

**آگ بگولا بنا دینا** (ہ) کسی کو بڑا فروختہ کرنا - کسی کو غصّہ دلانا ٭

**آگ بن دھواں کہاں؟** (ہ) مثل - ہر بات کی بنیاد ضروری ہے - ہر جھگڑے کا کوئی نہ کوئی سبب ہوا کرتا ہے ٭

**آگ بنا دینا** (ہ) غصہ دلانا - بھڑکانا ٭

**آگ بنانا** (ہ) (۱) آگ سُلگانا - (۲) رنج دلانا ٭

**آگ بن جانا** (ہ) غصّے سے سُرخ ہو جانا ٭

**آگبوٹ** (ہ) مذکر - دھوئیں کا جہاز - دخانی کشتی - بوٹ انگریزی بوٹ ہے بمعنی کشتی ٭

**آگ بھبھوکا بن جانا** (ہ) غصّے سے سُرخ ہو جانا ٭

**آگ بھری ہونا** (ہ) (۱) سوز و گداز ہونا - (۲) جلن ہونا (۳) دشمن ہونا (۴) گرم مزاج ہونا - (۵) پیٹ میں سوزش ہونا (۶) آتشک ہونا (۷) پُر شہوت ہونا ٭

**آگ بھڑکانا** (ہ) (۱) آگ کو ہوا دے کر مشتعل کرنا - (۲) فتنہ اٹھانا - فساد بڑھانا - نفاق ڈالنا - (۳) شوق اور محبت بڑھانا - بے تاب اور بے قرار کرنا ٭

**آگ بھڑکنا - یا - آگ بھڑک اُٹھنا** (ہ) (۱) آگ کا دہکنا (۲) شعلے بلند ہونا (۳) لڑائی فساد حسد اور کینہ زیادہ ہونا (۴) شوق بڑھنا (۵) جلن اور گرمی زیادہ ہونا ٭

**آگ بھی نہ لگاؤں** (ہ) عورتیں کسی چیز سے نفرت ظاہر کرتے وقت کہتی ہیں ٭

**آگ پانی کا بیر** (ہ) محاورہ - آگ اور پانی کی طبیعت میں ضد ہے - فطری مخالفت - جبلی عداوت ٭

**آگ پانی کا سنجوگ** (ہ) دو مخالف طبع چیزوں کا جوڑ - اجتماعِ ضدین ٭

**آگ پانی کا کھیل** (ہ) محاورہ (۱) حلوائی یا باورچی سے جب کوئی چیز پکانے میں بگڑ جاتی ہے - تو اپنی برأت کے لئے بولتے ہیں - ہماری کوئی خطا نہیں - یہ تو آگ پانی کا کھیل ہے - اپنا کیا اختیار ہے - (۲) آگ پانی سے بچنے والا یعنی اور انجن ٭

**آگ پانی میں لگانا** (ہ) نہ لڑنے والے آدمی کو لڑا دینا - دشمنی پیدا کرنا - جھگڑا - غصّہ دلانا ٭

**آگ پر تیل ڈالنا یا چھڑکانا** (ہ) (۱) آگ کو اور بھڑکانا - (۲) غصّے کو تیز کرنا ٭

**آگ پھڑکنا** (ہ) بے چین اور بے قرار ہونا - تڑپنا - رشک و حسد سے جلنا ٭

آگ پڑ جانا (ف) (۱) جلن پیدا ہونا۔ تکلیف زیادہ ہونا۔ (۲) دشمنی پیدا ہو جانا ؂

آگ برسنا (ف) (۱) دھوپ کی سخت تیزی ہونا (۲) مہنگا ہونا ؂

آگ پھانکنا (ف) (۱) جھوٹ بولنا۔ (۲) مبالغہ کرنا (۳) حسد کرنا۔ کسی کو خوش دیکھ کر جلنا ؂

آگ پھوس میں بیر ہے (ف) آگ اور پھوس میں ضد ہے۔ آگ پھوس ایک جگہ اکٹھے نہیں رہ سکتے۔ اگر ایک جگہ ہوں گے۔ تو پھوس ضرور جل کر برباد ہو جائے گا۔ مخالف مل کر نہیں رہ سکتے ؂

آگ پھیلانا (ف) فساد برپا کرنا۔ فتنہ برپا کرنا۔ رنج بڑھانا ؂

آگ تاپنا (ف) آگ سے ہاتھ پاؤں سینکنا ؂

آگ تلووں سے لگنا (ف) (۱) غصہ آنا (۲) رشک کی آگ سے جلنا ؂

آگ ٹھنڈی کرنا (ف) (۱) آگ بجھانا۔ (۲) غصہ ٹھنڈا کرنا۔ (۳) دشمنوں میں میل کرانا۔ غدر۔ فساد اور فتنے کو دبانا۔ لڑائی کو دور کرنا۔ آگ بجھانا ؂

آگ کا جاگ اٹھنا (ف) (۱) بجھی ہوئی آگ کا مشتعل ہو جانا۔ (۲) شوق بڑھ جانا۔ فساد کا دوبارہ ہونا۔ (۳) دشمنی ہونا۔ (۴) فساد۔ فتنہ۔ غدر کا ٹھنڈا ہو کر دوبارہ بھڑکنا ؂

آگ جانے لوہار جانے دھونکنے والے کی بلا جانے (۱) حکم کی تعمیل کرنے والا ظلم کا ذمہ دار نہیں۔ دھونکنے والے کا کام دھونکنا ہے۔ لوہا خراب ہو جائے یا اچھا۔ وہ اس کا ذمہ دار نہیں۔ آگ جانے لوہار جانے ؂

آگ جگانا (ف) (۱) بجھی ہوئی آگ کو بھڑکانا (۲) شوق بڑھانا ؂

آگ جھاڑنا (ف) (۱) آگ سے راکھ پھونک کر اڑا دینا (۲) پتھر اور چقماق سے آگ نکالنا ؂

آگ دبانا یا دابنا (ف) (۱) انگاروں کو راکھ وغیرہ سے چھپا دینا (۲) فتنہ فساد مٹانا۔ غصہ دور کرنا ؂

آگ دکھانا (ف) (۱) گرم کرنا۔ (۲) جلانا۔ آگ لگانا (۳) فلیتہ دینا۔ (۴) سر کرنا۔ (بندوق وغیرہ کا)

آگ دھونا (ف) آگ کو جھاڑ کر صاف کرنا۔ انگارے کی راکھ جھاڑ کر خالص کرنا ؂

آگ دینا (ف) (۱) جلانا۔ فلیتے سے آگ لگانا (۲) روشن کرنا۔ (۳) چمکانا۔ رونق دینا (۴) کسی چیز کو آگ پر کشتہ کرنا ؂

آگ روشن کرنا (ف) آگ جلانا ؂

آگ سرد ہونا (ف) (۱) آگ بھسم ہونا (۲) شوق باقی نہ رہنا۔ (۳) فتنہ و فساد رفع ہونا۔ آگ بجھنا ؂

آگ سلگانا (ف) (۱) آگ جلانا۔ (۲) مجازاً لگائی بجھائی کرنا ؂

آگ سے پانی ہو جانا (ف) (۱) غصہ دور ہو جانا۔ سخت مزاج کا نرم ہو جانا۔ (۲) مشکل کام کا آسان ہو جانا ؂

آگ کا باغ (ا) مذکر (۱) آتش بازی (۲) سنار کی کٹھالی۔ (۳) آتشِ نمرود ؂

آگ کا پتلا آگ کو دھائے (ف) مثل۔ آگ کا بنا ہوا آگ میں جاتا ہے۔ ہر چیز اپنی اصل کی طرف رجوع کرتی ہے ؂

آگ کا جلا آگ سے اچھا ہوتا ہے (ف) مثل۔ (۱) آگ کے جلے کو سینکنا مفید پڑتا ہے۔ (۲) سختی کرنے والے پر سختی کی جاتی ہے۔ تو اس کا مزاج درست ہو جاتا ہے۔ بد کے ساتھ بدی سے پیش آنے پر سمجھ آتی ہے۔ جیسے کو تیسا ؂

آگ کر دینا (ف) افروختہ کرنا۔ غصہ دلانا۔ شرم کرنا ؂

آگ کو آگ مارتی ہے (ف) مثل۔ شریر شریر ہی سے دبتا ہے۔ لوہے کو لوہا ہی کاٹتا ہے ؂

آگ کو دامن سے ڈھانکنا (ف) مثل۔ بات کو اس طرح چھپانا کہ راز فاش ہو جائے ؂

آگ کھائے گا تو انگارے ہگے گا (ف) مثل۔ جو برا کام کرے گا۔ وہ اس کا نتیجہ برا ہی بھگتے گا۔ جو جیسا کرے گا۔ ویسا بھرے گا۔ جو بوئے گا۔ تو جو ہی کاٹے گا ؂

آگ کھائے منہ جلے اُدھار کھائے پیٹ۔ (ف) جیسے آگ سے منہ جلتا ہے۔ ویسے ہی قرض سے پیٹ جلتا ہے ؂

آگ کہنے سے منہ نہیں جلتا (ف) کسی چیز کا نام لینے سے اس کا اثر نہیں ہوتا۔ زہر کا نام لینے سے

آدمی نہیں مرتا ؎

**آگ کے مول یا مولوں** (ع) (۱) نہایت مہنگا۔ بہت گراں (۲) دِقّت طلب ؎

**آگ گاڑنا** (ع) (۱) دیکھو آگ دبانا (۲) کسی کے عیب کو جس سے لڑائی جھگڑا یا نااتفاقی ہونے کا ڈر ہو۔ چھپانا اور پوشیدہ کرنا ؎

**آگ لگا کے پانی کو دوڑنا** (ع) (۱) اپنے عیب کو چھپانا۔ دو آدمیوں کو لڑانا اور اپنے آپ کو ملاپ کرنے والا ظاہر کرنا (۲) مکاری۔ فریب کاری۔ عیاری۔ چالاکی ؎

**آگ لگانا** (ع) (۱) جلانا۔ پھونکنا (۲) محبت اور عشق میں پھنسانا۔ شوق دلانا۔ بڑے کام کا چسکا لگانا۔ (۳) مال اڑانا۔ لٹا دینا ؎

**آگ لگنا** (ع) (۱) جل اٹھنا۔ (۲) عشق و محبت ہو جانا۔ شوق لگ جانا۔ رشک و حسد ہونا۔ ضد و عداوت ہونا (۴) مہنگا ہونا (۵) غصّہ آنا۔ (۶) بھوک پیاس کا غالب آنا ؎

**آگ لگنتا جھونپڑا جو نکلے سو لابھ** (ع) } مثل
**آگ لگنتی جھونپڑی جو نکلے سو لابھ** }
جلتی ہوئی چیزوں سے جو کچھ مل جائے۔ وہی غنیمت ہے ؎

**آگ لگے پر بلّی کا موت ڈھونڈنا** (ع) ۔ (۱) بے سود اور بے وقت کوشش کرنا (۲) بے کار اور بے موقع محنت کرنا (۳) بے وقت اور فضول علاج ؎

**آگ لگے پر پانی کہاں؟** (ع) مثل۔ غصّے کے وقت عقل۔ ہوش۔ صبر نہیں رہ سکتا ؎

**آگ لگے پر کنواں کھودنا** (ع) بیہودہ کام کرنا۔ فضول کام کرنا۔ بیکار کام کرنا۔ بے وقت کام کرنا ؎

**آگ لگے تو بجھے جل سے** } (ع) مثل۔ نیچے کی تو
**جل میں لاگے تو بجھے کیسے** } اصلاح کی جا سکتی ہے۔ لیکن عادی مجرم کسی طرح درست نہیں ہو سکتا ؎

**آگ لینے آنا** (ع) آتے ہی پلٹ جانا۔ آکر جلد چلا جانا ؎

**آگ میں آگ لگانا** (ع) (۱) جلتے ہوئے کو جلانا۔ دکھے ہوئے کو ستانا۔ (۲) فساد میں فساد پیدا کرنا ؎

**آگ میں پانی ڈالنا** (ع) غصّہ فرو کرنا۔ لڑائی فساد مٹانا ؎

**آگ میں جو چیز پڑی آگ ہے** (ع) جیسی صحبت میں رہے گا۔ ویسا ہی ہو جائے گا۔ ہر چیز کہ در کانِ نمک رفت۔ نمک شد ؎

**آگ میں جھونک دینا** (ع) آگ میں ڈال دینا۔ جلا دینا۔ بھسم کرنا۔ راکھ کر دینا ؎

**آگ میں کود پڑنا** (ع) جان کی پرواہ نہ کرنا۔ مصیبت یا بلا میں پڑنا ؎

**آگ نہ اُگل لعل اُگل** (ع) مثل۔ اچھی باتیں کر ؎

**آگا** (آ۔ گا) (ع) مذکر (۱) پیش۔ سامنا۔ چہرہ۔ (۲) جسم یا لباس کا اگلا حصّہ ؎

**آگا پیچھا** (ع) مذکر (۱) لباس کا اگلا پچھلا حصّہ (۲) انسان کا پس و پیش (۳) ہر کام کی ابتدا و انتہا۔ آغاز و انجام ؎

**آگا پیچھا دیکھنا یا سوچنا** (ع) غور کرنا۔ سوچنا۔ نتیجہ سوچنا۔ فکر کرنا۔ آغاز و انجام پر نگاہ کرنا ؎

**آگا تاگا لینا** (ع) کن سوئیاں لینا۔ چھپ کر کسی کے حالات معلوم کرنا۔ کسی کے راز معلوم کرنا ؎

**آگاہ** (آ۔ گاہ) (ف) واقف۔ دانا۔ باخبر۔ جاننے والا۔ راز داں ؎

**آگاہی** (آ۔ گا۔ ہی) (ف) مؤنث۔ واقف۔ جاننا۔ علم ہونا۔ خبر۔ اطلاع ؎

**آگرہ** (آگ۔ رہ) (ع) مذکر۔ دریائے جمنا کے کنارے اکبر بادشاہ کے بسائے ہوئے مشہور شہر اکبر آباد کا نام جس کے قریب سکندر آباد میں اکبر کا مقبرہ ہے ؎

**آگے** (آ۔ گے) (ع) (۱) سامنے۔ روبرو (۲) گزشتہ زمانے میں (۳) آئندہ زمانے میں ؎

**آگے آگرہ پیچھے لاہور** (ع) مثل۔ غلط راستے میں پڑے ہیں ؎

**آگے آگے گرو پیچھے پیچھے چیلا** (ع) (۱) مثل۔ آگے گرو چلتا ہے پیچھے چیلا چلتا ہے۔ جس لیاقت کا استاد ہوتا ہے۔ شاگرد بھی ویسی ہی قابلیت حاصل کرتا ہے ؎

**آگے آئیت** (ع) بات ختم ہوئی۔ کام ہو چکا۔ فقرہ تمام ہوا۔ بس ؎

**آگے بڑھو آگے چلو** (ع) (۱) چلے جاؤ۔ ہٹ جاؤ۔ (۲) ترقی کرو۔ بڑھو۔ بڑھے چلو ؎

**آگے پیچھے سب چل بسینگے** (ع) مقولہ۔ دنیا کی بے ثباتی کے بیان میں کہتے ہیں سب مرینگے

آگے پیچھے سب چلے جائیں گے ؛

آگے جاتے گھٹنے ٹوٹیں - پیچھے دیکھے آنکھیں پھوٹیں (ف) مثل (۱) ایک طرح کی قسم ہے - جس شخص کا جانا منظور نہیں ہوتا - اسے بجائے قسم دلانے کے استعمال کرتے ہیں - (۲) مجبوری - معذوری ناکامی کا اظہار - " نہ پائے رفتن نہ جائے ماندن " ؛

آگے خدا کا نام (ف) محاورہ (۱) بس خاتمہ ہے (۲) اس سے آگے کچھ نہیں ؛

آگے دَوڑ پیچھے چھوڑ (ف) ایک پورا کئے بغیر دوسرا اور دوسرا پورا کئے بغیر تیسرا کام شروع کرنا - کسی کام کو پورا نہ کرنا ؛

آگے دھر لینا - یا - رکھ لینا - (ف) پکڑ لینا - گرفتار کر لینا - (۲) نشانے پر رکھ دینا ؛

آگے دیکھ کے (ف) ہوشیاری سے - سوچ سمجھ کر دیکھ بھال کر ؛

آگے ڈال دینا (ف) سامنے رکھ دینا - روبرو حاضر کر دینا ؛

آگے نہ نگ لائے گا (ف) (۱) بعد میں حال ظاہر ہوگا بعد میں پاؤں پھیلائے گا - (۲) پیچھے دھوکا دے گا - آخر میں جھگڑا کرے گا ؛

آگے سے ہوتی آئی ہے (ف) ہمیشہ سے ایسا ہی ہوتا رہے گا ؛

آگے قدم رکھنا (ف) پیش قدمی کرنا - بڑھنا - ترقی کرنا ؛

آگے کا قدم پیچھے پڑنا (ف) گھبراہٹ اور اضطراب میں کچھ نہ سوجھنا - ناکامی ؛

آگے کو کان ہوئے (ف) آئندہ راہِ احتیاط یعنی اب آگے سمجھ گئے - آئندہ ایسا نہ ہوگا ؛

آگے قسمت (ف) آئندہ جو ہوگا - دیکھا جائیگا - جو مقسوم میں ہوگا - مل کر رہے گا - مایوسی میں توکل کا اظہار ؛

آگے ناتھ نہ پیچھے پگھا - جیسے دھول میں لوٹے گدھا

آگے ناتھ نہ پیچھے پگھا سب سے اچھا کمہار کا گدھا (ف) مثل بےفکر کا والی وارث کوئی نہ ہو - وہ اچھا - آزاد آدمی سب سے اچھا ؛

آگے نکل جانا (ف) سبقت لے جانا - سامنے سے گزر جانا - بڑھ جانا - جیت جانا ؛

آگے نہ ہونا (ف) مقابلہ نہ کرنا - سامنے نہ آنا ؛

آگے ہاتھ پیچھے پات (ف) مثل - نہایت مفلس جسے ستر پوشی کے لئے کپڑا بھی میسر نہ ہو - اپنا آگا ہاتھ سے اور پچھا پتے سے ڈھانپنے والا ؛

آگے ہونا (ف) (۱) قدم بڑھانا - آگے چلنا (۲) مقابلہ کرنا - لڑنے کو آمادہ ہونا - سامنے ہونا ؛

آگے ہی (ف) پہلے ہی - پیشتر ہی ؛

آگے ہی سے (ف) پہلے ہی سے پیشتر ہی سے ؛

آگیا (آ - گیا) (ف) آ پہنچا - واپس آگیا - چلا آیا ؛

آگیا (آگ - گیا) (س) مؤنث - فرمان - حکم - ارشاد - اجازت - امر ؛

آگیا پالنا - حکم ماننا - فرمانبرداری کرنا - تعمیل ارشاد کرنا امر کے موافق کام کرنا - اجازت پر چلنا ؛

# آ - ل

آل (آل) (ف) پیاز - آنڈی - پیاز کے پتے (۲) لمبا گھیا (۳) سرخ رنگ کی لکڑی کا ایک درخت جس کی جڑ رنگنے کے کام آتی ہے ؛

آل (ع) مؤنث - بیٹے - پوتے (۲) اولاد - اہلِ بیت کنبہ ؛

آل اولاد (ع) مؤنث - بیٹا - بیٹی - پوتا - پوتی اور ان کے بال بچے - خاندان - نسل ؛

آل تمغا (ف) مذکر (۱) سرخ مہر (۲) جاگیر فرمانِ شاہی (۳) معافی یا جاگیر کی سند ؛

آلِ رسول صلعم (ع) مؤنث - رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی - جناب فاطمۃ الزہرا کی اولاد ؛

آلِ عبا (ع) مذکر - حضرت فاطمہ رض - حضرت علی رض - حضرت امام حسن و حضرت امام حسین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم سے مراد ہے ؛

آل (انگ ALL) تمام - کل - سب - جملہ ؛

آل انڈیا مسلم لیگ (انگریزی ALL INDIA MUSLIM LEAGUE) مؤنث ہندوستان کے تمام مسلمانوں کی متفقہ سیاسی مجلس ؛

آل انڈیا ہندو مہاسبھا (انگریزی ALL INDIA HINDU MAHA SABHA) مؤنث ہندوستان کے تمام ہندوؤں کی باہمی صلاح مشورہ کرنے والی مجلس

**آلا** (آ-لا) (ہ) مذکر (۱) طاق - طاقچہ (۲) (صفت) ہرا - کچّا (۳) مجازاً زخم (۴) گیلا - تر (۵) لمبی کہانی - ختم نہ ہونے والی بات ؛

**آلادے نوالا** (ہ) مثل - وہاں بولتے ہیں - جہاں کوئی کمینہ اعلیٰ درجے کو پہنچے - مگر فطرتاً اس کا کمینہ پن نہ جائے - روایت ہے - کہ کسی فقیرنی کو ایک بادشاہ نے اپنے گھر میں ڈال لیا تھا - ہر قسم کے زیورات اور کھانے اس کے پاس مہیا رہتے - لیکن وہ کمزور اور دُبلی ہوتی جاتی تھی - حکما کے علاج ناکام رہے - تو کسی طبیب نے رائے دی - کہ مکان کے طاقوں میں جُدا جُدا قسم کے کھانے رکھوا دیئے جائیں - اور کھانے کا کوئی انتظام نہ کیا جائے - لہٰذا ایسا ہی کیا گیا - تب وہ ہر طاق یعنی آلا کے قریب جاکر "آلا دے نوالہ" کی صدا کرتی - اور طاق سے نوالہ لے کر کھاتی - چنانچہ تھوڑے عرصے میں تندرست ہوگئی - جب سے یہ مثل مشہور ہوئی ؛

**آلا بالا** (ہ) مذکر (۱) ٹال مٹول - ٹالم ٹولا - (۲) ڈھاک کو گولر بتانا - (۳) چال - فریب (۴) سُستی - کاہلی ؛

**آلاپ** (آ-لاپ) (ہ) (۱) آواز - تان - سُر (۲) بول چال ؛

**آلات** (آ-لات) (ع) مذکر - ہتھیار - اوزار - ساز وسامان - آلہ کی جمع ؛

**آلاتِ حرب** (ع) مذکر - لڑائی کے ہتھیار - بھک سے اڑنے والے مادے ؛

**آلاتِ کشاورزی** (ع-ف) مذکر - کھیتی باڑی کے اوزار ؛

**آلا راسی** (ہ) بےپروا - بےفکر - لاابالی ؛

**آلا گانا** (ہ) (۱) تعریف کرنا - اپنا رونا رونا - اپنی کہانی کہنا ؛

**آلام** (آ-لام) (ع) مذکر - الم کی جمع - رنج وغم - فکر ومصیبت ؛

**آلان** (آ-لان) (ہ) مؤنث (۱) ہاتھی کے باندھنے کی زنجیر (۲) ہاتھی پر ڈالنے کا گدا ؛

**آلائش** (آ-لا-ئش) (ف) مؤنث (۱) آلودگی - میل کچیل (۲) ریم - پیپ - مواد - انتڑیاں - اوجھ (۳) کوڑا کرکٹ - ٹوٹا پھوٹا سامان (۴) ناپاکی ؛

**آلپنا** (آ-لپٹ-نا) (ہ) آکر چمٹ جانا ؛

**آلت** (آ-لت) (ع) مذکر (۱) اوزار - ہتھیار (۲) جہاز کی رسّی (۳) برتن (۴) آلۂ تناسل ؛

**آلتی پالتی** (آل-تی-پال-تی) (ہ) مؤنث - ایک نشست - چار زانو بیٹھنا ؛

**آل جنجال** (آل-جن-جال) (ہ) مذکر - ڈراؤنا خواب ؛

**آلسی سدا روگی** (ہ) مثل سست آدمی سدا روگی رہتا ہے ؛

**آلکس - آلکسی** (آل-کس - آل-کسی) (ہ) مؤنث سستی ؛

**آلکسیا** (ہ) مذکر - سست ؛

**آلگنا** (آ-لگ-نا) (ہ) (۱) قریب تر ہونا (۲) گھات میں بیٹھ رہنا - (۳) پڑ جانا - پہنچنا (۴) پناہ لینے کی جگہ ؛

**آلن** (آ-لن) (ہ) مذکر - پتلی بیسن یا آٹا جو ساگ میں ڈالتے ہیں ؛

**آلنا** (آل-نا) مذکر - گھونسلا - آشیانہ - گھر - آشیاں ؛

**آلنگ** (آ-لنگ) (ہ) مؤنث - گھوڑی کا جوانی کے جوش پر آنا - جوانی کا جوش - جوڑے کی خواہش - نر کی ضرورت جفتی کی ضرورت ؛

**آلو** (آ-لو) (ہ) مذکر - مشہور ترکاری کا نام ہے - جو جڑ کی قسم سے ہے - اس کا مزاج سرد وخشک ہوتا ہے ؛

**آلوبخارا** (ف) مذکر - ایک مشہور میوہ ترش وشیریں کا نام جو بخارا کے ملک سے منسوب ہے ؛

**آلوچہ** (آ-لو-چہ) (ف) مذکر - ایک مشہور ترش میوے کا نام ہے جو آلوبخارا کے ہم شکل ہوتا ہے ؛

**آلودگی** (آ-لو-دگی) (ف) مؤنث (۱) آلائش - گندگی - (۲) تعلقاتِ دنیوی ؛

**آلودہ** (آ-لو-دہ) (ف) (۱) مذکر - بھرا ہوا - لتھڑا ہوا (۲) بُرے کاموں کا مرتکب ؛

**آلودہ دامن** (ف) گنہگار - عاصی - بُرے کام کا مرتکب ؛

**آلہ** (آ-لہ) (ع) مذکر - اوزار - ہتھیار - جمع آلات ؛

**آلۂ تناسل** (ع) مذکر - ذکر - کیر - عضوِ تناسل - قضیب - لنگ ؛

**آلۂ حرارت** (ف-ع) مذکر - گرمی دیکھنے کا آلہ ؛

**آلۂ کار** (ف) مذکر - کام کا آلہ - ذریعہ - وسیلہ ؛

**آلۂ مہلک** (ع) مذکر - مار ڈالنے کا ہتھیار - ہلاک -

کرنے کا آلہ ؛

آلی (آ - لِی) (ہ) مؤنث (۱) تر - گیلی - نم (۲) سکھی - سہیلی - گوئیاں (۳) باکرہ - خام - کچی ؛

آلے بالے (آ - لے - با - لے) (ہ) مذکر - حیلے حوالے بہانے - ٹال مٹولے ؛

# آ - م

آم (آم) (ہ) مذکر - انبہ - ہندوستان کے مشہور اور لذیذ میوے کا نام

آم بوؤ آم کھاؤ - املی بوؤ املی کھاؤ (مثل) جو بوؤ گے وہی کاٹو گے - جیسا کرو گے - ویسا بھرو گے ؛

آم پال رکھنا - یا - ڈالنا (ہ) ایک خاص قاعدے سے کچے آموں کا بھوسے وغیرہ میں رکھ دینا - تاکہ پک جائیں ؛

آم ٹپکنا (ہ) آم کا پک کر درخت سے گرنا ؛

آم کھانے سے کام یا پیڑ گننے سے (ہ) مثل - مطلب سے مطلب ہے - بے فائدہ باتوں سے کیا کام ؛

آم کھائے پال کا خربوزہ کھائے ڈال کا پانی پئے تال کا (ہ) سمجھ داری کے اصول اس مثل میں بتائے ہیں - کہ آم تو پال کا پکا ہوا کھانا چاہیئے - خربوزہ تازہ اور پانی تالاب کا پینا چاہیئے ؛

آم کے آم گٹھلی کے دام (ہ) مثل - آم کھائے - گٹھلیوں کو بیچ کر دام وصول کر لیئے - ہر طرح نفع ہی نفع ہونا - وہ کام جس میں نقصان کا ڈر نہ ہو ؛

آم میں مور آنا (ہ) آم کے درخت میں پھول آنا ؛

آمن (آ - مَن) (ہ) مؤنث - ایک قسم کا پتلا لمبا اور میٹھا آم ؛

آماج (آ - ماج) (ف) مذکر - نقطۂ ہدف - نشانہ ؛

آماج گاہ (ف) مذکر و مؤنث - نشانے کی جگہ ؛

آمادگی (آ - ما - دَگی) (ف) مؤنث (۱) تیاری - مستعدی (۲) رضامندی ؛

آمادہ (آ - ما - دَہ) (ف) مذکر (۱) مستعد - تیار (۲) راضی - رضامند ؛

آمادۂ فساد (ف - ع) فساد کرنے پر تیار - فسادی ؛

آماس (آ - ماس) (ف) پھلاوا - سوجن - ورم ؛

آمد (آ - مَد) (ف) مؤنث (۱) آمدنی (۲) آیا - گیا

کی ضد - (۳) بے ساختگی - بے تکلفی - بناوٹ کے بغیر ؛

آمد آمد (ف) مؤنث - آنے کا چرچا - آنے کا ذکر - جلد آنے کی خبر ؛

آمدم برسر مطلب (ف - ع) مثل - اب میں اصل مطلب بیان کرتا ہوں ؛

آمدن بہ ارادت رفتن بہ اجازت (ف) مثل - آنا اپنے ارادے سے ہوتا ہے - جانا دوسرے کی اجازت سے ؛

آمدنی (ف) مؤنث - محاصل - یافت - فائدہ ؛

آمد و خرچ (ف) مذکر - آمدنی اور خرچ - آنا اور نکلنا - حاصل اور ضرب ؛

آمد و رفت (ف) مؤنث (۱) آنا - جانا (۲) میل ملاپ - تعلق - واسطہ ؛

آمد و شد (ف) (۱) آنا جانا - آمد و رفت (۲) بڑھنا - نکلنا - (۳) تعلق - واسطہ ؛

آمر (آ - مِر) (ع) مذکر - حاکم - حکم دینے والا - ڈکٹیٹر ؛

آمرزش (آ - مُر - زِش) (ف) مؤنث بخشش - معاف کرنا ؛

آمرزگار (آ - مُرز - گار) (ف) بخشنے والا - معاف کرنے والا - خدا ؛

آمرزگاری (آ - مُرز - گا - ری) بخشش ؛

آملہ (آ - مْلہ) (ف) مذکر - آنولہ - آملج - ایک قسم کا ترش پھل جس کا مربہ اور اچار ڈالا جاتا ہے - اکثر دوا میں کام آتا ہے ؛

آمنا سامنا (آم - نا - سام - نا) (ہ) (۱) مقابلہ - مڈ بھیڑ (۲) لڑائی - باہم - سخت سست باتیں ؛

آمنا و صدقنا (آ - مَن - نا و صَد - دَق - نا) (ع) (۱) ہم ایمان لائے اور ہم نے تصدیق کی (۲) بجا اور درست ہے - ٹھیک ہے - صحیح ہے ؛

آمنہ (آ - مِنَہ) (ع) مؤنث - آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی والدۂ ماجدہ کا نام ؛

آموختہ (آ - موخ - تہ) (ف) مذکر - پڑھا ہوا - پچھلا سبق - سیکھا ہوا ؛

آموزگار (آ - موز - گار) (ف) سکھانے والا - استاد - معلم - پڑھانے والا ؛

آمیزش (آ - مے - زِش) (ف) مؤنث - میل - ملاوٹ - ملونی ؛

آمین (آ - مِین) (ع) مؤنث (۱) ایک کلمہ جو اجابت دعا کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ خدا دعا قبول کرے۔ ایسا ہی ہو۔ (۲) ختم قرآن کے موقع پر لڑکیوں کی استانیاں پڑھتی ہیں ۔

# آ - ن

آن (آن) (ف) مؤنث (۱) شان۔ ادا (۲) وضع۔ ڈھنگ (۳) چھب (۴) (ع) وقت۔ لحہ۔ پل۔

آن بان (۱) مؤنث۔ شان و شوکت۔

آن و ادا (ف) (۱) ناز و ادا۔ بانکپن۔ چھب۔ (۲) وضع داری۔ تمکنت۔ غرور۔ اکڑ (۳) ہٹ۔ ضد۔

آن بان والا (۱) مذکر (۱) شان و شوکت والا۔ ناز و ادا والا۔ بانکا۔ وضعدار۔

آن توڑنا (۲) قول و قرار توڑنا۔ عہد شکنی کرنا۔ قسم توڑنا۔ خلاف رسم کرنا۔

آن کا مہمان (۱) فقط کوئی دم کا مہمان۔ مرنے کے قریب۔ تھوڑی دیر کا مہمان۔

آن کی آن (۱) ذرا سے دم۔ ساعت کی ساعت۔ تھوڑی دیر۔

آن کی آن میں (۱) دم بھر میں۔ تھوڑی سی دیر میں۔

آن لگنا (۲) پاس آجانا۔ (۲) ختم ہونے کے قریب آنا۔

آن لینا (۲) آپکڑنا۔ آدبانا۔

آن ماننا (۱) قائل ہونا۔ مجبور ہونا۔ تسلیم کرنا۔ ہار ماننا۔

آن نکلنا (۲) معشوقانہ انداز پیدا ہونا۔ حسن و خوبی کا چمکنا۔

آنا (آ - نا) (۱) جانا کی ضد۔ پہنچنا۔ دکھائی دینا۔ نظر آنا۔ (۳) چلنا۔ اترنا۔

آناً فاناً (آ - نَن - فا - نَن) (ع) اچانک۔ آن واحد میں۔ فوراً۔ ذرا دم۔ اک دم۔ یکا یک۔ یکبارگی۔

آنا کانی (آ - نا - کا - نی) (۲) مؤنث۔ ٹال مٹول

آنا کانی کرنا (۲) واقف ہو کر پہلوتہی کرنا۔ ٹال مٹول کرنا۔ آنکھ چرانا۔ سُنی اَن سُنی کر جانا۔ مکرا پن کرنا۔ طرح دینا۔ ٹالنا۔ انجان بننا۔

آنت (آنت) (۲) مؤنث (۱) انتڑی (۲) طول طویل

آنت اترنا (۲) مؤنث۔ فتق۔ بادخایہ۔ فوطوں میں آفت کا اترنا۔

آنت بھاری تو مات بھاری (۲) مثل۔ معدے کے فساد سے درد سر ہوتا ہے۔ آنت میں خرابی ہوتی ہے۔ تو درد سر ہو جاتا ہے۔

آنتوں کا بل کھلنا (۱) (۱) فاقوں کے بعد پیٹ بھر کر کھانا۔ (۲) بھوک لگنا۔

آنتوں کا قل ہو اللہ پڑھنا (۱) بہت بھوک کا ہونا۔ بھوک کے مارے تاب نہ رہنا۔

آنتیں گلے میں آنا (۲) سخت مصیبت میں گرفتار ہونا۔ کسی بلا میں پھنسنا۔

آنتیں منہ کو آنا (۲) ناک میں دم آنا۔ دم گھٹنا۔

آنٹ (آنٹ) (۱) مؤنث۔ سنار سونے یا چاندی کا اصل اور نقل معلوم کرنے کے لئے سوہن سے جو لکیر کھینچتے ہیں۔ اسے آنٹ کہتے ہیں۔ (۲) گانٹھ۔ پھندا۔ پیچ۔ گرہ۔ (۳) اُتی پتی۔ لاگ۔ ڈانٹ۔ کینہ۔ عداوت۔

آنٹ سانٹ (۱) (۱) مؤنث۔ سازش۔ کسی بات میں باہمی رفاقت۔ ناجائز ساجھا۔ (۲) میل ملاپ۔ دوستی۔ محبت (۳) جھگڑے کا تصفیہ۔

آنٹ لگانا (۲) (۱) روکنا۔ بند کرنا (۲) چاندی کو تپا کر کھوٹا کھرا معلوم کرنا (۳) گرہ لگانا (۴) جھگڑا ڈالنا۔ عداوت کرنا۔ رقابت کرنا۔

آنٹی (آں - ٹی) (۲) مؤنث (۱) مروڑی۔ بٹی (۲) گھاس یا لکڑی کا گٹھا۔ (۳) دھاگے کا گچھا یا لچھا (۴) گانٹھ۔ پھندا جس میں کوئی چیز لٹکائی جائے۔ (۵) کشتی میں ٹانگ اڑانا۔

آنٹی دینا یا لگانا (۲) کشتی میں ٹانگ اڑانا۔ اڑنگا لگانا۔ مقابل کی گردن میں ہاتھ ڈال کر کولے پہ اٹھا لینا۔

آنچ (آنچ) (۲) مؤنث (۱) آگ۔ گرمی۔ حرارت (۲) محبت۔ عشق۔ جوش۔ مامتا (۳) نقصان۔ رنج۔

آنچ آنا (۲) نقصان ہونا۔ تکلیف پہنچنا۔

آنچ کا کھیل ہے (۲) دیکھو "آگ پانی کا کھیل ہے"

آنچل (آں - چل) (۲) مذکر۔ دوپٹے کا سرا۔ اوڑھنی کا پلو۔ دامن کا کنارہ۔ گھونگٹ۔

آنچل پلو (۱) مذکر۔ ایک قسم کا دوپٹہ جس کے کناروں پر چوڑے پٹھے کی وضع کا بادلے سے بنا ہوا گوٹا لگاتے اور اس کے آگے مقیش کی جھالر ٹھا کر بھاری کر دیتے ہیں۔ ایک قسم کا بنارسی دوپٹہ۔

آنچل پھاڑنا (۲) (۱) دوپٹے کا پلو پھاڑنا (۲) پردہ نشین

کا غیر شخص سے بات کرنا۔ دُلھن کا گھونگھٹ کے دنوں میں تڑاق تڑاق باتیں کرنا (۳) گستاخانہ گفتگو یا بےحجابی (۴) ٹوٹکا۔ جادو ؏

**آنچل منہ پر رکھنا یا لینا** (ہ) دوپٹہ منہ پر لینا۔ گھونگھٹ نکالنا ؏

**آنچل میں بات باندھ رکھو** (ہ) یاد رکھو۔ نہ بھولو ؏

**آنچل میں گرہ دینا** (ہ) پلو میں گرہ لگانا۔ دامن میں گانٹھ لگانا۔ کسی بات کو یاد رکھنے کے لئے اکثر پلو یا دامن یا رومال یا کمربند کے کنارے میں گانٹھ لگاتے ہیں ؏

**آنحضرتؐ** - آں حضرت (آن۔ حَض۔ رَت - آں۔ حَز۔ رَت) (ف) مذکر (۱) پیغمبر اسلام حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مراد ہے (۲) تعظیم کے لئے نام کی جگہ بولتے ہیں۔ وہ بزرگ۔ وہ سردار ؏

**آں دفتر را گاؤ خورد** (ف) (۱) وہ دفتر برباد ہوگیا۔ (۲) وہ کام خراب ہوگیا۔ وہ سامان نہ رہا۔ تباہ ہوگیا ؏

**آندھل جھپٹ** (آں۔ دھل۔ جھپٹ) (ہ) اندھا دھند بے ہودہ۔ فضول۔ جلد جلد ؏

**آندھی** (ہ) مؤنث۔ بادِ صرصر۔ تیز ہوا کا طوفان۔ گرد و غبار۔ (صفت) تیز چلنے والا۔ پھرتیلا ؏

**آندھی آئے بیٹھ جائے۔ مینہ آئے بھاگ جائے** (ہ) مثل (۱) جس وقت اور جہاں آندھی آئے۔ وہیں بیٹھ جانا چاہیئے۔ اور مینہ آنے کے وقت کسی سائے کی جگہ کی طرف بھاگ جانا چاہیئے۔ (۲) معمولی مصیبت کو برداشت کرنا اور تکلیف کے وقت شکر کرنا چاہیئے ؏

**آندھی کی طرح آنا** (ہ) فوراً آنا۔ زور شور سے آنا ؏

**آندھی کی طرح آیا۔ بگولے کی طرح گیا** (ہ) محاورہ۔ آتے ہی جلدی سے چلا گیا۔ فوراً چلا گیا ؏

**آندھی کے آم** (ہ) بہت ارزاں چیز۔ کیونکہ آندھی میں آم بکثرت گرتے اور سستے بکتے ہیں۔ کسی چیز کا مفت ہاتھ آجانا ؏

**آندھی ہونا** (ہ) نہایت تیزی سے کوئی کام کرنا۔ جلد بازی کرنا ؏

**آنڈی بانڈی** (آں۔ ڈی۔ باں۔ ڈی) (ہ) مؤنث
**آنڈے بانڈے** (آں۔ ڈے۔ باں۔ ڈے) (ہ) مذکر
} سیر۔ گشت ؏

**آنڈی بانڈی یا آنڈے بانڈے کھانا** (ہ) (۱) سیر کرنا پھرنا۔ (۲) بچوں کا ایک کھیل ؏

**آنر** (آ۔ نر) (انگ HONOUR) مؤنث۔ عزت۔ بڑائی۔ مرتبہ ؏

**آں را کہ حساب پاک ست از محاسبہ چہ باک۔** (ف) مثل۔ جس کا حساب صاف ہو۔ اُسے پڑتال کا ڈر نہیں۔ جو شخص چور نہیں، اُسے حاکم کا خوف نہیں۔ جس میں کھوٹ (عیب) نہیں۔ اُسے چغلی اور چغل خور سے نقصان نہیں پہنچ سکتا ؏

**آنریبل** (آن۔ رے۔ بل) (انگ HONOURABLE) مذکر (۱) ذی عزت۔ صاحب مرتبہ (۲) معزز ؏

**آنریری** (آن۔ رے۔ ری) (انگ HONORARY) تعظیمی۔ امتیازی۔ اعزازی۔ بلا تنخواہ کام کرنے والا ؏

**آنریری جج** (انگ HONORARY JUDGE) مذکر۔ تنخواہ کے بغیر کام کرنے والا جج ؏

**آنریری سیکرٹری** (انگ HONORARY SECRETARY) مذکر۔ وہ سکرٹری جو تنخواہ نہ لے ؏

**آنریری مجسٹریٹ** (انگ HONORARY MAGISTRATE) اعزازی۔ یعنی تنخواہ لئے بغیر کام کرنے والا مجسٹریٹ ؏

**آنسو** (آں۔ سُو) (ہ) مذکر۔ اشک۔ بشوا۔ اشرو۔ آنجو۔ جو پانی خوشی یا غم میں آنکھ سے بہتا ہے ؏

**آنسو آنا** (ہ) آنکھوں میں آنسو بھر آنا ؏

**آنسو ایک نہیں۔ کلیجہ ٹوک ٹوک** (ہ) مثل۔ جھوٹ موٹ کا رونا۔ بناوٹی رونا ؏

**آنسو بھر آنا**
**آنسو بھر لانا**
} (ہ) آب دیدہ ہونا۔ آنکھوں میں پانی بھر لانا ؏

**آنسو پونچھنا** (ہ) (۱) تسکین دینا۔ دلاسا دینا۔ تسلی اور اطمینان دینا (۲) زیادہ چیز کے بدلے تھوڑا عوض دینا ؏

**آنسو پھوٹ نکلنا** (ہ) آنسو بہ نکلنا۔ آنسو نکل پڑنا۔ اشک جاری ہونا ؏

**آنسو پی جانا** (ہ) (۱) ضبط کرنا۔ صبر کرنا۔ (۲) آنسو نہ گرنے دینا ؏

**آنسو ڈالنا** (ہ) رونا۔ گریہ کرنا۔ آنسو گرانا۔ زار زار رونا ؏

**آنسو ڈبڈبا آنا** (ہ) آنکھوں میں آنسو بھر لانا ؏

**آنسو ڈھال** (ہ) مؤنث (۱) آنکھ سے آنسو برابر جاری رہنا (۲) خصوصاً گھوڑے کی آنکھ سے آنسو بہنے کی ایک بیماری کا نام ؏

**آنسو نکل پڑنا** (ع) آنکھ سے بے اختیار آنسو گرنا ؛

**آنسوؤں سے منہ دھونا** (ع) زار زار رونا۔ بہت رونا۔ پھوٹ پھوٹ کر رونا کہ تمام منہ آنسوؤں سے تر ہو جائے ؛

**آنسوؤں کا تار باندھنا یا آنسوؤں کی جھڑی لگا دینا** (ع) لگاتار آنسو بہانا۔ پے در پے آنسو بہانا ؛

**آنسوؤں کا چھالا** (ع) آنسوؤں کی گرمی سے اکثر چھالا پڑ جاتا ہے ؛

**آنسوؤں کی سیلی** (ع) مؤنث۔ آنسوؤں کا تار۔ آنسوؤں کی لڑی ؛

**آں قدح بشکست و آں ساقی نماند** (ف) مثل وہ پیالہ ٹوٹ گیا۔ اور وہ پلانے والا نہ رہا۔ وہ مزہ اور لطف جاتا رہا۔ وہ زمانہ ہی نہ رہا۔ وہ صحبتیں ہی نہ رہیں ؛

**آنک** (آنک) (ہ) مؤنث (۱) ہندسہ۔ حرف (۲) بھرکہ۔ جانچ ؛

**آنکڑا** (آنک۔ ڑا) (ہ) مذکر (۱) وہ ٹیڑھی آہنی تیخ جس سے درختوں کے پھل توڑتے ہیں۔ لوہے کا کانٹا۔ ٹنک۔ بانک۔ آنکس (۲) ہندسہ۔ لکیر ؛

**آنکس** (آں۔ کُس) (ہ) مذکر۔ بانک۔ آنکڑا۔ ہاتھی کو کوچنے کا ہتھیار ؛

**آنکس مارنا** (ع) ہاتھی کو چلانے کے لئے ضرب لگانا۔ مطیع کرنا ؛

**آنکنا** (آنک۔ نا) (ع) (۱) جانچنا۔ پرکھنا۔ تخمینہ لگانا۔ نشان کرنا (۲) کسی یا منتر سے زہریلے جانور کے کاٹے یا ڈسے کا روکنا ؛

**آنکھ** (آنکھ) (ہ) مؤنث (۱) چشم۔ دیدہ (۲) بصارت بینائی (۳) اشارہ۔ ایما (۴) اندازہ (۵) مروت۔ محبت (۶) امید۔ توقع ؛

**آنکھ آشنا نہیں** (ف) ناواقف۔ انجان۔ جیسے آنکھ نے نہ دیکھا ہو ؛

**آنکھ (آنکھیں) آشوب کر آنا** (ع) آنکھ دُکھنا۔ آنکھ آنا ؛

**آنکھ آنا** - (ع) آنکھ دُکھنا - آشوب چشم ہونا ؛

**آنکھ اُٹھا کر نہ دیکھنا** (ع) (۱) شرمانا۔ لجانا (۲) التفات نہ کرنا۔ خاطر میں نہ لانا۔ (۳) ناراض ہونا۔ خفا ہونا ؛

**آنکھ اُٹھنا** (ع) نظر سامنے ہونا ؛

**آنکھ اُچٹ جانا** (ع) (۱) نیند سے بیزار ہونا۔ جاگ پڑنا۔ (۲) نشانہ خطا ہو جانا ؛

**آنکھ اوٹ پہاڑ اوٹ - آنکھ اوجھل پہاڑ اوجھل** (ع) مثل۔ جو چیز آنکھ سے پوشیدہ ہے۔ وہ گویا پہاڑ کی اوٹ میں ہے۔ جو چیز آنکھ کے سامنے نہیں۔ وہ اگر قریب بھی ہو۔ تو بھی دور ہے ؛

**آنکھ اونچی نہ کرنا** (ع) (۱) نظر اوپر نہ اٹھانا (۲) ادب کرنا۔ (۳) شرمانا۔ حیا کرنا (۴) ڈرنا۔ خوف کرنا ؛

**آنکھ ایک نہیں کجلوٹیاں نو نو** (ع) بدصورتی میں سجاوٹ بناوٹ کا شوق ہونا۔ آنکھ ایک نہیں سرمہ دانیاں نو نو موجود ہیں ؛

**آنکھ بچا جانا** (ع) (۱) بچ کر نکل جانا۔ (۲) چشم پوشی کرنا ؛

**آنکھ بچانا** (ع) (۱) آنکھ کو چوٹ سے محفوظ رکھنا۔ (۲) شرمانا۔ جھینپنا ؛

**آنکھ بچی مال دوستوں کا** (ع) نگاہ چوکی اور مال چوری گیا۔ تھوڑی غفلت میں نقصان ہو جانا۔ تھوڑی بے پروائی میں دشمن کا داؤ چل جاتا ہے ؛

**آنکھ بدل جانا - آنکھ بدل لینا - آنکھ بدلنا** (ع) (۱) پہلی سی نظر نہ رہنا۔ اگلی سی بات نہ رہنا۔ (۲) بے مروتی اور بے رُخی کرنا۔ تیور بدلنا۔ (۳) بے مروت ہو جانا (۴) بے وفائی کرنا۔ وعدہ وفا نہ کرنا ؛

**آنکھ بنانا** (ع) (۱) آنکھ کا پانی نکالنا (۲) پھوٹی ہوئی آنکھ کی جگہ پتھر وغیرہ کی آنکھ بنا کر قائم کرنا (۳) آنکھ کا علاج کرنا ؛

**آنکھ (آنکھیں) بند کر کے کوئی کام کرنا** (ع) (۱) بے وسواس۔ بے تامل۔ بے دھڑک کوئی کام کرنا۔ (۲) بے پروائی اور بے توجہی سے کوئی کام کرنا ؛

**آنکھ بند کر لینا** (ع) (۱) سو جانا (۲) مر جانا (۳) نفرت کرنا۔ غفلت کرنا۔ (۴) بے مروتی کرنا (۵) بے شرمی کرنا۔ بے حیائی کرنا (۶) مرعوب ہونا۔ خوف زدہ ہونا۔ (۷) بے وفائی کرنا ؛

**آنکھ بند کرتے ہیں** (۱) بہت جلد

آنکھ بند کئے چلے جاؤ (ف) (۱) بے دھڑک چلے جاؤ۔ بے خوف اور بے کھٹکے چلے جاؤ۔ (۲) سیدھے چلے جاؤ ؎

آنکھ بند کی سال گزرا (ا) بہت جلد سال گزر گیا ؎

آنکھ بند ہو جانا (ف) (۱) سو جانا (۲) مر جانا (۳) خوف چھا جانا ؎

آنکھ بنوانا (ف) (۱) آنکھ کی پتلی کو صاف کرانا۔ (۲) شیشے یا پتھر کی آنکھ بنوانا ؎

آنکھ (آنکھیں) بنواؤ (ف) لیاقت پیدا کرو۔ پرکھ اور پہچان سیکھو۔ تمیز سیکھو ؎

آنکھ بھبھوکا ہونا (ف) غصے یا نشے سے آنکھ کا لال ہو جانا ؎

آنکھ بہ جانا (ف) آنکھ کا پانی نکل جانا۔ آنکھ خراب ہو جانا ؎

آنکھ بھر بھر کر دیکھنا (ف) (۱) نظر جما کر دیکھنا (۲) گھورنا غور سے دیکھنا۔ توجہ کے ساتھ دیکھنا ؎

آنکھ بھوں ٹیڑھی کرنا (ف) خفا ہونا۔ نفرت ظاہر کرنا ؎

آنکھ بیٹھ جانا (ف) دردِ چشم یا کسی اور مرض سے آنکھ کے ڈھیلے کا اندر دھنس جانا ؎

آنکھ پر ٹھنکار رکھنا (ف) آنکھ کی پھڑک بند کرنے کو آنکھ پر دھاگا یا ٹھنکار رکھ لیا کرتے ہیں۔ ٹوٹکا کرنا ؎

آنکھ (آنکھوں) پر چڑھنا (ف) پسند آنا۔ نظروں میں جچ جانا۔ نگاہ میں سما جانا ؎

آنکھ پڑنا (ف) (۱) نگاہ پڑنا۔ دیکھا جانا۔ (۲) رغبت ہونا۔ لالچ ہونا۔ (۳) اتفاقیہ نظر پڑنا (۴) پسند کرنا۔ (۵) عاشق ہو جانا ؎

آنکھ (آنکھیں) پھاڑ پھاڑ کے دیکھنا۔ (ف) (۱) غور سے دیکھنا (۲) حیرت اور اچنبھے کی نگاہ سے دیکھنا (۳) محبت اور پیار کی نظر سے دیکھنا ؎

آنکھ پہچاننا (ف) (۱) نگاہ پرکھنا۔ تیور پہچاننا (۲) دل کی بات سمجھ جانا۔ خواہش کو جان لینا۔ منشاء کو تاڑ لینا۔ (۳) اشارے پر کام کرنا ؎

آنکھ (آنکھیں) پھڑکنا (ف) آنکھ کے پپوٹے کا حرکت کرنا۔ ضعیف الاعتقاد لوگوں کے خیال میں مرد کی داہنی اور عورت کی بائیں آنکھ پھڑکے تو اس کا کوئی عزیز یا پیارا ملتا ہے۔ اور مرد کی بائیں اور عورت کی دائیں پھڑکے تو کچھ رنج یا صدمہ پہنچتا ہے ؎

آنکھ پھوٹنا (ف) (۱) بینائی جاتے رہنا۔ اولاد کا ضائع ہو جانا ؎

آنکھ پھوٹی پیڑ گئی (ف) (۱) آنکھ پھوٹ گئی۔ درد جاتا رہا۔ درد کا صدمہ اٹھانے سے اندھا ہونا اچھا۔ (۲) تعلق ہی جاتا رہا۔ تو ہمدردی کیسی ؎

آنکھ پھوڑ ٹڈا (ف) مذکر (۱) سبز رنگ کا ایک کیڑا جس کے پر سرخ ہوتے ہیں۔ (۲) بد طینت۔ اور فتنہ پرواز آدمی ؎

آنکھ پھوڑنا (ف) اندھا کرنا ؎

آنکھ پھیر لینا (ف) (۱) خفا ہونا (۲) بیزار ہونا۔ (۳) مر جانا ؎

آنکھ پھیلا کر دیکھنا (ف) چاروں طرف غور سے دیکھنا ؎

آنکھ پیدا کرنا (ف) دیکھنے یا پرکھنے کی لیاقت پیدا کرنا ؎

آنکھ تاڑ جانا (ف) تیور سے ارادہ سمجھ لینا ؎

آنکھ تر ہونا (ف) آنسو بھر آنا۔ رقت ہونا ؎

آنکھ ٹھنڈی کرنا (ف) تسلی دینا۔ دل خوش کرنا ؎

آنکھ ٹیڑھی کرنا (ف) برہم ہو کر دیکھنا۔ ترش رو ہونا ؎

آنکھ جا پڑی (ف) یکا یک نگاہ پڑ گئی۔ اتفاقیہ نظر پڑ گئی ؎

آنکھ جانا (ف) دفعتہً نظر جا پڑنا ؎

آنکھ جھپکنا (ف) (۱) ذرا سا سو جانا۔ (۲) چندھیانا۔ (۳) دب جانا۔ ہار جانا۔ (۴) شرمانا ؎

آنکھ (آنکھیں) جھکنا (ف) شرم کے مارے آنکھیں نیچی کر لینا ؎

آنکھ (آنکھیں) چار ہونا (ف) نظر سے نظر ملنا۔ ملاقات ہونا۔ آمنا سامنا ہونا ؎

آنکھ چرا کر دیکھنا (ف) (۱) جان پہچان ہو جانا۔ غیرت ہو جانا۔ (۲) کن آنکھوں سے دیکھنا (۳) شرم سے دیکھنا ؎

آنکھ چرانا۔ یا }
آنکھ چھپانا } (ف) آنکھ سامنے نہ کرنا۔ منہ چھپانا۔ جھینپنا۔ شرمانا ؎

آنکھ دبنا (ف) مغلوب ہونا۔ دب جانا ؎

آنکھ دکھانا (ف) علاج کی غرض سے معالج کو آنکھ

دکھانا۔ (۲) ڈرانا۔ دھمکانا۔ (۳) تنبیہ کرنا۔ ڈانٹنا سزا دینا ؛

**آنکھ دُکھنا** (ف) آنکھ میں درد یا کھٹک پیدا ہونا ؛

**آنکھ دوڑانا** (ف) تلاش و تجسّس کرنا۔ ڈھونڈنا۔ اِدھر اُدھر دیکھنا۔ سہارا ڈھونڈنا ؛

**آنکھ دھوئی دھائی** (ف) مؤنث (۱) بے شرمی۔ بے حیائی۔ بے مروّتی۔ دیدہ دلیری۔ (۲) آنکھ صاف ہونا ؛

**آنکھ دیکھنا** (ف) صحبت میں رہنا۔ تعلیم پانا۔ شاگردی کرنا۔ مرید ہونا ؛

**آنکھ ڈالنا** (ف) (۱) دیکھنا۔ نگاہ کرنا (۲) شوق کی نظر سے دیکھنا۔ مائل ہونا (۳) کسی چیز کی تاک میں ہونا (۴) بری نظر سے دیکھنا (۵) نظر لگانا۔ (۶) سرسری طور پر دیکھنا ؛

**آنکھ ڈبڈبانا** (ف) آنکھوں میں آنسو بھر لانا۔ رنجیدہ ہونا ؛

**آنکھ رکھنا** (ف) (۱) آسرا رکھنا۔ امید رکھنا۔ سہارا ڈھونڈنا (۲) شناخت اور پرکھ ہونا ؛

**آنکھ روشن ہونا** (ف) کسی کی ملاقات سے خوش ہونا۔ (۲) صاحب اولاد ہونا ؛

**آنکھ سامنے کرنا** (ف) (۱) نظر ملانا۔ ڈھٹائی سے آنکھ مقابل کرنا۔ (۲) متوجّہ ہونا۔ التفات کرنا ؛

**آنکھ سامنے نہ ہونا** (ف) دیکھنے کی تاب نہ لانا۔ (۲) نادم ہونا۔ حیا آنا ؛

**آنکھ سے آنسو اُمنڈ آنا یا اُمنڈنا** (ف) آنکھوں سے آنسو زور سے نکلنا ؛

**آنکھ سے آنکھ لڑنا** (ف) نگاہیں چار ہونا۔ عاشق ہونا ؛

**آنکھ سے آنکھ ملانا** (ف) (۱) ہمسری اور برابری کرنا۔ بے حیائی اور ڈھٹائی سے آنکھ ملانا (۲) مقابلہ کرنا (۳) دوستی کرنا ؛

**آنکھ سے اوجھل ہونا** (ف) نظر کے سامنے نہ ہونا۔ نظر سے غائب ہونا ؛

**آنکھ سے دیکھ کر کام کرنا** (ف) دیکھ بھال کر کام کرنا۔ سوچ سمجھ کر کام کرنا۔ غور و فکر سے کام کرنا ؛

**آنکھ سے سلام لینا** (ف) متکبّر اور خود پسند شخص کے سلام کا جواب زبان کی بجائے آنکھ سے دینا ؛

**آنکھ سیدھی ہونا** (ف) مہربانی کی نظر ہونا ؛

**آنکھ سے گرنا** (ف) وقعت نہ رہنا۔ بے قدر ہونا۔ بے عزت ہونا۔ ذلیل ہونا ؛

**آنکھ سے لہو آنا** (ف) بہت رونے سے آنکھوں سے بجائے آنسو کے لہو یا سرخ آنسو نکلنا ؛

**آنکھ سینکنا** (ف) پیارے کو دیکھنا۔ دید بازی کرنا

**آنکھ کا اندھا گانٹھ کا پورا** (ف) مثل۔ بیوقوف مالدار فضول خرچ رئیس اور مسرف کی تعریف ؛

**آنکھ کا پانی ڈھل جانا** (ف) (۱) بے شرم ہونا۔ بے حیا ہونا (۲) آنکھ میں پانی اتر آنا ؛

**آنکھ کا پردہ** (ف) مذکّر (۱) آنکھ کی جھلّی (۲) لحاظ۔ مروّت ؛

**آنکھ کا تارا** (ف) مذکّر (۱) آنکھ کی پتلی۔ آنکھ کا تل۔ مردمِ چشم (۲) بہت پیارا۔ بہت عزیز۔ محبوب۔ (۳) اولاد (۴) معشوق ؛

**آنکھ کا تل** (ف) آنکھ کی پتلی ؛

**آنکھ کا جالا** (ف) مذکّر۔ ایک مرض ہے۔ آنکھ کے تل پر آ جانے والی جھلّی ؛

**آنکھ کا حجاب** (ف) مذکّر (۱) شرم و حیا کا پردہ (۲) آنکھ کی اوپر والی جھلّی ؛

**آنکھ کا ڈھلکا** (ف) مذکّر۔ ایک بیماری جس میں آنکھ سے پانی بہتا ہے ؛

**آنکھ کا غبار** (ف) مذکّر۔ آنکھ کا دھند۔ آنکھ کا گدلا پن۔ آنکھ کی تاریکی۔ آنکھ میں اندھیرا ہو جانا ؛

**آنکھ کا کاجل چرانا** (ف) بے انتہا عیّاری اور چالاکی کرنا ؛

**آنکھ کا لحاظ** (ف) مذکّر۔ قدرتی شرم جو عورت کو مرد سے ہوتی ہے ؛

**آنکھ کا لہو کی بوٹی ہو جانا** (ف) آنکھ کا سرخ ہو جانا ؛

**آنکھ کا ناسور** (ف) مذکّر۔ آنکھ سے ہمیشہ بہنے یا جاری رہنے والا زخم ؛

**آنکھ کھلنا** (ف) (۱) جاگنا (۲) حقیقت حال معلوم ہونا۔ ہوشیار ہونا۔ (۳) آنکھ میں روشنی آ جانا ؛

**آنکھ کی بدی بھوں کے آگے** (ف) مثل۔ عزیز دوست کی برائی عزیز دوست کے آگے۔ کسی شخص کا عیب اس کے کنبے یا دوست کے آگے بیان کرنا ؛

**آنکھ کی پتلی بنانا** (ف) (۱) نہایت عزیز رکھنا۔ بہت محبت کرنا۔ (۲) آنکھ کی پتلی کو علاج کر کے

درست کرنا ؛

**آنکھ کی ٹھنڈک** (ا) مؤنث۔ وہ عزیز دوست یا کوئی پیارا جسے دیکھ کر آنکھیں ٹھنڈی ہوں ؛

**آنکھ کی حیا** (ا) مؤنث۔ آنکھ کا لحاظ ؛

**آنکھ کی سیل** (ہ) مؤنث۔ آنکھ سے بہنے والا پانی۔ آنکھ کی تری۔ آنسو۔ آنکھ کا پانی ؛

**آنکھ کا کیچڑ** (ہ) مؤنث۔ وہ کثافت جو آنکھ کے کولوں میں جمع ہو جاتی ہے ؛

**آنکھ گاڑنا** (ف) نظر جمانا۔ غور سے دیکھنا۔ ٹکٹکی لگا کر دیکھنا ؛

**آنکھ لال کرنا** (ف) غصے کی نظر سے دیکھنا ؛

**آنکھ لڑانا** (ف) (۱) آنکھ ملانا۔ آنکھیں چار کرنا (۲) گھورنا۔ تاکنا (۳) عاشق ہونا (۴) مقابلہ کرنا۔ (۵) لگاوٹ سے دیکھنا ؛

**آنکھ لجائی دِھی ہوئی پرائی** (ف) لڑکی کے عزیز و اقارب شادی کا پیغام پہنچنے پر لڑکے کے عزیز و اقارب سے شرم کے باعث آنکھیں نیچی کر لیتے ہیں تو اس سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ انہیں ناتا منظور ہے۔ لڑکی ہماری ہو گئی ؛

**آنکھ لگانا** (ف) (۱) آشنائی کرنا (۲) عاشق ہونا۔ دوستی کرنا (۳) سونا (۴) تاک میں رہنا۔ انتظار کرنا راہ دیکھنا ؛

**آنکھ لگ جانا یا لگنا** (ف) (۱) نیند آ جانا۔ (۲) آشنائی ہونا (۳) عشق ہونا (۴) آسرا ہونا۔ (۵) انتظار رہنا ؛

**آنکھ للچائی ہوئی پڑنا** (ف) (۱) نہایت محبت سے دیکھنا نہایت پیار سے دیکھنا۔ نہایت بیتابی سے دیکھنا (۲) حرص یا لالچ کی نظر سے دیکھنا ؛

**آنکھ مارنا** (ف) (۱) پلک جھپکانا (۲) اشارہ کرنا (۳) متوجہ کرنا ؛

**آنکھ مچول یا مچولا** (ہ) مذکر ⎫ بچوں کا ایک کھیل
**آنکھ مچولی** (ہ) مؤنث ⎭ ہے۔ کہ ایک لڑکے کی آنکھیں بند کر کے باقی لڑکے چھپ جاتے ہیں۔ پھر وہ آنکھیں کھول کر ڈھونڈتا پھرتا ہے اور جسے پا کر چھو لیتا ہے۔ اسے آنکھ بند کر کے بیٹھنا پڑتا ہے (پنجابی) لکن میٹی ؛

**آنکھ ملنا** (ف) آنکھیں چار ہونا نظر سے نظر ملنا ؛

**آنکھ مُند جانا** (ف) (۱) آنکھیں بند ہو جانا (۲) مر جانا (۳) سو جانا (۴) روشنی کی تاب نہ لانا ؛

**آنکھ موند لینا** (ف) (۱) آنکھیں بند کر لینا (۲) بے التفاتی کرنا (۳) تصور باندھنا۔ مراقبے میں بیٹھنا (۴) سو جانا (۵) مر جانا (۶) غفلت کرنا ؛

**آنکھ میلی کرنا** (ف) تیوری چڑھانا۔ غصہ کرنا۔ خفگی سے دیکھنا ؛

**آنکھ میں لینا** (ف) آنکھ میں سمانا۔ منظورِ نظر ہونا۔ آنکھ میں جگہ کر لینا۔ موہ لینا۔ قابو کر لینا گرویدہ بنا لینا۔ معشوق بن جانا۔ مطلوب ہو جانا ؛

**آنکھ میں پانی نہیں** (ا) (۱) بے شرم ہے۔ بے حیا ہے (۲) بے نور آنکھ۔ بے نور آنکھ ؛

**آنکھ میں بھی شرم دل کی بھی نرم** (ف) مثل۔ نہ ماننے کی بات مان جانا۔ آنکھ کی شرم اور دل کی نرمی بامروت ہونے کی دلیل ہے ؛

**آنکھ میں جگہ کرنا** (ف) عزیز ہو جانا۔ محبوب ہو جانا آنکھ میں سمانا۔ آنکھ میں بسنا ؛

**آنکھ میں چوب آنا** (ف) چوٹ سے آنکھ میں سرخی آ جانا ؛

**آنکھ میں ذرا سیل نہیں** (ف) ذرا مروّت اور رحم نہیں۔ شرم اور لحاظ مطلق نہیں ؛

**آنکھ میں شرم ہو۔ تو جہاز سے بھاری ہے** (ف) مثل۔ شرم و حیا سے بہت عزت ہوتی ہے ؛

**آنکھ میں کھبنا** (ف) آنکھوں کو اچھا معلوم ہونا پسند آنا ؛

**آنکھ میں کھٹکنا** (ف) (۱) آنکھ میں چبھنا (۲) ناگوار ہونا۔ بہت بُرا معلوم ہونا ؛

**آنکھ میں موتی کوٹ کوٹ کر بھرے ہونا** (ف) آنکھ کا بہت خوب صورت ہونا ؛

**آنکھ میں نیل کی سلائی پھرنا** (ف) اندھا کر دینا نیل کی سلائی پھرنے سے آنکھیں اندھی ہو جاتی ہیں۔ بد دعا کرتے ہوئے بولتے ہیں "تیری آنکھ میں نیل کی سلائی" ؛

**آنکھ ناک سے درست ہے** (ف) بے عیب ہے تندرست ہے۔ کوئی بگاڑ نہیں۔ خوبصورت ہے ؛

**آنکھ ناک سے ڈرنا** (ف) جب کوئی جھوٹ بولتا ہے

تو عورتیں کہتی ہیں کہ "خدا سے نہیں ڈرتا - جھوٹ بولتا ہے - ایسا نہ ہو کہ اس کی پاداش میں اسے اللہ تعالیٰ اندھا یا ذلیل کر دے"۔

**آنکھ نم کرنا** (ا) آبدیدہ ہونا۔

**آنکھ نہ اٹھانا** (ہ) (۱) آنکھ اوپر نہ کرنا - نظر نہ اٹھانا شرم کرنا - (۲) کام میں مشغول رہنا - ادب و لحاظ کرنا۔

**آنکھ نہ پسیجنا** (ہ) (۱) آنسو نہ نکلنا (۲) رحم نہ آنا۔

**آنکھ نہ جھپکنا** (ہ) (۱) ٹکٹکی باندھنا - شوق اور رغبت سے دیکھتے رہنا (۲) نیند نہ آنا - جاگتے رہنا (۳) شرمندۂ احسان نہ ہونا (۴) ڈھیٹ ہونا - (۵) نظر جمی رہنا - برابری کرنا - نہ دبنا۔

**آنکھ نہ چھپنا** (ہ) تیوروں سے مزاج کی حالت ظاہر ہونا۔

**آنکھ نہ دیدہ کاڑھے کشیدہ** (ہ) نہ آنکھ ہے - نہ آنکھ میں روشنی - کشیدہ کاڑھنے کا دعویٰ - لیاقت کچھ نہیں - دعوے بڑے بڑے۔

**آنکھ نہ ڈالنا** (ہ) توجہ نہ کرنا - پروا نہ کرنا۔

**آنکھ نہ لگنا** (ہ) جاگتے رہنا - نیند نہ آنا۔

**آنکھ نہ ناک بنّو چاند سی** (ہ) تو تنت - مثل - نہ آنکھ نہ ناک دلھن چاند سی - بدصورتی کی حالت میں سنگار بگڑنے کی شکل ہے - نکمے - ناک نقشے بگڑے ہوئے سنگار کرنا اور خوبصورتی کو شش کرنا۔

**آنکھ نیچا نا** (ہ) شرمانا - لجانا۔

**آنکھ نیچی ہونا** (ہ) شرمندہ ہونا۔

**آنکھ والا** (ہ) مذکر - پہچاننے پرکھنے والا - جوہر شناس دیکھنے والا۔

**آنکھ ہونا** (ہ) (۱) بصیرت ہونا (۲) آنکھ کسی کی طرف ہونا۔

**آنکھوں آنکھوں میں باتیں کرنا** (ہ) اشاروں سے باتیں کرنا۔

**آنکھوں آنکھوں میں رات کٹنا** (ہ) رات بھر جاگتے گزرنا۔

**آنکھوں پر بٹھانا** (ہ) عزت و توقیر کرنا - بہت محبت کرنا - تپاک سے پیش آنا۔

**آنکھوں پر بیٹھئے** (ہ) محاورہ - کسی کے آنے کی نہایت خوشی اور محبت کے اظہار پر کہتے ہیں۔

**آنکھوں پر پٹی باندھنا** (ہ) بے درد اور بے مروت ہو جانا۔

**آنکھوں پر پردے پڑ جانا** (ہ) (۱) کچھ نہ سوجھنا متحیر اور غافل ہو جانا (۲) اندھا ہو جانا (۳) دھوکا کھا جانا۔

**آنکھوں پر پلکوں کا بوجھ نہیں ہوتا** (ہ) محاورہ - جس سے محبت ہوتی ہے - وہ دل پر گراں نہیں گزرتا۔

**آنکھوں پر ٹھیکری رکھ لینا** (ہ) محاورہ - بے مروتی اختیار کرنا - بے حیا بننا۔

**آنکھوں پر دیوار اٹھانا** (ہ) مکر جانا - جان بوجھ کر انکار کرنا۔

**آنکھوں پر قدم** (ہ) یہ جملہ تواضع اور تکریم کرنے اور مہمان کے ہاتھوں ہاتھ لینے کی جگہ بولتے ہیں فارسی "قدم بر چشم" کا ترجمہ ہے۔

**آنکھوں پر ہاتھ رکھ لینا** (ہ) چھپ جانا - شرمندہ ہونا۔

**آنکھوں دیکھ پھوٹ پڑا - مجھے کانوں سنتے دے** (ہ) مثل - جب کسی کی آنکھوں دیکھی ہوئی بات کو جھوٹا اور اپنے کانوں سے سنی ہوئی بات کو سچا ثابت کرنے کی کوشش کی جائے - تو کہتے ہیں "آنکھوں کی دیکھی ہوئی بھاڑ میں گئی - مجھے کانوں سنتے دے" یعنی میں آنکھوں سے دیکھی ہوئی بات کو جھوٹا اور کانوں سے سنی ہوئی بات کو سچا سمجھتا ہوں۔

**آنکھوں دیکھا جانا - کانوں سنا نہ ماننا** (ہ) مثل یعنی جو کچھ انسان اپنی آنکھوں سے دیکھے اس پر یقین لائے - سنی سنائی بات کا کیا اعتبار - فارسی میں "شنیدہ کے بود مانند دیدہ"۔

**آنکھوں دیکھی** (ہ) (۱) چشم دید - جسے خود دیکھا ہو (۲) اپنے زمانے کی۔

**آنکھوں دیکھتے مکھی نہیں نگلی جاتی** (ہ) مثل - جان بوجھ کر مصیبت میں نہیں پھنسا جاتا۔

**آنکھوں سکھ کلیجے ٹھنڈک** (ہ) مثل - بہت خوب - خوشی سے منظور ہے - "چشم ما روشن دلِ ما شاد"۔

**آنکھوں سے** (ہ) بسر و چشم - خوشی سے۔

**آنکھوں سے اتر جانا یا اترنا** (ہ) بے قدر ہونا - حقیر ہو جانا - ذلیل ہو جانا۔

**آنکھوں سے اوجھل ہونا** (ہ) آنکھوں سے پوشیدہ ہونا - غائب ہو جانا - چھپ جانا۔

**آنکھوں سے بچا لانا** (ہ) نہایت خوشی سے تکریم کی

تعمیل کرنا - خوشی سے کہنا ماننا ۔

**آنکھوں سے تلوے سہلانا** (ف) تلووں سے آنکھیں ملنا - انتہائے محبت کا اظہار ۔

**آنکھوں سے ٹکر ٹکر دیکھنا** (ف) خاموش دیکھتے رہنا - چپ چاپ دیکھتے رہنا ۔

**آنکھوں سے خون بہانا** (ف) بہت رونا - بے انتہا رونا ۔

**آنکھوں سے دم نکلنا** (ف) مرنے کے وقت آنکھ کان - ناک - منہ اور پاخانہ کے مقام سے رُوح نکلتی ہے - اور کبھی دماغ پھوٹ کر نکلتی ہے - جو لوگ کسی کے انتظار میں مرتے ہیں - ان کی رُوح آنکھوں کی راہ سے نکلتی ہے - نہایت انتظار میں دم نکلنا ۔

**آنکھوں سے دیکھا جو کبھی کانوں سے بھی نہ سُنا تھا** (ف) کسی نئی عجیب و غریب بات کا دیکھنا - ایسی بات جسے کبھی کانوں سے بھی نہ سنا ہو - اسے اپنی آنکھوں سے دیکھنا ۔

**آنکھوں سے دیکھا نہ کانوں سے سُنا** (ا) ایسی بات جو کبھی کانوں سے سُنی نہ آنکھوں سے دیکھی - تعجب خیز واقعہ ۔

**آنکھوں سے کام کرنا** (ف) بہت خوشی اور شوق سے کام کاج کرنا (۲) دانشمندی سے کام کرنا ۔

**آنکھوں سے لگا کے رکھنا یا لگا رکھنا** (ف) بہت عزیز رکھنا - حفاظت سے رکھنا - محبت پیار سے رکھنا - احتیاط سے رکھنا ۔

**آنکھوں سے لگانا** (ف) تعظیم کرنا - عزت دینا ۔

**آنکھوں سے معذور ہونا** (ف) اندھا ہونا - نابینا ہونا - ہمیشہ آنکھوں کا بیمار رہنا ۔

**آنکھوں سے موہنی پیدا کرنا** (ف) آنکھوں سے عشق کی علامتیں ظاہر کرنا ۔

**آنکھوں سے نیند اُڑ جانا** (ف) نیند نہ آنا یا نیند اُچٹ جانا ۔

**آنکھوں سے ہاتھ دھو بیٹھنا یا دھونا** - (ف) اندھا ہو جانا ۔

**آنکھوں کا پانی ڈھل جانا** (ف) بے شرم - بے غیرت اور بے حیا ہو جانا ۔

**آنکھوں کا تارا** (ا) دیکھو "آنکھ کا تارا" ۔

**آنکھوں کا تیل نکالنا** - (ف) دیدہ ریزی کرنا - آنکھوں سے نہایت سخت کام لینا - باریک کام زیادہ عرصے تک کرنا ۔

**آنکھوں کا جاتے رہنا** (ف) اندھا ہو جانا - نابینا ہونا ۔

**آنکھوں کا چلنا پھرنا** (ف) شوخی سے نظر نہ ملنا - نگاہ نہ ٹھہرنا - تاکنا - جھانکنا - اِدھر اُدھر دیکھنا

**آنکھوں کا رونا** (ف) (۱) آنکھوں کا شکوہ - آنکھوں کی شکایت (۲) بینائی جاتے رہنے کا افسوس - (۳) آنکھوں کا ہمیشہ بیمار رہنا ۔

**آنکھوں کا نور** (ا) مذکر (۱) بصارت - روشنی چشم (۲) لڑکا - اولاد ۔

**آنکھوں کا نیل ڈھل جانا** (ف) مرتے وقت جو چند قطرے پانی کے آنکھوں سے نکلتے ہیں - ایسے آنکھوں کا نیل ڈھل جانا کہتے ہیں - کہ ان کے بعد بینائی نہیں رہتی ۔

**آنکھوں کو چکا چوندی آنا** (ف) روشنی کے سامنے آنکھوں کا نہ ٹھہرنا ۔

**آنکھوں کو رو بیٹھنا** (ف) آنکھوں سے معذور ہو جانا - بینائی کھو بیٹھنا ۔

**آنکھوں کو فرش کرنا** (ف) دیکھو "آنکھیں بچھانا"

**آنکھوں کی پتلیاں پتھرانا** (ف) (۱) آنکھ کا بے نور اور بے حس ہو جانا - یہ حالت اکثر مرتے وقت ہوا کرتی ہے - (۲) بہت انتظار کرنا ۔

**آنکھوں کی راہ سے دل میں آنا** (ف) نگاہوں میں سما کر دل میں گھر کرنا - آنکھوں اور دل کو اچھا معلوم ہونا ۔

**آنکھوں کی سوئیاں نکالنی رہ گئیں** (ف) مثل - وہاں بولتے ہیں - جہاں کسی کام میں بہت کچھ محنت و مشقت ہو چکے اور تھوڑی سی کوشش باقی رہے (۲) نہایت کوشش سے کام کرنے پر بھی نا کام رہنا ۔

**آنکھوں کی سیاہی سفید ہونا** (ف) (۱) با مروت شخص کا بے وفا ہو جانا (۲) قریب مرگ ہونا ۔

**آنکھوں کی قسم** (ا) عورتیں ان الفاظ سے قسم کھاتی ہیں ۔

**آنکھوں کے آگے آئے** (ف) بد دعا ہے - خود تیری یا اپنے پیاروں کی بُری حالت تیری آنکھوں کے سامنے آئے ۔

**آنکھوں کے آگے اندھیرا آ جانا** (ف) غش آنا ۔

**آنکھوں کے آگے پھرنا** (ف) تصوّر میں کسی اصل واقعہ کا ہو بہو آنکھوں کے سامنے نظر آنا ؛

**آنکھوں کے آگے تارے چھٹکنا - یا - چھُٹنا** (ف) ضعف یا صدمے سے چکر آجانے میں جو ترمرے سے نظر آتے ہیں۔ انہیں تارے چھٹکنا کہتے ہیں ؛

**آنکھوں کے آگے چاندنا ہو جانا** (ف) (۱) آنکھوں کے آگے صفائی ہونا (۲) کچھ نہ دیکھنا آنکھوں کا ہونا نہ ہونا برابر ہونا ؛

**آنکھوں کے آگے ناک سوجھے کیا خاک۔** (ف) مثل - کسی بے وقوفی کے اظہار کے لئے طنزاً کہا جاتا ہے - آنکھوں کے آگے ناک آجانے سے آنکھیں نہیں دیکھ سکتیں۔ (۲) اپنے عیب اور اپنے عزیزوں کے قصور دکھائی نہیں دیتے ؛

**آنکھوں کے اندھے - نام شیخ روشن** (ا)

**آنکھوں کے اندھے - نام نین سُکھ** (ا) برعکس نہند نام زنگی کافور - بے ہودگی - غلط نام یا غلط تعریف ؛

**آنکھوں کے بل چلنا** (ف) نہایت ادب یا نہایت شوق سے چلنا ؛

**آنکھوں کے ڈورے** (اِ) مذکر - آنکھوں کی لال لال رگیں ؛

**آنکھوں کے ڈھیلے** (اِ) مذکر - دیدے - یعنی سیاہی سپیدی اور پتلی ؛

**آنکھوں کے ناخن لو** (ف) دیکھنے کی لیاقت پیدا کرو ؛ سمجھ پیدا کرو - تمہاری آنکھوں میں قصور ہے یا آنکھوں میں بیماری ہے - آنکھوں کی فصدیں لو" بھی بولتے ہیں ؛

**آنکھوں میں آنا** - (ف) نظروں میں سمانا ؛

**آنکھوں میں اندھیرا آجانا** (ف) دیکھو "آنکھوں کے آگے اندھیرا آنا" ؛

**آنکھوں میں بچن ہونا** (ف) آنکھوں آنکھوں میں وعدے اور اقرار ہونا - آنکھوں آنکھوں میں قول و اقرار ہونا - آنکھوں آنکھوں میں دوستی کی باتیں اور محبت کے اقرار ہو جانا ؛

**آنکھوں میں بسنا** (ف) (۱) پسند آنا - بھانا (۲) نگاہوں میں جگہ کرنا ؛

**آنکھوں میں بہار آنا - پھولنا یا چھانا** (ف) نگاہوں سے خوشی ٹپکنا - دل شگفتہ ہونا -

**آنکھوں میں بھنگ گھٹنا** (ف) بھنگ کا خوب نشہ ہونا - گہرا نشہ ہونا ؛

**آنکھوں میں پالنا** (ف) بہت محبت اور ناز و نعم سے پرورش کرنا - کوئی تکلیف نہ ہونے دینا ؛

**آنکھوں میں پھر جانا - یا - پھرنا** (ف) تصوّر میں پیش نظر رہنا - ہر وقت نظروں میں رہنا - ہر وقت تصوّر ہونا - ہر دم یاد آنا ؛

**آنکھوں میں پھیکا لگنا** (ف) خوش نما اور اچھا نہ معلوم ہونا - پسند نہ آنا ؛

**آنکھوں میں پی جانا** (ف) (۱) رغبت و شوق سے تاکنا - گھورنا - آنکھوں سے کسی کے حسن و خوبی کو دیکھ کر ضبط کرنا - خاموش ہو رہنا - کسی کی بد حرکت کو آنکھوں سے دیکھ کر خاموش ہو جانا کسی مرغوب شے کو خاموش آنکھوں سے دیکھتے رہنا ؛

**آنکھوں میں ترکلے چبھونا** (ف) (۱) اس کا استعمال ایسی جگہ پر ہوتا ہے - جو آنکھ سے متعلق ہو جیسے صریح ظلم کرنا - [illegible] نقصان پہنچانا (۲) سخت ایذا دینا ؛

**آنکھوں میں تلنا** (ف) (۱) نظروں میں جچنا (۲) نہایت ہلکا ہونا - نہایت ٹھیک ہونا ؛

**آنکھوں میں تیل لگانا** (ف) بہانہ بنانا ؛

**آنکھوں میں ٹھنڈک پڑنا** (ف) آنکھوں میں طراوت آنا - دل خوش ہونا ؛

**آنکھوں میں جان آنا** (ف) آنکھوں میں طاقت پیدا ہو جانا - آنکھوں کو آرام ملنا - (۲) قریب مرگ ہونا

**آنکھوں میں جگہ دینا** (ف) (۱) بہت عزیز سمجھنا - محبت کرنا (۲) تعظیم و توقیر کرنا ؛

**آنکھوں میں جہان تاریک ہونا** (ف) انتہائے غم و رنج میں مصیبت کا اظہار یا کسی عزیز کا مر جانا - گھر کا تباہ ہو جانا - گھر والی کا مر جانا ؛

**آنکھوں میں چربی چھانا** (ف) (۱) مغرور ہونا (۲) اپنے اچھے برے کو نہ سمجھنا - نیک و بد میں تمیز نہ ہونا (۳) بینائی کا کم ہونا ؛

**آنکھوں میں چڑھنا** (ف) اچھا لگنا - پسند آنا - عزت پانا

**آنکھوں میں چکا چوند ہونا** (ف) آنکھوں کا چندھیانا

نگاہ کا خیرہ ہونا ؛

**آنکھوں میں خار گزرنا**۔ معلوم ہونا۔ یا۔ ہونا (ف) (۱) نظروں کو بُرا معلوم ہونا۔ آنکھوں میں کھٹکنا۔ کریہ المنظر ہونا۔ بد صورت ہونا (۲) دُشمن ہونا ؛

**آنکھوں میں خاک ڈالنا۔ یا۔ جھونکنا** (ف) (۱) دھوکا دینا۔ دغا کرنا۔ فریب دینا (۲) جھٹلانا (۳) ڈھٹائی کیرا پن کرنا۔ (۴) دغا فریب سے کچھ لے لینا۔ (۵) ناقص چیز کو دھوکے اور فریب سے فروخت کرنا ؛

**آنکھوں میں خاک کی چٹکی بھی نہ دُوں** (ف) اتنی خاک بھی نہ دوں۔ جو آنکھ میں ڈال سکے۔ کچھ بھی نہ دوں۔ کبھی نہ دُوں۔ ہرگز نہ دوں۔ تھوڑا بھی نہ دوں ؛

**آنکھوں میں خون اُترنا** (ف) بہت غصّہ آنا۔ غصّے کے مارے آنکھیں سُرخ ہو جانا ؛

**آنکھوں میں دم آ جانا** (ف) (۱) جان بلب ہونا۔ قریب مرگ ہونا۔ انتظار میں مرنے کے قریب ہو جانا ؛

**آنکھوں میں دُنیا سیاہ۔ اندھیر۔ یا۔ تاریک ہونا** (ف) صدمے یا غم کے باعث کچھ نہ سجھائی دینا ؛

**آنکھوں میں ڈر نہ ہونا** (ف) ڈھیٹ اور نڈر ہونا ؛

**آنکھوں میں رات کاٹنا** (ف) جاگ کر صبح کرنا۔ نہایت انتظار کا اظہار۔ بیچینی اور تکلیف کا اظہار ؛

**آنکھوں میں رات کٹنا** (ف) کسی کے انتظار یا اضطراب میں رات بھر جاگنا ؛

**آنکھوں میں رائی لُون** (ف) محاورہ۔ جب کوئی کسی بچّے یا اور کسی چیز کو ٹوکتا ہے۔ تو اس ڈر سے کہ نظر نہ لگ جائے۔ عورتیں یہ جملہ بولتی ہیں ؛

**آنکھوں میں رسیلا پن ہونا** (ف) آنکھوں کا خوبصورت ہونا ؛

**آنکھوں میں رہنا** (ف) آنکھوں میں لینا۔ تصوّر میں رہنا ؛

**آنکھوں میں سُبک ہونا** (ف) حقیر ہونا۔ ذلیل ہونا۔ بے عزت ہونا ؛

**آنکھوں میں سحر ہونا** (ف) رات جاگتے گزارنا ؛

**آنکھوں میں سرسوں پھولنا** (ف) (۱) زردی ہی زردی نظر آنا (۲) ہر چیز بھلی معلوم ہونا۔ خوشی ہونا۔ آنکھوں میں ٹیسو پھولنا بھی کہتے ہیں ؛

**آنکھوں میں سفیدی چھانا** (ف) اندھا ہو جانا ؛ آنکھوں میں جالا پھیل جانا ؛

**آنکھوں میں سماں بندھنا** (ف) کسی کیفیت کی تصویر نظروں کے سامنے ہونا۔ آنکھوں کو لطف آنا ؛

**آنکھوں میں سوال و جواب ہونا** (ف) اشاروں میں بات چیت ہونا ؛

**آنکھوں میں شرم نہ ہو تو ڈھیلے اچھے** (ف) جن آنکھوں میں شرم (حیا۔ غیرت۔ لحاظ۔ لاج) نہ ہو ان سے مٹّی کے ڈھیلے اچھے ؛

**آنکھوں میں کوٹ کوٹ کے موتی بھرے ہیں۔** (ف) محاورہ۔ بہت آب دار اور خوبصورت آنکھیں ہیں ؛

**آنکھوں میں کھائے جاتا ہے** (ف) (۱) کٹیلی آنکھیں ہیں۔ خوبصورت آنکھیں ہیں۔ پُر اثر آنکھوں سے دیکھتا ہے۔ آنکھوں سے گھائل کئے دیتا ہے آنکھوں سے بھاتا ہے (۲) غصّے سے آنکھیں نکال کر ڈراتا ہے

**آنکھوں میں کھب جانا۔ یا۔ کھُبنا** (ف) نہایت پسند آنا۔ نگاہ کو بہت ہی اچھا معلوم ہونا۔ آنکھوں میں سما جانا ؛

**آنکھوں میں کھٹکنا** (ف) بُرا معلوم ہونا۔ ناگوار گزرنا کسی کو دیکھ کر جلنا ؛

**آنکھوں میں گھر کرنا** (ف) آنکھوں میں لینا۔ نظروں میں سمانا

**آنکھوں میں لہو اُترنا** (ف) دیکھو "آنکھوں میں خون اُترنا" ؛

**آنکھوں میں مرچیں بھرنا** (ف) سونے نہ دینا ؛

**آنکھوں میں مروّت نہ ہونا** (ف) آنکھوں میں حیا نہ ہونا۔ بے حیا اور بے وفا ہونا ؛

**آنکھوں میں موہنی ہونا** (ف) آنکھوں میں لبھانے کی طاقت ہونا۔ آنکھوں میں جادو ہونا۔ آنکھوں میں تسخیر کا مادّہ ہونا ؛

**آنکھوں میں نون دینا۔ یا۔ جھونکنا** (ف) (۱) اندھا کرنا۔ (۲) تکلیف دینا۔ آنکھوں میں نمک ڈالنا ؛

**آنکھوں والے آنکھیں بڑی نعمت ہیں** (ف)

اندھے فقیر کی صدا کہ بینا ہونا بڑی نعمت ہے۔ آنکھوں کی قدر کرنا چاہیئے۔ ۲ آنکھیں خدا کا بہت بڑا انعام ہیں ؎

**آنکھوں ہی آنکھوں میں جواب دینا** (ف) آنکھ کے اشارے سے اقرار یا انکار جتانا ؎

**آنکھیں آنا۔** (ف) آنکھیں دُکھنا۔ آنکھوں کا آشوب کر آنا ؎

**آنکھیں اُلٹ جانا** (ف) (۱) پُتلیاں چڑھ جانا۔ (۲) زیادہ نشہ ہونا (۳) مرنے کے قریب ہونا ؎

**آنکھیں آسمان سے لگی رہتی ہیں** (۱) نظر ہر وقت اوپر رہتی ہے نیچے دیکھتے ہی نہیں ؎

**آنکھیں اُمنڈنا** (ف) رونے کا جوش ہونا ؎

**آنکھیں بچھانا** (ف) نہایت خاطر مدارت کرنا۔ بڑی تعظیم و تکریم کرنا ؎

**آنکھیں بدلنا** (ف) (۱) بے مروّتی اور بے التفاتی کرنا۔ (۲) نزع کا موقع ؎

**آنکھیں نعمت ہیں** (۱) یہ جملہ آنکھوں کی تعریف میں بولا جاتا ہے ؎

**آنکھیں بنانا** (ف) (۱) آنکھوں کا جالا اور جھلّی وغیرہ کاٹنا (۲) شیشے کی آنکھیں پھوٹی ہوئی آنکھوں میں بنا کر رکھ دینا (۳) بصیرت پیدا کرنا۔ آنکھیں دینا۔ (۴) طرح طرح سے آنکھوں کی شکل و صورت بدلنا

**آنکھیں بند کرنا** (ف) (۱) مر جانے سے کنایہ (۲) سونا (۳) غور کرنے اور تصوّر باندھنے کی جگہ (۴) بے ہوشی اور غفلت کی جگہ۔ (۵) حیرت کی جگہ یہ بولتے ہیں ؎

**آنکھیں بھبھوکا۔ یا۔ لال بھبھوکا ہونا** (ف) (۱) آنکھوں کا غصے یا دُکھنے یا نشہ کے سبب بے حد سُرخ ہونا۔ (۲) افروختہ ہونا۔ یکایک غصے میں آ جانا

**آنکھیں بھر آنا** (ف) آنکھوں میں آنسو بھر آنا۔ آب دیدہ ہونا ؎

**آنکھیں بھر کر دیکھنا** (ف) غور سے دیکھنا ؎

**آنکھیں بیٹھ جانا** (ف) بے حد کمزوری سے آنکھوں کا حلقۂ چشم میں دھنس جانا ؎

**آنکھیں پانی ہو کر بہ جانا** (ف) بہت رونا۔ یہاں تک کہ آنکھیں خراب ہو جائیں ؎

**آنکھیں پتھرا جانا** (ف) آنکھوں کا اس طرح کھلا رہ جانا کہ نہ ان میں نور باقی رہے نہ حس و حرکت۔ گویا پتھر ہو گئیں۔ اور اس کے مختلف مقامات ہیں مثلاً حسرت و انتظار کی حالت میں۔ حیرت کے وقت حالتِ نزع میں ؎

**آنکھیں پُر آب ہونا** (ف) آنکھوں میں آنسو آ جانا ؎

**آنکھیں پٹم ہو جائیں** (ف) محاورہ۔ آنکھیں اندھی ہو جائیں۔ آنکھیں پھوٹ جائیں۔ دیکھنا بند ہو جائے

**آنکھیں پونچھنا** (ف) (۱) آنسو صاف کرنا (۲) تسلی دینا (۳) چیپڑ چھڑانا ؎

**آنکھیں پھاڑ (پھاڑ) کر دیکھنا** (ف) (۱) غور سے دیکھنا (۲) شوق و رغبت سے دیکھنا (۳) حسرت سے دیکھنا (۴) گھبرا کر دیکھنا ؎

**آنکھیں پھٹنا** (ف) (۱) آنکھوں کا کھلا رہ جانا (۲) حیران ہو جانا۔ ہکا بکا ہو جانا۔ بھونچکا ہو جانا (۳) سخت صدمہ ہونا ؎

**آنکھیں پھوٹ جائیں یا پھوٹیں** (ف) (دعا) (۱) اندھا ہو جائے (۲) قسم ؎

**آنکھیں پھیر لینا** (ف) تیور بدل لینا۔ بے مروّتی کرنا نظرِ التفات نہ رکھنا۔ ناراض ہو جانا ؎

**آنکھیں پھیرے طوطے کی سی باتیں کرے مینا کی سی** (ف) میٹھی باتیں کرنے والا مخالف۔ وفاداری کی باتیں کرنے والا بے مروّت شخص۔ ظاہر کچھ باطن کچھ رکھنے والا۔ دوستی کی باتیں اور دشمنی کے کام کرنے والا

**آنکھیں ترسنا** (ف) دیکھنے کی بہت آرزو ہونا۔ ملنے کی خواہش۔ ملاقات کی آرزو۔ دیکھنے کی تمنا میں بے چینی اور اضطراب ہونا ؎

**آنکھیں تلووں سے ملنا** (ف) خوشامد اور پیار کرنا۔ محبت کا اظہار کرنا ؎

**آنکھیں تو کھلی رہ گئیں اور مر گئی بکری** (ف) مثل اچانک موت آ گئی

**آنکھیں ٹمٹمانا** (ف) آنکھوں کا ذرا ذرا کھولنا۔ زندگی کی علامت

**آنکھیں جاتی رہنا** (ف) بینائی جاتی رہنا۔ اندھا ہو جانا (۲) رہنما کا چھوٹ جانا اور مر جانا۔ مددگار اور سہارا دینے والے کا علیحدہ ہو جانا یا مر جانا ؎

**آنکھیں جھپکنا** (ف، ل)، (۱) آنکھیں کھلنا اور بند ہونا (۲) نظر کا نہ ٹھہرنا۔ (۳) نیند نہ آنا۔ (۴) سونا۔

**آنکھیں چار کرنا** (ف) (۱) نظر سے نظر ملانا (۲) ڈھٹائی سے دیکھنا۔

**آنکھیں چرنے گئی ہیں؟** (جملہ استفہامیہ) یعنی کیا تیری آنکھیں غیر حاضر ہیں۔ جو کچھ نظر نہیں آتا۔

**آنکھیں چڑھانا** (ف) (۱) تیوری چڑھانا۔ خفا ہونا۔ بگڑنا۔ خاطر میں نہ لانا (۲) آنکھوں کا روگ مٹانے کے لئے مزار وغیرہ پر منت مان کر سونے چاندی کی آنکھیں چڑھانا۔

**آنکھیں چڑھنا** (ف) آنکھوں میں نیند یا خمار کا ہونا۔ نشے کا خمار ہونا۔

**آنکھیں چندھیا جانا۔ یا۔ چندھیانا** (ف) دھوپ یا روشنی کی تیزی کے باعث آنکھوں کا بند ہو جانا۔ آنکھیں خیرہ ہونا۔

**آنکھیں چھت سے یا چھت کو لگ جانا** (ف) (۱) اوپر کی طرف ٹکٹکی بندھ جانا۔ اکثر نزع یا فکر و تردد میں کہ انسان چپکا پڑا ہوا چھت کی طرف دیکھا کرتا ہے۔ (۲) مرنے تک بیمار پڑے رہنا۔

**آنکھیں دکھانا** (ف) دھمکانا۔ چشم نمائی کرنا۔ ڈرانا۔

**آنکھیں دیکھی ہیں** (ف) صحبت اٹھائی ہے۔ تربیت پائی ہے۔ تعلیم حاصل کی ہے۔

**آنکھیں ڈبڈبانا** (ف) آب دیدہ ہونا۔ آنسو بھر آنا۔

**آنکھیں ڈگر ڈگر کرنا** (ف) ضعف۔ نقاہت۔ کمزوری اور دُبلا پن کا اظہار۔

**آنکھیں ڈھلنا** (ف) نظارہ کرنا۔ دید بازی کرنا۔

**آنکھیں ڈھونڈتی ہیں** (ف) آنکھیں دیکھنا چاہتی ہیں۔ آنکھیں نہایت مشتاق ہیں۔

**آنکھیں رکھنا** (ف) (۱) جانچ اور پرکھ کرنا۔ تجربہ کار ہونا۔ بصیرت رکھنا۔

**آنکھیں روشن کرنا** (ل) (۱) کسی عزیز یا دوست کے دیدار یا کسی خوش رنگ چیز کے دیکھنے سے آنکھوں کو تازگی اور طراوت دینا (۲) اندھے کی آنکھوں کا بینا کرنا۔

**آنکھیں روشن ہونا** (ل) (۱) آنکھوں میں نور آنا۔ بینائی کا تیز ہونا۔

**آنکھیں زمین سے لگ جانا** (ل) نادم ہونا۔ شرمانا۔ پشیمان ہونا۔

**آنکھیں سر پر ہونا** (ف) مسلمانوں کا عقیدہ ہے کہ قیامت کے دن ایسا ہوگا تاکہ کوئی کسی کی حالت نہ دیکھ سکے۔

**آنکھیں سینا** (ف) (۱) پلک سے پلک سی دینا (۲) دھوکا دینا۔ گھات کرنا۔

**آنکھیں سینکنا** (ف) حسینوں کو گھورنا۔ نظارہ بازی کرنا۔

**آنکھیں فرش راہ ہونا** (ل) کمال انتظار اور شوق کا اظہار۔ بہت تواضع و تکریم کرنا۔

**آنکھیں کڑوانا** (ف) آنکھ کنکتی ہونا۔ دُکھنے آنا۔ نیند کی وجہ سے آنکھ میں کڑواہٹ آنا۔

**آنکھیں کھل جانا** (ل) (۱) حیران ہو جانا (۲) دیکھنے لگنا (۳) حقیقت کھل جانا۔ تجربہ ہو جانا (۴) ہوشیار ہو جانا۔ عقل آ جانا۔

**آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئیں** (ف) (۱) سکتے کی حالت میں دم نکل گیا۔ (۲) حیران ہو گیا۔ دم بخود ہو گیا۔

**آنکھیں کہیں ہیں دل کہیں ہے** (ل) حیلہ۔ مکر۔ کسی کی بات توجہی اور بدحواسی کا اظہار۔ بیدلی۔ کم توجہی۔ کرنا کچھ سوچنا کچھ۔ یعنی نظر کسی اور طرف ہے اور دھیان کسی اور طرف۔

**آنکھیں گُدی میں ہونا** (ل) (۱) بے وقوف ہونا (۲) مغرور ہونا۔ (۳) بے خود ہونا۔ بدمست ہونا (۴) اچھا بُرا نہ دیکھنا۔ نفع نقصان کا خیال نہ رکھنا۔

**آنکھیں گرم کرنا** (ل) غصے ہونا۔

**آنکھیں گرم ہونا۔** (ل) نیند آ جانا۔

**آنکھیں گڑ جانا۔** کسی چیز کو برابر تکتے جانا۔ ٹکٹکی لگا کر دیکھتے رہنا۔

**آنکھیں گلابی ہونا** (ل)، (۱) آنکھیں سرخ ہونا۔ (۲) خمار ہونا۔ نشہ ہونا۔ محبت ہونا۔

**آنکھیں لال کرنا** (ف) (۱) غصے ہونا (۲) بہت رونا۔

**آنکھیں لگانا۔** (ف) (۱) عاشق ہونا۔ محبت کرنا (۲) آنکھوں سے چھونا یا بوسہ دینا۔ (۳) انتظار کرنا راہ دیکھنا۔

**آنکھیں مانگنا** (ف) بینائی کا خواستگار ہونا۔ آنکھوں

کی خواہش کرنا ؎

آنکھیں مٹکانا (ف) آنکھوں کو حرکت دینا۔ ناز اور نخرے کرنا۔ اترانا ؎

آنکھیں ملنا (ل) (۱) سونے سے اٹھ کر نیند کا خمار دور کرنے یا آتی ہوئی نیند ٹالنے کے لئے آنکھوں کو سوزش کی وجہ سے ملنا (۲) مجزو محبت یا اعتقاد سے کسی چیز سے آنکھیں رگڑنا ؎

آنکھیں مندتے کیا دیر ہے (ف) مرنے میں دیر نہیں لگتی۔ زندگی کا کیا بھروسہ ہے ؎

آنکھیں نکال لینا (ف) (۱) اندھا کرنا۔ ڈھیلے باہر نکال دینا (۲) غصے سے دیکھنا (۳) آنکھیں پیدا کرنا ؎

آنکھیں نکلوانا (ف) اندھا کرانا ؎

آنکھیں نیلی پیلی ہونا (ل) غصے ہونا۔ غضب ناک ہونا۔ ناراضگی ظاہر ہونا ؎

آنکھیں ہونا (ف) (۱) متنبہ ہونا۔ (۲) بصیرت ہونا

آنکھیں ہوئیں چار۔ دل میں آیا پیار
آنکھیں ہوئیں اوٹ۔ دل میں آیا کھوٹ } (ف)
منہ دیکھے کی محبت ہے۔ غیر حاضری میں خیال ہی نہیں ؎

آنگن (آں - گن) (ف) مذکر۔ صحن۔ انگنائی ؎

آنند (آ - نند) مذکر۔ خوشی۔ شادماں۔ راحت (۲) بخروعافیت۔ صحت سے ؎

آنند کرنا (ف) مزے اڑانا ؎

آنند کے تار بجانا (ف) لطف اٹھانا۔ عیش کرنا

آنند منگل۔ (ف) لطف و خوشی۔ عیش و آرام۔ سکھ چین ؎

آنو (آ نو) (ف) مؤنث۔ پیچش میں جو آنتوں کی رطوبت نکلتی ہے۔ اسے آنو کہتے ہیں ؎

آنول - (آں - ول) (ف) مذکر (۱) وہ جھلی جو بچے کی پیدائش کے وقت اس کے ساتھ لگی ہوتی ہے۔ جسے ساتھ کر دفن کر دیتے ہیں۔ تقاس - (۲) آنولا ؎

آنول گٹا (ف) مذکر۔ ہلیلہ خشک۔ پیڑ پر سوکھے ہوئے آنولے ؎

آنول نال (آں - ول - نال) (ف) مؤنث۔ ناڑی جو پیدا ہونے کے وقت بچے کی ناف سے لگی ہوتی ہے جھلی

آنولا (آں - ولا) (ف) مذکر۔ دیکھو [illegible]

آنولا سار گندھک (ل) مؤنث۔ آنولے کے رنگ سے مشابہ گندھک جو اعلے درجے کی ہوتی ہے ؎

آنولے کا کھایا اور بڑے کا کہا بعد میں مزہ دیتا ہے۔ (ل) مثل۔ ناگوار نصیحت کا فائدہ پیچھے معلوم دیتا ہے۔ جس طرح آنولا کھانے میں کسیلا ہوتا ہے اور بعد میں منفعت بخشتا ہے ؎

آنہ (آ - نہ) روپے کا سولہواں حصہ۔ چار پیسے۔ اکنی ؎

آنہ پائی (ف) مذکر۔ کوڑی کوڑی۔ دام دام۔ تمام ؎

آنی بانی (آ - نی - با - نی) (ف) مؤنث۔ چھیڑ چھاڑ ہنسی ٹھٹھا ؎

آنی جانی۔ (آ - نی - جا - نی) (ف) بے بنیاد۔ ناپائدار۔ بے ثبات۔ فانی ؎

## آ - و

آوا (آ - وا) (ف) مذکر۔ پزاوہ جس میں اینٹیں پکاتے ہیں ؎

آوا ہی بگڑا ہے۔ (ف) تمام کے تمام نالائق ہیں ؎

آوے کا آوا ہی دیگڑا (بگڑا) خراب ہے (ف) سارا خاندان نکما ہے ؎

آوے میں تاند کھو گئی (ف) نامکن بات۔ صریح جھوٹ جرم سے بری ہونے کے لئے معقول عذر پیش کرنا ؎

آواجائی (آ - وا - جا - ئی) (ف) مؤنث۔ بے ضرورت آمد و رفت۔ بے مطلب آنا جانا ؎

آواجہ (آ - وا - جہ) (ف) مذکر۔ روزنامچہ۔ جمع خرچ

آوارگی (آ - وا - رگی) (ف) مؤنث۔ آوارہ گردی۔ ابتری۔ پریشانی۔ خرابی ؎

آوارہ (آ - وا - رہ) (ف) (۱) بدحال۔ سرگرداں۔ پریشان (۲) بیکار۔ بدچلن ؎

آوارہ گرد (ف) (۱) آوارہ پھرنے والا (۲) وہ شخص جو نوکری اور ظاہری وسائل کے بغیر بھیک مانگتا اور پھرتا ہوا پایا جائے ؎

آوارہ گردی (ف) مؤنث۔ آوارہ پھرنا ؎

آوارہ مزاج (ف) لاابالی۔ بے پروا ؎

آوارہ مزاجی (ف) مؤنث۔ بے پروا ہونا۔ لاابالی پن ؎

آوارہ وطن (ف) مذکر۔ غریب الوطن۔ مسافر۔

وطن سے چھوٹا ہُوا یا بچھڑا ہُوا ؛

**آوارہ وطنی** (ف) مؤنّث - وطن سے چھوٹ جانا۔ غریب الوطن ہونا ؛

**آواز** (آ-واز) (ف) مؤنّث - (۱) آواز - ندا (۲) کھٹکا - آہٹ - جھنکار ؛

**آواز آنا** (ف) آواز سُنائی دینا ؛

**آواز بدل جانا** (ف) بیماری یا کسی اور سبب سے آواز میں فرق آ جانا ؛

**آوازِ بُکا یا گریہ** (ف) مؤنّث - رونے کی آواز ؛

**آواز بگڑ جانا** - (ف) آواز خراب ہو جانا ؛

**آواز بلند کرنا** (ف) چلّا کے بولنا - آواز اونچی کرنا ؛

**آواز بیٹھنا** (ف) گلا بیٹھ جانا - آواز کا نہ نکلنا - آواز بند ہونا ؛

**آوازِ پا** (ف) مؤنّث - پاؤں کی آہٹ - پاؤں کی آواز ؛

**آواز پر گولی لگانا** (ف) (۱) دیکھے بغیر آواز پر نشانہ لگانا - (۲) نادر اندازی کی تعریف ؛

**آواز پر لگا ہونا** (ف) آواز یا بولی پہچانتے ہی کام کرنے کا عادی ہونا - اشارے پر کام کرنا ؛

**آواز پھولنا** - (ف) آواز کا بھاری ہو جانا - اور صاف نہ نکلنا ؛

**آوازِ جرس یا درا** (ف) مؤنّث - گھنٹے کی آواز - گھڑیال کا شبد - بانگِ درا ؛

**آواز دینا** (ف) پکارنا - بُلانا ؛

**آوازِ سگاں کم نہ کند رزقِ گدا را** (ف) مثل بد باطن لوگوں کے باعث کسی کی روزی کم نہیں ہوتی ؛

**آواز سے آواز ملنا** (ف) ایک آواز یا سُر کا دوسری آواز یا سُر سے ملنا - ہم آواز ہونا ؛

**آوازِ صور** (ف - ع) مؤنّث - اس تُرہی کی آواز جو حضرت اسرافیلؑ قیامت کے دن پھونکیں گے ؛

**آوازِ غیب** (ف - ع) مؤنّث الہامی آواز - ہاتف کی ندا - غیب کی آواز ؛

**آواز کا پاٹ** (ف) مذکّر - آواز کی حد - آواز کی رسائی - آواز کی پہنچ - آواز کی انتہا ؛

**آواز کا چڑھاؤ اُتار** - (ف) (۱) آواز کا نیچا اور اونچا ہونا (۲) آواز کا باقاعدہ ہونا ؛

**آواز کان پڑی نہ سُنائی دینا** - بے حد شور و غل ہونا - چیخ پکار ہونا ؛

**آواز کرنا** (ف) (۱) پکارنا - آواز دینا (۲) بندوق یا تمنچہ چھوڑنا (۳) توڑنا - چٹخنا (۴) فقیر کا صدا دینا ؛

**آواز کھل جانا** (ف) آواز صاف ہونا - آواز ٹھیک ہو جانا ؛

**آواز لڑنا** (ف) آواز کا خوب سُر پر پہنچنا ؛

**آواز میں پتّی لگ جانا** (ف) کسی سبب سے آواز کا کھرکھرانے لگ جانا ؛

**آواز میں چھُریاں (کٹاریاں) بھری ہونا** - (ف) آواز کا نہایت درد ناک یا ناگوار ہونا ؛

**آواز میں لوچ ہونا** (ف) نزاکت یا بیماری سے آواز میں نرمی اور دلکشی ہونا ؛

**آواز میں نمک ہونا** - (ف) آواز میں درد ہونا ؛

**آوازہ** (آ-وا-زہ) (ف) مذکّر (۱) شہرت شہرہ - دھوم (۲) بلند آواز - غل - شور (۳) طعن و تشنیع ؛

**آوازہ بلند ہونا** - (ف) (۱) مشہور اور نامور ہونا - دھوم مچنا (۲) آواز یا شور پیدا ہونا ؛

**آوازے پھینکنا - یا - آوازے سنانا - یا - آوازے کسنا** - طعنہ زنی کرنا - چھیڑنا ؛

**آوازیں** - (آ-وا-زیں) (ف) مؤنّث - آواز کی جمع ؛

**آواگون** (آ-وا-گون) (ہ) مذکّر - ہندوؤں کے اعتقاد کے مطابق انسان کا مر کر کسی دوسری شکل (جون) میں پھر پیدا ہونا آواگون کہلاتا ہے ؛ (آنا - جانا) ہندوؤں کے نزدیک کئی لاکھ جون میں تبدیل ہونے کے بعد مردہ پھر انسانی قالب میں آتا ہے - تناسخ ؛

**آوَرد** (آ - وَرد) (ف) مؤنّث (۱) عادت کے خلاف کوشش اور محنت سے بات کا پیدا کرنا - (۲) تکلّف سے شعر لکھنا - شکل نظم تیار کرنا - شعرا کا مضمون بمشکل پیدا کرنا ؛

**آوردہ** (آ - ور - دہ) (ف) مذکّر - لایا ہُوا ہُوا - متوسّل - طفیلی ؛

**آویزاں** (آ - وے - زاں) (ف) لٹکا ہوا - معلّق ؛

**آویزش** (آ - وے - زش) (ف) مؤنّث - لڑائی - فساد ؛

**آویزہ** (آ - وے - زہ) (ف) مذکّر - بُندہ - لٹکن ؛

کان میں پہننے کا ایک زیور ؛

## آ - ہ

آہ (آہ) (ف) کلمۂ تاسّف - حیف - ہائے ؛
آہ (ف) مؤنث - سانس - دم - تنفّس ؛
آہ بھر کے رہ جانا (ل) ضبطِ غم کرنا - کلیجہ تھام کے رہ جانا - افسوس کرنا ؛
آہ بھرنا - (ل) آہ کرنا ؛
آہ پڑنا (ل) صبر کرنا - مظلوم کی آہ سے ظالم کو کوئی صدمہ پہنچنا ؛
آہ رسا (ف) مؤنث - پہنچنے والی آہ ؛
آہ کرنا - یا - آہ کھینچنا (ل) آہ مُنہ سے نکالنا کراہنا ؛
آہ لینا (ل) کسی کو ستا کر بد دعا لینا - ستانا - ظلم کرنا ؛
آہ نہ آئیے (ل) محاورہ - ذرا افسوس نہ ہو ؛
آہ نیم شب (ف) مؤنث - آدھی رات کی آہ ؛
آہ و بکا } (ف) مؤنث - رونا پیٹنا - واویلا - آہ و زاری } ہائے ہائے ؛
آہ و فغاں (ف) مؤنث - نالہ و فریاد - چیخ پکار رونا پیٹنا ؛
آہا (آ - ہا) (ہ) مذکر - کلمۂ تعجب - خوشی کا اظہار ؛
آہار (آ - ہار) (ہ) (۱) مذکر - کھانا - بھوجن (۲) وصلی پر پھیرنے کا کلف یا مادا ؛
آہٹ (آ - ہٹ) (ہ) مؤنث - آوازِ پا - کھٹکا ؛
آہستگی (آ - ہس - تگی) (ف) مؤنث - سہولت - نرمی - آسانی ؛
آہستہ (آ - ہس - تہ) (ف) ٹھہر کر - آسانی سے - نرمی سے ؛
آہستہ آہستہ (ف) ٹھہر ٹھہر کر - آسانی کے ساتھ - سہج سہج - رفتہ رفتہ - نرمی سے - چپکے چپکے - دھیرے دھیرے - دھیمے دھیمے - ہولے ہولے - آرام آرام سے ؛
آہک (آ - ہک) (ف) مذکر - چونہ - قلعی ؛
آہن (آ - ہن) (ف) مذکر - لوہا - فولاد ؛
آہن ربا (ف) مذکر - سنگ مقناطیس - وہ پتھر جو لوہے کو اپنی طرف کھینچتا ہے ؛

آہنگر (ف) مذکر - لوہار - لوہے کا کام بنانے والا ؛
آہنگری (ف) مؤنث - لوہار کا پیشہ ؛
آہنی } (ف) آہن سے منسوب - لوہے کا بنا ہوا - آہنین } جیسے آہنی قلم - لوہے کا قلم ؛
آہنگ (آ - ہنگ) (ف) مذکر (۱) گانے کی الاپ - آواز - نغمہ (۲) قصد - ارادہ ؛
آہو (آ - ہو) (ف) مذکر (۱) ہرن - مرگ (۲) عیب - نقص ؛
آہو چشم (ف) معشوق - ہرن کی سی آنکھ والا - مرگ نین ؛
آہوئے حرم (ف - ع) مذکر (۱) مکۂ معظمہ کی ایک خاص مقررہ حد میں رہنے والا ہرن جس میں شکار ممنوع ہے - (۲) معشوق سے کنایہ ہے - جو شکار نہیں ہو سکتا ؛
آہوئے فلک (ف) مذکر - مہر - آفتاب - سورج ؛

## آ - ے

آئرش (آ - ئرش) (انگ IRISH) مذکر - (۱) آئرلینڈ کا باشندہ (۲) (صفت) آئرلینڈ کا (۳) مؤنث - آئرلینڈ کی زبان ؛
آئرش فری سٹیٹ (IRISHFREE STATE) (انگ) مؤنث - آئرلینڈ کا آزاد حصہ جس کے لئے علیحدہ پارلیمنٹ بن گئی ہے ؛
آئرلینڈ - (آ - ئر - لینڈ) (انگ IRELAND) مذکر - برطانیہ کے مغرب کی طرف ایک جزیرے کا نام ؛
آؤ (آ - ؤ) (ہ) آنا - مصدر سے صیغہ جمع امر حاضر (۱) بلانے کے لئے خطاب کیا جاتا ہے (۲) چلو ؛
آؤ بھگت (ہ) مؤنث - خاطر مدارات - تواضع ؛
آ پڑوسن کا گھر بھی لے جاؤ (ہ - مثل) قتل - کسی نفع کی امید پر اپنی گرہ سے بھی کھو بیٹھنا - فائدے کی امید پر نقصان اٹھانا ؛
آ پڑوسن لڑیں (ہ) دیکھو "آ پڑوسن لڑیں" ؛
آؤ پیر گھر کا بھی لے جاؤ (ہ - مثل) جو تھوڑا بہت اعتقاد ہے - اسے بھی دور کر دینا - خدا کی یاد میں جو کچھ تھوڑا بہت کرتے ہوں - اسے بھی چھڑا دینا ؛
آؤ جاؤ گھر تمہارا کھانا مانگے دشمن ہمارا (ا)

شل۔ نہایت کنجوس شخص کی نسبت کہتے ہیں۔ گھربار تمہارا۔ کوٹھی کھٹلے کو ہاتھ نہ لگانا ؛

**آؤ دیکھا نہ تاؤ** (ف) جملہ۔ بے محل جلدی سے کچھ کر بیٹھے ؛

**آئی** (آ - ئی) (ہ) (۱) "آنا" سے ماضی مطلق صیغہ واحد غائب مؤنث (۲) قضا۔ موت۔ اجل ؛

**آئی۔ ایس** (انگ ی - ا) مذکر۔ انڈین سروس کا مخفف ہے۔ وہ عہدہ دار جن کا تقرر وائسرائے ہند کے ہاتھ میں ہے ؛

**آئی۔ سی۔ ایس** (انگ - ی - ت - ا) مذکر۔ انڈین سول سروس کا مخفف ہے۔ وہ عہدہ دار جن کا تقرر انڈین سول سروس کا امتحان ہو جانے پر ولائیت سے ہوتا ہے ؛

**آئس لینڈ** (آ - ئس - لینڈ) (ICELAND) (انگ) بحر اوقیانوس کے شمال میں ایک بڑے جزیرے کا نام ؛

**آئی بات کو روکنا ذہن کو کند کرتا ہے** (ل) دماغ میں آئی ہوئی بات کو نہ کہنے سے ذہن کند اور کھوٹا ہو جاتا ہے ؛

**آئی بلا سر سے ٹالنا** (ل) آئی ہوئی مصیبت سر سے دور کرنا ؛

**آئی پر نہیں چوکتے** (ا) حاضر جوابی سے خوفی۔ بے وضعگی۔ ضبط نہ کر سکنا۔ پیٹ میں بات نہیں پچا سکتے ؛

**آئی تو رمائی۔ نہیں تو خالی چارپائی** (ل) بازاری آدمیوں کی اصطلاح۔ آئی تو تمام نہیں لاتے۔ ورنہ خیر سلا ؛

**آئی تو روزی نہیں تو روزہ** (ل) مثل (۱) متوکل اور صابر۔ مفلس۔ تلاش کو مزدوری میں کچھ مل گیا تو کھا لیا۔ نہیں تو فاقہ کیا۔ "آئی تو نوش نہیں تو فراموش" بھی اسی کے معنی میں بولتے ہیں۔ (۲) کاہل وجود اور سست لوگوں کا مقولہ ہے ؛

**آئی گئی ہو گئی** (ل) مثل (۱) مناقع ہو گئی (۲) بھول گئی۔ یاد بھی نہ رہی ؛

**آئی نہیں ٹلتی** (ہ) جملہ۔ قضا نہیں رکتی۔ موت اپنے وقت پر آئے بغیر نہیں ٹلتی ؛

**آئی ہے جان کے ساتھ جائے گی جنازے کے ساتھ** (ل) مثل۔ پیدائشی عادت یا حالت یا علت مرتے دم تک ساتھ رہتی ہے۔ پہلے نہیں چھوٹتی ؛

**آئیں** (آ - ئیں) (ہ) مؤنث "آنا" سے ماضی مطلق صیغہ جمع غائب مؤنث ؛

**آئیں بائیں شائیں** ... (ہ) مثل۔

**آئیں بی عاقلہ سب کاموں میں داخلہ** (ہ) مثل۔ کسی بات کو نہ جانتے ہوئے اس میں دخل دینے والی۔ ہر کام میں دانستہ یا نادانستہ دخل دینے والی عورت ؛

**آئین** (آ - ئین) (ف) مذکر۔ قانون۔ دستور العمل۔ قاعدہ۔ رسم و رواج ؛

**آئین دیوانی** (ف) مذکر۔ لین دین کا قانون ؛

**آئین فوجداری** (ف) مذکر۔ وہ قوانین جن میں جرائم فوجداری کی سزائیں مقرر ہوں۔ اور جرم کی تعریف لکھی ہو ؛

**آئین مال** (ف) مذکر۔ قواعد مال گزاری اراضی۔ محاصل و مداخل کے قانون ؛

**آئینہ** (آئینہ) (آ - ئی - نہ - آ - ئینہ) (ف) مذکر (۱) درپن۔ شیشہ۔ مرآت۔ کانچ (۲) ظاہر کرنے والا۔ نمایاں (۳) حیران۔ ششدر (۴) ظاہر۔ عیاں۔ واضح۔ صاف ؛

**آئینہ اندھا ہو جانا** (ل) آئینہ کا ایسا خراب ہو جانا کہ اس میں اچھی طرح نظر نہ آئے ؛

**آئینۂ باطن** (ف) مذکر۔ پاک دل۔ صاف باطن۔ روشن ضمیر۔ دل کی بات جان لینے والا۔ نیک۔ دین دار آدمی ؛

**آئینہ بنانا** (ل) (۱) حیران کر دینا۔ ہوش و حواس کھو دینا (۲) شیشہ تیار کرنا ؛

**آئینہ بندی** (ف) مؤنث۔ آلات شیشہ و بلور وغیرہ سے مکان کو سجانا ؛

**آئینۂ حلب یا حلبی** (ف) مذکر۔ حلب ایک شہر کا نام ہے۔ وہاں کا آئینہ بہت مشہور ہے حلب کا بنا ہوا آئینہ ؛

**آئینہ خانہ** (ف) مذکر۔ وہ مکان جس میں آئینے ہوں

**آئینہ دار** (ف) مذکر۔ شیشہ دکھانے والا سنگار کرانے والا۔ نائی۔ حجام ؛

**آئینہ دکھانا** (ل) (۱) عیب و ہنر ظاہر کرنا۔ (۲) نصیحت کرنا (۳) شیشہ سامنے کرنا ؛

**آئینہ رخ** } (ف) معشوق۔ ماہرو۔ محبوب۔ دلبر۔
**آئینہ رو** } بہت خوب صورت ؛

**آئینہ ساز۔ یا۔ آئینہ گر** (ف) شیشہ۔

بنانے والا ؛

**آئینہ سامنے سے نہ ہٹنا** (ا) ہروقت بناؤ سنگار میں لگے رہنا ؛

**آئینۂ سکندری** (ف) مذکر - لوہے سے بنا ہوا آئینہ - کہتے ہیں کہ سب سے پہلے سکندر بادشاہ نے آئینہ بنوایا تھا ؛

**آئینہ سیما** (ف) آئینے کی مانند جسم والا - نہایت خوب صورت - معشوق حسین ؛

**آئینہ کر دینا** (ا) (۱) ظاہر کر دینا - چمکا دینا - صاف کر دینا - فیصل اور ملتی کے عمدہ نمونے کی تعریف (۲) حیران کر دینا ؛

**آئینہ ہو جانا یا ہونا** - (۱) ظاہر ہونا - کھل جانا (۲) صاف اور شفاف ہونا (۳) حقیقت کا کھلنا

**آئینے میں بال آجانا - یا - بال پڑ جانا** (ا) آئینے کا تڑخ جانا - آئینے میں درز یا شگاف آنا ؛

**آئینے میں چاند دیکھنا** (ف ا) (۱) چاند کو شیشے کے ذریعہ سے دیکھنا - بعض لوگ تمام سے کچھ پہلے چاند شیشے میں دیکھا کرتے ہیں (۲) معشوق یا [illegible] کو آئینے میں دیکھنا ؛

**آئینے میں منہ تو دیکھو** (ا) مقولہ (۱) اپنی حیثیت اور طاقت سے زیادہ کام کرنے کا ارادہ یا دعویٰ کرنے پر طنزاً کہا جاتا ہے - (۲) اپنی لیاقت سے زیادہ لینے کا سوال یا درخواست کرنے پر بولا جاتا ہے ؛

**آئے** (آ - یے) (ف) "آنا" ماضی مطلق صیغہ جمع غائب مذکر ؛

**آئے بائے کھاٹ کے پائے** (ف) مثل - واہیات اور بے معنی باتیں ؛

**آئے پیر - بھاگے بیر** - (ف) مثل - بد لوگ نیکوں کے سامنے نہیں ٹھہر سکتے - پیروں کے سامنے بھوت کی کیا اصل ؛

**آئے تو کیا آئے** (ف) آئے نہ آئے برابر ہو گئے - فوراً چلے گئے - دم بھر ٹھہر کر چلے گئے ؛

**آئے دن** (ف) ہر روز - ہمیشہ - بارہ مہینے ؛

**آئے ڈولو کے دسہرے** (ف) مثل - جو بیکار ادھر ادھر مارے پھرے - اس کی نسبت بولتے ہیں ؛

**آئے کی خوشی نہ گئے کا غم** (ف) مثل - بے پروائی - بے تعلقی کی جگہ بولتے ہیں - یعنی نہ حاصل ہونے کی خوشی نہ جانے کا غم ؛

**آئے گا کتا - گویا ئے کا ٹیکا** (ف) - مثل - دوڑ دھوپ اور کوشش و محنت کے بغیر کوئی فائدہ حاصل نہیں ہو سکتا - کوشش سے سب کچھ حاصل ہو سکتا ہے ؛

**آئیں** (آ - ئیں) (ف) "آنا" سے فعل مضارع صیغہ جمع غائب ؛

**آئیں بائیں شائیں** (ف) مؤنث - ژٹل - بے معنی - فضولیات - بے ٹھکانے بے سر و پا - عام لوگ "آئے بائے - کھاٹ کے پائے" - بھی بولتے ہیں ؛

# آ - ی

**آیا** (آ - یا) (ف) مؤنث (۱) دایہ - دودھ پلانے والی - انا (۲) کلمہ استفہام - کچھ پوچھنے کے بغیر (۳) "آنا" سے ماضی مطلق صیغہ واحد غائب - مذکر ؛

**آیاگری** (ف) مؤنث - دایہ کا پیشہ ؛

**آیا بندہ آئی روزی گیا بندہ گئی روزی** (ف) مثل - آدمی پیدا ہوتا ہے تو اس کا رزق بھی ساتھ ہی پیدا ہوتا ہے تو اس کا رزق بھی ساتھ ہی پیدا ہوتا ہے - اور جب مرتا ہے تو روزی بھی ساتھ ہی اٹھ جاتی ہے ؛

**آیا رمضان بھاگا شیطان** (ا) مثل - نیک آدمی کے سامنے برا آدمی نہیں ٹھہر سکتا - روزے میں نفس کشی کے سبب نفس کمزور ہو جاتا ہے اور شیطانی حرکت سے بچا رہتا ہے - اس لئے کہتے ہیں شیطان بھاگ گیا

**آیا کتا کھا گیا تو بیٹھی ڈھول بجا** (ف) امیر خسرو کسی ایسے مقام پر پہنچے - جہاں چار عورتیں کنوئیں پر پانی بھر رہی تھیں - آپ نے ان سے پانی پلانے کی درخواست کی - عورتوں کو معلوم ہو گیا - کہ آپ امیر خسرو ہیں - ہر ایک نے ایک ایک بات کی فرمائش کی کہ ہماری بات ملا دو - تب پانی پلائیں گے - ایک نے کہا کھیر - دوسری نے کہا چرخہ - تیسری نے کہا کتا - چوتھی نے کہا ڈھول - آپ نے فرمایا -

کھیر پکائی جتن سے چرخہ دیا جلا
آیا کتا کھا گیا تو بیٹھی ڈھول بجا
لا پانی پلا - شعرا کی اصطلاح میں ایسے انمل کہتے ہیں ؛

آگیا (ہ) مذکر (۱) آنے جانے والا - وارد - مہمان - مسافر (۲) بھولا بسرا ؛

آیات (آ-یا-ت) (ع) مؤنث - آیت کی جمع ؛

آیاتِ متشابہات (ع) مؤنث - قرآن شریف کی وہ آیتیں جن کے حقیقی معنی جاننے میں شبہ ہو ؛

آیت (آ-یت) (ع) مؤنث (۱) الفاظ (۲) قرآن شریف کا پورا جملہ ؛

آیتِ مطلق (ع) مؤنث - مجازاً اُس علامتِ وقف کو کہتے ہیں - جس پر قطعی ٹھہرنا پڑے ؛

آیندہ (آ-ین-دہ) (ف) (۱) آنے والا (۲) آنے والا زمانہ - (۳) پھر - کبھی - دوبارہ ؛

آیندہ اختیار بدستِ مختار (ف) مثل - کسی کو سمجھانے اور نصیحت کرتے وقت کہتے ہیں - یعنی ہمیں سمجھانے سے سروکار تھا - اب مانو نہ مانو - جو چاہو کرو - مختار ہو ؛

آیوڈوفارم (آ-یو-ڈو-فارم) انگریزی (IODOFORM) مذکر - زرد رنگ کی ایک بدبوُ دار مرکّب دوا جو زخموں پر انہیں سڑنے سے بچانے کے لئے چھڑکی جاتی ہے ؛

آیوڈین (آ-یو-ڈین) (انگ IODINE) ایک کیمیائی عنصر جو دواؤں میں برتا جاتا ہے - اس کا ٹنکچر چوٹوں پر لگایا جاتا ہے ؛

آیہ (آ-یہ) (ع) مذکر - دیکھو "آیت" ؛

---

# الفِ مقصورہ

---

ا - (ع) مذکر (۱) حروفِ تہجی کا پہلا حرف - (۲) مجرّد - منفرد - اکیلا - ایک ؛

## ا - ب

اَب (اَب) (ہ) (۱) اس وقت (۲) فوراً - اسی دم - (۳) دوبارہ - پھر کبھی - آئندہ (۴) زیادہ - اس سے سوا (۵) تھوڑے دن بعد - تھوڑا زمانہ گزرا - (۶) اسی زمانے میں (۷) فی الحال (۸) (ع) باپ - والد ؛

اَب اَب کرنا (ہ) ٹال مٹول کرنا - حیلہ حوالہ کرنا - وعدہ خلافی کرنا - آج کل کرنا ؛

اَبّا (اَب-بّا) (۱) ظاہرا عربی لفظ اَب سے بنا ہے مذکر (۱) باپ - والد - پتا (۲) اے باپ ؛

اَبّا جان - اَبّا جانی - اَبّا میاں (۱) مذکر - عموماً باپ چچا - دادا کو محبت اور پیار سے کہتے ہیں ؛

اَبّا جی (۱) مذکر - لڑکے باپ کو کہتے ہیں ؛

اِبا (اِبا) (ع) مذکر - انکار ؛

اِبا کرنا (ہ) انکار کرنا ؛

ابابیل (اَ-با-بیل) (ع) مؤنث - سیاہ رنگ کا ایک چھوٹا سا پرندہ جو صبح و شام مل کر اپنی ٹولیوں میں اڑتا ہے - یہ ٹولیاں آسمان پر جھومر سا ڈال دیتی ہیں - چونکہ اس پرندے کا سر چھوٹا ہوتا ہے - اس لئے بعض بن سرا بھی کہتے ہیں - پنجابی میں سلارا اور فارسی میں پرستو کہتے ہیں ؛

اباحت (اِ-با-حت) (ع) مؤنث - جائز کرنا - اجازت ؛

اُبال (اُبال) (ہ) مذکر - (۱) سر جوش - چھلک - غصّہ خشم - کف - باسی کڑھی میں اُبال آنا (۲) حرارت ؛

اُبال آجانا - یا آنا (ہ) جوش آنا شروع ہوجانا ؛

اُبال اُٹھنا (ہ) اُبال آنا ؛

اُبالا شبالا - (ہ) مذکر - شبالا تابع مہمل ہے - بغیر گھی کے پکایا ہوا - بدمزہ کھانا جو بھونا بگھارا نہ گیا ہو ؛

اُبالنا (ہ) جوش دینا ؛

اُبالی دال ملنا (ہ) معمولی خوراک ملنا ؛

اَب بھی (ہ) باایں ہمہ - تاہم - اس پر بھی ؛

اب بھی میرا مردہ تیرے زندے پر بھاری ہے

(ہ) مثل - میں گیا گزرا بھی تیرے لئے کافی ہوں ؛

**اَب پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت** (ہ) مثل - چیز کے جاتے رہنے پر پچھتانے سے کچھ حاصل نہیں - وقت کو ہاتھ سے کھونے کے بعد افسوس کرنا بے سود ہے -

**اب تب ہو رہی ہے** (ہ) حالت غیر ہے - قریب مرگ ہے - گھڑی پل گن رہے ہیں ؛

**اِبتدا** (اِبْ - تِدا) (ع) (۱) انتہا کی ضد - شروع آغاز - اوّل - پہل (۲) نکاس (۳) ازل ؛

**اِبتدا کرنا** (ف) شروع کرنا ؛

**اِبتداءً** (اِب - تِدا - اَنْ) (ع) پہلے پہل - شروع میں ؛

**اِبتدائی** (اِب - تِدا - ئی) (ف - ع) (۱) قدیم (۲) ازلی (۳) شروع کا - پہلا (۴) سادہ (۵) اصلی (۶) حساب میں وہ اشکال یا لکیریں وغیرہ جن سے دوسری بنائی گئی ہوں ؛

**اِبتدائی تعلیم** (ف - ع) مؤنث - پہلی پانچ جماعتوں کی تعلیم ؛

**اِبتدائی رسوم** (ف - ع) مذکر (۱) پہلا سرکاری خرچ پہلا محنتانہ - نمبرداری کا حق - شکرانہ - نذرانہ - فیس کورٹ کا حق (۲) مذکر و مؤنث - شروع کی رسمیں ؛

**اِبتذال** (اِبْ - تِذال) (ع) مذکر (۱) بیہودہ خرچ کرنا کھو دینا (۲) مجاز آ بے اعتباری - بے قدری - ہلکا پن ؛

**اَبتر** (اَب - تَر) (ع) مذکر (۱) دم کٹا - ناقص (۲) (ف) پراگندہ - ضائع - پریشان - تتر بتر - منتشر (۳) بدچلن - آوارہ (۴) خراب - ضدی - نامہذب ؛

**اَبتر ہونا** - فعل لازم (۱) بگڑنا - بدچلن ہونا - آوارہ ہونا (۲) گنجفے کی ابتدائی تقسیم میں جب کسی کے پاس میر نہیں آتا - تو وہ گنجفہ ملا دیتا ہے اور کہتا ہے - بے میر بازی ابتر ؛

**اَبتری** (ف) مؤنث - خرابی - پریشانی - بربادی - تباہی گڑبڑ - سراسیمگی ؛

**اَب تک** (ہ) اس وقت تک - تا حال - ہنوز ؛

**اِبتلا** (اِب - تِلا) (ع) مذکر - آزمائش - آزمانا - بلائیں پڑنا ؛

**اُبٹن - اُبٹنا** (اُب - ٹَن - اُب - ٹنا) (ہ) مذکر - لکھنؤ والے اُبٹن اور دہلی والے اُبٹنا کہتے ہیں ؛

وہ خوشبو دار مسالا جو اکثر شادی کے موقع پر جسم کو صاف اور ملائم کرنے کے لئے دولہا دلھن کے ملا جاتا ہے ؛

**ابجد** (اَب - جَد) (ع) مذکر - مفرد حروف - حروف تہجی وہ آٹھ الفاظ جو بحساب جمل عربی کے ۲۸ حروف سے ترتیب دیئے گئے ہیں - ابجد - ہوّز - حطّی - کلمن - سعفص - قرشت - ثخذ - ضظغ - عربی میں ۲۸ - فارسی میں "پ" "چ" "گ" اور "ژ" بڑھا کر ۳۲ ہوئے اور اردو میں "ٹ" "ڈ" "ڑ" بڑھا کر ۳۵ - مشرقی شاعروں نے ان حروف کے عدد بھی مقرر کر دیئے ہیں - تاکہ چند لفظوں کے لکھنے سے کسی واقعہ یا مولود کا سالِ پیدائش معلوم ہو جائے - اعداد یہ ہیں -

| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | | |
| ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | | |
| ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | | |
| ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | | |
| ظ | غ | | | | | | | | |
| ۹۰ | ۱۰۰۰ | | | | | | | | |

**ابجد خواں** (ف) الف بے پڑھنے والا - مبتدی نو آموز ؛

**اَبحار** (اَب - حار) (ع) مذکر - بحر کی جمع - سمندر ؛

**اَبخرہ** (اَب - خِرَہ) (ع) اسم مذکر (بخار کی جمع) بخارات - بھاپ - دھوئیں - مگر اردو میں ابخرہ کو واحد تصور کر کے جمع کے لئے ابخرے بولتے ہیں اور خائے معجمہ کو بہ فتح فصیح جانتے ہیں - ؛

**اَبخل** (اَب - خَل) (ع) مذکر - نہایت بخیل - زیادہ کنجوس - مہا بخیل ؛

**اَبد** (اَبَد) (ع) مؤنث (۱) بقا - ہمیشہ - آخر زمانہ جس کی انتہا نہیں (۲) مجازاً روز قیامت ؛

**اَبدال** (اَب - دال) (ع) مذکر - اولیاء اللہ کا وہ خاص گروہ جس پر دنیا بھر کے قیام کا انحصار ہے ؛

**اَبدالآباد** (اَبَد - آ - باد) (ع) مذکر - ہمیشہ دوام - نیت - سدا ؛

**ابدالی** (اَب - دا - لی) (ف) مذکر - افغانوں کے ایک

تھیلے کا نام ؛

**ابدھوت** (اَب - دھُوت) (س) مذکر - جوگی - ہندو فقیروں کا ایک گروہ جو واجب الوجود کے سوا اور کسی کو نہیں مانتا - اور نہ کسی خاص قاعدے پر خدا کی پرستش ہی کرتا ہے ؛

**ابدی** (اَ بَدی) (ع) ابد کی طرف منسوب - جاودانی - دائمی - مدامی ؛

**ابر** (اَبر) (ف) مذکر (۱) بادل (۲) اصلاً جوہر شمشیر - (۳) وہ نشان جو ہتھیاروں وغیرہ پر تیزاب سے ڈالتے ہیں - جیسے برہمیخ - لہریے ؛

**ابرار** (اَب - رار) (ع) مذکر نیک لوگ جیسے - نیکوکار - پرہیزگار لوگ

**ابر امنڈ آنا** (ا) بہت جوش سے گھٹا آنا - بادل چڑھنا

**ابراہیم** (اِب - را - ہیم) (ع) مذکر (۱) لغوی معنی مہربان باپ - (۲) آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اجداد میں سے ایک پیغمبر کا نام جن کا لقب خلیل اللہ تھا - نمرود نے آپ کو آگ کے ڈھیر میں ڈال دیا - مگر آگ خدا کے حکم سے گلزار ہوگئی - خانہ کعبہ کی دوبارہ تعمیر بھی آپ ہی نے کی - جو طوفان نوح میں معدوم ہوگیا تھا ؛

**ابراہیم ادہم** (ع) مذکر - ایک مشہور ولی اور درویش کا نام جو بلخ کی بادشاہت چھوڑ کر فقیر ہوگئے تھے (ادہم آپ کے باپ کا نام تھا

**ابر بہار** (ف) مذکر - وہ ابر جو فصلِ بہار میں اٹھے

**ابر بہمن** (ف) مذکر - بہمن فارسی مہینے کا نام ہے جو پھاگن یا مارچ کے مطابق ہوتا ہے اس مہینے میں جو ابر آئے - اسے ابر بہمن کہتے ہیں ؛

**ابر تر** (ف) مذکر - برسنے والا بادل ؛

**ابر تصویر** (ف) مذکر - کاغذ پر ابر کی شکل ؛

**ابر تنگ** (ف) مذکر - ہلکا بادل - خفیف ابر ؛

**ابر تیغ** (ف) تلوار میں بادلوں کی مانند زنگاری لکیروں کا سلسلہ ؛

**ابر چھا جانا** (ا) بادل کا آسمان پر گھر آنا - گھٹا چھا جانا ؛

**ابر دریا بار** (ف) بہت زیادہ برسنے والی گھٹا - بے انتہا برسنے والا بادل ؛

**ابر رحمت** (یا) **ابر کرم** (ف) مہربانی کی گھٹا - بخشش کا بادل ؛

**ابر سیاہ** (یا) **سیاہ تاب** (ف) مذکر - کالی گھٹا ؛

**ابرص** (اَب - رَص) (ع) (مادہ - برص - کوڑھ) کوڑھی - وہ جس کے بدن پر سفید داغ ہوں ؛

**ابرق** (ع) } مذکر - ایک قسم کا چمکیلا معدنی پتھر
**ابرک** (ف) } ہے - جو ورقوں کی صورت میں تہ بہ تہ ہوتا ہے - جب اسے صاف کرتے ہیں - آگ میں رکھنے سے نہیں جلتا - البتہ برقی آگ اسے جلا دیتی ہے ؛

**ابر قبلہ** (ا) مذکر - قبلہ کی جانب سے اٹھی ہوئی گھٹا جس کی بابت مشہور ہے کہ بہت زیادہ برستی ہے ؛

**ابر کا ٹکڑا** (ا) مذکر - بادل کا ٹکڑا ؛

**ابر کو دیکھ کر گھڑے پھوڑنا** (ا) موہوم امید پر موجودہ چیز بھی کھو بیٹھنا ؛

**ابر کوہسار** - کہسار (یا) کہساری (ف) مذکر - پہاڑ کی طرف سے اٹھنے والی گھٹا ؛

**ابر کھلنا** (ا) بادل سے آسمان کا صاف ہو جانا ؛

**ابر گھرنا** (ا) بادل کا چاروں طرف سے سمٹ کر ایک جا ہو جانا - گھٹا چھا جانا ؛

**ابر مردہ** (ف) مذکر - اسفنج یا اسپنج - سمندر میں بعض آبی جانوروں کے رہنے کے گھر ہوتے ہیں - جنہیں غوطہ خور کاٹ لاتے ہیں - یہ مسامدار چیز کافی پانی جذب کر لیتی ہے - جو بعد میں نچوڑ دینے سے خشک بھی ہو جاتا ہے - اس زمانے کے محققوں نے اسے سمندری حیوانات میں شمار کیا ہے -

**ابرن** (اِ - بَرَن) (س) مذکر - گہنا - زیور - جسم - کان - سر - ناک - ماتھا - گلا - سینہ - بازو - ہاتھ - ہاتھ کی انگلی - کمر - پاؤں - پاؤں کی انگلی میں پہننے کے بارہ زیور ؛

**اب رنگ لائی گلہری** (ا) محاورہ - جب کسی کی چھپی ہوئی خوبیاں اور چالاکیاں ظاہر ہوں تو وہاں بولتے ہیں ؛

**ابر نیساں** - (ف) وہ ابر جو فصلِ ربیع میں نوروز سے چالیس دن قبل یا چالیس دن بعد برستا ہے مشہور ہے کہ اس سے سیپ میں موتی - کیلے میں کافور کالے سانپ میں زہر پیدا ہوتا ہے - دمیاں

رومیوں کا ساتواں مہینہ ہے۔ آفتاب ان دنوں میں برجِ اسد و سنبلہ میں ہوتا ہے۔)

اَبرُو (اَب۔رُو) مذکر۔ بھوں۔ سنسکرت میں بھرو۔ عربی میں حاجب۔ ہندی میں بھرکٹی۔ وہ جگہ اور بال جو آنکھوں کے پپوٹوں سے اوپر اور ماتھے کے نیچے بشکل قوس ہوتے ہیں۔ اس کی صفت عشوہ ساز۔ پُرخم۔ مشکین۔ کمان وغیرہ آتی ہے۔

ابرو باد (ف) مذکر۔ مینہ اور آندھی۔

ابرو پر میل نہ آنا (ف) (۱) مستقل مزاج ہونا۔ صدموں اور تکلیفوں یا نقصان کی پروا نہ کرنا۔ ذرا بھی خیال نہ کرنا۔ (۲) بےحیائی بےشرمی کے لئے بھی بولتے ہیں۔

ابرو میں بل آنا۔ یا۔ بل پڑنا (ہ) تیوری چڑھنا۔ غصہ آنا۔ ناراض ہونا۔

ابروئے پیوستہ (ف) مذکر۔ آپس میں ملی ہوئی بھویں۔

ابروئے فلک (ف ع) مذکر۔ ہلال۔

اَبرہ (اَب۔رَہ) (ف) مذکر (۱) دوہر۔ دولائی۔ رضائی وغیرہ۔ دوہرے کپڑوں کی اوپر والی تہ (۲) ڈھلکنے والا۔

اَبرہہ (اَب۔رَہہ) (ع) مذکر (۱) ایک پرندہ (۲) حبش کا ایک بادشاہ جس نے زمانۂ جاہلیت میں مکۂ معظمہ پر حملہ کیا تھا۔ قرآنِ مجید میں اصحاب الفیل کا قصہ اسی سے متعلق ہے۔

اَبری (اَب۔ری) (ف) صفت (۱) رنگ دار۔ کئی رنگ کی۔ دھبوں والی (۲) مؤنث۔ بیل دار اور پھول دار کاغذ جو کتابوں کی جلدوں پر لگایا جاتا ہے۔

ابریشم (اَب۔رے۔شم) (ف) مذکر (۱) ریشم کا کویا۔ پیلہ (۲) ریشم کا کیڑا جو عموماً ایران۔ چین۔ ہندوستان میں ہوتا ہے۔ یہ اپنے لعابِ دہن سے کھجور کے بیج کے برابر اپنے جسم پر غلاف بنا لیتا ہے اور خود اس کے اندر سو جاتا ہے۔ اس غلاف یا کوئے کو جوش دے کر لوگ چرخی سے ریشم اتارتے ہیں۔ اکثر دواؤں میں بھی کام آتا ہے۔ فارسی و عربی میں ابریشم کہلاتا ہے۔ ریشم۔

ابریق (اب۔ریق) (ع) مذکر (۱) چھاگل۔ صراحی۔ پانی پینے کا لوٹا۔ پانی کا ایک ٹونٹی والا اور دستہ دار برتن (۲) چمکیلی تلوار۔

اب ستونتی ہو کر بیٹھی لوٹ کھایا سنسار۔ (ہ) محاورہ۔ بدکار کا نیک بن کر بیٹھنا۔ نو سو چوہے کھا کر بلی حج کو چلی۔

اُبسنا (اُبس۔نا) (ہ) گلنا۔ سڑنا۔ بوسیدہ ہونا۔ کھانے کی چیز کا سڑنے کے آثار پیدا ہونا۔ بند رہنے کی وجہ سے ذائقے میں فرق آنا۔

اب سے آئے گھر سے آئے (ہ) محاورہ۔ پہلے جو کچھ نادانستگی میں کر چکے۔ وہ کر چکے۔ اب ایسا نہ کریں گے۔

اب سے دور (ہ) محاورہ۔ گزرے ہوئے دکھ درد کی کہانی۔ "اب ایں سے خدا محفوظ رکھے" کی جگہ بولتے ہیں۔

اَبصار (اب۔صار) (ع) جمع بصر۔ آنکھیں۔

اِبطا (اِب۔طا) (ع) مذکر۔ روک تھام۔ مزاحمت۔ اٹکاؤ۔ دیر۔ التوا۔

اِبطال (اب۔طال) (ع) مذکر۔ باطل کرنا۔ جھوٹا کرنا۔

ابعادِ ثلاثہ (اب۔عاد۔ ثلا۔ ثہ) (ع) مذکر۔ عرض۔ طول۔ عمق یا ارتفاع۔

اَبکار۔ (اَب۔کار) (ع) مؤنث۔ جمع بکر۔ کنواری لڑکیاں۔

اُبکائی (اُب۔کا۔ئی) (ہ) مؤنث۔ چھوٹی سی قے۔ قے ہونے کے آثار۔

اُبکائی لگنا۔ (ہ) بار بار ابکائی کرنا۔

اب کی بات اب کے ساتھ۔ جب کی بات جب کے ساتھ (ہ) مثل۔ پہلے زمانے کی بات پہلے موزوں تھی۔ اب جو رنگ زمانے کا ہے۔ اب اس کے مطابق چلنا چاہیے۔ پہلے جھگڑے سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔

اب کے (ہ) اب کی دفعہ۔ اس مرتبہ۔

ابلا (اَبلا) (س) مؤنث۔ کمزور عورت۔ نازک عورت۔ نازک اندام اور خوبصورت عورت۔

اُبل (اُبل) (ہ) "ابلنا" کا امر۔

اُبل آنا (ہ) (۱) سوجنا۔ آشوب کرنا (۲) جوش سے باہر نکل آنا۔

اُبل پڑنا (ہ) (۱) برا بھلا کہنا۔ بہت خفا ہونا۔ (۲) کم ظرفی سے کچھ کہہ اٹھنا۔ اوچھے پن سے بھید نہ چھپا سکنا۔ حد سے باہر نکلنا (۳) ہانڈی۔ دودھ یا پانی کا ابل جانا۔

اُبلنا (ابل۔نا) (ہ) (۱) جوش کھانا (۲) بہتات سے ہونا۔ (۳) آپے سے باہر ہو جانا۔ مغرور ہونا۔

اِبلاغ (ع) مذکر۔ پہنچانا۔ بھیجنا۔

اَبلَق (اَب - لَق) (ع) مذکر۔ دورنگا۔ خصوصاً سیاہ وسفید۔ زیادہ تر اُس گھوڑے کو کہتے ہیں۔ جو دورنگا ہو ؎

اَبلقا (اَب - لَقا) (ع) مذکر۔ تلیر کے برابر سیاہ پروں اور سفید پوٹے کا پرند۔ جسے خوش آوازی کے باعث اکثر شوقین پالتے ہیں۔ یہ مینا کی قسم میں شمار کیا جاتا ہے ؎

اَبلقِ اَیّام - یا - اَبلقِ لیل و نہار (ف) رات دن سے مراد ہے ؎

اَبلقِ چشم (ف) مذکر۔ خوبصورت آنکھوں والا۔ سیاہ وسفید رنگ کی آنکھوں والا ؎

اَبلہ (اَب - لَہ) (ف) بیوقوف۔ احمق۔ سادہ۔ نادان۔ مُورکھ)

اَبلہ فریب (ف) مذکر۔ مکار۔ فریبی۔ چال باز۔ حیل ساز ؎

اَبلہی (ف) مؤنث۔ بیوقوفی ؎

اِبلیس (اِب - لیس) (ع) مذکر۔ خدا کی رحمت سے نا امید (۱) مایوس (۲) شیطان۔ خبیث۔ پلید۔ شریر۔ مغوی۔ فتنہ انگیز مکار۔ فریبی۔ دھوکا دینے والا ؎

اِبلیس کا پیشاب (ا) مذکر۔ شیطان کا بچہ۔ بدمعاش شریر۔ بدذات ؎

اِبن (اِبن) (ع) مذکر۔ بیٹا۔ فرزند۔ پُوت۔ پُتر ؎

اِبنُ السَّبیل (ع) مذکر۔ مسافر ؎

اِبنُ الغَرض (ع) مذکر۔ خود غرض آدمی ؎

اِبنُ الوقت (ع) مذکر (۱) قابوچی۔ وہ شخص جو بمقتضائے وقت کام کرتا ہو۔ تابعِ وقت۔ حیلہ گر۔ مطلب پرست (۲) ایک کتاب کا نام جس کے مصنف ڈاکٹر حافظ نذیر احمد صاحب مرحوم دہلوی تھے

اَبنائے جہاں (اَب - نا - ئے - جہاں) (ع - ف) مذکر۔ افرادِ انسانی۔ اولادِ آدم جو ازروئے سلسلۂ نوعِ انسانی سب آپس میں بھائی ہیں۔ ابنائے دُنیا ابنائے دہر۔ ابنائے جنس۔ انسانی برادری ؎

ابن رشید یا رشد (ع) مذکر۔ یہ شخص ہسپانیہ کا رہنے والا اور ان عربوں کی نسل سے تھا۔ جنہوں نے مدتِ دراز تک ہسپانیہ پر فتح کا ڈنکا بجایا۔ یہ حکیم مختلف عہدوں پر ممتاز رہا۔ آخر میں صدر مہتمم ہو گیا۔ ارسطا طالیس کی تصنیفات کا متوفر تھا۔ اور اس قدر شرحیں لکھیں کہ شارح ارسطو مشہور ہو گیا۔ علم ہیئت کے متعلق بھی اس نے بہت کچھ لکھا۔ ۱۲۰۶ھ میں بمقام مراکش وفات پائی ؎

ابن مریم (ع) مذکر۔ حضرت مریم علیہا السلام کے بیٹے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نام ؎

اب تہ تب (ہ) قطعی انکار ؎

اَبُو (اَبُو) (ع) مذکر (۱) باپ۔ والد۔ پدر (۲) صاحب۔ خداوند ؎

ابواب (اَب - وَاب) (ع) مذکر (۱) باب کی جمع۔ دروازے (۲) وہ روپیہ جو مال گذاری کے ساتھ سڑک اور مدرسے وغیرہ کے چندے میں زمینداروں سے وصول کیا جاتا ہے ؎

اَبواب مُلکی (ع - ف) مذکر۔ صوبائی مالگزاری ؎

اَبُو البشر (ع) مذکر۔ نسلِ انسان کا باپ۔ حضرت آدم علیہ السلام ؎

اَبُو البشر ثانی (ع) مذکر۔ نسلِ انسانی کا دوسرا باپ حضرت نوح علیہ السلام ؎

اَبُو الحسن (ع) مذکر۔ اہلِ اسلام کے ایک نامور حکیم کا نام۔ جس نے علم ہندسہ اور ہیئت میں نہایت تحقیق مہارت حاصل کی تھی۔ عمر خیام اسی حکیم کے شاگردوں میں سے تھا۔ اس نے آیاتِ متعلقہ ہیئت کی خوب تفسیر لکھی ؎

اَبُو الفضل (ع) مذکر۔ شہنشاہِ ہند جلال الدین اکبر کے نو رتنوں میں سے تھا۔ وزیر فیضی کا بھائی اور شیخ مبارک کا بیٹا جو جہانگیر کے اشارے سے ۱۰۱۱ھ میں قتل کیا گیا۔ بڑا عالم وفاضل تھا۔ اکبر نامہ۔ آئینِ اکبری وغیرہ اسی کی تصانیف ہیں ؎

اَبُو الکلام آزاد (ع) مذکر۔ اصلی نام محی الدین احمد۔ ۱۸۸۸ء میں بمقام مکۂ معظمہ پیدا ہوئے۔ والدہ کی طرف سے عربی النسل ہیں۔ بچپن ہی میں علم منقول ومعقول۔ قرآن وحدیث اور فقہ وفلسفہ کا مطالعہ کیا۔ اور دیگر علوم مروجہ میں بھی کافی دستگاہ حاصل کی۔ ۱۹۱۲ء میں دہلی دربار کے موقعہ پر جب تقسیم بنگال کی منسوخی کا اعلان ہوا۔ آپ نے ادب اور لٹریچر کو خیرباد کہہ کر

سیاسیات میں قدم رکھا۔ اخبار "الہلال" آپ ہی کے زیرِ ادارت نکلتا تھا۔ آپ عربی فارسی اور اردو کے زبردست عالم اور محقق ہیں۔ اپنے حالات تذکرہ کی صورت میں لکھے ہیں ؞

**اَبُوبکر** (ع) اسلام کے خلیفۂ اوّل کا نام۔ چونکہ حضرت رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی تصدیقِ رسالت کرنے والے آزاد مردوں میں سب سے پہلے مرد تھے۔ اس لئے صدیق لقب ہوا۔ پرانا نام ابوبکر تھا ؞

**اَبُوتُراب** (ع) مذکر۔ مٹی کا باپ۔ اسلام کے خلیفۂ چہارم حضرت علی کی کنیت۔ ایک روز آپ مسجد کے فرش پر آرام فرما رہے تھے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے آپ کے رخسار اور بدن کو گرد آلود دیکھ کر فرمایا۔ "قُم یا ابا تراب۔" (اے علی اٹھ کھڑے ہو)

**اَبُوجہل** (ع) مذکر۔ (جہالت کا باپ) کنیت عمرو ابن ہشام کی جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مخالفوں کا سرغنہ تھا۔ آخرکار جنگِ بدر میں مارا گیا ؞

**اَبُوحنیفہ** (ع) مذکر۔ کنیت ہے نعمان ابن ثابت کی جن کا لقب امام اعظم ہے۔ چار مجتہدوں میں سے آپ امامِ اوّل ہیں۔ فرقہ حنفیہ آپ کا مقلد ہے آپ ۴۰ برس تک روزانہ ایک وضو سے پانچوں نمازیں پڑھتے اور تمام رات نفل ادا کرتے رہے ماہِ رمضان میں ۶۱ بار قرآن مجید یعنی ایک بار جماعت اور ۶۰ علیحدہ ختم کرنے کا معمول تھا۔ آپ نے پچپن میں کئی حج کئے۔ پہلا حج سولہ سال کی عمر میں کیا۔ خلیفہ منصور نے آپ کو عہدۂ قضا پیش کیا۔ آپ نے انکار کر دیا۔ اس پر آپ کو قید کیا گیا اور دس کوڑے روزانہ لگائے جاتے۔ لیکن آپ نے انکار ہی رکھا۔ آخرکار ستر برس کی عمر میں ماہ رجب ۱۵۰ھ میں راہیٔ عالمِ جاودانی ہوگئے۔ آپ کے جنازے کے ساتھ ۷ لاکھ آدمی تھے۔

**اُبھارنا** (اُبھار - نا) (ف) (۱) آمادہ کرنا۔ رغبت دلانا۔ (۲) بلند کرنا۔ اوپر اٹھانا (۳) سے ہو اکھنا بہکانے جانا ؞

**اِبہام** (اِب - ہام) (ع) مذکر (۱) انگوٹھا (۲) پوشیدہ کہنا کھول کر بیان نہ کرنا۔ (۳) ایک صنعت کا نام ؞

**اُبہت** (اُب - ہت) (ع) مؤنث (۱) بزرگی - (۲)

رونق (۳) شکوہ - عظمت ؞

**اُبھر کر چلنا** (ف) اکڑ کر چلنا - غرور سے چلنا - حیثیت سے باہر قدم رکھنا ؞

**اُبھرن** (اُبھرن) (ف) مذکر (۱) زیور - جواہر و زینت

**اُبھرنا** (اُبھر - نا) (ف) (۱) شہرت پانا (۲) ظاہر ہونا (۳) اترانا - مغرور کرنا - (۴) جنبش کرنا (۵) اونچا ہونا اٹھنا - (۶) پانی میں ڈوب کر اوپر آنا ؞

**ابھی** (اَبھی) (ف) اسی وقت - فوراً - اسی دم (۲) اب تک - اس وقت تک (۳) اتنی جلدی ؞

**ابھی تم صاحبزادے ہو۔** (۱) ابھی تم نوجوان ہو۔ ابھی تم ناتجربہ کار ہو ؞

**ابھی چھٹی کا دودھ نہیں سوکھا۔ ابھی دودھ کے دانت نہیں ٹوٹے۔ ابھی منہ سے دودھ ٹپکتا ہے۔ ابھی منہ کی رال نہیں جھڑی۔ ابھی ہونٹوں کا دودھ نہیں سوکھا** یہ سب فقرے کسی کی کم سنی۔ ناتجربہ کاری اور نادانی کی جگہ طنزاً بولتے ہیں۔ لڑکپن ہے بچے ہو۔ نادان ہو۔ ناسمجھ ہو۔ بے وقوف ہو۔ نابالغ ہو۔ ناتجربہ کار ہو ؞

**ابھی دلی دور ہے** (ف) مثل - ابھی کامیابی میں دیر ہے - ابھی منزلِ مقصود دور ہے "ہنوز دلی دور است" ؞

**ابھی سے** (ف) محاورہ - قبل از وقت - پیشتر سے۔ اسی وقت سے ؞

**ابھی سیر میں سے پونی بھی نہیں کتی ہے** (ف) مثل ابھی کام شروع ہی ہوا ہے یعنی ابھی تھوڑا کام ہوا ہے ؞

**ابھی کچا برتن ہے۔ ابھی کچی لکڑی ہے۔** کم سن اور ناتجربہ کار ہے۔ دوشیزہ ہے۔ کنواری ہے۔ چھوٹی ہے ؞

**ابھی کچے گھڑے پانی بھرنا ہے۔ یا۔ ابھی کچے گھڑے پانی کے بھرنے ہیں** (ف) مثل - ابھی بہت مشکل کام کرنے باقی ہیں ؞

**ابھی کل کی بات ہے** (ف) مثل - تھوڑے عرصے کا واقعہ ہے ؞

**ابھی کیا ہے** (ف) فقرہ - ابھی پر خاتمہ نہیں - طرح اور ہجو دونوں جگہ مستعمل ہے ؞

**اَبھی دِبھی** (اَب - ہی - دِب - ہی) (ف) مؤنث - گلی ڈنڈا کھیلتے وقت جب گلی ڈال کر ڈنڈے پر رکھتے ہیں

تو پہلی ضرب کو اِبّی اور دوسری کو دِبّی کہتے ہیں۔

**اِبّی دِبّی کھیلنا** (ل) گلی ڈنڈا کھیلنا۔ جس میں گلی کو اُچھالتے اور ڈنڈے پر روکتے ہیں۔ پہلی ضرب اِبّی اور دبی کہلاتی ہے۔

**ابیات** (اَب۔ یات) (ع) مذکر (۱) بیت کی جمع۔ (۲) گھر (۳) مذکر و مؤنث۔ اشعار۔

**اِبیر** (اَبیر) (۱) مذکر۔ ابرک۔ برادہ جو ہولی کے دنوں میں یا خوشی کے وقت ہندو عموماً ایک دوسرے کے ماتھے پر گلال میں ملا کر ملتے ہیں۔

**ابیض** (اَب۔ یض) (ع) مذکر۔ سفید۔ چٹا۔ اُجلا سپید۔

**ابے** (اَبے) (ل) (۱) عام طور پر حقارت کا لفظ ہے (۲) اسے بے تکلفی اور پیار سے بھی کہتے ہیں۔

**ابے تبے کرنا** (ل) حقارت کے کلمات کہنا۔ بد تہذیبی اور بد کلامی سے پیش آنا۔ گستاخانہ کلام کرنا۔

## ا ۔ پ

**اپاپ** (اَپاپ) (ل) بے گناہ۔

**اپادھی** (اَپا۔ دھی) ظالم۔ فسادی۔

**اَپار** (اَپار) (۱) بے حد۔ انتہا (۲) ابدی (۳) ناقابل گزر (۴) بے مثل۔ انوپ۔

**اُپاڑ** (اُپاڑ) (ل) مذکر (۱) بدن کی کھال کا اڑنا (۲) اکھاڑ (۳) آبلہ پڑنا۔

**اُپاڑنا** (ل) اکھاڑنا۔

**اپاہج** (اَپا۔ ہج) (ل) (۱) وہ شخص جس کے ہاتھ پاؤں لنجے ہوں۔ بے کار اور چلنے پھرنے سے مجبور۔ اندھا۔ لنگڑا (۲) مجازاً کاہل اور سست۔ ناکارہ نکما۔

**اپائنٹ منٹ** (اَپا۔ ئنٹ۔ منٹ (انگریزی۔ APPOINTMENT) مؤنث۔ تقرر۔ تعین۔

**اُپتن** (اُپ۔ تن) (ل) مؤنث۔ پیدائش۔ نسل۔ کنبہ پیداوار (مذکر) وصول شدہ معاملہ۔

**اُپج** (اُپج) (ل) مؤنث۔ نئی بات۔ ایجاد۔

**اُپج کی لینا** (ل) (۱) نئی بات کہنا۔ ایجاد کرنا (۲) نئی تان لگانا۔

**اپجاؤ** (اَپ۔ جا۔ ؤ) (ل) زرخیز۔ شاداب۔

**اُپجنا** (ل) (۱) اگنا۔ نکلنا۔ (۲) پیدا ہونا۔ ظاہر ہونا۔

**اُپدیش** (اُپ۔ دیش) (ل) مذکر (۱) نصیحت۔ مشورہ۔ نیک صلاح۔ فہمائش۔ (۲) تعلیم۔ وعظ (۳) تجویز۔ ہدایت۔

**اُپدیشک** (ل) مذکر (۱) ناصح۔ اُستاد (۲) واعظ۔ (۳) لیکچرار۔

**اپرنٹس** (اَپ۔ رن۔ ٹِس) (APPRENTICE) (انگ) مذکر۔ امیدوار۔ کام سیکھنے کا آرزومند

**اَپریل** (اَپ۔ رَیل) (مہند) (انگ۔ اپرل APRIL) مذکر۔ سال کا چوتھا مہینہ۔

**اپریل فول** (ل) انگ۔ اپرل فول (APRIL FOOL) مذکر۔ اپریل کا احمق۔ یورپ میں دستور ہے کہ یکم اور ۳۰۔ اپریل کو بعض لوگوں کو احمق بنانے کے لیے فضول تحفے اور چٹھیاں بھیجتے ہیں۔ اور اخبارات میں بھی ظریفانہ مضامین چھاپ کر لوگوں کو احمق بناتے ہیں۔ اب ہندوستان میں بھی اس کا رواج ہو گیا ہے۔

**اَپسرا** (اَپ۔ سَرا) (س) مؤنث (۱) اندر کے دربار کی رقاصہ (۲) پچھارڈ۔ جنگل یا سمندر کی دیوی (۳) طوائف۔

**اُپلا** (اُپ۔ لا) (ل) مذکر۔ تھاپی۔ کنڈا۔ گوہا۔

**اپلائی** (اَپ۔ لائی) (انگ) (APPLY) مذکر۔ درخواست کرنا۔ عرضی کرنا۔

**اپلی کیشن** (اَپ۔ لی۔ کے۔ شن) (APPLICATION) (انگ) مؤنث۔ درخواست۔ عرضی۔

**اپنا** (اَپ۔ نا) (ل) ضمیر (۱) میرا۔ ہمارا (۲) خود۔ خویش (۳) غیر کی ضد۔ عزیز۔ رشتہ دار (۴) ذاتی۔ خاص۔ نجی کا (۵) ہمدرد۔ ساتھی۔ شریک۔

**اپنا آپا** (ل) مذکر۔ اپنا نفس یا دل۔

**اپنا اپنا** (ل) ہر ایک کا۔ جدا جدا۔ الگ الگ۔

**اپنا اپنا پرایا پرایا** (ل) عزیز سے لاکھ بگڑی ہو۔ پھر بھی عزیز ہے اور غیر ہزار دوستی کا دم بھرے۔ مگر عزیز کے برابر نہیں ہو سکتا۔ اپنی چیز سے جو کام نکلتا ہے۔ اور اس پر جیسا بس ہوتا ہے وہ بات پرائی چیز سے حاصل نہیں ہو سکتی۔ چاہے اچھی سے اچھی کیوں نہ ہو۔

**اپنا اپنا کرنا۔ اپنا اپنا بھرنا** (ل) مقولہ۔ جو جیسا کرے گا۔ ویسا بھرے گا۔ ہمیں کوئی تعلق نہیں ہم الگ ہیں۔

**اپنا اُلّو سیدھا کرنا** (ف) اپنا مطلب نکالنا - اپنا کام بنانا - کسی کو فریب دے کر اپنا کام نکالنا - بے وقوف بنا کر اپنا مطلب پورا کرنا ؛

**اپنا اُلّو کہیں نہیں گیا** (ف) محاورہ - کوئی نفع اٹھائے یا نقصان - ہم اپنے ٹکے سیدھے کرینگے (۲) ہمارا مطلب ہر حال میں نکل ہی آئے گا - روایت ہے - کہ کسی راجہ کے یہاں کوئی گھوڑوں کا سوداگر آیا - راجہ نے ایک لاکھ روپیہ دیا - کہ ہمارے لئے عرب سے گھوڑے لے آنا - سوداگر روپیہ لے کر چلا گیا - لیکن اسی راجہ کے شہر میں ایک تاریخ نویس تھا - اس نے تاریخ میں لکھا "راجہ اُلّو ہے" راجہ کو معلوم ہوا - تو تاریخ نویس کو بلا کر پوچھا - تم نے "راجہ اُلّو ہے" کیوں لکھا ہے؟ تاریخ نویس نے کہا کہ یونہی ناواقف آدمی کو لاکھ روپے دے دینا اُلّو پن ہے یا عقلمندی - سوداگر پاگل نہیں کہ ایک لاکھ روپیہ گھر بیٹھ کر نہ کھائے - اور آپ کو گھوڑے لا کر دے - راجہ نے کہا - اگر وہ گھوڑے لے آیا! مؤرخ نے جواب دیا - پھر آپ کا نام کاٹ کر اس کی جگہ اس کا نام لکھ دوں گا - لہٰذا اپنا اُلّو کہیں نہیں گیا - وہ تو اپنی جگہ ہی رہا ؛

**اپنا بالا اور پرایا ڈھینگرا - اپنا پوت پرایا ڈھینگر** (ف) ایک ہی بات پر اپنے بچے کو نادان سمجھ کر چھوڑ دینا اور دوسرے کو بُرا کہنا ؛

**اپنا بنا لینا** (ف) موافق کر لینا - اپنے ساتھ ملا لینا - دوست بنا لینا ؛

**اپنا بیگانا - اپنا پرایا** (ف) اپنا اور بیگانہ عزیز وغیر عزیز ؛

**اپنا پیٹ تو کتا بھی پالتا ہے** (ف) مثل - اپنی آمدنی سے خود ہی فائدہ اٹھانا یا اپنے کام میں لانا - اس سے دوسرے کو حصّہ نہ دینا ؛

**اپنا پیٹ کاٹ کر قرض اتارا** (ا) بھوکا رہ کر پیسہ بچا کر قرض ادا کیا ؛

**اپنا پیسہ کھوٹا پرکھنے والے کا کیا دوش** (ع) جب اپنی اولاد نالائق نکلی تو دوسرے کی کیا خطا ؛

**اپنا تن پہلے ڈھانکو - دوسرے کو ننگا پیچھے کہنا** (ف) مثل - پہلے اپنی برائیاں دور کرو - پھر دوسرے میں عیب بتانا ؛

**اپنا توشہ اپنا بھروسہ - یا - اپنا توشہ اپنے ساتھ** (ا) اپنا بندوبست خود کرنا چاہیئے - دوسرے کے بھروسے پر نہ رہنا چاہیئے ؛

**اپنا ٹھکانا کرنا** - اپنے گزارے یا رہنے کا بندوبست کرنا - نوکری مکان ڈھونڈنا - اپنے رہنے کی جگہ پیدا کرنا ؛

**اپنا ٹھیک نہیں اور کا نیگ نہیں** (ف) مثل - اپنی خطا دوسرے کے ذمّے لگانا - اپنے پاس عقل نہیں - دوسرے کی رائے پسند نہیں ؛

**اپنا ٹینٹ نہیں نہارتے اور کی پھلی کو دیکھتے ہیں** (ف) مثل - اپنے بڑے بڑے عیبوں کو نہیں دیکھتے لیکن دوسروں کی تھوڑی خطا کو بھی معاف نہیں کرتے - یا بیان کرتے ہیں ؛

**اپنا جوہر دکھانا** (ا) محاورہ - اپنا ہنر دکھانا - اپنے عیبوں کو ظاہر کرنا ؛

**اپنا حساب کر لو** (ا) محاورہ (۱) اپنا لین دین صاف کر لو - اپنا حساب کتاب چکتا کر لو - (۲) نوکری چھوڑ دو ؛

**اپنا راستہ یا رستہ لو** (ا) اپنا کام کرو - جاؤ ؛

**اپنا رکھ پرایا چکھ** (ف) محاورہ - اپنا جوڑ اور کا کھا یہ اس جگہ بولتے ہیں - جب کوئی اپنی چیز بسیار پن سے محفوظ رکھے اور دوسرے کی ضائع کرے تو

**اپنا سا منہ لے کے آجانا - یا - رہ جانا** (ف) خفیف اور نادم ہونا - شرمندہ ہونا - ناکام رہنا - ہار جانا - جس بات کا دعویٰ ہو - اس سے خجالت اٹھانا - کسی بات کا جواب نہ بن پڑنا ؛

**اپنا سبیتا کرنا** (ف) اپنی فکر کرنا - اپنے لئے آرام کی صورت پیدا کرنا ؛

**اپنا سر پیٹو** (ف) محاورہ - اپنا خمیازہ بھگتو - اپنے کئے پر خود پشیمان ہو - جیسا کیا - ویسا پایا ؛

**اپنا سر کھاؤ** (ف) جو مرضی ہے کرو ؛

**اپنا سوپ مجھے دے - تو ہاتھوں چھوڑ** (ف) مثل - اپنا چھاج مجھے دے دے اور تو اپنا غلّہ اپنے ہاتھ سے ٹھیک کرے - نہایت خود غرض خود مطلبی ؛

**اپنا سوچتا کرنا** (ف) اپنے لئے کوئی ذکر اور تدبیر کرنا

**اپنا قلہ شجرہ رکھو چھوڑ دیسے - یا - اپنا قلہ شجرہ رکھیے** (۱) شملہ کلاہ سے بگڑ کر بنا ہے۔ پیر اپنے مریدوں میں سے جب کسی کو خلافت دیتا ہے تو شجرہ اور ٹوپی دیتا ہے۔ یہ محاورہ روٹھنے کے موقع پر بولا جاتا ہے۔ اپنے کام کو خود سنبھالو۔ میں تمہاری چیز یا تمہارے کام کو پسند نہیں کرتا ۔

**اپنا کام کرو** (ف) محاورہ (۱) اس جگہ بولتے ہیں۔ جہاں کوئی اپنا کام چھوڑ کر دوسری طرف مخاطب ہو - یا دخل در معقولات دے - (۲) جاؤ - چلے جاؤ اپنی راہ لو ۔

**اپنا کُتّا باندھو - ہم بھیک سے باز آئے** (ف) مثل - نفع نہ پہنچاؤ - تو دکھ بھی نہ دو - ہمیں تم سے نفع کی امید نہیں ۔

**اپنا کیا پانا** (ف) جیسا کرنا ویسا پانا - کیفر کردار کو پہنچنا - کسی بُرے کام کی سزا پانا ۔

**اپنا گوشت کھانا** (ف) دل ہی دل میں کڑھنا - مجبور (ہو) کر غصہ کھا کر چپ رہ جانا ۔

**اپنا گھر بھرنا** (ف) کسی کا مال اپنے قبضے میں کرنا ۔

**اپنا لال گنوا کے دَر دَر مانگیں بھیک** (ف) مثل - اپنا مال کھو کر دوسروں کا سہارا ڈھونڈنا اپنے ہاتھوں خرابی کو پہنچنا - وہ شخص جو اپنا مال ضائع بے ہودہ مصارف میں اڑا کر محتاج ہو جائے اور بھیک مانگتا پھرے ۔

**اپنا لہو پینا** (ف) مذکر - غم و غصہ کھانا - دُکھ اور مصیبت سہنا - پیچ و تاب کھانا ۔

**اپنا مارے گا تو پھر چھاؤں میں بٹھائے گا** (ف) مثل - اپنا دُکھ دے گا - تو بھی رحم کے ساتھ - عزیز لاکھ ناخوش ہو اسے رحم آ ہی جاتا ہے ۔

**اپنا مال اپنی چھاتی تلے** (ف) محاورہ - اپنا مال اپنے پاس ٹھیک ہے ۔

**اپنا مرن جگت کی ہنسی** (ف) مثل - خود برباد ہونا - اور دوسروں کو اپنے آپ پر ہنسانا ۔

**اپنا منہ دیکھو - اپنا منہ تو دیکھو** (ف) محاورہ - اپنی لیاقت پر خیال کرو - اپنی قابلیت دیکھو ۔

**اپنا منہ گڑھیا میں دھو - یا - اپنا منہ دھو رکھو** (ف) محاورہ - تمہارے بس کا یہ کام نہیں تم اس چیز کے لائق نہیں ۔

**اپنانا** (ف) اپنا کرنا - اپنی ملکیت بنانا - اپنے استعمال میں لانا ۔

**اپنا ندم بدل ڈالیں** (ف) محاورہ - ضرور ایسا ہی ہوگا - اگر ایسا نہ ہو تو ہم اپنا ندم بدل ڈالیں ۔

**اپنا ہی رونا رونا** (ف) اپنی ہی مصیبت کا بیان کرنا - اپنی ہی بات کہے جانا ۔

**اپنا ہی مال جائے - آپ ہی چور کہلائے** (ف) مثل - اپنا ہی نقصان ہو - اور اپنی ہی بدنامی ہو - اپنا ہی نقصان ہو - اور آپ ہی بُرا کہلائیں ۔

**اپنائیت** (ف) مؤنث (عزیز داری) یگانگی - قرابت - رشتہ داری ۔

**اُپنشد** (اُپ - نشد) (س) مذکر - ہندوؤں کی مذہبی کتابیں جن میں ویدوں کا انتخاب وغیرہ درج ہے ۔

**اپنی** (ف) مؤنث (۱) میری - ذاتی - (۲) خاص - (۳) رشتہ کی (۴) سگی ۔

**اپنی آگ میں آپ جلے جاتے ہیں** (ف) محاورہ رشک و حسد سے جلنا - کسی کو خوش حال دیکھ کر رنجیدہ ہونا - دوسرے کا کچھ نہ کر سکنا - دوسرے پر قابو نہ پانا - اپنے غصے سے خود ہی نقصان اٹھانا - غرور میں پھنکنا ۔

**اپنی - اپنی بولی بولنا** - (ف) محاورہ (۱) ہر ایک کا جدا جدا رائے ظاہر کرنا (۲) اپنے اپنے مطلب کی کہنا - ہر شخص کا سمجھانا - ہر شخص کا بُرا بھلا کہنا ہر شخص کی نئی ہی بات کہنا ۔

**اپنی اپنی پڑنا** (ف) اپنی اپنی فکر کرنا - اپنا اپنا مطلب ڈھونڈنا - نفسی نفسی ہونا - بے شدہ ہونا ۔

**اپنی اپنی ڈفلی اپنا اپنا راگ** (ف) مثل - ہر شخص کی طبیعت اور مذاق الگ ہے ۔

**اپنی اپنی گور اپنی اپنی منزل** (ف) مثل - کوئی کسی کا ساتھی نہیں - اپنے ٹھہرنے کا مقام اپنی ہی قبر ہے - کوئی دوسرے کی قبر میں نہیں ٹھہرتا ۔

**اپنی ایڑی دیکھو** (ف) (ع) محاورہ - نظر نہ لگاؤ ٹوکو نہیں - جب کوئی بے ساختہ کسی کی خوبصورتی کی تعریف کرے تو اس خیال سے کہ تعریف کرنے والے کی نظر نہ لگ جائے - کہتے ہیں - اپنی ایڑی دیکھو ۔

**اپنی بات اپنے ہاتھ ہے** (ف) مثل - اپنی عزت اپنے ہاتھ میں ہے ۔

**اپنی بات پر آجانا** (ف) محاورہ - اپنی بات کی پچ کرنا ۔

**اپنی بات کا ایک** (ص) محاورہ - مذکر - بات کا پکا۔ راسخ القول - زبان کا پورا - وعدہ وفا ۔

**اپنی بیتی کہوں کہ جگ بیتی** (ف) دیکھو "آپ بیتی کہوں یا جگ بیتی" ۔

**اپنی پیٹھ نہیں دکھائی دیتی** (ا) مثل - اپنا عیب اپنے آپ کو معلوم نہیں ہوتا ۔

**اپنی ٹکی لگائے جانا** (ف) اپنے ہی مطلب کی کہے جانا - اپنی غرض کے پیچھے لگے رہنا ۔

**اپنی جان سب کو پیاری ہوتی ہے** - (ف) مقولہ ہر شخص کو اپنا دکھ بڑا معلوم ہوتا ہے - اپنی جان بچانے کی کوشش کرتے ہیں۔

**اپنی چال سے نہ چوکنا** (ف) اپنے کرتوت سے باز نہ آنا - دھمکیاں دینے سے باز نہ آنا ۔

**اپنی چلم بھرنے کو میرا جھونپڑا جلاتے ہو** (ف) مثل - اپنے تھوڑے سے فائدے کی غرض سے مجھے برباد کرتے ہو ۔

**اپنی چھاتی پر کودوں دلوانا** (ف) مثل - اپنی آنکھوں سے ظلم ہوتے دیکھنا اور کچھ کہہ نہ سکنا گوارا کرنا ۔

**اپنی چھاتی پر ہاتھ دھر کے دیکھو** (ف) انصاف کرو - اپنا سا حال دوسروں کا بھی جانو - دوسرے کے دکھ کو بھی دکھ سمجھو ۔

**اپنی ڈاڑھی کتے کے پیشاب سے منڈوا ڈالیں** (ا) دیکھو "اپنا نام بدلوا ڈالیں" ۔

**اپنی ڈیڑھ (اڑھائی) اینٹ کی مسجد الگ بنانا** (ف) خود رائے ہونا - کسی کی رائے کو نہ ماننا - اپنی ہی سمجھ سے کام کرنا - دنیا سے نرالا کام کرنا - دنیا سے نرالا ہونا ۔

**اپنی ذات سے اچھے ہیں** (ا) دیکھو "اپنے دم سے اچھے ہیں" ۔

**اپنی راہ لگو یاد کرو** (ف) محاورہ - اپنا کام کرو جاؤ ہمارا کچھ واسطہ نہیں ۔

**اپنی ران کھولئے آپ ہی لاجوں مریئے** - (ف) مثل - اپنے گھر کا حال بیان کرکے خود ہی شرمندہ ہو جئے - اپنے راز کو کھول کر خود ہی بدنام ہو جئے ۔

**اپنی راہ لگو** (ف) محاورہ - اپنا کام کرو جدھر جاؤ ۔

**بڑھ**

**اپنی سی بہت کی** (ف) محاورہ - جہاں تک ہو سکا کوشش کی - اپنی طرف سے خوب ہی سعی کرلی ۔

**اپنی طرف خیال کرنا** (ف) نیکی کرنا - اپنے مرتبہ عزت اور بزرگی کا خیال رکھنا ۔

**اپنی عقل اور پرائی دولت بہت بڑی معلوم ہوتی ہے** (ف) ہر شخص اپنی عقل اور دوسروں کی دولت کو بہت زیادہ جانتا ہے ۔

**اپنی غرض کو گدھے چراتے ہیں** (ف) مثل - غرض مند کو ذلیل سے ذلیل کام بھی کرنا پڑتا ہے اپنے مطلب کے لئے سب کچھ کرتے ہیں ۔

**اپنی غرض کو لوگ گدھے کو بھی باپ بناتے ہیں** (ف) مقولہ - غرض مند کو ذلیل شخص کی بھی خوشامد کرنی پڑتی ہے ۔

**اپنی قسمت کو رونا** (ف) اپنی قسمت کی شکایت کرنا - اپنی بدنصیبی پر افسوس کرنا ۔

**اپنی کرنی پار اترنی** (ف) مثل - اپنے ہی اعمال کام آتے ہیں ۔

**اپنی کرنی پروان کیا ہندو کیا مسلمان** (ا) مثل اپنے اعمال کام آئیں گے - چاہے کوئی ہندو ہو یا مسلمان - اپنے عملوں کے موافق جزا ملتی ہے ہندو مسلمان کسی کو کوئی رعایت نہیں ہو سکتی ۔

**اپنی کھال میں مست ہونا** (ف) اپنے حال میں خوش ہونا - غریبی میں مگن رہنا ۔

**اپنی کہی نہ اور کی سنی** (ف) اچانک گزر گئے - کچھ کہے سنے بغیر وفات پا گئے ۔

**اپنی گانٹھ نہ ہو پیسہ تو پرایا آسرا کیسا** (ف) مقولہ - وقت پر اپنی گانٹھ کا پیسہ کام آتا ہے - دوسرے کی گرہ کا کام نہیں آتا ۔

**اپنی گرہ سے کیا جاتا ہے** (ف) اپنا کیا نقصان ہوتا ہے - ہمارا کیا خرچ ہوتا ہے ۔

**اپنی گرہ کا** (ا) مذکر - اپنے پلے کا - جمع جتھا - اپنے جیب کا - اپنے پاس کی چیز ۔

**اپنی گڑیا سنوار دینا** (ف) اپنے حسب مقدور لڑکی کی شادی کرنا ۔

**اپنی گلی میں کتا بھی شیر ہوتا ہے** (ف) مثل اپنے گھر پر کمزور کو بھی حوصلہ ہوتا ہے ۔

**اپنی گور گڑھا کھودنا** (ف) چاپلوسی سے اپنا کام نکالنا ۔

**اپنی گوں کا یار** (ف) خود مطلب۔ اپنی غرض کا یار۔ مطلبی دوست
**اپنی مصلحت ہر شخص خوب جانتا ہے** (ف) مثل۔ ہر شخص اپنے معاملے کو خوب جانتا ہے۔
**اپنی مونچھ مُنڈا ڈالیں** (ف) دیکھو "اپنا نام بدل ڈالیں"۔
**اپنی ناک کٹی تو کٹی پرائی بدشگونی تو ہو گئی** (ف) مثل۔ کسی کے نقصان سے خوش ہونا۔ اپنی بدنامی اور نک کٹی ہو کر بھی دوسرے کو تھوڑا نقصان پہنچ جائے تو غنیمت سمجھنا۔
**اپنی نیند سونا اپنی بھوک کھانا / اپنی نیند سونا اپنی نیند اٹھنا** } (ف) محاورہ۔ بے فکری اور امن چین سے بسر کرنا۔ کسی کا پابند نہ ہونا۔
**اپنی والی پر آنا** (ف) (۱) ضد کرنا۔ ہٹ کرنا۔ (۲) اپنی حیثیت اور لیاقت کا اظہار کرنا۔
**اپنی ہانی اوروں پر گنوائی** (ف) مثل۔ اپنا الزام دوسروں کے سر لگا دیا۔
**اپنے** (ف) (۱) اپنا کی جمع (۲) عزیز۔ یگانے (۳) کہیں حسنِ کلام کے لئے زائد بھی آتا ہے۔
**اپنے آپ** (ف) خود ہی۔ اپنی ذات سے۔
**اپنے آپ کو** (ف) اپنی ذات کو۔
**اپنے اپنے حال میں مست ہیں** (ف) جو جس حال میں ہے اسی میں خوش ہے۔
**اپنے اپنے گھر سب بادشاہ ہیں** (ف) مثل۔ اپنے اپنے گھر کا سب کو اختیار ہے۔ اپنے اپنے گھر کے سب مالک ہیں۔ اپنے گھر چیونٹی بھی شیر ہے۔
**اپنے اللہ سے پائے** (ف) محاورہ۔ خدا اس کی سزا دے۔
**اپنے بچھڑے کے دانت سب کو معلوم ہوتے ہیں** (ف) مثل۔ اپنی حرکات اور افعال سب کو معلوم ہوتے ہیں۔ اپنی حالت کو سب جانتے ہیں۔
**اپنے بیروں کو کنجڑا کھٹے نہیں بتاتا** (ف) دیکھو "اپنے دہی کو......"۔
**اپنے پاؤں میں (پر) آپ کلہاڑی مارنا۔** (ف) خود اپنا نقصان کرنا۔ اپنے ہی قول و فعل سے اپنا نقصان کرنا۔
**اپنے تئیں** (ف) متروک۔ اپنے آپ کو۔ اپنی ذات کو۔
**اپنے جامے سے باہر ہونا۔** (ف) آپ میں نہ رہنا۔ بے خود ہو جانا۔ خوشی یا غصے سے بیتاب ہو جانا۔ مغرور ہو جانا۔ اپنی حیثیت سے نکل چلنا۔
**اپنے جھونپڑے کی خیر مانگو** (ف) مثل۔ دوسرے کی فکر نہ کرو۔ تم اپنی خیر مناؤ۔
**اپنے حال میں نہ رہنا** (ف) (۱) اپنی حیثیت کے موافق نہ رہنا (۲) بے خود ہو جانا۔
**اپنے حق میں کانٹے بونا** (ف) اپنے لئے برائی کرنا۔ وہ کام کرنا جو اپنی ذات کو نقصان پہنچائے۔ اپنے واسطے کنواں کھودنا۔ اپنا برا چاہنا۔
**اپنے دام کھوٹے پرکھنے والے کو کیا دوش۔** (ف) مثل۔ اپنے عیبوں کو دیکھو۔ عیب بیان کرنے والے کو برا نہ کہو۔ اپنی برائیوں پر نظر کرو۔ نصیحت کرنے والے کو برا نہ سمجھو۔
**اپنے دل کے مختار ہیں** (ف) محاورہ۔ جو چاہیں سو کریں۔ کسی کے پابند نہیں۔
**اپنے دم سے اچھے ہیں** (ف) محاورہ۔ اپنے دل سے اچھے ہیں۔ خود بھلے مانس ہیں۔
**اپنے دنوں کو رونا** (ف) اپنی بدقسمتی پر حسرت و افسوس کرنا۔ گزشتہ ایام عیش و آرام کو یاد کر کے پچھتانا۔
**اپنے دہی کو کون کھٹا کہتا ہے / اپنے دہی کو کون نہیں کھٹا کہتا** } (ف) چلیے۔ کوئی اپنے برے عزیز یا بری چیز کو بھی برا نہیں کہتا۔
**اپنے ڈھائی چاول الگ گلانا۔ یا۔ اپنے ڈھائی چاولوں کی کھچڑی الگ پکانا** (ف) اپنی مرضی کے موافق کام کرنا۔ کسی کے سمجھائے نہ سمجھنا۔ سب کی رائے سے علیحدہ رہنا یا چلنا۔ جو دل میں آنا۔ سو کرنا۔
**اپنے ڈھب کا** (ف) اپنے مذاق کا۔ اپنے رنگ کا۔ اپنی پسند کا۔ اپنے کام کا۔ اپنے قابو کا۔
**اپنے ساتھ لپٹنا۔** (ف) اپنے ساتھ شامل کرنا۔
**اپنے سائے سے دہشت ہونا** (ف) مثل۔ حد سے زیادہ وہمی ہونا۔
**اپنے فلاح کی خیر منانا** (ف) اپنی بہتری چاہنا۔ اپنے فائدے کا خیال رکھنا۔
**اپنے کام سے کام رکھتے ہیں** (ف) محاورہ۔ اپنے کام میں لگے رہتے ہیں۔ کسی کو تکلیف نہیں پہنچاتے۔ بے آزار ہیں۔
**اپنے کو گھالم گھولا۔ اور کی بار کو ٹال مٹولا** (ف) مثل۔ اپنی غرض کا بہت خیال رکھنا۔ اور

کھل مل جانا - اور دوسرے کے کام کے وقت ٹال مٹول کرنا ؎

**اپنے کیے پر پچھتانا** (ف) کوئی کام کرکے بعد میں پشیمان ہونا ؎

**اپنے کیے کا علاج نہیں** (ف) اپنی کی ہوئی غلطی یا **اپنے کیے کا کیا علاج** برائی کا نتیجہ بھگتنا پڑتا ہے ؎

**اپنے کیے کی خود سزا پانا** - برے کاموں کا نتیجہ بھگتنا ؎

**اپنے گریبان میں منہ ڈالنا** (ف) اپنے عیب دیکھنا اپنے کیے پر گردن نیچی کرنا ؎

**اپنے گھر پر چیونٹی بھی شیر ہوتی ہے۔** (ف) دیکھو - اپنے گھر میں کتا بھی شیر ہوتا ہے ؎

**اپنے لگے تو پیٹھ میں اور کے لگے تو بھیت میں** (ف) محاورہ - اپنے دکھ درد کو دکھ درد جاننا اور دوسرے کے دکھ درد کی پرواہ نہ کرنا - اپنے چوٹ لگی تو جسم پر لگی - دوسرے کے چوٹ لگی - تو گویا دیوار پر لگی ؎

**اپنے مرے بن سُرگ نہیں ملتا** (ف) مثل - اپنی کوشش کے بغیر کامیابی نہیں ہوتی ؎

**اپنے مزے کے آگے کچھ نہیں سوجھتا** (ف) محاورہ اپنے فائدے - اپنی نفسانی خواہش اور اپنی زبان کے ذائقے کے آگے نیک اور بد جائز و ناجائز کی تمیز نہیں رہتی ؎

**اپنے من سے جانیے پرائے من کی بات** (ف) محاورہ اپنی تکلیف اور دکھ سے دوسرے کی تکلیف اور دکھ کو سمجھنا چاہیے ؎

**اپنے منہ پر طمانچے مارنا** (ف) محاورہ - اپنے کیے پر خود پشیمان ہونا ؎

**اپنے منہ سے دھنا بائی** (ف) مثل - اپنی تعریف آپ کرنا - اپنے حسن و خوبی اور گویائی کی تعریف کرنا - شیخی مارنا ؎

**اپنے منہ میاں مٹھو بننا** (ف) آپ اپنی تعریف کرنا - خود ستائی کرنا ؎

**اپنے نام کا ایک** (ص) مذکر - بات کی پچ کرنے والا بے مثال - بے نظیر ؎

**اپنے نام کا پاس ہے** (ف) اپنی عزت کا خیال ہے

**اپنے نین گنوا کے در در مانگی بھیک** (ف) مثل - اپنی دولت کو برباد کرکے دوسروں کا محتاج ہونا - اپنی چیز کھو کر دوسروں کے گھر سے مانگتے پھرنا ؎

**اپنے نینا مجھے لے تو گھوم پھر کے دیکھ** (ف) کہاوت - اپنی آنکھ مجھے دے دے - اور تو خود ٹکریں مارتا پھر ؎

**اپنے وقت کا ارسطو یا افلاطون ہے** (ا) بڑا دانا ہے - بہت عقل مند ہے ؎

**اپنے وقت کا حاتم ہے** (ا) مقولہ - بڑا سخی ہے بڑا فیاض اور دریا دل ہے - بڑا داتا ہے - بڑا خرچ کرنے والا ہے ؎

**اپنے ہاتھ بل جل جائے جیسا من چاہے ویسا کھائیے۔** (ف) مثل - اپنے ہاتھ کے قربان جائیے - جیسا جی چاہا - ویسا پکا کر کھا لیا - دوسرے کی احتیاج کے بغیر جو کام ہو - وہی بہتر ہے ؎

**اپنے ہاتھوں** (ص) خود - اپنے - آپ - اپنے فعل سے ؎

**اپنے ہاتھوں اپنی قبر کھودنا** (ف) محاورہ - خود **اپنے ہاتھوں کانٹے بونا** اپنا نقصان کرنا - خود مصیبت میں پھنسنا - خود برباد ہونا - خود بلا میں گرفتار ہونا - خود موت کے منہ میں جانا - اپنے مرنے کا آپ بندوبست کرنا ؎

**اپنے ہاتھ ہے** (ف) اپنے اختیار میں ہے - اپنے بس میں ہے - اپنے قابو میں ہے ؎

**اپنے ہی تن کا پھوڑا ستاتا ہے** - (ف) مثل (۱) اپنوں ہی سے دکھ پہنچتا ہے - (۲) اپنے عزیزوں کا دکھ ہوتا ہے ؎

**اپنے ہی گھر سے آگ لگی ہے** (ف) محاورہ - اپنے ہی گھر سے لڑائی شروع ہوئی ہے - اپنے ہی گھر سے فساد برپا ہوا ہے ؎

**اَپولو** (اَپو - لو) یونانی) مذکر - جوانی حسن اور راگ کا دیوتا ؎

**اپولونیس** (اَ پو - لو - نی - اس) (APPOLO NIUS) (انگ) مذکر - یونان کے ایک فلاسفر اور زبردست حساب دان کا نام جس کی اپولونیس تھیوری مشہور ہے ؎

**اپھارہ - اپھارا** (اَپھا - را) (ف) مذکر - پیٹ پھولنا ؎

**اپھر** (اَپھر) (ف) ابھرنا کا امر ؎

**اپھرا** (اپھرا) پھولا ہوا (۲) معدہ بھرا ہوا - (۳) -

غرور سے پھولا ہُوا ۔

**اپھر جانا** (ف) (۱) پیٹ پھول جانا (۲) پیٹ بھر کر کھانا ۔ (۳) مغرور ہو جانا ۔

**اپھرنا** (ف) (۱) پھول جانا (۲) معدے کا اتنا بھر جانا کہ پھوٹنے لگنا (۳) ریح کے سبب پھول جانا (۴) سیر ہونا (۵) اکتانا (۶) ٹھونسنا (۷) موٹا ہو جانا (۸) حد سے بڑھ جانا (۹) مغرور ہو جانا (۱۰) شیخی مارنا ۔ (۱۱) امیر ہو جانا ۔

**اپی** (اَ-پی) (ص) (۱) چمک دار (۲) میان سے باہر نکلی ہوئی شمشیر (۳) سان پر چڑھی ہوئی (تلوار) ۔

**اپیل** (اَپیل) انگ (APPEAL) مذکر ۔ چھوٹے حاکم کے فیصلے سے ناراض ہو کر بڑے حاکم کے پاس درخواست کرنا کہ پہلے حاکم کا فیصلہ منسوخ کیا جائے ۔

**اپیل خارج یا مسترد ہونا** ۔ (ف) مقدمے کا فیصلہ درخواست کرنے والے (اپیلانٹ) کے خلاف ہونا اور ابتدائی فیصلہ بحال رہنا ۔

**اپیل خاص** (انگ - ع) مذکر ۔ پریوی کونسل میں اپیل دائر کرنے کی درخواست ۔

**اپیل داخل کرنا** (ف) حاکم بالا کے پاس مقدمہ لے جانا ۔

**اپیل سرسری** (ف) مذکر ۔ وہ اپیل جو ایک ہی گواہی پر فیصل ہو جائے ۔

**اپیل کرنا** (ف) دیکھو ۔ اپیل داخل کرنا ۔

**اپیل متخالف** (انگ - ع) مذکر ۔ ایک دوسرے کے خلاف اپیل ۔

**اپیل منظور ہو جانا** (ف) مقدمے کا فیصلہ اپنے موافق ہو جانا ۔ حاکم اعلیٰ کی عدالت سے ابتدائی حاکم کا فیصلہ منسوخ ہو جانا ۔ مطلب بر آنا ۔ اپنے منشا کے مطابق فیصلہ ہونا ۔

**اپیلانٹ** (اَپی - لانٹ) انگ (APPEALANT) مذکر ۔ اپیل کرنے والا ۔ چھوٹے حاکم کے فیصلے کے خلاف اعلیٰ حاکم سے فریاد کرنے والا ۔

## ا-ت

**اَت** (اَت) (س) مؤنث ۔ نہایت ۔ بہت ۔ زیادہ سے زیادہ ۔ بے انتہا ۔ بے حد ۔

**اَت کا بھلا نہ برسنا اَت کی بھلی نہ دھوپ**
**اَت کا بھلا نہ بولنا اَت کی بھلی نہ چپ**
(ف) محاورہ ۔ ہر چیز کی زیادتی بری اور نقصان دہ ہوتی ہے ۔ ہمیشہ انسان کو یکساں نہیں رہنا چاہیئے ۔ بلکہ زمانہ کے اقتضا کے مطابق جس طرف وہ پھرے ۔ پھر جانا چاہیئے ۔

**اَتا** (اَتا) (ت) مذکر ۔ باپ ۔

**اَتابک** (اَتا - بَک) (ف) مذکر (۱) مالک (۲) اُستاد (۳) ایران میں بادشاہوں اور وزیروں کا لقب ۔

**اَتاترک** (اَتا تُرک) (ت) مذکر (۱) ترکوں کا باپ ۔ (۲) غازی مصطفےٰ کمال پاشا مرحوم کا لقب ۔

**اُتار** (اُتار) (ہ) مذکر (۱) ڈھلاؤ ۔ نشیب (۲) توڑ (۳) گھٹاؤ ۔ کمی ۔ تنزل ۔

**اُتار** (ہ) مذکر (۱) اوتار کا مخفف (۲) مؤنث ۔ ہوا اور اتار کی عورت

**اُتارا** (ہ) مذکر (۱) صدقہ ۔ ردّ بلا (۲) چاول دہی ۔ مٹھائی وغیرہ سر کے اوپر پھرا کر کہیں چوراہے میں رکھنا (۳) پڑاؤ ۔ ٹھہرنے کی جگہ (۴) گھاٹ ۔

**اُتار چڑھاؤ** (ہ) مذکر (۱) نشیب و فراز ۔ مدّ و جزر ۔ بلند و پست (۲) کمی بیشی ۔ گھٹاؤ بڑھاؤ ۔

**اُتارن** (اُتا - رَن) (ہ) پہنا ہوا لباس نیا ہو یا پُرانا ۔

**اُتارنا** (ہ) (۱) اونچی جگہ سے نیچے لانا (۲) دریا کے پار لے جانا (۳) بدن سے جُدا کرنا (۴) نثار کرنا ۔ وارنا (۵) چربہ کھینچنا ۔ (۶) نقل کرنا ۔ (۷) کاٹنا جُدا جُدا کرنا ۔ (۸) ٹھہرانا ۔ جگہ دینا (۹) گرانا ۔ ذلیل اور حقیر کرنا ۔ (۱۰) معزول کرنا ۔ (۱۱) لٹکانا ۔ حلق سے نیچے اتارنا (۱۲) نازل کرنا (۱۳) گرانا ۔ ڈھانا (۱۴) مٹانا ۔ اڑانا ۔ (۱۵) گھٹانا ۔ کم کرنا ۔

**اَتالیق** (اَتا - لِیق) (ع) مذکر ۔ استاد ۔ معلم ۔ تعلیم دینے والا ۔ ادیب ۔

**اَتالیقی** (اَتا - لی - قی) (ع) مؤنث ۔ اُستادی معلمی ۔

**اُتاولا** (اُتا - وَلا) (ہ) جلدباز ۔

**اُتاولا سو باؤلا** (ہ) مقولہ ۔ بے سوچے سمجھے جلدی سے کام کرنے والا دیوانہ ہوتا ہے ۔ جلدباز پاگل ہوتا ہے ۔

**اَتائی** (اَتا - ای) (ہ) مذکر ۔ بے اُستاد ۔ جس نے کسی فن یا تعلیم کو باقاعدہ حاصل نہ کیا ہو ۔ یا وہ فن اس کا آبائی پیشہ نہ ہو ۔

**اَتباع** (اَت - باع) (ع) مذکر - تابع کی جمع - پیرو مریلے ؛

**اِتّباع** (اِت - تّباع) (ع) مذکر - پیروی - اطاعت - فرماں برداری ؛

**اِتّباع** (اِت - تّباع) (ع) مذکر - پیروی کرنا - تقلید کرنا - متابعت کرنا - موافقت کرنا ؛

**اتّحاد** (اِت - تّحاد) (ع) مذکر - (۱) دوستی - محبت پیار - میل جول (۲) مطابقت (۳) یکساں ہونا ؛

**اتّحاد یوروپ** (ا) مذکر (۱) انگریزی گانے والوں کی مجلس (۲) انگریزی ایکٹروں کا وہ گروہ جو مل کر تمثیل مجلسی سرانجام دے ؛

**اُتّر** (اُت - تّر) (س) مذکر - شمال ؛

**اُتّر جاؤ کہ دکھن وہی کرم کے لچھن** (ا) مثل - جہاں جاؤ قسمت اپنے ساتھ ہے - سفر کرنے سے کچھ فائدہ نہیں ؛

**اُتّر میمانسا** (ہ) مؤنث - ویدانت فلسفے کی ایک مشہور کتاب ؛

**اُترا شحنہ مردک نام** (ف) مثل "شحنہ" یعنی کوتوال "مردک" یعنی نفر - آدمی - کوتوال برخاست ہونے پر نفر کہہ کر پکارا جاتا ہے عہدے سے علیحدہ ہونے پر عزت نہیں ہوتی ؛

**اُتر آنا** (ہ) آمادہ ہونا ؛

**اُتر پڑنا** (ہ) کسی کام یا کسی مصیبت پر آمادہ ہونا - ٹھہرنا ؛

**اِترانا** (اِت - را - نا) (ہ) (۱) گھمنڈ کرنا - غرور کرنا - شیخی مارنا - فخر کرنا - تھوڑی سی دولت پر آپے سے باہر ہو جانا ؛

**اُترائی** (اُت - را - ای) (ہ) مؤنث (۱) نشیب - اُتار ڈھلوان (۲) دریا کے پار ہونے کا محصول - ناؤ کا کرایہ (۳) پہاڑ سے واپسی کا زمانہ ؛

**اُترا چاند** (ہ) مذکر - چاند کے ماہ کے آخری دن - آخر ماہ ؛

**اُتری برسات** (ہ) مؤنث - برسات کا نکلتا ہوا موسم - برسات کا آخری زمانہ ؛

**اُترتی ندی کنارے ڈھائے** (ہ) مثل (۱) ندی چڑھنے کے بعد اترتی ہے تو کناروں کی مٹی پانی کے ساتھ بہا لے جاتی اور ڈھاتی ہے - (۲) نقصان ہو جانے یا بھوک لگنے پر چڑچڑانا - کمزوروں کو مارنا - یا برا بھلا کہنا ؛

**اترسوں** (اتر - سوں) پرسوں سے اگلا دن

پیچھے نقارہ وز ؛

**اُتر گئی لوئی تو کیا کرے گا کوئی** (ہ) مثل - جس نے سخت بے حیائی اختیار کر لی - اسے کسی کا کیا ڈر ؟ بے لحاظ آدمی کا کوئی کچھ نہیں بگاڑ سکتا ؛

**اُترن** (اُت - رَن) (ہ) مؤنث - پرانا لباس - اتارے ہوئے کپڑے

**اُترنا** (ہ) (۱) اونچی جگہ سے نیچے آنا - (۲) پہننے اوڑھنے کی چیز کا الگ ہونا - (۳) گھٹنا - کم ہونا (۴) سستا ہونا - (۵) خرچ کم ہونا - (۶) ذلیل اور حقیر ہونا (۷) ٹھہرنا - مقیم ہونا - (۸) نازل ہونا (۹) زائل ہونا (۱۰) دریا سے پار ہونا - (۱۱) نقل بن جانا - (۱۲) کٹ جانا - جدا ہونا (۱۳) پیوست ہونا - (۱۴) پورا ہونا - (۱۵) تیار ہونا (۱۶) سوار ہونا یا چڑھنا کی ضد - (۱۷) معزول ہونا (۱۸) کسی عضو کا اکھڑ جانا (۱۹) سبکدوش ہونا - (۲۰) غائب ہونا - جاتا رہنا (۲۱) ڈھیل جانا - پھیلنا (۲۲) جھکنا - لٹکنا (۲۳) ڈھلنا (۲۴) بے رونق ہونا (۲۵) ٹھہرنا - آنا (۲۶) رفع ہونا - مٹنا (۲۷) بے عزت اور بے عصمت ہونا - (۲۸) الگ ہو جانا - (۲۹) اُڑ جانا - (۳۰) تڑخنا (۳۱) پھیلنا (۳۲) ٹوٹنا (۳۳) مر جانا - فوت ہو جانا ؛

**اُترنگ** (اُت - رَنگ) (ہ) مذکر - وہ لکڑی جو دروازے میں اوپر کی طرف چوکھٹ کے مقابلے میں لگائی جاتی ہے ؛

**اُتری ہوئی پاپوش** (ہ) مؤنث (۱) اُترا ہوا جوتا - پرانا جوتا (۲) بے عزت - حقیر آدمی یا عورت (۳) نظروں سے گری ہوئی - بے قدر اور بے حقیقت چیز (۴) چھوڑی ہوئی عورت ؛

**اُتسو** (اُت - سو) (س) مذکر - (۱) خوشی کا عام مظاہرہ (۲) تہوار - جشن (۳) غصّہ - ناراضی - بے صبری ؛

**اِتّصال** (اِت - تّصال) (ع) مذکر - ملاپ - میل - قرب - نزدیکی - انفصال کی ضد - اصطلاح جغرافیہ میں دو دریاؤں کے ملنے کی جگہ کو مقام اتّصال کہتے ہیں ؛

**اِتّفاق** (اِت - تّفاق) (ع) مذکر - نفاق کی ضد (۱) موافقت میل جول (۲) ایکا - یک دلی - اتحاد - محبت - دوستی ؛

**اِتّفاقاً** (ع) یکایک - اچانک - بے سان گمان لاعلمی میں ؛

**اِتّفاقات** (اِت۔ تِفا۔ قات) (ع) مذکر۔ واقعات۔ حادثات ۔

**اِتّفاقِ حَسنہ** (ع) مذکر۔ حسبِ دل خواہ موقع۔ مبارک موقع ۔

**اِتّفاقِ رائے** (ع) رائے کا متفق ہونا۔ رائے کا مل جانا۔ ہم خیالی ۔

**اِتّفاق کرنا** (ف) مل جانا۔ ایک ہو جانا ۔

**اِتّفاقی** (ع۔ ف) بے سان گمان۔ اچانک ۔

**اِتّفاقی شگوفہ** (ع۔ ف) مذکر (۱) علم نباتات میں وہ غنچہ یا شگوفہ جو خود بخود زمین سے اُگتا ہے (۲) خود رو گھاس کی مانند ۔

**اِتّفاقیہ** (ع۔ ف) اِتّفاقی

**اِتّقا** (اِت۔ تِقا) (ع) مذکر۔ پاک بازی۔ پرہیزگاری۔ ممنوعات شرعی سے بچنا۔ شرع کے موافق کام کرنا ۔

**اِتّقیا** (اَت۔ تِیا) (ع) مذکر۔ تقی کی جمع۔ پرہیزگار لوگ۔ شرع کے مطابق چلنے والے ۔

**اِتّکا** (اِت۔ تِکا) (ع) مذکر۔ تکیہ کرنا۔ بھروسہ کرنا ۔

**اَت گت** (اَت۔ گت) (س) بیحد۔ بے انتہا۔ حد سے زیادہ ۔

**اَتکہ** (اَت۔ کہ) (ت) مذکر۔ انّا یا دائی کا شوہر ۔

**اِتلاف** (اِت۔ لاف) (ع) مذکر۔ تلف کرنا۔ ضائع کرنا

**اُتّم** (اُت۔ تم) (ہ) (۱) سب سے اونچا۔ بڑا۔ اعلیٰ (۲) اچھا۔ عمدہ۔ نفیس (۳) پہلا

**اُتّم سے اُتّم ملے اور ملے نیچ سے نیچ / پانی سے پانی ملے اور ملے کیچ سے کیچ** (ہ) مقولہ شریف شریفوں سے اور رذیل رذیلوں سے ملتے ہیں۔ جو جیسا ہوتا ہے۔ ویسے ہی سے ملتا ہے ۔

**اُتّم کھیتی مدّھم بیوپار (بان) نکھد چاکری بھیک ندان** (ہ) کھیتی سب سے اچھی ہے۔ تجارت اوسط درجے کا کام ہے۔ گرا ہوا کام نوکری ہے بھیک مانگنا سب سے بُرا کام ہے ۔

**اُتّم گانا مدّھم بجانا** (ہ) مثل۔ گانے کا درجہ اعلےٰ ہے اور بجانے کا اوسط ۔

**اَتَم** (اَتَم) (ع) نہایت مکمل۔ تمام کی تفضیل کُل ۔

**اِتمام** (اِت۔ مام) (ع) مذکر۔ پورا کرنا۔ انجام کو پہنچانا۔ کمال۔ تکمیل ۔

**اِتمامِ حُجّت** (ع) مذکر (۱) حجّت کا پورا کرنا۔ فیصلہ کرنا۔ معاملہ طے کرنا۔ بات کو آخر کرنا۔ جھگڑا اٹھانا۔ تکرار کا ختم کرنا (۲) انتہائی کوشش کرنا ۔

**اِتنا** (اِت۔ نا) (ہ) مذکر (۱) اِس قدر (۲) اِس قابل۔ اِس درجہ۔ یہاں تک ۔

**اُتنا** (اُت۔ نا) (ہ) مذکر (۱) اُس قدر (۲) اُس قابل۔ اُس درجہ۔ وہاں تک ۔

**اِتنا بھرا کہ چھلک گیا** (ہ) مثل۔ زیادہ خیانت کرنا۔ بہت رشوت کھانا۔ جس کا چھپنا مشکل ہو۔ (۲) اتنا مذاق کرنا جو برداشت سے باہر ہو (۳) اتنا کھانا جو ہضم نہ ہو سکے (۴) اتنا نفع لینا جس سے بدنامی ہو جائے ۔

**اِتنا پکا کہ باسی تھُکا** (ہ) مثل (۱) بات کا بڑھ جانا جھگڑا طول پکڑ گیا۔ (۲) کھانا اتنا زیادہ پکایا گیا کہ باسی ہو کر خراب ہو گیا ۔

**اِتنا جھوٹ بولو جتنا آٹے میں نمک** (ہ) مثل۔ جھوٹ بہت کم بولو۔ اتنا جھوٹ بولو کہ کھپ سکے اور فوراً ظاہر نہ ہو جائے ۔

**اِتنا سا فتنہ** مذکر۔ اتنی سی فتنی مؤنث (ف) (۱) مکّار بچہ چھوٹا سا بچہ (۲) چھوٹی سی یا معمولی بات جس کے باعث کوئی جھگڑا ہو ۔

**اِتنا سا منہ نکل آیا** (ہ) چہرہ اتر گیا۔ نہایت کمزور اور دُبلا ہو گیا۔ شرمندہ ہو گیا ۔

**اِتنا کھائے جتنا آٹے میں نمک۔ اِتنا کھائے جتنا پچے** (ہ) مثل۔ لوٹ نہ مچائی چاہیئے خیانت یا رشوت اتنی نہ ہو۔ جس کا چھپانا مشکل ہو۔ اتنا کھائے جتنا ہضم ہو سکے ۔

**اِتنی** (اِت۔ نی) (ہ) مؤنث۔ اِس قدر ۔

**اُتنی** (اُت۔ نی) (ہ) مؤنث۔ اُس قدر ۔

**اِتنی سی جان گز بھر کی زبان** (ہ) مثل۔ چھوٹا منہ بڑی بات۔ چھوٹی عمر میں زبان درازی کرنے یا بہت زیادہ بولنے پر کہتے ہیں ۔

**اِتنی عقل بھی اجیرن ہوتی ہے** (ہ) مثل۔ زیادہ عقل بعض اوقات نقصان یا دکھ کا باعث ہو جاتی ہے۔ زیادہ ہوشیاری سے بھی کام بگڑ جاتا ہے۔

**اِتنی ہی تھی۔ / اِتنی ہی لکھی تھی** (ہ) مؤنث (۱) اسی قدر تھی۔ (۲) اتنی عمر تھی۔ (۳) صبر کرو ۔

**اِتنے** (اِت۔ نے) (ہ) مذکر۔ اتنا کی جمع۔ اِس قدر

**اُتنے** (اُت۔ نے) (ہ) مذکر۔ اُتنا کی جمع۔ اُس قدر ۔

**اتنے سے اتنا ہونا } (م) محاورہ - چھوٹے سے بڑا ہونا (۲) غریب سے مالدار ہونا ۔**
**اتنے سے اتنے ہونا }**

**اتنے کی بڑھیا نہیں جتنے کا لہنگا پھٹ گیا۔** (م) مثل - اتنا فائدہ نہ ہوا - جتنا نقصان ہو گیا - دمڑی کی بڑھیا ٹکا سر منڈائی ۔

**اُتّو** (اُت - تو) (ع) مذکر - وہ آلہ جس سے کپڑوں پر نقش و نگار اور بیل بوٹے بناتے ہیں - مگر اب نقش و نگار کشیدہ ہی کو اُتّو کہتے ہیں - جو کپڑے پر کیا گیا ہو - نہایت باریک کشیدہ ۔

**اتوار** (ات - وار) (ہ) مذکر - یک شنبہ - ریت وار - آفتاب کا دن - آفتاب جگ قدیم دیوتا تھا - جس سے یہ دن منسوب ہے ۔

**اُتو بنا دینا - یا - بنانا** (ف) دیکھو اُتو کرنا نمبر ۲

**اُتو ساز** (ف) مذکر - اُتو کرنے والا - کپڑے پر نقش و نگار کرنے والا ۔

**اُتو کرنا** (۱) (ف) کپڑے پر نشان کرنا - بیل بوٹے کھینچنا (۲) اتنا مارنا کہ نشان پڑ جائیں - زخمی کرنا - کھال اڑانا - پرزے اڑانا - لہولہان کرنا - مار مار کر قیمہ کر دینا ۔

**اُتو کش } (ف) دیکھو اُتو ساز ۔**
**اُتو گر }**

**اتہاس** (ات - تہاس) (س) مذکر (۱) بیان - کہانی - قصہ (۲) تاریخ - حکایت - روایت (۳) تاریخی نظم ۔

**اتہام** (ات - تہام) (ع) مذکر - تہمت - دوش - الزام - بہتان - شک و شبہ (۲) تہمت لگانا - الزام لگانا ۔

**اتھاہ** (ا - تھاہ) (ہ) بہت گہرا پانی - جس کی تھاہ نہ ہو - بہت دور - عمیق ۔

**اُتھک** (ا - تھک) (ہ) مذکر - نہ تھکنے والا - بڑا محنتی ۔

**اُتھل - اُتھلا** (ا - تھل - اُتھ - لا) (ہ) (۱) کم گہرا (۲) چھچھورا (۳) چھچھل خور (۴) مذکر - کم گہرا برتن ۔

**اُتھل پتھل** (م) الٹا پلٹا - نیچے اوپر ۔

**اُتھل پتھل کرنا** (ف) اُلٹ پلٹ کرنا - اوپر نیچے کرنا - تہ و بالا کرنا - زیر و زبر کرنا - بے ترتیب کرنا ۔

**اتیاچار** (ات - تیا - چار) (س) مذکر (۱) مقررہ فرائض کی پابندی نہ کرنا - مذہبی اور اخلاقی باتوں کی تحقیر کرنا ۔

**اتیت** (ع) مذکر - اصل میں "اتقہ" ہے - "تتقہ" (۱) وہ مہمان جس کے آنے کا دن مقرر نہ ہو - اتفاقیہ آنے والا - مجازاً ایک جگہ نہ ٹھہرنے والا فقیر ۔

## ا - ٹ

**اَٹ** - اٹنا کا امر ۔

**اَٹ جانا - اٹنا** (ف) (۱) مٹی سے بھر جانا (۲) جمع ہونا - بھر جانا ۔

**اٹاٹٹ** (اٹا - ٹٹ) (ہ) بھرپور - بھرا ہوا ۔

**اٹاچی** (اٹا - چی) انگ (ATTACHE) مذکر - شامل - ملا ہوا - ایک عہدہ دار جو جنگوں اور ریاستوں میں حکام بالا کے ساتھ شامل ہوا کرتا ہے ۔

**اٹاری** (اٹا - ری) (ہ) مؤنث (۱) بالاخانہ - بلند مکان (۲) لاہور اور امرتسر کے عین درمیان ایک گاؤں کا نام ہے - جہاں پہلے پہل سردار شام سنگھ خسر مہاراجہ رنجیت سنگھ نے اونچا مکان بنوایا تھا ۔

**اٹالا** (اٹا - لا) (ہ) مذکر (۱) اسباب خانہ داری - گھر کا اثاثہ (۲) انگڑ کھنگڑ - کاٹ کباڑ - بے کار سامان - فضول اسباب - نالتو چیزیں - ڈھیر - تودہ ۔

**اٹاوہ** - (اٹا - وہ) (ہ) مذکر - صوبجات متحدہ کا ایک شہر ۔

**اٹاوہ کا کاریگر** (ف) مذکر - وہ کاریگر جو اپنے آپ کو بڑا استاد ظاہر کرے - لیکن کام میں پورا نہ اترے ۔

**اٹرنی** (اٹ - ٹر - نی) انگ (ATTORNEY) مذکر - ایسا وکیل یا مختار جو صرف مقدمہ مرتب کر کے بیرسٹر یا وکیل کو دے اور خود تقریر نہ کرے ۔

**اَٹ سَٹ** (اٹ - سٹ) (ہ) مؤنث - لاگ لپیٹ - سازش - جوڑ توڑ - ملاقات - تعلق ۔

**اٹک** (اٹک) (ہ) مذکر (۱) پنجاب کے ایک مشہور دریا اور ضلع کا نام (۲) مؤنث - روک - مزاحمت - جھجک - اٹکاؤ ۔

**اٹکانا** (اٹ - کا - نا) (ف) (۱) روکنا - جھگڑا ڈال لینا - الجھانا (۲) نوکر کرا دینا - تعلق کرانا (۳) لٹکا دینا ۔

**اٹکاؤ** (اٹ - کا - ؤ) (ہ) مذکر - روک تھام - دیر

الٹوا - رُکنے کی وجہ ۔

اُٹکر لیس (اٹ - کر - لیس) ۵ بے قاعدہ - بے قرینہ - بے ترتیب ۔

اَٹکل (اٹ - کل) (ہ) مؤنث (۱) دانست - اندازہ - قیاس (۲) سلیقہ - شعور - تمیز ۔

اٹکل باز (ف) مذکر - تاڑنے والا - قیاس کرنے والا - اندازہ کرنے والا - بھانپنے والا ۔

اٹکل پچّو (ہ) مذکر - خیالی - قیاسی - تخمیناً

اٹکل پچو غیر مقرر (ہ) محاورہ - خیالی - قیاسی بات اوٹ پٹانگ - بے سوچے سمجھے ۔

اٹکنا (اٹک - نا) (ہ) (۱) رُکنا - ٹھہرنا (۲) پھنسنا (۳) آشنائی ہونا - دل لگنا (۴) نوکر ہونا - (۵) مُبتلا ہونا - دل لگنا (۶) رُک رُک کر بات کرنا توتلا ہونا ۔

اٹکن بٹکن (اٹ - کن - بٹ - کن) (ہ) مذکر - بچوں کا ایک کھیل ہے - جس میں وہ زمین پر ہاتھ رکھ لیتے ہیں اور ایک بچہ "اٹکن بٹکن دہی چٹاخن اگلا جھولے بگلا جھولے - ساون ماس کریلا پھولے - پھول پھول کی بالیاں - باوا گئے دلّی لائے سات کٹوریاں ایک کٹوری پھوٹ گئی - نیولے کی ٹانگ ٹوٹ گئی" - کہتا جاتا ہے - جس کے ہاتھ پر ساری بات ختم ہوتی ہے اس سے پوچھتا ہے تو کھنڈا لے گا یا چھری - اگر وہ کہتا ہے - کھنڈا - تو اس کا ہاتھ اٹھا کر اس کے سر پر رکھتا ہے اور کہتا ہے - تیری ماں کا پیٹ ٹھنڈا - اگر چھری مانگتا ہے تو کہتا ہے - تیری ماں بُری ۔

اٹکن بٹکن کھیلنا (ہ) مجاز ا - بے کار شغل اور فضول کام کرنا ۔

اٹکھیلیاں (اٹ - کھے - لیاں) (ہ) مؤنث (۱) معشوقانہ چال - مستانہ چال - خرام ناز - چال میں شوخی - دل لگی - مذاق - مسخرا پن - کھلاڑ پن ۔

اٹکھیلیوں سے چلنا (ہ) ناز سے چلنا - اِترا کر چلنا - خراماں چلنا ۔

اٹل (اٹل) (ہ) مذکر (۱) اپنی جگہ سے نہ ٹلنے والا - قائم - لازوال (۲) مدت تک رہنے والا ۔

اٹلس (اٹ - لس) (انگ ATLAS) مذکر - ملکوں کے نقشوں کی کتاب ۔

اٹم (اٹم) (ہ) مذکر - ڈھیر - انبار - تودہ ۔

اِٹنا (اِٹ - نا) (انگ ETNA) مذکر - یورپ کے جزیرہ سسلی میں ایک آتش فشاں پہاڑ ۔

اٹنگا (اٹنگ - گا) (ہ) اونچا - اوپر چڑھا ہوا - اوچھا کپڑا ۔

اٹنگن (اُٹنگ - گن) (ہ) مذکر - ایک خاردار درخت کا نام - جس کا تخم اکثر دواؤں میں استعمال کیا جاتا ہے - اور بدن کو چھو جانے سے خارش ہونے لگتی ہے ۔

اٹنگی ہونا (ہ) اونچی اور بد قطع ہونا ۔

اٹواٹی کھٹواٹی (اٹ - وا - ٹی - کھٹ - وا - ٹی) (ہ) مؤنث - کھاٹ کھٹولا - استر - بستر - اوڑھنا بچھونا ۔

اٹواٹی کھٹواٹی لے کر پڑنا (ہ) سوگ - رنج - غم یا غصّے میں چارپائی پر اوڑھنا اوڑھ کر پڑ رہنا سوگوار بننا - کسی گھر میں تنہائی اختیار کرنا ۔

اٹھا (اٹھ - ٹھا) (ہ) مذکر - گنجفے اور تاش کا وہ پتہ جس پر آٹھ صفر یا لکیریں ہوتی ہیں ۔

اٹھا بیٹھی (اٹھ - ٹھا - بے - ٹھی) (ہ) مؤنث - (۱) جلد جلد اٹھنا بیٹھنا - بے چینی - بے کلی (۲) بیٹھک لگانا ۔

اٹھا بیٹھی لگا رکھنا (ہ) لگاتار اٹھنا بیٹھنا ۔

اٹھارہ (اٹھا - رہ) (ہ) مذکر - عدد - دس اور آٹھ - ۱۸ ۔

اٹھاسی (اٹھا - سی) (ہ) مؤنث - اسی اور آٹھ - ہشتاد و ہشت - ۸۸ ۔

اٹھا لانا (ہ) (۱) بیٹھے کو بُلا لانا - لے آنا - (۲) خرید لانا ۔

اٹھا لے جانا (ہ) کسی چیز کو لے جانا - مُردہ کو لے جانا - لاش کو لے کر چلا جانا ۔

اٹھا - نا (ہ) (۱) پچھاڑنا - (۲) دے ٹیکنا (۳) کوئی چیز اٹھا کر کسی کو مارنا (۴) کہیں دور پھینک دینا ۔

اٹھان (اُٹھان) (ہ) مؤنث (۱) ابھار - بالیدگی - (۲) شروع - ابتدا - آغاز - شباب ۔

اٹھان کا (ہ) (۱) اونچے اڑنے والا (۲) اونچا اڑتا ہوا ۔

اٹھانا (ہ) (۱) لیٹے ہوئے کو بٹھانا یا بیٹھے ہوئے کو کھڑا کرنا - (۲) اونچا کرنا - (۳) اختیار کرنا - (۴) جھیلنا (۵) اڑانا - صاف کرنا (۶) نکالنا

باہر کر دینا ۔ (۷) کوئی چیز کسی جگہ سے ہٹانا ۔ (۸) فنا کرنا ۔ جان لینا ۔ (۹) پڑھنا ۔ (۱۰) بنانا ۔ تعمیر کرنا (۱۱) چُگنا ۔ چننا ۔ (۱۲) چھوڑ دینا ۔ توڑ دینا ۔ (۱۳) جگانا ۔ (۱۴) صرف کرنا ۔ (۱۵) خرچ کرنا ۔ (۱۶) موقوف کرنا (۱۷) سنبھالنا ۔ (۱۸) نکالنا ۔ لے جانا (۱۹) برپا کرنا ۔ قائم کرنا ۔ (۲۰) لینا ۔ (۲۱) حاصل کرنا ۔ پانا (۲۲) انجام دینا ۔ بڑھانا ۔ (۲۳) ملتوی کرنا (۲۴) ہٹانا ۔ (۲۵) الٹنا ۔ (۲۵) سہنا ۔ ضبط و تحمل کرنا ۔ (۲۶) چھوڑ دینا ۔ باقی رکھنا ۔ (۲۷) ہٹانا ۔ (۲۸) پھیلانا ۔ (۲۹) اتارنا ۔ ہٹانا ۔ (۳۰) کھینچنا ۔ (۳۱) رفع کرنا ۔ (۳۲) ابھارنا ۔ (۳۳) بند کرنا (۳۴) چن لینا ۔ لے لینا ۔ (۳۵) پکڑنا ۔ (۳۶) ہٹانا ۔ (۳۷) دے دینا ۔ (۳۸) اڑا لینا ۔ چرا لینا ؞

**اٹھاوَن** (اٹھ ۔ ٹھا ۔ وَن) (ص) پچاس اور آٹھ ۔ پنجاہ و ہشت ۔ ۵۸ ؞

**اُٹھاؤ چُولھا** (اُٹھا ۔ ؤ ۔ چُو ۔ لھا) (ا) ۔ مذکر (۱) چولھا جو ہر جگہ لے جا سکیں ۔ مجازاً وہ آدمی جو ایک مقام پر جم کر نہ رہے ۔ آوارہ گرد ۔ خانہ بدوش ؞

**اُٹھاؤ میرا گھونگھٹ میں گھر سنبھالوں اپنا** (کہ) محاورہ ۔ میرا گھونگھٹ کھولو کہ میں اپنا گھر سنبھالوں ۔ یہ مقولہ اس عورت کا فرض کیا گیا ہے جو بیاہ ہوتے ہی شوہر کے گھر کا انتظام کرنے لگے ۔ اور میاں کو لے کر ساس نند سے الگ ہو جائے ؞

**اٹھاؤنی** (اُٹھا ۔ اُنی) (ا) مؤنث (۱) تیجا سوم پھول (۲) کسی دیوتا یا پیر پیغمبر کے نام پر کوئی چیز یا غلہ وغیرہ سے حصہ نکال کر اٹھا رکھنا (۳) ہندوؤں کی ایک رسم ۔ جب مردے کی ہڈیاں گنگا میں ڈال دیتے اور اپنے کاروبار میں مصروف ہو جاتے ہیں ؞

**اُٹھائی گیرا** (اُٹھا ۔ ئی ۔ گیرا) (ص) مذکر ۔ اچکا ۔ لفنگا ۔ بدمعاش ۔ بدچلن ؞

**اُٹھ بیٹھنا** (ف) (۱) جاگ اٹھنا (۲) صحت پانا (۳) بے ہوشی سے ہوش میں آنا ؞

**اُٹھتا بیٹھتا** (ف) گرتا پڑتا ۔ درجہ بدرجہ ؞

**اُٹھتا جوبن** (ا) مذکر ۔ آغازِ شباب ۔ سینے کا ابھار ؞

**اُٹھتی جوانی** (کونپل) (ا) مؤنث ۔ جوانی کا آغاز شباب کا شروع ۔ نمو کے دن ؞

**اُٹھتی جوانی میں اُٹھ گیا** (ف) نوجوان ہی مرگیا ؞

**اُٹھتے جوتی بیٹھتے لات** (ف) نہایت ذلت سے رکھنا ۔ سختی اور تنبیہ کرتے رہنا ؞

**اُٹھ جانا** (ف) (۱) چلا جانا ۔ رخصت ہو جانا (۲) مر جانا ۔ فوت ہو جانا (۳) خرچ ہو جانا (۴) جاتا رہنا ۔ حکومت یا عمل کا بدل جانا ؞

**اُٹھک بیٹھک** (اُٹھ ۔ ٹھک ۔ بے ۔ ٹھک) (ا) مؤنث (۱) اٹھنا بیٹھنا (۲) طنزاً نماز ؞

**اُٹھ کر پانی نہیں پیا جاتا** (ف) بہت کمزور ہے کاہل وجود ۔ سُست ؞

**اُٹھ کھڑا ہونا** (ف) (۱) چلنے پر مستعد اور تیار ہونا ۔ (۲) پیدا ہو جانا (۳) اچھا ہو جانا ۔ صحت پانا ۔ (۴) مرتے مرتے بچ جانا ۔ بیماری سے صحت پا جانا ؞

**اِٹھلانا** (اِٹھ ۔ لا ۔ نا) (ف) (۱) ناز نخرے سے چلنا غرور و تمکنت سے چلنا (۲) معشوقانہ چال چلنا ۔ نازو شوخی کی حرکتیں کرنا (۳) اترانا ؞

**اُٹھلو** (اُٹھ ۔ لو) (ص) مذکر ۔ متلون مزاج ۔ جم کر کام نہ کرنے والا ۔ جس کا ایک جگہ قیام نہ ہو ؞

**اٹھمالڑی** (اٹھ ۔ ملا ۔ ڑی) (ا) مذکر ۔ آٹھ تار کا لچھا ؞

**اُٹھنا** (اُٹھ ۔ نا) (ف) (۱) کھڑا ہونا (۲) بلند ہونا ۔ (۳) نکلنا ۔ اُگنا ۔ (۴) ہٹنا ۔ (۵) چلنا ۔ جانا ۔ (۶) برداشت ہونا ۔ (۷) مٹنا ۔ زائل ہونا (۸) خرچ ہو جانا ۔ (۹) تعمیر ہونا ۔ (۱۰) تیار ہونا (۱۱) انجام پانا ۔ (۱۲) ملتوی ہونا ۔ (۱۳) باقی رہنا ۔ رہ جانا (۱۴) جاتا رہنا (۱۵) ترک ہو جانا ۔ (۱۶) بے دخل ہونا (۱۷) کھلنا ۔ نمودار ہونا (۱۸) موقوف ہونا ۔ بند ہونا ۔ (۱۹) شادی ہونا ۔ (۲۰) چوری جانا ۔ (۲۱) الٹ جانا (۲۲) دام لگنا ۔ (۲۳) اٹھنا (۲۴) ابھرنا ۔ (۲۵) آگے کو بڑھنا (۲۶) ملنا ۔ حاصل ہونا (۲۷) بیدار ہونا ۔ جاگنا (۲۸) معدوم ہو جانا ۔ (۲۹) پڑنا (۳۰) برخاست ہونا ۔ بڑھ جانا (۳۱) عام ہونا ۔ کھینچنا ۔

(۳۲) آنا (۳۳) گوارا ہونا (۳۴) منقطع ہونا۔ ختم ہونا (۳۵) پیدا ہونا (۳۶) مرجانا (۳۷) مچنا۔ ہونا۔ (۳۸) سنبھلنا (۳۹) برپا ہونا۔ (۴۰) بکنا۔

**اٹھنی** (اٹھ۔ نی) (ہ) مؤنث۔ آٹھ آنے کا سکہ۔ آدھا روپیہ۔

**اٹھوارا** (آٹھ۔ وا۔ را) (ہ) مذکر۔ آٹھ دن کا زمانہ۔ آٹھ دن رات۔

**اٹھوانس** (اٹھ۔ وانس) (ہ) ہشت پہلو۔ مثمن ہشت پہل۔ حساب میں وہ شکل جس کے آٹھ کونے ہوں۔

**اٹھواسا** (ہ) مذکر (صحیح آٹھ ماسا) وہ بچہ جو بجائے نو مہینے کے آٹھ مہینے میں پیدا ہو۔ (۲) آٹھ پہلو کا۔ ہشت پہل (۳) زبان ملتھرا میں آٹھویں مہینے حاملہ عورت کے ناخن کتروانے کی رسم (۴) وہ زمین جو آٹھ مہینے تک نیشکر کے لئے بوئی جاتی ہے۔

**اٹھی پنٹھ آٹھویں دن** (ہ) وقت کو ہاتھ سے رکھ دینے میں دیر تک موقع کا انتظار کرنا پڑتا ہے۔

**اٹی** (اٹ۔ ٹی) (ہ) مؤنث (۱) سوت کا لچھا (۲) پولی۔ گٹھا۔ گیہوں کی بالوں کا گٹھا (۳) پگڑی۔

**اٹیا** (اٹ۔ یا) (ہ) مؤنث۔ اٹی کی تصغیر (۲) چھت پر کا چھوٹا کمرہ (۳) جھونپڑی۔ کٹیا۔

**اٹیرن** (اٹے۔ رن) (ہ) مذکر (۱) سوت کی انٹی بنانے کا آلہ۔ جنگلوک (۲) ڈیلاہن (۳) پہلوانوں کی اصطلاح میں ایک پیچ کا نام (۴) آنٹا سیدھا چکر دینا۔ گھوڑے کو چکر دینا۔

**اٹیرن پھیرنا** (ہ) گھوڑے کو کاوا دینے کا ایک طریق۔

**اٹیرن کر دینا** (ہ) بامقصد دینا۔ چکرا دینا۔ دم نہ لینے دینا۔

**اٹیرنا** (ہ) کاتے ہوئے سوت کا اٹیرن پر لپیٹنا (۲) گھوڑے کو کاوا دینا۔

**اٹیک** (اٹیک) (ہ) سہارے کے بغیر۔ ٹکا ہوا بے مدد۔

## ا۔ ث

**اثاث البیت** (اثا۔ ثل۔ بیت) (ع) مذکر۔ اسباب خانہ داری۔ گرہست کی چیزیں۔

**اثاثہ** (اثا۔ ثہ) (ع) مذکر۔ جمع کیا ہوا۔ جوڑا ہوا۔ سرمایہ۔ زیور۔ اسباب۔ کپڑا لتا وغیرہ سامان جو اکٹھا کیا ہوا ہو۔

**اثبات** (اث۔ بات) (ع) مذکر۔ ثابت کرنا۔ ثبوت دینا (نفی کی ضد)

**اثبات جرم** (ع) مذکر۔ جرم ثابت ہونا۔

**اثبات جرم کو مسترد کرنا** (ہ) جرم کے ثبوت کو نامنظور کرنا۔

**اثر** (اثر) (ع) مذکر (۱) نشان۔ علامت (۲) کھوج (۳) تاثیر (۴) نتیجہ۔ فائدہ (۵) خاصیت (۶) دل کشی و دل گداز کیفیت (۷) سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (۸) حدیث کی قسموں سے ایک قسم۔

**اثر پذیر** (ع۔ ف) اثر قبول کرنے والا۔

**اثر قانون** (ع) مذکر۔ قانون کا اثر یا عمل۔

**اثر کرنا**۔ خاصیت کا فعل صادر ہونا۔ تاثیر ہونا۔ سایہ ڈالنا۔ رنگ جمانا۔

**اثر ہونا**۔ سمجھ میں آنا۔ ذہن نشین ہونا۔

**اثقال** (اث۔ قال) (ع) جمع ثقل کی۔ بوجھ۔ وزن۔

**اثمار** (اث۔ مار) (ع) مذکر۔ ثمر کی جمع۔ پھل۔ خوشے میوے۔

**اثنا** (اث۔ نا) (ع) ثنی کی جمع۔ وقفہ۔ درمیان۔ بیچ۔ دوران۔

**اثنائے تجویز** (ع۔ ف) تحقیقات کے دوران میں۔

**اثنا** (اث۔ نا) (ع) دو۔

**اثنا عشر** (ع) (۱) بارہ (۲) اصطلاحاً بارہ امام علیہم السلام سے مراد ہے۔

**اثنا عشری / اثنا عشریہ** (ع) مذکر۔ شیعہ۔ امامیہ۔ بارہ اماموں کو ماننے والے۔

**اثنان** (اث۔ نان) (ع) مذکر۔ اثنین۔ دو۔ دوسرا۔

**اثیر** (اثیر) (ع) مذکر۔ عالی۔ بلند (۲) آسمان۔

**اثیم** (اثیم) (ع) مذکر۔ گنہگار۔ مجرم۔ خاطی۔

## ا۔ ج

**اجابت** (اجا۔ بت) (ع) مذکر (۱) قبولیت (۲) دفع براز۔ پاخانہ خارج ہونا۔ جواب دینا۔

**اِجارہ** (اِجا۔رَہ) (ع) مذکّر (۱) ٹھیکہ۔ کرایہ۔ (۲) اختیار۔ اماّنی کی ضد ؛

**اِجارہ اُجاڑا** (ل) ٹھیکے کا کام خراب ہونا ہے ؛

**اِجارہ دار**۔ مذکّر۔ ٹھیکہ دار (۲) دعوے دار۔ حاکم۔ مالک ؛

**اِجارہ نامہ** (ع۔ ف) مذکّر۔ اجارہ۔ پٹہ ؛

**اِجارے دینا** (ل) ٹھیکے دینا ؛

**اُجاڑ** (اُجاڑ) (ہ) غیر آباد۔ ویران۔ خراب۔ برباد۔ آباد کی ضد ؛

**اُجاڑنا** (ہ) (۱) ویران کرنا۔ (۲) اُکھاڑنا۔ نوچنا۔ (۳) تباہ کرنا۔ مٹانا۔ برباد کرنا ؛

**اُجاڑو** (ہ) مذکّر۔ (۱) ویران کرنے والا۔ (۲) لُٹنے والا۔ بیجا صرف کرنے والا۔ فضول خرچ کھاؤ۔ لٹاؤ۔ تباہ کُن ؛

**اِجازت** (ع) (اِجا۔زَت) مؤنّث۔ (۱) پروانگی۔ رخصت۔ منظوری۔ حکم۔ ارشاد ؛

**اِجازت نامہ** (ع۔ ف) مذکّر۔ وہ تحریر جو سندًا حکومت کی طرف سے ممنوعات کے اجرا کیلئے حاصل کی جائے ؛

**اُجاغ** (اُجاغ) (ت) مذکّر۔ چولھا۔ دیگ دان ؛

**اُجاگر** (اُجا۔گر) (ہ) جاگتا ہوا۔ روشن۔ دلچسپ ظاہر۔ کھلا ہوا ؛

**اُجالا** (اُجا۔لا) (ہ) مذکّر (۱) روشنی (۲) صبح کا تڑکا (۳) رونق۔ چہل پہل۔ اُجیالا ؛

**اُجالنا** (اُجال۔نا) (ہ) چمکانا۔ جلا کرنا۔ صاف کرنا نکھارنا۔ میل دُور کرنا ؛

**اُجالے کا پہرا** (ہ) مذکّر۔ پچھلی رات کا پہرا جو صبح کو شروع ہوتا ہے ؛

**اُجالے کا تارا** (ہ) مذکّر۔ صبح کا ستارہ۔ زہرہ ؛

**اَجانب** (اَجا۔نِب) (ع) مذکّر۔ اجنبی لوگ۔ غیر لوگ ؛

**اِجتماع** (اِج۔تِماع) (ع) مذکّر۔ جمع ہونا۔ اکٹھا ہونا یک جا ہونا (۲) اتفاق رائے (۳) منجموں کی اصطلاح میں آفتاب و ماہتاب کے ایک ہی بُرج اور ایک ہی درجے اور دقیقے میں جمع ہونے کو اجتماع کہتے ہیں ؛

**اِجتماعِ ضدّین** (ع) (۱) دو مخالف چیزوں یا باتوں یا ضدوں کا ایک جگہ جمع ہونا (۲) ناممکن بات کا ممکن ہونا ؛

**اِجتماعی** (ع۔ ف) مجموعی۔ اکٹھا۔ جملہ ؛

**اِجتناب** (اِج۔تِناب) (ع) مذکّر۔ پرہیز۔ کنارہ کشی۔ نفرت۔ گھِن۔ بچنا۔ علیحدگی ؛

**اِجتہاد**۔ (اِج۔تِہاد) (ع) مذکّر۔ کوشش کرنا بہت سوچنا۔ سعی۔ غور و خوض سے کسی مسئلے کا حل کرنا۔ ایجاد۔ نئی بات پیدا کرنا۔ جدّ و جہد۔ قرآن۔ حدیث اور اجماع پر قیاس کرکے شرعی مسائل کا استنباط کرنا ؛

**اَجداد** (اَج۔داد) (ع) مذکّر۔ جدّ کی جمع۔ دادا اور اُس کے اوپر کی پشتیں ؛

**اَجدّھیا** (اَجُدّھ۔دِھیا) (ہ) مذکّر۔ ایک پُرانا شہر جہاں راجہ رام چندر جی پیدا ہوئے تھے۔ اُس زمانے میں یہ سلطنت کوشلیا کا پایہ تخت تھا۔ اب دریائے گھاگرا کے کنارے فیض آباد کے قریب ایک چھوٹا سا قصبہ ہے ؛

**اُجڈ** (اُ۔جڈّ) (ہ) مذکّر۔ گنوار۔ جاہل۔ اکھڑ۔ اجہل۔ احمق۔ بیوقوف ؛

**اَجر** (اَجْر) (ع) مذکّر۔ نیک کام کا عوض۔ ثواب۔ بدلہ۔ اُجرت۔ انعام ؛

**اجرِ جائز** (ع) مذکّر۔ قانوناً جائز محنتانہ ؛

**اِجرا** (اِج۔را) (ع) مذکّر۔ لغوی معنی۔ جاری کرنا۔ شروع کرنا۔ کام چلانا ؛

**اَجرائے ڈگری** (ل) مذکّر۔ ڈگری کا جاری کرنا ؛

**اَجرائے سفینہ** (ع) مذکّر۔ طلبی کا حکم۔ سمن جاری کرنا ؛

**اَجرام** (اَج۔رام) (ع) مذکّر۔ (۱) جُرم کی جمع۔ بہت سے گناہ۔ (۲) جُرم کی جگہ۔ بہت سے بے جان جسم ؛

**اَجرامِ فلکی۔ یا۔ سماوی** (ع۔ ف) مذکّر۔ سورج چاند۔ ستارے وغیرہ ؛

**اِجرام** (اِج۔رام) (ع) مذکّر۔ گناہ کرنا ؛

**اُجرت** (اُج۔رَت) (ع) مؤنّث۔ کام کا عوض۔ مزدوری۔ بدلہ ؛

**اُجرتِ خالص** (ع) نقد مزدوری۔ کسی کام کا عوض نقدی کی صورت میں ؛

**اُجڑا پُجڑا** (اُج۔ڑا۔پُج۔ڑا) (ہ) مذکّر۔ لُٹا ہوا۔ برباد۔ ویران ؛

**اُجڑنا** (اُجڑ۔نا) (ہ) (۱) ویران ہونا (۲) تباہ

اور برباد ہونا۔ (۳) اُکھڑنا۔ پامال ہونا۔ (۴) مٹ جانا۔ غارت ہو جانا ۔

**اُجڑے گھر کا بلینڈا** (ہ) سارا گھر تباہ ہو جانے پر کسی آدمی کا باقی رہنا۔ تمام خاندان برباد ہو جانے پر کسی بچے کا باقی رہ جانا ۔

**اَجزا** (اَ۔ ج۔ زا) (ع) مذکر۔ جزو کی جمع۔ حصّے۔ ٹکڑے ۔

**اَجزا خانہ** (ع۔ ف) مذکر۔ عطّاری کی دُکان ۔

**اَجزائے ترکیبی** (ع) مذکر۔ ٹکڑے یا حصّے جن سے مل کر کوئی چیز بنی ہو ۔

**اَجزائے متناسبہ** (ع) مذکر۔ وہ اجزا جو اجتماعی صورت میں تناسب کے لحاظ سے موزوں ہوں اور اُن میں کسی قسم کی کمی یا زیادتی نہ پائی جائے ۔

**اَجساد** (اَ۔ ج۔ ساد) (ع) جسد کی جمع۔ بہت سے جسم ۔

**اَجگر** (اَ۔ ج۔ گر) (س) مذکر۔ اژدہا۔ بڑا سانپ ۔

**اَجگر کے داتا رام** (ہ) مثل۔ جو چلنے پھرنے اور کام کرنے سے مجبور ہیں۔ انھیں خدا دیتا ہے۔ اجگر اپنی جسامت کے باعث چلنے پھرنے سے معذور ہوتا ہے ۔

**اَجَلّ** (اَ۔ جَلّ) (ع) بہت بزرگ۔ بڑا عالیشان ۔

**اَجَل** (اَ۔ جَل) (ع) مؤنث۔ قضا۔ موت۔ مرگ۔ مرتیو ۔

**اُجلا** (اُ۔ ج۔ لا) (ہ) صفت۔ صاف شفاف۔ نرمل۔ سفید براق ۔

**اُجلا** (اُ۔ ج۔ لا) (ہ) مذکر۔ صاف۔ سفید ۔

**اِجلاس** (اِ۔ ج۔ لاس) (ع) مذکر (۱) بٹھانا (۲) مجازاً کچہری۔ حاکم کے مقدمات کرنے کی جگہ۔ دربار۔ (۳) جلسہ۔ نشست ۔

**اِجلاس کامل** (ع) مذکر۔ وہ اجلاس جس میں عدالت کے سب ارکان شامل ہوں ۔

**اِجلاس واحد** (ع) مذکر۔ ایک کمرے میں ایک ہی جج کا کچہری کرنا ۔

**اَجلاف** (اَ۔ ج۔ لاف) (ع) مذکر۔ جلف کی جمع۔ کمینے۔ رذیل۔ چھوٹے اور رذیل پیشوں کے لوگ۔ کمینے۔ سفلے۔ کھٹیل۔ شودر ۔

**اِجلال** (اِ۔ ج۔ لال) (ع) مذکر۔ بزرگی۔ شان و شوکت۔ جلال۔ رونق ۔

**اُجلا مُنہ ہونا** (ہ) (۱) سُرخرو ہونا۔ بے گناہ ثابت ہونا (۲) قرض ادا ہونا۔ کسی کی امانت دے دینا ۔

**اَجل رسیدہ** یا **اَجل گرفتہ** (ع۔ ف) قریب مرگ جیسے موت آ گیا ہو۔ موت کے پھندے میں پھنسا ہوا ۔

**اَجل سر پر کھیلنا** (۱) موت کا آ پہنچنا۔ ایسا کام کرنا جس میں موت کا اندیشہ ہو ۔

**اَجِلّہ** (اَ۔ جِلّ۔ لہ) (ع) مذکر۔ جلیل کی جمع۔ بڑے آدمی ۔

**اُجلی** (ہ) مؤنث (۱) صاف ستھری۔ (۲) دھوبن ۔

**اُجلی سمجھ** (ہ) مؤنث۔ ذہن رسا۔ بات کی تہ کو جلد پہنچنے والی طبیعت ۔

**اُجلی گزران** (ہ) مؤنث۔ خوش گزرانی۔ اچھی طرح گزارہ کرنا۔ دولتمندی ۔

**اِجماع** (اِ۔ ج۔ ماع) (ع) مذکر (۱) جمع ہونا۔ اکٹھا ہونا۔ (۲) اتفاق ۔

**اِجمال** (اِ۔ ج۔ مال) (ع) مذکر (مقصد) (۱) تحریر یا تقریر جس کا مطلب پوری طرح واضح نہ ہو۔ دقیق (۲) مختصر ۔

**اَجمل** (اَ۔ ج۔ مَل) (ع) نہایت خوبصورت ۔

**اَجمیر** (اَ۔ ج۔ میر) (ہ) مذکر۔ راجپوتانہ کے ایک مشہور مقام کا نام۔ جہاں حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ کا مزار شریف ہے ۔

**اَجناس** (اَ۔ ج۔ ناس) (ع) مذکر۔ جنس کی جمع۔ چیزیں۔ اشیا ۔

**اَجنبی** (اَ۔ ج۔ نَبی) (ع) مذکر۔ ناواقف۔ مسافر۔ انجان۔ پردیسی ۔

**اَجنبیت** (اَ۔ ج۔ نَبی۔ یت) (ع) مؤنث۔ ناواقفی۔ بیگانگی ۔

**اَجنٹ** (اَ۔ جَنٹ) (انگ) مذکر۔ دیکھو "ایجنٹ" ۔

**اَجنٹا** (اَ۔ جَن۔ ٹا) (ہ) مذکر۔ علاقہ حیدرآباد میں ایک گاؤں اور ندی کا نام۔ اس کے غار مشہور ہیں ۔

**اَجنسی** (اَ۔ جَن۔ سی) (انگ) مذکر۔ دیکھو "ایجنسی" ۔

**اَجوائن** (اَ۔ ج۔ وا۔ ئن) (ہ) مؤنث۔ مشہور دوا کا نام جو دو قسم کی ہوتی ہے۔ ایک دیسی۔ دوسری خراسانی ۔

**اَجودھیا** (اَ۔ جو۔ دھیا) (س) مذکر۔ دیکھو "اجدھیا" ۔

**اُجورہ** (اُ۔ جو۔ رہ) (ع) مذکر۔ اجرت۔ مزدوری۔ روزینہ۔

حق المحنت۔ کام کا بدلہ ؛

**اَجہل** (اَج ۔ ہَل) (ع) مذکر۔ بڑا جاہل۔ بہت ہی اُجڈ نہایت بیوقوف ؛

**اُجھینا** (اُجھے ۔ نا) (ہ) مذکر۔ دُودھ وغیرہ کی ہانڈی کے نیچے ایک بار اُپلے لگا دینا۔ جو اُس کے پکنے تک کو کفایت کریں ؛

**اَجی** (اَ ۔ جی) (ہ) مذکر۔ کلمۂ خطاب۔ اے جناب۔ اے صاحب ؛

**اُجیالا** (اُج ۔ یا ۔ لا) (ہ) مذکر۔ (۱) روشنی۔ چمک۔ (۲) رونق ؛

**اُجیالی** (ہ) مؤنث۔ گھوڑے کی اندھیری ؛

**اَجیت** (اَجیت) (ہ) مذکر۔ (۱) غیر مفتوحہ۔ (۲) جسے کوئی جیت نہ سکے۔ ناقابلِ فتح۔ (۳) نہایت زبردست (۴) نہایت مضبوط ؛

**اَجیٹنٹ** (اَجی ۔ ٹنٹ) (مشہد) (انگ) ایڈجوٹنٹ۔ (ADJUTANT) (۱) فوجی عہدے کا نام (۲) سارس کی طرح کا ایک پرندہ جسے گور کہتے ہیں ؛

**اَجیر** (اَ ۔ جیر) (ع) مذکر۔ اُجرت پر کام کرنے والا۔ مزدور۔ محنتی۔ تنخواہ دار غلام ؛

**اَجیرن** (اَجی ۔ رَن) (ہ) مذکر۔ (۱) بارِ خاطر۔ دوبھر (۲) بدہضمی۔ (۳) جمادات۔ نباتات۔ غیر ذی رُوح ؛

اجیرن کو اجیرن ہی جھیلے۔ نہیں تو سر چڑھتے کھیلے۔ طاقت والے کا مقابلہ طاقت والا ہی کر سکتا ہے۔ اگر کمزور کرے گا۔ تو مارا جائے گا ؛

**اَجیرن ہونا** (ہ) (۱) بارِ خاطر ہونا (۲) دشوار ہونا (۳) باعثِ تکلیف ہونا ؛

**اُجین** ۔ (اُج ۔ جین) (ہ) مذکر۔ ریاست گوالیار میں ہندوؤں کا ایک مقدس شہر جو مہاراجہ بکرماجیت کا پایۂ تخت تھا ؛

## ا - چ

**اُچاپت** (اُچا ۔ پت) (ہ) مؤنث۔ (۱) دُکاندار سے اُدھار کا لین دین (۲) شور و غل۔ کود پھاند ؛

**اُچاٹ** (اُچاٹ) (ہ) بیزار۔ برداشتہ خاطر۔ اُکتایا ہوا۔ اُداس۔ اُکھڑا ہوا ؛

**اُچاٹ ہونا** (ہ) مذکر۔ دل ہٹ جانا۔ طبیعت سیر ہونا ؛

**اَچار** (اَچار ہ) مذکر۔ پھل وغیرہ جو سرکہ۔ تیل۔ یا پانی میں مرچ مسالا ڈال کر ترش ذائقہ تیار کیا جاتا ہے ؛

**اَچار ڈالنا** (ہ) (۱) اچار تیار کرنا (۲) بند کرنا (۳) قید میں ڈالنا ؛

**اچار کرنا / اچار نکالنا** (ہ) بہت پیٹنا۔ گت بنانا ؛

**اچارج** (اَچا ۔ رَج) (ہ) مذکر۔ (۱) گرو۔ یا ٹھگ معلم۔ اُستاد۔ ادیب۔ (۲) برہمن (۳) کسی فرقہ کا بانی (۴) ایک خطاب جو لائق آدمیوں کے نام کے ساتھ لگاتے ہیں۔ (۵) پانڈوؤں کے اُستاد درون کا لقب ؛

**اَچانچک** ۔ یا ۔ **اچانک** (اَچان ۔ چک ۔ یا ۔ اَچا ۔ نک) (ہ) یکایک۔ دفعتہً۔ یک بارگی۔ بلا اطلاع۔ بےخبری میں۔ ناگہاں۔ ناگاہ ؛

**اُچپل** ۔ **اچپلا** (اُچ ۔ پل ۔ اُچ ۔ پلا) (ہ) مذکر۔ (۱) شوخ۔ چلبلا۔ چنچل۔ چست۔ چالاک۔ (۲) شر بہ۔ مضطرب۔ بےقرار۔ وہ شخص جو نچلا نہ رہے ؛

**اُچٹنا** (اُچٹ ۔ نا) (ہ) برداشتہ خاطر ہونا۔ (۲) اُجاڑنا۔ جاتا رہنا (۳) پھڑکنا۔ کھٹکنا (۴) خطا کر جانا۔ چوکنا ؛

**اَچرج** (اَچ ۔ رَج) (ہ) مذکر (۱) اچنبا۔ تعجب۔ حیرت (۲) انوکھا ؛

**اُچکا** (اُچک ۔ کا) (ہ) مذکر۔ اُٹھائی گیرا۔ بدمعاش بدچلن۔ جیب کترا ؛

**اُچکا پن** (ہ) بدمعاشی۔ چوری ؛

**اُچک لے جانا** (ہ) اُڑا لے جانا۔ چالاکی سے لے بھاگنا۔ لے لینا۔ چھین لینا۔ غافل کر کے کوئی چیز لے جانا۔ چالاکی سے لے بھاگنا ؛

**اَچکن** (اَچ ۔ کَن) (ہ) مؤنث۔ بٹنوں والا انگا ایک قسم کا مشہور لمبا کوٹ ؛

**اُچکنا** (ہ) (۱) اُچھلنا۔ کودنا۔ اُبھرنا (۲) لٹکنا (۳) لے اُڑنا (۴) اوپر ہی اوپر سے لینا ؛

**اَچل** (اَچَل) (ہ) صفت۔ جو اپنی جگہ سے نہ چل سکے ؛

**اچنبا** ۔ **اچنبھا** (اَچم ۔ با ۔ اَچم ۔ بھا) (ہ) مذکر (۱)

تعجب - حیرت - اچرج ؛

**اَچّھا** (اَچھ - چھا) (ف) مؤنث - بُرا کی ضد - (۱) تندرست - بے روگ (۲) بہتر - مناسب - ٹھیک - درست (۳) بہت خوب (۴) مبارک - مسعود - نیک - (۵) مفید - سزاوار - موافق (۶) بے ڈھب - بُرا - (۷) افضل - اعلےٰ (۸) تسلّی - اطمینان (۹) تعریف ؛

**اَچّھا چَنگا** (ف) مذکر - بھلا چنگا - تندرست -

**اَچّھا خاصا** - صحیح و سلامت ؛

**اَچّھا کرنا** (ف) (۱) روگ دُور کرنا - تندرست کرنا - (۲) نیکی کرنا - سلوک کرنا - مدد کرنا - (۳) کام کا خوبی کے ساتھ کرنا - عمدہ کام کرنا ؛

**اَچّھا کیا خدا نے - بُرا کیا بندے نے** (ف) مثل (۱) اگرچہ نیکی بدی دونوں منجانب اللّٰہ ہیں - لیکن بھلائی خدا کی طرف سے ہے - (۲) ایک ہی کام جسے حاکم - بادشاہ - آقا کرے تو تعریف ہو - ماتحت نوکر کرے تو بُرائی ہو ؛

**اَچّھا لگنا** - (ف) بھلا معلوم ہونا - پسند خاطر ہونا ؛

**اَچّھا ہونا** (ف) (۱) تندرست ہونا - مرضی کے موافق ہونا - (۲) نیک ہونا - خوش خلق ہونا ؛

**اِچّھا** (اِچھ - چھا) (ف) مؤنث - خواہش - چاہنا - مرضی - آرزو ؛

**اُچھالا** (اُچھا - لا) (ف) مذکر - وہ رسی جس سے لکڑی کا زینہ چھت سے باندھا جاتا ہے - باڑھ (۲) قے - اُبال - جوش (۳) پانی میں ڈوبتے ہوئے پانی کے اُوپر آنا ؛

**اُچھال چھکّا** (اُچھال - چھک - کا) (ف) مؤنث - شوخ - اوباش - بدکار - فاحشہ عورت - چھنال ؛

**اُچھالنا** - کسی چیز کو اوپر پھینکنا - اُبھارنا - (۲) ظاہر کرنا - مشہور کرنا - روشن کرنا ؛

**اُچھل** (اُچھل) (ف) اُچھلنا کا امر ؛

**اُچھل پڑنا** (ف) (۱) بغیر قصد - محبّت - خوشی - خوف یا شدّت تپ سے اوپر کو کودنا ؛

**اُچھل کود** - (ف) مؤنث - کھیل کود - کود پھاند ؛

**اُچھلنا** (ف) (۱) تیزی سے تڑپ کر نکلنا - (۲) پیدا ہونا - (۳) مرض کا عود کرنا (۴) اُبھرنا (۵) دھڑکنا - (۶) نازو نخرہ کرنا - سی کے بل لوٹنے پر اترانا - کودنا

**اُچھلنا کودنا** (ف) (۱) کودنا پھاندنا - (۲) بہت غصہ ظاہر کرنا - جوش میں آنا ؛

**اُچّھو** (اُچھ - چھو) (ف) مذکر - انسان کے گلے میں دو رگیں ہیں - ایک کھانے کی اور دوسری سانس لینے کی - جب کھانے پینے کی کوئی چیز سانس کی رگ میں اٹک جائے - تو معاً گلے میں پھندا پڑ جاتا ہے - اسی حالت کو اُچھو کہتے ہیں ؛

**اُچھو آنا - یا - لگنا - یا - ہونا** - اُچھو کی حالت پیدا ہونا - دم بند ہونا ؛

**اَچھوانی** (اَچھ - وا - نی) (ف) مؤنث - سٹھورا جوش دی ہوئی دوا جو زچہ کو پلائی جاتی ہے ؛

**اَچھُوتا** (اَچھو - تا) (ف) مذکر - (۱) نہ چھُوا ہوا - (۲) پاک و صاف (۳) محفوظ - جُوں کا تُوں - نہ برتا ہوا (۴) کورا - کنوارہ - نیاز نذر کا ؛

**اَچھُوتی** (ف) مؤنث - نہ چھوئی ہوئی - نذر نیاز کی - کنواری ؛

**اَچھُوتی کوکھ** (ف) مؤنث - وہ عورت جس کا کوئی بچہ نہ مرا ہو ؛

**اَچھوں کے اَچھّے ہی ہوتے ہیں** - (ف) مثل - نیکوں کی اولاد بھی نیک ہوتی ہے ؛

**اَچھّی** (ف) مؤنث - بُری کی ضد - (۱) پیاری - مہربان (۲) بھلی - نیک - درست - ٹھیک - (۳) بے عیب - تندرست ؛

**اَچھّی چیز اپنے لئے آپ جگہ کر لیتی ہے** (ف) مثل - اچھی چیز خود اپنی قدر و منزلت کرا لیتی ہے ؛

**اَچھّی طرح** (ف) (۱) خاطر خواہ - جیسا چاہئے - خُوب (۲) خیر و عافیت اور چین سے ہونا ؛

**اَچھّے** (ف) اَچّھا کی جمع - بُرے کی ضد - تعریف کے لائق - عمدہ ؛

**اَچھّے اَچھّے** (ف) مذکر (۱) بہت اچھے (۲) بڑے بڑے (۳) ذی علم (۴) دولت مند (۵) حسین (۶) باکمال (۷) اولیاء اللہ (۸) بزرگ لوگ ؛

**اَچھّے بُرے میں چار اُنگل کا فرق ہے** (ف) مثل - اچھے کام کرنے میں بُرے کام کرنے سے زیادہ محنت نہیں کرنی پڑتی ؛

**اَچھّے دن** (ف) (۱) خوش اقبالی کے دن - فلاح کا

زمانہ - وقت کا موافق ہونا - (۲) اچھا موسم ؛

**اچھے رہے** (۱) مزے میں رہے - آرام سے رہے (۲) سبحان اللہ - خوب رہے (۳) نفع میں رہے - اچھی طرح رہے ؛

**اَچھے ہیں پر خدا کام نہ ڈالے** (کہ) مثل (۱) ظاہر میں اچھے ہیں مگر باطن میں بہت برے آدمی ہیں - (۲) اچھے بُرے کی جانچ کام پڑنے پر ہوتی ہے - ورنہ یوں تو سب اچھے ہیں ؛

# ا - ح

**احاد** (اَحَادْ) (ع) (احد کی جمع) ایک سے نو تک گنتی یا ہندسے ؛

**احادیث** (اَحَا - دِیث) (ع) مؤنث - حدیث کی جمع - باتیں - خبریں پیغمبر اسلام صلے اللہ علیہ وسلم کے اقوال و افعال ؛

**اِحاطہ** (اِحَا - طَہْ) (ع) مذکر - (۱) گھیرا - چاردیواری سے گھری ہوئی جگہ - (۲) پریزیڈنسی - صُوبہ - سرکل - (۳) گروہ - منڈل ؛

**اِحاطہ کرنا** (ا) مذکر - (۱) گھیرا ڈالنا - حصار کرنا (۲) حد باندھنا - مکان بنانا - (۳) قبضہ کرنا ؛

**اِحبّا** (اَحِبْ - بَا) (ع) مذکر - (حبیب کی جمع) دوست - عزیز ؛

**احباب** (اَحْ - بَابْ) (ع) مذکر (حبیب کی جمع) دوست - آشنا ؛

**احبار** (اَحْ - بَارْ) (ع) مذکر - (حبر کی جمع) (۱) عقلمند لوگ - (۲) یہودیوں کے علما ؛

**اِحتباس** (اِحْ - تِبَاسْ) (ع) مذکر (۱) حیض بند ہونے کی بیماری ؛

**اِحتجاج** (اِحْ - تِجَاجْ) (ع) مذکر - (۱) حجّت کرنا - انکار کرنا - اعتراض کرنا (۲) اعتراض - حجّت - انکار - عذر ؛

**اِحتراز** (اِحْ - تِرَازْ) (ع) مذکر - پرہیز - کنارہ کشی - بچاؤ - علیحدگی ؛

**اِحتراق** - (اِحْ - تِرَاقْ) (ع) مذکر - (۱) جلنا (۲) کسی سیارے کا آفتاب کے ساتھ ایک برج میں ہونے کے سبب اُس کی شعاع میں چھپ جانا - (۳) شدّتِ گرمی ؛

**اِحترام** (اِحْ - تِرَامْ) (ع) مذکر - عزّت - توقیر - آؤ بھگت ؛

**اِحتشام** (اِحْ - تِشَامْ) (ع) مذکر - شان و شوکت - دبدبہ - شان و شکوہ - لاؤ لشکر ؛

**اِحتضار** (اِحْ - تِضَارْ) (ع) مذکر - نزاع کا وقت - موت کا آنا ؛

**احتضارِ علم** (ع) مذکر - علم کا تازہ ہونا ؛

**احتظاظ** (اِحْ - تِظَاظْ) (ع) مذکر - حظ اُٹھانا مزہ پانا ؛

**اِحتلام** (اِحْ - تِلَامْ) (ع) (۱) بدخوابی - خواب میں صحبت کرنا - نہانے کی حاجت ہونا - ناپاک ہو جانا ؛

**اِحتمال** (اِحْ - تِمَالْ) (ع) مذکر (۱) شک - گمان - وہم (۲) خوف - ڈر - فکر - کھٹکا ؛

**احتمالِ قانونی** (ع) مذکر - قانون کے رُو سے ایک گمان - یا قیاس -

**اِحتیاج** (اِحْ - تِیَاجْ) (ع) مؤنث - حاجت - ضرورت - غرض - خواہش ؛

**اِحتیاط** (اِحْ - تِیَاطْ) (ع) مؤنث - ہوشیاری بچاؤ - حفاظت - دُور اندیشی ؛

**اِحتیاطاً** (ع) احتیاط کے طور پر - دُور اندیشی سے ؛

**اَحد** (اَحَدْ) (ع) مذکر - (۱) ایک - اکیلا - یگانہ لاشریک (۲) خدا تعالیٰ کا صفاتی نام ؛

**اَحدالطرفین** / **اَحدالفریقین** (ع) مذکر - دو گروہوں میں سے ایک ؛

**اَحدالمتخاصمین** - (ع) مذکر - مقدمے کے دو فریقین میں سے ایک ؛

**اُحُد** - (اُحُدْ) (ع) مذکر - ملکِ عرب میں مدینہ طیبہ کے قریب ایک پہاڑی کا نام ؛

**اَحدِی** (ع) مذکر - اَحد (خدا) سے نسبت رکھنے والا ؛

**اَحدی** (اَحْ - دِی) (ف) مذکر - (۱) ایک ایرانی جماعت اکبر بادشاہ نے تیراندازوں کی ایک فوج تیار کی تھی - جو اکثر تقاضا یا مال گذاری کے حصول کو بھیجی جاتی تھی - اور دوسروں کے مکانوں پر بیٹھی تنخواہ پاتی تھی - (۲) (۱) سُست - کاہل ؛

**اَحدیّت** (اَحَدِی - یَتْ) (ع) مؤنث - ایک ہونا - یکتائی ؛

اَحرار (ا ح ـ رار) (ع) مذکر (۱) جمع حُر کی - آزاد - بے قید شریف - (غلام کی ضد) (۲) ہندوستان میں مسلمانوں کی ایک جماعت ۔

اِحراز (ا ح ـ راز) (ع) محفوظ رکھنا - بچائے رکھنا - نگاہ رکھنا ۔

اِحرام (ا ح ـ رام) (ع) مذکر - (مصدر) مقررہ جگہوں سے خانہ کعبہ کی زیارت کرنے تک چند جائز کاموں کو اپنے اوپر حرام کرنا ۔

اِحرام باندھنا - (ع) مذکر - مقررہ مقامات سے زیارت کعبہ کرنے تک چند جائز باتوں کو اپنے اوپر حرام کر لینا - اور بے سلے کپڑوں سے بدن ڈھانکے رکھنا ۔

اَحزاب (ا ح ـ زاب) (ع) مذکر - حزب کی جمع - فوجیں ۔

اِحساس - (ا ح ـ ساس) (ع) مذکر - حواس خمسہ میں سے کسی حس کے ذریعے سے کچھ معلوم کرنا - تاثر ۔

اِحسان (ا ح ـ سان) (ع) مذکر - (۱) نیکی کرنا - اچھا سلوک - بھلائی - (۲) شکر - بھلائی کی داد ۔

اِحسانات - (ع) مذکر - احسان کی جمع - مہربانیاں ۔

اِحسان اُٹھانا (ف) (۱) ممنون ہونا - احسان لینا - (۲) چاہنا - سہارا ڈھونڈنا - شکر گذار ہونا ۔

اِحسان جتانا - (ف) سلوک کا زبان پر لانا - اپنی نیکی اور بھلائی یاد دلانا ۔

اِحسان رکھنا - (ف) ممنون ہونا ۔

اِحسان عظیم (ع) مذکر - بڑا احسان ۔

اِحسان فراموش (ع - ف) مذکر - بھلائی کی داد نہ دینے اور احسان نہ ماننے والا ۔

اِحسان کا عوض اِحسان ہے - (ف) مقولہ - نیکی کا بدلہ نیک ملتا ہے ۔

اِحسان لیجئے جہان کا نہ اِحسان لیجئے شاہجہاں کا - (ف) مثل - دنیا بھر کا احسان اٹھا لینا اچھا ہے - مگر کسی امیر یا دولتمند رشتہ دار کا احسان نہ اٹھانا چاہئے - استغنا بڑی چیز ہے ۔

اِحسان ماننا (ف) شکر گزار ہونا ۔

اِحسان مند (ع - ف) ممنون - شکر گزار - احسان ماننے والا ۔

اِحسان ناشناس (ع - ف) احسان نہ ماننے والا

اَحسن (ا ح ـ سن) (ع) مذکر - بہت نیک - بہت خوب ۔

اَحسنت (ا ح ـ سنت) (ع) مؤنث - آفرین - مرحبا - شاباش - واہ واہ ۔

اَحسنت کہنا (ف) تعریف کرنا - تحسین و آفرین کہنا - مرحبا کہنا - شاباش کہنا ۔

اَحشا (ا ح ـ شا) (ع) مذکر - جو کچھ معدے اور انتڑیوں کے اندر ہو - جو کچھ دل وغیرہ کے اندر ہو ۔

اِحصا (ا ح ـ صا) (ع) مذکر - گننا - ضبط کرنا ۔

اِحصار (ع) مذکر - گھیرنا - حصار میں لانا ۔

اِحضار (ا ح ـ ضار) (ع) مذکر - (۱) حاضر کرنا - بلانا - لانا - (۲) طلبی کا حکم نامہ ۔

اِحضار بالجبر (ع) مذکر - جبر سے حاضر کرنا - طلب کرنا ۔

اَحفاد (ا ح ـ فاد) (ع) حفد کی جمع - مذکر - پوتے - نواسے ۔

اِحقاق (ا ح ـ قاق) (ع) مذکر - کسی امر کی سچائی ثابت کرنا - کسی کا حق ظاہر یا قائم یا ثابت کرنا - حق دلانا ۔

اَحقر (ا ح ـ قر) (ع) مذکر - زیادہ حقیر - بڑا ذلیل (انکسار سے) ۔

اَحقر العباد (ع) مذکر - سب بندوں سے زیادہ حقیر - ناچیز - براہ انکسار اپنے آپ کو کہتے ہیں ۔

اَحکام (ا ح ـ کام) (ع) مذکر - حکم کی جمع - ہدایات - فرامین - ارشادات - حکمنامے ۔

اَحکامِ درمیانی (ع - ف) مذکر - ضمنی یعنی بیچ کے احکام - اخیر فیصلے سے پہلے کے احکام

اَحکامِ مستزاد (ع) مذکر - غیر ضروری احکام ۔

اَحکامِ ناطق (ع) مذکر - قطعی اور یقینی احکام ۔

اَحکم (ا ح ـ کم) (ع) مذکر - بہت مضبوط ۔

اَحکم الحاکمین (ع) سب حاکموں سے زیادہ دانا اور طاقت والا - خدا ۔

اَحمد (ا ح ـ مد) مذکر - بہت تعریف کیا گیا - آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک ۔

اَحمد کی پگڑی محمود کے سر - (ف) مثل (۱) ایک کا حق دوسرے کو دے دینا - ناانصافی کرنا - حق تلفی - (۲) ذمہ داری کے کام سے بے خبری - غفلت ۔

اَحمد کی ڈاڑھی بڑی ہے یا محمود کی (۱) مثل۔ فضول باتیں۔ بیکار بحث۔ بے نتیجہ کام ؛

اَحمدی (اَح-مَدِی) (ع-ف) مذکر- (۱) مرزا غلام احمد قادیانی کا پیرو (۲) سونے کا ایک سکّہ جو سلطان ٹیپو کے عہد میں جاری ہوا۔ (۳) احمد شاہ کا سکّہ جو اُس نے دہلی میں جاری کیا تھا ؛

اَحمدیہ- (ع-ف) مذکر- ایک فرقہ جس کے بانی مرزا غلام احمد قادیانی تھے۔ وہ مسیح موعود ہونے کے مدعی تھے ؛

اَحمر (اَح-مَر) (ع) مذکر- بہت سُرخ۔ لال (۲) ایک بھیڑیے کا نام ؛

اَحمق (اَح-مَق) (ع) مذکر- بے وقوف۔ نادان۔ بے عقل ؛

اَحمق الذی (ع) مذکر- بیوقوف کی اولاد۔ بیوقوف کا جناد (۲) بیوقوف۔ نادان۔ اُجڈ۔ جاہل ؛

اَحمق النّاس (ا) مذکر- (۱) بے وقوف آدمی۔ انسانوں میں سب سے زیادہ بیوقوف (۲) احمقانہ بیوقوفانہ۔ احمقوں کا سا کام ؛

اَحمق بنانا (ا) (۱) کسی کو بیوقوف بنانا۔ (۲) دھوکا دینا۔ فریب دینا۔ کسی کے ساتھ چالاکی کرنا ؛

اَحمق پن- یا- پنا (ا) مذکر- بے عقلی۔ نادانی۔ بے وقوفی۔ حماقت ؛

اَحناف (اَح-نَاف) (ع) مذکر- حنفی کی جمع ؛

اَحوال (اَح-وَال) (ع) مذکر- (حال کی جمع) بیان۔ کیفیتیں۔ حالات۔ واقعات۔ اُردو میں واحد کی جگہ مستعمل ہوتا ہے ؛

اَحوال پُرسی (ا) حال پوچھنا۔ خیر و عافیت دریافت کرنا ؛

اَحول (اَح-وَل) (ع) مذکر- بھینگا۔ وہ شخص جو ایک چیز کو دو دیکھے۔ ایک بیماری ہے۔ جس میں ایک شے کی دو نظر آتی ہیں ؛

اِحیا (اِح-یا) (ع) مذکر- زندہ کرنا۔ جان ڈالنا ؛

اِحیاناً (اِح-یَا-نَن) (ع) (۱) اتفاقاً۔ حسب اتفاق۔ (۲) کبھی کبھی (۳) شاید (۴) کسی زمانے میں (۵) بھولے سے۔ بے خبری میں ؛

اَحیاء العلوم (ع) مؤنث۔ حضرت امام غزالی رح کی مشہور تصنیف

# ا - خ

اَخ (اَخ) (ع) مذکر- بھائی۔ ماں جایا۔ برادر ؛

اَخّاہ (اَخ-خاہ) (ا) کلمۂ تعجب۔ بہت خوب ؛

اَخوی (ع) بھائی کا ؛

اَخی (ع) مذکر- میرا بھائی ؛

اَخ (ا) (۱) ایک آواز جو تھوکنے سے پہلے نکالی جاتی ہے۔ (۲) بعض اوقات نفرت کا اظہار کرنے کے لئے ؛

اَخ تھو (ا) مؤنث- کھنکار کے تھوکنا (۲) نفرت اور ملامت کا اظہار (۳) حریف کو چھیڑنے کے لئے عہد شاہی کے بانکوں کی آواز ؛

اَخ تھو کھٹے ہوتے ہیں (ا) مثل- جب کوئی چیز نہ مل سکے۔ تو اُس کی برائی بیان کر کے دل کو تسلی دینے کے لئے کہتے ہیں ؛

اَخبار (اَخ-بار) (ع) مذکر- (۱) خبر کی جمع- خبریں۔ حالات (۲) شرع اسلام کی اصطلاح میں احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے مراد ہے۔ (۳) وہ پرچہ جس میں مختلف مقامات کی خبریں لکھی جاتی ہیں۔ روزنامہ۔ نیوز پیپر ؛

اَخبارات (ع) مذکر- اخبار کی جمع ؛

اَخبار نویس (ع-ف) مذکر- خبریں لکھنے والا۔ ایڈیٹر ؛

اَخبار نویسی (ع-ف) مؤنث- اخبار لکھنے کا فن ؛

اَخباری (ف) اخبار سے نسبت رکھنے والا ؛

اُخت- (اُخت) (ع) مؤنث- بہن ؛

اِختتام (اِخ-تِتام) (ع) مذکر- خاتمہ۔ آخر۔ انجام ؛

اَختر (اَخ-تَر) (ف) مذکر- (۱) انجم۔ تارا۔ ستارہ (۲) واجد علی شاہ بادشاہ کا تخلص۔ (۳) طالع (۴) جھنڈا۔ (۵) شگون۔ فال ؛

اَختر شماری (ف) مؤنث- تارے گننا۔ بے چینی سے رات کاٹنا۔ انتظار میں جاگنا۔ شغل تنہائی ؛

اَختر شناس (ف) مذکر- منجم- جوتشی- ستاروں کی چال کا علم رکھنے والا ؛

اِختراع (اِخ-تِراع) (ع) مذکر- ایجاد کرنا۔ طبیعت سے نئی بات پیدا کرنا۔ نئی چیز بنانا ؛

اختر بخت- یا- اختر بختا (ا) مذکر- اسباب

استر بستر - برتن بھانڈا - اوڑھنا بچھونا ؛

**اِختصار** (ا - خ - تِصا - ر) (ع) مذکر - کم کرنا - گھٹانا - خلاصہ - مختصر - چھانٹا ہوا ؛

**اِختصار نویس** (ع - ف) وہ شخص جو اشارات کی تحریر سمجھنے والا ہو ؛

**اِختصار نویسی** (ع - ف) مؤنث - انگریزی کی ایک تحریر جس میں پورے الفاظ کی جگہ چند اشارات ہوتے ہیں - اشارات کی تحریر ؛

**اِختصاص** (ا - خ - تِصا - ص) (ع) مذکر (۱) خصوصیت (۲) خصوصیت رکھنا - خاص کرنا ؛

**اِختلاج** (ا - خ - تِلا - ج) (ع) مذکر - پھڑکنا - دھڑکنا - بےچین ہونا - بیقرار ہونا - دل کا دھڑکنا ؛

**اِختلاجِ قلب** (ع) مذکر - دل کی دھڑکن - ہَولِ دل - ایک مرض کا نام ہے - جس میں دل بہت دھڑکتا ہے ؛

**اختلاط** (ا - خ - تِلا - ط) (ع) مذکر - (۱) آمیزش - (۲) محبت - دوستی - میل جول - ربط ضبط (۳) چھیڑ چھاڑ - گرم جوشی - بے تکلفی ؛

**اِختلاف** (ا - خ - تِلا - ف) (ع) مذکر - اِتفاق کی ضد (۱) خلاف ہونا - ناموافقت کرنا (۲) پھوٹ بگاڑ - اَن بَن (۳) فرق - تفاوت - تفریق - علم حساب میں رقوم کے اختلاف (تفریق) معلوم کرنے کو کہتے ہیں ؛

**اِختلال** (ا - خ - تِلا - ل) (ع) مذکر - خلل ڈالنا - خلل پڑنا ؛

**اِختلالِ حواس** - (ع) مذکر - حواس میں فتور آنا - بدحواسی

**اُختُو بختُو** (ا - خ - تُو - بَخ - تُو) (ا) مؤنث - لکڑی کی دو پتلیاں جنہیں پتلیوں کا تماشا کرنے والے لڑاتے ہیں ؛

**اَختہ** (ا - خ - تہ) دیکھو "آختہ" ؛

**اِختیار** (ا - خ - تیا - ر) (ع) مذکر - (۱) قابو - بس (۲) قبول - منظور (۳) حکومت - قدرت - (۴) امکان (۵) اجازت ؛

**اِختیارات** (ع) مذکر - اختیار کی جمع - حکومت - زور - مداخلت ؛

**اِختیاراتِ ابتدائی** (ع - ف) مذکر - ابتدائی سماعت کے اختیارات ؛

**اِختیاراتِ انفکاکِ رہن** (ع) مذکر - گرد توڑنے کے اختیارات ؛

**اِختیار بدستِ مختار** - (ف) مثل - حکومت حاکم کے ہاتھ ہے - قابو پانے والا جو چاہے سو کرے ؛

**اِختیاری** (ع) بس کی - قابو کی - امکان میں ؛

**اَختی گھوڑی** (ا) مؤنث - بازاری لوگ پھبتی کے طور پر اس عورت کو کہتے ہیں - جس کی چھاتیاں نہ ہوں ؛

**اَخذ** (اَخذ) (ع) مذکر - (۱) پکڑنا - لینا - حاصل کرنا - اختیار کرنا (۲) نتیجہ نکالنا ؛

**اَخذ کرنا** (۱) لینا - چننا - انتخاب کرنا - چھانٹنا - استنباط کرنا - پکڑ لینا ؛

**اِخراج** (ا - خ - را - ج) (ع) مذکر - (۱) نکاس (۲) شہر بدر کرنا - دُور کرنا - باہر کرنا - الگ کرنا (۳) گرانا (۴) صرف - خرچ ؛

**اِخراجات** - (ع) مذکر - خرچ کی جمع الجمع - زیادہ خرچ - مصارف ؛

**اَخروٹ** (ا - خ - رو - ٹ) (ا) مذکر - گردگاں - چہار مغز - جوز - مشہور میوہ ؛

**اُخروی** (ا - خ - رَ - وی) (ع - ف) اگلے جہان کے متعلق ؛

**اَخص** (اَخص) (ع) خالص کی تفضیل کُل - نہایت اعلےٰ - نہایت افضل ؛

**اَخضر** (ا - خ - ضَر) (ع) مذکر - (۱) سبز - ہرا - (۲) ایک بحیرہ کا نام ہے ؛

**اِخفا** (ا - خ - فا) (ع) مذکر - پوشیدہ کرنا - چھپانا ؛

**اخفائے تولد** (ع) مذکر - بچے کی لاش چپ چاپ دفن کر دینا ؛

**اَخفائے واردات** (ع) مذکر - واقعے کا چھپانا ؛

**اَخفش** (ا - خ - فش) (ع) مذکر - (۱) چُندھا - (۲) زمانۂ سلف کے ایک بہت بڑے نحوی کا لقب - جس کا نام ابو الحسن سعید تھا ؛

**اَخگر** (ا - خ - گر) (ف) مذکر - انگارہ - آگ کا ڈلا ؛

**اَخلاص** (ا - خ - لاص) (ع) مذکر - (۱) ربط ضبط - میل ملاپ - دوستی - محبت - (۲) قرآن مجید کی ایک سورت کا نام (۳) عبادتِ بے ریا - طاعتِ خالص ؛

**اِخلاص بڑھانا** - (ا) ربط زیادہ کرنا - محبت بڑھانا - میل جول بڑھانا - پیار اور محبت کو ترقی دینا ؛

**اِخلاص کرنا** (ف) دوستی کرنا۔ محبّت کرنا۔ ربط حاصل کرنا :

**اِخلاص مند** (ع) مذکّر۔ (۱) سچّا دوست۔ خیرخواہ دوست۔ یارِ صادق (۲) مؤنّث، سہیلی۔ بہنیلی۔ گوئیاں :

**اِخلاط** (اِخ۔ لاط) (ع) مذکّر۔ خلط کی جمع۔ خون۔ بلغم۔ سودا۔ صفرا۔ ان چار خلطوں سے خدا نے انسان کو بنایا ہے۔ اِن کی کمی و بیشی ہو جانے پر صحّت ٹھیک نہیں رہتی :

**اِخلاطِ فاسدہ** (ع) مذکّر۔ بگڑے ہوئے خلط :

**اَخلاق** (اَخ۔ لاق) (ع) مذکّر۔ خُلق کی جمع۔ (۱) خصائل۔ عادات (۲) انسانیّت۔ ملنساری۔ مروّت۔ (۳) وہ علم جس میں تہذیبِ نفس اور معاد و معاش وغیرہ کی بحث ہے :

**اَخلاقیّات** (ع) اخلاق کی جمع۔ علم الاخلاق۔ اصولِ اخلاق۔ وہ علم جس میں اخلاق انسان کے ربط و ضبط کے متعلق بحث کی گئی ہے :

**اِخوان** (اِخ۔ وان) (ع) مذکّر۔ اخ کی جمع (۱) بھائی۔ بھائی بند۔ عزیز۔ (۲) دوست :

**اِخوان الزّمان** (ع) مذکّر۔ ہم عہد۔ ہم عصر۔ معاصرین :

**اِخوان الشّیاطین** (ع) مذکّر۔ شریر اور بدمعاش لوگ :

**اِخوان الصّفا** (ع) مذکّر۔ (۱) اچھّے لوگ۔ پاک دل لوگ۔ (۲) بصرے کی علمی مجلس کا نام :

**اُخوّت**۔ (اُخُو۔ وَت) (ع) بھائی چارا۔ رابطہ۔ اتحاد :

**اَخیار** (اَخ۔ یار) (ع) مذکّر۔ خیر کی جمع۔ بھلے لوگ :

**اَخیافی** (اَخ۔ یا۔ فی) (ع) وہ بہن بھائی جن کے باپ الگ الگ ہوں اور ماں ایک ہو :

**اَخیر** (اَخیر) (ع) (۱) پچھلا۔ (۲) انتہائی۔ حد۔ (۳) تمام (۴) آخر کو۔ انجام کار (۵) قریب ختم (۶) کنارہ :

## ا - د

**اَد**۔ (ہ) دیکھو "ادھ" :

**اَدا** (اَدا) (ع) مؤنّث۔ (۱) بے باق (۲) پُورا کرنا۔ دے دینا۔ اُتار دینا۔ (۳) ناز و انداز (۴) اشارہ قرینہ (۵) طریقہ۔ ڈھنگ۔ (۶) عادت۔ رمز و اشارہ :

**اَدات** (اَدات) (ع) اوزار۔ کسی شے کے حاصل کرنے کے آلے :

**اَدا دکھانا** (ع) اندازِ معشوقانہ کے ساتھ ناز کرنا۔ نخرے دکھانا :

**اِدارات** (اِدا۔ رات) (ع) مذکّر۔ اِدارہ کی جمع :

**اِداراتِ قانونی** (ع) مذکّر۔ کسی قانون کے ماتحت قائم کی ہوئی مجلسیں :

**اِدارت** (اِدا۔ رَت) (ع) مؤنّث۔ ایڈیٹری۔ رسالہ۔ اخبار۔ کتاب وغیرہ مرتّب کرنا :

**اِدارہ**۔ (اِدا۔ رَہ) (ع) مذکّر (۱) نظام۔ ضبط (۲) محکمہ۔ دفتر :

**اِدارۂ قلمی** (ع۔ ف) مذکّر۔ محکمہ مال :

**اِدارۂ نظامی** (ع۔ ف) مذکّر۔ محکمہ فوج :

**اِدارے**۔ (ع) اِدارہ کی جمع :

**اُداس** (اُداس) (ہ) مذکّر۔ (۱) افسردہ۔ غمگین (۲) سُونا۔ بے رونق (۳) بیزار۔ آشفتہ خاطر (۴) کم کم۔ بجھی بجھی روشنی (۵) ہلکا۔ پھیکا (۶) شوخ کی ضد :

**اُداسا** (اُدا۔ سا) (ہ) مذکّر۔ آزادوں کی اپنی اصطلاح میں بوریے۔ بستر۔ اوڑھنے بچھونے کو کہتے ہیں :

**اُداسا کسنا** (ہ) بوریا بستر باندھنا۔ سفر کرنا۔ سامانِ سفر باندھنا۔ چلنے کا ارادہ کرنا :

**اُداسا کھینچنا** (ہ) یکسو ہونا۔ سب طرف سے قطع تعلّق کر کے ایک طرف دھیان لگانا :

**اُداسی**۔ (ہ) مؤنّث۔ (۱) غمی۔ پریشانی۔ (۲) بے رونقی۔ ویرانی (۳) فقیروں کے ایک فرقے کا نام جو بابا نانک صاحب کے بیٹے کے پیرو ہیں :

**اُداسی برسنا** } (ہ) (۱) غمی یا پریشانی ظاہر ہونا (۲)
**اُداسی چھانا** } بے رونقی کا اظہار :

**اَدا شناس** } (ف) مذکّر۔ ایما اور اشارے یا قرینے
**اَدا فہم** } سے بات تاڑ لینے والا۔ اشاروں کو سمجھنے والا :

**اَداکار** (ع۔ ف) مذکّر۔ مؤنّث۔ ایکٹر۔ ایکٹرس :

**اَداکاری** (ع۔ ف) مؤنّث۔ ایکٹری۔ ایکٹنگ :

**اَدا کرنا** (ہ) (۱) بیباق کرنا۔ چکانا۔ بجا لانا (۳) عمل میں لانا (۴) لکھنا (۵) کہنا (۶) پڑھنا (۷) حرکاتِ معشوقانہ کرنا (۸) اُٹھانا (۹) قرآن قراءت کے مطابق پڑھنا۔ مخارج سے حروف نکالنا :

اَدام (اَ دَام) (ع) ہمیشہ رکھے۔ ہمیشہ زندہ رہے ۔

اَدام اللہ (ع) خدا ہمیشہ رکھے۔ خدا ہمیشہ زندہ رکھے ۔

اَدام اللہ فیوضہم (ع) خدا اُن کے فیض کو ہمیشہ رکھے ۔

اُداہٹ (اُ دا ۔ ہٹ) (ا) مؤنث ۔ اودا پن ۔ بینگنی رنگ ۔

اَدائی (ع ۔ ف) مؤنث ۔ قرض یا رقم وغیرہ ادا کرنا ۔

ادائے شہادت (ع) مذکر۔ گواہی دینے کا کام ۔

ادائے لگان (ع ۔ ا) مذکر۔ لگان ادا کرنا۔ لگان وہ ہے جو زمیندار اپنی اسامیوں سے وصول کرتا ہے ۔

ادائے مال گزاری (ع ۔ ف) مذکر۔ مال گزاری ادا کرنا۔ مال گزاری وہ ہے جو سرکار زمینداروں سے وصول کرتی ہے ۔

اَدب (اَ دَب) (ع) مذکر۔ (۱) ہر چیز کی حد کو نگاہ رکھنا (۲) نظر مراتب ۔ لحاظ (۳) تہذیب ۔ شائستگی ۔ (۴) علم زبان جس میں نحو ۔ لغت ۔ عروض ۔ ناظم ۔ معانی اور بیان وغیرہ داخل ہیں ۔ (۵) حیا ۔ شرم ۔ لاج (۶) تعظیم و تکریم ۔

اُدبا (اُ دَبا) (ع) مذکر۔ ادیب کی جمع ۔ ادب جاننے یا سکھانے والے ۔

اِدبار (اِد ۔ بار) (ع) مذکر۔ (۱) لغوی معنی پیٹھ دکھانا (۲) اصطلاحات کا منہ موڑنا (۳) نحوست (۴) ہزیمت ۔ شکست (۵) تنزل ۔ مفلسی ۔ ناداری ۔ فلاکت ۔ افلاس ۔ نکبت ۔ اقبال کی ضد ۔

ادب آموز (ف) مذکر۔ ادیب ۔ ادب سکھانے والا ۔

اَدبدا (اَ دَبدا) ادبدانا کا امر ۔

اَدبدا کر (ہ) (۱) خواہ مخواہ ۔ ضرور ۔ (۲) ضد سے شرارت سے ۔

اَدب العالی (ع) مذکر۔ اعلیٰ علم ادب ۔

اَدب سکھ (ع) ادب دینا ۔ تہذیب کی تعلیم دینا ۔ شائستہ کرنا ۔

اِدخال (اِد ۔ خال) (ع) (۱) داخل کرنا (۲) داخل کرانا ۔ رجسٹر میں درج کرانا ۔

اِدرار (اِد ۔ رار) (ع) مذکر۔ (۱) جاری ہونا (۲) نیز بانی ۔ برسنا ۔ (۳) پیشاب کھل کر آنا (۴) مطلق پیشاب ۔

اِدراک (اِد ۔ راک) (ع) مذکر۔ دریافت کرنا ۔ عقل ۔ فہم ۔ سمجھ ۔

اَدرسا (اَد ۔ رسا) (ہ) مذکر۔ ایک قسم کا سوتی سفید اور باریک کپڑا ۔

ادرک (اَد ۔ رک) (ف) مؤنث ۔ ایک قسم کی خوشبودار جڑ جو خشک ہو جانے پر سونٹھ کہلاتی ہے ۔ زنجبیل ۔ ہری سونٹھ ۔

اَدرک کا لچھا (ا) باریک کی ہوئی ادرک ۔

اَدرکی (ا) ایک قسم کی مٹھائی ۔ ادرک کا مربا ۔

اِدریس (اِد ۔ ریس) (ع) مذکر۔ اخنوخ پیغمبر کا نام درس و تدریس میں زیادہ مشغول رہنے کے باعث ادریس ہو گئے ۔ جو زندہ بہشت میں داخل ہوئے ۔

اُدڑ گُدڑ ۔ اُدڑا ۔ گُدڑا (اُ دڑ ۔ گُدڑ ۔ اُدڑا ۔ گُدڑا) (ہ) مذکر۔ (۱) پھٹے پرانے کپڑے ۔ چیتھڑے (۲) وہ شخص جس نے پھٹے پرانے کپڑے پہن رکھے ہوں ۔

اُدڑ گُدڑ سووے ۔ مرجاد والا روئے (ہ) مثل ۔ غریب مزے سے سوتا ہے ۔ امیر کو نیند نہیں آتی ۔

اِدّعا (اِد ۔ دِعا) (ع) مذکر۔ دعوے کرنا ۔ خواہش کرنا ۔ بے دلیل بات کہنا ۔ اپنی طرف ایسی بات منسوب کرنا جو واقعی نہ ہو ۔

اِدّعائے مالکیت (ع) مذکر۔ مالکیت کا جھوٹا دعوے کرنا ۔

اَدعیہ (اَد ۔ عیہ) (ع) دُعا کی جمع ۔ دعائیں ۔

اَدعیۂ ماثورہ (ع) مؤنث ۔ وہ دعائیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہیں ۔

اِدغام (اِد ۔ غام) (ع) مذکر۔ (۱) ایک جنس کے دو حرفوں کو آپس میں ملا دینا (۲) ایک صنعت کا نام ۔

اَدَق (اَ دَق) (ع) نہایت دقیق ۔ نہایت مشکل ۔ کٹھن ۔ دوبھر ۔ سخت ۔

اَدَقچہ (اَ دَق ۔ چہ) (ت) مذکر۔ کارچوبی ۔ سفید حاشیہ کی چادر ۔ جو توشک کے نیچے بچھائی جاتی ہے ۔

اَدگدرا (اَد ۔ گد ۔ را) (ہ) صفت ۔ نیم پختہ ۔ آدھا پکا ۔ آدھا کچا ۔

اَدلا (اَد ۔ لا) (ع) عضلہ کا معرب ۔ بڑے بڑے حلال جانوروں کی ٹانگ کا بے ریشہ گوشت ۔

اَدلا بدلا ۔ اَدل بدل (ہ) مذکر۔ (۱) ادلی بدلی (۲)

مؤنث۔ (۱) عوض معاوضہ۔ ایک چیز دے کر اُس کے عوض دوسری لینا۔ الٹ پھیر کرنا (۲) تغیر و تبدل۔

**اَدل بَدل کرنا / اَدلی بَدلی کرنا** (ہ) (۱) تغیر و تبدل کرنا (۲) اُلٹ پھیر کرنا (۳) تبادلہ کرنا۔ ایک چیز کے عوض دوسری چیز بیچنا۔

**اَدلے کا بدلہ** (ہ) مثل۔ جیسا کام کوئی کرے۔ ویسا ہی اُس کے ساتھ کیا جائے۔ نیکی کے بدلے نیکی۔ بدی کے بدلے بدی۔ جیسے کو تیسا۔ چور کے گھر ورہ آکے بیٹھے ناطہ

**اُدم** (اُد۔ دَم) (ہ) مذکر۔ محنت۔ کوشش۔

**اُدم سے دلدّر گھٹے** (ہ) مثل۔ محنت اور کوشش سے نحوست دور ہو جاتی ہے۔

**ادنیٰ** (اَد۔ نا) (ع) مذکر۔ اعلیٰ کی ضد۔ (۱) کمینہ چھوٹے درجے کا۔ ہیچ۔ کم قدر۔ خفیف۔ تھوڑا۔ کنگال۔ مفلس۔ غریب۔

**اَدوار** (ع) مذکر۔ دَور کی جمع۔ (۱) زمانے۔ عرصے۔ مدتیں (۲) چکر۔

**اَدوان / اَدوائن** (اُد۔ وان)، (اُد۔ وائن) (ہ) مؤنث وہ رسی جو پلنگ کے کسنے اور چست رکھنے کے لئے پائنتی کی طرف لگائی جاتی ہے۔

**اَدوِیات** (اَد۔ وِیات) (ع) مؤنث۔ دوا کی جمع الجمع۔

**اَدوِیہ** (اَد۔ وِیَہ) (ع) مؤنث۔ دوا کی جمع۔ دوائیں۔ دارو۔

**اَدھ** (اَدھ) (ہ) آدھا کا مخفف۔ الفاظ کے شروع میں آتا ہے۔ اکیلا نہیں آتا۔

**اَدھا** (اَدھ۔ دھا) (ہ) مذکر۔ کسی مقدار یا تعداد معینہ کا نصف۔ بوتل کا نصف (۲) لڑکوں کے ایک کھیل کا نام (۳) طبلہ اور پکھاوج کی ایک تال کا نام۔

**اَدھار** (اَدھار) (ہ) مذکر۔ خوراک۔ اتنی غذا جس سے بھوک جاتی رہے۔ مگر سیری نہ ہو۔

**اُدھار** (اُدھار) (ہ) مذکر۔ نقد کی ضد۔ قرض۔ دام۔

**اُدھار دیجئے دشمن کیجئے** (ہ) قرض (اُدھار) دینا دوست کو دشمن بناتا ہے۔

**اُدھار کھانا پھوس سے تاپنا برابر ہے** (ہ) مثل۔ جیسے پھوس جلد جل کر راکھ ہو جاتا ہے۔ ایسے اُدھار کا پیسہ جلد ختم ہو جاتا ہے۔ اُدھار لینے والا کبھی مطمئن اور خوش حال نہیں رہ سکتا۔

**اُدھار کھائے بیٹھے ہیں / اُدھار کھائے ہوتے ہیں** (ہ) تُلے بیٹھے ہیں۔ ہمہ تن مستعد ہیں۔ تیار ہیں۔

**اُدھار کی کیا مال ہری ہے۔** (ہ)، (۱) نقد پاس نہ سہی۔ قرض تو ملیگا۔ (۲) اُدھار تو کہیں نہ کہیں سے مل ہی جائیگا۔

**اَدھر** (اَدھر) (ہ) صفت۔ بے سہارے۔ یا دھر نہ اُدھر۔ معلق۔ بین بین۔

**اِدھر** (اِدھر) (ہ) (۱) یہاں۔ پاس (۲) اِس طرف۔ اِس سمت۔

**اُدھر** (اُدھر) (ہ) (۱) اُن کا۔ اُس کا۔ (۲) اُس طرف۔ اُس جانب۔

**اِدھر اُدھر۔** (ہ) (۱) اِس طرف اُس طرف۔ (۲) آس پاس۔ اِردگرد۔ چاروں طرف۔ (۳) بے ترتیب۔ اَلیبی دِلیبی۔ (۴) دونوں طرف۔ دائیں بائیں۔ (۵) پراگندہ۔ منتشر۔ تتر بتر۔ (۶) جگہ جگہ۔ ہر جگہ۔

**اِدھر اُدھر کی باتیں** (ہ) محاورہ۔ فضول اور بیکار باتیں۔ بے نتیجہ کام۔

**اِدھر چلنا۔** (ہ) (۱) اِس طرح چلنا کہ پاؤں زمین پر نہ لگیں۔ (۲) اِترا کر چلنا۔

**اِدھر سے اُدھر۔ اُدھر سے اِدھر** (ہ) ایک جگہ نچلا نہ بیٹھنا۔ ایک کام کو استقلال سے نہ کرنا۔

**اِدھر سے اُدھر کر دینا** (ہ) محاورہ۔ غائب کر دینا۔ اُڑا دینا۔ چرا لینا۔

**اِدھر قبلہ اُدھر قطب۔ بی خدیجہ سو وے کدھر** (ہ) مثل۔ کوئی بات کرتے نہیں بنتی۔ یوں بھی مشکل ووں بھی مشکل۔

**اِدھر کاٹے اُدھر پلٹ جائے** (ہ) مثل۔ آزار پہنچا کر صاف مکر جانا۔ نقصان پہنچا کر انکار کر جانا۔ سانپ کی طرح کاٹتے ہی پلٹ جانا۔

**اِدھر گنواں اُدھر کھائی۔** (ہ) مثل۔ ہر طرح نقصان ہے۔ ہر صورت سے مشکل ہے۔ کچھ کرتے بن نہیں پڑتی۔ فریقین سے تعلق ہے۔

**اِدھر کی اُدھر لگانا۔** (ہ) چغلخوری کرنا۔ یہاں کی

بات وہاں اور وہاں کی یہاں آکر کہنا۔ دشمنی ڈلوانا۔ رنج پیدا کرنا۔ یہاں کی برائی وہاں۔ وہاں کی برائی یہاں کہنا ؛

**اِدھر کی دُنیا اُدھر ہو جانا** ۔ (ف) زمانے کا درہم برہم ہو جانا۔ عالم کا تہ و بالا ہو جانا ؛

**اِدھر کی نہ اُدھر کی یہ بلا کدھر کی** (ک) مثل۔ ناقابل۔ جو کسی قابل نہ ہو۔ جسے کوئی نہ پوچھے ؛

**اِدھر کے نہ اُدھر کے** ۔ (ک) محاورہ۔ کسی طرف کے نہیں۔ کسی شمار میں نہیں ؛

**اِدھر یا اُدھر ہونا** ۔ (ف) بیمار کو صحت ہو جانا یا مر جانا۔ یکسوئی ہونا۔ جھگڑا چکنا ؛

**اُدھر ہی اُدھر** ۔ (ک) باہر ہی باہر۔ اُوپر ہی اُوپر۔ بالا بالا ؛

**اُدھڑنا** (اُدھڑ۔ نا) (ف) (۱) سیون کھلنا۔ ٹانکے ٹوٹنا (۲) کھال اُدھڑ جانا۔ بدن سے پوست جُدا ہونا (۳) تباہ اور زیر بار ہونا ؛

**اِدھ سیرا** (ف) مذکر۔ آدھ سیر کے وزن کا باٹ ؛

**اُدھ پکا** (ف) مذکر۔ آدھا پکا ہوا پھل ؛

**اُدھ کچلا** ۔ (ف) مذکر۔ نیم کوفتہ۔ آدھا کوٹا ہوا۔ موٹا کوٹا ہوا۔ سفوف ؛

**اُدھ گلا** (ف) مذکر۔ آدھا گلا ہوا۔ نیم پختہ ؛

**اُدھل** ۔ (اُدھل) (ف) اُدھلنا کا امر ؛

**اُدھل جانا** ۔ (ف) (۱) آوارہ اور خراب ہو جانا (۲) جوش مستی میں آپ سے باہر ہونا ؛

**اَدھم** (اَدھم) (ع) مذکر۔ (۱) ایک بادشاہ کا نام ہے۔ جو ابراہیم بلخی کے باپ تھے۔ اور یہ اسی مناسبت سے ابراہیم ادھم مشہور ہیں۔ (۲) سیاہ رنگ کا گھوڑا۔ مشکی گھوڑا ؛

**اُودھم** (اُودھم۔ دھم) (ف) مؤنث۔ شور و غل۔ ہنگامہ ؛

**اُودھم مچانا** ۔ (ف) شور و غل مچانا۔ ہنگامہ برپا کرنا۔ چیخ پکار کرنا ؛

**اُدھ مُوا** ۔ (ف) مذکر۔ (۱) نیم جان۔ (۲) پژمردہ۔ مرجھایا ہوا۔ (۳) نہایت دُبلا۔ کمزور۔ ضعیف۔ ناتواں ؛

**اُدھن** (اُدھَن) (ف) مذکر۔ (۱) وہ پانی جو چاول یا کھچڑی پکانے کے لئے جوش کیا جاتا ہے۔ کھولتا ہوا پانی ؛

**اَدھن** (اَدھَن) (ف) (۱) مفلس۔ کنگال۔ غریب (۲) مذکر۔ مفلس آدمی وغیرہ ؛

**اَدھنا** ۔ (اَدھ۔ نا) مذکر۔ دو پیسے کا سکہ۔ ٹکا۔ چھدام پائی ؛

**اَدھواڑ** (اَدھ۔ واڑ) (ف) بیچوں بیچ۔ جہاں سے کوئی چیز آدھوں آدھ ہو۔ درمیان۔ اوسط۔ نصفا نصف ؛

**اَدھوتر** ۔ (اَدھو۔ تر) (ف) مذکر۔ ایک قسم کا سوتی دیسی کپڑا۔ دھوتر ؛

**اَدھورا** (اَدھُورا) (ف) ناتمام۔ نامکمل۔ ناکارہ۔ ناقص ؛

**اَدھوڑی** (اَدھو۔ ڑی) (ف) مؤنث۔ موٹا کچا چمڑا۔ گائے بھینس کا چمڑا جسے پنجابی میں دھوڑی کہتے ہیں ؛

**اَدھوڑی تاننا** ۔ (ف) اتنا کھانا کہ پیٹ خوب تن جائے۔ اور سانس پیٹ میں نہ سمائے ؛

**اَدّھی** (اَدھ۔ دھی) (ف) مؤنث۔ (۱) پیسے کا آٹھواں حصّہ۔ (۲) ایک قسم کا نہایت عمدہ باریک اور سفید سوتی کپڑا ؛

**اَدّھی پر اَدّھی پر جان دینا** ۔ بڑا کنجوس ہونا۔ کمال بخل کرنا ؛

**اَدّھی اَدّھی کا حساب** ۔ ذرا ذرا سی چیز کا حساب ؛

**اَدھیانا** (اَدھ۔ یا۔ نا) (ف) دو برابر حصّے کرنا۔ آدھوں آدھ کرنا۔ نصفا نصف کرنا ؛

**اَدھیراج** (اَدھی۔ راج) (ف) مذکر۔ راجاؤں کا راجہ۔ مہاراجہ ؛

**اَدھیڑ** (اَدھیڑ) (ف) درمیانہ عمر کا۔ نہ جوان نہ بوڑھا۔ جس کی عمر جوانی اور بڑھاپے کے درمیان ہو ؛

**اُدھیڑ** (اُدھیڑ) (ف) اُدھیڑنا کا امر ؛

**اُدھیڑ بُن** (اُدھیڑ۔ بُن) (ف) مؤنث۔ سوچ بچار۔ غور و فکر۔ منصوبہ ؛

**اُدھیڑنا** ۔ (ف) (۱) سیون کھولنا۔ ٹانکے توڑنا۔ (۲) چھت کا اُکھاڑنا۔ (۳) پر نوچنا۔ کھال کھینچنا۔ (۴) مارنا۔ (۵) راز فاش کرنا۔ عیب ظاہر کرنا ؛

**اَدّھی کی چوں چوں** (ف) چوں چوں لڑکوں کا ایک کھلونا ہے۔ جو دمڑی اَدّھی کو بکتا ہے ؛

**اَدّھی کی ہانڈی بھی ٹھونک بجا کر لیتے ہیں** ۔ (ف) مثل۔ سمجھ دار آدمی ہر چیز دیکھ بھال کر

لیتا ہے۔ ہر کام سوچ سمجھ کا محتاج ہے ؛

**اُدھی کے نون کو جاؤں۔ لاؤ میری پالکی۔** اِس شیخی خورے کی نسبت بولتے ہیں۔ جسے نئی نئی دولت ملی ہو۔ اور وہ کسی چیز کو موقع بے موقع استعمال کر کے چھچھورا پن دکھائے ؛

**اُدھی کے واسطے پیسے کا تیل جلانا۔** بے وقوفی سے تھوڑے سے فائدے کے لئے بہت نقصان اُٹھانا ؛

**اُدھیلا** (اُدِھے۔لَا) (ہ) مذکّر۔ آدھا پیسہ۔ دھیلا۔ پائی ؛

**اُدھیلا نہ دے ادھیلی دے** (ہ) مثل۔ تھوڑے خرچ میں جو شخص کنجوسی کرتا ہے۔ اُس کا زیادہ نقصان ہو جاتا ہے۔ جو خوشی سے دھیلا نہ دے۔ اُسے زبردستی اٹھنی دینی پڑتی ہے ؛

**اُدھیلی** (اُدِھے۔لِی) (ہ) مؤنّث۔ آدھا روپیہ ۸ ر۔ آٹھ آنے ؛

**اِدِھین** (ہ) مذکّر (۱) فرمانبردار۔ مطیع (۲) ملازم ؛

**اَدِیب** (ع) مذکّر۔ (۱) علمِ ادب جاننے والا۔ زبان دان۔ (۲) ادب سکھانے والا۔ اتالیق ؛

**اَدِیم** (اَدِیْم) (ع) مذکّر۔ (۱) خوشبودار چمڑا جو عرب میں تیار کیا جاتا ہے (۲) سطحِ زمین یا آسمان ؛

**اَدیم یمنی** (ع-ف) مذکّر۔ یمن کا خوشبودار دھاری والا چمڑا ؛

## ا - ڈ

**اَڈّا** (اَڈْ۔ڈَا) (ہ) مذکّر۔ (۱) لکڑی۔ نَیل یا لوہے کی بیٹھک جو پالتو چڑیوں کے بیٹھنے کو بنائی جاتی ہے (۲) جالی کاڑھنے اور کارچوبی کام بنانے کا چوکھٹا۔ (۳) وہ مقام جہاں کرائے کے ڈولے۔ تانگے۔ ٹمٹمیں وغیرہ کھڑی رہتی ہیں۔ (۴) گوٹے کناری کے تھان کی مقدار (۵) چکلا۔ آوارہ عورتوں کی بدکاری کی مقرّرہ جگہ (۶) وہ تپائی جس پر بیٹھ کر کپڑا بُنا جاتا ہے۔ (۷) ٹھہرنے کی جگہ ؛

**اڈمِشن** (اَڈْ۔مِشَن) (انگ) (ADMISSION) مؤنّث۔ اجازت۔ پروانگی۔ داخلہ ؛

**اڈمنسٹریشن** (اَڈْ۔مِنِس۔ٹرِے۔شَن) (انگ) (ADMINISTRATION) مذکّر۔ انتظام حکومت ؛

**اُڈّو۔ اُڈّو** (اُڈْ۔ڈُو۔اُڈْ۔ڈُو) (ہ) مؤنّث۔ آوارہ پھرنے والی عورت ؛

**اُڈّو اُڈّو ہونا** (ہ) مذکّر۔ محاورہ۔ بدنام ہونا۔ رُسوا ہونا۔ نکّو ہونا۔ نگاہوں سے گر جانا۔ انگشت نما ہونا ؛

**اَڈّی** (اَڈْ۔ڈِی) (ہ) مؤنّث۔ جُوتے کا پچھلا حصّہ ؛

**اَڈیٹر۔** دیکھو "ایڈیٹر" ؛

**اَڈیشن۔** دیکھو "ایڈیشن" ؛

**اَڈیشنل۔** دیکھو "ایڈیشنل" ؛

## ا - ذ

**اذان** (اَذَان) (ع) مؤنّث (۱) لغوی معنی آگاہ کرنا۔ کان میں خبر پہنچانا (۲) اصطلاحاً بانگِ نماز۔ نماز کے لئے بُلانا ؛

**اذان دینا** } (ذ) بانگ دینا۔ مگر اذان اُس آواز
**اذان کہنا** } یا اُن کلمات کو کہتے ہیں۔ جو نماز کے بُلاوے کے لئے مخصوص ہیں ؛

**اُذبک** (اُذْ۔بَک) (ت) مذکّر۔ (۱) تاتاری ترکوں کے ایک قبیلہ کا نام (۲) اصطلاحاً احمق۔ بیوقوف (۳) زیادہ کمیا ؛

**اِذعان** (اِذْ۔عَان) (ع) مذکّر۔ یقین کرنا۔ اعتبار کرنا۔ بھروسہ کرنا ؛

**اَذفر** (اَذْ۔فَر) (ع) مذکّر۔ خالص اور ہر وہ چیز جس کی بُو تیز ہو۔ جیسے مُشک اذفر ؛

**اَذکار** (اَذْ۔کَار) (ع) مذکّر۔ جمع ذِکر کی (۱) بیانات۔ قصّے۔ کہانیاں۔ (۲) وعظ (۳) وِرد۔ وظیفے ؛

**اِذکار** (اِذْ۔کَار) مذکّر۔ (۱) حمد کرنا۔ تسبیح پڑھنا (۲) یاد دلانا۔ اطاعت کی ہدایت کرنا ؛

**اَذکیا** (اَذْ۔کِیَا) (ع) مذکّر۔ ذکی کی جمع۔ ذہین اور ہوشیار لوگ ؛

**اِذن** (اِذْن) (ع) اجازت۔ حکم۔ آگیا۔ فرمان ؛

**اِذنِ عام** (ع) مذکّر۔ (۱) عام اِجازت۔ سب کو آنے جانے کی اجازت۔ کسی کو روک ٹوک نہ کرنا ؛

**اَذہان** (اَذْ۔ہَان) (ع) مذکّر۔ ذہن کی جمع۔ عقل۔ سمجھ۔ ادراک۔ لیاقت ؛

اَذیت (اَذِی-یَت) (ع) مؤنّث- تکلیف- دُکھ- ایذا- نقصان ؏

# ا - ر

اَر (اَر) (۱) مذکّر- (۱) ایک قسم کی بہت ہلکی لکڑی ہوتی ہے۔ جس سے اکثر صندوق اور تلوار کے میان وغیرہ بنائے جاتے ہیں (۲) ف- اگر ؏

اَرارا کے بیٹھ جانا- ارارا کے گر پڑنا- دفعتہً گر پڑنا- کسی درخت یا چھت کا بیٹھ جانا- عمارت کا دفعتہً اس طرح گر جانا کہ اس سے بڑی آواز آئے ؏

اَرابہ (اَرا-بَہ) (ف) مذکّر- بیل گاڑی- چھکڑا- رہڑو- سامان لادنے کی گاڑی ؏

اِرادت (اِرا-دَت) (ع) مؤنّث- اعتقاد- یقین ؏

اِرادت مند (ع-ف) معتقد- اعتقاد رکھنے والا ؏

اِرادت مندی (ع-ف) مؤنّث- اعتقاد ؏

اِرادہ (اِرا-دَہ) (ع) مذکّر- عزم- قصد- نیّت- خواہش- منصوبہ- منشا ؏

اِرادہ باندھنا- (ع) قصد کرنا- آہنگ کرنا- ٹھاننا ؏

اِرادی (اِرا-دِی) (ف) اختیاری ؏

اِرادے (اِرا-دے) (۱) اِرادہ کی جمع ؏

اَراذِل (اَرا-ذِل) (ع) مذکّر- ارذل کی جمع- کمینے- کم ذات- نیچ- اوچھے ؏

اراراط (اَرا-راط) (۱) مذکّر- آرمینیا میں ایک پہاڑ کا نام- کہتے ہیں- کہ حضرت نوحؑ کی کشتی اسی پہاڑ پر آکر ٹھہری تھی ؏

اراروٹ (اَرا-رُوٹ) (ٹھیٹر) (انگ) ایروروٹ (ARROWROOT) مذکّر- ایک قسم کی غذا جو ہندوستان میں ایک درخت کی جڑ سے حاصل ہوتی اور بچوں اور مریضوں کو پانی یا دودھ کے ساتھ دی جاتی ہے ؏

اَراضی (اَرا-ضِی) (ع) مؤنّث- ارض کی جمع- زمین- دھرتی- زمینِ کاشت- کھیت ؏

اراضی افتادہ- (ع-ف) مؤنّث- غیر آباد زمین

اراضی بندوبستی (ع-ف) مؤنّث- وہ زمین جس کا بندوبست کیا گیا ہو ؏

اَراضی جلکر (ع-ہ) مؤنّث- وہ زمین جس میں بارش کا پانی اُس کی آبپاشی کے لئے جمع کیا جاتا ہے ؏

اَراضی خالصہ (ع) مؤنّث- خالص- سرکاری زمین ؏

اَراضی دریا بر آمد (ع-ف) مؤنّث- دریا کے سبب بنی ہوئی زمین ؏

اَراضی دریا بُرد (ع-ف) مؤنّث- جو زمین دریا کی طغیانی سے ڈوب گئی ہو ؏

اَراضی سکنی (ع-ف) مؤنّث- وہ زمین جس پر مکانات بنائے جاتے ہیں ؏

اَراضی شاملات یا شاملاتی (ع-ف) مؤنّث- مشترکہ زمین جو تقسیم نہ ہوئی ہو ؏

اَراضی شور (ع-ف) مؤنّث- ناقابل کاشت یا کلر زمین ؏

اَراضی لاخراج (ع) مؤنّث- وہ زمین جس کا لگان معاف ہو ؏

اَراضی معافی (ع) مؤنّث- وہ زمین جس کی مال گزاری معاف ہو ؏

اَراضی منضبط (ع) مؤنّث- وہ زمین جو ضبط ہو گئی ہو ؏

اَراضی نو تردّد- (ع) مؤنّث- نئی کاشت کی ہوئی زمین ؏

اَراضی وقف (ع) مؤنّث- وہ زمین جو کسی کی ملکیت نہ ہو- اور مسجد- مندر وغیرہ کے لئے چھوڑی گئی ہو ؏

اَراضیات (اَرا-ضِیات) (ع) مؤنّث- علم طبقات- کرۂ ارض- علم ترکیب زمین- وہ علم جو زمین اور اُس کی ہیئت مجموعی کے متعلق ہے ؏

اراکین (اَرا-کِین) (ع) مذکّر- رُکن کی جمع الجمع (۱) کھمبے- اڑواڑیں (۲) بادشاہت یا ریاست کے کام کرنے والے منتظم- بندوبست کرنے والے- اُمرا- وزرا ؏

اَرب (اَرَب) (ہ) مذکّر- سو کروڑ ؏

اَرب کھرب (ہ) مجازاً- بے اندازہ- بے شمار- سو ارب کا ایک کھرب ہوتا ہے ؏

اَرباب (اَر-باب) (ع) مذکّر- (۱) رب کی جمع- صاحب- مالک- والی (۲) دوست (۳) پالنے والے ؏

ارباب سخن (ف) مذکّر- شاعر- ناظم ؏

ارباب عدالت (ع) مذکّر- عدالت کے عہدہ دار ؏

ارباب عشرت (ف) مذکّر- محفل عشرت کے شریک-

ناچ رنگ دیکھنے والے۔ ہم صحبت۔ جلیس ۔
**ارباب نشاط** (ف) مذکر۔ ناچنے گانے والے ۔
**اُرْبَسی** (اُر۔ بَسی) (ہ) مؤنث (۱) راجہ اندر کے دربار کی ایک پری (۲) بھوت پریت۔ سایہ (۳) چمک دمک۔ روشنی (۴) چھاتی پر پہننے کا ایک زیور ۔
**اَرْبع** (اَر۔ بع) (ع) چار ۔
**اربع جیوں کا تیوں، کنبہ بیٹھا کیوں** (ہ) مثل۔ اپنی بیوقوفی سے اپنا گھر برباد کرنا اور پھر قائل نہ ہونا ۔
**اربع عناصر** (ع) مذکر۔ چار عنصر۔ آتش۔ باد۔ آب۔ خاک۔ یعنی آگ۔ ہوا۔ پانی۔ مٹی۔ کل اجسام کی انہی سے ترکیب ہوئی ہے ۔
**اربعہ متناسبہ** (ع) مذکر۔ حساب کا ایک قاعدہ ہے جس میں تین عدد معلوم کے ذریعے سے چوتھا نامعلوم عدد دریافت کیا جاتا ہے ۔
**اَرْبعین** (اَر۔ بعِین) (ع) (۱) چالیس (۲) چالیس دن (۳) چلہ (۴) چالیس حدیثوں کے مجموعے جو مختلف لوگوں نے یکجا جمع کئے ہیں ۔
**اِرْتباط** (اِر۔ تِباط) (ع) مذکر۔ (۱) ربط۔ تعلق۔ واسطہ۔ میل جول۔ دوستی۔ (۲) محبت ۔
**اِرْتحال** (اِر۔ تِحال) (ع) مذکر۔ رحلت کرنا۔ مرجانا ۔
**اِرْتداد** (اِر۔ تِداد) (ع) مذکر۔ پھر جانا۔ مرتد ہونا۔ اسلام چھوڑنا ۔
**اِرْتعاش** (اِر۔ تِعاش) (ع) مذکر۔ کانپنا۔ رعشہ ۔
**اِرْتسام** (اِر۔ تِسام) (ع) مذکر۔ نقش کرنا ۔
**اِرْتفاع** (اِر۔ تِفاع) (ع) مذکر۔ اونچان۔ بلندی۔ اُبھار ۔
**اِرْتقا** (اِر۔ تِقا) (ع) مذکر۔ (۱) اصول ترقی۔ مادہ و موجودات۔ بتدریج ترقی کرنا۔ نمود۔ انکشاف (۲) فوج یا جنگی جہازوں کی باقاعدہ حرکت ۔
**اِرْتکاب** (اِر۔ تِکاب) (ع) مذکر۔ اختیار کرنا۔ عمل کرنا۔ گناہ یا جرم کرنا ۔
**ارتکاب جرم** (ع) مذکر۔ جرم کرنا ۔
**اَرْتھ** (اَر۔ تھ) (ہ) مذکر۔ (۱) معنی۔ بیان۔ ترجمہ (۲) نیت۔ ارادہ۔ مطلب ۔
**ارتھمیٹک** (اَر۔ تھ۔ مے۔ ٹک) انگ (ARITH-METIC) مذکر۔ (۱) علم حساب کی کتاب (۲) علم حساب ۔
**اَرْتھی** (اَر۔ تھی) (ہ) مؤنث۔ (۱) ہندوؤں کا جنازہ (۲) مردہ اٹھانے کے لئے بانس کی ایک سیڑھی سی ۔
**ارتھی نکلے** (ہ) محاورہ۔ جنازہ نکلے۔ لاش نکلے۔ مرجائے۔ (کوسنا ہے) ۔
**اِرْث** (اِرْث) (ع) مؤنث۔ میراث۔ ترکہ۔ وہ مال جو کسی کے مرنے کے بعد اُس کے وارث کو ملے ۔
**اَرْج** (اَرْج) (ف) مؤنث۔ قدر۔ قیمت۔ جوہر۔ لیاقت۔ شان و شوکت۔ مرتبہ۔ عزت ۔
**اَرْجمند** (اَر۔ جُمند) (ف) مذکر۔ قدر و قیمت والا۔ ذی مرتبہ۔ بلند رتبہ۔ عزت والا ۔
**اِرْجاع** (اِر۔ جاع) مذکر۔ دائر کرنا۔ رجوع کرنا ۔
**ارجاع نالش** (ع۔ف) مذکر۔ نالش دائر کرنا ۔
**اَرْجل** (اَر۔ جَل) (ع) مذکر۔ وہ گھوڑا جس کا ایک پاؤں سفید اور تین اور رنگ کے ہوں۔ یہ منحوس سمجھا جاتا ہے ۔
**اَرْجن** (اَر۔ جُن) (ہ) تیر انداز۔ ایک پہلوان کا نام جو پانچ پانڈوؤں میں سے ایک تھا۔ کرشن جی کا پھپھیرا بھائی اور بہنوئی ۔
**اَرْجنٹ** (اَر۔ جنٹ) انگ (URGENT) ضروری۔ فوری ۔
**اَرْحام** (اَر۔ حام) (ع) مذکر۔ رحم کی جگہ۔ (۱) بچہ دان۔ کوکھ (۲) مادری رشتہ دار (۳) وہ بھائی بہن جن کی ماں ایک اور باپ مختلف ہوں ۔
**اَرْحم** (اَر۔ حَم) (ع) مذکر۔ زیادہ رحم کرنے والا۔ بہت مہربانی کرنے والا۔ رحیم۔ رحمان
**ارحم الرّاحمین** (ع) مذکر۔ رحیموں میں سب سے زیادہ رحم کرنے والا۔ خدا ۔
**اُرد۔ اُڑد** (اُرْد۔ اُڑْد) (ہ) مذکر۔ ماش۔ مشہور غلّے کا نام ۔
**اُرد (اُڑد) پر سفیدی** (ہ) محاورہ۔ مقدار قلیل سے کنایہ ہے۔ تجھے تو مجھ سے اتنی محبت نہیں جتنی اُرد پر سفیدی ۔
**اُرد (اُڑد) کے آٹے کی طرح اینٹھنا**۔ خواہ مخواہ اکڑنا ۔
**اُردا بیگنی** (اُر۔ دا۔ بیگ۔ نی) (۱) مؤنث۔ مردانہ لباس پہن کر ہتھیار لگا کر شاہی محلات میں پہرہ دینے اور خبر پہنچانے والی سپاہی عورت۔ قلماقن ۔

**اُڑداس** (اُڑ۔ داش) (ہ) مؤنث (۱) آس۔ اُمید۔ توقع۔ آسرا (۲) عرض معروض۔ عرضداشت۔ التماس۔ التجا (۳) بھینٹ۔ نذر نیاز ؛

**اُڑداوا** (اُڑ۔ دا۔ وا) (ہ) مذکر۔ مویشی کو دینے کے لئے گیہوں وغیرہ کا موٹا آٹا ؛

**اُڑدَب** (اُڑ۔ دَب) (ف) مذکر (۱) درمیان میں آنے والا۔ چوٹ بچانے والا۔ روکنے والا (۲) شطرنج کی اصطلاح میں بادشاہ کو شکست سے بچانے کے واسطے درمیان میں آنے والا مہرہ ؛

**اُردبہشت** (اُرْد۔ بِہِشْت) (ف) مذکر۔ (اُرد بمعنی مانند یعنی بہشت کی مانند) ایرانیوں کا دوسرا مہینہ جو اپریل کے مطابق ہوتا ہے ؛

**اُردبیل** (اُرْد۔ بیل) (ف) مذکر۔ آذربائیجان کا ایک شہر ؛

**اِردگرد** (اِرْد۔ گِرْد) (ہ) چاروں طرف۔ آس پاس۔ اِدھر اُدھر۔ چوگرد ؛

**اَرْدَلی** (اَرْ۔ دَلی) (مہند انگ۔ آرڈرلی ORDERLY) مذکر (۱) پیادہ۔ ساتھ رہنے والا سپاہی۔ اطلاع لانے اور لے جانے والا ؛

**اَرْدَلی بازار** (ہ) بادشاہ اور حکام کے دورے میں ساتھ رہنے والا بازار۔ رسد دینے والا ؛

**اَرْدَلی سارجنٹ** (ہ) مذکر۔ حوالدار۔ جمعدار وغیرہ ؛

**اُردو** (اُرْ۔ دُو) (ت) مذکر (۱) فوج۔ کیمپ (۲) مؤنث لشکر کی بولی (۳) وہ زبان جو عربی۔ فارسی۔ ترکی۔ سنسکرت بھاشا اور انگریزی وغیرہ سے مل کر بنی ہے۔ شاہجہان بادشاہ دہلی کے لشکر میں ہر ملک کا آدمی موجود تھا اُن کی گفتگو اور خرید و فروخت میں ہر زبان کے الفاظ خلط ملط ہونے سے جو نئی زبان پیدا ہوئی۔ اُس نے اُردو نام پایا اور مرغوب عام ہو کر ایک مستقل زبان ہو گئی۔ یہ کسی فرقہ یا قوم کی خاص زبان نہیں۔ تمام فرقے اور سب قومیں اس میں برابر کی شریک ہیں ؛

**اُردو بازار** (ہ) مذکر۔ چھاؤنی کا بازار۔ صدر بازار۔ کیمپ کا بازار۔ لشکر کا بازار ؛

**اُردوئے معلّٰی** (ف) مؤنث (۱) فصیح اور مستند اُردو (۲) حضرت غالب مرحوم کے مجموعۂ خطوط کا نام ؛

**اُردی** (ف) مذکر۔ دیکھو "اُردبہشت" ؛

**اُردی بہشت** (ف) مذکر۔ (۱) وہ تہوار جو ہر مہینے کے تیسرے دن منایا جاتا تھا (۲) فرشتہ جو پہاڑوں پر مقرر ہے (۳) آگ ؛

**اُردی بہشت** (ف) مذکر۔ مرکب ہے لفظ اُرد (مانند) اور بہشت سے یعنی بہشت کی مانند۔ ایرانیوں کا دوسرا مہینہ جو ہندی جیٹھ کے مطابق ہوتا ہے ؛

**اَرْذَل** (اَرْ۔ ذَل) (ع) رذیل تر۔ نہایت کمینہ۔ بُرے کاموں کا کرنے والا ؛

**اَرڑانا** (اَرْ۔ ڑا۔ نا) (ہ) چیخنا ؛

**اَرز** (اَرْز) (ف) مذکر۔ قیمت۔ مقدار (۲) عزت قدر۔ مرتبہ۔ بزرگی ؛

**اَرزاق** (اَرْ۔ زاق) (ع) مذکر۔ رزق کی جمع۔ مال و دولت ؛

**اَرزاں** (اَرْ۔ زاں) (ف) گراں کی ضد۔ سستا۔ کم قیمت ؛

**اَرزاں بعلت گراں بحکمت۔** (ف) مقولہ۔ کم قیمت چیز میں کوئی نہ کوئی عیب اور بیش قیمت چیز میں کوئی نہ کوئی وصف ضرور ہوتا ہے ؛

**اَرزانی** (ف) مؤنث (۱) سستاپن (۲) کثرت بہتات۔ زیادتی (۳) کم قدری۔ بے توقیری ؛

**ارزق** (غلط ہے۔ دیکھو ازرق ؛

**ارزن** (اَرْ۔ زَن) (ف) مذکر۔ ایک غلّے کا نام۔ چینا ؛

**ارژنگ** (اَرْ۔ ژَنگ) (ف) مذکر۔ (۱) چین کے مشہور و بے مثال مصور مانی کا نگار خانہ۔ جس میں مانی کی دستی تصاویر اور نقشے سجے ہوئے تھے (۲) بعض کا خیال ہے۔ کہ ارژنگ چین کے ایک مصور کا نام ہے۔ جو مانی کا ہمعصر تھا (۳) ایک دیوتا کا نام جسے رُستم نے ماژندراں میں قتل کیا تھا۔ (۴) توران کے ایک پہلوان کا نام جو طوس کے ہاتھ سے مارا گیا۔ (۵) تصویر اور نقشوں سے سجا ہوا مکان۔ (۶) تصویروں کی کتاب ؛

**اِرسال** (اِرْ۔ سال) (ع) مذکر۔ (۱) بھیجنا۔ روانہ کرنا۔ (۲) مال گزاری کا روپیہ جو سرکاری خزانے میں داخل کیا جاتا ہے ؛

**ارسطاطالیس۔ ارسطو** (اَرَس۔ طا۔ طا۔ لیش۔ اَرَسْ۔ طُو) (یونانی) مذکر۔ (۱) کامل (۲) فلا

(۳) مجادلہ۔ مناظرہ کرنے والا (۴) سکندر بادشاہ کے استاد اور وزیر اعظم کا نام جو حکمائے یونان کے طبقہ میں بہت بڑا حکیم ہوا ہے۔ افلاطون کا شاگرد تھا۔ مگر قابلیت اور علم میں افلاطون سے بڑھ کر تھا طب کے مدرسے کی بنیاد ڈالی۔ اور بہت سی کتابیں تصنیف کیں۔ علم نحو۔ ادب۔ معانی۔ بیان نظم و نثر مختلف علماء سے۔ اور اخلاق۔ سیاست۔ طبعیات۔ الہٰیات کی تعلیم افلاطون سے حاصل کی۔ ۳۸۴ء قبل مسیح میں ۶۱ سال کی عمر میں مر گیا۔ مرنے کی روایات مختلف ہیں ٭

**ارسطولوبس** (یو) مذکر۔ سکندریہ کا ایک یہودی جو یہودی فلسفے کا بانی سمجھا جاتا ہے ٭

**ارسلان** (اَر۔ سلاَن) (ت) مذکر۔ شیر ٭

**ارشاد** (اِر۔ شاد) (ع) مذکر (۱) نیک ہدایت (۲) مجازاً حکم ٭

**ارشاد بجا لانا** (۱) حکم کی تعمیل کرنا ٭

**ارشاد فرمانا۔ یا۔ ارشاد کرنا** (۱) حکم دینا۔ کہنا ٭

**ارشد** (اَر۔ شَد) (ع) مذکر (۱) بہت ہدایت یافتہ۔ (۲) مرزا عبد الغنی گورگانی مرحوم کا تخلص ٭

**ارشمیدس** (اَر۔ شی۔ دس) (یونانی) مذکر۔ ایک بڑے ریاضی دان حکیم کا نام ہے۔ جس کے مقابلے کا آج تک کوئی ریاضی دان نہیں ہوا۔ علم جر ثقیل کا ماہر تھا۔ اس کا دعوےٰ تھا۔ کہ اگر مجھے زمین کے سوا کوئی جگہ مل جائے تو میں اپنی کلوں کے ذریعے سے زمین کو کھینچ لوں۔ اس نے اجرام فلکیہ کی حرکات معلوم کرنے کا ایک آلہ تیار کیا تھا۔ اس کے علاوہ آتشی شیشہ ایسا ایجاد کیا۔ کہ گھر بیٹھے کوسوں دور رکھی ہوئی چیز کو پھونک دے۔ ۲۱۲ء قبل مسیح میں ایک ہیئت کا مسئلہ حل کرتے ہوئے رومیوں کی لڑائی میں ایک جاہل سپاہی کے ہاتھ سے قتل ہوا ٭

**ارض** (اَرض) (ع) مؤنث۔ زمین۔ ملک۔ علاقہ۔ اراضی۔ کھیت ٭

**ارضِ مقدس** (ع) مؤنث۔ فلسطین

**ارض و سما** (ع) مذکر۔ زمین اور آسمان ٭

**ارضی** (ع) زمین کا۔ زمین کے متعلق ٭

**ارضیات** (ع) مذکر۔ زمین کے طبقوں کا علم ٭

**ارغن۔ ارغنون** (اَر۔ غَن + اَر۔ غنُون) (ف) مذکر ارگن۔ ارغن۔ افلاطون کے ایجاد کئے ہوئے باجے کا نام۔ جو کوک دینے سے بجتا ہے ٭

**ارغوان** (اَر۔ غوَان) (ف) مذکر۔ سرخ رنگ کا خوشنما پھول جو مزے میں کچھ میٹھا ہوتا ہے ٭

**ارغوانی** (ف) بہت سرخ۔ اس میں یائے نسبتی ہے۔ منسوب بہ ارغوان ٭

**ارفع** (اَر۔ فَع) (ع) مذکر۔ نہایت اونچا ٭

**ارقام** (اَر۔ قام) (ع) مذکر و مؤنث۔ رقم کی جمع۔ بہت سی رقوم ٭

**ارقام** (اِر۔ قام) (ع) مذکر۔ لکھنا۔ تحریر کرنا ٭

**ارکان** (اَر۔ کان) (ع) مذکر (۱) رکن کی جمع۔ ستون۔ تھم۔ (۲) مجازاً امیر وزیر جن پر مدارِ سلطنت ہو۔ یا وہ امور جن پر خاص خاص دنیوی یا دینی مسائل کا مدار ہو۔ جیسے ارکان نماز۔ ارکان حج۔ ارکان دولت وغیرہ ٭

**ارکانِ دولت۔ ارکانِ سلطنت** (ع) مذکر۔ وزرا۔ امرا۔ منتظمین سلطنت ٭

**ارگجا** (اَر۔ گجا) (ہ) مذکر۔ ایک مشہور مرکب عطر کا نام ٭

**ارگن** (اَر۔ گن) (انگریزی) ORGAN مذکر۔ آواز دینے والا ایک خاص قسم کا باجہ۔ دیکھو "ارغنون" ٭

**ارل** (اَرل) (انگ EARL) مذکر۔ نواب۔ انگلستان میں تیسرے درجے کے امرا کا خطاب ٭

**اِرم** (اِرَم) (ع) مذکر (۱) بہشت کے نمونے کا وہ بے نظیر باغ جو اپنے وقت میں یمن کے بادشاہ شداد نے بنوایا تھا۔ (۲) مجازاً۔ بہشت۔ جنت ٭

**ارمان** (اَر۔ مَان) (ف) مذکر (۱) تمنا۔ خواہش آرزو۔ (۲) حسرت۔ افسوس۔ تاسف دریغ ٭

**ارمان بھری گھونگا** (۱) مثل۔ دل میں بہت سے ارمان رکھنے والی عورت کے متعلق کہتے ہیں ٭

**ارمان جی کے جی میں رہنا۔** (۱) خواہش پوری نہ ہونا۔ حسرت رہ جانا۔ جی کی جی میں رہنا ٭

**ارمان نکالنا** (۱) خواہش پوری کرنا۔ حوصلہ نکالنا ٭

**ارمغان** (اَر۔ مغان) (ع) مذکر۔ تحفہ۔ ہدیہ سوغات ٭

**ارمن۔ ارمنستان** (ار-من + ار-مینس - تان) کوہ قاف کی آبادی جس میں ارمنی قوم آباد ہے۔

**ارمنی۔ ارمنیہ** (ف) ارمن کا باشندہ۔ ارمن کا رہنے والا۔

**ارنا** (ار۔ نا) (۱) جنگلی (۲) مذکر۔ جنگلی بھینسا۔ (۳) موٹا کالا آدمی۔

**ارنا اُپلا** (۱) جنگلی اُپلا۔

**ارنا بھینسا** (۱) مذکر (۱) جنگلی بھینسا۔ جو بہت موٹا اور غصہ ور ہوتا ہے۔ (۲) مجازاً موٹا۔ طاقتور جوان۔

**ارنڈ** (ار۔ نڈ) مذکر۔ بیدانجیر۔ جس کے پتے چوڑے اور جڑ نہایت کمزور ہوتی ہے اور اس کے بیجوں کا تیل نکالتے ہیں۔

**ارنڈ خربوزہ** (۱) مذکر۔ پپیتا۔ کیسا ہی سخت گوشت کیوں نہ ہو۔ پکتے میں تھوڑا سا ڈال دیا جائے تو حلوا ہو جاتا ہے۔ اس کے درخت کے پتے ارنڈ کے درخت کے پتوں کے ہم شکل ہوتے ہیں۔ اس لئے یہ نام ہوگیا۔ کھانے میں آتا ہے۔

**ارنڈی کا تیل**۔ مذکر۔ یہ تیل انگریزی معالجہ میں مسہل وغیرہ کے لئے مریض کو دیتے ہیں۔

**ارنڈی کی جڑ** (۱) مؤنث (۱) بیدانجیر کی جڑ (۲) مجازاً نہایت کمزور اور بودی چیز۔

**ارنڈی (ارنڈ) کی جڑ چاکری** (۱) مثل۔ (۱) ملازمت بہت بری چیز ہے۔ (۲) ملازمت کا کیا اعتبار ہے؟ آج ہے۔ کل نہیں۔

**ارنی** (ا۔ رنی) (۱) مؤنث۔ جنگلی بھینس (۲) بانسری بنانے کا سرکنڈا۔

**ارنی** (ار۔ نی) (ع) "دکھا مجھے"۔ روایت ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے خدا سے درخواست کی تھی۔ "رب ارنی" الٰہی! مجھے اپنا جلوہ دکھا" جواب ملا۔ "لن ترانی" تو مجھے دیکھ نہ سکے گا۔ شعرائے عموماً شوق دیدار کے مضمون میں بطور تمثیل و تائید اس لفظ کو استعمال کیا ہے۔

**ارنی کہنا** (۱) دیدار کا طالب ہونا۔

**ارنی گو۔ ارنی گوئے طور** (ع) (ف) مذکر۔ حضرت موسیٰ۔

**ارواح** (ار-واح) (ع) مؤنث (۱) روح کی جمع۔ (۲) آتما۔ جان۔ جیو (۳) نیت۔ اندرونی خواہش۔

**ارواح ادھر ہی رہے** (۱) عورتوں کا محاورہ ہے مردے کو یاد کرتے ہوئے کہا جاتا ہے۔ کہ اس کی روح نہ ستائے۔

**ارواح بھٹکنا** (۱) (۱) روح کا پریشان پھرنا۔ (۲) کسی حسرت میں مرجانا۔ (۳) طبیعت سیر نہ ہونا۔ خواہش باقی رہنا۔

**ارواح بھر جانا** (۱) طبیعت کا سیر ہو جانا۔ خواہش کا پورا ہو جانا۔

**ارواح لگی رہنا** (۱) نیت لگی رہنا۔

**اروپ** (ا۔ روپ) (س) (۱) بدشکل۔ بدصورتی مؤنث۔ بدروپن۔ بدنمائی۔

**اروپا** (ار۔ و۔ پا) (۱) مذکر۔ یورپ۔

**اروڑا** (ار۔ و۔ ڑا) (ہ) مذکر۔ ہندوؤں کی ایک ذات۔

**اروگی** (ار۔ و۔ گی) (ہ) مذکر۔ جسے کوئی بیماری نہ ہو۔

**اروَلی** (ار۔ وَلی) (ہ) ایک قسم کا کاغذ جو کسی قدر سفید اور موٹا ہوتا ہے۔

**اروی** (ار۔ وی) (۱) ایک عام لیس دار ترکاری کا نام۔ جو آلو کی طرح جڑ کی قسم سے ہوتی ہے (پنجابی۔ اربی)

**ارہ** (ا۔ رہ) (ف) مذکر۔ لکڑی۔ لوہا وغیرہ چیرنے کی آواز۔ "آرا"۔

**ارہر** (ار۔ ہر) (ہ) مؤنث۔ مشہور غلّے کا نام جو دال کی طرح پکا کر کھاتے ہیں۔

**ارہر کی ٹٹیا اور گجراتی تالا** (ہ) مثل۔ نامعقول کام۔

**اری** (ا۔ ری) (ہ) مؤنث۔ کم رتبہ عورت کو حقارتاً بلانے کا حرف ندا۔

**ارے وارے** (ہ) مذکر (۱) کم رتبہ مرد کو حقارتاً بلانے کا حرف ندا (۲) بعض اوقات بے تکلفی میں برابر والوں سے بھی ارے۔ او۔ ابے ہو جاتا ہے۔ (۳) اچانک کوئی غلطی سرزد ہونے۔ کام بگڑ جانے یا اچانک بدتمیزی سننے پر بطور کلمہ تعجب بھی بولا جاتا ہے۔

**ارے ترے کرنا** (۱) ابے تبے کرنا۔ بے ادبی

اور گستاخی سے پیش آنا ۔

**اُرَیب** (اُ رَیب) (ف) آڑا۔ ترچھا ۔

**اُرَیب کی باتیں** (۱) مار پیچ کے فقرے۔ دغا فریب کی باتیں ۔

**اُرَیب کی چال** (۱) مؤنث۔ دغا فریب کے کام۔ دھوکے کی باتیں ۔

**اُرَیبوال** (ہ) (ص) (۱) ترچھا۔ آڑا (۲) ٹیڑھا ۔

## ا-ڑ

**اَڑ** (آڑ) (ہ) مؤنث (۱) ضد۔ ہٹ (۲) سُدّا۔ ثقالت ۔

**اَڑا اڑا کے گرنا** (ہ) دھماکے سے گرنا۔ مکان کا بیٹھ۔ آواز سے گرنا ۔

**اَڑ بیٹھنا** (ہ) ضد کرنا۔ اصرار کرنا ۔

**اُڑان** (اُڑاں) (ہ) مؤنث۔ پرواز۔ اڑنا ۔

**اُڑان چھلّا** (ہ) مذکر۔ لڑکوں کا ایک کھیل۔ چھلّا میری ۔

**اُڑان گھائی بتانا** (ہ) انٹی مارنا۔ دغا دینا۔ فریب دینا۔ دھوکا دینا۔ یہ اصطلاح جواریوں سے لی گئی ہے۔ کیونکہ وہ انگلیوں کی گھائی میں اکثر کوڑی اڑا کر دھوکا دیتے ہیں

**اَڑانا** (اڑاتا) (ہ) مذکر (۱) ٹیکن۔ اڑوار۔ تھم۔ ستون۔ وہ مضبوط لکڑی جو منہدم دیوار یا چھت کے سنبھالنے کے لئے لگائی جائے (۲) اٹکانا۔ پھنسانا۔ جیسے فلاں شخص کو وہاں اڑا دیا (۳) ٹھہرانا۔ شامل کرنا۔ ملانا۔ جیسے اسے یہاں اڑا دو ۔

**اُڑانا** (اُڑوانا) (ہ) (۱) پرند یا کسی دوسری چیز کا فضا میں پہنچانا۔ (۲) بڑھا لے جانا۔ جیسے اڑائے جاؤ۔ (۳) کاٹنا۔ قلم کرنا۔ جیسے اس کا سر اڑا دو۔ (۴) نقل کرنا۔ طرز سیکھ جانا۔ جیسے تم نے یہ ہنر فلاں شخص سے اڑا لیا ہے (۵) غائب کرنا۔ چوری ہو جانا۔ جیسے وہ چیز اڑ گئی (۶) ٹالنا جیسے وہ باتوں میں اڑاتے ہیں (۷) صرف بیجا کرنا جیسے وہ روپیہ اڑا رہا ہے۔ (۸) فقرے بنانا۔ جیسے وہ تو گپیں ہی اڑا رہے ہیں۔ (۹) بھگا لے جانا۔ جیسے وہ اسے لے اڑا۔ (۱۰) نوچ دینا۔ چھکانا۔ جیسے تم تو اُسے لے ڈوبے (۱۱) ہٹانا۔ نکال دینا۔ جیسے بس اسے یہاں سے اڑاؤ (۱۲) تیزی سے جانا۔ جیسے وہ تو گھوڑا اڑاتے ہوئے چلے گئے (۱۳) حد سے بڑھنا۔ ناجائز تعریف کرنا۔ جیسے وہ تو ہمیں ناحق اڑا رہے ہیں۔ (۱۴) جھنڈا یا نشان قائم کرنا۔ جیسے واشنگٹن نے امریکہ پر اپنا جھنڈا اڑا دیا تھا۔ (۱۵) تناول کرنا۔ کھانا۔ جیسے کیس اسے اڑا جاؤ (۱۶) نوکری سے چھڑانا۔ موقوف کرنا۔ جیسے اسے اب اڑا ہی دو۔ (۱۷) لوٹنا۔ اٹھانا۔ جیسے انہوں نے سب کچھ اڑا لیا۔ (۱۸) چھیلنا۔ محو کرنا۔ جیسے اس لفظ کو اڑا دو۔ (۱۹) تان لگانا۔ جیسے اب بھیرویں اڑا دو۔ (۲۰) برباد کرنا۔ جیسے اس نے تو اسے جڑ سے اڑا دیا۔ (۲۱) تاڑ جانا۔ سمجھ جانا۔ جیسے ہم نے تو دیکھتے یا سنتے ہی اڑا لیا تھا۔ (۲۲) ہنسی۔ مذاق میں ٹال دینا۔ جیسے ہم تو ایسے لوگوں کو یوں ہی اڑا دیا کرتے ہیں۔ (۲۳) نشانہ ٹھیک لگانا۔ جیسے اس نے فلاں حیثیت باندھ کر گردن سے اڑا دی۔ (۲۴) بات کاٹنا۔ جیسے تم کیوں اڑا رہے ہو۔ (۲۵) شہرت دینا۔ جیسے یہ خبر اڑ رہی ہے (۲۶) خلاف قیاس باتیں یا جھوٹی خبریں گھڑنا جیسے یہ بے پر کی اڑ رہی ہے (۲۷) پرزے پرزے کرنا۔ پھاڑنا۔ جیسے اس کی دھجیاں اڑ گئیں۔ (۲۸) سناٹے اور ویرانی کا اظہار جیسے وہاں تو خاک اڑ رہی ہے (۲۹) لطف لینا۔ جیسے مزے اڑاؤ (۳۰) اترانا۔ گھمنڈ کرنا۔ جیسے وہ تو آسمان پہ اڑے پھرتے ہیں (۳۱) ناپید ہونا۔ معدوم ہونا۔ جیسے اب تو دنیا سے رسم وفا اڑ گئی (۳۲) بے قابو ہونا۔ جیسے وہاں تو بڑوں بڑوں کے ہوش یا رنگ اڑ جاتے ہیں۔ (۳۳) پریشان ہونا جیسے دوا کی بو سے دماغ اڑ گیا۔ (۳۴) حاصل ہونا جیسے اب تو خوب جلسے اڑ رہے ہیں ۔

**اُڑاؤ۔ اُڑاؤ کھاؤ** (اُڑاؤ۔ اُڑاؤ۔ کھاؤ) (ص) فضول خرچ شخص گھر لٹا دینے والا۔ چھوڑا۔ بد چلن ۔

**اَڑبڑ** (اَڑ۔ بڑ) (ہ) ناہموار۔ اونچا نیچا ۔

**اَڑبنگا** (اڑ۔ بنگ۔ گا) (ہ) مذکر۔ لغوی معنی اڑا اور بانکا ٹیڑھا ترچھا (ع) (۱) آڑ (۲) جھمیلا۔ بکھیڑا

رخنہ (۴) پورب والے ضدی آدمی کو بھی کہتے ہیں
اُڑ بھاگنا (ف) تیزی سے بھاگنا - ہاتھ سے نکل جانا - بے قابو ہو جانا ؎
اُڑ بھنبھیری ساون آیا (ف) مثل - کسی کو دولت جب آ جاتا ہے (یعنی) دولت مل جائے - اور وہ گلچھرے اڑائے تو طنزاً کہتے ہیں کہ بھنبھیری جیسی بے حقیقت شے کے اڑنے کے یہی دن ہیں - خوب مزے کرو ؎
اُڑتا گیا (ف) مذکر - اڑتے جانور کا نشانہ کرنا
اڑتالیس (اڑ - تا - لیس) (ص) آٹھ اور چالیس - چہل و ہشت - ۴۸ ؎
اُڑتلا (اڑ - تلا) (ف) مذکر (۱) آڑ - بھروسہ - آسرا - پناہ - حمایت (۲) بہانہ - عذر ؎
اُڑتی تول (ف) کم تولنا ؎
اُڑتی چڑیا کو پہچاننا یا اُڑتی چڑیا کے پر گننا - (ف) ذہین ہونا - سمجھدار ہونا - چالاک ہونا - ہر شخص یا ہر معاملے کا اندازہ کر لینا ؎
اڑتیس (اڑ - تیس) (ص) آٹھ اور تیس - سی و ہشت - ۳۸
اُڑتی سی خبر - یا - اُڑتی ہوئی خبر (ف) مؤنث - افواہ - سنی سنائی بات - بے تحقیق خبر جو کسی غیر معتبر سے سنی جائے -
اُڑ جانا (ف) (۱) غائب ہو جانا - (۲) صرف ہو جانا (۳) جلدی سے روانہ ہو جانا ؎
اُڑ جائے (ف) بددعا - دفع ہو جائے - مٹ جائے ؎
اُڑ چلنا (ف) (۱) اترانا - مغرور ہونا (۲) اپنی حیثیت سے بڑھ کر چلنا - (۳) بد چلنی اور چالاکی اختیار کرنا ؎
اُڑ خنتہ (۱) سادہ - بے وقوف ؎
اڑڑدھم یا اڑڑا دھڑام یا اڑڑا دھول (ف) آدمی یا کسی وزن دار چیز کے گرنے کی آواز ؎
اڑسٹھ (ص) آٹھ اور ساٹھ - ۶۸
اُڑس (اڑس) (ف) مذکر - (۱) گتھل (۲) اُڑسنا کا امر ؎
اُڑس لینا (ف) اٹکا لینا - کھونس لینا ؎
اُڑسنا (ف) (۱) گھسیڑنا - داخل کرنا - (۲) چھیدنا (۳) کھبونا - چبھونا - (۴) تہ کرنا (۵) بھونا (۶)

ڈاٹ لگا دینا - منہ بند کر دینا ؎
اُڑ کر کہاں جاؤ گے (ف) محاورہ (۱) مجھ سے کہاں جا کر چھپو گے - (۲) تمہاری عیاری نہ چل سکے گی ؎
اڑ کھڑا ہونا (ف) سد راہ ہونا - راستہ روک کر کھڑا ہونا ؎
اڑ کے بیٹھنا (ف) جم کر بیٹھنا - دھرنا دینا - اس قصد سے بیٹھنا کہ جب تک کام پورا نہ ہو - نہ اٹھیں گے ؎
اُڑ کے لگنا (ف) ایک کی بیماری دوسرے کو ہو جانا ؎
اُڑ کے ملنا (ف) (۱) آپ ہی پہنچ جانا - (۲) وسیلے کے بغیر پہنچ جانا - (۳) بڑے اشتیاق سے ملنا ؎
اُڑ گئے منہ میں کھیل نہیں گئی - (ف) محاورہ - کچھ نہیں کھایا - بالکل خالی پیٹ ہیں - کچھ چکھا تک نہیں ؎
اڑگڑا (اڑ - گڑا) (ف) مذکر (۱) وہ جگہ جہاں گھوڑے پھیرے جاتے ہیں (۲) جفت کی وہ لکڑی جس میں نئے گھوڑے جوڑ کر سدھائے جاتے ہیں (۳) کرائے کی گاڑیوں کے کھڑا ہونے کا اڈا ؎
اُڑ گیا (ف) کلمہ تنفر - خانہ خراب - غارت شدہ ؎
اڑم (اڑم) (ف) مذکر - انبار - ڈھیر ؎
اڑنا (ف) (۱) جمنا - قائم ہونا - (۲) رکنا - ٹھنا - (۳) حائل ہونا - سد راہ ہونا - (۴) ضد کرنا - مچلنا - (۵) کترانا - چھپنا ؎
اُڑنا (ف) (۱) پرواز کرنا - بلند ہونا (۲) ترشنا - کٹ کر علیحدہ ہو جانا - (۳) نقل اترنا - (۴) غائب ہونا یا چوری ہونا - (۵) بہت جلد صرف ہو جانا - (۶) اترانا - مغرور کرنا - (۷) بھاگ جانا - چل جانا - (۸) گھوڑے کا طرارے بھرنا (۹) کھایا پیا جانا - (۱۰) بٹنا - حاصل ہونا - (۱۱) ہٹنا (۱۲) ادھڑنا (۱۳) ہلاک ہو جانا (۱۴) گانا (۱۵) نابود ہونا - (۱۶) معلوم ہونا (۱۷) اچٹنا (۱۸) آن نہ ہونا - (۱۹) کٹنا - ترچھا (۲۰) بے سمجھی بات لگانا - (۲۱) پھٹنا - پرزے پرزے ہونا - (۲۲) سناٹا ہونا - ویرانی ہونا - (۲۳) تباہ و برباد ہونا - (۲۴) پھڑکنا - (۲۵) چلنا - شکست دینا (۲۶) پھیلنا - مشہور ہونا -

(۲۶) رنگ پھیکا پڑنا ۔ یا رنگ کا جاتے رہنا۔ (۲۷) پریشان و پراگندہ ہونا ۔ (۲۸) عیش و عشرت کرنا ۔ (۲۹) تیز چلنا (۳۰) ہنسی مذاق ہونا۔

**اُڑنا گن** (ہ) مؤنث (۱) سانپن جو اچھل کر کاٹتی ہے ۔ (۲) پردار ناگن (۳) (مجازاً) غصیلے والی عورت ۔ ظالم عورت ۔

**اُڑنچھو** (اُڑن چھو ۔) (ہ) (ل) گم ۔ غائب ہو جانا۔ کھو جانا (۲) بھاگا ہوا۔

**اُڑنچھو ہو جانا** (ہ) ہوا ہو جانا ۔ غائب ہو جانا ۔ کھو جانا۔

**اُڑن کھٹولا** (ہ) مذکر ۔ (۱) ہوا میں چلنے والا تخت سیان ۔ (۲) موجودہ زمانے کا ہوائی جہاز (۳) پریوں کے سیر کرنے کا تخت رواں۔

**اَڑلگا** (اَڑ نگ ۔ گا) (ہ) مذکر (۱) پہلوانوں کی اصطلاح میں ایک داؤ کا نام جس سے حریف کی ٹانگ میں اپنی ٹانگ اڑا کے اسے گرا دیتے ہیں (۲) رخنہ ۔ جھمیلا روک ۔ آڑ۔

**اڑلگا لگانا** (ہ) ہوتے ہوتے کام میں رخنہ ڈالنا خارج اور مخل ہونا ۔ کام خراب کر دینا ۔ روک دینا۔

**اڑنگ بڑنگ** (اَڑنگ ۔ بڑنگ) (ہ) لڑکوں کے ایک کھیل کا نام (۲) مہمل اور بے سروپا باتیں۔

**اڑنگے پر چڑھانا** (ہ ۔ ۸) اڑنگے کے پیچ میں لانا ۔ (۲) قابو کرنا ۔ (۳) فریب دینا۔

**اڑواڑ** (اَڑ ۔ واڑ) (ہ) مؤنث (۱) ٹیک ۔ ستون ۔ تھم ۔ (۲) دیوار۔

**اڑوس پڑوس** (اَڑوس ۔ پڑوس) (ہ) مذکر آس پاس پڑوس ۔ ہمسائگی ۔ قرب و جوار۔

**اڑھائی** (اَڑھا ۔ ای) (ہ) دو اور آدھا ۔ دو نیم ۔ $2\frac{1}{2}$

**اڑھائی چاول الگ گلانا** (ہ) اپنی رائے الگ ظاہر کرنا ۔ علیحدہ رائے رکھنا۔

**اڑھائی چلّو لہو پینا** ۔ (ہ) نہایت تنگ کرنا ۔ بہت دکھ دینا۔

**اڑھائی دن (کی) سقّے نے بھی بادشاہی کر لی** (ل) مثل ۔ چند روزہ حکومت قابل فخر بات نہیں ۔ ادنیٰ سے اعلیٰ ہو جانا کوئی بڑی بات نہیں ۔ انقلاب زمانہ ہے۔

**اڑھائی دن کا جھونپڑا** (ہ) مذکر (۱) اجمیر شریف میں ایک مکان ہے ۔ جسے ڈھائی دن کے اندر گرا کر دوسری شکل میں تبدیل کر دیا گیا تھا ۔ (۲) مجازاً ناپائدار مکان۔

**اڑھائی دن کی بادشاہت** (ہ) مؤنث ۔ محاورہ چند روزہ عیش و عشرت ۔ ناپائدار خوشی۔

**اڑھائی سو** (ہ) دو سو پچاس ۔ ۲۵۰ ۔ 250۔

**اڑھائی گھڑی کی موت آنا** (ہ) فوراً مر جانا ۔ بد دعا اور کوسنے کے موقع پر عورتیں استعمال کرتی ہیں۔

**اڑھیا** (اَڑھی ۔ یا) (ہ) (۱) اڑھائی سیر وزن کا باٹ (۲) نجومیوں کی اصطلاح میں سیچر یعنی زحل ستارہ کا ایک برج میں قیام۔

**اڑی** (اَڑی) (ہ) مؤنث (۱) مصیبت اور تکلیف کا زمانہ (۲) چوسر پچیسی کھیلنے والوں کی اصطلاح میں مشکل داؤ کا نام (۳) پہلوانوں کے ایک پیچ کا نام۔

**اڑی اڑی طاق پر جا بیٹھی** (ا) محاورہ ۔ بات کا پھیل جانا ۔ بے حقیقت چیز کا بہت بڑھ جانا ۔ رفتہ رفتہ مشہور ہو گئی۔

**اڑے بھڑے میں کام آنا** ۔ (ہ) بُرے وقت میں مددگار ہونا ۔ مصیبت میں کام آنا۔

**اڑیل** (اَڑ ۔ یل) (ہ) اڑ جانے والا ۔ ضدی ۔ ہٹیلا ۔ سرکش ۔ انسان اور حیوان دونوں پر بولا جاتا ہے۔

**اڑی مار** (اڑی ۔ مار) (ہ) (۱) منڈچرا ۔ زبردستی مانگنے والا ۔ (۲) فریبی دغا باز۔

**اَڑپیچ** (اَڑ پیچ) (ہ) مؤنث ۔ کاوش ۔ دشمنی ۔ بغض و عداوت۔

**اَڑپیچ رکھنا** (ہ) دشمنی وغیرہ رکھنا۔

**اڑپیچ نکالنا** (ہ) (۱) اعتراض کرنا ۔ حجت نکالنا ۔ (۲) روڑے اٹکانا ۔ (۳) نقص نکالنا۔

**اَڑے وقت کا گہنا** ۔ (ل) مذکر ۔ مصیبت یا ضرورت کے وقت کام آنے والی چیز ۔ ایشیائی ممالک میں چونکہ زیور سے بیوی کے سنگار کے علاوہ ضرورت کے وقت اپنا کام بھی نکال لیتے ہیں اس لئے زیور دگہنا کو اڑے وقت پر کام آنے والی شے

سمجھا جاتا ہے۔

## ا - ز

**از** (آز) (ف) حرف ربط ہے۔ (معنی) سے۔

**اِزار** (اِزار) (ع) مذکر و مؤنث۔ شلوار۔ پاجامہ۔ تہبند۔

**اِزار بند** (ف) مذکر۔ ریشم یا سوت کا کمر بند یا ناڑا جو پاجامے کے نیفے میں ڈالا جاتا ہے۔

**ازار بند کی ڈھیلی** (ہ) مؤنث۔ بدکار و فاحشہ عورت۔

**اِزار بند کی سچی** (ہ) مؤنث۔ پاک دامن عورت۔ باعصمت خاتون۔

**اِزار بند ی کا رشتہ** (ہ) مذکر۔ جورو کی طرف کا رشتہ۔ سسرالی رشتہ۔ مگر عموماً اس کا استعمال غیر کفو کی رشتہ داریوں پر ہوتا ہے۔

**ازار میں ڈال کر پہن لیا ہے** (ہ) بے حیا۔ خاطر میں نہیں لاتا۔ بے ادب و لحاظ نہیں کرتا۔

**اِزالہ** (ازا - لہ) (ع) مذکر۔ زائل کرنا۔ مٹانا۔ دور کرنا۔ پاک کرنا۔

**اِزالۂ بکر** (ع) مذکر۔ کنوار پن کھونا۔ کنواری عورت سے پہلی شب ہم بستری کرنا۔

**ازالۂ حیثیت عرفی** (ع) مذکر۔ عزت و آبرو اتارنا۔ ہتک عزتی۔ بدنامی کرنا۔ شہرت عام بگاڑنا۔

**ازبر** (از - بر) (ف) حفظ۔ نوک زبان۔ بن دیکھے یاد سے پڑھنا۔

**ازبرائے خدا** (ف) خدا کے لئے۔ خدا کے واسطے۔

**ازبس** (ف) (۱) بہت۔ بے انتہا۔ نہایت (۲) نتیجہ۔ غرض۔ غایت۔

**ازبک** (ف) دیکھو "اذبک"۔

**ازحد** (ف) نہایت۔ بہت۔ بے حد۔

**ازخرس موئے بس است** (ف) مقولہ۔ ریچھ سے بال مل جانا بھی غنیمت ہے۔ نالائق سے تھوڑی سی بھلائی بھی بہت ہے۔ کنجوس سے تھوڑی سی خیرات بھی اچھی ہے۔ بھاگتے چور کی لنگوٹی ہی سہی۔

**ازخود** (ف) (۱) اپنے آپ۔ خود بخود۔ (۲) عمداً۔ قصداً۔ جان بوجھ کر (۳) بلا امداد غیرے۔ بلا سہارے۔

**ازخود رفتگی** (ف) مؤنث۔ آپے سے باہر ہونا۔ بے خودی۔

**ازخود رفتہ** (ف) اپنے آپ سے باہر۔ بے خود۔ بے بس۔ بے عقل۔ دیوانہ۔ باولا۔

**از خرداں خطا و از بزرگاں عطا** (ف) مقولہ۔ چھوٹوں کا کام غلطی کرنا ہے۔ اور بڑوں کا کام بخش دینا۔

**ازدحام** (از - دِحام) (ع) (۱) انبوہ (۲) مجازاً بھیڑ بھاڑ۔ کثرت۔ ہجوم۔

**ازدواج** (اِز - دِواج) (ع) مذکر۔ نکاح کرنا۔ بیاہ کرنا۔

**ازدیاد** (اِز - دِیاد) (ع) مذکر۔ زیادہ ہونا۔ کثرت۔ زیادتی۔

**از دیدہ دور از دل دور** (ف) مثل۔ (ع) نظر سے دور جو ہو۔ دل سے دور ہوتا ہے۔

**ازرق** (اَز - رَق) (ع) نیلا۔ نیلگوں۔ آسمانی۔

**ازرق چشم** (ع - ف) (۱) نیلی آنکھوں والا۔ گربہ چشم۔ کنجا (۲) بے مروت۔ بے دید۔

**ازراہِ محبت** (ف) پیار کے طریق سے۔ دوستی کے طور پر۔ بہ نیت اخلاص۔

**ازسرتاپا** (ف) (۱) سر سے پاؤں تک۔ اول سے آخر تک (۲) بالکل۔ تام و کمال۔

**ازسرنو** (ف) نئے سرے سے۔ پھر۔ دوبارہ۔

**ازغیبی** (ف) غیب کی طرف سے۔ نامعلوم طریقے سے۔ یکایک۔ بےخبری میں۔

**ازغیبی دھکا** / **ازغیبی گولا** (ہ) مذکر۔ آسمانی مار۔ ناگہانی آفت۔ قہر خدا۔ یک بیک آ جانے والی مصیبت۔

**اِزغیبا** (ہ) مذکر۔ عوام۔ ولد الزنا۔ حرامی۔

**ازکار رفتہ** (ف) نامرد۔ نکما۔ کام سے ناقابل۔

**ازکیا** (از - کیا) مذکر۔ زکی کی جمع (۱) شریف پرہیزگار اور نیک لوگ۔

**ازل** (اَزَل) (ع) مؤنث۔ ابد کی ضد۔ وہ زمانہ جس کی ابتدا نہ ہو۔ دوام۔ مخلوق کی پیدائش اول کا زمانہ۔ شروع۔ آغاز۔ پیدائش۔

**ازلی** (ع) ہمیشہ سے۔ دوامی۔

**ازماست کہ برماست** (ف) مقولہ۔ ہم پر جو مصیبت ہے۔ اپنے ہی ہاتھوں کی لائی ہوئی ہے۔ اپنے کیے کی سزا ہے ۔

**اَزمان۔ ازمنہ** (از۔ مان۔ از۔ منہ) (ع) مذکر۔ (۱) زمن کی جمع (۲) زمانہ کی جمع۔ اوقات۔ زمانے۔ موسم ۔

**اَزواج** (اَز۔ واج) (ع) مؤنث۔ زوج کی جمع۔ جوڑیاں۔ منکوحہ عورتیں۔ بیویاں ۔

**ازواج مطہرات** (ع) مؤنث (۱) پاک بیبیاں۔ (۲) خصوصاً آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیویاں ۔

**ازہار** (از۔ ہار) (ع) مذکر۔ زہر کی جمع۔ کھلے پھول ۔

**اِزہار** (اِز۔ ہار) (ع) مذکر (۱) چراغ جلانا (۲) آگ بھڑکانا (۳) پھول کھلنا ۔

**اَزہر** (اَز۔ ہَر) (ع) (۱) بہت روشن (۲) مصر کی ایک پرانی یونیورسٹی بھی اسی نام سے موسوم ہے۔ "جامع ازہر" ۔

**ازیں سو راندہ و ازاں سو ماندہ** (ف) مثل۔ ادھر سے پھٹکار ادھر سے دھتکار۔ نہ ادھر کا نہ ادھر کا۔ ادھر سے مردود ادھر سے مجبور ۔

## ا ۔ ژ

**اَژدر** (اَژ۔ دَر) (ف) مذکر۔ بڑا سانپ۔ جگر ۔

**اژدرِ موسیٰ** (ف) مذکر۔ حضرت موسیٰ کا وہ عصا جو اژدہا بن کر کافروں کو نگل جاتا تھا ۔

**اژدہا** (اژ۔ دہا) (ف) مذکر۔ بہت بڑا اور لمبا سانپ ۔

**اژدہائے فلک** (ف۔ ع) مذکر۔ ایک آسمانی شکل کا نام ۔

**اژدہے کے منہ میں ہاتھ دینا۔ یا۔ ڈالنا** (۱) مثل۔ خطرناک کام کرنا۔ دشمن کے قبضے میں جانا۔ بدآدمی سے میل جول رکھنا ۔

**اژدہے کے منہ میں ہونا** (۱) دشمن کے چنگل میں پھنسنا۔ موذی سے سابقہ پڑنا ۔

**اژدھات** (اژ۔ دھات) (۱) ہفت جوش یعنی سونے چاندی۔ تانبے۔ پیتل۔ رانگ۔ جست اور لوہے کی مرکب دھات (۲) نہایت پختہ۔ ٹھوس اور مضبوط ۔

## ا ۔ س

**اِس** (اِس) اشارۂ قریب۔ ضمیر غائب ۔

**اُس** (اُس) اشارۂ بعید۔ ضمیر غائب ۔

**اساتذہ** (اَسا۔ تِذہ) (ع) مذکر۔ اُستاد کی جمع۔ کاملانِ فن۔ تعلیم دینے والے ۔

**اسارا** (اَسا۔ را) (ہ) مذکر۔ ریشم کا بنا ہوا باریک ڈورا جس پر تار چڑھا کر کلابتون بناتے ہیں ۔

**اُسارا** (اُسا۔ را) (ہ) مذکر (۱) چھپرا۔ برآمدہ سائبان (۲) آبِ زلال۔ دوا کا نتھارا ہوا پانی ۔

**اساڑھ** (اَسا۔ ڑھ) (ہ) مذکر۔ تیسرا ہندی مہینہ جس سے برسات کا آغاز ہوتا ہے یہ عموماً نصف جون سے نصف جولائی تک رہتا ہے ۔

**اساڑھ جوڑاڑے برکھا ہووے** (ہ) مثل۔ اساڑھ میں گرمی پڑے تو بارش ہو ۔

**اساڑھی** (ہ) مؤنث (۱) ربیع کی فصل۔ گیہوں۔ چنا۔ جو وغیرہ اجناس (۲) ہندوؤں کے ایک تہوار کا نام ۔

**اَساس** (اَ۔ ساس) (ع) مؤنث۔ بنیاد۔ جڑ ۔

**اَساسی** (ع) بنیادی اصولی ۔

**اَساطیر** (اَسا۔ طیر) (ع) مؤنث۔ اسطارہ۔ اسطورہ کی جمع۔ قصے کہانیاں ۔

**اَساطیر الاوّلین** (ع) مؤنث اگلے لوگوں کے قصے کہانیاں ۔

**اَساطین** (اَسا۔ طین) (ع) مذکر۔ اسطوانہ کی جمع۔ بہت سے ستون ۔

**اَسافل** (اَسا۔ فِل) (ع) مذکر۔ اسفل کی جمع۔ کمینے لوگ ۔

**اَسالیب** (اَسا۔ لیب) (ع) مذکر۔ اسلوب کی جمع۔ طرز۔ طریقے ۔

**اَسامی** (اَسا۔ می) (ع) مؤنث اسم کی جمع الجمع (۱) نام (۲) لوگ (۳) (۴) کسان۔ کاشت کار (۵) آدمی۔ شخص (۶) لین دین رکھنے والا۔ گاہک۔ خریدار (۷) عہدہ۔ نوکری (۸) مال دار۔ امیر۔ روپے والا ۔

**اَسامی بلاحق دخیل کاری** (ف۔ ب۔ ع) مؤنث

وہ اسامی جو دخل یابی کا حق نہ رکھتی ہو۔

**اَسامی بنانا** (ہ) ٹھگنا۔ بیوقوف بنا کر فائدہ اٹھانا۔ اپنے مطلب کا بنانا۔

**اَسامی شکمی** (ہ۔ ف) مؤنث۔ ماتحت کاشتکار۔ اندرونی شریک۔ چھوٹا کسان۔ کسی پتی کا شریک۔

**اَسامی غیر موروثی** (ہ۔ ع) مؤنث۔ وہ کاشتکار جسے دوامی کاشت کا حق حاصل نہ ہو۔

**اَسامی مستقل** (ہ۔ ع) مؤنث۔ وہ کاشتکار جو دخل کا مستحق ہو۔

**اَسامی موروثی** (ہ۔ ع) مؤنث۔ وہ شخص جو مالک تو نہ ہو۔ لیکن جب تک مقررہ لگان ادا کرتا رہے۔ بےدخل نہ کیا جاسکے۔

**اَسامی وار** (ہ۔ ف) اسامیوں کے ناموں کی ترتیب سے۔

**اَسانا** (اَسا۔ نا) (ہ) برسانا۔ چھٹکنا۔ غلّے کو بھوسے سے جدا کرنا۔

**اَسانید** (اَسا۔ نِید) (ع) مؤنث۔ اسناد کی جمع۔ وہ کتابیں جن میں حدیثیں مع راویوں کے ناموں کے لکھی گئی ہیں۔ مثلاً بخاری۔ مسلم وغیرہ۔

**اَساوری** (اَسا۔ وَری) (ہ) مؤنث (۱) سری راگ کی پانچ راگنیوں میں سے ایک راگنی کا نام (۲) ایک قسم کا ریشمی باریک کپڑا۔ جس کے بانے میں سرخ۔ سبز۔ زرد پٹریاں اور تانے میں روپہلے تار ہوتے ہیں۔

**اَسب** (اَسْب) (ف) مذکر (۱) گھوڑا (۲) شطرنج کا ایک مہرہ۔

**اسپی طاقت** (ف۔ ع) مؤنث۔ گھوڑوں کی سی طاقت۔ موجودہ زمانے کی تاربرقی اور ڈائنمو وغیرہ کی طاقت کا اندازہ سائنس دانوں نے گھوڑوں کی طاقت سے لگایا ہے۔

**اَسباب** (اس۔ باب) (ع) مذکر۔ سبب کی جمع۔ وجوہ (۲) ضرورت کا سامان۔

**اسباب مانع ارث** (ع) مذکر۔ سبب جو ورثہ لینے سے روک دیں۔

**اَسباط** (اَس۔ باط) (ع) مؤنث۔ سبط کی جمع۔ پوتے۔ پوتیاں۔ دو بیٹے۔ دو بیٹیاں۔

**اِس برتے پر تتا پانی** (ہ) کہاوت۔ نااہلیت پر لیاقت کا دعوےٰ۔ نامردی پر مردی کا اظہار۔

**اسبغول**۔ دیکھو "اسپغول"۔

**اِس بھول کا خدا حافظ** (ہ) کہاوت۔ اس بھول کا کوئی علاج نہیں۔ بہت بھولنے والے کو کہتے ہیں۔

**اَسپ**۔ دیکھو "اسب"۔

**اَسپات** (اس۔ پات) (ہ) مذکر۔ لوہے کی ایک پختہ قسم کا نام۔ فولاد۔

**اَسپتال** (اِس۔ پتال) مہند (انگ۔ ہوس۔ پی۔ ٹل) (HOSPITAL) مذکر۔ شفاخانہ۔ وہ مقام جہاں ڈاکٹر مریضوں کا علاج کرتا ہے۔

**اِسپرنٹو** (اِس۔ پَرن۔ ٹو) (انگ ESPERANTO) مؤنث۔ ایک زبان جو ڈاکٹر زمن ہاف نے اہل یورپ کے مشترکہ استعمال کے لئے بنائی تھی۔

**اِسپرنگ** (اِس۔ پرنگ) (انگ SPRING) مؤنث۔ پیچ دار کمانی۔

**اِسپغول** (اِس۔ پغول) (ف) مذکر۔ مشہور دوا کا نام جس سے سفید لعاب نکلتا ہے۔

**اِسپنج** (اِس۔ پنج) مہند (انگ SPONGE)
**اِسفنج** (اِس۔ فنج) } مذکر۔ سمندر میں موتیا جانوروں کے رہنے کے گھونسلے جو اکثر غوطہ خور کاٹ لاتے اور بازار میں بیچ دیتے ہیں۔ ان کی بناوٹ ایسی جوف دار ہوتی ہے۔ کہ پانی میں رکھ دیئے جائیں۔ تو بہت سا پانی سما جائے۔ اور نچوڑ دو تو فوراً خشک ہو جائے۔

**اسپند** (اس۔ پند) (ف) مذکر۔ سپند کا دانہ۔ عورتیں اسے اکثر نظر بد کے لئے جلاتی ہیں۔

**اِسپیچ** (اِس۔ پیچ) انگ (SPEECH) مؤنث۔ تقریر۔ لیکچر۔ ایڈریس۔ بیان۔

**اِسپیشل** (اِس۔ پے۔ شل) (SPECIAL) (انگ) خاص۔ مخصوص۔

**اِسپیشل ٹرین** (انگ SPECIAL TRAIN) مؤنث۔ وہ ٹرین (ریل گاڑی) جو کسی شخص کے لئے مخصوص ہو۔ اور اس میں عام مسافر سوار نہ ہوں۔

**اِسپیشل کلاس** انگ (SPECIAL CLASS) مؤنث۔ خاص درجہ۔

**اِسپیکر** (اِس۔ پی۔ کر) (انگ SPEAKER) مذکر۔ تقریر کرنے والا۔ مقرر۔

**اِسپین** (اِس۔ پین) (انگ SPAIN) مذکر۔

ہسپانیہ - اندلس ؛

**اِسپینیل** (اِس - پے - نِیل) (انگ - SPANIEL) مذکر - (۱) ایک قسم کا شکاری کتّا - اس کی نسل ملک سپین سے اور ملکوں میں پھیلی ہے - (۲) خوشامدی - چاپلوس ؛

**اُستا** (اُس - تا) (ف) مؤنث - زرتشت کی شرح ژند - آتش پرستوں کے پیشوا زرتشت کی تصنیف ہے ؛

**اِستاد** (اِس - تاد) (ف) مذکر (۱) خیمے کا کھڑا ستون (۲) خیمے اور شامیانے کی چوب - ستون ؛

**اِستادگی** (اِس - تا - دِگی) (ف) مؤنث (۱) کھڑا ہونا - قیام (۲) مضبوطی - پائداری (۳) آلۂ تناسل کا سخت ہونا ؛

**اِستادہ** (اِس - تا - دہ) (ف) (۱) کھڑا ہوا - قائم - (۲) مذکر - دیکھو اِستاد ؛

**اُستاد** (اُس - تاد) (ف) مذکر (۱) سکھانے والا - پڑھانے والا - معلّم (۲) کامل فن - آزمودہ کار (۳) چالاک - عیّار ؛

**اُستاد باپ کی جگہ ہے** - (۱) مقولہ - اُستاد کا درجہ باپ کے برابر ہے - باپ انسانی صورت اور اُستاد انسانی سیرت بناتا ہے ؛

**اُستاد بیٹھے پاس کام آئے راس** (۱) مثل - اُستاد کے پاس بیٹھنے سے کام درست ہوتا ہے - اُستاد کے پاس بیٹھنے والا کامیاب ہوتا ہے ؛

**اُستادی** (ف) (۱) کمال ہنرمندی (۲) چالاکی - عیّاری ؛

**اُستاذ** - (اُس - تاذ) (ع) مذکر - اُستاد کا معرب ؛

**اِستامبول - اِستانبول** - دیکھو استنبول ؛

**اُستانی** (اُس - تا - نی) (ا) مؤنث (۱) اُستانی - معلّمہ - پڑھانے والی عورت (۲) اُستاد کی بیوی ؛

**اِستبداد** (اِس - تب - داد) (ع) مذکر (۱) خود مختاری - مطلق العنانی (۲) ضد - ہٹ - استقلال - کسی کام کو کرا کے چھوڑنا ؛

**اِستبدادی** رجعت پسند - موجودہ نظم و نسق میں تبدیلی کا مخالف - لکیر کا فقیر ؛

**اِستبرق** (اِس - تب - رق) (ع) مذکر - سبز اطلس کی قسم کا ایک ریشمی کپڑا ؛

**اِستثنا** (اِس - تِث - نا) (ع) مذکر - علیحدہ کرنا - الگ کرنا - نکالنا ؛

**اِستحالہ** (اِس - تحا - لہ) (ع) مذکر - صورت بدل جانا - حالت تبدیل ہو جانا (۲) محال ہونا - ناممکن ہونا ؛

**اِستحسان** (اِس - تح - سان) (ع) مذکر - نیک گننا - پسندیدگی ؛

**اِستحصال** (اِس - تح - صال) (ع) مذکر - حاصل کرنا - حاصل کرنے کی خواہش ؛

**اِستحصال بالجبر** (ع) مذکر - (۱) زبردستی حاصل کرنا - (۲) ڈرا دھمکا کر کوئی چیز لے لینا (۳) (قانون) جب چیز لینے کے وقت لینے والا مدعی کے سامنے موجود ہو ؛

**اِستحصال ناجائز** (ف - ع) مذکر - خلاف قانون طریق بد حاصل کرنا ؛

**اِستحقار** (اِس - تح - قار) (ع) مذکر - حقارت - حقیر سمجھنا - نفرت کرنا - بدنام کرنا ؛

**اِستحقاق** (اِس - تح - قاق) (ع) مذکر - حق چاہنا - حق دار ہونا - اختیار رکھنا - سزاوار ہونا ؛

**اِستحقاقِ ترکہ** (ع) مذکر - ورثے کا حق ؛

**اِستحقاقِ تشخیص** (ع) مذکر - حد بندی کی جانچ پڑتال کا حق ؛

**اِستحقاقِ حفاظت** (ع) مذکر - اپنے یا دوسرے کے مال یا جان کی حفاظت کا حق ؛

**اِستحقاقِ حفاظت خود اختیاری** (ع - ف) مذکر اپنی جان یا مال کے بچاؤ کا حق ؛

**اِستحقاقِ شفع** - حق شفعہ - ہمسائگی کا حق ؛

**اِستحقاقِ شفع بربنائے جار و خلیط** (ع - ف) مذکر - ہمسائگی اور شرکت کی بنا پر خریداری کا حق ؛

**اِستحقاقِ نالش** (ع - ف) مذکر - قانونی اصطلاح میں نالش کرنے کا مجاز ہونا - نالش کرنے کا مقدار ہونا ؛

**اِستحکام** (اِس - تح - کام) (ع) مذکر - مضبوطی - پختگی - استقلال - ٹھہراؤ - قیام ؛

**اِستحلال** (اِس - تح - لال) (ع) مذکر - بچّے کی آواز جو پیدائش کے وقت ظاہر ہوتی ہے - جس کے ظاہر اور ثابت ہونے سے وراثت پر اثر پڑتا ہے ؛

**اِستخارہ** (اِس - تخا - رہ) (ع) (۱) طلب خیر کرنا - نیکی کی توفیق مانگنا - (۲) اصطلاح شرعی میں کسی کام کے ہونے یا نہ ہونے کی نسبت ایک خاص طریق پر اشارۂ غیبی چاہنا ؛

**اِستخارے کا راہ دینا** - یا - استخارہ آنا (۱)

استخارے کا جواب اثبات میں ملنا۔ فال کا حسب مراد نکلنا ؛

استخراج (اِس۔ تِخ۔ راج) (ع) مذکر (۱) چھانٹنا۔ نکالنا۔ برآمد ہونا۔ نکاس۔ (۲) خارج کرنا۔ علیحدہ کرنا۔ جدا کرنا۔ (۳) اصطلاحِ حساب میں بڑی رقموں میں سے چھوٹی رقموں کو تفریق کرنا ؛

استخفاف (اِس۔ تِخ۔ فاف) (ع) مذکر (۱) ہلکا سمجھنا۔ خفیف سمجھنا (۲) حقارت۔ سُبکی۔ خفت۔ شرمندگی۔ (۳) آزادی کی کوشش کرنا۔ خلاصی چاہنا ؛

استخلاص (اِس۔ تِخ۔ لاص) (ع) مذکر (۱) چھڑانے کی کوشش کرنا۔ (۲) خلاصی۔ چھٹکارا۔ رہائی۔ آزادی ؛

اُستخوان (اُس۔ تخان) (ف) مذکر۔ ہڈی ؛

اُستخوان فروشی (ف) مؤنث۔ مرے ہوئے باپ دادا کی بدولت خود عزت چاہنا ؛

استدانت (اِس۔ تِد۔ انت) (ع) مؤنث۔ قرض کی نالش کرنا ؛

استدراج (اِس۔ تِد۔ راج) (ع) خارقِ عادت کام خلافِ معمول عمل۔ تعجب خیز باتیں جو غیر مسلم سے دیکھی جائیں ؛

استدراک (اِس۔ تِد۔ راک) (۱) پانا۔ سمجھ حاصل کرنا۔ جا پکڑنا۔ پہنچنا۔ (۲) سمجھنا۔ ذہن نشین کرنا۔ (۳) تدارک کرنا ؛

استدعا (اِس۔ تِد۔ عا) (ع) مؤنث۔ چاہنا۔ خواہش۔ درخواست۔ دعوے۔ طلب ؛

استدلال (اِس۔ تِد۔ لال) (ع) مذکر۔ دلیل۔ ثبوت ؛

اَستر (اَس۔ تَر) (ف) مذکر۔ جو ابرے یا روئی دار کپڑے کے نیچے کی تہ۔ اور مطلق تہ کو بھی کہتے ہیں ؛

استراحت (اِس۔ تِرا۔ حت) (ع) مؤنث (۱) آرام کی خواہش۔ آسائش (۲) مجازاً۔ سونا۔ نیند لینا ؛

استرخا (اِس۔ تِر۔ خا) (ع) مذکر۔ ڈھیلا ہو کر لٹک پڑنا ؛

استرداد (اِس۔ تِر۔ داد) (ع) مذکر۔ رد کرنا ؛

استرداد سِیلام (عربی۔ پرتگالی) مذکر۔ سیلام کا توڑ دینا ؛

اَستر کاری (ف) مذکر۔ اینٹ کی دیواروں پر چونا سرخی وغیرہ لیپنا ؛

اُسترہ (اُس۔ تَرہ) (ف) مذکر۔ بال مونڈنے کا اوزار ؛

اُسترہ لینا (ا) ناف کے نیچے کے بال مونڈنا۔ بال منڈانا۔ پاکی کرنا ؛

اِستری (اِس۔ تَری) (ہ) مؤنث (۱) وہ لوہے کا آلہ جسے گرم کر کے کپڑوں پر پھیرتے ہیں۔ اس سے کپڑوں کی سلوٹیں دور ہو کر صفائی آ جاتی ہے۔ (۲) عورت۔ زوجہ۔ بیوی ؛

استری دھن (ہ) مذکر۔ غیر منقولہ جائداد جو عورت کو ماں باپ سے ملے۔ وہ اسباب جو عورت اپنی محنت سے حاصل کرے۔ زیور وغیرہ جو شادی کے وقت خاوند سے ملے ؛

استسقا (اِس۔ تِس۔ قا) (ع) مذکر۔ پانی مانگنا۔ ایک بیماری کا نام ہے۔ جس میں مریض کو پیاس بہت ستاتی ہے۔ جلندھر کا روگ۔ اس کی تین قسمیں ہیں۔ استسقائے لحمی۔ استسقائے طبلی۔ استسقائے زقی ؛

استشہاد (اِس۔ تِش۔ ہاد) (ع) مذکر (۱) گواہوں کو بلانا۔ ثبوت (۲) شہادت لانا۔ شہادت سننا یا لینا (۳) شہید ہونا۔ شہادت پانا ؛

استشہاد نامہ (ع۔ ف) مذکر۔ سند۔ ڈپلوما ؛

استصواب (اِس۔ تِص۔ واب) (ع) مذکر۔ مشورہ لینا۔ رائے پوچھنا۔ تجویز چاہنا ؛

استطاعت (اِس۔ تِطا۔ عت) (ع) مؤنث۔ حیثیت۔ بساط۔ مقدور۔ دسترس ؛

استعارات (اِس۔ تِعا۔ رات) (ع) مذکر۔ استعارہ کی جمع ؛

استعارہ (اِس۔ تِعا۔ رہ) (ع) مذکر۔ علمِ بیان کی اصطلاح میں مضاف الیہ کو مضاف سے تشبیہ ہونے کی حالت میں مضاف کو استعارہ کہتے ہیں۔ جیسے گلِ رُخ۔ سروقد یا حقیقی اور مجازی معنی کے درمیان تشبیہ کا ہونا۔ جیسے بہادر انسان کو شیر کہ دینا وغیرہ ؛

استعارہ بالکنایہ (ع) مذکر۔ مشبہ بہ کو چھوڑ کر مشبہ کا بیان کرنا۔ جیسے رُخِ روشن میں مشبہ کا بیان ہے۔ اور مشبہ بہ یعنی آفتاب کا ذکر نہیں ؛

استعانت (اِس۔ تِعا۔ نت) (ع) مؤنث۔ مدد چاہنا۔ معاونت مانگنا۔ سہارا ؛

استعجاب (اِس۔ تِع۔ جاب) (ع) مذکر۔ تعجب۔ حیرانی۔ اچرج۔ اچنبھا ؛

استعداد (اِس۔ تِع۔ داد) (ع) مؤنث۔ آمادگی۔ قابلیت۔ فطری صلاحیت۔ علمی مادہ۔ لیاقت ؛

استعفا (اِس۔ تِع۔ فا) (ع) مذکر (۱) عفو چاہنا۔ معافی مانگنا (۲) اصطلاحاً نوکری چھوڑ دینے کی

درخواست دینا ۔

**استعمال** (اِس - تِع - مال) (ع) مذکر - کام میں لانا۔ برتنا

**استغاثہ** (اِس - تِغا - ثہ) (ع) مذکر (۱) دعویٰ کرنا۔ پکارنا (۲) قانونی اصطلاح میں صیغہ فوجداری میں استغاثہ ہوتا ہے۔ اور مالی معاملات میں دعویٰ)

**استغراق قصل** (اِس - تِغ - راق) (ع) مذکر - کسی خیال میں محو ہو جانا - محویت ۔

**استغراق فصل** (ع) مذکر - فصل کا قرض وغیرہ میں صرف ہو جانا ۔

**استغفار** (اِس - تِغ - فار) (ع) مذکر - بخشش مانگنا۔ توبہ کرنا ۔

**استغفر** (اِس - تِغ - فر) (ع) میں مغفرت چاہتا ہوں ۔

**استغفر اللہ** (ع) میں خدا سے مغفرت چاہتا ہوں۔ توبہ۔ انکار اور نفرت کی جگہ مستعمل ہوتا ہے ۔

**استغنا** (اِس - تِغ - نا) (ع) مؤنث - بے پروائی۔ بے نیازی - بے فکری ۔

**استفادہ** (اِس - تِفا - دہ) (ع) مذکر (۱) فائدہ حاصل کرنا۔ نفع اٹھانا (۲) فائدہ - نفع - مفاد ۔

**استفاضہ** (اِس - تِفا - ضہ) (ع) مؤنث - فیض پانا۔ فائدہ اٹھانا - لابھ پانا ۔

**استفتا** (اِس - تِف - تا) (ع) مذکر (۱) فتویٰ چاہنا - مسئلہ دریافت کرنا - جائز و ناجائز کا سوال دریافت کرنا۔ (۲) وہ تحریر جس پر مسئلہ کا جواب مانگا جائے ۔

**استفراغ** (اِس - تِف - راغ) (ع) مذکر - قے کرنا ۔

**استفسار** (اِس - تِف - سار) (ع) مذکر - پوچھنا۔ دریافت کرنا ۔

**استفہام** (اِس - تِف - ہام) (ع) مذکر (۱) سمجھنے کی خواہش کرنا - (۲) اصطلاحی طور پر سوال کی علامت ؟ اس کی تین قسمیں ہیں استفہام استخباری جس سے صرف دریافت کرنا مقصود ہو جیسے کیا کہتے ہو؟ استفہام اقراری جس سے ثبوت پایا جائے - جیسے کہتے کیوں نہیں ؟ استفہام انکاری جس سے نفی ثابت ہو - جیسے ایسی بات کیوں کہتے ہو ؟

**استقالہ** (اِس - تِقا - لہ) (ع) مذکر - کسی سے معاملے کو توڑ دینے کی درخواست کرنا ۔

**استقرا** (اِس - تِق - را) مذکر (۱) تلاش کرنا - ڈھونڈنا (۲) تتبع کرنا - پیروی کرنا ۔

**استقرار** (اِس - تِق - رار) (ع) مذکر - قرار پانا۔ ٹھہرنا قائم ہونا۔ طے پانا ۔

**استقراریہ ڈگری** (ا) مؤنث - خاص شرط پر ٹھہری ہوئی ڈگری ۔

**استقبال** (اِس - تِق - بال) (ع) مذکر (۱) زمانہ آئندہ (۲) آگے بڑھ کر لینا۔ پیشوائی ۔

**استقلال** (اِس - تِق - لال) مذکر (۱) ثابت قدمی۔ پائداری (۲) صبر و تحمل - مستقل مزاجی - استقامت ۔

**استکبار** (اِس - تِک - بار) (ع) مذکر - غرور۔ فخر۔ مان ۔

**استکشاف** (اِس - تِک - شاف) (ع) مذکر - کسی چیز کے اظہار کی خواہش کرنا۔ ظہور - وضاحت ۔

**استکمال** (اِس - تِک - مال) (ع) مذکر (۱) تکمیل چاہنا۔ کمال پر پہنچانا - کمال - تکمیل ۔

**استلزام** (اِس - تِل - زام) (ع) مذکر - لازم کرنا۔ ضروری بنانا - ضرورت ۔

**استماع** (اِس - تِما - ع) (ع) مذکر - سننا - گانا سننا ۔

**استمالت** (اِس - تِما - لت) (ع) مؤنث - دلجوئی کرنا۔ خوشامد کرنا ۔

**استمداد** (اِس - تِم - داد) (ع) مؤنث - مدد چاہنا۔ سہارا ڈھونڈنا ۔

**استمرار** (اِس - تِم - رار) (ع) مذکر - ہمیشہ رہنا۔ ہمیشگی ۔

**استمراری** (ع) دائمی - ہمیشہ کے لئے ۔

**استمراری بندوبست** (ع - ف) مذکر - ہمیشہ کا بندوبست ۔

**استمراری پٹہ** (ع - ہ) مذکر - ایسا پٹہ جو ہمیشہ کے لئے دیا جائے ۔

**استمزاج** (اِس - تِم - زاج) (ع) مذکر - مرضی دریافت کرنا - دلی بات پوچھنا - رائے معلوم کرنا ۔

**استناد** (اِس - تِنا - د) (ع) مذکر - سند لینا ۔

**استنباط** (اِس - تِم - باط) (ع) مذکر - نتیجہ اخذ کرنا۔ نکالنا - چھانٹنا ۔

**استنبول** (اِس - تِم - بول) یورپی ترکی کے دارالخلافہ کا پرانا نام - قسطنطنیہ (اصل میں اسلامبول تھا)

**استنجا** (اِس - تِن - جا) (ع) مذکر - بول و براز کے بعد

طہارت لینا - ڈھیلا کرنا - ڈھیلے اور پانی سے مقامات
بول و براز کا صاف کرنا اور دھونا
استنجے کا ڈھیلا (ف) مذکر - (۱) مٹی کا ڈھیلا جسے استنجا
کر کے پھینک دیا جاتا ہے - (۲) وہ آدمی جسے کام
نکال کر نظروں سے گرا دیا جائے - بے عزت - ذلیل -
ناکارہ - کم قدر ۔
استوا (اِس - تِوا) (ع) مذکر - (۱) برابر ہونا - برابری
(۲) دیکھو خطِ استوا ۔
استوار (اُس - توار) (ف) مذکر - مضبوط - مستحکم -
پائیدار ۔
استھاپن (اَس - تھا - پن) (ہ) مذکر - کھڑا کرنا - لگانا -
(۲) تقرر - ٹھہراؤ - (۳) نوکری ۔
استھاپن کرنا (ہ) (۱) مورتی کو مندر میں رکھنا - (۲)
ٹھکانے لگانا ۔
استھان (اَس - تھان) (ہ) مذکر - (۱) جگہ - مکان -
ٹھکانا - مسکن (۲) بزرگوں کے رہنے کی جگہ - آستانہ ۔
استہزاء (اِس - تہ - زا) (ع) مذکر - ٹھٹھا کرنا -
مذاق اڑانا - ہنسی کرنا ۔
استیصال (اِس - تی - صال) (ع) مذکر - جڑ سے
اکھاڑنا - برباد کرنا ۔
استیعاب (اِس - تی - عاب) (ع) مذکر - (۱) ساری
چیز لینا (۲) کسی مضمون یا کتاب وغیرہ کا شروع سے
آخر تک پڑھنا ۔
استیلا (اِس - تی - لا) (ع) مذکر - غلبہ - اختیار -
حکومت ۔
اسٹابری (اِس - ٹا - بری) (لہجۂ انگریزی)
سٹابری (STRAWBERRY) مونث -
ایک قسم کا میوہ دار درخت ہے - جس کا پھل پھالسہ
سے مشابہ ہوتا ہے ۔
اسٹاف (اِس - ٹاف) انگ (STAFE) مذکر -
(۱) عملہ - محکمہ کے ملازمین (۲) ڈنڈا - لاٹھی - (اصل سٹاف)
اسٹام (اِس - ٹام) مہند) انگ (STAMP
اسٹامپ (اِس - ٹامپ) مذکر - دستاویز - لکھنے کا
سرکاری کاغذ جس پر سکہ مع قیمت کا غذ چھپا
ہوتا ہے - (اصل سٹیمپ)
اسٹوڈنٹ (اِس - ٹو - ڈنٹ) (STUDENT)
(انگ) مذکر - طالب علم (اصل سٹوڈنٹ)
اسٹیٹ (اِس - ٹیٹ) انگ (STATE) مونث
جائداد - ریاست - سلطنت (اصل سٹیٹ)
اسٹیج (اصل سٹیج) انگ (STAGE) مذکر - چبوترہ
پلیٹ فارم - نمایاں جگہ - ممتاز جگہ (اصل
سٹیج) ۔
اسٹیشن (اِس - ٹے - شن) انگ (STATION) مذکر
(۱) ٹھہرنے کی جگہ - پڑاؤ - مقام (۲) مجازاً ریل کا پڑاؤ ۔
اسٹیل (اِس - ٹیل) انگ (STEEL) مذکر - فولاد -
(اصل سٹیل)
اسٹیمر (اِس - ٹی - مر) انگ STEAMER مذکر
دخانی جہاز - بڑے دریاؤں اور سمندروں میں
چلنے والا جہاز (اصل سٹیمر)
اسٹیمیٹ (ایس - ٹی - میٹ) (ESTIMATE)
(انگ) مذکر - تخمینہ - اندازہ - جانچ ۔
اسحاق (اِس - حاق) (ع) مذکر - حضرت ابراہیمؑ کے
بیٹے جو حضرت یعقوبؑ کے والد تھے - مشہور
پیغمبر ہوئے ہیں ۔
اسد (اَسَد) (ع) مذکر - شیر - ضیغم - سنگھ (۲) آسمان
کے بارہ برجوں میں سے ایک برج کا بھی نام ہے
جس کی صورت شیر سے مشابہ مانی گئی ہے ۔
اسداللہ (ع) مذکر - خدا کا شیر - حضرت علی مرتضےٰ
کا لقب ۔
اسرار (اَس - رار) (ع) مذکر - سِر کی جمع (۱) بھید -
راز - خفیہ باتیں (۲) آسیب - سایہ - (جن پری کا)
اسراف (اِس - راف) (ع) مذکر - روپیہ اڑانا -
بے جا خرچ - روپے کا لٹانا ۔
اسرائیل (اِس - را - ئیل) (ع) مذکر - حضرت
یعقوب کا دوسرا نام اسرائیل ہے - اور اسی نام کے
اعتبار سے آپ کی نسل کو بنی اسرائیل کہتے ہیں ۔
اسرافیل (اِس - را - فیل) (ع) مذکر - ایک مقرب
فرشتے کا نام ہے - جس کے سپرد قیامت کے دن
صُور پھونکنے کی خدمت کی گئی ہے ۔
اسرائیلی (ع - ف) مذکر - فرقۂ بنی اسرائیل سے -
یہودی ۔
اسسٹنٹ (اسس - ٹنٹ) (ASSISTANT
انگریزی) نائب - مددگار - معاون ۔
اس سے اچھا تو خدا کا نام ہے - (ف) محاورہ - عورتیں
جب کسی لڑکے کی نہایت تعریف کریں - تو یہ فقرہ
بولتی ہیں - یعنی بہت نیک ہے - نہایت

قابل تعریف ہے۔

**اس سے تو نکٹے کی ناک بھی نہ کٹے** (ا) محاورہ۔ کند چھری یا اُسترے کی نسبت بولتے ہیں۔

**اس سے کیا پورا پڑے گا** (ا) محاورہ۔ یہ بہت کم ہے۔ اس سے کام نہ چلے گا۔

**اس سے ہاتھ دھولو**۔ (ا) محاورہ۔ یہ تم کو نہ ملے گا یہ کام نہ ہوگا۔

**اسطوخودوس** (اُس۔ طو۔ خد۔ دُوس) (یونانی) مذکر۔ ایک قسم کی گھاس ہے۔ جس کے پھول دوا کے طور پر استعمال کئے جاتے ہیں۔

**اسفل** (اَس۔ فل) (ع) مذکر (۱) ادنیٰ۔ (اعلیٰ کی ضد) ہیچ۔ کمینہ (۲) انتہا کا ذلیل۔

**اسفل السّافلین** (ع) دوزخ کے سب سے نیچے طبقے کا نام۔ ذلیل ترین جگہ۔

**اسفندیار** (اِس۔ فن۔ دیار) (ف) مذکر۔ دارا گشتاسب کے بیٹے کا نام جو نہایت طاقتور تھا اور لوگ جانتے تھے کہ اس کا جسم لوہے کی طرح مضبوط ہے۔

**اِسقاط** (اِس۔ قاط) (ع) مذکر۔ (۱) گرانا۔ حمل ڈالنا (جانور کا) (۲) حمل گرانا۔

**اسقاطِ حمل** (ع) مذکر (۱) حمل کا گرانا۔ (۲) حمل کا گر جانا۔ حمل کا ضائع ہونا۔

**اَسقام** (اَس۔ قام) (ع) مذکر۔ سُقم کی جمع۔ عیب برائیاں۔

**اُسقف** (اُس۔ قُف) (ع) مذکر۔ لاٹ پادری۔ پادریوں کا سردار۔ لارڈ بشپ۔

**اس کان سنا اُس کان نکال دیا** (ا) محاورہ۔ نصیحت پر عمل نہیں۔ کہنا نہ کہنا بے سُود۔

**اِس کا منہ بھی جھلس دو** (ا) محاورہ۔ اسے بھی کچھ دے دلا کر ٹال دو۔

**اسکاٹ** (اِس۔ کاٹ) انگ SCOT سکاٹ لینڈ کا باشندہ (اصل سکاٹ)

**اسکاچ** (اِس۔ کانچ) (انگ۔ SCOTCH) (۱) سکاٹ لینڈ یا وہاں کے باشندوں کے متعلق (۲) ٹوئٹش۔ سکاٹ لینڈ کی زبان (۳) مذکر۔ سکاٹ لینڈ کے باشندے (اصل سکاچ)

**اُسکانا** (اُس۔ کانا) (ہ) (۱) بتی روشن کرنا (۲) تحریک کرنا جوش دلانا۔ ابھارنا۔

**اِسکرو** (اِس۔ کرُو) (انگ SCREW) مذکر۔ پیچ۔ خصوصاً بوتل کے کاگ کھولنے کا پیچ۔

**اِسکندر** (اِس۔ کن۔ دَر) یونانی۔ مذکر۔ مشہور یونانی بادشاہ کا نام۔ جس نے مقدونیہ (یونان) سے چل کر بلخ و بخارا اور ایران کے ساتھ شمالی ہندوستان سے جاتے ہوئے بابل کے قریب پہنچ کر وفات پا گیا۔

**اسکندریہ** (اِس۔ کن۔ دری۔ یہ) (ف) بحیرہ روم کے کنارے ملک مصر کا مشہور بندرگاہ۔ جو سکندر کے نام پر آباد ہے۔

**اسکوائر** (اِس۔ کوا۔ ئر) انگ ESQUIRE۔ مذکر۔ بہادر۔ صاحب۔ عموماً شرفا کے نام کے ساتھ آتا ہے۔

**اس کو تو پتھر مارے بھی موت نہیں آتی** (ا) محاورہ۔ نہایت سخت جان ہے۔ نہایت ڈھیٹ ہے۔

**اس کوٹھی کے دھان اُس کوٹھی میں کرنا** (ا) بے فائدہ کام کرنا۔

**اس کو چیل کوؤں کو دوں** (ا) عورتوں کا کوسنا۔ ٹکڑے ٹکڑے کر کے چیل کوؤں کو کھلا دوں۔

**اسکورٹ** (اِس۔ کورٹ) انگ SCORT مذکر۔ فوجی دستہ۔ ہمراہی۔ بدرقہ (اصل سکورٹ)

**اسکول** (اِس۔ کول) انگ۔ SCHOOL مدرسہ پڑھنے کی جگہ۔ تعلیم گاہ۔ مکتب۔ (اصل سکول)

**اس کی جڑ تو پاتال میں ہے** (ا) اس کی نیو نہایت گہری ہے۔

**اس کی چھاتی کو سراہیئے**۔ (ا) محاورہ۔ بہادری حوصلے یا بردباری کی تعریف میں آتا ہے۔

**اس کی گردن وہاں ماریئے جہاں پانی نہ ملے** (ا) محاورہ۔ ذرا رحم کے قابل نہیں۔

**اس کے دل گردے کو کوئی دیکھو** (ا) محاورہ بڑا بہادر ہے۔ نہایت حوصلے والا ہے۔ بڑا بخشنے والا ہے۔

**اس کے نام کا کتا بھی نہیں پالتے**۔ اس کا کوئی بھی لحاظ نہیں کرتا۔ وہ اس لائق نہیں۔ کہ اس کا نام بھی لیا جائے۔

**اس گھر کا باوا آدم ہی نرالا ہے** (ا) اس گھر کا

رواج دُنیا بھر سے الگ ہے۔ نالائق ہیں ؞
اَسلاف (اَس۔ لَاف) (ع) سلف کی جمع۔ اگلے وقتوں کے لوگ ؞
اِسلام (اِس۔ لَام) (ع) مذکر (۱) خدا تعالیٰ کی فرمانبرداری (۲) دینِ محمدیؐ کا نام ؞
اسلام بول۔ دیکھو "استنبول" ؞
اِسلام قبول کرنا۔ یا۔ لانا (ف) (۱) خدائے تعالیٰ کی فرمانبرداری کرنا (۲) دین محمدیؐ قبول کرنا۔ مسلمان ہونا ؞
اَسلحہ (اَس۔ لِحَہ) (ع) مذکر۔ لڑائی کے اوزار۔ ہتھیار سلاح کی جمع ؞
اَسلحہ خانہ (ع۔ ف) مذکر۔ وہ مکان جہاں ہتھیار پڑے ہوں۔ میگزین ؞
اَسلم (اَس۔ لَم) (ا) نہایت محفوظ (۲) سانپ کا کاٹا ہوا ؞
اسلوب (اُس۔ لُوب) (ع) مذکر۔ راہ۔ طریقہ۔ قاعدہ۔ ڈھنگ ؞
اسم (اِسم) (ع) مذکر۔ نام۔ وہ عرف عام ہر شے کا جو علَم۔ خطاب۔ لقب یا کنیت تک ہے۔ اس کی جمع اسماء ہے ؞
اسما (اَس۔ مَا) (ع) مذکر۔ اسم کی جمع۔ بہت سے نام۔ (۲) ایک خوبصورت عورت کا نام جس پر سعد عاشق تھا ؞
اسم اعظم (ع) خدا تعالیٰ کے ناموں میں سے ایک بزرگ تر نام۔ بعض علما کے نزدیک اللہ اسم اعظم ہے کہ یہی اسمِ ذات ہے۔ بعض کے نزدیک صمد۔ حی وقیوم رحمٰن ورحیم اور مہیمن اسم اعظم ہیں ؞
اسماعیل۔ اسمٰعیل (اِس۔ مَا۔ عِیل) (ع) مذکر۔ ایک جلیل القدر پیغمبر کا نام۔ آپ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بیٹے تھے۔ اور انہوں نے آپ کے ساتھ مل کر بیت اللہ بنایا تھا۔ چنانچہ مکہ کی آبادی کا یہی باعث ہوئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اجداد میں سے ہوئے ہیں ؞
اسمٰعیلیہ (اِس۔ مَا۔ عِی۔ لِی۔ یَہ) (ع) مذکر۔ ایک فرقہ جس کا بانی حسن بن صباح تھا ؞
اسماءالرجال (ع) مذکر۔ لوگوں کے نام ؞
اسم بامسمّٰی (ع) جیسا نام ویسے گن رکھنا۔ نام کا اپنی صفات کے ساتھ موافق ہونا ؞
اس مرض کا طوطا ہیں نہیں پالتا۔ یا۔ اس مرض کا طوطا کوئی اور پالتا ہوگا (ف) محاورہ۔ ہم ایسے بکھیڑے میں نہیں پڑتا۔ میں ایسا فضول کام نہیں کر سکتا ؞
اسم نویسی (ع۔ ف) مؤنث (۱) گواہوں کی فہرست۔ (۲) وہ کاغذ جو نالشیت کے نتیجے سے پہلے لکھا جاتا ہے۔ اور جس میں ضروری باتیں درج ہوتی ہیں (۳) حاضری کا کاغذ۔ (۴) رجسٹر میں درج کرنا (۵) نام درج کرنے کا رجسٹر ؞
اس میں کچھ تہ ہے۔ یا۔ اس میں کچھ فی ہے } (ف) اس میں کوئی خرابی ہے۔ اس میں کوئی چال ہے اس میں کچھ دھوکا ہے ؞
اس میں "کچھ" ہے (ف) مثل۔ اس موقع پر کہتے ہیں۔ جب کوئی شخص اپنی بات پر فضول اصرار کرے۔ اور کسی طرح نہ مانے۔ پھر اسے چالبازی سے خاموش کرا دیا جائے ؞
اَسناد (اَس۔ نَاد) (ع) مؤنث سند کی جمع۔ دلیلیں سرٹیفکیٹ۔ وثیقے ؞
اِسناد (اِس۔ نَاد) (ع) مذکر۔ سند پیش کرنا ؞
اَسوار۔ دیکھو "سوار" ؞
اَسواری۔ دیکھو "سواری" ؞
اَسوالسی۔ (اَس۔ وَاں۔ سِی) (ف) مؤنث۔ زمین ناپنے کا پیمانہ۔ جو کچوالسی کا بیسواں حصہ ہوتا ہے ؞
اَسوج (اَسُّوج) (ہ) مذکر۔ ہندی سال کا چھٹا مہینہ جو عموماً نصف ستمبر سے نصف اکتوبر تک ہوتا ہے ؞
اَسود (اَسْوَد) (ع) کالا۔ سیاہ رنگ کا ؞
اَسود و احمر (ع) مذکر (۱) بحیرہ اسود اور بحیرہ قلزم۔ (۲) عرب و عجم ؞
اُسوہ (اُس۔ وَہ) (ع) مذکر۔ پیشوا۔ نمونہ ؞
اِس ہاتھ دے۔ اُس ہاتھ لے (ف) محاورہ۔ ہاتھوں ہاتھ بدلہ ملتا ہے ؞
اِسہال (اِس۔ ہَال) (ع) مذکر۔ پتلا پاخانہ۔ دست۔ پاخانے کا بار بار آنا ؞
اِسہام (اِس۔ ہَام) تیروں کے ذریعے سے قرعہ نکالنا ؞
اَسہل (اَس۔ ہَل) (ع) نہایت آسان ؞
اَسّی (اَس۔ سی) (ہ) ہشتاد۔ بیس کم سو۔ چار بیسی۔ ۸۰ ؞
اِسی (اِسی) (ہ) اِس ہی کا مخفف ؞
اُسی (اُسی) (ہ) اُس ہی کا مخفف ؞

**اسیاف** (اَس۔ یاف) (ع) مذکر (۱) سَیف کی جمع۔ تلواریں (۲) سیف کی جمع۔ کنارے۔ ساحل ؛

**اسی بِرتے پر** (ہ) محاورہ۔ اسی زور و قوت پر۔ اسی لیاقت پر۔ اسی دولت پر۔ اسی حوصلے پر ؛

**اسّی برس کی عمر نام میاں معصوم** (ہ)۔ مثل۔ بڑھاپے میں طفلانہ حرکتیں کرنا۔ جان بوجھ کر بھول پن دکھانا ؛

**اسی دن کو پالا تھا۔ یا۔ اُسی دن کو پال کر اتنا بڑا کیا تھا۔** (ہ) محاورہ۔ یہ فقرہ اپنے فرزند یا پرورش یافتہ سے کوئی رنج و ملال پہنچنے پر بولا جاتا ہے۔ یا لڑکے اور پرورش کردہ کی موت پر بولا جاتا ہے ؛

**اسی کی جوتی اسی کے سر** (ہ) محاورہ۔ جب کسی سے حاصل کیا ہوا روپیہ اُسی کی فرمائش یا خاطرداری پر خرچ کیا جائے۔ وہاں کہتے ہیں مارا گیا۔ اُسی کا مال اُسے کھلا دیا۔ اسی کی جوتی اسی کا سر ؛

**ایسے چھپاؤ اُسے دکھاؤ** (ہ) مثل۔ دونوں ہمشکل ہیں۔ کچھ فرق نہیں ؛

**اَسیر** (اَ۔سیر) (ع) مذکر (۱) قیدی۔ پابند (۲) عاشق ؛

**اَسیرباد** (ہ) مؤنث۔ دیکھو "اشیرباد" ؛

**اسیر سلطانی** (ع۔ف) بادشاہی قیدی۔ نظربند ؛

**اسیری** (ع۔ف) مؤنث۔ قید ؛

**اسیس** (اَسیس) (ہ) مؤنث۔ دعائے خیر ؛

**اَسیسر** (اَسیس۔ سَر) انگ (ASSESSOR) مذکر۔ مشخص کرنے والا۔ تجویز کرنے والا۔ مشیر۔ مددگار۔ پنچ۔ وہ شخص جو مقدمات فوجداری میں سشن جج کو اپنی رائے دے ؛

**اسیسنا** (اسیس۔نا) (ہ) اسیس دینا۔ دعا دینا ؛

## ا-ش

**اِشارات** (اِشا۔ رات) (ع) مذکر (۱) اشارہ کی جمع (۲) رمزیں۔ کنائے۔ علامتیں (۳) حروف (ریلوے سگنل) ؛

**اِشارہ** (اِشا۔رہ) (ع) مذکر۔ کنایہ۔ ایما۔ رمز۔ جمع اشارات ؛

**اِشارے پر چلنا** (۱) ایما پر چلنا۔ اشارہ بازی کرنا۔ اشارے سے دل کا مطلب ظاہر کرنا (۲) ناجائز طور پر اشارے کنائے سے باتیں کرنا ؛

**اَش اَش** (اَش۔اَش) (ف) مذکر (ع سے بھی لکھتے ہیں اور الف سے بھی) حیرت اور خوشی نیز تعجب کے موقع پر بولا جاتا ہے ؛

**اشاعت** (اِشا۔عت) (ع) مؤنث۔ شائع کرنا۔ مشہور کرنا۔ پھیلانا ؛

**اشباع** (اِش۔باع) (ع) مذکر (۱) حرکات کو اس طرح کھینچنا کہ زبر سے الف۔ زیر سے ی اور پیش سے واو پیدا ہو جائے (۲) علم عروض) حرف وصلی کی حرکت کا نام ؛

**اشباہ** (اِش۔باہ) (ع) مذکر کسی کی مانند ہونا۔ مشابہ ہونا ؛

**اشتباہ** (اِش۔تِباہ) (ع) مذکر۔ شبہ۔ شک۔ گمان۔ دھوکا۔ گناہ ؛

**اشباہ** (اَش۔باہ) (ع) مذکر۔ شبہ کی جمع (۱) نظریں (۲) لکیریں (۳) شکلیں۔ صورتیں ؛

**اِشتداد** (اِش۔تِداد) (ع) مذکر۔ شدت۔ زیادتی۔ بہتات۔ کثرت ؛

**اُشتر** (اُش۔تر) (ف) مذکر۔ اونٹ ؛

**اشترا** (اِش۔ترا) (ع) مذکر۔ خرید۔ تجارت ؛

**اِشتراک** (اِش۔تِراک) (ع) مذکر۔ ساجھا۔ شرکت میل ؛

**اشتراک انقلابی**۔ وہ اتحاد یا اشتراک جو ملک کے نظم و نسق میں تغیر و تبدل کے لیے مختلف مذاہب یا گروہوں میں پیدا ہو ؛

**اشتراکیت** (ع) مؤنث۔ ایک طریقہ جس سے سوسائٹی کی اصلاح کرنے کے لیے جائیداد برابر تقسیم کی جاتی ہے۔ ایک دوسرے کا مقابلہ کرنے کے بجائے اجتماعی طور پر کوئی کام کرنا۔ سوشلزم ؛

**اشتعال** (اِش۔تِعال) (ع) مذکر۔ بھڑکنا۔ جوش اور غصے میں آنا ؛

**اشتعال طبع** (ع) مذکر۔ طبیعت میں جوش اور غصے کا بھڑکانا ؛

**اشتعالک** (ف) مؤنث بھڑکانا۔ چمکانا۔ جوش دلانا۔ غصہ دلانا ؛

**اشتغال** (اِش۔تِغال) (ع) مذکر۔ مشغول ہونا۔ شغل۔ کام۔ کاروبار ؛

**اشتقاق** (اِش۔تِقاق) (ع) مذکر۔ ایک کلمے سے دوسرا کلمہ بنانا ؛

**اشتمال** (اِ ش۔ تما ل) (ع) مذکر۔ شامل ہونا۔ شریک ہونا ۔

**اشتہا** (اِ ش۔ تہا) (ع) مؤنث۔ بھوک۔ خواہش ۔

**اشتہار** (اِ ش۔ تہار) (ع) مذکر۔ شہرت۔ اعلان۔ نوٹس۔ وہ چھپا ہوا کاغذ جس کے ذریعے سے کسی چیز کی شہرت کی جائے ۔

**اشتہاری** ۔ (ع) (۱) اس میں "ی" نسبت کی ہے۔ منسوب بہ اشتہار۔ جیسے اشتہاری مجرم۔ وہ مجرم جس کی گرفتاری کا اشتہار جاری ہو۔ (۲) (۱) اشتہار دینے والا۔ جیسے اشتہاری حکیم ۔

**اشتیاق** (اِ ش۔ تیاق) (ع) مذکر۔ شوق۔ آرزو۔ تمنا ۔

**اشٹمی** (اَشٹ۔ مِی) (ہ) مؤنث۔ ہر ہندی مہینے کی آٹھویں تاریخ ۔

**اشجار** (اَ ش۔ جار) (ع) مذکر۔ شجر کی جمع۔ درخت پیڑ ۔

**اشجع** (اَ ش۔ جع) (ع) مذکر (۱) بہت بہادر (۲) ایک قسم کا سانپ ۔

**اشخاص** (اَ ش۔ خاص) (ع) مذکر۔ جمع شخص کی۔ لوگ۔ آدمی ۔

**اشد** (اَشَدّ) (ع) مذکر۔ بہت سخت۔ نہایت زیادہ ۔

**اشدھ** (اشدّھ) (س) ناپاک۔ گندہ ۔

**اشر** (اَشَرّ) (ع) مذکر۔ نہایت شریر ۔

**اشرار** (اَ ش۔ رار) (ع) مذکر۔ شریر کی جمع۔ برے شرارتی لوگ ۔

**اشراف** (اَ ش۔ راف) (ع) مذکر۔ شریف کی جمع۔ عالی خاندان۔ مہذب۔ شائستہ۔ بزرگ ۔

**اشراف پاؤں پڑے۔ کمینہ سر چڑھے** (۱) مثل۔ شریف تو اپنی شرافت کی وجہ سے نرمی کرتا ہے۔ اور کمینہ سر چڑھتا ہے ۔

**اشرافت** (اَ ش۔ رافت) (ا) مؤنث۔ بھلمنسی۔ شائستگی ۔

**اشراف وہ ہے جس کے پاس اشرفی ہے** (۱) مقولہ۔ اس زمانے میں مالدار ہی اشراف سمجھا جاتا ہے ۔

**اشرافیہ** (اَ ش۔ را۔ فی۔ یہ) (ع) مؤنث (۱) حکومت اور اسوہ جماعت جو ملک کا حق نیابت رکھتی ہے (۲) وہ خاندان جس کے افراد بادشاہ کے عزیز ہونے کی وجہ سے حقوق امتیازی رکھتے ہوں ۔

**اشراق** (اِ ش۔ راق) (ع) مذکر (۱) روشن ہونا۔ چمکنا (۲) آفتاب طلوع ہونا (۳) مجازاً۔ وہ چار رکعت نماز نفل جو آفتاب کے نکلنے کے بعد پڑھی جاتی ہے۔ (۴) روشن ضمیری۔ حکمت ۔

**اشراقیین** (اِ ش۔ را۔ قی۔ یِن) (ع) حکماء کا وہ مراقب گروہ جو تصفیۂ قلب اور کشف کے ذریعے سے شاگردوں کو دور بیٹھے تعلیم دیا کرتا ہے ۔

**اشرف** (اَ ش۔ رَف) (ع) مذکر۔ نہایت شریف ۔

**اشرف المخلوقات** (ع) (۱) تمام مخلوق سے بزرگ تر۔ (۲) حضرت انسان۔ آدمی ۔

**اشرفی** (اَ ش۔ رَفی) (ف) مؤنث۔ سونے کا سکہ۔ پونڈ گنی۔ ساورن۔ طلا دینار ۔

**اشرفیاں لٹیں کوئلوں پر مہر** (۱) مثل۔ بیہودہ مصارف پر تو لاکھوں اڑیں۔ مگر ضروری اخراجات میں بخل کیا جائے ۔

**اشرفی بوٹی** (۱) اشرفی کی قد و قامت کی بوٹیاں جو اکثر کمخواب یا دوسری چھینٹوں پر بنی ہوتی ہیں ۔

**اشعار** (اَ ش۔ عار) (ع) شعر کی جمع۔ ابیات ۔

**اشعری** (اَ ش۔ عری) (ع) (۱) ابوالحسن علی بن اسمٰعیل (۲) ابو بردا عامر بن ابی موسیٰ (۳) ابوالحسن علی استاد امام غزالی (۴) ابو موسیٰ ۔

**اشعریہ** (ع) مذکر۔ حکمائے اسلام کا ایک طبقہ ۔

**اشغال** (اَ ش۔ غال) (ع) مذکر۔ شغل کی جمع۔ مشغلے۔ کام ۔

**اُشغلا** (اُ ش۔ غلا) (ا) مذکر۔ فتنہ و فساد کی بات ۔

**اشغلا اٹھانا** }
**اشغلا چھوڑنا** } (۱) فتنہ و فساد برپا کرنا۔ نئے نئے گل کھلانا ۔

**اشفاق** (اَ ش۔ فاق) (ع) مذکر۔ شفقت کی جمع۔ مہربانیاں۔ عنایتیں ۔

**اشفاق** (اِ ش۔ فاق) (ع) مذکر۔ شفقت۔ نرمی۔ رحم۔ دردمندی۔ ترس ۔

**اشقیا** (اَ ش۔ قیا) (ع) مذکر۔ شقی کی جمع۔ سنگدل کڑے۔ بے رحم۔ ظالم۔ بدنصیب ۔

**اشک** (اَشک) (ف) مؤنث۔ آنسو۔ شوہ ۔

**اشکال** (اَ ش۔ کال) (ع) مؤنث۔ شکل کی جمع۔ شکلیں۔ صورتیں۔ مورتیں ۔

**اشکال** (اِ ش۔ کال) مذکر۔ مشکل۔ دقت ۔

**اشک باری** ۔ (ف) مؤنث۔ رونا ۔

آنسو بہانا ۔

**اشک شوئی** (ف) مؤنث (۱) آنسو پونچھنا ۔ رونے کی آنکھ پونچھنا (۲) تسلی دینا ۔ دلاسا دینا ۔

**اشلک** (اش ۔ لک) (ہ) مذکر ۔ تہمت ۔ بہتان ۔

**اشلک لگانا** (ہ) تہمت دھرنا ۔ بہتان جوڑنا ۔ الزام لگانا ۔

**اشلوک** (اش ۔ لوک) (س) مذکر (۱) شعر ۔ نظم بیت (۲) مقفّےٰ ۔ فقرہ ۔

**اشنان** (اش ۔ نان) (س) مذکر ۔ نہانا ۔ غسل ۔

**اشوک** (اُشوک) (ہ) مذکر ۔ ہندوستان کا ایک مشہور راجہ ۔

**اَشہاد** (اَش ۔ ہاد) (ع) مذکر ۔ شاہد کی جمع ۔ گواہ ۔ چشم دید گواہ ۔

**اِشہاد** (اِش ۔ ہاد) (ع) مذکر ۔ شہادت پیدا کرنا ۔ ثبوت پیش کرنا ۔ دیکھنے کے لیے جانا ۔

**اَشہب** (اَش ۔ ہب) (ع) مذکر ۔ سیاہ رنگ کا گھوڑا جس میں سفیدی غالب ہو ۔ سبزہ ۔ گھوڑا ۔ بعض دفعہ مطلق گھوڑے پر بھی بولا جاتا ہے ۔

**اشیا** (اش ۔ یا) (ع) مؤنث ۔ چیز یعنی شے کی جمع ۔

**اشیرباد** (اشیر ۔ باد) (س) مؤنث ۔ دعائے خیر ۔ آداب ۔

## ا ۔ ص

**اِصابت** (اِصا ۔ بت) (ع) مؤنث ۔ رسائی ۔ پہنچ ۔ پختگی ۔ مضبوطی ۔

**اِصالت** (اِصا ۔ لت) (ع) مؤنث ۔ اصلیت ۔ پیدائش ۔ خاصیت ۔ نطفے کی تاثیر ۔ ذات اور خاندان کا اثر ۔

**اِصالتاً** (ع) خود ۔ بذات خاص ۔ بنفسِ نفیس ۔ اپنے آپ ۔

**اصالت پر آ جانا ۔ یا ۔ اصالت پر جانا** (۱) قدرتی یا خاندانی اثر دکھانا (۲) شرارت پر آ جانا ۔ (۳) کمینہ پن آ جانا ۔

**اصح** ۔ (اَ ۔ صَح) (ع) مذکر ۔ بہت صحیح ۔ نہایت درست ۔

**اصحاب** (اَص ۔ حاب) (ع) مذکر ۔ صاحب کی جمع (جمع ۱۲) ۔ صاحب لوگ ۔ دوست ۔ آقا ۔ (مجازاً) مطلق اصحاب کا لفظ زمانہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اُن بزرگوں کی نسبت مخصوص ہے ۔ جنہوں نے بحالت ایمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا اور آپ کا فیض صحبت اُٹھایا اور بحالت ایمان فوت ہو گئے ۔

**اصحاب فیل** (ع) مذکر (۱) ہاتھیوں والے (۲) (اصطلاحاً) وہ فیل نشین فوج جس نے ابرہہ بن صباح حاکم یمن کی سرکردگی میں مکہ معظمہ پر حملہ کیا اور خدا نے اس کی سزا کو ابابیلوں کا لشکر بھیج دیا ۔ جس میں سے ہر ایک اپنی چونچ میں کنکریاں اٹھا لایا ۔ اور سب نے ایک ہی دفعہ اس فیل نشین فوج پر اتنا پتھراؤ کیا ۔ کہ سب ہلاک ہو گئے ۔

**اصحاب کہف** ۔ (ع) مذکر (۱) غار والے لوگ (۲) (اصطلاحاً) وہ پانچ سات یا نو آدمی جنہوں نے دقیانوس کے زمانے میں اسی کے خدائی دعوے سے تنگ آ کر اپنا وطن چھوڑ دیا ۔ اور ایک غار میں پڑ کر سو رہے ۔ آنکھیں کھلیں تو صدہا برس گزار چکے تھے ۔ چنانچہ وہ پھر کھانا کھا کر پھر سو رہے ۔ اور اب آخر زمانہ تک یونہی پڑے رہیں گے یہ غار دمشق یا مصر میں واقع ہے ۔ اسی طرف کے اکثر لوگ زیارت کو جاتے ہیں ۔ سید عبداللہ عالم سرا ایک کمیشن کے ساتھ [illegible] میں وہاں گئے تھے جنہوں نے اس غار کے حالات میں ایک مختصر رسالہ بھی لکھ کر شائع کیا تھا ۔ بقول ان کے سات دراز قد آدمی غار میں لحاف اوڑھے پڑے ہیں ۔ جن کے سانس کی جنبش برابر دیکھی جاتی ہے ۔ واللہ اعلم ۔

**اصدار** (اِص ۔ دار) (ع) مذکر ۔ صادر کرنا ۔ بھیجنا ۔ اتارنا ۔

**اِصرار** (اِص ۔ رار) (ع) مذکر (۱) ہٹ ۔ تکرار ۔ ضد ۔ (۲) تاکید ۔

**اَصراف** (اَص ۔ راف) (ع) مذکر ۔ صرف کی جمع ۔ بہت خرچ ۔

**اِصراف** (اِص ۔ راف) (ع) مذکر (۱) خرچ کرنا ۔ (۲) خرچ ۔ مصرف ۔

**اصطباغ** (اِص ۔ طباغ) (ع) مذکر ۔ عیسائی مذہب اختیار کرتے وقت سر پر پانی چھڑکنے کی رسم کا نام ۔ بپتسمہ ۔ رنگت ۔

اصطبل (اِص - طبل) (ع) مذکر - گھوڑوں کے باندھنے کا مکان - طویلہ ؛

اصطبل کی بلا بندر کے سر (ا) مثل - گناہ کوئی کرے - پکڑا کوئی جائے ؛

اصطرلاب (اِص - طر - لاب) (یونانی) مذکر - پیتل کا وہ مدوّر گولہ - جس پر آفتاب اور ستاروں کی بلندی اور بُعد دریافت کرنے کے لئے نقوش و حروف بنے ہوتے ہیں - اور ہر ستارے کا مقام و رفتار دریافت ہو سکتا ہے ؛

اصطفا (اِص - طِفا) (ع) مؤنث - برگزیدگی - منتخب ہونا ؛

اصطلاح (اِص - طلاح) (ع) مؤنث - کسی گروہ کا کسی لفظ کے معمولی معنوں کے علاوہ کوئی اور معنے ٹھہرا لینا ؛

اصغر (اَص - غر) (ع) مذکر - چھوٹا - کمسن - اسی کی تانیث صُغریٰ ہے ؛

اصفار (اَص - فار) (ع) مذکر - صفر کی جمع - نقطے ؛

اصفر (اَص - فر) (ع) زرد - زعفرانی ؛

اصفہان (اِص - فہان) (ف) مذکر - ایران کے ایک مشہور شہر کا نام - جہاں کا سرمہ اور تلوار مشہور ہے ؛

اصفہان نصف جہان (ف) مثل - اصفہان آدھی دنیا کے برابر ہے - کسی زمانے میں یہ شہر بہت آباد تھا ؛

اصفیا (اَص - فِیا) (ع) مذکر - صفی کی جمع - برگزیدہ لوگ - پہنچے ہوئے - پاک باطن ؛

اصل (اَصل) (ع) مذکر - (۱) بنیاد - نیو - جڑ - (۲) ماخذ - مادہ (۳) خلاصہ - لبِ لباب - (۴) حقیقت (۵) لباط - کائنات (۶) ذات - نطفہ - نسب (۷) واقعی - ٹھیک (۸) مول - اصل زر - (۹) خالص - بے میل ؛

اصلاً - اصلاً (اَص - لا - اَص - لَن) ع مذکر (۱) درحقیقت (۲) ہرگز - کسی طرح (۳) ذرا سا - برائے نام ؛

اصلاب (اَص - لاب) (ع) مذکر و مؤنث - صُلب کی جمع - پشتیں - پیڑھیاں ؛

اصلاح (اِص - لاح) (ع) مؤنث (۱) درستی - ترمیم (۲) حجامت خط بنوانا - (۳) ترتیب دینا - نقص دور کرنا - سنوارنا ؛

اصلاح بنوانا - (ا) حجامت بنوانا - خط بنوانا ؛

اصلاح دینا - (ا) درست کرنا - غلطی نکالنا ؛

اصلاح مذہبی (ا) مؤنث - مذہبی خرابیاں دور کرنا - درست کرنا ؛

اصل اصل ہے نقل نقل ہے (ا) محاورہ - جو عمدگی اصل میں ہو سکتی ہے - نقل میں نہیں ہو سکتی ؛

اصل الاصول (ع) مذکر - اصل جڑ - اصلی بنیاد ؛

اصل السوس (ع) مؤنث - ملٹھی ؛

اصل بد از بدی خطا نہ کند - (ف) مثل - محاورہ بد اصل ضرور بدی کرتا ہے - کمینہ بدی کو چھوڑ نہیں سکتا ؛

اصل خیر سے (ا) محاورہ - خیریت سے - بخیر و خوبی - سلامتی کے ساتھ ؛

اصل سے خطا نہیں - کم اصل سے وفا نہیں (ا) مقولہ - شریف برائی نہیں کر سکتا اور رذیل سے بھلائی نہیں ہوتی ؛

اصلوں (اَص - لُوں) (ا) (ع) بالکل ؛

اصلی (ع) مؤنث (۱) جبلی - فطرتی - پیدائشی (۲) عمدہ - ٹھیک - واقعی ؛

اصلیت (ع) مؤنث - حقیقت - اصلی بات ؛

اصم (اَصَم) (ع) مذکر - بہرا - نہ سننے والا ؛

اصمعی (اَص - مَعی) (ع) مذکر - مشہور عربی ادیب ابو سعید عبدالملک ابن قریب ؛

اصناف (اَص - ناف) (ع) صنف کی جمع - قسمیں - طرح ؛

اصنام (اَص - نام) (ع) مذکر - صنم کی جمع (۱) پتھر وغیرہ کے بت (۲) مجازاً معشوق گروہ بھی لاکھ منت زاری کرو - پتھر کی طرح ٹس سے مس نہیں ہوتا ؛

اصوات (اَص - وات) (ع) مذکر و مؤنث - آوازیں - شور ؛

اصول (اُصُول) (ع) مذکر - اصل کی جمع - قاعدے - قانون - آئین ؛

اصول باندھنا (ا) قاعدے مقرر کرنا ؛

اصول ثلاثہ (ع) مذکر - علم کلام میں مسائل اصول نقل کو دلائل عقلی سے ثابت کرنا ؛

اصول موضوعہ (ع) مذکر - قائم کیا ہوا قاعدہ

مقرر کیا ہوا اصول ۔

**اصیل** (اَ-صِیل) (ع) (۱) اچھی نسل کا۔ عمدہ قوم کا جیسے اصیل گھوڑا۔ اصیل مرغ۔ اصیل تلوار۔ (۲) شریف۔ نجیب۔ عالی خاندان آدمی (۳) ماما۔ خادمہ ۔

**اصیل گھوڑے کو چابک کی حاجت نہیں۔** (۱) مثل۔ اصیل گھوڑا مار کھائے بغیر سیدھا اور اچھا چلتا ہے ۔

**اصیل مرغ ٹکے ٹکے** (۱) مثل۔ بے قدری۔ شریف کی قدر نہ ہونا ۔

**اصیل مرغی کی ایک ٹانگ** (۱) مثل۔ اپنی بات پر ضد کرنا۔ اپنی ہی کہے جانا۔ مشہور ہے کہ کسی امیر نے نوکر کو مرغی پکانے کے لئے حکم دیا۔ نوکر نے مرغی پکائی۔ تو ایک ٹانگ خود چٹ کر گیا۔ امیر نے دیکھ کر پوچھا۔ دوسری ٹانگ کیا ہوئی۔ نوکر نے عرض کی۔ حضور اس کی ایک ہی ٹانگ تھی۔ امیر نے فرمایا۔ نامعقول! کہیں مرغی کی ایک ٹانگ بھی ہوتی ہے؟ مگر اس نے پھر یہی کہا۔ کہ حضور اس کی تو ایک ہی ٹانگ تھی۔ دوسرے تیسرے دن امیر نوکر کے ساتھ کہیں بازار میں گزرا۔ تو اتفاقاً کوئی مرغ ایک ٹانگ اٹھائے نظر آیا۔ نوکر نے دیکھتے ہی دست بستہ عرض کی۔ دیکھیے حضور اصیل مرغی کی ایک ہی ٹانگ ہوا کرتی ہے۔ جب سے یہ مثل مشہور ہو گئی ۔

## ا-ض

**اضافت** (اِ-ضا-فَت) (ع) مؤنث (۱) اعراب میں سے زیر کا نام (۲) نسبت۔ علاقہ۔ لگاؤ۔ ارباب تحقیق کے نزدیک اضافت کی چار قسمیں ہیں (۱) تملیکی (۲) تخصیصی (۳) بیانی (۴) ظرفی۔ مگر نحویوں نے ان میں کچھ اضافہ کیا ہے ۔

**اضافہ** (اِ-ضا-فہ) (ع) مذکر۔ بیشی۔ ترقی۔ زیادتی ۔

**اضافی** (اِ-ضا-فی) (ع) صفت نسبتی۔ جو اصلی نہ ہو ۔

**اضحی** (اَض-حا) (ع) مؤنث۔ قربانی ۔

**اضحوکہ** (اُض-حو-کہ) (ع) مذکر۔ جس سے ہنسی آئے ۔

**اضحیہ** (اُض-حِیَہ) (ع) مؤنث۔ قربانی کا جانور ۔

**اضداد** (اَض-داد) (ع) مؤنث۔ ضد کی جمع۔ مخالفین ۔

**اضطراب** (اِض-طِراب) (ع) مذکر۔ بے تابی۔ گھبراہٹ۔ بے چینی ۔

**اضطرار** (اِض-طِرار) (ع) مذکر۔ بے قراری۔ بے اختیاری ۔

**اضعاف** (اَض-عاف) (ع) دُگنا تگنا ۔

**اضعاف** (اِض-عاف) (ع) مذکر۔ دُگنا کرنا ۔

**اضعف** (اَض-عَف) (ع) مذکر۔ بہت کمزور۔ بہت ضعیف ۔

**اضغاث** (اَض-غاث) (ع) مذکر۔ سبزی اور بوٹیوں کے گٹھے ۔

**اضغاث احلام** (ع) مذکر۔ پریشان خواب جن کی کوئی تعبیر نہ ہو ۔

**اضلاع** (اَض-لاع) (ع) مذکر۔ ضلع کی جمع (۱) ایک ٹکڑا (۲) پہلیاں۔ پہلو (۳) حدود اشکال کے خطوط (۴) ایک کمشنر کے ماتحت علاقہ ۔

**اضلال** (اِض-لال) (ع) مذکر۔ گمراہ کرنا ۔

**اضمار** (اِض-مار) (ع) مذکر۔ کلام میں کسی اسم کے لئے ضمیر لانا ۔

**اضمار قبل الذکر** (ع) مذکر۔ کسی کے ذکر سے پہلے اس کے لئے ضمیر لانا ۔

**اضمحلال** (اِض-مِح-لال) (ع) مذکر۔ پژمردگی۔ سستی۔ کاہلی۔ کمزوری ۔

## ا-ط

**اطاعت** (اِ-طا-عَت) (ع) مؤنث۔ متابعت۔ حکم ماننا۔ فرمانبرداری ۔

**اطاق** (اُ-طاق) (ت) مذکر۔ کمرہ۔ حجرہ ۔

**اطال** (اَ-طال) (ع) لمبا کرے۔ بڑھائے ۔

**اطال اللہ عمرہ** (ع) دعائیہ فقرہ۔ خدا اس کی عمر بڑھائے ۔

**اطالیہ** (اِ-طا-لِیہ) (یورپ) اٹلی ۔

**اطبّاء** (اَطِب-با) (ع) مذکر۔ طبیب کی جمع معالج

حکیم - بید - ڈاکٹر ۔

اطراز (اِط - راز) (ع) مذکر - نقش کرنا ۔

اطراف (اَط - راف) (ع) مؤنث - طرف کی جمع - سمتیں - کنارے - گرداگرد ۔

اطریفل (اَط - ری - فَل) (ع - مذکر) ایک قسم کی معجون جو ہڑ - بہیڑا اور آملہ سے تیار کی جاتی ہے ۔

اطعمہ (اَط - عِمہ) (ع) طعام کی جمع - کھانے - غذا - بھوجن ۔

اطفا (اِط - فا) (ع - مذکر) بجھانا ۔

اطفال (اَط - فال) (ع) مذکر - طفل کی جمع - لڑکے بالے - بال بچے ۔

اطلاع (اِط - لاع) (ع) مؤنث - آگاہی - خبر - رپورٹ - نوٹس - اعلان ۔

اطلاعنامہ (ف) مذکر - سمن - نوٹس - پروانہ - حکمنامہ ۔

اطلاق (اِط - لاق) (ع) مذکر - کھولنا - آزاد کرنا - چھوڑنا ۔

اطلاق نویس (ع - ف) مذکر - سمنوں کے اجرا اور خرچ کا حساب کتاب رکھنے والا افسر ۔

اطلس (اَط - لس) (ع) مؤنث - ایک قسم کا چمکیلا ریشمی کپڑا ۔

اطمینان (اِط - مِی - نان) (ع) مذکر - تسلی - تشفی - دلاسا - ڈھارس - دلجمعی - صبر - طمانیت ۔

اَطناب (اَط - ناب) (ع) مذکر و مؤنث - طنابیں - خیمہ کی رسیاں ۔

اطناب (اِط - ناب) (ع) مذکر - بات کو طول دینا ۔

اطنہ (اَط - نہ) یونان) دیکھو ایتھنز ۔

اطوار (اَط - وار) (ع - مذکر) طور کی جمع، روش، ڈھنگ، چال چلن - وضع ۔

اَطہار (اَط - ہار) ع - مذکر) بہت پاک لوگ ۔

اطہار (اَط - ہار) (ع - مذکر) پاک ہونا ۔

اَطہر (اَط - ہَر) (ع) بہت پاک - نہایت پاک ۔

اطیب (اَط - یَب) (ع) نہایت پاک - نہایت خوشبودار ۔

## ا - ظ

اظلال (اَظ - لال) (ع) ظل کی جمع سائے ۔

اظلم (اَظ - لَم) (ع) مذکر - بڑا ظالم - نہایت تکلیف دینے والا ۔

اظہار (اِظ - ہار) (ع - مذکر) (۱) کھولنا - ظاہر کرنا - (۲) بیان دینا (۳) شہادت دینا - گواہی دینا ۔

اظہار حلفی (ع - مذکر) قسمیہ گواہی ۔

اظہار دینا (ف) گواہی دینا ۔

اظہار قانونی (ع - مذکر) قانون کے رُو سے درست گواہی ۔

اظہار نویس (ف) وہ محرر جو بیان اور شہادت لکھتا ہے ۔

اظہر (اَظ - ہَر) (ع) خوب ظاہر - روشن - واضح - صریح ۔

اظہر من الشمس (ع) آفتاب سے زیادہ روشن بہت واضح اور کھلا ہوا ۔

## ا - ع

اعادہ (اِ عا - دَہ) (ع) مذکر - لوٹانا - پھیرنا - دہرانا - کسی بات یا فعل کا دوبارہ سہ بارہ کہنا یا کرنا ۔

اعاظم (اَ عا - ظِم) (ع - مذکر) اعظم کی جمع - بہت بڑے ۔

اعانت (اِ عا - نت) (ع - مؤنث) امداد - حمایت - سہارا ۔

اعانت مجرمانہ (ع - ف - مؤنث) جرم کی ترغیب یا اس میں مدد دینا ۔

اعانہ (اِ عا - نہ) (ع) مذکر - چندہ ۔

اعتاق (اِع - تاق) (ع) مذکر - آزاد کرنا - غلام باندی آزاد کرنا ۔

اعتبار (اِع - تِبار) (ع) مذکر (۱) یقین - (۲) اعتماد - ساکھ (۳) بھروسا - قیام - ثبات - (۴) لحاظ - نظر ۔

اعتبار اُٹھ جانا - اعتبار جاتا رہنا - اعتماد نہ رہنا - ساکھ نہ رہنا ۔

اعتدال (اِع - تدال) (ع) مذکر (۱) برابر ہونا - نہ کمی نہ زیادتی (۲) میانہ روی ۔

**اعتذار** (اِع - تِذار) (ع - مذکر) عذر کرنا ۔

**اعتراض** (اِع - تِراض) (ع) مذکر - عیب لگانا - شبہ کرنا - نکتہ چینی کرنا - گرفت ۔

**اعتراض کرنا** (ف) عیب لگانا - نکتہ چینی کرنا ۔

**اعتراف** (اِع - تِراف) (ع - مذکر) مان لینا - تسلیم کرنا - اقرار کرنا ۔

**اعترافِ مہلک** (ع - مذکر) خطرناک اقرار ۔

**اعتصام** (اِع - تِصام) (ع - مذکر) پنجہ مارنا - تمسک کرنا ۔

**اعتقاد** (اِع - تِقاد) (ع) مذکر - عقیدہ - یقین - اعتبار - ایمان ۔

**اعتکاف** (اِع - تِکاف) (ع - مذکر) مسجد میں گوشہ نشین ہونا - نفس کو دنیوی لذات سے باز رکھنا ۔

**اعتکاف سے نکلنا** (ف) اعتکاف اور گوشہ نشینی کو ختم کرنا ۔

**اعتلا** (اِع - تِلا) (ع - مذکر) بلندی - اونچائی ۔

**اعتماد** (اِع - تِماد) (ع - مذکر) بھروسہ - یقین - اعتبار ۔

**اعتنا** (اِع - تِنا) (ع - مؤنث) (۱) غمخواری کرنا - ہمدردی کرنا - شریک ہونا (۲) پروا کرنا - غور و پرداخت کرنا ۔

**اعجاز** (اِع - جاز) (ع) مذکر - معجزہ - خرقِ عادات - کرامت - کرشمہ ۔

**اعجازِ بیان** (ع) مذکر - جادو بیان - فصیح کلام ۔

**اعجازِ مسیحائی** (ع) مذکر - حضرت عیسٰی علیہ السلام کا معجزہ - بیمار کا تندرست کرنا - اندھے کو بینائی بخشنا - مُردے میں جان ڈال دینا وغیرہ ۔

**اعجوبہ** (اُع - جُو - بَہ) (ع) مؤنث - عجیب شے - انوکھی چیز - طرفہ چیز - نادر چیز ۔

**اعدا** (اَع - دا) (ع) عدو کی جمع - دشمن - مخالف - بیری ۔

**اعداد** (اَع - داد) (ع - مذکر) عدد کی جمع (۱) گنتی - ہندسہ - رقم - شمار (۲) اقتصادیات میں وہ ارقام جو ثبوت کے لئے پیش کی جائیں ۔

**اعدادِ متباین** (ع - مذکر) وہ ہندسے جنہیں کوئی ہندسہ پورا تقسیم نہ کر سکے - جیسے ۵ - ۷ وغیرہ ۔

**اعدادِ متداخل** (ع - مذکر) وہ ہندسے جنہیں کوئی عدد پورا تقسیم کر سکے - جیسے ۶ - ۹ وغیرہ ۔

**اعدادِ متماثل** (ع - مذکر) ایک دوسرے سے مشابہ عدد جیسے ۲ - ۴ وغیرہ ۔

**اعدادِ متوافق** (ع - مذکر) وہ ہندسے جو دوسرے ہندسوں کو پورا تقسیم کر سکیں - جیسے ۸ اور ۲۰ کو ۲ اور ۴ پورا تقسیم کر دیتے ہیں ۔

**اعداد** (اِع - داد) (ع - مذکر) گننا ۔

**اعدل** (اَع - دَل) (ع) بڑا منصف ۔

**اعراب** (اَع - راب) (ع - مذکر) بدو - عرب کے صحرانشین ۔

**اعراب** (اِع - راب) (ع - مذکر) (۱) زیر - زبر - پیش - حروف کی حرکات (۲) واضح اور روشن کرنا ۔

**اعرابی** (اَع - را - بی) (ع - مذکر) بدو - عرب کا رہنے والا - صحرانشین عرب - گنوار - اجڈ ۔

**اعراض** (اَع - راض) (ع) عرض کی جمع (۱) عزتیں - آبروئیں - (۲) جوہر کی ضد وہ چیزیں جو اپنی ذات سے قائم نہ ہوں (۳) بیماری کی ظاہری علامتیں ۔

**اعراض** (اِع - راض) (ع) مذکر - روگردانی - منہ پھیرنا ۔

**اعراف** (اَع - راف) ع - مذکر (۱) دوزخ اور بہشت کا درمیانی مقام (۲) قرآن مجید کی ایک سورت کا نام ۔

**اعزاز** (اِع - زاز) (ع) مذکر - عزت - رتبہ دینا - توقیر درجہ دینا ۔

**اَعِزّہ** (اَ - عِز - زَہ) (ع) مذکر - عزیز کی جمع - بزرگ - بھائی بند - رشتہ دار - اقربا ۔

**اعشیٰ** (اَع - شا) (ع - مذکر) (۱) رات کا اندھا (۲) زمانہ جاہلیت کے اخیر کا ایک عرب نابینا شاعر - (۳) کوفہ کا ایک شاعر ۔

**اعصاب** (اَع - صاب) (ع) مذکر - عصب کی جمع - پٹھے ۔

**اعضا** (اَع - ضا) (ع) مذکر - عضو کی جمع - بدن کے اجزا - ہاتھ - پاؤں وغیرہ ۔

**اعضا شکنی** (ع - ف) مؤنث - بدن ٹوٹنا - جوڑ جوڑ میں درد ہونا ۔

**اعضائے رئیسہ** (ع) مذکر - دل - جگر اور دماغ وغیرہ عضو ۔

**اعطا** (اِع - طا) (ع) مذکر - بخشنا - دینا - عطا کرنا ۔

**اعظم** (اَع - ظَم) (ع) بہت بڑا - بزرگ ۔

**اعقاب** (اَع - قاب) (ع) مذکر۔ عقب کی جمع۔ آل و اولاد جو باپ کے مرجانے کے بعد باقی رہے۔ ورثا۔ پچھلی نسل ٭

**اعلا** (اِع - لا) (ع - مذکر) بلند کرنا ٭

**اعلام** (اَع - لام) (ع - مذکر) جھنڈے ٭

**اعلام** (اِع - لام) (ع - مذکر) خبر دینا۔ جتلانا۔ علم کرانا۔ ظاہر کرنا۔ کھولنا ٭

**اعلان** (اِع - لان) (ع - مذکر) (۱) اظہار کرنا۔ ظاہر کرنا (۲) شہرت دینا۔ کھولنا۔ نوٹس دینا۔ خبر کرنا

**اعلم** (اَع - لَم) نہایت عقل مند۔ علم پڑھا ہوا۔ یا دانا ٭

**اعلٰے** (اَع - لا) (ع - مذکر) (۱) بہت بلند۔ بڑا اونچا۔ (۲) بہت بہتر۔ نہایت عمدہ (۳) ادنےٰ کی ضد۔ معزز آدمی۔ بلند مرتبہ ٭

**اعلیٰ علیین** (ع - مذکر) بلند بہشت ٭

**اعم** (اَعَم) (ع) بہت عام ٭

**اعماق** (اَع - ماق) (ع - مذکر) عمق کی جمع۔ گہرائیاں ٭

**اعمال** (اَع - مال) (ع - مذکر) عمل کی جمع۔ افعال کام۔ دھندے۔ وظائف ٭

**اعمالنامہ** (ع - ف) مذکر۔ (۱) وہ کتاب جس میں آدمی کے اعمال کراماً کاتبین لکھا کرتے ہیں۔ قیامت کے دن اُسی کی رُو سے ہر شخص کا حساب کتاب ہوگا۔ (۲) نوکری کے اچھے بُرے کاموں کی کتاب ٭

**اعمام** (اَع - مام) (ع) مذکر۔ عم۔ (چچا) کی جمع ٭

**اعمیٰ** (اَع - ما) (ع) مذکر۔ اندھا۔ جو ماں کے پیٹ سے اندھا پیدا ہوا ہو ٭

**اعنی** (اَع - نِی) (ع) یعنی مراد رکھتا ہوں ٭

**اعوان** (اَع - وان) (ع) مذکر (۱) عون کی جمع۔ مددگار معاون۔ سہائک (۲) راجپوتوں کی ایک قوم کا نام ٭

**اعیان** (اَع - یان) (ع) مذکر (۱) عین (آنکھ) کی جمع۔ آنکھیں (۲) چشمے۔ (۳) اُمرا و وزرا جو گویا سلطنت کی آنکھیں ہیں (۴) افراد موجودہ ٭

## ا - غ

**اغتشاش** (اِغ - تشاش) (ع) مذکر۔ کھوٹ۔ ملاوٹ ٭

**اغراض** (اَغ - راض) (ع) مذکر و مؤنث۔ غرض کی جمع۔ مطالب۔ مقاصد۔ نیتیں۔ ارادے ٭

**اغذیہ** (اَغ - ذیہ) (ع) مؤنث۔ غذا کی جمع۔ غذائیں۔ خوراکیں۔ کھانے ٭

**اغراق** (اِغ - راق) (ع) مذکر (۱) ڈبو دینا (۲) مبالغہ ٭

**اغلاط** (اَغ - لاط) مذکر و مؤنث۔ غلطی کی جمع۔ بھول چوک۔ خطائیں ٭

**اغلاق** (اِغ - لاق) (ع) مذکر۔ مشکل کرنا۔ مغلق کرنا۔ پیچیدہ کرنا ٭

**اغلام** (اِغ - لام) (ع) مذکر۔ لونڈوں سے بدفعلی کرنا ٭

**اغلامی** (اِغ - لا - می) (ع - ف) مذکر۔ لونڈے باز ٭

**اغلب** (اَغ - لَب) (ع) مذکر (۱) غالب تر (۲) قوی۔ گمان۔ یقیناً ٭

**اغل بغل** (اَغَل - بَغَل) (۱) محاورہ۔ اِدھر اُدھر۔ آس پاس ٭

**اغلط** (اَغ - لَط) (ع) بہت غلط ٭

**اغماز** (اِغ - ماز) (ع) مذکر (۱) آبرو گھٹانا (۲) غمزہ۔ نخرہ (۳) غرور کرنا۔ اترانا ٭

**اغماض** (اِغ - ماض) (ع) مذکر۔ چشم پوشی۔ بے پروائی۔ درگزر ٭

**اغنیا** (اَغ - نِیا) (ع) مذکر۔ غنی کی جمع۔ دولت مند لوگ۔ مالدار لوگ۔ بے پروا لوگ ٭

**اغوا** (اِغ - وا) (ع) مذکر۔ (۱) ورغلانا۔ بہکانا۔ (۲) (قانون) بھگا لے جانا۔ لے بھاگنا۔ (۳) اُبھارنا۔ اُکھیڑنا۔ اُکسانا ٭

**اغوا کرنا** (ف) بہکانا۔ ورغلانا۔ اُبھارنا۔ اُکھیڑنا ٭

**اغیار** (اَغ - یار) (ع) مذکر۔ غیر کی جمع (۱) بیگانے۔ اجنبی۔ ناواقف (۲) دشمن۔ رقیب ٭

# ا-ف

**اُف** (اُف) (ع) مؤنث (۱) حسرت۔ افسوس۔ آہ (۲) غلطی اور بھول کے موقع پر بھی منہ سے نکلتا ہے۔

**اُف تیرا کاٹا نہ جیئے** ۔ محاورہ۔ زہر قاتل۔ سخت ظالم۔ دغا باز۔ مفسد اور مردم آزار کے لئے کہتے ہیں جن کے فریب سے کوئی بچ نہ سکے۔

**اُف رے** (ا) آہ رے۔ اوہ رے۔

**اُف کردینا** ۔ جلا کر سیاہ کر دینا۔ تباہ کر دینا۔

**اُف نہ کرنا یا اُف نہ نکالنا** (ا) سانس نہ نکالنا۔ آہ نہ کرنا۔ صبر کو پی جانا۔ شکایت زبان پر نہ لانا۔

**اُف ہو جانا** (ا) خاک اُڑ جانا۔ کچھ باقی نہ رہنا۔

**افادہ** (اِفادَہ) عام (ع) مذکر۔ فائدہ پہنچانا۔ نفع۔

**افادۂ عام** ۔ (ع) مذکر۔ سب کو فائدہ پہنچانا۔

**افاضل** (اَ۔فا۔ضِل) (ع) مذکر۔ افضل کی جمع۔ بزرگ آدمی۔

**افاضہ** (اِفا۔ضَہ) (ع) فیض پہنچانا۔ فائدہ پہنچانا۔

**افاغنہ** (اَ۔فا۔غِنَہ) (ع) مذکر۔ افغان کی جمع۔ پٹھان۔

**افاقہ** (اِفا۔قَہ) (ع) مذکر (۱) آرام۔ صحت۔ مرض میں کمی۔ تخفیف۔ فرق (۲) ہوش میں آنا۔

**افتا** (اِف۔تا) (ع) مذکر۔ فتویٰ دینا۔

**افتاد** (اُف۔تاد) (ف) مؤنث (۱) دکھ۔ مصیبت۔ رنج کا پڑ جانا (۲) فطرت۔ خلقت۔ (۳) اتفاقیہ اور اچانک سانحہ (۴) بنیاد۔ ابتدا۔ شروع۔

**افتادگی** (اُف۔تا۔دگی) (ف) مؤنث۔ عاجزی۔ انکسار۔ خاکساری۔

**افتادہ** (اُف۔تا۔دَہ) (ف) ناکارہ۔ فضول۔ غیر مزروعہ۔ غیر آباد زمین۔

**افتاں خیزاں** (اُف۔تاں۔خے۔زاں) (ف) گرتے پڑتے۔ بدحواسی کی حالت میں۔

**افتتاح** (اِف۔تِتاح) (ع) مذکر۔ کھولنا۔ شروع کرنا۔ ظاہر کرنا۔ بے نقاب کرنا۔

**افتتاحی** (اِف۔تِتا۔حی) (ع۔ف) افتتاح سے متعلق۔

**افتتاحیہ** (اِف۔تِتا۔حیَہ) (ع۔ف) مذکر۔ ایڈیٹر کا لکھا ہوا اخبار وغیرہ کا خاص پہلا مضمون۔

**افتخار** (اِف۔تِخار) (ع) مذکر۔ فخر کرنا۔ ناز۔ عزت۔ بڑائی۔ گھمنڈ کرنا۔

**افترا** (اِف۔تِرا) (ع) مذکر۔ بہتان باندھنا۔ تہمت۔ جھوٹا الزام لگانا۔

**افترا باندھنا** (ا) تہمت لگانا۔ بہتان جوڑنا۔

**افترا پرداز** (ع۔ف) تہمت لگانے والا۔ بہتان باندھنے والا۔ مفسد۔

**افترا پردازی** (ع۔ف) مؤنث۔ بہتان لگانا۔ تہمت رکھنا۔ جھوٹا الزام لگانا۔

**افتراق** (اِف۔تِراق) (ع) مذکر۔ جدائی۔ جدائی کرنا۔

**افتیمون** (اَف۔تی۔مون) (ع) مؤنث۔ اکاس بیل۔ امر بیل۔ زرد دھاگا۔

**افراتفری** (اَف۔را۔تَف۔ری) (ا) (افراط تفریط کا مخرب) مؤنث۔ ہل چل۔ تہلکہ۔ گھبراہٹ۔ پریشانی۔ کھلبلی۔

**افراد** (اَف۔راد) (ع) مذکر۔ فرد کی جمع۔ لوگ آدمی۔

**افراسیاب** (اَف۔را۔سیاب) (ف) مذکر۔ طہران کے ایک بہادر بادشاہ کا نام۔

**افراط** (اِف۔راط) مؤنث۔ زیادتی۔ کثرت۔ بہتات۔ حد اعتدال سے بڑھ جانا۔

**افراط و تفریط** (ع) مؤنث۔ کمی بیشی۔ غیر معتدل حالت۔

**افرنجیت** (اَف۔رَن۔جی۔یت) معرب۔ مؤنث۔ فرنگی پن۔

**افروختہ** (اَف۔رو۔خ۔تہ) (ف) (۱) جلتا ہوا۔ جلا بھنا۔ (۲) روشن۔

**افروختہ کرنا** (ا) غصہ دلانا۔ بھڑکانا۔

**افریقہ** (اَف۔ری۔قہ) (ع) مذکر۔ براعظم کا نام۔ جو یورپ کے نیچے خط استوا کی سیدھ پر واقع ہے۔

**اُف رے** ۔ (ا) ہائے رے۔ اللہ رے۔ کسی چیز کی کثرت یا زیادتی ظاہر کرنے کو بطور مبالغہ کہتے ہیں۔

**افزائش** (اَف۔زا۔ئش) (ف) مؤنث۔ بیشی۔ زیادتی۔ ترقی۔

**افزوں** (اَف - زُوں) (ف) زیادہ - بیش - بڑھ کر - بہت ۔

**افساد** (اِف - ساد) (ع) مذکر - فساد کرنا ۔

**افسان** (اَف - سان) (ف) مؤنث - سان - چھری چاقو وغیرہ تیز کرنے کا آلہ ۔

**افسانہ** (اَف - سا - نَہ) (ف) مذکر - (۱) داستان قصہ کہانی (۲) جھوٹی بات (۳) سرگزشت - حال - روداد (۴) طویل بات (۵) ذکر مذکور - چرچا ۔

**افسانہ آنا** (ل) افسوس آنا - حسرت آنا ۔

**افسر** (اَف - سَر) (ف) مذکر (۱) تاج - مکٹ - ٹوپی - کلاہ - (۲) حاکم - سردار ۔

**افسر پرمٹ** (ل) مذکر - چنگی کا افسر ۔

**افسر مال** (ل) مذکر - وہ حاکم جس کے پاس ضلع کی مال گذاری کا کام ہو ۔

**افسردگی** (اَف - سُر - دَگی) (ف) مؤنث - بے رونقی - اداسی - بدمزگی - بدشوقی ۔

**افسردہ** (اَف - سُر - دَہ) (ف) (۱) مرجھایا ہوا - (۲) غمگین - اداس - پژمردہ - بے امنگ - بجھا ہوا ۔

**افسردہ خاطر** (ف) مذکر - غمگین طبع ۔

**افسردہ دل** (ف) رنجیدہ خاطر - مردہ دل - بجھے ہوئے دل والا ۔

**افسنتین** (اَف - سَن - تین) (ف) مؤنث - شاورہ مشہور دوا کا نام ۔

**افسوس** (اَف - سوس) (ف) مذکر - حسرت - دریغ - غم - رنج - تاسف ۔

**افسوس کرنا یا کھانا** - رنج ظاہر کرنا - تاسف کرنا ۔

**افسوس ناک** (ف) افسوس کے لائق - جس پر رنج آئے ۔

**افسوں** (اَف - سوں) (ف) مذکر (۱) سحر - جادو - منتر (۲) فریب - مکر - حیلہ ۔

**افسوں کرنا یا پھونکنا** (ل) جادو کرنا - منتر پھونکنا - بہکانا ۔

**افشا** (اِف - شا) (ع) مذکر - ظاہر کرنا - فاش یا آشکارا کرنا ۔

**افشائے راز** (ل) بھید کھولنا - راز ظاہر کرنا - پوشیدہ بات کھولنا ۔

**افشاں** (اَف - شاں) (ف) مؤنث - گوٹے یا قیش کی باریک کترن جو عورتیں آرائش کے لئے ماتھے پر چُنتی اور بالوں پر چھڑکتی ہیں ۔

**افشاں چننا** (ل) پیشانی اور رخساروں پر افشاں لگانا ۔

**افشاں کرنا** (ل) رنگ چھڑکنا - رنگ لگانا ۔

**افشانی کاغذ** (ف) مذکر - وہ کاغذ جس پر رنگ یا خوشبو چھڑکی ہوئی ہو ۔

**افشردہ** (اَف - شُر - دَہ) (ف) نچوڑا ہوا - نچڑا ہوا - مسلا ہوا - وہ شربت جس میں لیموں نچوڑ کر پیتے ہیں بعض لوگ صرف افشرہ بھی کہہ دیتے ہیں ۔

**افصح** (اَف - صَح) (ع) مذکر - خوش بیان - بہت فصیح - نہایت اچھا بولنے والا ۔

**افضال** (اِف - ضال) (ع) مذکر - جمع فضل کی - بخششیں - مہربانیاں ۔

**افضل** (اَف - ضَل) (ع) مذکر - بڑا - نہایت بزرگ - بہت بہتر - نہایت اچھا - سب سے عمدہ ۔

**افضلیت** (اَف - ضَلی - یَت) (ع) مؤنث - بزرگی - بڑائی ۔

**افطار** (اِف - طار) (ع) مذکر - روزہ کھولنا ۔

**افطار کرنا** (ل) روزہ کھولنا ۔

**افطاری** (اِف - طا - ری) (ا) مؤنث (۱) روزہ کشائی (۲) مجازاً افطار کرنے کی چیزیں ۔

**افعال** (اَف - عال) (ع) مذکر - فعل کی جمع (۱) کام - اعمال (۲) مشتقات مصدر (۳) تاثیر - خواص ۔

**افعی** (اَف - عی) (ع) مذکر - سانپ کی قسم سے زہریلا سانپ - کالا سانپ ۔

**افغان** (اَف - غان) (ف) مذکر و مؤنث (۱) فریاد - (۲) پٹھان - افغانستان کا باشندہ ۔

**افغانستان** (اَف - غا - نِس - تان) (ف) مذکر - ملک کا نام - پٹھانوں کے رہنے کا ملک ۔

**اُفق** (اُ - فُق) (ع) مذکر - آسمان کا کنارہ جو زمین سے ملا ہوا معلوم ہوتا ہے - کنارہ ۔

**افکار** (اَف - کار) (ع) فکر کی جمع (۱) تردد - غور فکر - انتشار (۲) کلام - اشعار ۔

**اُف کر دینا** (ل) (۱) خاک کر دینا - راکھ کر دینا - تباہ کر دینا (۲) صرف بیجا کرنا ۔

**اَفگار** (اَف ۔ گار) (ف) مجروح ۔ زخمی ۔ چاک چاک ۔ ٹکڑے ٹکڑے ۔ چُور ۔

**اَفگندہ** (اَف ۔ گَن ۔ دَہ) (ف) گرا ہوا ۔ عاجز ۔ منکسر ۔

**اِفلاس** (اِف ۔ لاس) (ع) مذکر ۔ غریبی ۔ تنگ دستی ۔ مفلسی ۔ محتاجی ۔ بے روزی ۔

**اَفلاطُون** (اَف ۔ لا ۔ طُون) (یونانی) مذکر ۔ یونان کے ایک بہت بڑے مشہور حکیم کا نام ہے جو ارسطو (ارسطا طالیس) کا اُستاد اور بقراط کا شاگرد تھا ۔ چونکہ اُس نے الٰہیات میں اکثر رسالے لکھے ہیں ۔ اس لیے افلاطون الٰہی مشہور ہے ۔ ۴۳۰ قبل مسیح میں پیدا ہوا ۔ ۸۰ سال عمر پائی ۔ نہایت پاک باطن ۔ نیک نفس اور عالم تھا ۔

**افلاطون کا سالا** (ا) مذکر ۔ بڑا متکبر اور گھمنڈی شخص ۔ وہ آدمی جو کسی زبردست یا صاحبِ حکومت کا رشتہ دار ہو ۔

**افلاطون کے سالے بنے پھرتے ہیں** ۔ (ا) محاورہ ۔ اپنی عقل پر بڑا گھمنڈ کرتے ہیں ۔ بڑے مغرور ہیں ۔

**اَفلاک** (اَف ۔ لاک) (ع) مذکر ۔ فلک کی جمع ۔ آسمان ۔ گردوں ۔ چرخ ۔

**اُف نہ کرنا** ۔ (ا) (۱) کمال ضبط کرنا ۔ سہارنا ۔ (۲) رنج و تکلیف میں افسوس کرنا ۔

**اَفواج** (اَف ۔ واج) (ع) مؤنث ۔ فوج کی جمع ۔ لشکر ۔ جرار بیڑہ ۔

**اَفواہ** (اَف ۔ واہ) (ع) مؤنث ۔ اُڑتی ہوئی خبر ۔ بے اصل یا بے سند بازاری خبر ۔ شہرت ۔ گپ ۔

**افواہ اڑانا** (ا) گپ اُڑانا ۔ جھوٹی خبر دینا ۔

**اَفُوہ** (اَف ۔ فُوہ) (ا) تعجب ۔ تاسّف ۔ کثرت درد ۔ صدمے اور بھول چوک کے موقع پر بولا جاتا ہے ۔

**اَفہام** (اَف ۔ ہام) (ع) مذکر ۔ فہم کی جمع ۔ بہت سے فہم ۔ سمجھیں ۔

**اِفہام** (اِف ۔ ہام) (ع) مذکر ۔ سمجھانا ۔ بجھانا ۔ جتانا ۔

**اَفیم** (اَ ۔ فیم) (ا) مؤنث ۔ تریاق ۔ افیون ۔ مشہور نشیلی اور زہریلی چیز جو پوست کے دودھ کو منجمد کر کے بنائی جاتی ہے ۔

**افیم کھائے امیر یا کھائے فقیر** ۔ (ا) مثل ۔ چونکہ افیمی آدمی از خود رفتہ اور بیکار ہو جاتا ہے ۔ اس لیے افیم امیر یا فقیر ہی کھا سکتے ہیں ۔ کہ اُن کی کوئی حالت ہو ۔ اُن کے بغیر کسی کام میں حرج نہیں ہوتا ۔ سوا امیر اور فقیر کے تیسرے آدمی کو افیم کھانا اچھا نہیں ۔

**افیمچی** (اَ ۔ فیم ۔ چی) (ا) مذکر ۔ افیون کا عادی ۔

**افیمن** (ا) مؤنث ۔ افیم کھانے والی عورت ۔

**افیمی** (اَ ۔ فی ۔ می) (ا) دیکھو افیمچی ۔

**افیمی تین منزل سے پہچانا جاتا ہے** (ا) افیمی کی پہچان بہت دُور سے ہو جاتی ہے ۔ افیمی کی صورت ہی الگ ہوتی ہے ۔

**افیمی چڑا** (ا) مذکر ۔ بہت افیم کھانے والا ۔

**اَفیُون** (اَف ۔ یُون) (ع) مؤنث ۔ دیکھو "افیم" ۔

**افیونچی** (اَف ۔ یُون ۔ چی) (ا) مذکر ۔ دیکھو افیمچی ۔

**افیون کا گھولا ۔ یا ۔ گھولوا** (ا) مذکر ۔ افیون کو پانی میں گھول کر پینا ۔

**افیونی** (اَف ۔ یُو ۔ نی) (ف) افیون کھانے والا ۔

**افیونی خبطی** ۔ (ا) مذکر ۔ افیم کھانے والا دیوانہ ہوتا ہے ۔

## ا ۔ ق

**اَقادیمہ** (اَ ۔ قا ۔ دی ۔ مہ) (معرب ۔ مؤنث) اکیڈیمی علم و ادب کو ترقی دینے والی انجمن ۔

**اَقارِب** (اَ ۔ قا ۔ رِب) (ع) مذکر ۔ رشتہ دار ۔ اعزہ ۔ قرابت دار ۔ سگے ۔ خاندانی ۔

**اِقالہ** (اِ ۔ قا ۔ لہ) (ع) مذکر ۔ بیع کو رد کرنا ۔

**اَقالیم** (اَ ۔ قا ۔ لیم) (ع) اقلیم کی جمع ۔ ممالک ۔ سلطنتیں ۔

**اِقامت** (اِ ۔ قا ۔ مت) (ع) مؤنث (۱) قیام ۔ قرار ۔ سکون ۔ ٹھہرنا ۔ (۲) باجماعت نماز کی نیت باندھنے سے پہلے اذان کی تکرار ۔

**اَقانیم** (اَ ۔ قا ۔ نیم) (ع) مذکر ۔ اقنوم کی جمع ۔ (۱) اصل ۔ بنیادیں (۲) مقدس تثلیث کے افراد ۔

**اقانیم ثلاثہ** (ع) مذکر ۔ تثلیث کے افراد ۔

**اِقبال** (اِق ۔ بال) (ع) مذکر (۱) اربابی ۔ خوش نصیبی ۔ کامیابی ۔ زمانے کا موافق ہونا ۔ یا مردانہ ۔

(۲) اقرار - تسلیم (۳) برکت - طفیل ۔

**اقبال دعوئے** (ع) مذکر - مخالف کے دعوے کو تسلیم کرنا - مخالف کے دعوے کا صحیح ماننا ۔

**اقبال کرنا** (۱) قبول کرنا - اقرار کرنا - اعتراف کرنا - مقر ہونا ۔

**اقبال مند** (۱) مذکر - صاحب نصیب - خوش قسمت بھاگوان ۔

**اقبالی** (اِق - با - لی) (ع) - (۱) مذکر - اقبال کرنے والا - مان لینے والا ۔

**اقتباس** (اِق - تِباس) (ع) مذکر - چُنا کرنا - انتخاب کرنا - نقل کرنا ۔

**اقتدا** (اِق - تدا) (ع) مؤنث - پیروی کرنا - متابعت کرنا - پیچھے چلنا ۔

**اقتدار** (اِق - تِدار) (ع) مذکر (۱) اختیار - حکومت - مرتبہ (۲) طاقت - زور - قدرت - قوت - بڑائی ۔

**اقتدار جائز** (ع) مذکر - وہ اختیار جو قانوناً درست ہو ۔

**اقتران** (اِق - تِران) (ع) مذکر - نزدیک ہونا - قریب ہونا - پاس ہونا ۔

**اقتصاد** (اِق - تِصاد) (ع) مذکر (۱) اعتدال سے کام کرنا ۔

**اقتصادی** (اِق - تِصا - دی) اقتصاد سے متعلق ۔

**اقتصادیات** (اِق - تِصا - دی - یات) (ع) مؤنث علم المعیشت - وہ علم جس میں ملک کی مادی پیداوار کے اچھی جگہ خرچ کرنے کی تعلیم ہوتی ہے ۔

**اقتضا** (اِق - تِضا) (ع) مذکر - خواہش کرنا - چاہنا تقاضا - لازمہ - ضرورت ۔

**اقدام** (اَق - دام) (ع) مذکر - قدم کی جمع ۔

**اقدام** (اِق - دام) (ع) مذکر (۱) آگے جانا - پیش قدمی کرنا - (۲) ارتکاب - دلیری (۳) ارادہ - قصد ۔

**اقدام خودکشی** (ف) مذکر - خود کو ہلاک کرنے کا ارادہ ۔

**اقدام قتل** (ف) مذکر - کسی کو مار ڈالنے کا قصد - قتل کا ارادہ ۔

**اقدام قتل عمد** - (ع) مذکر - جان بوجھ کر قتل کرنے کی پیش قدمی کرنا ۔

**اقدس** (اَق - دَس) (ع) مذکر - بہت پاک - اطہر ۔

**اقدم** (اَق - دَم) (ع) سب سے اوّل ۔

**اقدمیہ** (اَق - دَم - یہ) (ف) مؤنث - دیکھو اقدمیت ۔

**اقرار** (اِق - رار) (ع) مذکر - انکار کی ضد - وعدہ - قول و اقرار - عہد و پیمان - اعتراف - تسلیم کرنا - ماننا ۔

**اقرار جرم اصلاح جرم** (ع) شل - جرم کا مان لینا اس کی سختی کو کم کرتا ہے ۔

**اقرار صالح** (ع) مذکر - پکا اقرار - حلفی بیان ۔

**اقرار کرنا** (۱) قبول کرنا - ماننا - وعدہ کرنا - عہد کرنا ۔

**اقرار نامہ** (ع - ف) مذکر - معاہدے کا کاغذ - اقرار کی دستاویز ۔

**اقراری** (اِق - را - ری) (ع) اقرار کرنے والا - اقبالی ۔

**اقران** (اَق - ران) (ع) مذکر (۱) قرن (۳۰ - ۱۰۰ یا ۱۰۰ برس کا عرصہ) کی جمع - زمانے (۲) قرین کی جمع - پاس کے لوگ ۔

**اقرب** (اَق - رَب) (ع) (۱) نہایت قریب (۲) مذکر - رشتہ دار ۔

**اقربا** (اَق - رِبا) مذکر - قریب کی جمع - بھائی بند - رشتہ دار - قریبی - اپنے - یگانے ۔

**اقساط** (اَق - ساط) (ع) مذکر و مؤنث - قسط کی جمع - ٹکڑے - حصے - اجزا ۔

**اقسام** (اَق - سام) (ع) مذکر و مؤنث - قسم کی جمع - انواع - طرحیں - قسمیں ۔

**اقصیٰ** (اَق - صا) (ع) مذکر - بہت دور ۔

**اقطار** (اَق - طار) (ع) قطر کی جمع - وہ خط مستقیم جو مرکز پر ہو کر گزرتا ہے - اور محیط کے دو برابر حصے کرتا ہے ۔

**اقطاع** (اَق - طاع) (ع) مذکر - جاگیریں - اطراف زمین ۔

**اقل** (اَقَل) (ع) بہت ہی کم - حقیر - قلیل - تھوڑا ۔

**اقلیت** (ع) مؤنث (۱) کمی - تھوڑا ہونا - (۲) وہ قوم جو تعداد میں تھوڑی ہو ۔

**اقلیدس** (اِق - لی - دَس) (یونانی) مذکر - (اُقلی - کنجی - دس - ہندسہ) حساب کی کنجی - مصر کے ایک مشہور ریاضی دان کا نام - جس نے اسکندریہ میں مدرسۂ ریاضی کی بنیاد ڈالی - اسے علم ہندسہ کا

ایسا فنون تھا۔ کہ نام ہی اقلیدس ہو گیا۔ اُسکی تصنیف سے علم ہندسہ کی مشہور کتاب اقلیدس ہے ۔

**اقلیل الملک** (اِق۔ لِی۔ لُل۔ مُلک) (ع) مذکر۔ ایک دوا کا نام جو گرم خشک ہوتی ہے۔ زیادہ تر ضماد کے کام آتی ہے ۔

**اِقلیم** (اِق۔ لیم) (ع) مونث۔ ولایت۔ مُلک۔ کرۂ ارض کے پانچ حصوں میں سے ہر ایک کو اقلیم کہتے ہیں ۔

**اقمار** (اَق۔ مار) (ع) مذکر (۱) قمر کی جمع۔ بہت سے چاند۔ (۲) کنایۃً۔ بہت سے معشوق ۔

**اقمر** (اَق۔ مَر) (ع) بہت سفید ۔

**اقمشہ** (اَق۔ مِشَہ) (ع) مذکر۔ قماش کی جمع (۱) پونجیاں (۲) پشمینے کے کپڑے ۔

**اقنوم** (اُق۔ نُوم) (ع) مذکر (۱) ہر چیز کی اصل بنیاد۔ (۲) دین مسیحی میں خدا کا جز۔ یعنی تینوں باپ۔ بیٹے روح القدس میں سے ہر ایک کو اقنوم کہتے ہیں ۔

**اقوا** (اِق۔ وا) (ع) مذکر۔ اعراب کی تبدیلی سے قافیہ کا بدل جانا جو ایک عیب ہے ۔

**اقوال** (اَق۔ وال) (ع) مذکر۔ قول کی جمع۔ باتیں۔ مقولے۔ نصیحتیں ۔

**اقوام** (اَق۔ وام) (ع) مذکر۔ قوم کی جمع۔ فرقے۔ ذات۔ گروہ ۔

## ا۔ک

**اک** (اِک) (ہ) ایک کا مخفف ۔

**اکّا** (اِک۔ کا) (ہ) مذکر (۱) مشہور سواری کا نام (۲) بازو پر باندھنے کا تعویذ (۳) زمین پر رکھ کر جلانے والا ایک بتی کا شمعدان (۴) ناجوڑی مگدر جو ایک ہی اُٹھایا جاتا ہے (۵) تاش اور گنجفہ میں ایک نشان والا پتہ (۶) پہرہ چوکی پر مقرر کرنے کا ذمہ دار فوجی افسر جو شاہی زمانے میں ہوتا تھا۔ (۷) ریاستوں کے خاندانی رئیس زادے جو گھر بیٹھے تنخواہ پاتے ہیں۔ اُن میں سے ہر ایک کو اکّا کہتے ہیں۔ (۸) اکیلا۔ تنہا۔ واحد (۹) بے نظیر۔ بے مثال۔ لاثانی ۔

**اکابر** (اَکا۔ بِر) (ع) اکبر کی جمع۔ بزرگ لوگ۔ بڑے اور معتبر آدمی ۔

**اکادشی** (اکا۔ دشی) (ہ) مونث۔ ہندی مہینے کی گیارہویں تاریخ ۔

**اکّا دُکّا** (ہ) مذکر۔ ایک دو۔ کوئی کوئی ۔

**اکاذیب** (اَکا۔ ذِیب) (ع) مونث۔ جھوٹی باتیں ۔

**اکارت** (اَکا۔ رَت) (ہ) بے فائدہ۔ لاحاصل۔ برباد۔ ضائع۔ بیکار ۔

**اکارت جانا** (ہ) ضائع ہونا ۔

**اکاس** (اَکاس) (ہ) مذکر۔ دیکھو آکاس ۔

**اکاسرہ** (اَکا۔ سِرَہ) (ف) مذکر۔ کسریٰ کی جمع ۔

**اکاسی** (اِکا۔ سی) (ہ) ہشتاد و یک۔ اسی اور ایک۔ ۸۱ ۔

**اکال** (اَ۔ کال) (ہ) مذکر (۱) قحط سالی۔ خشک سالی۔ (۲) نہ مرنے والا ۔

**اکانوے** (اِکا۔ نوے) (ہ) نود و یک۔ نوے اور ایک ۹۱ ۔

**اکاون** (اِکا۔ وَن) (ہ) پنجاہ و یک۔ پچاس اور ایک ۵۱ ۔

**اکاؤنٹ** (اَکا۔ ؤنٹ) (ACCOUNT انگ) مذکر۔ حساب ۔

**اکاؤنٹس ڈیپارٹمنٹ** (انگ ACCOUNTS DEPARTMENT) مذکر۔ حساب کا محکمہ ۔

**اکاؤنٹنٹ** (اکا۔ ؤن۔ ٹینٹ) انگ (ACCOUNTANT) مذکر۔ محاسب۔ منیب۔ حساب کی پڑتال کرنے والا۔ جانچ کرنے والا۔ حساب رکھنے والا ۔

**اکاؤنٹنٹ جنرل**۔ (انگ ACCOUNTANT GENERAL) مذکر۔ محکمہ حساب کتاب کا اعلیٰ افسر ۔

**اکائی** (اِکا۔ ئی) (ہ) مونث۔ شمار کا پہلا درجہ۔ ریاضی میں ایک سے نو تک۔ ہر ہندسہ اکائی میں شمار کیا جاتا ہے ۔

**اِکبار** (اِک۔ بار۔ اک بارگی) (ف) (۱) ایک ہی دفعہ۔ (۲) یک لخت۔ دفعتہً۔ ناگاہ ۔

**اکبر** (اَک۔ بَر) (ع) مذکر (۱) بہت بڑا (۲) مغلیہ سلطنت کے مشہور بادشاہ کا لقب۔ جس کا نام جلال الدین تھا ۔

**اکبری نورتن** (ہ) مذکر (۱) اکبر کے نو جواہر یعنی اکبر کے نو صاحب کمال وزیر (۱) مرزا عبد الرحیم خانخاناں پسر بیرم خاں ترکمان (۲) خان اعظم مرزا عزیز کوکلتاش ہفت ہزاری (۳) ابوالفتح گیلانی (۴) ملک الشعرا علامہ ابوالفیض فیضی (۵) مؤتمن الدولہ ابوالفضل (۶) حکیم ہمام (۷) راجہ ٹوڈرمل صدر دیوان (۸) راجہ بیربل سہ ہزاری (۹) راجہ مان سنگھ پنج ہزاری ۔

اِک پیچا (ہ) مؤنث (۱) ایک قسم کی پگڑی (۲) صرف ایک پیچ کا پیچواں حقہ۔

اُکت (اُ کَت) (ہ) مؤنث۔ نئی یا انوکھی بات۔

اُکتا جانا (ف) پریشان ہو جانا۔ اُداس ہو جانا۔ اُچاٹ ہونا۔ تنگ ہونا۔

اِکتارا (ہ) مذکر۔ ڈوریے سے مشابہ ایک بہت ہی باریک کپڑا (۲) تنبورے سے مشابہ ایک ستار کا ساز (۳) ایک تار کا ڈورا۔

اکتالا (ہ) مذکر۔ طبلے کی ایک گت کا نام۔

اکتالیس (ہ) چہل و یک۔ چالیس اور ایک۔

اُکتائی کمہاری ناخن سے مٹی کھودے (ف) مثل۔ بے دلی سے کام کرنا۔ طبیعت سے کام نہ کرنا۔

اکتساب (اِک۔ تِ۔ ب) (ع) مذکر۔ کوشش سے حاصل کرنا۔ محنت اور کوشش سے پیدا کرنا۔ ہنر اور پیشہ سے حاصل کرنا۔ کمانا۔

اکتشاف (اِک۔ تِشاف) (ع) مذکر۔ ظاہر ہونا۔ کھلنا۔ دریافت۔

اکتفا (اِک۔ تِفا) (ع) مذکر۔ مؤنث۔ کفایت۔ بس۔

اکتفا کرنا (ف) قناعت کرنا (۲) پورا ہونا۔ بس کرنا۔ بہت ہونا۔ کافی ہونا۔

اکتوبر (اَک۔ ٹُو۔ بَر) مہند (انگ اکتوبر OCTOBER) مذکر۔ انگریزی سال کا دسواں مہینہ۔ جو ہمیشہ اکتیس دن کا ہوتا ہے۔

اکتیس (ہ) ایک اور تیس۔ سی و یک۔ ۳۱۔

اکڑ (اَ کَڑ) (ہ) الف لینی کا۔ مضبوط اور سخت چیز جو نہ کاٹے کٹے اور نہ توڑے ٹوٹے (۲) یکتا کال۔

اکٹ۔ "دیکھو ایکٹ"

اکٹھا (ہ) یک جا۔ ایک ساتھ۔ فراہم۔

اکثر (اَک۔ ثَر) (ع) کمتر کی ضد۔ بہت زیادہ۔ بیشتر۔ بارہا۔ ہمیشہ۔ خصوصاً۔

اکثریت (ع) مؤنث (۱) زیادتی۔ (۲) وہ قوم جو تعداد میں زیادہ ہو۔

اک جا (ہ) یک جا۔ اکٹھا۔ ایک جگہ۔ مجموعی۔

اک جہان۔ یا۔ ایک جہان دیکھا ہے (ف) مثل۔ بہت ہوشیار ہے۔ بہت تجربہ کار ہے۔ ساری دنیا کو دیکھا ہے۔

اِک چت (ہ) یک دلہ۔ ایک بات پر قائم رہنے والا۔

اِک دَرا (۱) مذکر۔ ایک در کا مکان۔ ایک دروازے کا گھر۔

اک ڈال (ہ) (۱) بے جوڑ۔ یکساں (۲) وہ پیش قبض۔ چھری۔ کٹار وغیرہ جس کا پھل اور دستہ ایک ہی لوہے کا ہو۔

اک ڈالا (ہ) ایک کنول کی دیوار گیری۔

اکرا (اَکْ۔ رَا) (ہ) مذکر۔ ایک ادنیٰ اور ناقص قسم کا غلہ جو جانوروں کو کھلایا جاتا ہے۔

اکرام (اِک۔ رَام) (ع) مذکر (۱) کرم کرنا۔ بخشش عطا (۲) عزت۔ تعظیم۔ توقیر۔ بزرگی۔

اکراہ (اِک۔ رَاہ) (ع) مذکر (۱) کراہت۔ نفرت گھن (۲) زبردستی۔ جبر۔

اک رُخی (ہ) مؤنث۔ یک طرفی۔ طرف داری کے۔ جانب داری کی۔

اکرکرا (اَکَر۔ کَرا) (ہ) مذکر۔ عاقرقرحا۔ جڑ کی ایک قسم۔ سفید اور تیز۔

اکروڑا (اَک۔ رُو۔ ڑا) (ہ) مذکر۔ وہ کسیلی دوا جو زچہ کو اسقاط میں پلاتے یا جس سے آبدست کراتے ہیں۔

اکڑ (اَکڑ) (ہ) مؤنث۔ بل۔ غرور۔ سرکشی۔ بدمزاجی۔

اکڑباز (۱) مغرور۔

اکڑ جانا (ف) (۱) اینٹھ جانا۔ (۲) بگڑ بیٹھنا۔

اکڑفوں کرنا (ف) غرور کرنا۔ گھمنڈ کرنا۔

اکڑنا (ف) سینہ ابھارنا (۲) گھمنڈ کرنا۔ (۳) بگڑ بیٹھنا۔ ناراض ہونا (۴) زور دکھانا۔ سرکشی کرنا (۵) ٹھٹھرنا۔ ٹھکر جانا۔

اکڑو۔ اکڑوں (اک۔ ڑُو۔ اَک۔ ڑُوں) پاؤں کے تلے زمین پر اور بدن جسم پاؤں پر۔

اکڑو و اکڑوں بیٹھنا (ف) پاؤں پر جسم کا بوجھ ڈال کر بیٹھنا۔

اُکس (اُکس) (ہ) اکسنا کا امر۔

اکسا (ہ) (۱) اکسانا کا امر (۲) اکسنا کی ماضی۔

اکسار (ہ) (۱) ہموار (۲) برابر۔ یکساں۔

اُکسانا (۱) (۱) روشنی تیز کرنے کے لئے چراغ

کی بتی بڑھانا۔ (۲) مادہ کرنا۔ ابھارنا۔ (۳) اٹھانا۔ ہلانا ۔

**اکسائز** (اک۔سا۔ئز) انگ EXCISE (مذکر) چونگی وغیرہ کا محصول ۔

**اکسائز آفیسر** (انگ EXCISE OFFICER) مذکر۔ محکمہ آبکاری کا افسر ۔

**اکسائز ڈیپارٹمنٹ** (انگ EXCISE DEPARTMENT) مذکر۔ آبکاری کا محکمہ

**اکسپرٹ** (اکس۔پرٹ) انگ (EXPORT) ماہر۔ ماہر فن ۔

**اکسپورٹ** (اکس۔پورٹ) انگ (EXPORT) مذکر۔ کسی ملک کا تجارتی مال جو باہر بھیجا جائے ۔

**اکسٹرا** (اکس۔ٹرا) انگ (EXTRA) فالتو۔ زائد ۔

**اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر**۔ انگریزی۔ EXTRA ASSISTANT COMMISSIONER (مذکر) زائد مددگار کمشنر۔ ڈپٹی کمشنر "ای اے سی" اسی کا مخفف ہے ۔

**اکسٹھ** (ہ) شصت و یک۔ ساٹھ اور ایک ۔ ۶۱ ۔

**اکسنا** (ہ) لہنا۔ ہٹنا۔ سر اٹھانا۔ نمودار ہونا۔ ابھرنا ۔

**اکسنے نہ دینا** (ہ) پھنے نہ دینا۔ ابھرنے نہ دینا (۲) ترقی نہ کرنے دینا۔ عزت نہ پانے دینا ۔

**اکسیر** (اک۔سیر) (ع) مؤنث (۱) کیمیا۔ پارس۔ وہ شے جو دھات کو سونا چاندی بنا دے (۲) مؤثر دوا۔ لازمی اثر کرنے والی ۔

**اکسیر گر** (ع۔ف) کیمیا بنانے والا

**اکشا** (اک۔شا) انگ (EXSHA) مؤنث۔ ایک قسم کی شراب (برانڈی)

**اکفا** (اک۔فا) (ع) مذکر۔ عیوب قافیہ میں سے ایک عیب ۔

**اک گونہ** (ف) کسی قدر۔ تھوڑا سا۔ ایک طرح کا۔ ایک قسم کا ۔

**اکل** (اک۔کل) (ہ) واحد۔ اکیلا۔ تنہا ۔

**اکل** (اکل) (ع) مذکر۔ (۱) کھانا۔ غذا۔ (۲) لوزی ۔

**اکلانا** (ہ) (۱) اکتانا۔ بے قرار ہونا۔ گھبرانا (۲) تھک جانا۔ تنگ کرنا۔ جی متلانا ۔

**اکل کھرا** (ہ) (۱) بے مروت ۔ غیر مانوس۔

**اکل کھرا** (۲) بے لحاظ (۳) بدمزاج ۔ تندخو ۔

**اکل کھرا جگ سے برا** ۔ (ہ) مقولہ۔ بے مروت سب سے برا ہے ۔ بدمزاج ہمیشہ سے خراب ہے ۔

**اکلوتا** (ہ) مذکر۔ اکیلا بیٹا۔ ایک ہی بیٹا ۔

**اکل و شرب** (ع) مذکر۔ کھانا پینا۔ خورد و نوش۔ دانہ پانی۔ کھانے پینے کی چیزیں ۔

**اکلیل** (اک۔لیل) (ع) مذکر۔ تاج۔ ٹوپی۔ کلاہ ۔

**اکلیل الملک** (ع) مذکر۔ دیکھو "اقلیل الملک" ۔

**اکمل** (اک۔مل) (ع) مذکر۔ بہت بڑا کامل۔ نہایت قابل۔ اپنے ہنر میں طاق ۔

**اک منزلا** (ہ) مذکر۔ وہ مکان جس پر بالاخانہ نہ ہو۔ ایک چھت والا ۔

**اکناف** (اک۔ناف) (ع) مذکر۔ اطراف۔ کنارے۔ سمتیں۔ "کنف" کی جمع ۔

**اکنالجمنٹ** (اک۔نا۔لج۔منٹ) انگریزی (ACKNOWLEDGMENT) مؤنث۔ اقرار۔ رسید۔ قبولیت ۔

**اک نظر دیکھنا** (ہ) تھوڑی دیر دیکھنا ۔

**اکنگ** (اکھنگ) (ہ) مؤنث (۱) ایک کھیل کا نام ہے۔ جو لکڑی سے کھیلا جاتا ہے ۔ (۲) اپنے قول سے نہ پھرنے والا۔ (۳) یک رنگ۔ ایک بات والا (۴) تنہا ۔

**اکواہی** (اک۔وا۔ہی) (ہ) ایک زانو بیٹھنا۔ ایک پہلو لیٹنا ۔

**اکوائی** (اک۔وا۔ئی) (ہ) دلالوں کی اصطلاح۔ تین ۔

**اکوتا** (اکوتا) (ہ) مذکر۔ (۱) ایک سوداوی مرض ہے۔ جس سے اکثر ہاتھوں اور پاؤں کی جلد پر ننھے ننھے دانے نکل کر ان سے رطوبت نکلتی رہتی ہے۔ (۲) کوت سے سودا کرنا۔ کوکر خریدنا۔ تمام چیز کا بے تول جوکھ خرید کرنا ۔

**اکولا** (اکولا) (ہ) برار میں ایک مشہور شہر کا نام ۔

**اکونا** (اکو۔نا) (ہ) مذکر۔ ایک ایک کرکے چنا ہوا۔ صاف اور چنا ہوا اناج ۔

**اکونے** (اکونے) (ہ) مؤنث۔ وہ مٹی جو حاملہ عورت

کو ہوتی ہے۔

اکھاڑ (اُکھاڑ) (ہ) (۱) اُکھاڑنا کا امر (۲) مؤنث۔ بربادی۔ جڑ سے نکلنا۔

اکھاڑا (اَکھاڑا) (ہ) مذکر (۱) پہلوانوں کی کشتی کی جگہ۔ دنگل۔ (۲) ناچ رنگ کی محفل۔ حسینوں کا جمگھٹ۔

اکھاڑ پچھاڑ (ہ) مؤنث (۱) تغیر و تبدل۔ موقوفی بحالی۔ (۲) لگائی بجھائی۔ پیچ کشی۔ کوشش۔ سعی۔

اُکھاڑنا۔ یا۔ اُکھیڑنا (ہ) (۱) جڑ سے باہر نکالنا۔ بگاڑنا (۲) منصب سے موقوف کرانا (۳) بدلنا۔ بگاڑنا (۴) جوڑ سے الگ کرنا۔ (۵) کھونا (۶) ڈھانا۔

اکہتر (ہ) ہفتاد و یک۔ ستر اور ایک = ۷۱۔

اکھٹا۔ (دیکھو اکٹھا)

اکہرا۔ (اِکہرا) (ہ) مذکر۔ دُہرے کی ضد۔ ایک ہی تہ کا۔

اکہرا بدن (ہ) مذکر۔ دُبلا۔ چھریرا۔ وہ جسم جو کبھی موٹا نہ ہو۔

اکھرنا (اَکھر۔ نا) (ہ) ناگوار گزرنا۔ بار خاطر ہونا۔

اکہری سواری (ہ) ڈولی یا پینس وغیرہ میں ایک شخص کے سوار ہونے کو اکہری سواری کہتے ہیں۔

اکھڑ (اَکھ۔ کھڑ) (ہ) مذکر۔ سخت مزاج۔ جاہل۔ اُجڈ۔ غیر مہذب۔ ناشائستہ۔ بدتمیز۔ جھگڑالو۔ سرکش۔

اکھڑپن (ہ) مذکر۔ ضد۔ بدتمیزی۔ سرکشی۔ سخت مزاجی۔ جہالت۔

اُکھڑنا (اُکھڑ۔ نا) (ہ) (۱) جڑ سے الگ ہونا۔ (۲) عضو کا جوڑ سے جدا ہونا (۳) بیزار اور برداشتہ خاطر ہونا (۴) بھاگ نکلنا۔ مغلوب اور عاجز ہونا (۵) ٹوٹ جانا (۶) سانس کا سلسلہ آمد و رفت جاری رہنا (۷) گھوڑے کا قدم برابر نہ پڑنا (۸) آواز کا بے تال اور بے سُر ہو جانا۔ (۹) بھڑک جانا۔ اُچٹ جانا (۱۰) ٹوٹنا۔ پھوٹنا۔ ڈھے جانا (۱۱) اوپر اٹھ جانا۔ جنبش میں آنا (۱۲) کھلنا۔ الگ ہو جانا (۱۳) خیمہ اٹھنا (۱۴) پیچھے ہٹ جانا (۱۵) کھدنا۔ گڑی ہوئی چیز کا باہر نکل آنا۔

اُکھڑی اُکھڑی باتیں کرنا (ہ) رنجش آمیز گفتگو کرنا۔ دل بر

اکھل (اُکھل) (ہ) مذکر }
اکھلی (اُکھ۔ لی) (ہ) مؤنث } لکڑی کا ایک برتن جس میں دھان وغیرہ ڈال کر چھلکا جدا کرنے کیلئے کوٹتے ہیں۔

اکھلی میں سر دیا تو دھمکیوں کا کیا ڈر (ہ) مثل جب آپ ہی کوئی کام اپنے ذمے لے لیا۔ تو کسی کے ڈرانے دھمکانے کا کیا خوف۔

اکھنڈ (اَکھنڈ) (ہ) مؤنث۔ نو عمر اور کمسن بچھیا۔

اکھولا (اکھو۔ لا) (ہ) مذکر۔ گنّے کی چوٹی۔

اکھو مکھو (اکھ۔ کھو۔ مکھ۔ کھو) (ہ) مؤنث۔ چراغ کی لو تک ہاتھ لے جا کر بچے کے منہ پر پھیرنا۔

اکید (اَکید) (ع) مضبوط۔

اکیڈمی (دیکھو اکادیمیہ)

اکیس (اِک۔ کیس) (ہ) بیست و یک۔ بیس اور ایک = ۲۱۔

اکیس رہنا (ہ) غالب رہنا۔

اکیلا (اَ۔ کے۔ لا) (ہ) مذکر۔ (۱) تنہا (۲) خالی۔ غیر آباد (۳) یکتا۔ لاثانی۔

اکیلا چنا بھاڑ نہیں پھوڑ سکتا۔ (ہ) مثل تنہا آدمی سے کسی بڑے کام کا پورا ہونا بہت مشکل ہے۔

اکیلا ہنستا بھلا نہ روتا (ہ) مقولہ۔ اکیلا آدمی نہ دکھ درد سہار سکتا ہے۔ نہ عیش و آرام کا مزہ پا سکتا ہے۔

اکیلنا (اَکیل۔ نا) (ہ) ادھیڑنا۔ چھیلنا۔ منتشر سے پورت الگ کرنا۔ بٹے ہوئے دھاگے کا بل نکالنا۔

اکیلی (اَکے۔ لی) (ہ) مؤنث۔ تنہا۔

اکیلی تو لکڑی بھی نہیں جلتی۔ (ہ) مثل۔ تنہا آدمی سے کوئی کام نہیں ہو سکتا۔

اکیلی جان (ہ) مؤنث۔ تن تنہا۔ نہ کوئی واقف کار نہ کوئی یار غمگسار نہ کوئی دشمن۔ نہایت بے لطف زندگی۔

اکیلے چلئے نہ باٹ جھاڑ بیٹھے کھاٹ (ہ) مثل اکیلے سفر نہ کرنا چاہئے۔ چارپائی کو پہلے جھاڑ لو۔ پھر اس پر بیٹھو۔

اکیلے دُکیلے کا اللہ بیلی (ہ) مثل۔ تنہا آدمی کا

اللہ ہی مددگار (دوست) ہے۔

# ا۔گ

**اُگارنا** (اُگار۔نا) (ف) کنواں صاف کرنا۔ کنوئیں کی مٹی نکالنا۔ کنواں سینا۔

**اگاڑی** (اگا۔ڑی) (ف) مؤنث (۱) سامنے۔ روبرو۔ آگے۔ (۲) گھوڑے کے گلے کی وہ رسی جو دائیں بائیں دو میخوں میں باندھی جاتی ہے۔

**اگال** (اُگال) (ف) مذکر۔ پیک۔ پان کا تھوک۔ فضلۂ دہن۔ اُگلی ہوئی چیز۔

**اگالدان** (ف) مذکر۔ پیک ڈالنے اور تھوکنے کا برتن۔ پیکدان۔

**اگاہنا** (اگاہ۔نا) (ف) وصول کرنا۔ حاصل کرنا۔ لینا۔

**اگتاپیچی** (اَگ۔تا۔پی۔چی) (ف) غصے کی حالت میں طعنے دینا اور اپنے احسانات جتانا۔

**اگٹنا۔ اگٹانا** (اگٹ۔نا۔ اگٹا۔نا) (۱) بار بار احسان جتانا (۲) جھلا کے کسی کے عیب کھول دینا (۳) بے حیا بنانا سب بات کو مکرر کہنا۔

**اگد** (آگد) (ف) مذکر۔ فیلبانوں کی اصطلاح میں ہاتھی کے تیز چلانے اور آگے بڑھانے کی آواز۔

**اگر** (اگر) (ف) جو۔ جب۔ بشرطیکہ۔ مبادا۔ بالفرض۔

**اگر** (اگر) (ف) مؤنث۔ عود ہندی۔ ایک قسم کی لکڑی جو جل کر خوشبو دیتی ہے۔

**اگرچہ** (ف) کلمۂ شرط۔ ہرچند۔ باوجودیکہ۔ ہر طرح۔ بار بار۔ گو۔

**اگروان** (ف) مذکر۔ اگرسوز۔ اگرٹا۔ وہ ظرف جس میں اگر کی بتیاں جلاتے ہیں۔

**اگردھول دھول** (ف) مذکر۔ دھونسے کی سی آواز (۲) موٹا آدمی۔ بدن کا بھاری اور بھپس آدمی۔

**اگرسوچ** (ف) مؤنث۔ دوراندیشی۔

**اگر کی بتی** (ف) مؤنث۔ وہ بتی جو اگر اور صندل کے برادے وغیرہ خوشبودار چیزوں سے بنائی اور محفلوں۔ مجلسوں میں اکثر ہوا کی صفائی اور خوشبو کے لئے جلائی جاتی ہے۔

**اگر ماند شبے ماند شبے دیگر نمے ماند۔** (ف) مثل۔ تھوڑی دیر کی رونق ہے۔ اگر رہی تو ایک رات۔ دوسری رات تک نہ رہے گی۔

**اگر مگر کرنا** (۱) پس و پیش کرنا۔ ہچکچانا۔ (۲) حجت کرنا۔ جھگڑنا۔

**اگرنا** (اگر۔نا) (ف) کنوئیں کا صاف ہوجانا۔

**اگروال** (اَگ۔رَ۔وال) (ف) مذکر۔ (۱) ہنود

**اگروالا** (اَگ۔رَ۔والا) کا ایک فرقہ جو تجارت کرتا ہے۔ (۲) راجہ اگر کی اولاد۔

**اگرئی** (ف) (۱) سیاہی مائل صندلی رنگ جو گبرے کشمشی کے قریب ہوتا ہے (۲) ایک قوم کا نام جو چمارے یا چمارسے بنتی چلتی ہے اور آگرہ سے اپنے نکاس بتاتی ہے (۳) شاہانِ دہلی کی ایک پلٹن کا نام جس کی وردی اگرئی تھی۔

**اگڑم بگڑم** (اگ۔ڑم۔بگ۔ڑم) (ف) مذکر۔ (۱) بے کار۔ مہمل اور بے معنی باتیں (۲) فضول چیزیں۔ بیکار اشیا (۳) ملی جلی۔ گڈمڈ۔

**اگزالٹڈ ہائینس** (اگ۔زال۔ٹِڈ۔ہائی۔نس) انگ۔ (EXALTED-HIGHNESS) مذکر۔ اعلیٰ حضرت۔ جلیل القدر۔ یہ خطاب سلطنت انگریزی کی طرف سے صرف اعلیٰحضرت میر عثمان علی خاں بہادر نظام الملک آصف جاہ سابع کے لئے وضع کیا گیا ہے اور انہیں کو حاصل ہے۔

**اگزکٹو** (اگ۔زگ۔ٹو) انگ (EXECUTIVE) انتظامی۔

**اگزمینر۔** دیکھو "ایگزمینر" (EXAMINER)

**اگست** (اگست) مہینہ (انگ اگسٹ AUGUST) مذکر۔ انگریزی آٹھواں مہینہ جو اکتیس دن کا ہوتا ہے۔

**اگل پچھل** (اگل۔پچھل) (ف) مؤنث۔ گھوڑے کی جوڑی بجائے برابر جوڑنے کے آگے پیچھے جوڑنا۔

**اگلا** (اَگ۔لا) (ف) (۱) پہلا۔ پہلے کا۔ قدیم (۲) گذشتہ زمانہ (۳) آئندہ وقت (۴) پیش رو۔

**اگلا پچھلا** (ف) (۱) پہلا اور آخری (۲) مذکر۔ گزرا ہوا اور موجودہ وقت۔ رونہ رکھنے اور کھولنے کے اوقات۔

**اگلا جنم** (ف) مذکر۔ ہندوؤں کے عقیدے میں اگلی

پیدائش

**اگلا کہتا ہو۔ تو آپ چپ رہیئے** (ل) مثل بات کاٹ کر بات نہ کہنا چاہیئے۔ پہلا بات کہنے والا جب تک ختم نہ کرے۔ چپ رہو ؞

**اگلا لیدیا دے بہا۔ اب کا لیدیا آگے لا** (ل) مثل (۱) پہلے احسانوں کی ناشکری کر کے نئے احسان کی اُمید کرنا۔ (۲) پہلے کئے کام کو مٹا کر نئے سرے سے دوبارہ کرنا۔ (۳) فضول محنت کرنا۔ کام کو بڑھانا ؞

**اُگل** (اُ گَل) اُگلنا کا امر ؞

**اُگل آنا | اُگل پڑنا** (ل) (۱) نگلی ہوئی چیز کا مُنہ سے باہر نکل آنا۔ (۲) تلوار کا میان سے باہر نکل پڑنا۔ (۳) غصے ہو جانا۔ بُرا بھلا کہنا (۴) دل کی بات کو ظاہر کرنا ؞

**اُگلتی تلوار اور بیسوا اُگائی خصم کو مار رکھتی ہے۔** (ل) مثل۔ میان سے نکل پڑنے والی تلوار اور بیسوا اگائی مالک کی دشمن ہوتی ہے۔ میان سے باہر نکلنے والی تلوار اور حرام کار عورت خاوند کو مروا دیتی ہے ؞

**اُگلنا۔** (ل) (۱) تھوکنا۔ مُنہ سے باہر کرنا۔ (۲) نکالنا۔ پیدا کرنا (۳) بھید کھولنا۔ (۴) مال واپس کرنا۔ چوری یا بددیانتی سے کھایا ہوا مال واپس دینا ؞

**اُگل نگل کے کھانا | اُگل اُگل کے کھانا** (ل) نہایت بے رغبتی سے کھانا۔ تکلیف سے کھانا آہستہ آہستہ کھانا۔ ناپسند کھانا ؞

**اُگلے تو اندھا کھائے تو کوڑھی** (ل) مثل مشہور ہے۔ کہ اگر سانپ چھچھوندر کو اُگل دے تو اندھا اور کھا جائے تو کوڑھی ہو جاتا ہے۔ نہ چھوڑے بنے نہ کئے بنے۔ کرنا نہ کرنا دونوں صورتوں کا ناممکن ہونا۔ کرنے میں نقصان۔ نہ کرنے میں ضرر ؞

**اگلے دفتر کھولنا۔** (ل) محاورہ۔ گزری ہوئی باتیں کرنا۔ پچھلی شکایتیں کرنا ؞

**اگلے زمانے والے۔ یا۔ اگلے لوگ۔** (ل) (۱) پُرانے آدمی۔ پہلے وقتوں کے آدمی۔ متقدمین۔ (۲) بھولے بھالے۔ (۳) سادہ لوح۔ بے وقوف ؞

**اگلے کو گھاس نہ پچھلے کو پانی۔** (ل) مثل نہایت بدانتظامی ہے۔ بہت گڑبڑ ہے۔ کچھ بندوبست نہیں ؞

**اگلے نے کیا پچھلے پر آئی** (ل) محاورہ۔ بڑے نے قصور کیا۔ چھوٹے نے سزا پائی افسر نے خطا کی۔ ماتحت ملزم ٹھہرا۔

**اگلے ہوئے پچھلے۔ پچھلے ہوئے پر دھان** (ل) مثل۔ آزمائے ہوئے لوگوں کو بے آزمائے لوگوں پر ترجیح دینا۔ معزز آدمی کو معزول کر کے غیر معزز کو عزت بخشنا ؞

**اگم** (اَ گَم) (ل) مذکر۔ علم غیب۔ ہونی۔ ہونے والی بات (۲) عاقبت۔ غیبی (۳) خفیہ۔ اندرونی باطنی ؞

**اگم بدھیا | اگم بانی** (ل) مذکر۔ نجومی ؞

**اگم شناستر** (س) مذکر۔ وہ کتاب جس میں علم غیب یا علم باطن کا بیان ہو ؞

**اگن** (اَ گن) (ل) مذکر (۱) ایک چھوٹے سے خوش آواز پرند کا نام (۲) مؤنث۔ آگ ؞

**اُگنا** (اُگ۔ نا) (ل) پیدا ہونا۔ نکلنا۔ نمود پانا۔ ظاہر ہونا ؞

**اگن باؤ** (ل) مؤنث (۱) گھوڑوں کا ایک مرض ہے۔ جس میں اُن کی کھال اُدھڑ جاتی ہے۔ اور روئیں گر جاتے ہیں (۲) گرمی۔ آتشک۔ (۳) باد سموم ؞

**اگنبوٹ** (ا) مذکر۔ آگ بوٹ۔ اسٹیمر۔ دُخانی کشتی۔ آگ سے چلنے والی ناؤ ؞

**اگن چڑیا** (ل) سمندر کا جانور۔ آگ کا کیڑا ؞

**اگنی** (ل) مؤنث۔ آگ ؞

**اگوا** (اَگ۔ وا) | **اگواکار** (اَگ۔ وا۔ کار) (ل) مذکر۔ پیشوا۔ سردار ہادی۔ راہنما۔ رستہ بتانے والا ؞

**اگواڑ** (اَگ۔ واڑ) (ل) مذکر۔ مکان کے آگے کا حصہ ؞

**اگوانی** (اَگ۔ وا۔ نی) (ل) مؤنث (۱) برات کی پیشوائی۔ استقبال (۲) رہنمائی (۳) اوپر کا کام کاج کرنے والا ؞

**اگولا** (اَگو۔ لا) (ل) مذکر۔ دیکھو "اکھولا" ؞

اُگھاڑنا (اُگھاڑنا) (ف) کھولنا - پردہ فاش کرنا ۔

اُگھاڑو - (ف) منظر - ظاہر ہونے کی جگہ ۔

اُگھانا - (ف) دیکھو "اگاہنا" ۔

اُگھائی (ف) مؤنث - سیری - آسودگی ۔

اگھن (اَگھَن) (ف) مذکر (۱) سنہ فصلی کا تیسرا مہینہ - قمری نواں مہینہ جو تقریباً نصف نومبر سے نصف دسمبر تک ہوتا ہے - (۲) کشادہ - جنگل - کھلا میدان ۔

اگھورپنتھ (اَگھور - پنتھ) } (ف) مذکر - ہندوؤں کا اگھوری فرقہ جو
اگھوری (اَگھو - ری) }
سیفوجی کا پجاری ہے - اور پاخانہ - پیشاب اور کھانے پینے کی چیزوں میں تمیز نہیں کرتا ۔

اگیا بیتال (اَگ - یا - بے - تال) (ف) مذکر - غول بیابانی - ایک دخانی مادہ جو اکثر دلدل - بھانے قبرستان یا مرگھٹ میں رات کو چراغ جلنے کی طرح نظر آتا ہے - اور عام لوگ اُسے بھوت پریت خیال کرتے ہیں ۔

اگیاری (اَگ - یا - ری) (ف) مؤنث (۱) آگ جلانا - ہَوَن - ہوم - دیوتاؤں کے پوجنے کے لئے آگ جلاکر اُس میں خوشبوئیں - میوہ جات - گھی وغیرہ کا ڈال کر پھونکنا ۔

اگیانا (اَگ - یا - نا) (ف) دھات کے برتنوں کو پاک کرنے کی غرض سے گرم کرنا ۔

اگیانی (اَگ - یا - نِی) (ف) جاہل نہ جاننے والا

## ا - ل

آل (آل) (ف) مؤنث - (۱) آبائی لقب - کنیت (۲) کل خاندان ۔

اِلّا (اِل - لَا) (ع) مذکر - مگر - لیکن - بغیر ۔

اِلّا اللہ - (ع) کلمہ طیبہ کا جزو - اہل ذکر فقرا کا وظیفہ ۔

اِلابلا (اَ - لَا - بَلَا) (ف) مؤنث (۱) بُری سے بُری اور خراب سے خراب چیز - (۲) مصیبت - دکھ - درد دس بھوت پریت ۔

الابلا بگردن مُلّا (ف) عذاب و ثواب مُلّا کی گردن پر ۔

الاپ (اَ - لَاپ) (ف) (۱) بول چال - آواز - نغمہ (۲) آواز کا تار - چڑھاؤ - گانے میں سُروں کا اونچا کرنا - تان - شروع ۔

الاچا - الانچا (اِ - لَا - چا - اِلَا - نچا) (ف) مذکر - ریشمی یا سوتی دھاری دار کپڑا ۔

الاچی - الائچی (اِلا - چی - اِلا - اِچی) (ف) مؤنث - ہیل - قاقلہ - قد اور رنگ کے لحاظ سے الائچی کی دو قسمیں ہیں - اور خاصیتیں بھی جدا جدا ہیں - یعنی چھوٹی - بڑی - سیاہ - سرخ - چھوٹی الائچی پان وغیرہ کے ساتھ کھائی جاتی ہے - بڑی اکثر مسالوں میں ڈالی جاتی ہے ۔

الاچی (الائچی) دانہ - (ف) مذکر - (۱) الائچی کا دانہ یعنی بیج (۲) الائچی کے دانوں پر کھانڈ چڑھی ہوئی مٹھائی کا نام ۔

الار (اَلَار) (ف) پچھلا بوجھ زیادہ ہونے کے باعث گاڑی کا اگلا حصہ اوپر کو اٹھ جانا ۔

الاراسی - دیکھو "اَلاراسی" ۔

الارم (اَلَا - رَم) (ALARM) انگ - گھنٹی کی آواز - گھڑی میں جگانے کی آواز ۔

الارم کلاک (ALARM CLOCK) انگ؛ مذکر - جگانے والی گھڑی ۔

الارنا (اَلَار - نا) (ف) الٹا دینا - پہلو بدلنا - سُلادینا ۔

الاسٹک (اِلاس - ٹِک) (ELASTIC - انگ - مذکر (۱) لچک والی چیز جو کھینچ کر چھوڑ دینے پر پھر اپنی اصلی جگہ آجائے (۲) ربڑ یا ربڑ کا بنا ہوا فیتہ ۔

الاقرب کالعقرب (اَل - اَق - رَب - کَل - عَق - رَب) (ع) قرابت والے بچھو کی طرح ہوتے ہیں - جب عزیز رشتہ داروں سے تکلیف پہنچتی ہے - تو کہا جاتا ہے ۔

الالو (اَلا - لو) (ف) دیکھو "الار" ۔

الاؤں بلاؤں صحنک سر کا ٹوں (ف) مثل - چکنی چپڑی باتیں بنا کر مطلب نکالنا - خوشامد سے اپنا کام بنا لینا ۔

الّا ماشاء اللہ (ع) مگر جو اللہ چاہے - نہ ہونے والی بات ہے ۔

الامان (اَل - اَمان) (ع) مؤنث - امن - مانگنا - پناہ چاہنا - امن - پناہ - رحم - حفاظت - بچاؤ ۔

الاں - دیکھو "آلان" ۔

الانتظار اشد من الموت - رشا منقولہ - انتظار

موت سے بھی سخت تر ہے۔ انتظار کی سخت تکلیف کی جگہ کہتے ہیں ؛

**الآن کما کان** (اَل - آن - کَمَا - کَانَ) (ع) اب تک ویسا ہے۔ ہنوز روز اوّل ہے ؛

**الانگنا** (اُلانگ - نَا) (ہ) (۱) پھلانگنا۔ کسی چیز کے اوپر سے اس طرح جانا کہ اس پر پاؤں نہ پڑے (۲) چابک سواروں کی اصطلاح میں پہلی مرتبہ گھوڑے پر چڑھنا ؛

**الاہنا** (اُلاہ - نَا) (ہ) مذکر - (۱) گلہ - شکوہ - (۲) رسوائی - بدنامی ؛

**الاؤ** (اَلا - ؤ) (ہ) مذکر - آگ کا ڈھیر - گڑھے میں آگ سلگانا اور دہکتا ؛

**الاونس** (اَلا - ؤنس) انگ ALLOWANCE مذکر - بھتا - زائد خرچ ؛

**الائے بلائے** (ہ) دیکھو "الا بلا" ؛

**الباب** (اَل - باب) (ع) مذکر - لُب کی جمع - عقلیں ؛

**البتہ** (اَل - بَت - تَہ) (ع) (۱) ضرور - بیشک (۲) مگر - لیکن (۳) ہاں - بہت بہتر ؛

**البرٹ میڈل** (اَل - بَرٹ - مے - ڈل) (انگ) ALBERT MEDA مذکر - پرنس البرٹ کا یادگاری تمغہ ؛

**البرز** (اَل - بُرز) (ف) مذکر - ایران کا ایک پہاڑ ؛

**الّبل** (اَل - بَل) (ہ) مذکر - غرور - گھمنڈ - (۲) فرق - کمی بیشی (۳) صدقے - قربان ؛

**البم** (اَل - بَم) (انگ ALBEM) مذکر - تصویریں رکھنے کی کاپی - تصویروں کی کتاب ؛

**البیٹ** (اَل - بیٹ) (ہ) مونث - بل - مروڑ - لپیٹ - گرہ - پیچ ؛

**البیلا** (اَل - بے - لَا) (ہ) (۱) جوان رعنا - چھیلا بانکا (۲) لہری - آزاد طبع - بے پروا (۳) اکھڑ - (۴) انوکھا - نرالا ؛

**البیلی نے پکائی کھیر دودھ کی جگہ ڈالا نیر** - (ہ) مثل - بے ڈھنگی نے کھیر پکائی - دودھ کی جگہ پانی ڈال دیا - بیوقوفی سے کام بگاڑ دینا کچھ کا کچھ کر دینا ؛

**الپ** (اَلپ) (ت) (۱) بہادر - (۲) مضبوط - آدمی ؛

**الپ ارسلان** (ت) ابن داؤد بادشاہ ایران ؛

**الپاکا - الپکا** (اَل - پا - کا + اَل - پَکا) (انگ ALPAKA) مذکر - دراصل الپکا ایک جانور کا نام ہے - جو افریقہ میں ہوتا ہے۔ مگر یہاں عموماً سیاہ یا دوسرے رنگوں کے ایک کپڑے کو کہا جاتا ہے - جس سے کوٹ بنائے جاتے ہیں اور گرمیوں میں پہنے جاتے ہیں ؛

**الپین** (اَل - پین) (ا) مونث - گھنڈی والی سوئی - پن ؛

**التباس** (اِل - تِبَاس) (ع) مذکر - مشکل ہونا - شباہت ؛

**التجا** (اِل - تِجَا) (ع) مونث - منت - سماجت خوشامد - (۲) تمنا کرنا - آرزو کرنا - (۳) گزارش کرنا - درخواست کرنا ؛

**التزام** (اِل - تِزَام) (ع) مذکر - کسی چیز کو لازمی کر لینا - ضروری ہونا ؛

**التفات** (اِل - تِفَات) (ع) مذکر - توجہ - مہربانی دھیان - رغبت ؛

**التماس** (اِل - تِمَاس) (ع) مونث - عرض - گزارش ؛

**التمش** (اِل - تُتمِش) (ت) مذکر (۱) ہراول (۲) خاندان غلاماں کے بادشاہ شمس الدین کا لقب ؛

**التمغا** (اَل - تَم - غَا) (ت) مذکر - دیکھو آل تمغا ؛

**التنی** (اَل - تَنی) (ہ) مونث - ہاتھی کی گردن میں باندھنے کی رسی - جس پر مہاوت رکاب کے طور پر پاؤں رکھتا ہے ؛

**التوا** (اِل - تِوَا) (ع) مذکر - دیر - اٹھا رکھنا - ٹال دینا ؛

**التہاب** (اِل - تِہَاب) (ع) مذکر - شعلہ بھڑکنا آگ بھڑکنا ؛

**التیام** (اِل - تِیَام) (ع) مذکر - (۱) آپس میں مل جانا - میل ملاپ (۲) زخم کا بھر آنا ؛

**الٹ** (اُلٹ) (ہ) (۱) سیدھے کی ضد - ٹیڑھا - (۲) پلٹا ہوا - (۳) اوندھا (۴) خلاف - برعکس (۵) برگشتہ (۶) فوراً - بلا توقف (۷) خلاف قاعدہ - خلاف معمول (۸) واپس ؛

**الٹ پڑنا** (ہ) (۱) حملہ کرنا (۲) لوٹ آنا - واپس ہونا - (۳) خلاف ہونا (۴) پلٹا کھانا -

کروٹ بدلنا۔

**اُلٹ پُلٹ ہونا** ۔(ف) تباہ ہونا۔ درہم برہم ہونا۔ اِدھر اُدھر ہونا۔

**اُلٹ پھیر** (ف) مذکر۔ (۱) طلسم۔ کرتب۔ (۲) برگشتگی۔

**اُلٹ جانا** ۔(ف) (۱) ایک رُخ سے دوسرے رُخ ہو جانا۔ (۲) چت ہو جانا۔ پلٹا کھا جانا۔ (۳) اوندھا ہو جانا۔ (۴) برعکس ہو جانا۔ (۵) پھر جانا۔ برگشتہ ہونا۔ (۶) بدل جانا۔ انقلاب ہو جانا۔ (۷) پلٹ جانا۔ واپس جانا۔ (۸) تباہ و برباد ہو جانا۔ (۹) [illegible] جانا۔ اُٹھ جانا۔ (۱۰) مفلس ہو جانا۔ (۱۱) مدہوش ہو جانا۔

**اُلٹ دینا۔ یا۔ اُلٹنا** (ف) (۱) پلٹنا۔ اوندھا کرنا۔ (۲) اُٹھانا۔ ہٹانا۔ (۳) بکھیرنا۔ (۴) مدہوش کرنا۔ (۵) تہ و بالا کرنا۔ (۶) [illegible] کرنا۔ (۷) گرانا (۸) پچھاڑنا (۹) بدلنا۔ کچھ سے کچھ کرنا۔ (۱۰) اُجاڑنا (۱۱) بار بار کہنا (۱۲) اُنڈیلنا۔ (۱۳) مفلس کر دینا۔ (۱۴) سیدھا کرنا (۱۵) رد کرنا۔ (۱۶) چڑھانا۔

**اُلٹ کے کروٹ نہ لینا** ۔(ف) توجہ نہ کرنا۔ خبر نہ ہونا۔ انتہا کی غفلت کرنا۔

**اُلٹا** (اُل۔ٹا) (ف) مذکر۔ دیکھو "الٹ" (سوا نمبر ۷ و ۸)

**اُلٹا پاسا پڑنا** (ف) محاورہ۔ ہار جانا۔ معاملہ اپنے خلاف ہونا۔ کوشش رائگاں جانا۔

**اُلٹا پُلٹا** (ف) (۱) بے ترتیب۔ تلے اوپر (۲) بے ڈھنگا۔ اُلٹا سیدھا۔

**اُلٹا پھر آنا** (ف) جاتے جاتے پلٹ پڑنا۔ پہنچتے ہی واپس آنا۔

**اُلٹا توا** (ف) مذکر۔ نہایت سیاہ۔ کالا کوئلہ۔ حبشی۔ سیاہ فام آدمی۔ کالا بھجنگا۔ کالا کلوٹا۔

**اُلٹا چور کوتوال کو ڈانٹے** (ف) مثل۔ اپنے کرتوت پر شرمانے کی بجائے دھینگا مشتی کرنا۔ اپنے کیے پر نادم ہونے کی جگہ اُلٹا دوسرے کو ڈانٹ دینا۔

**اُلٹا دھڑا باندھنا** (ف) اپنی خطا کو دوسرے کے سر تھوپنا۔ خطا کر کے اُلٹی شکایت کرنا۔

**اُلٹا زمانہ ہے** ۔(ف) بُرا زمانہ ہے۔ خراب زمانہ ہے۔

**اُلٹا سبق پڑھانا** (ف) خلاف بات سکھانا۔

**اُلٹو الشی** (ف) مؤنث۔ اپنا الزام دوسری طرف عائد کرنا۔

**اُلٹی** ۔(ف) مؤنث۔ (۱) اُلٹا کی تانیث (۲) خلاف بات۔ قے۔

**اُلٹی آنکھیں دکھانا** ۔(ف) بے جا غصّہ کرنا۔ خود ہی قصور کرنا۔ خود ہی ناراض ہونا۔

**اُلٹی اُلٹی یا سانسیں بھرنا** (ف) اوپر کو دم کھینچنا۔ آخری سانسیں بھرنا۔ مرنے کے قریب ہونا۔

**اُلٹی پٹی پڑھانا** (ف) بہکانا۔ غلط سبق پڑھانا۔ ورغلانا۔ برگشتہ کر دینا۔ پھیر دینا۔ بُرائی سکھانا۔

**اُلٹی آنتیں گلے پڑنا** ۔(ف) اپنی ہی باتوں سے خود قائل ہونا۔ اپنے داؤں سے خود بگڑنا۔

**اُلٹی چھری سے حلال کرنا** ۔(ف) ۔مؤنث۔ سخت ظلم کرنا۔ نہایت بے رحمی سے مارنا۔ تڑپا تڑپا کر مارنا۔ چھری کی پشت سے ذبح کرنا۔

**اُلٹی چلین** (ف) مؤنث۔ پیچھے کی بندش کی ایک قسم کا نام۔

**اُلٹی رات کا** (ف) مذکر۔ بے وقوف۔ احمق۔

**اُلٹی ریت** (ف) مؤنث۔ خلاف دستور۔ اوندھی رسم۔ اُلٹا رواج۔

**اُلٹی سمجھ۔ یا۔ اُلٹی مت** (ف) مؤنث۔ خراب عقل۔ اوندھی سمجھ۔

**اُلٹی سمجھے نہ سیدھی** ۔(ف) مثل۔ کسی طرح نہیں مانتا۔ ضدی ہے۔

**اُلٹی سیدھی سنانا** (ف) بُرا بھلا کہنا۔ سخت کلامی سے پیش آنا۔

**اُلٹی سیفی** (ع) مؤنث۔ سیفی وہ عمل ہے جو دشمن کی تباہی اور بربادی یا قتل کے لیے پڑھا جائے۔ ایسے وظیفے کا اثر اُلٹا پڑنا۔ عمل کا اثر اُلٹا پڑنا۔ یعنی خود تباہ ہونا۔

**اُلٹی کبیر کی** (ف) فقیروں کی باتیں۔

**اُلٹی کمانا** (ف) استفراغ کرنا۔ قے کرنا۔

**اُلٹی کھوپڑی اندھا گیان** (ف) محاورہ۔ احمق بیوقوف۔

**اُلٹی کھوپڑی کا** (ف) (۱) اُلٹی سمجھ کا (۲) [illegible] کم مغز۔ بیوقوف۔

اُلٹی گنگا بہنا - (ف) خلافِ دستور بات کرنا ۔

اُلٹی مالا پھیرنا - (ف) اُلٹی تسبیح پڑھنا - خلافِ دستور کرنا - اُلٹی باتیں کرنا ۔

الٹی میٹم - (انگ - ULTIMATUM) مذکر - لڑائی کی اطلاع - اعلانِ جنگ ۔

اُلٹے (ف) برعکس - خلاف ۔

اُلٹے بانس بریلی - یا - اُلٹے بانس پہاڑ چڑھے (ف) مثل - برعکس بات - خلافِ معمول کام - اُلٹی باتیں - بے ضرورت کام - بیفائدہ کام ۔

اُلٹے پاؤں پھرنا - (ف) فوراً واپس ہونا - ترت پلٹ جانا - جلد لوٹنا ۔

اُلٹے کانٹے تولنا - (ف) کم تولنا ۔

اُلٹے ملک کے ہو - (ف) نہایت بیوقوف ہو - ہر بات عقل کے خلاف کرتے ہو ۔

اُلٹے ہاتھ کا داؤ - (ف) مذکر - نہایت آسان بہت سہل ۔

اِل جاؤں بل جاؤں - چلو ہٹے کے وقت ٹل جاؤں (ف) مثل - یوں تو صدقے قربان جانا مگر وقت پر کنی کترا جانا - مصیبت کے وقت دغا بتانا ۔

الجبرا (اَل - جب - را) (انگ ALGEBRA) مذکر - علم - جبر و مقابلہ ۔

الجوع (اَل - جُو - ع) ع مذکر - (جوع - بھوک) بھوک کی شدت میں پکارنا ۔

اُلجھا (اُل - جھا) (ف) مذکر - لپٹا - گتھا ۔

اُلجھانا - (ف) (۱) پھنسانا - عشق و محبت میں مبتلا کرنا (۲) اٹکانا - مصروف و متوجہ کرنا (۳) جھگڑے میں ڈالنا ۔

اُلجھاؤ (ف) مذکر (۱) بکھیڑا - دقت - مشکل (۲) جھگڑا - رنجش (۳) پھندا - گتھی ۔

اُلجھ جائے گا تو سلجھ جائے گا (ف) - مثل - بیاہ ہو جانے پر آپ ہی آپ ٹھیک ہو جائے گا

اُلجھن - (ف) مونث (۱) گھبراہٹ - بے چینی - (۲) تشویش - خلش ۔

اُلجھنا (ف) (۱) پھنس جانا - اٹکنا (۲) مصروف و مشغول ہونا - (۳) رکنا - رہ جانا - (۴) اکتانا - گھبرانا - بیزار ہونا - (۵) عشق و محبت میں مبتلا ہونا (۶) باہم لڑنا جھگڑنا (۷) ٹوکنا ۔

اعتراض کرنا ۔

الجھیڑا (اُل - جھے - ڑا) (ف) مذکر - جھگڑا - جھنجھٹ - بکھیڑا ۔

اُلچنا (اُل - چ - نا) (ف) پانی پھینکنا - کسی جگہ سے پانی نکال کر پھینکنا ۔

الحاج (اَل - حاج) (ع) مذکر - حاجی ۔

الحاح (اِل - حاح) (ع) مونث - زاری کرنا - التجا کرنا - خوشامد ۔

الحاد (اِل - حاد) (ع) مذکر (۱) لغوی معنی - سیدھے راستے سے کترا جانا - (۲) دین سے پھرنا - ملحد ہونا ۔

الحاصل (اَل - حا - صِل) (ع) (۱) آخرکار - قصہ کوتاہ (۲) مذکر - نتیجہ ۔

الحال (اَل - حال) (ع) مذکر - ابھی - اسی وقت - فی الحال - بالفعل ۔

الحاق (اِل - حاق) (ع) مذکر - شامل ہونا - ملنا - داخل ہونا - شریک ہونا ۔

اَلحان (اَل - حان) (ع) مذکر و مونث - لحن کی جمع - آوازیں

اِلحان (اِل - حان) (ع) مذکر - اچھی آواز سے گانا یا پڑھنا ۔

الحذر (اَل - حذر) (ع) مذکر - الامان - پناہ - خوف - ڈر - پرہیز - بچنا ۔

الحذر مانگنا (ف) پناہ مانگنا - امن مانگنا - بیزاری ظاہر کرنا ۔

الحفیظ (اَل - حفیظ) (ع) مذکر - خدا کی پناہ - خدا بچائے

الحق (اَل - حق) (ع) مذکر - (۱) حق ہے - سچ ہے (۲) بیشک - درست - لاریب ۔

الحمد (اَل - حمد) (ع) مونث - سورۃ فاتحہ - قرآن شریف کی پہلی سورت

الحمدللہ (ع) سب تعریفیں اللہ کے لئے ہیں - خدا کا شکر ہے - خدا کی عنایت ۔

الحمرا (اَل - حم - را) (ع) مونث - ہسپانیہ میں ایک عربی عمارت ۔

الخ (اِلخ) (ع) الیٰ آخرہ کا مخفف - آخر تک - تمام - سب - کل ۔

الخالق (اَل - خا - لِق) (ت) روئی دار قبا - جس کی آستینوں کا چاک اور پردہ کھلا ہوتا ہے ۔

الخاموشی نیم رضا (اَل - خا - مو - شی - نیم - رضا) (ف) مقولہ - خاموش رہنا آدھی رضامندی ہے ۔

الزام (اِل۔ زام) (ع) دوش۔ قصور۔ اتہام۔ تہمت۔ بہتان ٭

الزام دینا (۱) (۱) عیب لگانا۔ خطاوار ٹھہرانا۔ کسی کو گنہگار قرار دینا ٭

الزام لگنا۔ مجرم ٹھہرایا جانا۔ الزام ذمے آنا۔ قصور عائد ہونا ٭

السانا (اَل۔ سا۔ نا) (ف) اونگھنا۔ سستی ہونا ٭

الست (اَلَسْتُ) (ع) اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ کی طرف اشارہ ہے۔ جس کے معنی ہیں "کیا میں تمہارا رب نہیں" ٭

اَلسّلام علیکم (اَس۔ سلا۔ مُ۔ عَلَے۔ کُم) (ع) (۱) دعائیہ فقرہ۔ تم پر سلامتی ہو۔ (۲) طریقۂ اسلام کے مطابق مسلمانوں کا سلام ٭

السنا بلسنا (اَلسنا۔ بلسنا) (ف) (۱) عیش کرنا۔ مزے اڑانا ٭

السنہ (اَل۔ سِنَہ) (ع) مؤنث۔ لسان بمعنی زبان کی جمع۔ زبانیں۔ بولیاں ٭

السی (اَل۔ سی) (ف) مؤنث۔ ایک درخت اور اس کے بیج کا نام ہے۔ اس کا تیل جلانے وغیرہ کے کام آتا ہے ٭

السیت۔ السیٹھ (اَل۔ سیٹ۔ اَل۔ سیٹھ) (ف) مؤنث (۱) دغا۔ فریب۔ فند۔ (۲) جھگڑا۔ الجھاؤ (۳) نادہندی ٭

السیٹیا۔ (ف) (۱) دغاباز۔ فریبی (۲) جھگڑالو۔ (۳) نادہند ٭

اُلش (اُل۔ لُش) (ت) مذکر۔ پس خوردہ۔ بچا ہوا کھانا۔ کسی بزرگ کا جھوٹا کھانا ٭

الصاق (اِل۔ صاق) (ع) مذکر۔ ملانا۔ چسپاں کرنا ٭

الطاف (اَل۔ طاف) (ع) مذکر۔ لطف کی جمع۔ مہربانیاں۔ عنایتیں ٭

الطاف نامہ (ف) مذکر۔ مہربانی کا خط۔ کرپا کا پتر۔ عنایت کی چٹھی ٭

العبد (اَل۔ عَبْد) (ع) مذکر۔ (۱) بندہ۔ فدوی۔ (۲) مؤنث۔ دستخط۔ نشانی ٭

العطش (اَل۔ عَطَش) (ع) شدت کی پیاس ٭

العظمۃ للہ (اَل۔ عظ۔ مَت۔ لِل۔ لاہ) (ع) بزرگی اللہ کے لئے ہے ٭

الغاروں (اَل۔ غا۔ روں) (ت۔ ف) بہت کثرت سے۔ بافراط۔ بیحد۔ (۲) نہایت گہرا ٭

الغرض (اَل۔ غرض) (ع) الحاصل۔ القصہ۔ قصہ مختصر۔ غرض یہ ہے۔ مطلب یہ ہے منشا ٭

الغوزا (اَل۔ غو۔ زا) (ع) مذکر۔ ایک قسم کی بانسری ٭

الغیاث (اَل۔ غیاث) (ع) پناہ۔ فریاد۔ دہائی۔ پکار ٭

اَلِف (اَلِف) (ع) مذکر (۱) ابجد کا پہلا حرف ٭

اَلْف (ع) مذکر۔ ہزار۔ دس سو۔ 1000 ٭

اِلْف (اِلْف) (ع) (۱) دوستی۔ (۲) یاد درست (۳) عادی ہونا ٭

الفا (اَل۔ فا) (ف) دیکھو "الفی" ٭

الفاظ (اَل۔ فاظ) (ع) مذکر۔ لفظ کی جمع۔ کلمہ۔ بات۔ سخن ٭

الف اللہ۔ (ع) (۱) بے لاگ۔ تنہا۔ اکیلا دم (۲) مفلس۔ محتاج۔ (۳) آزاد فقیروں کا ٹیکا جیسے وہ اپنے ماتھے تک کھینچتے ہیں ٭

الف۔ بے یا الف بے تے (ف) مؤنث۔ حروف تہجی۔ الف سے ی تک کی تعلیم جو ابتدا سے بچوں کو سکھائی پڑھائی جاتی ہے ٭

الف بیٹیکل چارٹس (انگریزی) (ALPHABETICAL CHARTS) مذکر۔ بچوں کو الف۔ بے۔ تے سکھانے کے تختے

اُلفت (اُل۔ فَت) (ع) مؤنث۔ دوستی۔ محبت۔ پیار۔ انس۔ اخلاط ٭

اُلفتہ (اُل۔ فُتہ) (ف) مذکر۔ (۱) لغوی معنی پریشان (۲) مفت خورا۔ (۳) لچا۔ شہدا۔ قلاش (۴) غیر۔ بیگانہ۔ (۵) بدچلن۔ آوارہ۔ بدمعاش ٭

الفراق (اَل۔ فراق) (ع) مذکر۔ جدائی کے وقت حسرت و افسوس کا کلمہ ٭

الفربہ خواہ مخواہ مرد آدمی (ف) (۱) مقولہ۔ موٹا آدمی خواہ مخواہ بھلا مانس معلوم ہوتا ہے ٭

الف سے بے نہ کہنا۔ (ف) کسی کو برا نہ کہنا۔ ناملائم کلمہ زبان پر نہ لانا ٭

اَلْفَقْرُ فَخْرِی (اَل۔ فق۔ رُ۔ فخ۔ ری) (ع) (۱) فقیری میرے فخر کا باعث ہے۔ پیغمبر اسلام کی مشہور حدیث ہے۔ (۲) مجازاً فقیری میں خوش ہونا ٭

**الف کھینچنا** - (ل) فقیر بننا - آزاد فقیر ہو جانا ؛

**الف کے نام بے نہیں جانتے** - (ل) بالکل اَن پڑھ ہیں - قطعی جاہل ہیں ؛

**الف لیلہ** (ع) مؤنث قصے کی ایک مشہور کتاب جس میں ایک وزیر زادی نے بادشاہ کو ایک ہزار راتوں تک داستانیں سنائیں ؛

**الفِ مقصورہ** (ع) مذکر - وہ الف جو مد نہ رکھتا ہو - جیسے آبا - اِباں - انسان اور اعظم وغیرہ کا الف ؛

**الفِ ممدودہ** - (ع) مذکر - وہ الف جو مد رکھتا ہو - اور کھینچ کر پڑھا جائے - جیسے آمادہ ؛

**الف ہونا** (ف) چراغ پا ہونا - گھوڑے کا پچھلی ٹانگوں پر کھڑا ہونا - (۲) ننگا ہونا - مادر زاد ننگا ہونا ؛

**الفی** (اَل - فی) (ا) مؤنث - (۲) آستین کے بغیر کرتہ - کفنی - فقیر کی پوشاک ؛

**القا** (اِل - قا) (ع) مذکر - الہام ڈالنا - وہ بات جو خدا کسی آدمی کے دل میں ڈال دے ؛

**القاب** (ع) مذکر (۱) لقب کی جمع (۲) خط کا عنوان ؛

**القصہ** (اَل - قِص - صَہ) (ع) (۱) الحاصل - غرض قصہ کوتاہ - (۲) خلاصہ - یعنی ؛

**القط** (اَل - قط) (ع) مذکر - کاٹ دینا - الگ کر دینا - موقوف کر دینا ؛

**القط کرنا** - (۱) چھوڑنا - ترک کرنا (۲) نکال دینا - جواب دے دینا (۳) الگ کرنا ؛

**اَلکَریمُ اِذا وَعَدَ وَفا** (ع) مقولہ - کریم جب وعدہ کرتا ہے - تو اسے پورا کرتا ہے - ایفائے وعدہ کا تقاضا کرنا ؛

**آلکس** - (ف) دیکھو "آلکس" ؛

**اَلکسانا** (ف) سستی یا کاہلی کرنا - اونگھنا ؛

**الکسی** (ف) دیکھو "الکسی" ؛

**الکسی سوار ہونا** - (ف) کاہلی اور سستی ہونا - بدن کا بھاری ہونا - کام کرنے کو دل نہ چاہنا ؛

**الکلی** (اَل - کلی) (انگ - مذکر) ایک قسم کا کھار ؛

**الکن** (اَل - کن) (ع) ہکلا ؛

**الکھ** (اَ لکھ) (ف) مذکر - (۱) خدا - جو دیکھنے میں نہ آئے - پوشیدہ - غائب (۲) جوگیوں کا سلام ؛

**الکھ پرش کی مایا کہیں دھوپ کہیں سایا** - (ک) مثل - خدا کی قدرت ہے - کسی کو غریب کیا ہے - کسی کو امیر - کہیں شادی ہے کہیں غمی - کہیں دھوپ ہے کہیں چھاؤں - کوئی بیمار ہے کوئی تندرست - کوئی دکھی ہے کوئی سکھی ؛

**الکھ جگانا** - (ف) محاورہ - دنیا کو جگانا - دنیا کو ہشیار کرنا (۲) خدا کے نام پر مانگنا ؛

**الگ** (اَ لَگ) (ف) (۱) کچھ دور - فرق سے (۲) شامل کے خلاف - علیحدہ (۳) انوکھا - نرالا - (۴) آہستہ - چپکے سے (۵) علاوہ (۶) مستثنیٰ - خارج (۷) اکیلا - تنہا (۸) اپنی جگہ سے ہٹا ہوا (۹) ٹوٹا ہوا (۱۰) جدا (۱۱) بے تعلق (۱۲) غیر مستعمل اچھوتا ؛

**الگ الگ** - (ف) جدا جدا - دور دور - پرے پرے ؛

**الگ تھلگ** (ف) (۱) جدا - بعید - تنہا - (۲) بے لاگ ؛

**الگ کرنا** - (ف) (۱) جدا کرنا - ہٹانا (۲) القط کرنا - (۳) توڑ ڈالنا (۴) موقوف کرنا - (۵) تقسیم کرنا - (۶) چھڑانا (۷) پچھاڑنا (۸) بیچ ڈالنا (۹) اکھاڑنا - (۱۰) چھوڑنا (۱۱) تراشنا - کاٹنا (۱۲) ہٹانا (۱۳) اڑا لینا - چرا لینا ؛

**الگنی** (اَ لگ - نی) (ف) مؤنث - وہ ڈوری وغیرہ جو کپڑے لٹکانے کے لئے باندھتے ہیں ؛

**الگنی پر ڈالنے کے لائق ہو گئے** (ف) مثل - (۱) پرانے ہو گئے - بیکار ہو گئے (۲) بہت لاغر و نحیف ہو گئے - زیادہ بڈھے ہو گئے ؛

**الگوجا - الگوزہ** (ف) دیکھو "الغوزہ" ؛

**الگ ہی الگ** (ف) اوپر ہی اوپر - اکیلے اکیلے ؛

**اللبھیرا** (اَل - بچھے - رَا) (ف) مذکر - وہ بچھڑا جس پر سواری نہ ہوئی ہو - اکھنڈ - آزاد (۲) بے پروا - دل لگا کر کام کاج نہ کرنے والا - بے غم و رنج ؛

**اللٹپ** (اَل - لٹپ) } (ف) (۱) بے محاورہ (۲) اندھا دھند - اٹکل پچو - بے ٹھکانے - بادہوائی ؛
**اللبّو** (اَل - لَبّو) }

**اَلّذی نہ اَلّذی** (ف) دیکھو "نہ اَلّذی نہ اَلّذی" ؛

**اَلّنا** (اَل - نا) (ف) ایک طرف اونچا ہونا - دوسری طرف زیادہ جھک جانا ؛

**اللہ** (اَل - لاہ - اَل - لَہ) (ع) مذکر - (۱) خدا برحق - خدا کا اسمِ ذات (۲) بحالت ندا - اے خدا - الٰہی -

(۳) کلمۂ تعجب و حیرت و افسوس۔ واہ ۔ آہ ۔ اوہ ۔ آہا ۔

**اللہ آمین سے پالنا** (ف) نہایت ناز و نعم اور دعائیں مانگ مانگ کا پالنا ۔ لاڈ پیار سے پالنا ۔

**اللہ آمین کا** (ف) ناز پروردہ ۔ اللہ پیر مناسے کا ۔

**اللہُ اکبر** ۔ (ع) ندا (۱) خدا بہت بڑا ہے ۔ تکبیر جو نماز میں نیت کے بعد رکوع و سجود وغیرہ ۔ جنگ میں حملہ کرتے ۔ جانوروں کو ذبح کرتے وقت ۔ اذان اور عیدین کے موقع پر کہی جاتی ہے ۔ (۲) تعجب حیرت (۳) شکوے شکایت (۴) کمال سنانے اور فخر و مباہات کی جگہ مختلف مقامات پر استعمال کرتے ہیں ۔

**اللہ اللہ** (ع) (۱) واہ واہ ۔ تحسین و آفرین ۔ (۲) شکوے شکایت کی جگہ بھی استعمال ہوتا ہے ۔ (۳) جاہل فقرا کا سلام ۔

**اللہ اللہ خیر سلا** ۔ (ف) (۱) فراغت ہوگئی ۔ فرصت ملی ۔ خیریت سے ختم ہوا ۔ (۲) اس سے آگے کچھ نہیں ۔ اب اللہ ہی باقی رہا ۔

**اللہ اللہ کرکے** (ف) خدا خدا کرکے ۔ بڑی مشکل سے ۔

**اللہ اللہ کرنا** ۔ (ف) خدا کا نام لینا ۔ ورد وظیفہ پڑھنا ۔ قناعت و توکل کرنا ۔

**اللہ بخشے** (ف) دعائیہ کلمہ ۔ خدا اسے معاف کرے ۔ کسی مرے ہوئے شخص کا ذکر کرتے وقت اس کے نام یا لقب کے ساتھ مرحوم و مغفور کی جگہ کہتے ہیں ۔

**اللہ بس باقی ہوس** ۔ (ع ۔ ف) مقولہ ۔ خدا کے سوا کوئی ہمیشہ زندہ نہیں رہتا ۔

**اللہ بیلی** ۔ (ف) محاورہ ۔ خدا حافظ ۔ اللہ نگہبان ۔ اللہ دوست ۔ اللہ مددگار ۔

**اللہ پر نظر رکھو** ۔ (ف) خدا پر بھروسہ رکھو ۔ سراسال نہ ہو ۔ نا امید نہ ہو ۔

**اللہ توکلی** ۔ (ف) خدا کے توکل پر ۔ خدا کے بھروسے پر ۔ کسی کی امداد کے بغیر ۔

**اللہ جانتا ہے** (ف) خدا واقف ہے ۔ خدا کو علم ہے ۔ (۲) خدا کی قسم ۔

**اللہ جانے** (ف) خدا کو علم ہے ۔ خدا جانے ۔ (۲) معلوم (۳) کسی امر سے واقفیت نہ ہونے

کی جگہ بھی کہتے ہیں ۔

**اللہ دے اور بندہ لے** ۔ (ف) مثل ۔ خوشی اور رنج ۔ دکھ اور درد ۔ عیش اور آرام سب خدا ہی دے ۔ انہیں شکریہ کے ساتھ برداشت کرنا چاہیئے ۔

**اللہ رکھے** (ف) دعائیہ فقرہ ۔ خدا زندہ رکھے ۔ قائم رکھے ۔ خدا سلامت رکھے ۔ دکھ درد سے محفوظ رکھے ۔

**اللہ رکھے تو کون چکھے** ۔ (ف) جسے اللہ رکھے اسے کون مار سکتا ہے ۔ اللہ کے دیئے ہوئے کو کوئی نہیں چھین سکتا ۔

**اللہ رے تیرے دیدے کی صفائی** ۔ (ف) مقولہ ۔ اف رے بے حیائی ۔ بل بے تیری ڈھٹائی ۔ اف تیری بے وفائی ۔

**اللہ رے میں** (ف) اپنی خوش قسمتی پر ناز کرنا ۔

**اللہ سلامت رکھے** ۔ (ف) دعائیہ فقرہ ۔ خدا زندہ رکھے ۔ خدا قائم رکھے ۔

**اللہ سے ڈرو یا اللہ کو مانو** ۔ (ف) محاورہ ۔ خدا کا خوف کرو ۔ جھوٹ نہ بولو ۔ گناہ سے بچو ۔ شریک درد بنو ۔

**اللہ غنی** ۔ (ع) کلمۂ تعجب و تحسین ۔ اللہ بے پرواہ ہے جسے جو چاہے دے سکتا ہے ۔

**اللہ غنی تو کاہے کی کمی** ۔ (ف) مقولہ ۔ (۱) خدا سب کچھ دے سکتا ہے ۔ (۲) نا امید نہ ہونا چاہیئے ۔

**اللہ کا بندہ** ۔ (ف) مذکر ۔ (۱) ناچیز بندہ ۔ خدا کی بندگی کرنے والا ۔ (۲) رحم دل ۔ نیک شخص کی بابت بھی کہتے ہیں (۳) آدمی (۴) (طنزاً) بیوقوف ۔

**اللہ کا کلام** (ف) مذکر ۔ قرآن شریف ۔ کلام اللہ ۔

**اللہ کا گھر** ۔ (ف) مذکر (۱) خانہ کعبہ ۔ کعبہ شریف ۔ (۲) مسجد (۳) دل ۔

**اللہ کا نام سچا** (ف) فقیروں کی آواز ۔

**اللہ کا نام لو** (ف) محاورہ (۱) خدا خدا کرو ۔ توبہ کرو ۔ (۲) اتنا جھوٹ نہ بولو ۔

**اللہ کا نام ہے** (ف) کچھ نہیں ۔ محتاج ہیں ۔ مفلس ہیں ۔ اللہ کے نام کے سوا ہمارے پاس کچھ نہیں ۔

**اللہ کا نور** ۔ (ف) مذکر (۱) خدا کی تجلی ۔ (۲) داڑھی (۳) نہایت حسین شخص ۔

[illegible] ۔ (ف) کلمۂ تمنا ۔ اللہ ایسا ہی کرے ۔

**اللہ کی امان پیر پیغمبر کا سایہ** } (۱) (ع)
**اللہ کی امان پیروں کا سایہ** } اللہ اور پیر پیغمبر کی حفاظت میں دیتی ہوں۔

**اللہ کی باتیں اللہ ہی جانے** (۱) مقولہ۔ ہماری سمجھ میں نہیں آتا۔ خدا کی باتیں انسان کی عقل سے باہر ہیں۔

**اللہ کی پناہ۔** (۱) کلمہ دعائیہ (۱) خدا نگہبانی کرے۔ (۲) ایسے ظالم سے خدا بچائے۔ ایسے جھوٹے سے خدا دُور رکھے۔

**اللہ کی چوری نہیں تو بندے کی کیا چوری۔** (۱) مقولہ۔ علانیہ ڈھٹائی بے حیائی۔ بے غیرتی بے خبری سے گناہ کرتے وقت کہتے ہیں۔

**اللہ کی دین ہے۔** (۱) جسے چاہے۔ اللہ دے۔

**اللہ کی شان۔** (۱) اپنی حیثیت یا مرتبے سے بڑھ کر یا خلاف دعوے کرنے۔ بے عزت کو عزت ملنے۔ غریب کے دولتمند ہونے۔ مرض الموت سے چھٹکارا پانے۔ بھلے چنگے کے مرجانے وغیرہ کے موقعوں پر بولتے ہیں۔

**اللہ کی قدرت ہے۔** (۱) مقولہ۔ بعید از گمان و عقل واقعہ کے ظہور پر بولتے ہیں۔

**اللہ لگتی** (۱) مؤنث۔ حق بات۔ انصاف کی بات۔ سچ بات۔

**اللہ لوگ یا اللہ والے لوگ۔** (۱)۔ (۱) مذکر۔ بھولے بھالے۔ سیدھے سادھے۔ نیک معصوم (۲) خدا کی عبادت کرنے والے۔ (۳) توکل پر رہنے والے (۴) بے آزار۔ کسی کو دکھ نہ دینے والے

**اللہ مارا۔** (۱) مذکر۔ (۱) لنگوڑا۔ خدائی خوار۔ (۲) مصیبت زدہ۔ مفلس۔ کنگال (۳) سست۔ کاہل۔

**اللہ ملائی جوڑی ایک اندھا ایک کوڑھی** (۱) مثل دونوں ایک جیسے ہیں۔ ہر ایک میں کوئی نہ کوئی عیب ضرور ہے۔

**اللہ میاں** (۱) مذکر۔ اللہ صاحب۔ اللہ بزرگ۔ اللہ مالک۔

**اللہ میاں بھرے کو بھرتے ہیں** (۱) مقولہ۔ (یہ) موقع پر کہتے ہیں جب حاجت مند محروم رہ جائے اور غیر حاجت مند کو اور مل جائے۔

**اللہ میاں کی بھینس۔** (۱) مؤنث (۱) سیاہ رنگ کا ایک کیڑا جو بہت ہی سخت جان ہوتا ہے۔ (۲) مجازاً سیاہ فام موٹا آدمی۔

**اللہ میاں کی گائے۔** (۱) مؤنث (۱) نہایت بھولا بھالا اور سیدھا آدمی۔ نیک آدمی۔ بھلا آدمی (۲) آزاد شخص۔

**اللہ نہ دکھائے** (۱) محاورہ۔ مصیبت دکھ یا بری چیز دیکھنے پر بولا جاتا ہے۔

**اللہ ہی اللہ ہے۔** (۱) محاورہ۔ (۱) خدا ہی خدا ہے۔ خدا کی ذات کے سوا سب ہیچ ہے (۲) تعریف میں سراہنے کی جگہ کہتے ہیں (۳) فقرا کی صدا (۴) فقرا کی صدا کا جواب کچھ نہیں۔

**اللہ یار ہے تو بیڑا پار ہے** (۱) محاورہ۔ خدا مددگار ہے۔ تو سب مشکلیں آسان ہیں۔

**اللّے تللّے** (اَلّ لے۔ تَلّ لے) (۱) مذکر۔ بے جا خرچ۔ فضول خرچی۔ عیش و عشرت۔

**الم** (اَلَم) (ع) مذکر۔ رنج و غم۔ فکر و تردد۔

**الماری** (اَل۔ ما۔ ری) (۱) مؤنث۔ لمبا دراز دار صندوق جس میں کتابیں وغیرہ رکھتے ہیں۔

**الماس** (اَل۔ ماس) (ع) مذکر۔ ہیرا۔ پیّا۔ ایک بہت قیمتی جواہر کا نام جو نہایت چمکیلا سفید اور سخت ہوتا ہے۔

**الماغوچی** (اَل۔ ما۔ غون۔ چی) (ت)۔ مذکر۔ (۱) وہ شخص جس کے نسب کا ٹھکانا نہ ہو۔ (۲) خراب اور ناکارہ چیزیں۔

**المانی۔ المانوی** (اَل۔ ما۔ نی + ال۔ ما۔ نوی) (ع) جرمنی کا۔

**المانیہ** (ع) مذکر۔ جرمنی۔

**اُلمبا** (اُلم۔ با) (ہ) (ع) مذکر۔ گلیٹی۔

**المجسطی** (اَل۔ مجس۔ طی) (ع) مؤنث۔ علم ہیئت و ہندسہ میں ایک مشہور و معروف کتاب جسے بطلیموس مصری نے تصنیف کیا۔ عربی میں کئی ترجمے ہوئے۔ متداول مجسطی نصیر الدین طوسی کا ترجمہ ہے۔

**المختصر** (اَل۔ مُخ۔ تَصِر) (ع) (۱) الحاصل۔ قصہ کوتاہ۔ (۲) آخری بات۔ نتیجہ۔

**المدد** (اَل۔ مَدَد) (ع) مذکر۔ سہارا دے۔ خدا کی آسرا دے۔

اَلْمَرْءُ یَقِیْسُ عَلٰی نَفْسِہٖ - (ع) - مقولہ - ہر شخص دوسرے کو اپنے نفس پر قیاس کرتا ہے۔

اَلْمَسْت (اَل - مَسْت) (ف) دیوانہ - بے ہوش - سرشار۔

اَلْمُضَاعَف (اَل - مُضَا - عَف) (ع) دُگنا - دوچند۔

اَلْمَعْنٰی فِی بَطْنِ الشَّاعِر - (ع) - مثل - شعر کے معنے شاعر خود ہی جانتا ہے - دقیق یا بے معنی شعر پر اس کا اطلاق ہوتا ہے۔

اَلْمَعِی (اَل - مَعِی) (ع) بڑا عقل مند۔

اَلَم غَلَم (اَل - لَم - غَل - لَم) - (ا) - مذکر - بے معنی اور مہمل باتیں - جن کا سر پاؤں نہ ہو - (۲) خراب اور نکمی چیزیں۔

اَلْمَکْتُوْبُ نِصْفُ الْمُلَاقَات - (ع) مثل - خط آدھی ملاقات کے برابر ہوتا ہے - خط لکھنے کی تاکید کرتے وقت بولتے ہیں۔

اَلَل ٹَلَل (اَل - لَل - ٹَل - لَل) (ہ) مذکر - (عو) غیر ضروری کام ترک کرنا۔

اَلْمِنَّۃُ لِلّٰہ (اَل - مِن - نَت - لِل - لَاہ) (ع) احسان اللہ کیلئے ہے / خدا کا شکر ہے۔

اَلَمْ نَشْرَح (اَلَم - نَش - رَح) (ع) مؤنث (۱) قرآن شریف کی ایک سورت - (۲) اس سورت کی پہلی آیت کے پہلے دو لفظ (۳) (صفت) مجازاً (۱) مشہور ظاہر۔

اَلَم نَشْرَح کرنا (ا) مشہور کر دینا - اعلان کرنا - مشتہر کرنا - ظاہر کرنا - بدنام کرنا۔

اَلْمُوْت (اَل - مُوت) (ع) مذکر - قزوین اور گیلان کے درمیان ایک مشہور قلعے کا نام۔

اُلَّنی (ہ) مؤنث - (۱) اُلّو کی مادہ (۲) بیوقوف عورت۔

اَلنَّادِرُ کَالْمَعْدُوْم (ع) مقولہ - جو چیز کمیاب ہوتی ہے - وہ نہ ہونے کے برابر ہے۔

اَلَنْڈنا (اَ لَنْڈ - نا) (ہ) اُنڈیلنا - اُلٹانا۔

اَلَنگ (اَ لَنگ) (ہ) مؤنث - طرف - سمت - پہلو - جانب۔

اُلّو (اُل - لُو) (ہ) مذکر (۱) بُوم - ایک نہایت منحوس اور ویرانوں میں رہنے والا پرندہ - (۲) بیوقوف آدمی - احمق آدمی۔

اَلْوَان (اَل - وَان) (ع) مذکر - لون کی جمع - (۱) رنگ - قسمیں - (۲) پشمینہ - اونی چادر (۳) کپڑا

گوشت جو نو عمر بکرے یا بھیڑ کا ہو۔

اُلّو بنانا (ہ) (۱) احمق بنانا (۲) بدمست کرنا۔

اُلّو بولتا ہے } (ہ) محاورہ - برباد ہو گیا - تباہ ہو گیا -
اُلّو بول گیا } لُٹ گیا - ویران ہو گیا۔

اُلّو بولنا - (ہ) ویران ہونا - اُجڑنا - برباد و تباہ ہو جانا۔

الوپ انجن (اَ لُوپ - اَن - جَن) (ہ) مذکر - وہ سُرمہ جس کے لگانے سے انسان کو کوئی نہ دیکھ سکے - مگر وہ سب کو دیکھے۔

اُلّو پھنسنا - (ہ) محاورہ - کسی شخص کا فریب میں آ جانا - قابو میں ہونا۔

اَلْوَدَاع (اَل - وَدَاع) (ع) مؤنث - رُخصت - وداع۔

اُلّو کا پٹھا (ہ) مذکر (۱) نہایت بیوقوف - احمق - (۲) مشہور اُلّو جانور کا بچہ۔

اُلّو کا گوشت کھلانا - (ہ) احمق بنانا - پُرانے وہمیوں کے نزدیک جو شخص چاہے کہ فلاں شخص میرے قابو اور قبضے میں آ جائے - تو اسے اُلّو کا گوشت کھلائے - وہ قابو میں آ جائے گا۔

اُلّو کی دُم فاختہ - (ا) محاورہ - نہایت بیوقوف اور احمق شخص۔

اَلُول کَلُول (اَ لُول - کَلُول) (ہ) مذکر - کھیل کود۔

اَلُونا (اَ لُو - نا) (ہ) بے نمک - پھیکا - بے مزہ۔

اَلْوَنْد (اَل - وَنْد) (ف) مذکر - ہمدان - (ایران) کے قریب ایک بہت بڑے پہاڑ کا نام۔

اُلّو ہو جانا - (ہ) (۱) نشے میں غرق ہو جانا (۲) بیوقوف بن جانا۔

اُلُوہِیَّت (اُ لُو - ہی - یَت) (ع) مؤنث - خدائیت - ربانیت۔

اِلٰہ (اِ لَاہ) (ع) مذکر - معبود - اللہ۔

اِلٰہَنا (اِ لَا - نا) (ع) اے اللہ!

اِلٰہُ الْعَالَمِیْن - (ع) مذکر - تمام جہانوں کا معبود۔

اِلْہَام (اِل - ہَام) (ع) مذکر - القا - وہ بات جو خدا کی جانب سے دل میں ڈالی جائے۔

اَلْہَڑ (اَل - ہَڑ) (ہ) (۱) کمسن - نادان - بے پروا۔

اُلْہنا (اُل - نا) (ہ) مذکر - الزام - تہمت - بہتان - بہنا۔

اِلٰہی (اِ لا - ہی) (ع) میرے خدا - میرے اللہ ؛

اِلٰہیا (اِ لہ - یا) (ہ) مؤنث - ایک راگنی کا نام ؛

اِلٰہیات - (ع) مؤنث - وہ علم جس میں وجودِ ذات و صفات باری تعالےٰ پر بحث ہو - خدا کی ہستی اور اس کی صفات کا مدلّل بیان ہو ؛

الٰہی توبہ - (ع) — اللہ میری توبہ - آئندہ کسی فعل کے نہ کرنے کا وعدہ کرنا ؛

اِلیاس (اِ لْ - یا س) (ع) مذکر - ایک پیغمبر کا نام جو خشکی میں بھولے بھٹکے - گم گشتہ مسافروں کو راہ بتاتے ہیں ؛

الی الآن (اِ لَل - آ ن) (ع) اب تک ؛

اُلیچنا (اُ لیچ - نا) کسی مقام سے پانی نکال کر پھینکنا - پانی سونتنا ؛

الیکٹڈ ممبر (اِ لِک - ٹِڈ - مم - بر) (انگریزی) (ELECTED MEMBER) - مذکر - منتخب شدہ ممبر ؛

الیکٹرک (اِ لِک - ٹرک) انگ (ELECTRIC) مؤنث - بجلی کے متعلق ؛

الیکشن (اِ لِک - شن) انگ (ELECTION) مذکر - انتخاب - چناؤ - چھانٹ ؛

الیل (اَ لْ - یل) (ہ) مؤنث (۱) کلیل - شوخی - اچھل کود - دلی امنگ - دل کی لہر (۲) مذکر - بچھیرا (۳) ناتجربہ کار ؛

الیم (اَ لِیْم) (ع) دردناک ؛

الیمان (اَ لِی - مان) (ع) مذکر - ایک شہر جہاں کی تلواریں مشہور ہیں ؛

الیمانی تلوار - (ا) مؤنث - شہر الیمان کی تلوار ؛

الینڈنا (اُ لینڈ - نا) (ہ) انڈیلنا ؛

## ا م

اُمّ (اُمّ) (ع) مؤنث - ماں ؛

اَمّا (اَمْ - ما) (ع) لیکن - مگر - پر ؛

امّا بعد - (ع) اس کے بعد - حمد اثنا ؛

امارت (اَ ما - رت) (ع) مؤنث - دولتمندی حکومت - سرداری ؛

اَمّارہ (اَمْ - ما - رہ) (ع) مذکر (۱) امر کرنے والا - بڑا حکم دینے والا (۲) سرکش - ظالم ؛

اماکن (اَ ما - کن) (ع) مکان کی جمع الجمع - جگہیں - مقامات ؛

اُمّ الامراض - (ع) مؤنث - بیماریوں کی ماں - مجاز کھانسی - زکام ؛

اُمّ الخبائث - (ع) مؤنث - خباثتوں کی ماں - برائیوں کی - مجاز شراب - مے ؛

اُمّ الصّبیان (ع) مؤنث - بچوں کی مرگی - صرع - ڈبہ ؛

اُمّ العلوم (ع) مؤنث - علم صرف ؛

اُمّ القریٰ (ع) مؤنث - شہروں کی ماں - مکہ معظّمہ ؛

اُمّ الکتاب - (ع) مؤنث (۱) کتابوں کی ماں - قرآن شریف (۲) سورہ فاتحہ یعنی الحمد ؛

اُمّ الولد (ع) مؤنث - وہ لونڈی جس نے اپنے مالک کے نطفے سے کوئی اولاد جنی ہو - ایسی لونڈی مالک کی وفات کے بعد خود بخود آزاد ہو جاتی ہے اور ترکے میں وارثوں کو نہیں ملتی

اِمالہ (اِ ما - لہ) (ع) مذکر - مائل کرنا - اصطلاحاً الف کو ی بنانا - جیسے کتاب سے کتیب ؛

اِمام (اِ مام) (ع) مذکر - پیشوا - ہادی - رہبر - اگوا - لیڈر - (۲) تسبیح کے دانوں کے اوپر کا لمبا دانہ ؛

امام احمد حنبل - (ع) مذکر - آپ چار اماموں میں سے چوتھے امام ہیں - اصل نام احمد بن محمد - کنیت ابو عبداللہ - ربیع الاوّل ۱۶۴ھ میں بمقام بغداد پیدا ہوئے - امام شافعی کے خاص شاگردوں میں سے تھے - دس لاکھ حدیثیں یاد تھیں - امام بخاری اور امام مسلمؒ آپ ہی کے شاگرد ہیں - حدیث میں ایک بڑی مستند کتاب آپ کی یادگار ہے - ترسیٹھ سال کی عمر میں بارھویں ربیع الاوّل یوم جمعہ ۲۴۱ھ کو انتقال فرمایا - فضا سے آپ کے جنازے پر پرندے گرے پڑتے تھے - اس حال کو دیکھ کر ہزاروں گبر و ترسا اسلام لائے - آپ کا مزار مقدس بغداد میں ہے - اور فرقہ حنبلیہ آپ کا مقلد ہے ؛

امام اعظم رح - (ع) مذکر - آپ ائمہ اربعہ میں سے اول امام ہیں - فرقہ حنفیہ آپ کا مقلد ہے - (دیکھو ابو حنیفہ) ؛

امام باڑہ - (ہ) خانقاہ - مجلس خانہ - تعزیہ گاہ ؛

**امارت** (اَ۔ مَارَت) (ع) مؤنث - رہنمائی - رہبری ۔

**امام رازی** رح - (ع) مذکر - امام فخر الدین محمد بن ضیاء الدین بن عمر - آپ رے میں پیدا ہوئے - آپ فرماتے تھے - جو وقت خواب و خور میں گزرتا ہے - مجھے افسوس رہتا ہے - کہ اس وقت شغل علمی اور مطالعۂ کتب سے محروم رہتا ہوں - کتاب ستین جس میں ساٹھ فن ہیں - حدائق الانوار کتاب المحاصل اور تفسیر کبیر جو ایک مقبول عام تفسیر ہے - آپ کے جوہر طبع اور عقل خدا داد کا نتیجہ ہیں - آپ غرۂ شوال روز جمعہ ۵۴۴ھ کو پیدا ہوئے - اور ۶۰۶ھ میں رحلت فرمائی ۔

**امام شافعی** رح - (ع) مذکر - ائمہ اربعہ میں سے تیسرے امام ہیں - آپ کا اسم مبارک محمد بن ادریس کنیت ابو عبد اللہ - لقب ناصر الحدیث ہے - آپ اپنے جد امجد شافع بن سائب کی نسبت سے شافعی مشہور ہوئے - عرب - مصر - بمبئی میں آپ کے پیرو بکثرت ہیں - ۱۵۰ھ میں پیدا ہوئے ۲۰۴ھ میں مصر میں رحلت فرمائی ۔

**امام ضامن** رح - مذکر - آپ کا نام مبارک حضرت علی بن موسیٰ الکاظم علیہ السّلام ہے - آپ آٹھویں امام ہیں اسی وجہ سے آپ کو امام ثامن بھی کہتے ہیں - آپ ۱۵۳ھ میں بمقام مدینہ منورہ پیدا ہوئے - کنیت ابوالحسن اور القاب رضا صابر زکی وفی ہے - آپ خلفائے عباسیہ میں سے خلیفہ مامون بن ہارون الرشید کے زمانے میں موجود تھے - خلیفہ نے آپ کو اپنا ولیعہد مقرر کر کے اپنی بیٹی ام حبیب سے نکاح کر دیا تھا - مگر مسند حکومت پر بیٹھنے سے پہلے انتقال فرمایا - آپ آدمیوں ہی کی نہیں حیوانات کی بھی ضمانت کر لیتے تھے - اس لئے امام ضامن مشہور ہوئے ۔

**امام غزالی** رح - (ع) آپ کا نام محمد کنیت ابو حامد اور لقب حجۃ الاسلام زین الدین ہے ۴۵۰ھ میں پیدا ہوئے - مدرسہ نظامیہ نیشاپوری میں تحصیل علم کی - پھر نیشاپور سے بغداد میں تشریف لائے اور آخر عمر میں اپنے وطن خاص میں خانقاہ صوفیہ اور ایک مدرسہ طلبہ کے لئے تعمیر کیا - مدتوں تعلیم فرماتے رہے - سلوک اور تصوّف میں بہت سی کتابیں تصنیف فرمائیں - مذہباً شافعی تھے - ۵۰۵ھ میں وفات پائی - قصبہ طاہران میں دفن ہوئے آپ بہت بڑے صوفی - فقیہ - عالم فاضل حکیم مولوی - محقق اور مصنّف تھے ۔

**امام مالک** رح - (ع) آپ ائمہ اربعہ میں سے دوسرے امام ہیں - ۹۵ھ میں پیدا ہوئے - صرف ایک بار کے حج کے سوا ہمیشہ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم میں درس دیتے رہے - بغیر غسل و وضو اور پاکیزہ لباس کسی کو حدیث نہ سناتے - حضرت امام شافعی رح اور حضرت ذوالنون رح آپ کے شاگرد ہیں حافظہ نہایت قوی تھا - خود فرماتے ہیں کہ میں نے جو بات ایک مرتبہ یاد کی - پھر اسے کبھی نہیں بھولا - آپ کی تصانیف میں حدیث کی عمدہ کتاب مؤطا بڑی مشہور ہے - چوراسی سال کی عمر میں ساتویں ربیع الاوّل روز یکشنبہ ۱۷۹ھ کو بمقام مدینہ منورہ انتقال فرمایا اور وہیں دفن ہوئے ۔

**امامیہ** - (ع) مذکر - شیعہ - اہل تشیع ۔

**امان** (اَمَان) (ع) مؤنث (۱) پناہ - حفاظت (۲) آرام - آسائش - عافیت ۔

**اماں** (اَم - مَاں) (ہ) مؤنث - ماں - مادر - والدہ - اُم - ماتا ۔

**اماّنا** (اَ - مَا - نَا) (ہ) بھر جانا ۔

**امانت** (اَمَا - نَت) (ع) مؤنث (۱) سپرد کی ہوئی چیز - تحویل (۲) ایمانداری - (۳) عہدے کا نام ۔

**امانت جاری** - (ع) مؤنث - انتقال کی مال گذاری ۔

**امانت خانی** (اردو - ا) مذکر - ایک قسم کا کھانے کا تمباکو جسے کسی امیر امانت خاں نے رواج دیا ۔

**امانت دار** (ف) مذکر - (۱) امین - معتمد - رازدار - (۲) امانت رکھنے والا - تحویل دار - ایماندار ۔

**امانت رکھنا** - (ا) حفاظت کے لئے کوئی چیز کسی کے سپرد کرنا ۔

**امانت گزار** - (ع - ف) مذکر - وہ شخص جو کوئی چیز امانت میں رکھے ۔

**امانت میں خیانت** (ا) مؤنث - کسی کی رکھی ہوئی چیز میں تصرف کرنا ۔

**امانت میں خیانت تو زمین بھی نہیں کرتی** -

مقولہ کہتے ہیں۔ سونپ دینے سے زمین تک لاش میں خیانت نہیں کرتی۔ یہ مقولہ بطور ملامت و الزام بولا جاتا ہے ۔

امانت نامہ۔ (ع۔ف) مذکر۔ کوئی چیز امانت رکھنے کی دستاویز ۔

امانی (اَما۔نی) (ع) مؤنث۔ وہ کام جو اپنے طور پر بنوایا جائے۔ اجارے کی ضد۔ بغیر ٹھیکے کے ۔

امانی آبادی اجارہ اُجاڑا۔ (۱) امانی میں کام اچھا بنتا ہے۔ اور ٹھیکے میں خراب ہوتا ہے ۔

اماوس (اَ۔ما۔وَس) (ہ) مؤنث۔ پاکھ کی پندرہویں تاریخ۔ قمری مہینے کا آخری دن ۔

امبر (اَم۔بَر) (ہ) مذکر (۱) لغوی معنی چادر (۲) آسمان۔ آکاس (۳) بادل (۴) راجہ کی پوشاک ۔

امبولنس (اَم۔بو۔لنس) (انگ AMBULANCE) مذکر۔ فوجی ہسپتال جو دورے رہے ۔

امبیا (اَمب۔یا) (ہ) مؤنث۔ کیری۔ کچا آم

امپائر (اَم۔پائر) انگ (EMPIRE) مذکر۔ کھیلوں خصوصاً گیند بلے میں مقرر کیا ہوا منصف ۔

امپائر (اِم۔پا۔ئر) انگ (EMPIRE) مؤنث۔ بادشاہت۔ سلطنت۔ راج ۔

امپرر (اِم۔پ۔رَر) انگ EMPEROR مذکر بادشاہ۔ شہنشاہ۔ چکرورتی راجہ ۔

امپرر آف انڈیا۔ (انگریزی) (EMPEROR OF INDIA) مذکر قیصر ہند۔ ہند کا بادشاہ ۔

امپورٹ (اِم۔پور۔ٹ) (انگ IMPORT) مذکر۔ کسی ملک کا تجارتی مال جو باہر سے آئے۔ مال درآمد ۔

امپیریل (اِم۔پی۔ری۔اَل) (انگریزی) (IMPERIAL) مذکر۔ شاہی۔ بادشاہی ۔

امپیریل کونسل (انگ۔ IMPERIAL COUNCIL) (۱) شاہی مجلس۔ وہ گروہ جس کے مشورے سے بادشاہت کی جائے (۲) مجازاً وائسرائے ہند کی مجلس ۔

امت (اُم۔مت) (ع) مؤنث۔ گروہ۔ پیرو۔ تابع۔ جماعت ۔

امتثال (اِم۔تِثال) (ع) مذکر (۱) داستان کہنا حکم ماننا ۔

امتثال امر (ع) مذکر۔ حکم کی تعمیل ۔

امتحان (اِم۔تِحان) (ع) مذکر۔ آزمائش۔ جانچ۔ پڑتال ۔

امتحان پاس کرنا (۱) کامیاب ہونا۔ آزمائش میں پورا اترنا ۔

امتداد (اِم۔تِداد) (ع) مذکر (۱) مدت۔ زمانہ (۲) درازی۔ طوالت۔ لمبائی ۔

امتزاج (اِم۔تِزاج) (ع) مذکر۔ ملانا۔ آمیزش کرنا۔ مرتب کرنا ۔

امتزاج کیمیائی (ف) مذکر۔ علم طبعیات کے ذریعے سے چند چیزوں کو ملا کر ایک نئی شے پیدا کرنا ۔

امتلا (اِم۔تِلا) (ع) مذکر۔ بدہضمی۔ معدے کا پُر ہونا۔ جی متلانا۔ قے کرنے کی حالت ۔

امتناع (اِم۔تِناع) (ع) مذکر۔ روک۔ ممانعت۔ مناہی ۔

امتنان (اِم۔تِنان) (ع) مذکر۔ احسان کرنا ۔

اُمتی (ع) اُمت کے لوگ۔ فرقے کے آدمی ۔

امتیاز (اِم۔تِیاز) (ع) مذکر (۱) طریق۔ تمیز (۲) سمجھ۔ شعور (۳) ترجیح ۔

امتیاز نامہ (ع۔ف) مذکر۔ لائسنس ۔

امتیازی حقوق (مذکر) وہ رعایت یا بخشش جو کسی گروہ یا شخص کو اس کے عہدہ اور منصب کی وجہ سے حاصل ہو۔ اور اُسے دوسروں سے ممتاز بنا دے ۔

امرٹ (اَ۔مِرٹ) (ہ) نہ مٹنے والا۔ غیر فانی۔ لازوال۔ مستحکم۔ پختہ ۔

امثال (اَم۔ثال) (ع) مؤنث (۱) مثل کی جمع کہاوتیں (۲) مانند۔ ہم صورت۔ ہم شکل ۔

امثلہ (اَم۔ثِلہ) (ع) مؤنث۔ مثال کی جمع مثالیں ۔

امجانا (ہ) خشک ہو جانا۔ بھر جانا۔ اعضا کا بھاری ہو جانا ۔

امجد (اَم۔جد) (ع) مذکر۔ بہت بزرگ ۔

امچور (اَم۔چور) (ہ) مذکر (۱) کچے آم کی سوکھی پھانکیں۔ انبہ کی کھٹائی (۲) دبلا پتلا۔ نہایت سوکھا ہوا آدمی ۔

امداد (اِم۔داد) (ع) مؤنث۔ مدد۔ حمایت۔

اعانت - سہارا - سلوک۔

**امداد باہمی** (ع - ف) مؤنث - باہم مل کر کسی کام کو کرنا۔ کسی مقصد کو حاصل کرنے کے لیے مختلف جماعتوں کا آپس میں ملنا۔

**امداد قحط** (ع) مؤنث - وہ امداد جو قحط زدہ لوگوں کو دی جائے۔

**امدادی** (ع) مدد کیا ہوا - سہارا دیا ہوا - دینے والا۔

**اَمر** - (اَمْر) (ع) مذکر (۱) حکم - فرمان - بات - فعل - کام - (۲) باب - معاملہ۔

**اَمر** (اَمَر) (ھ) (۱) نہ مرنے والا (۲) لازوال - (۳) مذکر، ایشور کا ایک نام (۴) آم کا درخت - (۵) دیوتا۔

**اُمراء** (اُم رَا) (ع) مذکر - امیر کی جمع (۱) دولتمند - رئیس - مالدار - معزز (۲) ارکانِ سلطنت۔

**امراض** (اَم - رَاض) (ع) مذکر - مرض کی جمع - بیماریاں - دُکھ - روگ - عارضے۔

**اَمر بیل** (ھ) مؤنث - اکاس بیل - افتیمون - ایک زرد بیل کا نام۔

**اَمرت** (اَم - رَت) + (اَم - رِت) (ھ) مذکر - (۱) اکسیر - زہر کی ضد - آبِ حیات (۲) شربت - شہد (۳) مجازاً - بہت لذیذ اور شیریں چیز۔

**امرت بانی** - (س) مؤنث - میٹھی باتیں - خوش کلامی فصیح گفتگو۔

**امر تنقیح طلب** - (ع) مذکر - وہ امر جس میں کسی چیز کی تفصیل یا تشریح مطلوب ہو - وہ تصفیہ طلب امر جو عدالت مقدمے کی روداد سن کر آئندہ فیصلے کی آسانی کے لئے مقرر کر دیتی ہے۔

**امرتی** (اِم - رَتی) (ھ) مؤنث - ایک مٹھائی جو ماش کے آٹے کی بنائی جاتی اور شکل میں جلیبیوں سے مشابہ ہوتی ہے۔

**اَمرد** (اَم - رَد) (ع) مذکر - نوعمر - نوخیز - کمسن - خوبصورت لڑکا - نابالغ - بے داڑھی مونچھ کا لڑکا۔

**امرس** (اَم - رَس) (ھ) مذکر - آم کا رس - کچے آم کا حریرہ۔

**امر غیر متعلقہ** - (ع) مذکر - وہ بات جو مقدمے کی بحث سے خارج ہو۔

**امرلوک** (س) مذکر - جنت - بہشت - سورگ - عالمِ بقا۔

**اَمرود** (اَم - رُود) (ف) مذکر - جام پھل - ایک مشہور میوے کا نام - خاص کر دہلی اور الہ آباد کے مشہور ہیں۔

**اِمروز فردا** (اِم - رُوز - فَر - دَا) (ف) مؤنث - (۱) آج کل (۲) ٹال مٹول (۳) صبح شام - جلد - عنقریب تھوڑے دن۔

**امرونہی** (ع) مذکر - حکم اور ممانعت کرنے اور نہ کرنے کے کام۔

**امریاں** (اَم - رِی - یَاں) (ھ) آم کا باغ - دہلی (قطب صاحب) میں ایک باغ کا نام۔

**امریکہ** (اَم - رِی - کَہ) ہند (انگ امریکہ AMERICA) مذکر - نئی دنیا جسے کولمبس نے ۱۴۹۲ء میں معلوم کیا - ایک برِّاعظم ہے۔

**امریکن** (اَم - رِی - کَن) (ہند) انگ - امیریکن - (AMERICAN) مؤنث (۱) امریکہ کا رہنے والا (۲) امریکہ سے نسبت رکھنے والا۔

**امزجہ** (اَم - زِ - جَہ) (ع) مذکر - مزاج کی جمع۔

**اُمس** (اُمَس) (ھ) مؤنث - گھمس - گھسہ - حبس گھٹ - شدید گرمی۔

**اِمسلک** (اِم - سَاک) (ع) مذکر (۱) رُکنا - ٹھہرنا - کھینچ (۲) دیر - کمی (۳) خست - کنجوسی (۴) بارش کا نہ ہونا - خشک سالی (۵) دیر سے انزال ہونا۔

**امسال** (اِم - سَال) (ف) مذکر - اب کے برس - اس سال میں - اس سنہ میں۔

**امشب** (ف) مؤنث - آج کی رات - اس رات۔

**امصار** (اَم - صَار) (ع) مذکر - مصر کی جمع - شہر - بلد۔

**امعان** (اِم - عَان) (ع) گہری نظر کرنا - خوض۔

**امکا ڈھمکا** (اَم - کَا - ڈھم - کَا) (ھ) مذکر - یہ - وہ - ایسا ویسا - ایرا غیرا۔

**امکان** (اِم - کَان) (ع) مذکر - (۱) مجال - طاقت - مقدور - مقدرت (۲) قابو - اختیار۔

**امک ڈھمک** (ھ) مؤنث - خواب - اور نکمی چیزیں۔

**امگا** (اُم - گَا) (ھ) اُبھرا - اُبھرا ہوا۔

**اَمل** (اَ مَل) (ھ) (ع) مذکر - نشہ (مؤنث) شراب (۲) (ع) مؤنث - امید۔

**اِملا** (اِم - لَا) (ع) مذکر و مؤنث - رسم الخط کے موافق لکھنا - تحریر کرنا - بتائے ہوئے مضمون کو لکھنا۔

**املاک** (اَم - لَاک) (ع) مؤنث - ملک کی جمع - جائداد - مال و اسباب - جاگیر۔

**امل بید** (ھ) مذکر - لیمو دراز - لیموں کی طرح کا

پھل ۔

امل پانی کرنا - (ہ) نشہ پانی کرنا - نشہ پینا - بھنگ پینا ۔

امل پتی (ہ) مؤنث - چپٹی تڑپن کی سلائی جو املی کی پتی کے برابر چوڑی تڑپنی جاتی ہے ۔

املتاس (اَ مِل - تاس) (ہ) مذکر - خیار شنبر - مغز ملوس جو پھلی کی طرح ہوتی اور مسہل کے لئے دی جاتی ہے ۔

املنا (۲۶) (ہ) کند ہونا - ترش ہونا (۲) پیٹ کے پٹھوں کا کھنچنا - تشنج اعصاب ہونا ۔

املی (اِم - لی) (ہ) مؤنث - تمر ہندی - کتارا - ایک درخت کا پھل ۔

اُمم (اُ مَم) (ع) مؤنث - اُمت کی جمع - اُمتیں ۔

امن (اَ مَن) (ع) مذکر (۱) پناہ - حفاظت (۲) اطمینان - دلجمعی - آرام ۔

امن چین - (ا) مذکر - آرام و اطمینان - سکون اور خیریت ۔

اُمنڈنا (اُ مَنڈ - نا) (ہ) (۱) جوش پر آنا - اوس پھر آنا (۲) گھر آنا - ہجوم کرنا - جمع ہونا (۳) چڑھ جانا - طغیانی پر آنا ۔

اُمنگ (اُ مَنگ) (ہ) مؤنث - جوش - ولولہ - شوق - چاؤ - گدگداہٹ ۔

امن و امان - (ع) مذکر - حفظ و امان - حفاظت - بچاؤ - آرام ۔

امووا (اَم - وا) (ہ) مذکر - آم ۔

اموا (اَ مُوا - وا) (ہ) گہرا سبز رنگ - وہ رنگ جو آم کی رنگت سے مشابہ ہوتا ہے ۔

اموات (اَم - وات) (ع) مؤنث - موت کی جمع - وفات - مرنا ۔

امواج (اَم - واج) (ع) مؤنث - موج کی جمع - لہریں ۔

اموال (اَم - وال) (ع) مذکر - مال کی جمع - مال و دولت - روپیہ پیسہ - دھن ۔

اُمور (اُ مُور) (ع) مذکر - امر کی جمع - بہت سے کام - احکام - باتیں - فرائض ۔

امورِ ملکی (ف - ع) مذکر - اہم سلطنت وہ کام یا پالیسی جو ملک کے متعلق ہوں ۔

امونیا - (انگ) دیکھو "ایمونیا" ۔

اُمہات (اُم - ہات) (ع) مؤنث - اُم کی جمع - مائیں ۔

اُمی (اَم - می) (ہ) مؤنث (۱) ماں (۲) سوتیلی ماں ۔

اُمّی (اُم - می) (ع) (۱) (مجازاً) بے لکھا پڑھا آدمی (۲) (کنایتہً) آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ۔

امیٹھنا (اَ مَیٹھ - نا) (ہ) مروڑنا - بل دینا - اینٹھنا ۔

امی ٹیشن (اِمی - ٹے - شن) (انگریزی) (IMITATION) - مذکر - مصنوعی جواہر - ملمع ۔

امی جمی (اَمی - جمی) (ہ) (عو) مؤنث - اطمینان کی حالت - خیریت ۔

اُمید (اُم - مید) (ف) مؤنث (۱) آس - توقع (۲) خواہش - آرزو - (۳) حمل ۔

اُمید سے ہونا (۱) حاملہ ہونا - پیٹ سے ہونا ۔

اُمید گاہ (ف) مؤنث - اُمید کی جگہ - جس پر اُمید ہو ۔

اُمیدوار - (ف) مذکر (۱) توقع رکھنے والا - آرزو مند (۲) آئندہ کے بھروسے پر کام کرنے والا - پروبیشنر - اپرنٹس ۔

اُمید و بیم (ف) مؤنث - شش و پنج حالت - اُمید اور ڈر - دُگدا ۔

امیر (اَ میر) (ع) مذکر (۱) حاکم - امر کرنے والا - حکم دینے والا - (۲) والئے کابل کا لقب - (۳) منشی امیر احمد لکھنوی مرحوم کا تخلص ۔

امیر الامراء (ع) مذکر - بہت بڑا رئیس - نہایت دولت مند ۔

امیر البحر (ع) مذکر - میر بحر - بحری فوج کا افسر ۔

امیر المومنین (ع) مذکر - مسلمانوں کا سردار - خلیفۂ وقت - اسلام کا اعلیٰ حاکم - سب سے پہلے یہ لقب حضرت عمر فاروق رض نے اختیار کیا تھا - مسلمانوں کا مذہبی بادشاہ ۔

امیر خسرو - (ع - ف) مذکر - دہلی کے مشہور شاعر اور صوفی کا تخلص - جو طوطیٔ ہند کے لقب سے موسوم ہیں - آپ سلطان بلبن کے وقت اُس کے ولیعہد سلطان محمد کے رفیق و ادیب اور حضرت نظام الدین رح محبوب الٰہی کے خلیفہ تھے - ۷۲۵ھ میں وہیں وفات پائی - اپنے مرشد کے پاس الگ گنبد میں مدفون ہیں - بے انتہا ذکی اور نہایت قادرالکلام ہوئے ہیں۔

نہ صرف چار دیوان بلکہ کئی مثنویاں اور نثر کی کئی کتابیں آپ کی یادگار ہیں۔ بلکہ آپ کے کلام میں سے کئی مصرعے۔ شعر۔ قطعے اور غزلیں زبان زد عام و خاص ہیں ؛

**امیر زادہ** - (ف) مذکر - امیر کا لڑکا ؛

**امیر کو جان پیاری - فقیر کو ایک دم بھاری** (۱) مقولہ - امیر کو مرنا اور فقیر کو جینا پسند نہیں ؛

**امیر کے پردیس میں خدا فقیر بھی نہ بنوائے** - مقولہ - غریب کو ایسے پردیس میں دُکھ ہی دُکھ ہوتا ہے - مالدار ہمسایہ سے ہر طرح دُکھ پہنچتا ہے ؛

**امیری** - (ع) مؤنث - دولتمندی - مالداری ؛

**امیری اور فقیری کی بو چالیس برس تک نہیں جاتی** - (ا) مقولہ - امارت اور فقر کا اثر بہت مشکل سے جاتا ہے - عادت نہیں بدلتی - امیری اور فقیری کی بو بگڑ جانے پر ۴۰ برس تک قائم رہتی ہے ؛

**امیری کارخانہ ہے** - (ا) محاورہ - بڑے بے کینڈے یعنی بے قاعدہ خرچ ہیں جیسے ریاستی ہے ؛

**امین** (اَمِین) (ع) مذکر - (۱) امانتدار - معتمد - (۲) محمد کے کا نام ؛

**امین الملّۃ - یمین الدّولہ** - (ع) مذکر (۱) مذہب کا امانتدار - سلطنت کا دایاں ہاتھ (۲) سلطان محمود غزنوی کا خطاب ؛

**امین سرکاری** - وہ معتمد یا عہدہ دار جو سرکار کی طرف سے عوام کے لئے مقرر ہو یا عوام خود اسے منتخب کر لیں ؛

## ا - ن

**اَن** (اَن) (س - ہ) مذکر - (۱) اَنّ - غلّہ - اناج - غذا (۲) سوا - علاوہ - بجز - بغیر - اگر ؛

**اَن بَن** (ہ) مؤنث - ناموافقت - بگاڑ - رنجیدگی ؛

**اَن پانی** / **اَن جل** } (ہ) مذکر - دانہ پانی - کھانا پینا ؛

**اَن پڑھ** - (ہ) ناخواندہ - بے بہرہ - اُمّی ؛

**ان داتا** (ہ) مذکر - (۱) رزق - پالنے والا - (۲) مالک - خداوند نعمت - سردار - آقا ؛

**اَن دیکھا** - (ہ) بن دیکھا - نادیدہ - مخفی - غائب ؛

**اَن سمجھ** - (ہ) بچہ - بے وقوف ؛

**اَن کا کیڑا** - (ہ) مذکر - اَن دھاری - مراد انسان آدمی ؛

**اِن** (اِنْ) (ہ) اشارۂ قریب - جمع اور تعظیم کے لئے ؛

**اُن** (اُنْ) (ہ) (۱) اشارۂ بعید - جمع اور تعظیم کے لئے (۲) خاوند - خصم - شوہر - پتی ؛

**اَنّا** (اَنْ - نَا) (ت) مؤنث - دایہ - آیہ - دودھ پلانے والی عورت ؛

**انا الحق** (اَنَلْ - حَقْ) (ع) مذکر - میں خدا ہوں - حضرت منصور رحمہ محویت کی حالت میں یہ کلمہ کہہ اٹھتے تھے - اس لئے وہ علما کے فتوے سے سُولی پر چڑھائے گئے ؛

**انابت** (اِنا - بَتْ) (ع - مؤنث) اللہ کی طرف رجوع کرنا ؛

**انابیب** (اَنَا - بِیب) (ع) مؤنث - انبوب کی جمع - (۱) نرگل کی پوریں (۲) نالیاں - واٹر ورکس - پانی کے نل ؛

**انابیب شعری** (ع) مؤنث - بال جیسی باریک پوریں - سوراخ جیسے بتی اور مصری میں ہوتے ہیں ؛

**اناپ شناپ** (اَنَاپ - شَنَاپ) (ا) اندھا دھند - بے سوچ بچار - بے سمجھے بوجھے - اوٹ پٹانگ ؛

**اناٹومی** (اَنا - ٹُومِی) انگ (ANOTOMY) مؤنث علم تشریح - علم الابدان - انسانی جسم کی ساخت و پرداخت کا علم ؛

**اناث** (اَنَاث) (ع) مؤنث - عورتیں ؛

**اناج** (اَنَاج) (ہ) مذکر - غلّہ - جنس ؛

**اناج کا دشمن** - (ہ) مذکر - زیادہ کھانے والا - سُست - کاہل وجود - وہ شخص جو کھائے تو زیادہ - مگر کام کچھ نہ کرے ؛

**اناج کال نہیں ہے - یہ راج کال ہے** (ا) (ہ) مثل - یہ مہنگا سماں حکومت کے باعث ہے ؛

**اناجیل** (اَنَا - جِیل) (ع) مؤنث - انجیل کی جمع ؛

**اناجیل اربعہ** (ع) متی - مرقس - لوقا - یوحنا کی چار انجیلیں - واضح ہو کہ متی اور یوحنا حواری مسیح ہیں - اور مرقس و لوقا تابعین سے ہیں - یعنی مسیح کے نہ دیکھنے والے ؛

**انار - اناری** (اَنَار + اَنَارِی) (س) انلی - چین

کی ابتدا نہ ہو ۔

**انار** (اَ نار) (ف) مذکر ۔ (۱) رُمّان ۔ ایک مشہور پھل کا نام (۲) ایک قسم کی آتشبازی کا نام ۔

**انارا** (اَ نا ۔ را) (ا) مذکر ۔ سُرخ آنکھ والا کبوتر ۔ دلّی میں اناری کہتے ہیں ۔

**اناردانہ** (ف) مذکر ۔ سُرخ اناروں کے سُکھائے ہوئے دانے (۲) ایک قسم کے چار خانے کپڑے کا نام ۔

**اناردانہ بنا ہوُا ہے** ۔ (۱) موٹا تازہ بنا ہوُا ہے ۔

**انارکسٹ** (اَ نار ۔ کِسْٹ) (انگ) (ANARCHIST) مذکر ۔ انتہا پسند ۔ سلطنت کے تباہ و برباد کرنے کی سازش کرنے والا ۔ سلطنتِ شخصی کا دشمن ۔

**انارکلی** (ف) (۱) مؤنث ۔ اکبر بادشاہ کی کنیز زادی نادرہ بیگم کا عرف (۲) مذکر ۔ لاہور کا ایک مشہور بازار ۔

**انارکی** (اَ نا ۔ کی) انگ (ANAR CHY) مؤنث ۔ سلطنت کے خلاف سازش اور شورش ۔ ہڑبونگ ۔ فوضویت ۔

**اناڑی** (اَ نا ۔ ڑی) (ہ) مذکر ۔ کھلاڑی کی ضد ۔ ناتجربہ کار ۔ ناواقف ۔ بے سلیقہ ۔

**اناڑی کا سونا بارہ باٹ** ۔ (ہ) مثل ۔ ناتجربہ کار کسی کام سے فائدہ نہیں اُٹھا سکتا ۔ بیوقوف کی قیمتی چیزیں کوڑیوں کے مول جاتی ہیں ۔

**اُناسی** ۔ (ہ) ہفتاد و نہ ۔ ستر اور نو ۔ ۷۹ ۔

**اِنّا لِلّٰہِ وَاِنّا اِلَیہِ رَاجِعُون** ۔ (ع) تحقیق ہم اللہ ہی کے ہیں اور اسی طرف رجوع کرنے والے ہیں ۔ قرآن مجید کی ایک آیت ہے ۔ جو حالتِ مصیبت یا کسی کے مرنے کی خبر سن کر پڑھتے ہیں ۔ سب کو اُدھر ہی جانا ہے ۔ سب کو مرنا ہے ۔

**انام** (اَ نام) (ع) مذکر ۔ خلقت ۔ پیدا کی ہوئی چیزیں مخلوق ۔ دنیا ۔ موجودات ۔

**انامل** (اَ نا ۔ مِل) (ع) ۔ مذکر ، مؤنث انگلیاں انگلیوں کے سرے ۔

**انانیت** (اَ نا ۔ نی ۔ یت) (ع) مؤنث ۔ خودی ۔ پندار غرور ۔ گھمنڈ ۔

**انبار** (اَم ۔ بار) (ف) مذکر ۔ ذخیرہ ۔ ڈھیر ۔ تودہ ۔

پٹاڑ ۔

**انباری** (اَم ۔ با ۔ ری) (ہند) مؤنث ۔ عماری ہودہ ہاتھی کی کاٹھی ۔

**انبساط** (اِم ۔ بسا ط) (ع) مؤنث ۔ خوشی ۔ خرمی ۔ شادمانی ۔

**انبعاث** (اِم ۔ بعاث) (ع) مذکر ۔ اٹھنا ۔ کھڑا ہونا ۔

**انبوہ** (اَم ۔ بُوہ) (ف) مذکر ۔ ہنگامہ ۔ ہجوم ۔ بھیڑ ۔ کثرت ۔ زیادتی ۔ بہتات ۔

**انبہ** (اَم ۔ بہ) (ف) مذکر ۔ آم ۔ مشہور میوہ کا نام

**اَن بھول** (ہ) مؤنث (۱) لاعلمی (۲) بھول ۔ غلطی ۔ سہو ۔ (۳) سادہ مزاجی (۴) مذکر ، مؤنث ۔ بچہ (۵) (صفت) ناواقف ۔ انجان ۔ ناتجربہ کار ۔

**انبیاء** (اَم ۔ بیا) (ع) مذکر ۔ نبی کی جمع ۔ رسول ۔ پیغمبر ۔ نبی ۔

**انبیا** (مَب ۔ یا) (ہ) مؤنث ۔ کیری ۔ کچا آم جس میں جالی نہ پڑی ہو ۔

**انت** (اَنْت) (س) مذکر ۔ آخر ۔ انجام ۔ خاتمہ ۔

**انتا لیس** (اُن ۔ تا لیس) (ہ) سی و نہ ۔ تیس اور نو ۔ ۳۹ ۔

**انتباہ** (اِن ۔ تباہ) (ع) خبرداری ۔ اطلاع ۔ آگاہی ۔ علم جاننا ۔

**انت بُرے کا بُرا ۔ انت بھلے کا بھلا** (ہ) مقولہ ۔ آخر بُرے کا انجام بُرا اور اچھے کا انجام اچھا ہوتا ہے ۔

**انت پرنت** (ہ) مؤنث ۔ بناؤ سنگار ۔

**انتخاب** (اِن ۔ تخاب) (ع) مذکر ۔ پسند کرنا ۔ چننا ۔ چھانٹنا ۔

**انتر** (اَن ۔ تر) (ہ) مذکر ۔ فاصلہ ۔ دوری ۔ فرق ۔

**انترا** (اَن ۔ ترا) (ہ) مذکر (۱) کڑی ۔ ٹیک (۲) بند ۔ بول ۔ ٹیپ (۳) درمان ۔

**انتربید ۔ انتربیدی** (ہ) مؤنث ۔ دو دریاؤں کے درمیان کی زمین ۔ دوآبہ ۔

**انترجامی** (ہ) مذکر (۱) ہر چیز کا اندر ۔ روحِ اعلیٰ ۔ (۲) برہما ۔ شیوجی (۳) (صفت) دانائے راز ۔ واقفِ حال ۔

**انتردوار** (ہ) مذکر ۔ چور دروازہ ۔

**انتردھیان** (ہ) مذکر (۱) غیاب ۔ پوشیدہ ہونا (۲) فنافی اللہ ۔ (۳) غائب غلہ ۔

**انتر منتر** (ھ) مذکر۔ جادو۔ ٹونا۔ جھاڑ پھونک ؛

**انتڑی** (اَنْ ۔ تڑی) (ھ) مؤنث ۔ آنت۔ معدہ ؛

**انتڑیاں جلنا** ۔ (ھ) نہایت بھوکا ہونا ؛

**انتڑی میں روپ اور لنگی میں چھب** (ھ) مقولہ ۔ غذا سے رنگ روپ نکلتا ہے۔ اور پوشاک سے بدن کی زیبائش نکلتی ہے ؛

**انتزاع** (اِنْ۔ تزاع) مذکر ۔ اکھیڑنا۔ اکھاڑنا ؛

**انتساب** (اِنْ ۔ تِساب) (ع) مذکر۔ لگاؤ۔ تعلق نسبت۔ واسطہ۔ سمبندھ ؛

**انتشار** (اِنْ ۔ تِشار) (ع) مذکر۔ (۱) گھبراہٹ۔ پریشانی۔ تردّد۔ فکر (۲) شہوت ؛

**انتظار** (اِنْ ۔ تِظار) (ع) مذکر (۱) راہ دیکھنا (۲) آسرا۔ امید ؛

**انتظار کرنا** ۔ (ھ) راہ دیکھنا۔ آسرا تکنا ؛

**انتظام** (اِنْ۔ تِظام) (ع) مذکر۔ (۱) بندوبست۔ اہتمام۔ تدبیر۔ (۲) ترتیب۔ آراستگی۔ (۳) قاعدہ۔ ضابطہ ؛

**انتفاع** (اِنْ ۔ تِفاع) (ع) مذکر۔ منافع۔ فائدہ۔ آمدنی۔ حاصل ؛

**انتقاد** (اِنْ ۔ تِقاد) (ع) مذکر (۱) تنقید۔ نکتہ چینی پرکھنا (۲) نقد روپیہ لینا ؛

**انتقاض** (اِنْ ۔ تِقاض) (ع) مذکر۔ توڑ دینا ؛

**انتقاضِ شرط** (ع) مذکر۔ کسی کی شرط کو توڑ دینا ؛

**انتقاضِ معاہدہ** (ع) مذکر۔ معاہدے کو توڑ دینا ؛

**انتقال** (اِنْ ۔ تِقال) (ع) مذکر۔ (۱) یعنی۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ بدلنا (۲) موت۔ مرگ۔ مرتیو۔ دیہانت ؛

**انتقالِ اراضی** ۔ (ع) مذکر۔ مقبوضہ مشترکہ زمین کی تبدیلی۔ داخل خارج کرانا ؛

**انتقالِ جائداد** ۔ (ع ۔ ف) مذکر۔ جائداد کا ایک شخص کے قبضے سے دوسرے شخص کے قبضے میں چلا جانا ؛

**انتقالِ ذہنی** ۔ (ع) مذکر۔ ذہن کا منتقل ہوجانا۔ ذہن کا ایک طرف سے ہٹ کر دوسری طرف رسائی کرنا ؛

**انتقالِ رہن** ۔ (ع) مذکر۔ رہن کی تبدیلی۔ رہن در رہن۔ گرو در گرو ؛

**انتقال بہی** ۔ (ل) مؤنث۔ وہ بہی جس میں انتقال جائداد کا حساب کتاب رہتا ہے ؛

**انتقام** ۔ (اِنْ ۔ تِقام) (ع) مذکر۔ بدلہ۔ عوض۔ پاداش ؛

**انت کال** (ھ) مذکر۔ جان کنی ؛

**اِن تلوں (میں) تیل نہیں** ۔ (ھ) مثل (۱) بہت بے مروّت اور بے فیض ہیں۔ بہت خسیس ہیں۔ یہاں کام نہیں بنے گا ؛

**انت لینا** ۔ (ھ) نہایت دق کرنا ؛

**انتہا** ۔ (اِنْ ۔ تِہا) مؤنث (۱) اخیر۔ انجام۔ خاتمہ۔ حد۔ نہایت (۲) علم حساب میں جہاں ارقام جاکر ختم ہوتے ہوں جو اسے انتہا کہتے ہیں ؛

**انتہائی نقطے** ۔ (ع) مذکر۔ وہ نقطے جو جبر و مقابلہ کے علم میں خطوط کے ختم کرنے والے ہوں ؛

**اُنتی** (اُنْ ۔ تی) (ھ) مؤنث۔ کان میں پہننے کا ایک زیور جو نتھ کی قسم کا ہوتا ہے ؛

**اُنتیس** (اُنْ ۔ تیس) (ھ) لیت ونہ) بیس اور نو۔ ۲۹ ؛

**انتی سار ہوکر نکلے** ۔ (ھ) بددعا۔ زخموں کی راہ نکلے ۔ کٹ کٹ نکلے ؛

**انٹا** (اَنْ ۔ ٹا) (ھ) مذکر۔ (۱) بڑی گولی (۲) افیون کی بڑی گولی ۔ (۳) انگریزی کھیل کا نام جو ہاتھی دانت کی گولیوں سے میز پر کھیلا جاتا ہے ؛

**انٹا چِت** (ھ) } نشے میں چور۔ بدمست ؛
**انٹا غفیل** (ھ) } بے ہوش ؛

**انٹا گھر** ۔ (ھ) مذکر ۔ وہ مکان جہاں انٹا کھیلتے ہیں ؛

**انٹرپریٹر** (اِنْ۔ ٹر۔ پرے ۔ ٹر) (انگریزی) (INTERPRETER) مذکر ۔ ایک شخص کی گفتگو دوسری زبان میں دوسرے شخص کو سمجھانے والا ۔ ترجمان ؛

**انٹرمیڈیٹ** (انگ۔ INTERMEDIATE) (۱) عام طور پر درمیانی درجہ۔ وسطی درجہ (۲) خصوصاً ریل گاڑی کا ڈیوڑھا درجہ ؛

**انٹرنیشنل** ۔ (انگ INTERNATIONAL) بین الاقوامی ؛

**انٹرنیشنل لا** (انگ INTERNATIONAL LAW) مذکر۔ قانون بین الاقوام۔ سلطنت ہائے یورپ کا باہمی معاہدہ ؛

**انٹروڈیوس** (INTRODUCE) (انگ) مذکر - ملاقات ؛

**انٹروڈیوس کرانا - کرنا** - (۱) پیش کرنا - ملانا - پہچنوانا - ملاقات کرانا ؛

**انٹرینس** (اِین - ٹرینس) (ENTRANCE) (انگ) مذکر - داخلہ - شروع - ابتدا - امتحان کا داخلہ - ابتدائی تعلیم کا اخیر امتحان (۲) دکھاوا (۳) فقط بالکل - دسویں جماعت ؛

**انٹ کا سنٹ** (ہ) (عوام) اوٹ پٹانگ - بیہودہ ؛

**انٹی** (اَن - ٹی) (ہ) مؤنث - (۱) پیچ - سوت یا ریشم کی لچھی - اٹی - (۲) گھائی - دو انگلیوں کے بیچ کی جگہ ؛

**انٹی باز** }
**انٹی مار** } (ہ) مذکر (۱) جواریوں کی اصطلاح میں وہ شخص جو انگلیوں کی درمیانی جگہ میں کوئی چیز چھپا لے (۲) دغاباز - فریبی - شعبدہ باز ؛

**انٹی پر چڑھ جانا** - (ہ) قابو میں آ جانا - دھوکے میں آ جانا - دام میں آنا ؛

**انثی** (اُن - ثی) (ع) مؤنث - مادہ - عورت ؛

**انجاح** (اِن - جاح) (ع) مذکر - طلب پورا کرنا - مراد بر لانا ؛

**انجام** (اَن - جام) (ع) مذکر - آغاز کی ضد - (۱) خاتمہ - انتہا - (۲) نتیجہ - مآل - (۳) تکمیل - پورا ہونا ؛

**انجام بخیر ہونا** - (ہ) (۱) نتیجہ اچھا نکلنا - مآل کار کا اچھا ہونا - (۲) خاتمہ اچھا ہونا - ایمان کے ساتھ مرنا ؛

**انجام سوچنا** - (ہ) دور اندیشی کرنا - عاقبت بینی کرنا - نتیجے پر نظر کرنا ؛

**انجام کار** - (ف) (۱) آخرکار - آخر کو - (۲) مآلِ کار - نتیجہ ؛

**انجان** (اَن - جان) (ہ) ناواقف - نا آشنا - ناتجربہ کار ؛

**انجبار** (اَن - جبار) + (اِن - جبار) (ف) مذکر - ایک بیل جو دواؤں میں کام آتی ہے ؛

**انجذاب** (اِن - جذاب) (ع) مذکر - جذب کرنا - کھینچنا - اصطلاحِ نباتات میں پودوں کا پانی جذب کرنا ؛

**انجر پنجر** (اَن - جر - پن - جر) (ہ) مذکر - اعضا - ہڈی پسلی - جوڑ جوڑ - عضو عضو ؛

**انجر پنجر ڈھیلے ہو گئے** - (ہ) (۱) اعضا تھک گئے - مضمحل ہو گئے (۲) جوڑ جوڑ ہل گیا ؛

**انجل** (اُن - جل) (س) مذکر - دعا کی طرح ملے ہوئے ہاتھ ؛

**انجم** (اَن - جم) (ع) مذکر - نجم کی جمع ستارے - تارے - اختر ؛

**انجماد** (اِن - جماد) (ع) مذکر - جاڈ ؛

**انجمن** (اَن - جمن) (ف) مؤنث (۱) سبھا - مجلس - (۲) محفل (۳) کمیٹی ؛

**انجمن اتحادِ مزدوراں** (ف) وہ مجلس یا سبھا جو اہلِ حرفت و صنعت کا مرکز ہو - تجارت کا گھر ؛

**انجن** (اَن - جن) (ہ) مذکر - سرمہ - کاجل ؛

**انجن سار** (ہ) سرمگیں ؛

**انجن سارنا** - (ہ) سرمہ لگانا - سرمہ گھلانا ؛

**انجن** (اِن - جن) (مہند) انگ ایجن (ENGINE) مذکر - کل - بھاپ کی کل - آلہ ؛

**انجنا - آنجھنا** - (ہ) سرمہ لگانا ؛

**انجن ڈرائیور** (مہند) انگ (ENGINE DRIVER) مذکر - انجن چلانے والا ؛

**انجن ہاری** - (ہ) مؤنث (۱) گھانجنی (۲) ایک قسم کی مکھی جسے کمہاری کہتے ہیں ؛

**انجنیر** (اِن - جی - نیر) (مہند) انگ (ENGINEER) - اینجینیئر - مذکر - تعمیرات یا کلوں کا کام جاننے والا ؛

**انجیر** (اَن - جیر) (ف) مذکر مشہور میوہ ہے جو گول سیاہی مائل اور شیریں ہوتا ہے ؛

**انجیل** (اِن - جیل) (یونانی) مؤنث - (۱) مژدہ - خوشخبری - (۲) وہ آسمانی کتاب جو حضرت عیسے علیہ السلام پر نازل ہوئی ؛

**انچ** (اِنچ) - انگ (INCH) گز کا چھتیسواں حصہ پیسے کی لمبائی یا چوڑائی ؛

**انچارج** (اِن - چارج) انگ (INCHARGE) وہ شخص جس کے اہتمام میں کوئی چیز یا انتظام ہو ؛

**انچاس** (اُن - چاس) (ہ) چہل و نہ - چالیس اور نو - ۴۹ ؛

**انچائس** (اُنچائس) (ہ) مؤنث - اونچائی ؛

**انچاؤ** (اُنچاؤ) - اُو } (ہ) مذکر - بلندی ؛

**انچائی** (اُنچائی) - اِئی } (ہ) مؤنث ارتفاع - لمبائی ؛

**اَنچھر** (اَن - چھر) (ہ) مذکر (۱) (مجازاً) جادو کے بول۔ منتر (۲) حرف ؏

**اَنچے اَنچے رہنا** (۱) محاورہ - دُور دُور رہنا - الگ الگ رہنا۔ کھنچے رہنا - ناراض رہنا ؏

**انحراف** (اِن - حِرَاف) (ع) مذکر - انکار - پھرنا - مخالفت - نافرمانی - روگردانی ؏

**انحراف معاہدہ** (ع) - مذکر - اقرار سے پھر جانا ؏

**انحصار** (اِن - حِصَار) (ع) مذکر - گھرنا - محصور ہونا - سمانا - منحصر ہونا - موقوف ہونا ؏

**انحطاط** (اِن - حِطَاط) (ع) مذکر - کمی - گھٹاؤ - تنزّل ؏

**اندارا** (اَن - دَا - رَا) (ہ) مذکر - بہت بڑا عمیق
**انھارا** (اَن - ہَا - رَا) اور گہرا پختہ کنواں جس میں بے انتہا پانی ہو ؏

**انداز** (اَن - دَاز) (ف) مذکر (۱) طرز - ڈھنگ طور (۲) ناز - آن - معشوقانہ رکاوٹ (۳) تخمینہ - قیاس - اٹکل (۴) اعتدال - حد - مقدار - معیّن (۵) نمونہ - پیمانہ ؏

**انداز اُڑانا** (ف) کسی کا ڈھنگ سیکھ لینا کسی کی وضع اُڑانا - کسی کے طریقے پر چلنا - سیکھنا - حاصل کر لینا ؏

**انداز بیلٹی** (ف) مؤنث - اپنے ناز و انداز پر فخر کرنے والی عورت ؏

**اندازے سے باہر ہونا** (ف) حد سے بڑھ جانا - حیثیت سے نکل جانا - طاقت سے باہر کام کرنا ؏

**اندازہ** (ف) مذکر - (۱) قیاس - اٹکل - تخمینہ - کوت - جانچ (۲) حد اعتدال (۳) ناپ - پیمانہ ؏

**اندام** (اَن - دَام) (ف) مذکر - بدن - انگ - جسم ؏

**اندام نہانی** (ف) - مؤنث - شرمگاہ - فرج - ستر ؏

**اندر** (اَن - دَر) (ف) باہر کی ضد - بھیتر - بیچ - درمیان میں ؏

**اِندر** (اِن - دَر) (ہ) مذکر (۱) چترائی - چالاکی (۲) دیوتاؤں کا راجہ (۳) بہشت کا راجہ (۴) مینہ برسانے والا دیوتا (۵) رعد - گرج - بجلی ؏

**اندرائن** (اِند - رَا - اِن) (ف) مؤنث - حنظل - پھر پھیندوا - خربزۂ تلخ ؏

**اندرائن پھل دیکھنے کا ہے - چکھنے کا نہیں** - (ہ) مثل - ظاہر اچھا ہے - باطن خراب - صحبت کے لائق نہیں - صورت اچھی ہے - سیرت خراب ہے ؏

**اندرائن کا پھل** (ہ) مذکر - (۱) خربزۂ تلخ - (۱) حنظل - پھر پھیندوا - اندرائن کے درخت کا پھل - (۲) بد مزاج - تند مزاج - لڑائی کرنے والا - دشمنی ڈالنے والا - دلوں میں کدورت پیدا کرنے والا آدمی ؏

**اِندر جال** (ہ) مذکر - فریب - دھوکا - شعبدہ - چھل ؏

**اِندر جَو** (ہ) مذکر - لسان العصافیر - زبان گنجشک - ایک درخت کا پھل جو جَو کے ہم شکل ہوتا ہے ؏

**اندرسا** (اَند - رَسا) (ہ) مذکر - ایک قسم کی مٹھائی جو چاولوں کے آٹے کو شکر میں ملا کر گھی میں تل کر بناتے ہیں ؏

**اندر کا اکھاڑا** (ہ) مذکر - راجہ اندر کی سبھا - وہ محفل جس میں ارباب نشاط اور حسینوں کا جمگھٹ ہو - راگ رنگ کی محفل ؏

**اَندر والا** (ہ) مذکر - (۱) دل - جی - من - (۲) بچہ جو رحم مادر میں ہو ؏

**اندرون** (اَن - دَرُون) (ف) اندر - درمیان - بیچ ؏

**اِندری** (اِند - رِی) (ہ) مؤنث (۱) ادراک کا آلہ - آلۂ احساس (۲) عضو تناسل - اندام نہانی (۳) خواہش نفسانی (۴) حواسِ خمسۂ باطنی - فہم - تمیز - ادراک - یاد وغیرہ ؏

**اندفاع** (اِن - دِفَاع) (ع) مذکر - دُور ہونا ؏

**اندک** (اَن - دَک) (ف) کم - قلیل - تھوڑا - ذرا سا - خفیف ؏

**اندلس** (اَن - دَلُس - اَن - دَلُس - اُن - دُلُس) (ع) مذکر - ہسپانیہ ؏

**اندمال** (اِن - دِمَال) (ع) مذکر (۱) زخم کا بھر آنا - (۲) تسلی - اطمینان ؏

**اندوختہ** (اَن - دُوخ - تَہ) (ف) مذکر - جمع کیا ہوا - بچا ہوا - پس انداز ؏

**اندوہ** (اَن - دُوہ) (ف) مذکر - (۱) فکر و تردد (۲) رنج و غم ؏

**اندوہگین ۔ یا اندوہناک** (ف) غمگین ۔ رنجیدہ ۔ دردمند ۔ دُکھی ۔

**اندھا** (اَن ۔ دَھا) (ہ) مذکر (۱) کور ۔ نابینا ۔ (۲) دیکھ کر کام نہ کرنے والا ۔ دیکھے بغیر ۔ اندھا دُھند چلنے والا ۔

**اندھا آئینہ** (۱) مذکر ۔ بے قلعی کا آئینہ ۔ دُھندلا شیشہ ۔

**اندھا بانٹے ریوڑیاں ہر پھر کے اپنوں ہی کو دے** (ہ) مثل ۔ ہر صورت اپنوں ہی کو نفع دینا ۔

**اندھا بنانا** (ہ) (۱) دھوکا کرنا (۲) سامنے سے چیز اڑا لے جانا (۳) صریح جھٹلانا ۔ (۴) فریب دینا ۔ نابینا کر دینا ۔

**اندھا بھینسا** (ہ) مذکر (۱) لڑکوں کے ایک کھیل کا نام ہے ۔ جس میں ایک لڑکے کی آنکھیں بند کر کے دوسرا لڑکا کمر پر سوار ہو جاتا ہے ۔ باقی لڑکے باری باری اس کے نیچے ہو کر نکلتے ہیں ۔ سوار لڑکا نیچے سے نکلنے والے لڑکے کا نام دریافت کرتا ہے اگر صحیح نام بتا دیتا ہے ۔ تو پوچھنے والا بھینسا بنتا ہے اور نام بتانے والا اس پر سوار ہوتا ہے ۔ علٰی ہذا ۔ (۲) نابینا گاؤدی (۳) (مجازاً) بدلہ اکّڑ اُجڈ آدمی ۔

**اندھا بے ایمان** (۱) مقولہ ۔ نظر نہ آنے کے باعث ڈر رہتا ہے ۔ کہ لوگ اُسے دھوکا دیں گے ۔ اس لئے اس کا ایمان درست نہیں رہتا ۔

**اندھا جانے آنکھوں کی بہار** (ہ) مثل ۔ آنکھوں کی قدر اندھا ہی جان سکتا ہے ۔

**اندھا دُھند** (ہ) (۱) تاریکی ۔ (۲) اندھیرا (۲) بے حساب ۔ بے ٹھکانے (۳) بے دھڑک ۔ بے احتیاطی سے ۔

**اندھا کنواں** (ہ) مذکر (۱) خشک اور تاریک کنواں (۲) لڑکوں کے ایک کھیل کا نام ۔

**اندھا کیا جانے لالے کی بہار** (ہ) مثل ۔ جس میں کسی چیز کا مادہ ہی نہ ہو ۔ وہ اس کی قدر کیا جانے گا ۔

**اندھا کیا چاہے دو آنکھیں** (۱) مثل ۔ حاجتمند ہمیشہ اپنی حاجت روائی چاہتا ہے ۔

**اندھا گائے بہرا بجائے** (ہ) مثل ۔ نا قابلوں کا مجمع ۔ نالائقوں کی مجلس ۔ بیوقوفوں کی سوسائٹی ۔

**اندھا گھوڑا** (ہ) مذکر (۱) آزاد فقیروں کی اصطلاح میں جوتے کو کہتے ہیں ۔ پاپوش ۔ کھڑاؤں (۲) نابینا گھوڑا ۔

**اندھا ہونا** (ہ) (۱) نابینا ہونا (۲) گمراہ ہونا ۔ (۳) نشہ یا جوش جوانی میں بدمست ہونا ۔ (۴) مغرور ہونا (۵) دیکھ کر نہ چلنا (۶) بے دیکھے بھالے کام کرنا ۔

**اندھڑ** (اَن ۔ دھڑ) (ہ) (۱) مذکر ۔ تیز و تند ہوا ۔ آندھی ۔ صرصر (۲) بد انتظامی ۔ لوٹ گھسوٹ ۔

**اندھکار** (اَندھ ۔ کار) (ہ) مذکر ۔ آندھی کا طوفان ۔

**اندھوں میں کانا راجا** (ہ) مثل ۔ نالائقوں میں جو کوئی ذرا سی بھی سمجھ رکھتا ہو ۔ وہی بڑا سمجھا جاتا ہے ۔ بیوقوفوں میں نسبتاً عقلمند ۔

**اندھیارا** (اَندھ ۔ یا ۔ رَا) (ہ) مذکر ۔ تاریکی ۔

**اندھیاری** (ہ) دیکھو اندھیری ۔

**اندھی پیسے کُتّا کھائے** (ہ) مثل ۔ بد سلیقگی اور بہو بہتر میں کی جگہ بولتے ہیں ۔

**اندھی سرکار** (ہ) مؤنث ۔ نا انصاف بادشاہ ۔ ظالم حاکم ۔

**اندھیر** (اَن ۔ دھیر) (ہ) مذکر (۱) ظلم ۔ ستم ۔ غضب ۔ آفت (۲) بے انصافی ۔ بد نظمی (۳) دغا ۔ فریب ۔ بے ایمانی (۴) سیاہی ۔ تاریکی ۔

**اندھیرا** (اَن ۔ دھے ۔ را) (ہ) مذکر ۔ اجالا کی ضد ۔ تاریکی ۔ ظلمت ۔

**اندھیرا کرنا** (ہ) (۱) روشنی کو روکنا (۲) چراغ گل کرنا ۔

**اندھیرا گھُپ** (ہ) مذکر ۔ انتہا کی تاریکی ۔ جس میں کچھ نہ سوجھے ۔ دھواں دھار تاریکی ۔

**اندھیر کھاتا** (ہ) مذکر ۔ بد معاملگی ۔ بے انصافی ۔ ناحق شناسی ۔ بد نظمی ۔ بد عملی ۔

**اندھیر مچانا** (ہ) ظلم و ستم ڈھانا ۔ ہُلّڑ مچانا ۔

**اندھیر نگری چوپٹ راجا ٹکے سیر بھاجی ٹکے سیر کھاجا** (ہ) مثل ۔ نا انصاف حاکم ۔ بے پروا حکومت ۔ بے قانون بادشاہت ۔ جہاں حاکم کی غفلت اور بے پروائی سے اندھا دُھند مچی ہو ۔ وہاں بولتے ہیں ۔

**اندھیر ہونا** (ہ) (۱) بے حد تاریکی (۲) ظلم ہونا ۔

ناانصافی ہونا ۔

**اندھیری لات** (ہ) مؤنث (۱) گھوڑی کی آنکھوں پر باندھنے کا چمڑے کا چشمہ (۲) تاریک ۔

**اندھیری رات** (ہ) مؤنث ۔ شبِ تار ۔ شبِ تاریک ۔

**اندھیری کوٹھڑی** (ہ) مؤنث (۱) تاریک مکان ۔ (۲) (مجازاً) جسم کا اندرونی حصہ (۳) نامعلوم فتنے ۔

**اندھیری لگانا** (ہ) (۱) آنکھوں پر پٹی باندھنا ۔ (۲) چمڑے کا چشمہ لگانا جو گھوڑے کی آنکھوں پر باندھا جاتا ہے ۔

**اندھیرے اُجالے** (ہ) وقت بے وقت ۔ موقع بے موقع ۔ دیر سویر ۔ کسی نہ کسی وقت ۔

**اندھیرے گھر کا اُجالا** (ہ) مذکر ۔ اکلوتا بیٹا ۔ گھر کا چراغ ۔

**اندھیرے منہ** (ہ) بہت سویرے ۔ تڑکے ۔ علی الصباح ۔

**اندھے کو رات دن برابر ہے ۔ یا ؛ اندھے کے بجا نزدیک رات دن برابر ہے** (ہ) مثل ۔ نافہم اور جاہل اچھے برے کو نہیں جانتا ۔ بیوقوف نیک و بد میں تمیز نہیں کر سکتا ۔

**اندھے کی جورو کا اللہ بیلی** (ہ) مثل ۔ جس کی کوئی خبر لینے والا نہیں ۔ اُس کا خدا ہی مددگار ہے ۔ جس کی دیکھ بھال کرنے والا کوئی نہیں ہوتا اس کی اللہ نگہبانی کرتا ہے ۔

**اندھے کی داد نہ فریاد ۔ اندھا مارے بیٹھیگا** (ا) مثل ۔ معذور کا کوئی جرم قابلِ سزا و ملامت نہیں ۔ مجبور کا جرم جرم نہیں ۔

**اندھے کی لاٹھی یا لکڑی** (ہ) مؤنث (۱) وہ بچہ جو کئی بچوں میں سے بچا ہوا اور مدارِ زندگی ہو ۔ (۲) بڑھاپے کا سہارا ۔ (۳) سہارا دینے والا ۔ وسیلہ ۔ معاون ۔

**اندھے کے آگے روئیے اپنی آنکھیں کھوئیے ۔** (ہ) مثل ۔ نااہل کو نصیحت کرنا محنت کی سردردی ہے ۔ نااہل کو نصیحت کارگر نہیں ہوتی ۔

**اندھے کے ہاتھ بٹیر لگی** (ہ) مثل ۔ کسی شخص کو جب اس کی حیثیت ۔ حوصلہ یا لیاقت سے بڑھ کر کوئی چیز مل جائے اور وہ اس کا استعمال بے جا

کرے ۔ وہاں طنزاً بولتے ہیں ۔

**اندیشہ** (اَن ۔ دے ۔ شہ) (ف) مذکر ۔ دھوکا ۔ کھٹکا ۔ ڈر ۔

**اندیشہ ناک** (ف) پُرخطر ۔ خوفناک ۔

**انگریک** (اَن ۔ دیک) (ع) اُمید ہے ۔

**انڈا** (اَن ۔ ڈا) (ہ) مذکر ۔ بیضہ ۔

**انڈا بائل کرنا** (ا) بائل انگریزی لفظ ہے ۔ یعنی جوش دینا ۔ انڈے کو گرم پانی میں جوش دینا ۔ انڈا اُبالنا ۔

**انڈا کھٹکنا** (ہ) انڈے کا تڑخنا ۔ جو بچہ نکلنے کی علامت ہے ۔

**انڈا گندہ ہونا** (ہ) بیضۂ مرغ کا خراب ہونا ۔ جو کھانے کے کام کا نہ ہو ۔ اور بچہ حاصل نہ کرنے کے لائق ۔

**انڈلانا** (اَن ۔ ڈَ ۔ لا ۔ نا) (ہ) اٹھلانا ۔ چہلیں ۔ شوخیاں کرنا ۔

**اَنڈل پڑنا** (ہ) گر پڑنا ۔

**انڈنٹ** (اِن ۔ ڈِنٹ) (انگ INDENT) مذکر ۔ درخواست ۔

**ان ڈور** (اِن ۔ ڈور) انگ ۔ INDOOR مذکر ۔ دروازے کے اندر ۔

**انڈوں پر ہونا** (ہ) محاورہ ۔ انڈے سینا ۔ انڈوں پر بیٹھنا ۔

**انڈے** (اَن ۔ ڈے) (ہ) مذکر ۔ انڈا کی جمع ۔

**انڈیا** (اِن ۔ ڈیا) (انگ INDIA) مذکر ۔ ہندوستان ۔ بھارت ورش ۔ آریہ ورت ۔

**انڈے اُڑانا** (ہ) (۱) جھوٹ بولنا (۲) انڈے میں پارہ بھر کر منہ کو موم سے خوب بند کر دیتے ہیں تو حرارت پاکر انڈا اُڑنے لگتا ہے ۔

**انڈے بچے کہیں بچے کھونڑ ہیں** (ہ) مثل ۔ (۱) کوئی چیز کہیں ہے کوئی کہیں (۲) بدانتظامی ۔ ناقابلیت ۔

**انڈے بچے** (ہ) مذکر ۔ (مجازاً) لڑکے بالے ۔ آل اولاد ۔

**انڈے سینا** (ہ) (۱) انڈوں سے بچے نکالنے کی غرض سے مرغی یا کسی اور جانور کا انڈوں پر بیٹھ کر انہیں گرم کرنا ۔ (۲) گھر میں بیٹھے رہنا ۔

انڈے سیوے فاختہ اور کوّے بچے کھائیں۔ (ف) مثل - فاختہ محنت کر کے بچے نکالے لو دیکھو کو کوّے کھا جائیں - محنت کوئی کرے - مزے کوئی پائے - حرام خور آدمی کو کہتے ہیں۔

انڈے سیوے کوئی بچے لیوے کوئی (ف) مثل ایک محنت کرے۔ دوسرا اس کا فائدہ اُٹھائے۔

انڈے کا شہزادہ (ف) (۱) وہ شخص جو گھر سے کبھی باہر نہ نکلا ہو (۲) ناتجربہ کار - ناواقف - بھولا بھالا۔

انڈیکس (اِن - ڈِیکْس) (انگ - INDEX) مذکر - فہرست - ضمیمہ۔

انڈے لڑانا (ف) قمارباز اکثر نوروز کے دن اپنے اپنے ہاتھوں میں انڈے لے کر ایک دوسرے پر مارتے ہیں۔ جس کا انڈا پھوٹ جاتا ہے - وہ ہار جاتا ہے - دوسرا جیت کر جو بازی بدی ہو - حاصل کر لیتا ہے۔

انڈیلنا (ف) الینڈنا - اوندھانا - لوٹنا - لنڈھانا - ایک برتن سے دوسرے برتن میں کرنا - گرانا - ڈالنا۔

انڈین (اِن - ڈِیَن) (انگ INDIAN) مذکر - ہندوستانی - ہندوستان کا رہنے والا۔

انڈین امپائر (انگ INDIAN EMPIRE) ہندوستانی بادشاہت - یہ نام ۱۸۷۷ء میں ملکہ وکٹوریہ کے خطاب، قیصرۂ ہند اختیار کرنے کی یادگار میں مقرر کیا گیا تھا۔

انڈین پینل کوڈ (انگ INDIAN PENAL CODE) مؤنث - تعزیرات ہند - ہندوستان کا قانون فوجداری۔

انڈین سول سروس (انگ INDIAN CIVIL SERVICE) مؤنث - ہندوستان کی ملکی ملازمت - جس کا مخفف آئی - سی - ایس ہے - اس منصب کو حاصل کرنے کے لئے مقابلے کا امتحان پاس کرنا پڑتا ہے - اور چوٹی کے کامیاب اُمیدوار لئے جاتے ہیں۔

انڈین کونسل (انگ INDIAN COUNCIL) مؤنث (۱) ہندوستانی کونسل - ہندوستان کی مجلس شوریٰ - ہندوستانی مجلس (۲) (مجازاً) وزیر ہند کی کونسل - جس کے ممبروں میں دو ہندوستانی بھی شریک ہوتے ہیں۔

انڈین نیشنل کانگرس (انگ INDIAN NATIONAL CONGRESS) ہندوستان کی قومی مجلس جس کا آغاز ۱۸۸۵ء سے لارڈ ڈفرن کے عہد میں ہوا۔

انڈے ہونگے تو بچے بہت ہو رہینگے (ف) مثل - (۱) عورت مرد ہوں گے - تو اولاد بھی ہو ہی جائے گی (۲) کام کریں گے تو فائدہ بھی ہو ہی جائے گا۔

انرتھ (اَن - رَتھ) (س) (۱) بے معنی (۲) بے وجہ (۳) بے فائدہ (۴) ناواجب (۵) نقصان دہ (۶) مذکر - بیہودگی۔

انزال (اِن - زال) (ع) مذکر - (۱) اُترنا - اُتارنا (۲) منی نکلنا - جھڑنا۔

انزجار (اِن - زِ - جار) (ع) مذکر - ہٹ جانا - پلٹ جانا۔

انزوا (اِن - زِوا) (ع) مذکر - گوشہ نشینی۔

انس (اَنْس) (ہ) مذکر (۱) توانائی - طاقت (۲) حصہ - درجہ - بھاگ (۳) منی - تخم - بیج۔

انس (ع) مذکر (۱) ایک صحابی اور خادم جناب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا نام۔

انس (اِنْس) (ع) مذکر - انسان - آدمی۔

اُنس (اُنْس) (ع) مذکر - (۱) محبت - پیار - اختلاط - رغبت - میل جول۔

انساب (اَن - ساب) (ع) مذکر - نسبت کی جمع - نسبیں - نسلیں - خاندان - شجرے۔

انسان (اِن - سان) (ع) مذکر - (۱) آدمی - بنی آدم - منش - پرش (۲) محبت رکھنے والا۔

انسان بنانا (ف) مذکر - محبت - اخلاق - بھلائی مروّت کی تعلیم دینا - تربیت کرنا - آدمی بنانا۔

انسان کیا پکھیرو ہے (ف) مثل - بہت سیر و سیاحت کرنے والا ہے۔

انسانیت (اِن - سا - نی - یَت) (ع) مؤنث (۱) آدمیت (۲) دانائی - شعور۔

انسانیت سے پیش آنا (ف) مروّت کا برتاؤ کرنا - اخلاق تہذیب سے بات چیت کرنا۔

انسب (اَن - سَب) (ع) مذکر - مناسب نہایت بہتر - بہت ٹھیک - درست۔

انسپکٹر (اِنس - پِک - ٹَر) انگ INSPECTOR مذکر - معائنہ کرنے والا - دیکھ بھال کرنے والا۔

انسپکٹر جنرل (انگ INSPECTOR GENERAL) بڑا معائنہ کرنے والا - صوبے کا نگران - مہتمم اعلیٰ۔

اُنسٹھ (اُن - سَٹھ) (ہ) پنجاہ و نُہ - پچاس اور نو - ۵۹ ٭
انسٹیٹیوٹ (اِنس - ٹی - ٹیوٹ)
انسٹیچیوٹ (اِنس - ٹی - چیوٹ) } (انگریزی) (INSTITUTE) مؤنث - محکمہ - محکمۂ تعلیم و حرفت - ترقی علوم و فنون کی انجمن - افادۂ عام کی کمیٹی ٭
انسٹیٹیوشن (اِنس - ٹی - ٹیو - شَن)
انسٹیچیوشن (اِنس - ٹی - چیو - شَن) } (انگ) (INSTITUTION) مؤنث - (۱) علمی مجلس - اصولوں یا قاعدوں کا ایک ضابطہ (۲) سکول - کالج وغیرہ ٭
انسداد (اِن - سِداد) (ع) مذکر - روک تھام بند و بست - انتظام ٭
انس و جان (ع) مذکر - انسان اور جن ٭
انشاء (اِن - شا) (ع) مؤنث (۱) لغوی معنی دل سے کوئی بات پیدا کرنا (۲) عبارت - طرزِ تحریر - (۳) وہ کتاب جس میں قواعدِ خط و کتابت اور خطوط لکھے ہوں - (۴) سید انشاء اللہ خاں مرحوم لکھنؤ کے مشہور و معروف شاعر کا تخلص ٭
انشاءاللہ تعالےٰ (ع) اگر اللہ نے چاہا ٭
انشاء پرداز (ع - ف) منشی - نثار - نثر لکھنے والا ٭
انشاء پردازی (ع - ف) مؤنث - عبارت آرائی خط یا عبارت لکھنے کا ڈھنگ - مضمون لکھنے کا طریق ٭
انشائیہ (اِن - شا - ای - یہ) (ع) وہ جملہ جس میں سچ اور جھوٹ دونوں کا احتمال ہو ٭
انشراح (اِن - شِراح) (ع) مذکر - کھلنا - کشادہ ہونا - واضح ہونا - ظاہر ہونا ٭
انصاب (اَن - صاب) (ع) مذکر - نصب کی جمع - بُت ٭
انصار (اَن - صار) (ع) مذکر - ناصر کی جمع (۱) مددگار - (۲) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مدینہ میں مدد دینے والے اصحاب ٭
انصاری (ع) مذکر - انصار سے نسبت رکھنے والا ٭
انصاف (اِن - صاف) (ع) مذکر (۱) لغوی معنی برابر کے دو ٹکڑے کرنا (۲) اصطلاحی - عدل - داد - نیاو ٭

انصاف چکانا - یا - کرنا (۱) دادرسی کرنا - فیصلہ کرنا ٭
انصاف کا خون کرنا (ف) محاورہ - انصاف نہ کرنا ٭
انصرام (اِن - صِرام) (ع) مذکر - نپٹنا - سہت - انتظام - انجام کو پہنچنا ٭
انضباط (اِن - ضِباط) (ع) مذکر (۱) لغوی معنی پیوستگی و مضبوطی ہونا - (۲) اصطلاح - تعیین - ضابطہ - ڈھنگ ٭
انضباط اوقات (ع) مذکر - وقت کی تقسیم - وقت کی پابندی - وقت کا تعیّن ٭
انضمام (اِن - ضِمام) (ع) مذکر - پیوستہ ہونا - پیوند ہونا - وصل ہونا ٭
انطاکیہ (اَن - طا - کِیہ) (ع) مذکر - ملک روم کا ایک مشہور شہر ٭
انطباع (اِن - طِباع) (ع) مذکر - نقش ہونا - چھپنا ٭
انطباق (اِن - طِباق) مذکر - منطبق ہونا - آپس میں ملنا ٭
انطفا (اِن - طِفا) (ع) مذکر - بجھ جانا ٭
انعام (اِن - عام) (ع) مذکر - نعمت - عطیہ - تحفہ - خلعت - بخشش - بدلہ - اجر - معاوضہ - کسی نیک نامی یا کارکردگی کا صلہ جو حکام کی طرف سے عطا کیا جائے ٭
انعام و اکرام (ع) مذکر - خلوت و عزت - دیکھو "انعام" ٭
انعدام (اِن - عِدام) (ع) مذکر - نیست و نابود ہونا ٭
انعطاف (اِن - عِطاف) (ع) مذکر - لوٹنا - پھرنا - جھکنا ٭
انعقاد (اِن - عِقاد) (ع) مذکر - بندھنا - منعقد ہونا ٭
انعکاس (اِن - عِکاس) (ع) مذکر - (۱) عکس - سایہ (۲) اُلٹ - انحراف ٭
اَنف (اَنف) (ع) مذکر - ناک ٭
انفار (اَن - فار) (ع) مذکر - نفر کی جمع - لوگ -
انفارمر (اِن - فار - مَر) (انگ INFORMER) مذکر - مخبر - اطلاع دینے والا ٭
انفاریشن (اِن - فار - مے - شَن)

(انگ۔ INFORMATION) مؤنث۔ اطلاع۔ خبر۔

**انفارمیشن بیورو** (انگریزی) (INFORMATION BUREAU) مذکر۔ محکمۂ اطلاعات۔

**انفاس** (اَن۔ فاس) (ع) نفس کی جمع۔ دم۔ سانس۔

**انفحہ** (اِن۔ فحہ) (ع) مذکر (۱) پنیر مایہ (۲) معدہ۔ حیوانات سے متعلق عضو۔

**انفراد** (اِن۔ فِراد) (ع) مذکر۔ تنہا ہونا۔ اکیلا ہونا۔

**انفرادی** (ع۔ ف) ایک ایک کا۔ اکیلے کا۔ فرداً فرداً۔ اجتماعی کی ضد۔

**انفراغ** (اِن۔ فِراغ) (ع) مذکر۔ فراغت پانا۔ فرصت ملنا۔ کام ختم ہونا۔ بے فکر ہونا۔

**انفس** (اَن۔ فُس) (ع) مذکر۔ نفس کی جمع۔ نفوس۔ روحیں۔ دل۔ بہت سے آدمی۔

**انفساخ** (اِن۔ فِساخ) (ع) مذکر۔ ٹوٹ جانا۔

**انفساخِ معاہدہ** (ع) مذکر۔ معاہدے کا ٹوٹنا۔

**انفصال** (اِن۔ فِصال) (ع) مذکر۔ جدا ہونا۔ فیصلہ ہونا۔ طے ہونا۔

**انفعال** (اِن۔ فِعال) (ع) مذکر۔ شرمندہ ہونا۔

**انفکاک** (اِن۔ فِکاک) (ع) مذکر۔ جدا ہونا۔ الگ ہونا۔

**انفکاک رہن** (ع) مذکر۔ روپیہ ادا کر کے رہن کی ہوئی جائداد کا واپس لینا۔

**انفلوئینزا** (اِن۔ فلو۔ اِین۔ زا) (انگریزی) (INFLUENZA) مذکر۔ زکامی بخار۔ وبائی بخار۔

**انفلوئنس** (اِن۔ فلو۔ اینس) (انگریزی) (INFLUENCE) مذکر۔ رسوخ۔ رعب۔ اثر۔

**انفنٹری** (اِن۔ فنٹ۔ ری) (انگریزی) (INFANTRY) مؤنث۔ پیادہ فوج۔ پیدل پلٹن۔

**انقباض** (اِن۔ قِبا۔ ض) (ع) مذکر۔ گرفتگی۔ بستگی۔ رکاوٹ۔ قبض۔

**انقراض** (اِن۔ قِراض) (ع) مذکر۔ قطع ہونا۔ مقررہ مدت کا ختم ہونا۔

**انقرہ** (اَن۔ قَرہ) (ت) مذکر۔ ترکی کا دارالخلافہ۔ انگورہ۔

**انقسام** (اِن۔ قِسام) (ع) مذکر۔ منقسم ہونا۔ حصہ حصہ ہونا۔

**انقضا** (اِن۔ قِضا) (ع) مذکر۔ گزرنا۔ پورا ہونا۔ چھوٹ جانا۔

**انقلاب** (اِن۔ قِلاب) (ع) مذکر۔ تغیر و تبدل۔ اُلٹ پلٹ (۲) نیرنگ زمانہ۔ گردش دوراں۔

**انقیاد** (اِن۔ قِیاد) (ع) مذکر۔ فرمانبرداری۔ پابندی۔

**انکار** (اِن۔ کار) (ع) مذکر۔ اقرار کی ضد (۱) کسی بات کو نہ ماننا (۲) انحراف۔ مخالفت۔ تسلیم نہ کرنا۔ (۳) منع کرنا۔

**انکاؤ** (اَن۔ کا۔ اُؤ) (ہ) مذکر۔ تخمینہ۔ جانچ۔

**انکسار** (اِن۔ کِسار) (ع) مذکر (۱) ٹوٹ جانا (۲) خاکساری۔ فروتنی۔

**انکشاف** (اِن۔ کِشاف) (ع) مذکر (۱) کھلنا۔ (۲) کھولنا۔

**انکک** (ان۔ نک) (س) مذکر۔ حسابی۔ خاندان کا محاسب۔

**اَن کلیمڈ** (اَن۔ کلیمڈ) انگ (UNCLAIMED) وہ مال جس کا کوئی وارث نہ ہو۔ لاوارث مال۔

**اِن کمپلیٹ** (اِن۔ کم۔ پلیٹ) (انگریزی) (INCOMPLETE) نامکمل۔ ادھورا۔

**انکم ٹیکس** (اِن۔ کم۔ ٹیکس) (انگریزی) (INCOMETAX) مذکر۔ آمدنی کا ٹیکس۔ رعایا پر آمدنی کے حساب سے سرکاری محصول۔ آمدنی پر محصول۔

**انکنا** (انک۔ نا) (ہ) (۱) جانچنا (۲) اندازہ۔ تخمینہ۔

**انکوٹ** (اَن۔ کوٹ) (ہ) مذکر۔ سنبھوؤں کا ایک تہوار جو دیوالی کے دوسرے روز ہوتا ہے۔

**انکھڑیاں** (آنکھ۔ ڑیاں) (ہ) آنکھ۔ دیدہ۔ چشم۔ عین۔

**انکھوا** (آنکھ۔ وا) (ہ) مذکر (۱) آنکھوا۔ نوک (۲) آٹے کا شگوفہ بنا کر گھی میں پکاتے اور شیرے

میں ڈال کر کھاتے ہیں (۳) ماش اور مونگ کے ریزے جو دال کے دلنے سے الگ ہو جاتے ہیں ۔

**انکھیارا** (آنکھ ۔ یا ۔ را) (ص) مذکر ۔ آنکھوں والا ۔

**انکھیاں** (آنکھ ۔ یاں) (ع) مؤنث ۔ آنکھیں ۔

**اُن کے پیشاب سے چراغ جلتا ہے** (۱) اُن کی بڑی حکومت ہے ۔ بڑا رعب ہے ۔ بڑا سکہ بیٹھا ہوا ہے ۔

**اُن کے جانتے دُکھ نہیں رہے** (ع) محاورہ ۔ گھاؤ گھپ ہے ۔ جو اس کے قبضے میں آ گیا ۔ وہ تباہ ہو گیا ۔ بڑا چالاک ہے ۔ بڑا ٹھگ ہے ۔

**انگ** (اَنگ) (ع) مذکر (۱) تن ۔ جسد ۔ بدن ۔ اندام ۔ جسم (۲) بند ۔ عضو ۔ جوڑ ۔ (۳) چھاتی ۔ پستان ۔

**انگا** (اَنگ ۔ گا) (ع) مذکر ۔ جامہ ۔ انگرکھا ۔ پیراہن ۔

**انگارا** (اَنگ ۔ گا ۔ را) (ع) مذکر (۱) آگ کا دہکتا ٹکڑا ۔ دہکتا ہوا بڑا کوئلہ ۔ (۲) نہایت سرخ ۔ چمکتا ہوا ۔

**انگارا بننا** (ع) کسی شے کا نہایت لال ہونا ۔ غصے میں لال ہونا (۲) تندرستی میں رنگ کا سرخ ہونا ۔

**انگاروں پر لوٹنا** (ع) (۱) بے تاب و بے قرار ہونا ۔ تڑپنا (۲) رشک و حسد سے جلنا ۔ حسرت و افسوس کرنا ۔

**انگارے برسنا** (ع) کنایتہً ۔ شدت کی گرمی پڑنا ۔ لو چلنا ۔

**انگ بدیا** (س) مؤنث علم الاجسام ۔ علم تشریح بدن ۔ علم طب ۔ ڈاکٹری ۔

**انگیاں** (اَنگ ۔ بیں) (ف) مذکر ۔ شہد ۔ عسل ۔

**انگرکھا** (ع) مذکر ۔ ایک قسم کی مردانہ پوشاک ہے ۔ جو خاص ہندوستان کی ایجاد ہے ۔

**انگریز** (اَنگ ۔ ریز) (ا) مذکر ۔ فرنگی ۔ یورپ کا رہنے والا ۔ یورپین ۔ گورہ ۔

**انگریزی** (ا) مؤنث (۱) انگریزوں کی زبان ۔ (۲) انگلینڈ یا یورپ کی اشیا (۳) یورپ سے متعلق ۔ انگلینڈ سے متعلق ۔

**انگریزی راج ۔ تن کو کپڑا ۔ نہ پیٹ کو ناج ۔** (۱) مثل ۔ انگریزوں کی حکومت میں ہر چیز مہنگی ہے ۔ اس لئے اب تھوڑی آمدنی والے کا گزارہ نہیں ہو سکتا ۔

**انگڑانا** (اَنگ ۔ ڑا ۔ نا) (ع) انگڑائی لینا ۔ بدن پھیلانا ۔ بستر پر کروٹ بدلنا ۔

**انگڑائی** (اَنگ ۔ ڑا ۔ ای) (ع) مؤنث ۔ خمیازہ ۔ جسم کا خود بخود اکڑنا ۔

**انگڑائی توڑنا** (ع) سستی اتارنا ۔ انگڑائی لینا ۔

**انگڑائی لینا** ۔ خمیازہ کشی کرنا ۔ سستی اتارنا ۔

**انگڑ کھنگڑ** (اَنگ ۔ گڑ ۔ کھنگ ۔ گڑ) (ع) مذکر ۔ پرانا اسباب ۔ شکستہ سامان ۔ کاٹھ کباڑ ۔ بیکار چیزیں ۔ فضول سامان ۔

**انگش تنگش** (اَنگ ۔ گش ۔ تنگ ۔ گش) (ع) اول جلول ۔ بیہودہ ۔

**انگشت** (اَنگ ۔ گشت) (ف) مؤنث ۔ اُنگلی ۔

**انگشتانہ** (اَنگ ۔ گش ۔ تا ۔ نہ) (ف) مذکر ۔ (۱) لوہے یا پیتل کا وہ خول جسے کپڑا سیتے وقت اُنگلی میں پہنتے ہیں (۲) زہ گیر ۔ ہڈی یا سینگ کا حلقہ جو تیر اندازی کے وقت انگوٹھے میں پہنا جاتا ہے ۔

**انگشت بدنداں ہونا** ۔ (ف) (۱) دانتوں میں اُنگلی دینا (۲) حیرت ۔ تعجب ۔ افسوس یا حسرت کا اظہار کرنا ۔

**انگشتری** (اَنگ ۔ گش ۔ تری) (ف) مؤنث ۔ انگوٹھی ۔ اُنگلی سے متعلق زیور ۔

**انگشت شہادت** (ف ۔ ع) مؤنث ۔ سبابہ ۔ دہنے ہاتھ کے انگوٹھے کے پاس کی اُنگلی ۔ تصدیق کی اُنگلی ۔

**انگشت نما** (ف) (۱) اُنگلی دکھانے والا ۔ (۲) بدنام ۔ مشہور ۔ مطعون ۔ رسوا ۔ عیب دار ۔

**اُنگل** (اُنگ ۔ گل) (ع) مذکر ۔ (۱) انگشت ۔ اُنگلی کی چوڑائی کی مقدار (۲) ناپنے کا آلہ ۔ پیمانہ ۔

**انگلانا** (اَنگ ۔ لا ۔ نا) (ع) اُنگلی کرنا ۔ دق کرنا ۔ اُکسانا ۔

**انگلس** (اَنگ ۔ لِس) (ع) مؤنث ۔ پنشن ۔ وظیفہ ۔

**انگلس پانا** (ع) پنشن پانا ۔

**انگلستان** (اِنگ ۔ لِس ۔ تان) (ف) مذکر ۔ انگریزوں کا وطن ۔ ممالک انگلینڈ ۔ جزائر برطانیہ ۔

**انگلستانِ حالیہ** (ف) مذکر ۔ موجودہ انگلینڈ مع ترقی اور آراستگی کے ۔

**انگلسی** }
**انگلسیا** } (ف) پنشن پانے والا (۲) مہاز اسسٹنٹ ۔

**انگلش** (اِنگ ۔ لِش) انگ ENGLISH (۱) انگلستان کا ۔ انگریزی (۲) برطانیہ کی اشیلوس برطانیہ کا رہنے والا ۔ (۳) انگریزی زبان ۔

**انگ لگنا** (ف) (۱) معانقہ ۔ بغلگیر ہونا ۔ کولا ہونا ۔ بدن سے بدن ملنا ۔ چھاتی سے لگنا ۔ (۲) موٹا تازہ ہونا ۔ کھانے کی چیزوں کا جزوِ بدن ہونا (۳) کام میں آنا ۔

**انگ لگو** (اَنگ ۔ لگُ ۔ گو) (ف) مذکر ۔ جو بچہ ہر وقت ماں کی گودی میں رہے ۔

**انگلی** (ف) مؤنث ۔ انگشت ۔

**انگلیاں اُٹھانا** (ف) (۱) اشارہ کرنا (۲) رُسوا اور بدنام شخص کی طرف اشارہ کرنا ۔

**انگلیاں توڑنا** (ف) انگلیوں کو توڑ کر آواز نکالنا ۔

**انگلیاں چمکانا** }
**انگلیاں نچانا** } (ف) (۱) نقل کرنا ۔ ہاتھوں کا بے محل ہلانا جلانا (۲) بد تہذیبی ۔ بیہودہ حرکت ۔ حماقت (۳) مسخرا پن (۴) چلبلاپن (۵) چڑانا ۔

**انگلی پکڑتے پہنچا پکڑا** (ف) مثل ۔ پاؤں پھیلانا ۔ سر ہو جانا ۔ تھوڑے تعلق پر بھاری دعوے کرنا ۔

**انگلی دھرنا** }
**انگلی رکھنا** } (ف) (۱) نکتہ چینی کرنا ۔ عیب نکالنا (۲) قبضہ کرنا ۔ دخل جمانا ۔ قابو کرنا (۳) دوستی لگانا ۔ تعلق پیدا کرنا ۔

**انگلی لگانا** (ف) انگلی چھوڑنا ۔ سہج سے مارنا ۔

**انگلی نہ لگانا** (ف) نہ چھونا ۔ ہاتھ نہ لگانا ۔ نہ چھیڑنا ۔

**انگلیوں پر نچانا** ۔ (ف) ذلیل بنانا ۔ خاطر میں نہ لانا ۔ ذلیل اور خفیف کرنا ۔

**انگلیٹ** ۔ **انگلیٹھ** (اَنگ ۔ لیٹ ۔ اَنگ ۔ لیٹھ) (ف) مؤنث ۔ جثہ ۔ ڈیل ڈول ۔ وضع قطع ۔ اعضائے جسم کی بناوٹ ۔ قدو قامت ۔

**انگلینڈ** (اَنگ ۔ لینڈ) انگ ENGLAND مذکر ۔ انگریزوں کا جزیرہ ۔ انگلستان ۔ یورپ میں ایک بڑا جزیرہ جو انگریزوں کا وطن ہے ۔

**انگنا برس** ۔ بچے کی عمر کا آٹھواں سال ۔ عورتیں آٹھ کو نحس سمجھ کر آٹھ کی بجائے انگنا کہتی ہیں ۔

**انگنا مہینہ** (ف) آٹھواں مہینہ ۔ جو بچہ آٹھویں مہینے پیدا ہو ۔ چونکہ وہ عموماً زندہ نہیں رہتا ۔ اس لئے عورتیں آٹھ کو منحوس سمجھتی ہیں اور آٹھ کی بجائے انگنا کہتی ہیں ۔ نیز زائچہ کا آٹھواں خانہ موت کا گھر ہے ۔

**انگنائی** (اَنگ ۔ نا ۔ ای) (ف) مؤنث ۔ صحن ۔ آنگن ۔ چبوترہ ۔ کھلی ہوئی جگہ ۔

**ان گنت** (ف) بہت سے ۔ بے شمار ۔ بے حساب ۔ بکثرت ۔ جس کی گنتی نہ ہو سکے ۔

**انگوٹھا** (اَنگ ۔ گو ۔ ٹھا) (ف) مذکر ۔ انگشتِ نر ۔

**انگوٹھا چومنا** (ف) محاورہ ۔ خوشامد کرنا ۔ چاپلوسی کرنا ۔ (۲) عاجزی ۔ انکسار ۔ متابعت ۔ (۳) اتحد منت کرنا ۔

**انگوٹھا دکھانا** (ف) محاورہ (۱) چڑانا ۔ چھیڑنا ۔ (۲) انکار کرنا ۔ صاف جواب دینا (۳) بددیانتی اور خیانت کرنا ۔ کسی کی چیز لے کر واپس نہ دینا ۔

**انگوٹھی** (اَنگ ۔ گو ۔ ٹھی) (ف) مؤنث ۔ انگشتری ۔ خاتم ۔ نگین (از قسم زیور) ۔

**انگوچھا** (اَنگ ۔ گو ۔ چھا) (ف) مذکر ۔ (۱) رومال ۔ بدن صاف کرنے والا کپڑا ۔ تولیا (۲) چھوٹی دھوتی ۔

**انگور** (اَنگ ۔ گو ۔ ر) (ف) مذکر (۱) رز ۔ تاک ۔ عنب ۔ داکھ ۔ ایک مشہور تر اور شیریں میوہ ہے ۔ (۲) زخم کا کھرنڈ ۔ پپڑی ۔

**انگور بندھنا** (ف) زخم کا اندمال پر آنا ۔ زخم اچھا ہو کر اس پر سخت سی پپڑی آ جانا ۔

**انگور پھٹ جانا** (ف) بھرتے ہوئے زخم کا پھس جانا ۔

**انگور کھٹے ہیں** ۔ کھانے کے قابل نہیں (ف) مثل ۔ دیکھو "آخ تھو کھٹے ہوتے ہیں" ۔

**انگور کی ٹٹیاں** (ف) مؤنث ۔ بانس کی ٹٹیاں جن پر انگور کی بیلیں چڑھاتے ہیں ۔

**انگوری بیل** (ف) مؤنث ۔ کپڑے پر کڑھی یا بنی ہوئی بیل جو انگور کی بیل کے مشابہ ہو ۔

**انگوری شراب** (ف) مؤنث ۔ انگور کی کھینچی ہوئی شراب ۔ انگور سے بنائی ہوئی شراب ۔

**انگھڑ** (ہ) (۱) بد قطع - بیڈول - ناموزوں - بے ترتیب (۲) بے سلیقہ - بے ڈھنگا ۔

**ان گھڑت بات** (ہ) مؤنث - بے تکی بات ۔

**انگیا** (اَنگ - یا) (ہ) مؤنث - محرم - چولی - چھوٹا کپڑا - انگی - سینہ بند ۔

**انگیا کا بنگلہ** (۱) مذکر - انگیا کی کٹوریوں پر گوٹہ کناری سے چھ پھانکیں بنانا ۔

**انگیا کا ٹھڑا** (۱) مذکر - وہ بٹا ہوا سوت کا ڈورا جو انگیا کی کمر اور کھٹوں میں گوٹ کے اندر ہوتا ہے ۔

**انگیا کا گھاٹ** (۸) مذکر - انگیا کا گریبان - انگیا کی بناوٹ - کتر بیونت ۔

**انگیا کی چڑیا** (۱) مؤنث - وہ سیون جو انگیا کی دونوں کٹوریوں کے بیچ میں ہوتی ہے ۔

**انگیا کی خوصی** (۱) مؤنث - بغل کے برابر ایک دھجی سی جسے گھاتی بھی کہتے ہیں ۔

**انگیا کی دیواریں** (۱) مؤنث - کٹوریوں کے نیچے کے حصے ۔

**انگیا کی کٹوریاں** (۱) مؤنث - انگیا کا وہ حصہ جس میں چھاتیاں رہتی ہیں ۔

**انگیا کے پان** (۱) مذکر - کٹوریوں میں کپڑے کے دو ٹکڑے ہوتے ہیں - چھوٹے کو پان اور بڑے کو دیوار کہتے ہیں ۔

**انگیا کے بھیجے** (۱) مذکر - انگیا کی چوڑی گوٹ ۔

**انگیٹھی** (اَنگ - گی - ٹھی) (ہ) مؤنث - آتش دان - مجمر - آگ رکھنے کا ظرف ۔

**انگیزنا** (اَنگ - گیز - نا) (ہ) اٹھانا - برداشت کرنا - گوارا کرنا - ذمّہ لینا - سر دھرنا ۔

**ان لینڈ** (اِن - لَینڈ) انگ (INLAND) (۱) بیرونی ملک - خشکی کے اندر اندر - ملک کے اندر ۔

**انمان** (اُن - مان) (ہ) مذکر - اندازہ - نتیجہ ۔

**انمت** (اَن - مت) (ہ) بے عقل ۔

**انمل** (ہ) (۱) بیگانہ خصوصاً غیر جنس - بل جل کے
**انملا** نہ رہنے والا (۲) بے جوڑ ۔

**انمل بے جوڑ** (ہ) بے تکی باتیں - بے قرینے اور بے ڈھنگے کام ۔

**انمنا** (اَن - منا)
**انمنی** (اَن - منی) (ہ) (ع) ناساز - بیمار ۔

**انمول** (ہ) بے بہا - بہت ہی عمدہ - نہایت نادر - بے حد قیمتی - بیش قیمت ۔

**ان میل** (اَن - میل) (ہ) ناموافق - مختلف ۔

**اننّاس** (اَنَن - ناس) (ہ) مذکر - ایک مشہور پھل ہے - جو خربوزے سے چھوٹا - لمبوترا اور خوشبودار ہوتا ہے ۔

**اننت** (اَنَنت) (ہ) (۱) بے انتہا (۲) چودہ گرہ کا وہ ڈورا جسے ہندو بھادوں سدی چودس کے پوجن کر دا ہنے ہاتھ پر باندھتے ہیں ۔

**اننت چودس** (ہ) مؤنث - بھادوں سدی کی چودھویں تاریخ جس میں اننت باندھتے ہیں ۔

**انند** (ہ) دیکھو "آنند" ۔

**انند بدھاوا** (ہ) مذکر - خوشی کا گیت - بدھائی ۔

**انند کے تار بجانا** - دیکھو "آنند کے تار بجانا" ۔

**انند منگل** (ہ) دیکھو "آنند منگل" ۔

**انند ہی پرسن** (ہ) ہنس مکھ ۔

**ان نون** (اَن - نون) انگ - (UNKNOWN) نامعلوم ۔

**ان نینن کا یہی لیکھ وہ بھی دیکھا یہ بھی دیکھ** (ہ) مقولہ (۱) دنیا کبھی ایک حال پر نہیں رہتی - (۲) آنکھوں کا کام ہے کہ بھلا برا جو سامنے آئے اسے دیکھیں (۳) انسان کو دکھ سکھ سب برداشت کرنا چاہیئے - عیش اور مصیبت دونوں کو ہنسی خوشی گزار دے ۔

**انوار** (اَن - وار) (ع) مذکر - نور کی جمع - روشنی - اجالا - تجلی - ضیا - چمک ۔

**انواسنا** (اَن - واس - نا) (ہ) کورے برتن کو کھنگالنا ۔

**انواسی** (ہ) (۱) بیاہی ہوئی (۲) کھنگالی ہوئی ۔

**انواع** (اَن - واع) (ع) مؤنث - نوع کی جمع - طرح طرح - بھانت بھانت - قسم قسم - وضع وضع - رنگا رنگ ۔

**انوپ** (اَنوپ) (ہ) بے مثال - بے نظیر - یکتا - لاثانی ۔

**انوپان** (ہ) مذکر - طریقۂ استعمال - کھانے کا قاعدہ - دوا کے کھانے اور اس کے ساتھ پرہیز کی چیزیں ۔

**انوٹ** (اَن - وٹ) (ہ) مؤنث (۱) ایک گھنگرو دار زیور جو انگوٹھے میں پہنا جاتا ہے (۲) چھب ادا - ناز - انداز - نخرہ - لچک ۔

انوٹھا (اَنُو-ٹھا) (ہ) مذکر (۱) جھوٹے کی ضد (۲) کھانے کی چیز جس میں سے کسی نے کھایا نہ ہو۔ (۳) انوکھا۔

انوٹھی بات (ہ) انوکھی بات۔ نئی بات۔ نادر بات۔

انور (اَن-وَر) (ع) مذکر۔ بہت روشن۔ خوبصورت نہایت نورانی۔ زیادہ چمکیلا۔

انور پاشا (۱۹۲۲) مشہور ترک جرنیل جس کی کوشش سے ترک جنگ عظیم میں شامل ہوئے اور خود بالشویکوں کے خلاف لڑتا ہوا مارا گیا۔

انوری (اَن-وَری) (ع-ف) مذکر۔ فارسی کے مشہور شاعر کا تخلص جو پہلے خاوری تخلص کرتے تھے۔

انوکھا (اَنُو-کھا) (ہ) مذکر۔ (۱) نرالا۔ نادر (۲) سب سے الگ۔

انھ (اُنھ) (ہ) مؤنث (۱) بے پروائی اور نفرت
اونھ (اُونھ) } کا کلمہ (۲) کراہنے کی آواز۔

انہتر (اُن-ہتّر) (ہ) شصت و نہ۔ ساٹھ اور نو۔ ۶۹۔

انہدام (اِن-ہدام) (ع) مذکر۔ ڈھانا۔ گرانا۔ برباد کرنا۔ مسمار کرنا۔

انہزام (اِن-ہزام) (ع) مذکر۔ شکست کھانا۔ بھاگ جانا۔

انہماک (اِن-ہماک) (ع) محویت۔ مصروفیت۔ لگاؤ۔ مشغولی۔

ان ہوا (ہ) غیر شخص۔

ان ہوت (ہ) مؤنث۔ نہایت غریبی۔

ان ہوریاں (اَن-ہو-ریاں) (ہ) مؤنث۔ گرمی دانے (پنجابی) پت۔

ان ہونی (ہ) نہ ہونے والی بات۔ محال۔ ناممکن۔

ان ہونی ہوتی نہیں اور ہونی ہون ہار (ہ) مقولہ۔ نہ ہونے والی بات نہیں ہو سکتی۔ اور ہونے والی ہو کر رہتی ہے۔

انھیں (ہ) اشارہ قریب۔ اِن کو۔

اُنھیں (ہ) اشارہ بعید۔ اُن کو۔

انی (آ-نی) (ہ) مؤنث (۱) آر۔ نوک (۲) پھکیتوں کی اصطلاح میں سامنے کی سیدھی چوٹ۔

انیاٹھا ٹھک (اَن-یا-ٹھا ٹھک) (ہ) (عوام) ٹھیک ٹھاک۔

انیائی (اَن-یا-ائی) (ہ) (۱) ناانصاف (۲) ظالم (مجازاً) شریر۔ کج۔

انیتی (اَنی-تی) (ہ) مؤنث (۱) خلاف قانون حکم (۲) بدعت (۳) شور۔

انیس (اَنیس) (ع) مذکر۔ (۱) اُنس رکھنے والا۔ دوست۔ ہمدم (۲) میر ببر علی لکھنوی مرحوم کا تخلص۔ جو مرثیہ گوئی میں یکتا نے روزگار گزرے ہیں۔

اُنیس (اُن-نیس) (ہ) نوزدہ۔ دس اور نو۔ ۱۹۔

اُنیس بیس (ہ) (۱) ذرا سا فرق۔ تھوڑا فرق۔

اُنیسواں (ہ) مؤنث۔ ایک دوا کا نام۔

انیلا (اَنی-لا) (ہ) مذکر۔ ناتجربہ کار۔ نادان۔ بھولا۔ ناواقف۔ خام۔

انیلا پن (ہ) مذکر۔ نادان پن۔ بھولا پن۔ ناتجربہ کاری۔ ناواقفیت۔

انیلی (ہ) مؤنث۔ ناتجربہ کار۔ نادان (۲) بھولی بھالی۔

## ا-و

او (اُو) (ہ) حرف ندا۔ اے۔ ارے۔

اواخر (اَوا-خِر) (ع) مذکر۔ آخر کی جمع۔ انتہا۔ حد۔ اخیر۔ ختم۔ انجام۔

اوارجہ - اوارچہ (اَوا-رجَہ - اَوا-رچَہ) (ف) مذکر۔ روزنامچہ۔ حساب کی کتاب۔ بہی۔ رجسٹر بک۔

اوازہ - آوازہ (اَوا-زَہ - آوا-زَہ) (ف) مذکر۔ طعن تشنیع۔ بولی ٹھولی۔

اوسط (اَوا-سِط) (ع) مذکر۔ اوسط (میانہ) کی جمع۔

اوامر (اَوا-مِر) (ع) مذکر۔ امر کی جمع۔ احکام۔

اوائل (اَوا-اِل) (ع) مذکر۔ اول کی جمع۔ ابتدا۔ آغاز۔ شروع (۲) چڑھتے کی مال۔

اوائل عمر (ع) مؤنث۔ بچپن۔

اوائی (اَوا-ئی) (ہ) مؤنث۔ آمد۔ کسی کے آنے کی خبر۔ شہرت۔ افواہ۔ بے سروپا بات۔

اوائی اڑانا (ہ) جھوٹی خبر کا پھیلنا۔ چرچا ہونا۔
اوائی اڑنا

اوباش (اَو-باش) (ع) بدچلن۔ آوارہ۔ شہدا۔ بدمعاش۔ عیاش۔

اوباشی (ع) مؤنث۔ بدمعاشی۔

**اوبزرویٹری** (اوب - زَر - وے - ٹَری) انگ (OBSERVATORY) مؤنث - رصدگاہ - وہ بلند مینار جس پر چڑھ کر ستاروں کی چال معلوم کی جاتی ہے ؏

**اوبنا** (اُو - بنا) (ف) اُکتانا ؏

**اوبی** (اُو - بی) (ہ) مؤنث - وہ گڑھا جو ہاتھی کے پھنسانے کے لئے جنگل میں خس پوش کیا جاتا ہے ؏

**اوپ** (اُوپ) (ہ) مؤنث - چمک - آب و تاب - جلا - ضیا - رونق ؏

**اوپچی** (ت) مذکر - ہتھیار بند - سر سے پاؤں تک ہتھیار سے لگا ہُوا - بانکا سپاہی - مسلح ؏

**اُوپر** (اُو - پَر) (ہ) نیچے کی ضد (۱) اونچا - بالا - (۲) باہر (۳) بعد - (۴) اس سے پہلے - (۵) اپنی ذات پر - اپنے حال پر - (۶) زیادہ ؏

**اوپر اوپر** (ہ) (۱) الگ الگ - بالا بالا - پوشیدہ (۲) ظاہری دکھاوٹ ؏

**اوپر اوپر جانا** (ہ) بیکار جانا - بے اثر اور لاحاصل ہونا ؏

**اوپر تلے** (ہ) بار بار - متواتر - ایک کے بعد دوسرا - ایک کے اوپر ایک - پے در پے - پیہم ؏

**اوپر تلے کے** (ہ) وہ بچے جن کے درمیان میں کوئی اور بچہ پیدا نہ ہوا ہو ؏

**اوپر دھری** (ہ) مؤنث - (۱) ناحق کا الزام - مفت کی تہمت (۲) ظاہری باتیں - دکھاوے کی باتیں ؏

**اُوپر سے** (ہ) (۱) اس پر - دوسرے - اس کے علاوہ - (۲) بالائی رقم - تنخواہ کے علاوہ - رشوت وغیرہ ؏

**اُوپر کا** (ہ) مذکر - (۱) بیگانہ - غیر - اجنبی (۲) فالتو - (۳) رشوت کا ؏

**اوپر کے دم بھرنا** (ہ) اوپر کے سانس لینا - آخری سانس لینا - اُکھڑے سانس لینا ؏

**اوپر والا** (ہ) مذکر - (۱) خدا - پرمیشور (۲) نیا چاند ؏

**اوپر والیاں** (ہ) مؤنث (۱) پریاں - چڑیلیں - (۲) آنائیں - پیش خدمت - اسیلیں ؏

**اوپر والے** (ہ) مذکر (۱) غیر - بے تعلق - دوسرے - اور (۲) حکام (۳) کوٹھے پر رہنے والے - (۴) ستارے - فضا میں رہنے والے ؏

**اوپر وڑے پکڑنا** (ہ) (۱) قیاس سے معلوم کرنا - (۲) تہمت دھرنا ؏

**اوپری** (ہ) (۱) ظاہری - دکھاوے کی - (۲) اجنبی - غیر (۳) بالائی (۴) ناموزوں ؏

**اوپنی** (اُو - پَنی) (ہ) مؤنث - سان ؏

**اوت** (اُوت) (ہ) مذکر - بے وقوف - نادان - احمق - مورکھ (۲) لاولد - نامراد - ناکام (۳) پلید ارواح (۴) منحوس ؏

**اوت پڑنا** (ہ) نفع یا بچت ہونا ؏

**اوت کسر ماری جانا** (ہ) نفع یا نقصان ہونا ؏

**اوت نپوتا** (ہ) بن بیاہا اور بے اولاد - وہ شخص جو کنوارا اور بے اولاد رہے ؏

**اوتاد** (اَو - تاد) (ع) (۱) مذکر - اولیاء اللہ کا ایک خاص درجہ ؏

**اوتار** (اَو - تار) (ہ) مذکر (۱) پیغمبر - رسول - (۲) با صطلاحِ ہنود - خدا کا کسی جسم میں داخل ہو کر اصلاح کی غرض سے دنیا میں اترنا - آنا (۳) نیک - فرشتہ خو - مقدس (۴) بد خصلت شریر - (۵) اُستاد - مرشد ؏

**اوتاری** (ہ) (۱) فرزند (۲) شریر لڑکا ؏

**اوتر پاتر** (اُو - تَر - پا - تَر) (ہ) (۱) الگ کیا ہُوا - بیچا ہُوا - (۲) ادا کیا ہُوا ؏

**اوتر پاتر ہونا** (ہ) بیباق ہونا ؏

**اوٹ** (اُوٹ) (ہ) مذکر (۱) آڑ - پردہ - حجاب - چھپاؤ - اوجھل (۲) غائب - بیٹھنے کی جگہ (۳) گھونگھٹ - دیوار - (۴) نقاب - (۵) گھات - کمین گاہ (۶) پناہ - سرن - سایہ - حمایت (۷) عقب - پیچھے - پوشیدہ - چھپا ہُوا - غائب ؏

**اوٹا** (اَو - ٹا) (ہ) مذکر - (۱) وہ پتھر جو دروازے کے آگے سیدھے اور بائیں ہاتھ پر بیٹھنے کے لئے لگا دیتے ہیں (۲) چرخہ اوٹنے والا ؏

**اوٹ پٹانگ** (اَوٹ - پَٹا - نگ) (ہ) مہمل - بے معنی - بیہودہ - بے تُک - بے جوڑ ؏

**اوٹل** (اُو۔ ٹَل) دیکھو "اوٹ" ۔

**اوٹل ہو جانا** (ہ) نظر سے چھپ جانا ۔

**اوٹنا** (اَوٹ۔ نا) (ہ) (۱) خرچ دینا (۲) بیلنا۔ روئی کو بنولوں سے جدا کرنا ۔

**اوٹنی** (اُوٹ۔ نی) (ہ) مؤنث۔ خرچی ۔

**اوج** (اَوْج) (ع) مذکر۔ (۱) بلندی۔ اونچائی۔ (۲) مرتبہ۔ عزت۔ عروج (۳) ترقی ۔

**اوجاغ** (اُو۔ جاغ) (ت۔ مذکر) چولھا ۔

**اوجڑ** (اُو۔ جڑ) (ہ) ویران۔ غیر آباد۔ تباہ۔ خراب ۔

**اوجڑ نگری سونا دیس** (ہ) مثل۔ (۱) گاؤں برباد۔ ملک تباہ۔ ویران بادشاہت (۲) ظالم حاکم ۔

**اوج موج** (ہ) مؤنث۔ شان و شوکت۔ بلند اقبالی۔ عیش و عشرت ۔

**اوجھ** (اُو۔ جھ) (ہ) مذکر۔ چوپایوں کا معدہ۔ پیٹ۔ شکم ۔

**اوجھ بھرے نہ روگ بڑھے** (ہ) مقولہ۔ کسی قدر بھوک رکھ کر کھانا بیماریوں سے محفوظ رکھتا ہے ۔

**اوجھڑ لگانا۔ یا۔ مارنا** (ہ) ڈھال کی جھڑپ لگانا۔ دشمن کی سپر پہ سپر مارنا۔ دھکا دینا۔ ضرب لگانا۔ صدمہ دینا ۔

**اوجھڑی** (ہ) مؤنث۔ جانوروں کا معدہ۔ اوجھ ۔

**اوجھل** (اُو۔ جھل) دیکھو "اوٹ" ۔

**اوجھنا** (ہ) انڈیلنا ۔

**اوچھا** (اُو۔ چھا) (ہ) (۱) کمینہ۔ کم ظرف۔ احسان جتانے والا (۲) ادھورا۔ ہلکا۔ (۳) اُتھلا۔ چھوٹا (۴) کم گہرا۔ خفیف ۔

**اوچھا برتن اُبلتا ہے** (۱) محاورہ۔ کم ظرف تھوڑی پونجی پہ اترا کے بکتا ہے ۔

**اوچھا ہاتھ پڑنا** (ہ) ہلکا ہاتھ پڑنا۔ جس سے چوٹ کم آئے ۔

**اوچھن پوچھن** (اُو۔ چھَن۔ پُو۔ چھَن) (ہ) مذکر۔ جھوٹا بچا کھچا کھانا ۔

**اوچھی پونجی خصم کو کھائے** (ہ) مثل۔ تھوڑے روپے سے بیوپار کرنے میں اصل بھی برباد ہو جاتا ہے ۔

**اوچھے کا احسان بُرا ہوتا ہے** (ا) محاورہ۔ کم ظرف کا احسان کبھی نہ لینا چاہیئے۔ کمینے سے مدد نہ لینا چاہیئے ۔

**اوچھے کی پریت بالو کی بھیت** (ہ) مثل۔ کم ظرف کی دوستی کا اعتبار نہیں ۔

**اوچھے کے گھر کا کھانا جنم جنم کا طعنہ** (ا) مثل۔ کم ظرف تھوڑا احسان کر کے ہمیشہ طعنہ دیا کرتا ہے ۔

**او خویشتن گم است کرا رہبری کُند** (ف) مثل۔ جو شخص خود کسی قابل نہ ہو۔ وہ دوسرے کی مدد کیا کر سکے گا ۔

**اودا** (اُو۔ دا) (ہ) بینگنی یا بنفشی رنگ۔ سیاہ سرخی مائل۔ کبود ۔

**اوداہٹ** (ہ) مؤنث۔ بینگنی رنگ کا ہونا ۔

**اود بلاؤ** (اُود۔ بلا۔ اُو) (ہ) مذکر (۱) دریائی بلی۔ (۲) بے وقوف آدمی ۔

**اود بلاؤ کی ڈھیری** (ہ) مؤنث۔ وہ جھگڑا جو کبھی طے نہ ہو ۔

**اودسا۔ اودا سا** (اُو۔ ڈ۔ سا۔ اُو۔ دا۔ سا) (ہ) مؤنث۔ مصیبت ۔

**اودھ** (اَو۔ دھ) (ہ) مذکر۔ مشہور صوبے کا نام۔ جس کا صدر مقام لکھنؤ ہے ۔

**اودھم** (ہ) دیکھو "ادھم"۔ غلغلہ۔ ہنگامہ۔ فساد ۔

**اودھم مچانا** (ہ) دیکھو "ادھم مچانا" ۔

**اودھمی** (اُو۔ دھمی) (ہ) جھگڑالو۔ فسادی۔ شریر ۔

**اودھو** (اُو۔ دھو) (س) مذکر۔ سری کرشن جی کے ایک سچے بھگت کا نام ۔

**اودھو کا لین نہ مادھو کا دین** (ہ) مثل۔ سب جھگڑوں سے الگ ۔

**اَور** (اَوْر) (ہ) (۱) حرف عطف۔ (۲) پھر۔ آگے۔ (۳) نیا۔ جدید۔ طرفہ (۴) علاوہ۔ ماسوا۔ (۵) غیر۔ بیگانہ (۶) خلاف۔ برعکس۔ (۷) بے شک۔ ضروری (۸) دوسرا ۔

**اَور تو اَور** (ہ) غیر تو ایک طرف رہے ۔

**اور چھور** (اَوْر۔ چھور) (ہ) مذکر (۱) ابتدا اور انتہا۔ آغاز و انجام (۲) کنارہ۔ حد ۔

**اَوراد** (اَو۔ راد) (ع) مذکر۔ ورد کی جمع۔ وظیفے ۔

**اوراق** (اَو - رَاق) (ع) مذکر - ورق کی جمع (۱) تاؤ - پرت (۲) پتے ؎

**اورڈر بک** (انگ) دیکھو "آرڈر بک" ؎

**اورس بچرس** (اَوْ - رَس - بِچْ - رَس) (ف) چھوار ؎

**اور سنو** (ہ) محاورہ - نئی بات سنو - نیا رنگ سنو - نیا تماشا دیکھو ؎

**اللہ سے اور ہو جانا** (ہ) (۱) محاورہ - ترقی کر جانا - بدل جانا - (۲) کمزور ہو جانا - حالت غیر ہو جانا ؎

**اوروں کو نصیحت - اپنے تئیں فضیحت** (۱) مثل - اُس شخص کی نسبت بولتے ہیں - جو اوروں کو نصیحت کرے - مگر خود عمل نہ کرے ؎

**اور کیا** (ہ) بیشک - فی الحقیقت (۲) کلمۂ استفہام ؎

**اور کے نام انڈے بچے - ہمارے نام کڑ کڑ** - (ہ) مثل - اوروں سے سلوک کرتے ہیں - ہم سے نہیں - غیر مزے کریں - اپنے بھوکے مریں ؎

**اُورما** (اُوْرْ - مَا) (ہ) مذکر - ایک قسم کی سلائی ؎

**اورما بنانا } اورما کرنا** (ہ) (۱) بہت مارنا - مارتے مارتے اُلّو کر دینا (۲) اورمے کی سلائی کرنا ؎

**اورنگ** (اَوْ - رَنگ) (ف) مذکر (۱) تخت شاہی - (۲) ایک پھول کا نام - یعنی گلِ قندق ؎

**اورنگ زیب** (ف) مذکر - (۱) تخت کی رونق (۲) سلطان عالمگیر شہنشاہ ہندوستان خلد آشیان کا لقب ؎

**اورنگ زیبی بات** (ف) مؤنث - پیچ کی بات ؎

**اورنگ زیبی پھوڑا** (ہ) مغلی پھوڑا - ایک قسم کا سخت تکلیف دہ دنبل جس کا علاج نہایت مشکل ہے - کار بنکل ؎

**اور ہی بات ہے** (ہ) محاورہ (۱) کچھ اور ہی مزہ ہے - کچھ اور ہی لطف ہے - (۲) نئی بات ہے - عجیب و غریب بات ہے - دوسری بات ہے ؎

**اورینٹل** (انگ ORIENTAL) - مشرقی - پوربی ؎

**اُورے دھورے** (اُوْ - رے - دھُو - رے) (ہ) آس پاس ؎

**اوڑا** (اَوْ - ڑَا) (ہ) مذکر - توڑا - کمی - تنگی - قحط ؎

**اوڑا پڑنا** (ہ) ناپید ہونا - غارت ہونا - مٹنا - کمی یا قحط پڑنا ؎

**اوڑھ لی لوئی تو کیا کرے گا کوئی** (ہ) مثل - بے شرم کی نسبت بولتے ہیں ؎

**اوڑھنا** (اَوْڑھ - نَا) (ہ) مذکر (۱) سر یا بدن پر کپڑا ڈالنا - ڈھانکنا (۲) دوپٹہ - چادر - چنری وغیرہ ؎

**اوڑھنا اُتارنا** (ہ) (۱) بے عزت کرنا - ہتک کرنا - (۲) سر برہنہ کرنا - بدن عریاں کرنا - چادر یا دوپٹہ - یا چنری اُتار لینا ؎

**اوڑھنا اُڑھانا - یا ڈالنا** (ہ) (۱) بیوہ کے ساتھ شادی کرنا - رانڈ کی شادی کرنا (۲) چنری یا دوپٹہ یا چادر کا اُڑھانا ؎

**اوڑھنا بچھونا** (ہ) مذکر (۱) لحاف - توشک - بستر بستر (۲) پونجی - کمائی (۳) تھوڑا مال ؎

**اوڑھنا گلے میں ڈالنا** (ہ) محاورہ - لپٹانا - سر ہونا - تہمت لگانا - بہتان جوڑنا - الزام لگانا - گلے پڑنا ؎

**اوڑھنی** (ہ) مؤنث - بچی کا دوپٹہ یا چادر ؎

**اوڑھنی بدلنا** (ہ) بہنا یا کرنا - سہیلی بنانا - منہ بولی بہن بنانا ؎

**اوڑھوں کہ بچھاؤں** (ہ) محاورہ - کسی کام کا نہیں - فضول ہے - بیکار ہے ؎

**اوڑھی چادر ہوئی برابر - میں بھی شاہ کی خالہ ہوئی** (ہ) مثل (۱) تھوڑی حیثیت پہ اترانا (۲) بڑے آدمی سے خواہ مخواہ رشتہ ظاہر کرنا ؎

**اوزار** (اَوْ - زَار) (ف) مذکر - آلات - ہتھیار ؎

**اوزان** (اَوْ - زَان) (ف) مذکر - وزن کی جمع - باٹ بٹے - تولنے کے پیمانے ؎

**اوس** (اُوْس) (ہ) مؤنث - شبنم - پانی کی بوندیں جو صبح کو گھاس وغیرہ پر پڑی ہوتی ہیں ؎

**اوس پڑنا** (ہ) (۱) شبنم کا گرنا (۲) پژمردہ ہونا - کملانا - بے رونق ہونا - (۳) شرمندہ ہونا - لاجوں مرنا - لجانا ؎

**اوس چاٹے پیاس نہیں بجھتی** (ہ) زیادہ خواہش پر تھوڑی چیز سے اطمینان نہیں ہوتا -

حرص زیادہ ہو تو تھوڑی شے سے آسودگی نہیں ہوتی ؂

**اوس کے موتی** (۱) زائل یا فنا ہونے والی چیز ؂

**اوس سے پیاس نہیں بجھتی** (۵) مثل - زیادہ خواہش میں تھوڑی چیز ملنے کی جگہ کہتے ہیں - کہ اس سے آسودگی نہیں ہو سکتی ؂

**اَوس** (اَ اَوْش) (ع) مذکر - (۱) بھیڑیا (۲) عطا - عوض (۳) عرب کا ایک قبیلہ ؂

**اوسان** (اَ اَوْ - سانْ) (۶) مذکر - (۱) حواس - ہوش و حواس (۲) ہمت - جرأت - حوصلہ ؂

**اوسان آنا** (۱) ہوش آنا - حواس بجا ہونا ؂

**اوسان جاتے رہنا** } (۶) حواس بجا نہ رہنا - گھبرا جانا - عقل درست نہ رہنا - استقلال جاتا رہنا ؂
**اوسان خطا ہونا** }

**اوسان گئی** (۴) مؤنث - بدحواس عورت - بے عقل اور بے شعور عورت ؂

**اوسان لے جانا** (۱) دیوانہ بنا دینا - ہوش و حواس کھو دینا ؂

**اوسانوں میں آنا** (۶) ہوش میں آنا - ہوش و حواس درست ہونا - سامان اور قابو میں آنا ؂

**اَوسَر** (اَ اَوْ - سَر) مؤنث - جوان گائے یا بھینس ؂

**اُوسَر** (اُ اُوْ - سَر) (۱) بنجر (۲) مؤنث - شور زمین - بنجر زمین - ناقابل کاشت زمین ؂

**اُوسَر** (اُ اُوْ - سَر) (۴) مذکر (۱) سماں - وقت - (۲) رُت - موسم ؂

**اوسرا** (۶) مذکر - (۱) باری - نمبر - نوبت - دَور - وار ؂

**اوسر چوکی ڈومنی گائے تال بے تال** (۶) مثل - وقت کا چوکا کامیاب نہیں ہوتا ہے

**اوسر کھیت میں کیسر** (۵) مثل - بد لوگوں میں کسی نیک آدمی کا پیدا ہونا - یا بسر کرنا - کم نصیب اور کنگال لوگوں کے ہاں صاحب اقبال بچہ ہونا - نا اہلوں میں اہل کا پیدا ہونا - یا بسر کرنا ؂

**اوسط** (اَ اَوْ - سَط) (ت) بیچ کا - درمیانی ؂

**اوصاف** (اَ اَوْ - صَافْ) (ع) مذکر - وصف کی جمع - (۱) کمالات - جوہر - ہنر (۲) تعریفیں - خوبیاں (۳) حالات - (۴) عادات - اخلاق - صفات - (۵) نیکیاں - بھلائیاں - (۶) پتہ - نشان ؂

**اوصیا** (اَ اَوْ - صِیَا) (ع) مذکر - وصی کی جمع - وہ لوگ جنہیں وصیت کی گئی ہو ؂

**اوضاع** (اَ اَوْ - ضَاعْ) (ع) وضع کی جمع (۱) ڈھنگ طور - طریق - انداز (۲) بناوٹ ؂

**اوفس** (انگ) دیکھو "آفس" ؂

**اوفیسر** (انگ) دیکھو "آفیسر" - حاکم - افسر - سردار - بالادست ؂

**اوفیشل** (انگ) دیکھو "آفیشل" ؂

**اوفیشیٹ** (اَ اَوْ - فِی - شِیَٹْ) (انگریزی OFFICIATE) قائم مقامی کرنا - خدمت سر انجام دینا - عوضی کرنا ؂

**اوفیشیٹنگ** (انگ - OFFICIATING) قائم مقام - کسی کے عوض اس کی عدم موجودگی میں کام کرنے والا - خدمت کو سر انجام دینے والا ؂

**اوقات** (اَ اَوْ - قَاتْ) (ع) مذکر - وقت کی جمع (۱) سماں - زمانہ (۲) مؤنث - حیثیت - استطاعت - بساط ؂

**اوقات بسری** (ع - ف) مؤنث - وقت گزارنا - بسر اوقات کرنا - وقت پورا کرنا ؂

**اوقات تلخ ہونا** (۱) بُری طرح زندگی بسر ہونا - بُرا وقت آنا ؂

**اوقات ضائع کرنا** (۱) وقت بے کار کھونا - نکما کام کرنا - کچھ نہ کرنا - فضول باتیں کرنا ؂

**اوقاف** (ع) مذکر - وقف کی جمع - علیحدہ کی ہوئی چیز ؂

**اوک** (اُ اُوْک) (۶) مذکر - چُلّو ؂

**اُوک چُوک** (اُ اُوْ - چُوْک) (۶) مؤنث - بھول چوک - خطا - نسیان - سہو ؂

**اوکشن** (اَ اَوْک - شَن) (انگ - AUCTION) مذکر - نیلام - بولی بول کر خریدنا ؂

**اُوکنا** (اُ اُوْک - نَا) (۶) قے کرنا - استفراغ کرنا - (۲) چوکنا - غلطی کرنا - سہو کرنا - (۳) نشانہ خطا کرنا ؂

**اوکھ** (اُ اُوْکھ) مؤنث - نیشکر - گنّا - پونڈا ؂

**اَوکھد** (اَو ۔ کھَد) (ہ) مؤنث ۔ دوا دارو ۔ علاج معالجہ ۔ دوا ؛

**اوکھلی** (اُو کھ ۔ لی) (ہ) دیکھو "اُکھلی" ؛

**اوکھلی میں سر دیا تو دھمکوں (دھوسلوں) کا کیا ڈر** ۔ (ہ) دیکھو اُکھلی میں سر دیا ۔۔۔۔ ؛

**اوکھلی میں سر دینا** (ہ) دانستہ خطرے میں پڑنا ۔ جان بوجھ کر نقصان کا کام کرنا ؛

**اَوکھی** (اَو ۔ کھی) (ہ) مؤنث ۔ بے جا ۔ خراب ۔ بے موقع ۔ خلافِ شان ۔ کھوٹی ۔ ناقص ۔ پُر عیب ؛

**اَوکے چوکے** ۔ (ہ) بھولے بھٹکے ۔ اتفاق سے ۔ کبھی کبھی ۔ بے ارادہ ؛

**اُوکیلنا** ۔ (اُو ۔ کیل ۔ نا) (ہ) بٹی ہوئی ڈوری کا بل کھولنا ؛

**اوگرا** (اَوگ ۔ را) (ہ) اُبالا ہوا ۔ گھی کے بغیر پکایا ہوا کھانا ؛

**اَوگُن** (اَو ۔ گُن) (ہ) مذکر ۔ (۱) عیب ۔ نقص ۔ خرابی (۲) بے ہنری (۳) برائی ۔ بدی (۴) بد تہذیبی ۔ (۵) دکھ ۔ بگاڑ ؛

**اُوگنا** (اُوگ ۔ نا) (ہ) غصّے کے وقت سلوک اور احسان کو ظاہر کرنا ؛

**اَوگھٹ** (اَو ۔ گھَٹ) (ہ) مذکر ۔ (۱) ٹیڑھا ۔ اوندھا ۔ ناہموار (۲) دشوار ۔ مشکل ۔ کٹھن ۔ آمد و رفت کے ناقابل ؛

**اَوگھی** (اَو ۔ گھی) (ہ) مؤنث ۔ لمبا چابک ۔ وہ لمبی رسّی جسے چکر دے کر پھٹکارنے سے بڑی آواز نکلتی ہے ۔ گھوڑے سدھانے اور جانوروں کے اُڑانے میں کام دیتا ہے ؛

**اوگی** (اَو ۔ گی) (ہ) مؤنث ۔ کامدار جوتے کا پنّا ۔ مخملی جوتے کا کامدار پنّا ؛

**اَوّل** (اَو ۔ وَل) (ع) (۱) ابتدا ۔ آغاز ۔ شروع ۔ پہل (۲) بہتر ۔ عمدہ ۔ اعلیٰ ۔ افضل (۳) پہلے ۔ مقدم (۴) ایک ؛

**اُول** (اُو ۔ ول) (ت) مذکر ۔ (۱) ضمانت میں دیا ہوا آدمی ۔ یرغمال ۔ وہ آدمی جو رہن گرو ہو ؛

**اولا** (اَو ۔ لا) (ہ) مذکر ۔ (۱) ژالہ ۔ بجری (۲) مصری یا کھانڈ کے لڈو (۳) دبجانا ۔ نہایت ٹھنڈا ؛

**اولا** (اَو ۔ لا) (ہ) مذکر ۔ پیدہ ۔ دانہ ۔ بھیدہ ۔ آنڈ ؛

**اَولاد** (اَو ۔ لاد) (ع) مؤنث (۱) ولد ۔ بیٹا بیٹی ۔ لڑکے بالے (۲) نسل ۔ عیال ؛

**اولادِ اناث** (ع) مؤنث ۔ بیٹیاں ؛

**اولادِ ذکور** (ع) مؤنث ۔ بیٹے ؛

**اولادِ صحیح النسب** (ع) مؤنث ۔ حلال کی اولاد ؛

**اولا مولا** (ہ) بیہودہ ؛

**اُولتی** (اُو ۔ لَ ۔ تی) (ہ) مؤنث ۔ کھپریل ۔ جہاں سے مینہ کا پانی نیچے گرتا ہو ؛

**اولتی کا پانی بلینڈے سے ڈنگری پہنچا** (ہ) مثل ۔ بات کہاں تک پہنچا دی ۔ کمینہ امیر بن گیا ۔ چھوٹے کی فتح ہوتی ؛

**اولتیوں کا بھیک چونا** (ہ) بدبختی کرنا ؛

**اولڈ ٹام** (اُولڈ ۔ ٹام) (انگریزی ۔ اولڈ ٹام ۔ OLD TOM) مؤنث ۔ ایک قسم کی انگریزی شراب ؛

**اُول جلول** (اُول ۔ جَلُول) (ہ) بیہودہ ۔ بے طور ۔ بے ڈھنگا ۔ بے قرینہ ؛

**اوّل خویش بعدہٗ درویش** (ف) مثل ۔ پہلے اپنے اعزّہ کے ساتھ سلوک کرنا چاہیئے ۔ پھر دوسرے سے ؛

**اوّل** (ع) **سے** (ہ) ابتدا سے ۔ شروع سے ۔ پیدائش کے دن سے ؛

**اولڈ** (اُولڈ) (انگریزی ۔ OLD) (۱) پہلا ۔ پرانا ۔ قدیم ؛

**اوّل طعام بعدہٗ کلام** (ع) محاورہ (۱) جہاں کوئی کھانا کھانے میں بہت باتیں کرے ۔ وہاں اُسے روکنے کے لئے کہتے ہیں ۔ کہ کھانا کھانے کے بعد بات کرنی چاہیئے ۔ (۲) کھانا مقدم ہے ۔ (۳) کھائے بغیر کچھ نہیں ہو سکتا ؛

**اوّل فول بکنا** (ہ) مذکر ۔ گالی گلوچ دینا ۔ طعن و تشنیع کرنا ۔ دشنام دینا ۔ بیہودہ بکنا ؛

**اولما** (اَول ۔ ما) (ت) مذکر ۔ انتڑیوں میں قیمہ بھر کر پکانا ۔ (۲) کھال اتارنا ۔ گرم پانی جسم پر ڈال کر یا جسم کو گرم پانی میں ڈال کر کھال اُتارنا ؛

**اولما کرنا** (ہ) قیمہ قیمہ کرنا ۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔ ریزہ ریزہ کرنا ؛

**اوّل مرنا آخر مرنا پھر مرنے سے کیا ڈرنا** (ہ) مثل ۔ جو کام کرنا ہے ۔ اس میں توقف بے فائدہ

ہے۔ جس کام کے کئے بغیر گزارہ نہ ہو۔ اُسے فوراً کرنا چاہیے ؛

**اوّل منزل** (ع) (۱) پہلا پڑاؤ (۲) قبر - قبر میں پہلی رات ؛

**اوّل منزل پہنچانا** (ف) قبر میں رکھنا۔ دفن کرنا ؛

**اُول میں چول دہی میں موسل** (ف) مثل۔ غیر متعلق گفتگو۔ ایک کام میں دوسرا غیر متعلق کام شروع کر دینا ؛

**اُول میں دینا** (ہ) اپنے بیٹے یا رشتہ دار کو بطور ضمانت سپرد کرنا۔ ضمانت میں دینا ؛

**اولو** (اَوْ - لُو) (ہ) نیا۔ ناموزوں ؛

**اَولو اَولو** (ہ) نیا نیا۔ اکھڑا اکھڑا ؛

**اُولو** (اُو - لُو) (ع) مذکر۔ مالکان۔ قابضان۔ صاحبان ؛

**اُولو الابصار** (اُو - لُل - اَب - صار) (ع) مذکر۔ سمجھدار۔ دانا ؛

**اولو الالباب** (ع) مذکر۔ عقل و شعور والے ؛

**اُولو الامر** (ع) مذکر۔ صاحبانِ حکم۔ با اختیار لوگ۔ حاکم ؛

**اُولو العزم** (ع) مذکر۔ (۱) صاحبانِ عزم۔ عالی ہمت۔ عالی حوصلہ۔ (۲) ثابت قدم۔ مستقل مزاج۔ صابر۔ متحمل ؛

**اولوں کا مارا کھیت۔ باقی کا مارا گاؤں۔ چلموں کا مارا جو لھا نہیں پنپتا** (ہ) مثل۔ جس کھیت میں اولے پڑ جائیں سبز نہیں ہوتا جس گاؤں کا نمبردار نہیں ہوتا۔ کبھی آباد نہیں رہتا۔ جس چولھے سے دمبدم چلم بھری جائے اُس میں آگ نہیں رہتی ؛

**اولوں ماری خاختہ** (ہ) مثل۔ مصیبت زدہ۔ دکھیاری۔ بے وجہ ستائی ہوئی۔ بے قصور سزا یاب ؛

**اُولی** (ع) دیکھو اُولو ؛

**اُولی اجنحہ** (ع) مذکر (۱) بال و پر والے (۲) کنایۃً فرشتوں سے ؛

**اُولیٰ** (اُو - لاَ) (ع) مؤنث۔ پہلی عورت۔ پہلی چیز ؛

**اَولیٰ** (اَو - لا) (ع) بہت بہتر۔ بہت مناسب۔ نہایت اچھا ؛

**اَولیا** (اَو - لِیا) (ع) مذکر۔ ولی کی جمع (۱) لغوی معنی دوست۔ رفیق۔ ساتھی۔ ہمنشیں۔ صاحب۔ مالک۔ آقا۔ خداوند (۲) اصطلاحاً اہل اللہ۔ خدا رسیدہ۔ مقربِ الٰہی (۳) ناشناس اور بھولے آدمی کی نسبت بھی کہتے ہیں ؛

**اَولیا کے گھر بھوت** (ہ) مثل۔ نیکوں کے گھر بد۔ بھلے آدمی کے گھر بد اولاد ؛

**اَولیاءُ اللہ** (ع) مذکر۔ وہ لوگ جنہیں قربِ روحانی حاصل ہے۔ عارفانِ الٰہی۔ اہل اللہ ؛

**اولیائے دولت** (ع) مذکر۔ صاحبانِ حکومت۔ رئیس۔ امیر۔ وزیر۔ سردار۔ اولی الامر۔ ارکانِ دولت ؛

**اَولیائے مفلسین** (ع) مذکر۔ وہ لوگ جو غریب بچوں کے کفیل ہوں اور انہیں اپنی حفاظت میں لے لیں ؛

**اَولیائے ہند** (ف) مذکر۔ وہ ولی جو ہند میں نہایت مشہور و معروف اور زبان زدِ خاص و عام ہیں ؛

**اوّلیت** (اَوْ - وَلی - یَت) (ع) مؤنث۔ اوّل ہونا۔ بہتری۔ فوقیت ؛

**اُولیل۔ اُولول۔ اُرلیل۔ اُکول** (ہ) مؤنث۔ گھوڑے کی اُچھل کود ؛

**اوّلین** (اَوْ - وَ - لِین) (ع) (۱) پہلا۔ گزرا ہوا۔ گزشتہ زمانہ (۲) اگلے لوگ۔ پہلے زمانے والے ؛

**اوم** (اُوم) (س) مذکر۔ (۱) ایشور کا سب سے مقدس نام (۲) ہاں۔ واقعی۔ آمین ؛

**اُون** (اُون) (ہ) بال۔ پشم۔ صوف۔ ریشہ ؛

**اونا** (اُو - نا) (ہ) (۱) جو پورا نہ بھرا ہوا ہو (۲) مؤنث۔ ایک قسم کی چھوٹی اور پتلی تلوار ؛

**اُونا ماسی** (اُو - نا - ما - سی) (ہ) مؤنث۔ بسم اللہ ؛

**اُونبھی** (اُوں - بھی) (ہ) مذکر۔ گیہوں کے ہولے۔ (۲) جنگلی ہاتھیوں وغیرہ کے پکڑنے کا خس پوش گڑھا ؛

**اُونٹ** (اُونٹ) (ہ) مذکر۔ شتر۔ بعیر۔ سانڈ ؛

**اُونٹ بڈھا ہوا پر موتنا نہ آیا** (ہ) مثل۔ اتنا بڑا ہو گیا۔ مگر تمیز نہ آئی۔ اُونٹ نے بڈھا ہو کر بھی سیدھی طرح موتنا نہ جانا ؛

**اُونٹ برابر ڈیل بڑھایا پاپوش بھر عقل نہ آئی** - (ہ) مثل۔ اتنا بڑا ڈیل اور عقل نہیں۔ اونٹ کے برابر بڑھ گیا۔ مگر تمیز خاک نہیں ؛

**اُونٹ بلبلاتا ہی لدتا ہے** - (ہ) مثل۔ اس جگہ کہتے ہیں۔ جہاں کوئی شخص کام کرتے وقت بڑبڑاتا ہو ؛

**اُونٹ جب بھاگتا ہے تو پچھّم کو۔ یا۔ اُونٹ مکّے ہی کو بھاگتا ہے** (ہ) مثلیں۔ ہر ایک اپنی اصل کی طرف رجوع کرتا ہے ؛

**اُونٹ جب تک پہاڑ کے نیچے نہ آئے۔ اپنے سے اُونچا کسی کو نہیں جانتا** (ہ) مثل۔ اپنے سے زبردست کا مقابلہ ہونے پر اپنی طاقت پر غرور کرنے والا ڈھیلا پڑ جاتا ہے ؛

**اُونٹ چڑھے بوٹ مانگے** (ہ) مثل۔ بے موقع اور بے محل بات یا کام کرنا ؛

**اُونٹ دیکھیے کس کل بیٹھے یا بیٹھتا ہے** (ہ) مثل۔ کسی معاملے کی نسبت کہتے ہیں کہ دیکھنا چاہیئے کیا ظہور میں آئے۔ اور انجام کار کیا ہو ؛

**اُونٹ ڈوبیں بھیڑیں تھاہ مانگیں** (ہ) مثل اس جگہ کہتے ہیں۔ جہاں کسی امر میں بڑوں کی حقیقت نہ ہو۔ اور ادنیٰ آدمی اپنی نسبت شکایت کرے ؛

**اُونٹ رے اونٹ تیری کونسی کل سیدھی۔ یا۔ اُونٹ کی کونسی کل سیدھی** (ہ) مثل۔ چھوٹے کی کسی بات کا اعتبار نہیں ؛

**اُونٹ سے بڑے اور نام چھوٹے خاں** (ہ) محاورہ۔ اپنی حیثیت۔ حالت اور طاقت کے خلاف کام کرنا۔ اپنی اور خاندان کی عزّت خراب کرنا ؛

**اُونٹ فرشتے کی ذات ہے** (ہ) مثل۔ اُونٹ نہایت حلیم۔ صابر اور قانع جانور ہے نہایت نیک ہے ؛

**اُونٹ کا پاد زمین کا نہ آسمان کا** (ہ) مثل۔ بے فیض دولت مند۔ غیر مخیّر ؛

**اُونٹ کٹارا۔ یا۔ اُونٹ کٹیلا** (ہ) ایک چھوٹے سے خاردار درخت کا نام ہے ؛

**اُونٹ کی پکڑ اور عورت کے مکر سے خدا بچائے** (ہ) مقولہ۔ اونٹ پکڑ کر پھر نہیں چھوڑتا بدن کا حصّہ الگ کر لیتا ہے۔ اور عورت کے مکر کو انسان نہیں جان سکتا ؛

**اُونٹ کے گلے میں بلّی۔** (ہ) مثل (۱) غلط شادی بیہودہ دلیل۔ (۲) بے جا تقریر (۳) بے میل رشتہ (۴) خلاف صحبت سوسائٹی (۵) سخت سزا تھی۔ روایت ہے۔ کہ کسی شخص کا اُونٹ گم ہو گیا۔ اُس نے قسم کھائی کہ اگر اُونٹ مل گیا تو ٹکے میں فروخت کردوں گا۔ اونٹ مل گیا تو تشویش ہوئی کہ اسے ٹکے میں کیوں کر بیچ دوں۔ آخر تجویز نکالی۔ اور اشتہار دیا کہ ایک ٹکے میں اُونٹ فروخت کرتا ہوں۔ اور ڈیڑھ سو روپیہ میں بلّی بیچتا ہوں۔ لیکن شرط یہ ہے۔ کہ اُونٹ لینے والے کو بلّی بھی ساتھ خریدنی ہوگی ؛

**اُونٹ کے مُنہ میں زیرہ** (ہ) مثل۔ بڑے پیٹ والے کو ذرا سی چیز کھانے کو دینا۔ بہت بڑے کام کی تھوڑی اُجرت ؛

**اُونٹ گاؤ** (ہ) مذکر۔ شتر گاؤ۔ زرافہ۔ افریقہ کا جانور ہے۔ جس کی گردن اُونٹ کی سی۔ پوست چیتے کا سا۔ پاؤں اور سُم گائے کے سے اور دُم ہرن کی سی ہوتی ہے ؛

**اُونٹ لدے بیگاری** (ہ) مثل۔ اونٹ بیگار میں خوب لدتا ہے۔ جتنا بوجھ چاہا۔ لاد دیا۔ کوئی درد نہیں ؛

**اُونٹنا** (اُونٹ۔ نا) (ہ) کھَولنا ؛

**اُونٹنی** (اُونٹ۔ نی) (ہ) مؤنث۔ مادہ شتر۔ سانڈنی۔ ناقہ ؛

**اُونچا** (اُوں۔ چا) (ہ) (۱) بلند (۲) معزز۔ عالی مرتبہ۔ دولت مند (۳) بڑھا ہوا۔ لٹکتا ہوا۔ لمبا ؛

**اُونچا سُر** (ہ) مذکر۔ وہ سُر یا تان جو موسیقی میں انترا کہلاتی ہے ؛

**اُونچا سُننا۔ یا۔ سنائی دینا** (ہ) کم سنائی دینا ؛

**اُونچا گھرانا** (ہ) مذکر۔ امیر گھر۔ نامور خاندان۔ بڑا گھرانا ؛

**اُونچا نیچا** (ہ) مذکر۔ بلند و پست۔ ناہموار۔ درشت

**اُونچا ہاتھ** (ہ) (۱) بالا دست (۲) مخیّر۔ بافیض ؛

**اُونچ نیچ** (اُونچ۔ نیچ) (ہ) مؤنث۔ نشیب و فراز۔ نیک و بد۔ نفع و نقصان۔ بھلا بُرا ؛

**اُونچ نیچ سمجھانا** (ہ) نشیب و فراز سمجھانا۔ بُرائی بھلائی سے آگاہ کرنا ؛

**اُونچی** (اُوں۔ چی) (ہ) مؤنث۔ بلند۔ مرتفع ؛

**اُونچی دُکان** (ہ) مؤنث (۱) زیادہ مال کی دکان۔ بڑی دکان (۲) اور دکانوں سے اونچائی پر بنی ہوئی دکان ؛

**اُونچی دکان پھیکا پکوان** (ہ) مثل۔ مشہور دکان

جس پر مال خراب رہتا ہو۔ شہرت کے خلاف ہونا۔ نام مشہور مگر اصل میں ذلیل ؕ

**اونچی ناک کرنا** (ف) آبرو بخشنا۔ عزّت دینا ؕ

**اونچی ناک ہونا** (ف) عزّت و آبرو ہونا ؕ

**اونچے سے گرا سنبھل سکتا ہے۔ نظروں سے گرا نہیں سنبھلتا** (ا) مثل۔ کنگال ہوکر آدمی پھر مال دار ہو سکتا ہے۔ مگر بے عزّت ہوکر ویسی عزّت نہیں پاتا۔ بلندی سے گرا ہوا پھر عزّت پا سکتا ہے۔ مگر نظروں سے گرا ہوا پھر کبھی نہیں اُٹھ سکتا ؕ

**اوند۔ اوندھ** (اُوَنْد۔ اُوَنْدھ) (ف) مؤنّث۔ وہ رسّی جو چھپّر کو اوپر کی طرف کھینچا اور تنا رہنے کے لئے باندھتے ہیں ؕ

**اوندھا** (اَوْں۔ دَھا) (ف) (۱) واژگوں۔ معکوس۔ (۲) اُلٹا۔ منقلب (۳) ٹیڑھا (۴) احمق۔ اُلٹی سمجھ کا (۵) بے وقوف۔ کج بحث ؕ

**اوندھانا** (ف) (۱) اُلٹنا۔ اوندھا کرنا۔ برتن میں سے پانی گرانا۔ لنڈھانا (۲) برباد کرنا۔ ستیا ناس کرنا۔ زیر و زبر کرنا ؕ

**اندھی پیشانی یا کھوپڑی** (ف) مؤنّث (۱) جھکا ہوا ماتھا۔ بدقطع۔ بے ہنگم آدمی (۲) بدقسمت۔ بدنصیب (۳) کند ذہن۔ بے وقوف ؕ

**اوندھی کھوپڑی اُلٹی مت** (ف) محاورہ۔ احمق کی بے وقوفی کی نسبت بولتے ہیں ؕ

**اوندھے مُنہ دودھ پینا** (ف) نہایت نادان اور بے سمجھ ہونا ؕ

**اوندھے مُنہ شیطان کا دھکّا** (ا) بدوعا اوندھے مُنہ گرے۔ اوپر سے شیطان کی مار پڑے ؕ

**اوندھے مُنہ گرنا** (ف) (۱) مُنہ کے بل گرنا۔ (۲) ندامت اٹھانا۔ اپنی غلطی سے خفیف ہونا۔ نہایت راغب ہونا۔ ٹوٹ پڑنا (۴) ہار جانا۔ شکست فاش کھانا ؕ

**اونڑی** (اَوْن۔ ڑی) (ف) مؤنّث۔ مشک کی رسّی ؕ

**اونس** (اَوْنس) (انگ۔ OUNCE) مذکّر۔ پونڈ کا بارھواں حصّہ۔ سوا دو تولہ۔ آدھی چھٹانک ؕ

**اونگنا** (اُونگ۔ نا) (ف) گاڑی کے دھرے کو چکنائی دینا ؕ

**اونگھ** (اُونگھ) (ف) مؤنّث۔ غنودگی۔ نیند کی جھپکی۔ غفلت ؕ

**اُونگھتا جائے۔ موتے کی خبر لائے** (ا) مثل۔ ہر چیز کی علامتوں سے اس کا انجام معلوم ہو جاتا ہے۔ سُست نوکر کی نسبت بولتے ہیں ؕ

**اُونگھتے کو ٹھیلتے کا بہانہ** (ف) مثل۔ حیلہ ملنا۔ بہانہ پانا۔ سبب ہونا ؕ

**اُونگھتے کو سوجاتے کیا دیر** (ف) ارادہ کر لیا تو کرنے میں کیا دیر۔ جس کام یا بات کا ارادہ کر لیا۔ وہ کئے برابر ہے ؕ

**اونگھنا** (ف) غنودہ ہونا۔ نیند کی جھپکی آنا۔ غافل ہونا ؕ

**آن ہز مجسٹیز سروس اونلی** (انگریزی) (ONHISMAJESTYS.SERVICE ONLY) بکارِ سرکار۔ صرف سرکاری کام کے لئے ؕ

**اُونی** (ف) اُون کا۔ پشمینہ کا۔ صوف کا ؕ

**اونے پونے** (اَوْ نے۔ پَو نے) (ف) کم قیمت پر۔ نقصان اٹھاکر۔ قیمت کا لحاظ نہ کرتے ہوئے ؕ

**اونے پونے بیچ ڈالنا** (ف) قیمت کی کمی بیشی کا لحاظ نہ رکھتے ہوئے بیچ دینا ؕ

**اوور ٹائم** (اُو۔ وَر۔ ٹا۔ ئم) (انگ۔ OVERTIME) مذکّر۔ زائد وقت ؕ

**اوورسیر** (انگ۔ OVER SEER) مذکّر۔ ناظر۔ داروغہ۔ مہتمم عمارت ؕ

**اوورکوٹ** (انگ۔ OVER COAT) مذکّر۔ لمبا کوٹ۔ بارانی کوٹ۔ دگلا۔ قبا ؕ

**اوہ** (اُوہ) (ف) مؤنّث (کلمۂ استغناء) کیا پرواہ ہے کچھ فکر نہیں ؕ

**اوہ یا اوہی** (ف) عو۔ مؤنّث (۱) کلمۂ تعجب و افسوس۔ (۲) اندازو ناز (۳) اظہارِ درد ؕ

**اوہا** (اَو۔ ہا) (ف) مذکّر۔ چولہے کے اوپر کا گول حلقہ۔ جس پر توا یا دیگچی وغیرہ رکھی جاتی ہے ؕ

**اَوہام** (اَو۔ ہام) (ع) مذکّر۔ وہم کی جمع تخیّل۔ اوہار۔ ذہنی تصوّر ؕ

**اوہو** (اُو۔ ہو) (ف) مؤنّث (۱) کلمۂ تعجب و حیرت۔ اُہو (۲) اظہارِ مسرّت۔ شاباش۔ واہ وا ؕ

**اوہوت** (اُو۔ ہوت) (ف) مذکّر۔ حرفِ ندا۔ اومیاں جانے والے ؕ

**اویر سویر** (اَو۔ یر۔ سَو۔ یر) (ف) (۱) وقت بے وقت۔

(۲) آگے پیچھے۔ کسی کسی وقت ؛

**اویس قرنی** (اُوَیس۔ قَرَنی) ایک صحابی کا نام۔ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کے نادیدہ عاشق اور جانباز پیرو تھے اور ملکِ یمن کے رہنے والے تھے ؛

## ا-ہ

**اہا** (اَہا) (ہ) مذکر۔ کلمۂ تعجب و انبساط ؛

**اہار** (اَہار) (ہ) مذکر (۱) کھانا (۲) کلف دینا۔ چیپ لگانا ؛

**اہالی موالی** (اَہالی۔ مَوالی) (ع) مذکر۔ یار دوست۔ مصاحب۔ نوکر چاکر۔ بال بچے۔ متعلقین۔ ذریعے والے۔ وسیلے والے ؛

**اہانت** (اِہا۔نَت) (ع) مؤنث۔ بے عزتی۔ توہین۔ ہتک ؛

**اہانتِ عدالت** (ع) مؤنث۔ عدالت کی توہین ؛

**اہاہا۔ یا۔ اہاہاہا** (ہ) کلمۂ تحسین و انبساط۔ واہ وا۔ خوب ؛

**اہتدا** (اِہْ۔تِدا) (ع) مذکر۔ ہدایت کرنا۔ رستہ بتانا۔ راہ پر لانا ؛

**اہتزاز** (اِہْ۔تِزاز) (ع) مذکر (۱) ہوا کا چلنا۔ ہلنا (۲) کھلنا۔ خوش ہونا ؛

**اہتمام** (اِہْ۔تِمام) (ع) مذکر۔ انتظام۔ بندوبست۔ سرانجام ؛

**اہدا** (اِہْ۔دا) (ع) مذکر۔ تحفہ بھیجنا ؛

**اہرا** (اَہْ۔را) (ہ) مذکر۔ اُپلے یا لکڑی کا ڈھیر لگا کر آگ جلانا۔ زیادہ کنڈے رکھ کر اس پر دودھ وغیرہ کی ہانڈی رکھنا۔ جو پکنے تک کو کافی ہو۔ الاؤ۔ بلوار ؛

**اہرام** (اَہْ۔رام) (ع) مذکر۔ ہرم کی جمع۔ مینار۔ مخروطی شکل کے چہار پہلو مینار ؛

**اہرامِ مصری** (ع) مذکر۔ مصر کے مثلث نما چوپہل مینار ؛

**اہر تہر** (اَہَر۔ تَہَر) (ہ) مؤنث۔ (عو) (۱) تلاطم۔ (۲) گھبراہٹ۔ خصوصاً مرتے دم کی بے چینی ؛

**اہرمن** (اَہْ۔رَمَن) (ف) مذکر۔ دیو۔ شیطان ؛

**اہرن** (اَہْ۔رَن) (ہ) مذکر۔ سندان۔ لوہے کی نہائی جس پر لوہار لوہا کوٹتے اور سنار سونا چاندی رکھ کر گھڑتے ہیں ؛

**اہل** (اَہْل) (ع) مذکر (۱) صاحب۔ مالک۔ خداوند۔ (۲) کنبہ۔ خاندان (۳) قابل۔ لائق۔ ہنرمند۔ شریف۔ بھلا ؛

**اہل اللہ** (ع) مذکر۔ اللہ والے۔ ولی۔ خدا رسیدہ۔ عابد۔ زاہد ؛

**اَہلاً وَسہلاً وَمَرحَبا** (ع) خوش آمدید۔ اہلِ عرب مسافر کے آنے پر کہتے ہیں ؛

**اہلِ باطن۔ یا۔ اہلِ دل** (ع) مذکر۔ وہ لوگ جن کا دل صاف ہو۔ صاف باطن۔ عارف۔ صاحب کشف و کرامت ؛

**اہلبیت** (ع) مذکر۔ (۱) گھر کے خاندانی۔ رشتہ دار۔ متعلقین۔ کنبہ والے (۲) آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کے خاندان عظمت نشان کے لوگ۔ محمدؐ است و علیؓ فاطمہؓ حسینؓ و حسنؓ ؛

**اہلِ تسنن** (ع) مذکر۔ اہلِ سنت والجماعت۔ وہ فرقہ جو حضرت ابوبکر صدیق رضؓ۔ حضرت عمر فاروق رضؓ حضرت عثمانِ غنی رضؓ۔ حضرت علی مرتضےٰ کرم اللہ وجہہٗ۔ ہر چہار خلفا کو مانتا اور امام اعظم رحؒ۔ امام شافعی رحؒ امام مالک رحؒ۔ امام احمد حنبل رحؒ۔ ہر چہار اماموں میں سے کسی کی پیروی کرتا اور چاروں کو تسلیم کرتا ہے۔ سُنّی فرقہ ؛

**اہلِ تشیع** (ع) مذکر۔ شیعہ جو خلفائے اربعہ رضؓ میں سے سوا حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ کے اور کسی کو نہیں مانتے۔ اور ایامِ محرم میں ماتم امام حسینؓ کیا کرتے ہیں ؛

**اہلِ جیوری** (ا) مذکر۔ معتبر اشخاص کا گروہ جو دورے کے مقدمات میں عدالت کو مقدمے کا فیصلہ کرنے میں مدد دیتا ہے ؛

**اہلِ حرفہ** (ع) مذکر۔ پیشہ ور۔ کاریگر۔ ہنرمند ؛

**اہلِ خانہ** (ع۔ف) مؤنث۔ گھروالی۔ بیوی۔ زوجہ۔ استری۔ گھر کی مالک ؛

**اہلِ دنیا** (ع) مذکر۔ دنیا کے بندے ؛

**اہلِ دَوَل** (ع) مذکر۔ دولتمند۔ مالدار۔ امیر۔ بادشاہ ؛

**اہلِ رزم** (ع۔ف) مذکر۔ سپاہی لوگ ؛

**اہلِ روزگار** (ع۔ف) مذکر۔ نوکری پیشہ ؛

**اہلِ زبان** (ع۔ف) مذکر (۱) صاحبِ زبان۔ زبان کے مالک۔ گھر کی زبان والے (۲) زبان کے پوری طرح جاننے والے۔ زبان کے ماہر۔ زبان کے واقف ؛

اَہلِ سخن (ف) مذکر۔ شاعر۔ سخن گو۔ سخندان ؛
اَہلِ سیف (ع) مذکر۔ تلوار والے۔ فوجی آدمی۔ فنِ جنگ کے ماہر ؛
اَہلِ شرع (ع) مذکر۔ شریعت دان۔ متشرّع لوگ۔ شرع (قانونِ اسلام) پر چلنے والے ؛
اَہلِ صنعت (ع) مذکر۔ کاری گر۔ ہُنر مند۔ دست کار ؛
اَہلِ صورت (ع) مذکر۔ ظاہر بیں لوگ ؛
اَہلِ غرض (ع) مذکر۔ غرض مند۔ ضرورت والے۔ مطلبی ؛
اَہلِ قلم (ف) مذکر۔ لکھے پڑھے آدمی۔ صاحبِ قلم۔ قلم کا کام کرنے والے۔ منشی۔ کلرک۔ محرّر ؛
اَہلِ کار (ف) مذکر۔ کارکن۔ عامل۔ کارندہ۔ منشی۔ متصدّی۔ عملہ وغیرہ ؛
اَہلِ کتاب (ع) مذکر۔ کتاب والے۔ ان پیغمبروں کے پیرو جن پر آسمانی کتابیں نازل ہوئی ہوں ؛
اَہلِ مذہب (ع) مذکر۔ کسی ایک صیغے کا کام کرنے والا ؛
اَہلِ نظر (ف) مذکر۔ (۱) آنکھوں والے (۲) نگاہ میں اثر رکھنے والے (۳) جانچنے والے۔ پرکھنے والے (۴) عاشق۔ طالبِ دیدار۔ حُسن پرست ؛
اَہل و عیال (ع) مذکر۔ بال بچے۔ متعلّقین ؛
اَہلِ ہُنر (ا) مذکر۔ کام کے جاننے والے۔ اُستاد۔ ماہرِ فن۔ ہُنر کے جاننے والے ؛
اَہلیّت۔ (اَہْ۔ لِیْ یَتْ) (ع) مؤنث۔ قابلیّت۔ لیاقت۔ سمجھ۔ تمیز ؛
اَہلے گہلے (اَہْ۔ لے گَہْ۔ لے) (ہ) غرور اور ناز و انداز کی چال ؛
اَہلے گہلے پھرنا (ہ) خوش خوش پھرنا۔ اترائے پھرنا۔ ناز اور نخرے سے چلنا ؛
اَہلیہ (اَہْ۔ لِیْ۔ یَہْ) (ع) مؤنث۔ جورو۔ بیوی۔ بیگم۔ حرم۔ گھروالی۔ زوجہ۔ استری ؛
اَہَم (اَ۔ ہَمّ) (ع) (۱) سخت تر۔ بہت مشکل۔ کٹھن۔ دشوار (۲) ضروری ؛
اُہوں (اُ۔ ہُوں) (ہ) نہیں ؛
اُہو ہو۔ اُہو ہو ہو (اُہو۔ ہو + اُہو۔ ہو ہو) (ہ) کلمہ تحسین و انبساط و استعجاب ؛

اَہیر (اَ۔ ہِیْر) (ہ) مؤنث۔ گوالا۔ ہندوؤں میں ایک ادنیٰ قوم ہے ؛

## ا ۔ ئ

اِئتلاف (اِءْ۔ تِلَاف) (ع) مذکر۔ (۱) میل ملاپ۔ اتحاد (۲) محبّت۔ بے تکلّفی (۳) تعلق (۴) خط و کتابت ؛
اَئمّہ (اَءِمْ۔ مَہ) (ع) مذکر۔ امام کی جمع ؛

## ا ۔ ے ۔ ی

اَے۔ (اَے) (ف) حرفِ ندا۔ پکارنے میں استعمال ہوتا ہے ؛
ایار (اَیَار) (ف) مذکر۔ رومیوں کا ایک مہینہ جو ہندی کے جیٹھ کے مطابق ہوتا ہے ؛
اَیاز (اَیَاز) (ف) مذکر۔ سلطان محمود غزنوی کے نہایت باوفا۔ جانباز۔ دیانت دار۔ امین اور معتمد نمک غلام کا نام جس سے سلطان عشق کے درجے کی محبت کرتا تھا ؛
ایاز قدرِ خود بشناس (ف) مثل۔ اپنی عزّت اپنے ہاتھ ہے۔ ہر ایک اپنی حالت کو اچھی طرح جانتا ہے ؛
ایاغ (اَیَاغ) (ف) مذکر۔ پیالہ۔ گلاس۔ ساغر۔ کوزہ۔ پیمانۂ شراب ؛
ایال (اَیَال) (ا) (ا) مؤنث۔ بال (۲) شیر، گھوڑے کی گردن کے بڑے بڑے بال (۳) چوپائے کی گردن کے لمبے لمبے بال ؛
اَیّام (اَیْ۔ یَام) (ع) مذکر۔ یوم کی جمع (۱) دن۔ روز۔ تخفہ (۲) زمانہ۔ عرصہ۔ وقت (۳) حیض کے دن ؛
اَیّامِ اسود (ع) تاریک دن۔ قمری مہینے کی ۲۷، ۲۸، ۲۹ تاریخیں ؛
اَیّامِ بیض (ع) مذکر۔ روشن دن۔ ہر مہینے کی تیرھویں۔ چودھویں۔ پندرھویں تاریخیں۔ وہ راتیں جن میں پورا چاند نکلتا ہے۔ ان تاریخوں میں روزے رکھنا بڑا ثواب ہے ؛
اَیّام سے ہونا (ا) حیض آنا۔ کپڑوں سے ہونا ؛

اَے بادِ صبا ایں ہمہ آوردۂ تست (ف) مثل۔ یہ سارا فساد تمہارا ہی اُٹھایا ہُوا ہے ؛

اَیبک (اَے۔ بَک) (ف) مذکر۔ معشوق۔ غلام۔ قاصد ؛

اَیتام (اَے۔ تام) (ع) مذکر۔ یتیم کی جمع ؛

اِیتر (اِی۔ تَر) (کا) مذکر۔ کم ظرف۔ کمینہ۔ مذیل۔ سفلہ۔ اوچھا ؛

اِیتر کے گھر تیتر باہر باندھوں کہ بھیتر (کا) مثل۔ کم ظرف کو جب کوئی چیز مل جاتی ہے۔ تو اِتراتا ہے۔ اور طرح طرح سے اس کی نمود چاہتا ہے۔ کبھی اندر لے جاتا ہے۔ کبھی باہر۔ بعض اوقات "ایتر کے گھر تیتر سبحان تیری قدرت" انہی معنوں میں بولتے ہیں ؛

اِیتلاف (اِی۔ تلاف) - دیکھو "ائتلاف" ؛

اِیتھر (اِی۔ تھر) (انگ۔ مذکر) (ETHER) (۱) ایک مائع چیز جو دواؤں میں کام آتی ہے (۲) ایک مادہ جو ماہرینِ طبعیات کے نزدیک خلا میں بھرا ہُوا ہے ؛

ایتھنز (اے۔ تھنز) (یورپ) (ATHENS) یونان کا پایۂ تخت ؛

اَیٹ ہوم (اَیٹ۔ ہوم) (انگ۔ AT HOME) (۱) گھر پر مکان میں۔ (۲) گھر پر دعوت کھلانا ؛

اَیٹی کٹ (اَے۔ ٹی۔ کِٹ) (انگ۔ ETIQUETTE) مذکر۔ آدابِ مجلس۔ تہذیب ؛

اِیثار (اِی۔ ثار) (ع) مذکر۔ دوسرے کے نفع کی خاطر خود نقصان برداشت کرنا ؛

اِیجاب (اِی۔ جاب) (ع) مذکر۔ قبول کرنا۔ منظور کرنا ؛

اِیجاب و قبول (ع) مذکر (۱) قبول و منظور۔ قول و قرار (۲) نکاح۔ عقد ؛

اِیجاد (اِی۔ جاد) (ع) مذکر و مؤنث۔ اختراع۔ نئی بات پیدا کرنا ؛

اِیجادِ بندہ اگرچہ گندہ (ف) مثل۔ اپنے کام کی نئی چیز بنا کر انکسار و عاجزی کے ساتھ پیش کرتے وقت کہتے ہیں ؛

اِیجاز (اِی۔ جاز) (ع) مذکر۔ مختصر کرنا ؛

ایجنٹ (اے۔ جنٹ) (انگ۔ AGENT) مذکر۔ گماشتہ۔ سربراہ کار۔ قائم مقام۔

آڑھتی ؛

ایجنسی (اے۔ جن۔ سی) (انگ۔ AGENCY) کمیشن۔ ایجنٹی۔ آڑھت۔ وہ دکان جس کی معرفت کسی چیز کی خرید و فروخت ہو ؛

اَیجوکیٹڈ (اے۔ جو۔ کے۔ ٹِڈ) (انگ EDUCATED) مذکر۔ تعلیم یافتہ۔ پڑھا لکھا۔ وِدوان۔ عالم ؛

اَیجوکیشن (اے۔ جو۔ کے۔ شن) (انگ EDUCATION) تعلیم۔ وِدیا ؛

اَیجوکیشن ڈیپارٹمنٹ (انگریزی EDUCATION DEPARTMENT) مذکر۔ محکمہ تعلیم۔ سررشتۂ تعلیم ؛

اَیجوکیشنل (اے۔ جو۔ کیش۔ نل) (انگریزی EDUCATIONAL) منسوب بہ تعلیم۔ تعلیمی ؛

اَیجی ٹیٹر (اے۔ جی۔ ٹے۔ ٹر) (انگریزی AGITATOR) مذکر۔ تحریک کرنے والا۔ جوش پھیلانے والا ؛

ایجیٹیشن (اے۔ جی۔ ٹے۔ شن) (انگ AGITATION) تحریک۔ جوش۔ شورش ؛

ایچ پیچ (اِیچ۔ پیچ) (کا) مذکر۔ چکر۔ ہیر پھیر ؛

ایچ پیچ کی باتیں (کا) مؤنث۔ پیچ دار باتیں ؛

ایچ پیچ نہ جاننا (کا) سیدھا سادہ ہونا ؛

ایڈ (ایڈ) (انگریزی) (AID) امداد۔ سہارا۔ اعانت ؛

ایڈجوٹنٹ جنرل (ایڈ۔ جو۔ ٹنٹ۔ جن۔ رل) (انگ ADJUTANT GENERAL) مذکر۔ ایک اعلیٰ فوجی عہدہ۔ منتظم لشکر ؛

ایڈریس (ایڈ۔ ریس) (انگ ADDRESS) مذکر (۱) القاب۔ سرنامہ۔ پتہ (۲) سپاس نامہ۔ کسی شخص کی خوبیوں کا اظہار ؛

ایڈوانس (ایڈ۔ وانس) (انگ ADVANCE) مؤنث (۱) پیشگی۔ آگے۔ پہلے۔ اوّل (۲) ترقی۔ اصلاح ؛

اَیڈوائیزر (ایڈ۔ وا۔ ئی۔ زر) (انگریزی ADVISER) مذکر۔ صلاح کار۔ نصیحت کرنے والا ؛

اَیڈورٹائزمنٹ (ایڈ۔ ور۔ ٹا۔ ائز۔ منٹ)

(انگ - ADVERTISEMENT) اشتہار - نوٹس ؛

**اَیڈووکیٹ** (اَیڈ - وَو - کیٹ) (ADVOCATE) (انگ) مذکر - (۱) وکیل - پلیڈر - مشیر قانونی - صلاح دینے والا (۲) مددگار - معاون ؛

**اَیڈووکیٹ جنرل** - انگ (ADVOCATE GENERAL) مذکر - حکومت کا اعلیٰ مشیر قانونی ؛

**ایڈمیرل** (اَیڈ - مِی - رَل) (انگ ADMIRAL) مذکر - امیر البحر - بحری سپہ سالار - بحری فوج کا اعلیٰ افسر ؛

**اَیڈیٹر** (اے - ڈِی - ٹَر) (انگ - EDITOR) مذکر - اخبار یا رسالے وغیرہ کو مرتب کرنے والا ؛

**اَیڈیٹوریل** (اے - ڈِی - ٹو - رِیَل) (انگریزی) (EDITORIAL) ایڈیٹر سے منسوب - ایڈیٹر کا لکھا ہُوا مضمون ؛

**ایڈیٹوریل نوٹ** - (انگ - EDITORIAL NOTE) مذکر - ایڈیٹر کا لکھا ہُوا نوٹ - شذرہ ؛

**ایڈیشن** (اے - ڈِی - شَن) (انگ - EDITION) مذکر - طبع - اشاعت ؛

**ایڈیشنل** (اے - ڈِیش - نَل) (انگریزی) (ADDITIONAL) زائد ؛

**ایڈی کانگ** (ھندی) (اصل انگریزی ایڈ - ڈی - کیمپ) (AIDE-DE-CAMP) مذکر - صوبہ یا صوبے کے حاکم اعلیٰ کے ماتحت حکم بردار افسر ؛

**ایذا** (اِی - ذا) (ع) مؤنث - تکلیف - دُکھ - اذیت ؛

**ایذا رسانی** (ع - ف) مؤنث - تکلیف دینا ؛

**ایرا** (اے - را) (ہ) مذکر - شطرنج کا وہ مہرہ جو شاہ کو شکست سے بچانے کے لئے بیچ میں لایا جاتا ہے ؛

**ایراپھیری** (اے - را - پھے - رِی) (ہ) مؤنث - (۱) سودا خرید کر بار بار اُسے پھیرنا اور بدلوانا - ہیرا پھیری - (۲) آنا جانا - بار بار آنا جانا - اِدھر اُدھر گھومتے پھرنا ؛

**ایراد** (اِی - راد) (ع) مذکر - اعتراض - ردّ و کد - عیب - جرح ؛

**ایراغیرا** (اے - رَا - غے - رَا) (ہ) مذکر - (۱) یہ - وہ (۲) اجنبی (۳) معمولی حیثیت کا آدمی ؛

**ایرا غیرا نتھو خیرا** (ہ) مذکر - معمولی حیثیت کے لوگ - ہر کوئی ؛

**ایران** (اِی - ران) (ف) مذکر - فارس کا مشہور نام - وہ ملک جو افغانستان اور بلوچستان کے مغرب میں واقع ہے ؛

**ایرانی** (اِی - را - نی) (ف) (۱) ایران سے منسوب (۲) ایران کا رہنے والا (۳) ایران کی شے ؛

**ایراوتی** (اِی - را - وَتی) (ہ) مؤنث - دریائے راوی کا قدیم نام ؛

**ایرپھیر** (اَیر - پھیر) (ہ) مذکر - (۱) تجارت - بار بار مال کی خرید و فروخت کرنا (۲) گردشِ زمانہ (۳) دَور - چکر (۴) چالاکی - فریب - ہیرپھیر (۵) اختلاف ؛

**ایرپھیر کرنا** (ہ) (۱) بیوپار (۲) گردش - انقلاب - اِدھر کا اُدھر کرنا (۳) چالاکی - مکاری - حیلہ بازی - دھوکا دینا ؛

**ایرکھا** (اِیر - کھا) (ہ) مؤنث - حسد ؛

**اَے روشنی طبع تو برمن بلا شدی** (ف) مثل - اس جگہ کہتے ہیں - جہاں کسی کی قابلیت اور ذہانت اس کی مصیبت اور دُکھ کا باعث ہو جائے ؛

**ایرے غیرے** (ہ) مذکر - اغیار - بے تعلق - غیر - ناواقف ؛

**ایڑ** (اِیڑ) (ہ) مؤنث - ایڑی - مہمیز - کانٹا ؛

**ایڑ کرنا - یا - لگانا** (ہ) (۱) گھوڑے کو تیز کرنا - ایڑی مارنا (۲) چل دینا ؛

**ایڑی** (اے - ڑی) (ہ) مؤنث - پاؤں کا پچھلا حصہ - کھڑی - پاشنہ - جوتے کا پچھلا حصہ جس پر پاؤں کی ایڑی ہوتی ہے ؛

**ایڑیاں رگڑنا / ایڑیاں گھسیٹنا** (ہ) (۱) نہایت مصیبت میں زندگی کاٹنا (۲) جان کنی کی اذیت اُٹھانا (۳) دوڑ دھوپ اور نہایت کوشش کرنا (۴) ضد کرنا - مچلنا ؛

**ایڑی چوٹی پر سے قربان کرنا - یا - وارنا - یا - نثار کرنا** (ہ) حقیر و ذلیل سمجھنا - وقعت نہ کرنا ؛

**ایڑی چوٹی کا پسینہ ایک کردینا / ایڑی چوٹی کا پسینہ بہا دینا** (ہ) منقولہ - بہت کوشش کرنا - زیادہ محنت کرنا - سر سے پسینہ بہ کر پاؤں کے

پسینے سے جا ملنا - بے انتہا جدّوجہد کرنا ؛

**ایڑی دیکھو** (ک) محاورہ - حفاظتِ نظر - چشم بد دُور - تیرے منہ میں خاک - نامِ خدا ؛

**ایڑی سے چوٹی تک** (ک) اوّل سے آخر تک - آغاز سے انجام تک ؛

**ایزد** (اے - زَدْ) (ع) مذکر - خدائے تعالیٰ - اللہ جلّ جلالہٗ ؛

**اے زر تو خدا نۂ ولیکن بخدا - ستّارِ عیوب و قاضی الحاجاتی** (ف) مثل - روپیہ تمام عیبوں کو چھپاتا اور ضرورتوں کو پورا کرتا ہے ؛

**ایس - ایسان** (اِیش + اِی - شان) (س) مذکر - شمال مشرقی گوشہ ؛

**اَیسا** (اَے - سا) (ک) (۱) اِس قسم کا - اِس شکل کا - (۲) مماثل - مانند (۳) اِس نمونے کا - اِس طرح - یوں ؛

**اَیسا تَیسا** (ک) مذکر - کلمۂ حقارت - کمین - حقیر - ذلیل ؛

**اَیسا جیسے روپے کے ٹکے بھنا لئے** (ک) مثل - صاف معاملہ اور کھرے آدمی کی نسبت بولتے ہیں ؛

**اَیسا کیا گیا گزرا ہے** - (ک) محاورہ - بالکل نکمّا تو نہیں ہے - اتنا ذلیل و خوار نہیں ؛

**اَیسا گیا جیسے محفل میں سے جوتا** - (ک) مثل فوراً روپوش ہو جانے والے آدمی کی نسبت بولتے ہیں ؛

**اَیسا وَیسا** (ک) (۱) معمولی - رسمی - بے حقیقت - (۲) بُرا بھلا (۳) واہیات - بے ہودہ (۴) جیسا ہو ؛

**اَیسا وَیسا بھاتا نہیں خوانِ حلوا کا آتا نہیں** - (ک) مثل - جو میسّر ہے - وہ پسند نہیں - بادشاہی کھانا نصیب نہیں - محتاجی میں شاہی مزاج ہیں ؛

**ایس - اے - وی** (ایس - اے - وِی) - (انگ S. A. V) سینئر اینگلو ورنیکلر - ایک امتحان ہے - جو بی اے کے بعد پاس کرنے سے آدمی سکول میں مدرّس ہو سکتا ہے ؛

**ایسٹ** (اِیسْٹ) (انگریزی - EAST) - مشرق - پورب ؛

**ایسٹ اِنڈیا ریلوے** (انگریزی - EAST INDIA RAILWAY) انگریزی کمپنی کی وہ ریل جو شملہ سے کلکتہ تک چلتی ہے - ای - آئی - آر ؛

**ایسٹ انڈیا کمپنی** (انگ - EAST INDIA COMPANY) مشرقی ہند کی کمپنی - انگلستان کے تاجروں کی وہ جماعت - جس نے پہلے پہل ۱۶۰۰ء میں ہندوستان پر قبضہ کیا - اور پھر ۱۸۵۸ء میں ملکِ ہند حکومتِ انگلستان کے حوالے کر دیا ؛

**ایسٹر** (اِیس - ٹَر) (انگ EASTER) مذکر - حضرت عیسیٰؑ کا موت سے زندہ ہو کر آسمان پر چلے جانے کا دن ؛

**ایسٹ کوسٹ ریلوے** (انگریزی - EAST COAST RAILWAY) مشرقی ساحل کی ریلوے - مدراس احاطہ کی ایک ریلوے کا نام ؛

**ایسٹیٹ** (اَیس - ٹیٹ) (انگ ESTATE) مؤنث - جائداد - ملکیت - ترکہ ؛

**ایسے آئیں اللہ جائیں** (ک) مثل - دولت آئے ذلت دُور ہو ؛

**ایسے سے بھینٹ نہیں اللہ سے بگاڑ** - (ک) مثل - ملنے والوں سے جان پہچان نہیں - غریبوں سے دشمنی ہے ؛

**ایسے گئے اللہ آئے** (ک) مثل - اچھے دن گئے - خراب دن آ گئے ؛

**ایسوسی ایشن** (اَیسو - سی - اِیے - شَن) (انگریزی ASSOCIATION) مؤنث - جماعت - مجلس - اجتماع - کمیٹی - سبھا ؛

**اَیسی** (اَے - سی) (ک) مؤنث (۱) اِس قسم کی - اِس شکل کی (۲) مانند (۳) اِس نمونے کی - اِسی طرح کی - اس طرز کی ؛

**اَیسی تَیسی** (ک) کلمۂ تحقیر و تذلیل - غیر مہذب اور شرفا کی گالی ؛

**اَیسی تَیسی کرنا** (ک) (۱) بُرا بھلا کہنا - سخت کلامی کرنا (۲) بہت خراب کام کرنا - کام کو بگاڑ دینا ؛

**اَیسی کہی کہ دھوئے نہ چھوٹے** - (ک) محاورہ -

(۱) نہایت مؤثر۔ دل کو لگتی ہوئی بات۔ معقول بات۔
(۲) وہ بات جس کا جواب ہی نہ ہو۔

**اَیسی کیا تیرے ہی نِکلے گنگا بہ رہی ہے** (ک) مثل۔ تجھ میں کیا خصوصیت ہے۔ تو ہی بڑا مالدار ہے۔ اور کوئی نہیں۔ کیا تیرے سوا اور کوئی نہیں کر سکتا؟

**اَیسی کیا قاضی کی گدھی چُرائی ہے؟** (ک) مثل۔ ہم نے کیا جرم کیا ہے۔ مجھے کسی کا کیا ڈر ہے؟

**اَیسی میں جائے** (ک) محاورہ۔ دوزخ یا بھاڑ میں جائے۔

**اَیسی وَیسی بات کرنا** (ف) نازیبا بات یا بُری حرکت کرنا۔

**اَیسے** (اَ۔ ے۔ سے) (ک) مذکّر۔ ایسا کی جمع۔

**اَیسّے** (اَیس۔ سے) (انگ۔ ESSAY) مذکّر۔ جواب مضمون۔ کسی خاص موضوع پر لکھا ہوا مضمون۔

**اَیسے پر تو اَیسی کاجل ڈال لئے پر کیسی۔** (ک) نہایت خوب صورت آنکھ ہے۔ نہایت حسین ہے۔ بلا بناؤ سنگار کے بغیر تو یہ کیفیت ہے بناؤ سنگار پر کیا حال ہوگا۔

**اَیسے پر تین حرف بھیجتے ہیں۔** (ک) لعن طعن کرتے ہیں۔ بُرا جانتے ہیں۔

**اَیسے تو میری جیب میں پڑے رہتے ہیں۔ یا اَیسے تو میرے ناخنوں میں پڑے رہتے ہیں** (ک) میں تم سے زیادہ چالاک ہوں۔ تمہاری چال میں نہیں آسکتا۔

**اَیسے کیڑے پڑیں گے** (ک) محاورہ۔ اَیسی بُری حالت ہوگی۔

**اَیسے گئے جیسے گدھے کے سر سے سینگ۔** (ک) مثل۔ ایسے نیست و نابود ہوئے کہ نشان تک باقی نہ رہا۔ ایسے گئے کہ پھر پتہ بھی نہ لگا۔

**اَیسے میں** (ک) اس زمانے میں۔ اس حالت میں۔ اَیسے موقع پر۔

**اَیسے ہوتے تو عید بقر عید کے کام آتے۔** (ک) محاورہ۔ کسی قابل نہیں۔ نہایت نکمّا اور بے کار محض ہے۔

**اَیسے ہی بھولے ہیں** (ک) محاورہ۔ بہت ہوشیار ہیں۔ بہت چلتے ہوئے ہیں۔ بھولے نہیں ہیں۔

**ایشان** (اِ۔ ی۔ شان) (ص) مذکّر۔ پورب اور اُتر کا درمیانی کونہ۔ شمال مشرقی کونہ۔

**اِیشور** (اِیش۔ وَر) مذکّر۔ خدا۔ اللہ۔ ایزد۔ پرمیشور۔

**ایشیا** (اے۔ شِیا) (انگ۔ ASIA) مذکّر۔ ہمارے برّاعظم کا نام۔ وہ بہت سے ملکوں کا مجموعہ جس میں ہندوستان بھی ہے۔

**ایشائی** (ف) (۱) ایشیا کی چیزیں (۲) ایشیا کے رہنے والے۔

**ایصال** (اِ۔ ی۔ صال) (ع) (۱) پہنچانا۔ ملانا (۲) وصول کرنا۔

**ایصالِ ثواب** (ع) مذکّر۔ ثواب پہنچانا۔

**ایصالِ حرارت** (ع) مذکّر۔ علمِ طبعی میں وہ عمل جس کے ذریعے سے ٹھوس یا سیّال اشیاء میں حرارت ایک جگہ سے دوسری جگہ پہنچ جاتی ہے۔

**ایصال مالگزاری** (ف) مال گزاری وصول کرنا۔ مال گزاری کا داخل کرنا۔ زمین کا ٹیکس داخل کرنا۔

**ایضاً** (اے۔ ضَن) (ع) وہی۔ بلشرح صدر۔ ویسا ہی۔ اسی طرح کا۔ بجنسہٖ۔

**ایطاء** (اِ۔ ی۔ طا) (ع) (۱) لغوی معنی پامال کرنا۔ (۲) اصطلاح عروض میں قافیہ کا بعینہٖ لفظاً و معناً مکرّر لانا۔

**ایطائے جلی۔** جس میں قافیے کی تکرار خوب واضح ہو۔

**ایطائے خفی۔** جن قافیوں میں تکرار کی طرف ذہن فوراً منتقل نہ ہو۔

**ایفا** (اِ۔ ی۔ فا) (ع) پورا کرنا۔ ادا کرنا۔

**ایفائے وعدہ** (ع) مذکّر۔ اقرار پورا کرنا۔ وعدہ وفائی۔

**ایف۔ اے** (اَیف۔ اے) (انگ F.A) فرسٹ آرٹس یعنی بی۔ اے سے دو سال نیچے کا درجہ

**ایقان** (اِ۔ ی۔ قان) (ع) مذکّر۔ یقین ہونا۔ یقینی طور پر جاننا۔

**ایک** (اِ۔ یک) (ک) (۱) واحد۔ ا۔ ایک عدد (۲) دوسرا (۳) بڑا۔ نہایت (۴) حرف۔ تنہا (۵)

منتخب - یکتا - بے نظیر (۶) کوئی (۷) یکساں - متحدہ - برابر (۸) متفق (۹) سارا - تمام - (۱۰) پورا - یکجا ؛

**ایکا** (اے - کا) (ع) مذکر - اتفاق - یک دلی - میل ملاپ - سازش ؛

**ایکا ایکی** (ع) دفعتہً - اچانک - یکبارگی - ناگاہ - یکایک ؛

**ایکا کرنا** (ع) متفق ہونا - سازش کرنا - اتفاق کرنا ؛

**ایکانت** (اے - کا - نت) (ع) مؤنث - علیحدگی ؛

**ایکانت میں رہنا** (ع) خلوت میں رہنا ؛

**ایک آدھ** (ع) اِکا دُکا - کوئی کوئی - خال خال - جُدا جُدا ؛

**ایک آم کی دو پھانکیں ہیں** - (ف) محاورہ - دونوں ہم شکل ہیں - کچھ فرق نہیں ؛

**ایک آنچ کی کسر رہ گئی** (ف) محاورہ - تھوڑی کسر رہ گئی - کام بنتے بنتے رہ گیا ؛

**ایک آنکھ پھوٹتی ہے تو دوسری پر ہاتھ رکھتے ہیں** (ع) مثل - دودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے - ایک دفعہ دھوکا کھا کر آئندہ کو تجربہ ہو جاتا ہے - نقصان اٹھانے پر سمجھ آ جاتی ہے ؛

**ایک آنکھ سب کو دیکھنا** (ع) (۱) سب کو برابر جاننا - یکساں برتاؤ کرنا - اپنے بیگانے کو برابر سمجھنا (۲) انصاف کرنا ؛

**ایک آنکھ میں لہر بہر ایک آنکھ میں خدا کا قہر** (ف) مثل - تھوڑی دیر میں مہربان - تھوڑی دیر میں ناراض - متلوّن مزاج اور مغلوب الغضب کی نسبت بولتے ہیں ؛

**ایک آنکھ نہ بھانا** - (ع) ذرا پسند نہ آنا - بالکل نہ بھانا - قطعی پسند نہ آنا ؛

**ایک آنکھ یہ ایک آنکھ وہ** (ف) دونوں ایک جیسے ہیں - دونوں سے برابر محبت ہے دونوں کے دکھ سے دکھ ہوتا ہے - دونوں کی خوشی سے خوشی ہوتی ہے ؛

**ایک آوے کے برتن ہیں** (ع) مثل - سب ایک ہی ہیں - کوئی نیک نہیں - کوئی ایک دوسرے سے کم نہیں ؛

**ایک انار سو بیمار** (ف) مثل - "یک انار و صد بیمار" کا ترجمہ - چیز ایک اور سو خریدار ؛

**ایک انڈا وہ بھی گندہ** (ع) مثل - ایک بیٹا وہ بھی نالائق - ایک دوست وہ بھی بے وفا ؛

**ایک انگور سو زنبور** (ف) ایک انگور پر سو تیلیے - چیز تھوڑی اور حاجت مند زیادہ ؛

**ایک اور ایک گیارہ** (ع) مقولہ - اتفاق سے سب کام بن جاتے ہیں - مل کر رہنا سب مشکلوں کو آسان کر دیتا ہے ؛

**ایک اور سو کا فرق ہے** - (ف) محاورہ - رات دن کا فرق ہے - صبح شام کا فرق ہے - زمین آسمان کا فرق ہے اس سے اُس کو کیا نسبت ہے ؛

**ایک ایک** (ع) (۱) ہر ایک - سب - کل - تمام (۲) فرداً فرداً - باری باری - اکیلے اکیلے ؛

**ایک ایک دم میں سو سو رنگ بدلتا ہے** - (ف) محاورہ - بہت جھوٹا ہے - غیر معتبر ہے - متلوّن مزاج ہے - کسی بات پر قائم نہیں ؛

**ایک ایک قدم ایک ایک منزل ہونا** (ف) سخت رنج یا تکان سے قدم اٹھاتے ہوئے تکلیف ہونا ؛

**ایک ایک کا دامن پکڑ کے رونا** (ف) محاورہ - ہر ایک کے سامنے اپنا دکھ بیان کرنا - ہر ایک سے مدد چاہنا ؛

**ایک ایک کا منہ تکنا - یا - دیکھنا** (ع) محتاجی - ہر ایک سے امید رکھنا - مجبوری ؛

**ایک ایک کر کے** (ع) (۱) ایک بارگی کی ضد - رفتہ رفتہ (۲) فرداً فرداً - جدا جدا - تھوڑا تھوڑا کر کے (۳) سب - کُل ؛

**ایک ایک کی چار چار (دس دس) لگانا** - (ع) بات کو بڑھا کر سنانا - ذرا سی بات کو نمک مرچ لگا کر ڈھول دیتے ہوئے بیان کرنا - کرائی جاتی ہے ؛

**ایک ایک کے دو دو ہونا** (ف) تجارت میں دُگنا نفع ہونا - کام بڑھ جانا ؛

**ایک اینٹ کے لئے مسجد ڈھانا** (ف) (۱) تھوڑے سے فائدے کے لئے بہت بڑا نقصان گوارا کرنا - (۲) دنیا کے لئے دین کھونا ؛

**ایک بات** (ع) مؤنث (۱) آسان کام - معمولی اور

ادنیٰ کام (۲) ٹھیک قیمت ؛

**ایک بات میں** (ف) مؤنث - ذرا سے اشارے میں

**ایک بارگی** (ف) یکایک - فوراً ؛

**ایک پاپی ناؤ کو لے ڈوبتا ہے** - (ف) مقولہ - ایک کی بدعملی سے گھر کا گھر بدنام ہو جاتا ہے ؛

**ایک پاؤں اندر ایک پاؤں باہر - ایک پاؤں گھر میں ایک پاؤں باہر** (ف) محاورہ - گھڑی یہاں گھڑی وہاں - کبھی اندر کبھی باہر ؛

**ایک پر ایک گرا پڑتا ہے** - (ف) محاورہ - بہت ہجوم ہے - بہت بھیڑ بھاڑ ہے ؛

**ایک پر بیٹھ رہنا** (ف) محاورہ - ایک شخص کے ساتھ عمر بسر کر دینا - ہر شخص سے محبت اور دوستی نہ لگانا ؛

**ایک پلک** (ف) پل بھر - دم کی دم - ذرا دیر - ایک آن ؛

**ایک پنتھ دو کاج** (ف) مثل - ایک تدبیر دو کام ہو جانا - "یک کرشمہ دو کار" کا ترجمہ ہے - آم کے آم گٹھلیوں کے دام ؛

**ایک پیٹ کے** (ف) حقیقی بھائی بہن - سگے - ایک ماں جائے ؛

**ایک ترکش کے تیر ہیں** - (ف) محاورہ - ایک آوے کے برتن ہیں - آرام دینے والا کوئی نہیں - سب دُکھ دینے والے ہیں ؛

**ایک تندرستی ہزار نعمت** (ف) مقولہ - ایک تندرستی ہزار نعمتوں سے بہتر ہے ؛

**ایک تنکے کا احسان نہ لینا** (ف) بہت مستغنی اور صابر ہونا - کسی کا سہارا نہ ڈھونڈنا - تھوڑا احسان بھی نہ اُٹھانا ؛

**ایک تنکے کا سہارا بھی بہت ہوتا ہے** - (ف) محاورہ - حالتِ ناداری اور بے کسی میں تھوڑا سہارا بھی بہت ہوتا ہے ؛

**ایک تو چوری دوسرے سینہ زوری** (ف) مثل - قصور پر نادم نہ ہونا الٹا تمرد کرنا ؛

**ایک تو شیر دوسرے بکتر پہنے** - (ف) مثل - بہادر کو اپنی خوبی کے اور سامان ملنا - حکومت کے ساتھ اور حمایتی پیدا ہونا ؛

**ایک تو کڑوا کریلا دوسرے نیم چڑھا** (ف) مثل - خود تو کڑوے تھے - صحبت بھی کڑوی ہی پائی - بد کو بدوں کی صحبت ملنا ؛

**ایک تو میاں اونگھتے اس پر کھائی بھنگ** - (ف) مثل - کاہل آدمی کا کاہلی بڑھانے والے کام کرنا ؛

**ایک توے کی روٹی کیا چھوٹی کیا موٹی** (ف) مثل - سب ایک سے ہیں - کوئی کم و بیش نہیں ؛

**ایک تھان کے ٹکڑے ہیں - ایک تھیلی کے چٹے بٹے ہیں - ایک تھیلے کے چٹے بٹے ہیں** - (ف) مثل - سب ایک سے ہیں - کوئی نیک نہیں - سب کے سب بدمعاش ہیں ؛

**ایکٹ** (ا - ئیکٹ) (انگریزی ACT) مذکر (۱) نقل - سوانگ (۲) ضابطہ - قانون - بادشاہ یا کسی با اختیار جماعت کی طرف سے جاری کیا ہوا قانون ؛

**ایک ٹانگ** (ف) مؤنث (۱) کسی چیز کی چوتھائی (۲) چوتی ؛

**ایک ٹانگ پھرنا** (ف) برابر پھرتے رہنا - دم نہ لینا - انتہا کی گردش اور دوڑ دھوپ کرنا ؛

**ایک ٹانگ کھڑے رہنا** (ف) حکم بجا لانے کے لیے ہر وقت تیار رہنا ؛

**ایکٹر** (ا - ئیکٹ - ٹر) (انگریزی ACTOR) مذکر - نقل کرنے والا - تماشا کرنے والا - پارٹ کرنے والا مرد ؛

**ایکٹرس** (ا - ئیکٹ - ٹرِس) (انگ - ACTRESS) مؤنث - نقل کرنے والی عورت - پارٹ کرنے والی عورت ؛

**ایک جا کرنا** (ف) اکٹھا کرنا ؛

**ایک جان** - (ف) مذکر - دلی دوست ؛

**ایک جان دو قالب** (ف) کمال اتحاد - انتہا کی دوستی - عاشق و معشوق - حبیب و محبوب - لنگوٹیے یار ؛

**ایک جان کرنا** (ف) کئی چیزوں کو ملا دینا - حل کرنا ؛

**ایک جان کے ساتھ سب سامان ہے** - (ف) محاورہ - ایک آدمی کے دم سے سب عیش کر رہے ہیں ؛

**ایک جان ہزار ارمان** (ف) محاورہ - ایک دل

ہزاروں حسرتیں۔ ایک ہزاروں خواہشیں۔ بہت سی تمنائیں ہونا ؛

**ایک جان ہزار اُمید** (ف) زندگی کے ساتھ اُمیدیں ہیں۔ جب تک زندگی ہے۔ تب تک اُمید ہے ؛

**ایک جان ہزار غم اور ایک دل ہزار داغ** (ف) محاورہ۔ زندگی میں تو غم ہی غم ہیں۔ ایک جان کے لئے ہزاروں غم ہیں۔ جب تک دل ہے۔ تب تک رنج ہی رنج ہیں۔ ایک دل کو ہزاروں رنج ہیں ؛

**ایک جا نا ہونا** (ف) بہت سی چیزوں کا اچھی طرح مل جانا۔ حل ہونا ؛

**ایک چپ لاکھ بلا ٹالتی ہے۔** (ف) محاورہ۔ ایک خاموش رہنا ہزاروں برائیوں سے بچاتا ہے ؛

**ایک چُپ ہزار کو ہرا دے**
**ایک چُپ ہزار چپ** (ف) محاورہ۔ خاموشی ایسی چیز ہے کہ سب کے مُنہ بند کر دیتی ہے۔ کسی سے نہ بولو۔ کوئی تم سے نہ بولے گا ؛

**ایک چنے کی دو دالیں ہیں۔** (ف) دونوں ایک ہی شکل وصورت کے ہیں۔ ایک آم کی دو پھانکیں ہیں ؛

**ایک چیخ زمین ایک چیخ آسمان** (ف) بے انتہا چیخنا چلانا ؛

**ایک حُسن آدمی۔ ہزار حُسن کپڑا۔ لاکھ حُسن زیور۔ کروڑ حُسن نخرا** (ف) عورت کا حسن زیادہ ہو جاتا ہے اور زیور اور ناز نخرے سے اور بھی بڑھ جاتا ہے ؛

**ایک حمام میں سب ننگے ہیں۔** (ف) مثل۔ برائی میں سب شریک ہیں۔ سب ایک حال میں ہیں ؛

**ایک خطا دو خطا تیسری عادت سخطا** (ف) مثل۔ ایک دو دفعہ بھولنا بشریت ہے۔ مگر عادی ہونا گنہگاری ہے۔ بار بار خطا کرنا اچھا نہیں ؛

**ایک در بند ہزار در کھلے** (ف) مثل۔ اگر ایک جگہ سے روزی بند ہو جاتی ہے تو ہزار دروازے کھل جاتے ہیں ؛

**ایک دل یاروں میں ایک چوکیداروں میں** (ف) محاورہ۔ دو دلی ہونا۔ پریشانی ہونا۔ فکر کی زیادتی ؛

**ایک دم** (ف) برابر۔ بلا توقف۔ پیہم۔ یکساں۔ متواتر ؛

**ایک دم کا دمامہ ہے۔** (ف) مثل۔ تھوڑی سی زندگی کے لئے بہت سے بکھیڑے کرنے پڑتے ہیں ؛

**ایک دم میں ہزار دم** (ف) کلمۂ اُمید۔ ایک سانس باقی ہے تو ہزاروں سانسوں کی اُمید ہے۔ نا اُمید نہ ہو جانا چاہئے۔ جب تک سانس ہے۔ اچھا ہونے کی اُمید ہے۔ سانس ہے تو آس ہے ؛

**ایک دن سب کو مرنا ہے۔** (ف) محاورہ۔ ہمیشہ کوئی زندہ نہیں رہ سکتا۔ موت سب کو آنی ہے۔ مرنا لازمی ہے ؛

**ایک دن کا مہمان دو دن کا مہمان تیسرے دن کا بلائے جان** (ف) مقولہ۔ ایک دو دن مہمان کی خدمت ہو سکتی ہے۔ پھر وبال معلوم ہوتا ہے ؛

**ایک دن کا مہمان گلاب کا پھول۔ دوسرے دن کا مہمان کنول کا پھول۔ تیسرے دن کا مہمان گھر کیوں کیا بھول** (ف) محاورہ۔ پہلے دن کا مہمان گلاب کا پھول ہوتا ہے۔ دوسرے دن کنول کا پھول۔ تیسرے روز گھر والا بیزار ہو جاتا ہے ؛

**ایک دو۔** (ف) چند۔ تھوڑے ؛

**ایک دیگا دس پائیگا۔** (ف) ایک سلوک کرنے والے کو دس گنا ثواب ملتا ہے۔ خیرات کا بڑا ثواب ہے ؛

**ایک ڈوبے تو سب جگ سمجھائے یہاں تو سب جگ ڈوبا جائے** (ف) مثل۔ ایک میں نقص ہو تو لوگ سمجھائیں۔ مگر جب ساری دنیا رسم و رواج کے سمندر میں ڈوب رہی ہو۔ اُسے کون منع کرے ؛

**ایک ذات کا** (ف) ایک جنس کا۔ برابر۔ بلاشرکت ؛

**ایک راس** (ف) محاورہ۔ ایک قسم۔ ایک جنس۔ ایک ذات۔ ایک ڈھیری ؛

**ایک رسّی میں بندھنا** (ف) محاورہ (ف) اتفاق کرنا۔ باہم مشورہ کرنا۔ مشورے میں شریک ہونا۔

(۲) ایک سردار بنا کر اُس کے حکم پر چلنا ؛
**ایک رنگ آتا ہے ایک جاتا ہے** (ک) رنگ فق ہے۔ مُنہ پر ہوائیاں چھُوٹ رہی ہیں۔ نہایت غم و رنج ہے ؛
**ایک زبان** (ف) (۱) ایک بات۔ ایک سخن (۲) متّفق اللفظ۔ ہمراے۔ ایک ہی زبان رکھنے والے ؛
**ایک زبان رکھنا** (ف) بات کا پکّا ہونا ؛
**ایک سانچے کے ڈھلے ہیں** (ک) سب ایک ہی سے ہیں۔ فرق نہیں ؛
**ایکسچینج** (انگ۔ EXCHANGE) مذکّر۔ تبادلہ۔ ایک سکّے سے دوسرے سکّے کا تبادلہ ؛
**ایکسرسائز** (انگ۔ EXERCISE) مؤنث۔ ورزش۔ کسرت۔ مشق ؛
**ایک سر ہزار سودا** (ف) مثل۔ ایک شخص کو ہزاروں کام۔ ہزاروں فکر۔ ہزاروں خواہشیں ؛
**ایک سرے سے سب کو رلا دینا** (ف) سب کو حیران کر دینا ؛
**ایک سُور ما چنا بھاڑ نہیں پھوڑ سکتا۔** (ک) اکیلا آدمی چاہے کیسا ہی لائق اور ہمت والا ہو۔ اس کام کو انجام نہیں دے سکتا۔ جو بہت سے آدمیوں کے کرنے کا ہے ؛
**ایک سے ایک اعلےٰ سبحان ربّی الاعلےٰ** (۱) مثل۔ اُس جگہ طنزاً کہتے ہیں۔ جہاں بدی اور شرارت میں ایک سے ایک بڑھا ہوا ہو ؛
**ایک سے دن نہیں رہتے** (ف) مقولہ۔ کسی کا زمانہ یکساں نہیں رہتا۔ دولت اور حکومت سدا نہیں رہتی ؛
**ایک سے دو بھلے** (ف) مقولہ (۱) نااتفاقی بُری ہے۔ (۲) اکیلا ہنستا بھلا نہ روتا بھلا (۳) اتفاق اچھا ہے ؛
**ایک سے ہونا** (ک) (۱) ہم خیال ہونا۔ ہم رائے ہونا۔ (۲) ایک جیسے ہونا ؛
**ایک شیر مارتا ہے سَو لومڑیاں کھاتی ہیں** (۱) مثل۔ بہادر اپنی کمائی سے محتاجوں کا پیٹ بھرتے ہیں ؛
**ایک طرح کا** (۱) ایک قسم کا ؛
**ایک طرف کا بازار بند ہے** (۱) کانا ہے۔ ایک آنکھ ہے ؛
**ایک عالم** (۱) مذکّر۔ سارا جہان۔ تمام دُنیا ؛
**ایک عُمر** (۱) مؤنث۔ مدّتوں۔ بہت زمانہ۔ تمام عمر ؛
**ایک قلم** (۱) یکقلم۔ یک لخت۔ بالکل۔ برابر ؛
**ایک کا مُنہ شکر سے بھرا جاتا ہے۔ سَو کا خاک سے بھی نہیں بھرا جا سکتا** (۱) محاورہ۔ ایک کا مطلب بخوبی پورا ہو سکتا ہے۔ لیکن سَو کا تھوڑا تھوڑا مطلب پورا کرنا بھی مشکل ہے ؛
**ایک کرے دس بھریں** (ک) ایک ہی کی وجہ سے سب کا بدنام ہو جانا۔ ایک خطا کرے۔ دس سزا پائیں ؛
**ایک کو پانی اور ایک کو بیج** (ک) مثل۔ ناانصافی نا منصفی ؛
**ایک کو دے رتبۂ عالی ایک کو دے کھُرپا جالی** (ک) مثل۔ خدا کسی کو مسرت دیتا ہے۔ کسی کو رنج و غم۔ کسی کو راحت اور کسی کو کلفت ؛
**ایک کو سائی ایک کو بدھائی** (ک) مثل۔ (۱) ہرجائی پن (۲) بیوفائی کرنا۔ وعدہ وفا نہ کرنا (۳) دروغ گوئی۔ جھوٹ بولنا۔ ایک سے کچھ وعدہ۔ دوسرے سے کچھ ؛
**ایک کھائے ملیدا ایک کھائے بھُس** (ک) مثل۔ اپنا اپنا نصیب ہے۔ کوئی عیش کرے۔ کوئی دُکھ بھوگے ؛
**ایک کہو گے دہ سنو گے** (ک) مثل۔ اگر تم کسی کو ایک بُری بات کہو گے تو وہ تم کو دس بُری باتیں سنائے گا۔ زبان روکنے اور زبان درازی سے باز رکھنے کی جگہ بولتے ہیں ؛
**ایک کہے نہ چار سنے** (ک) مقولہ۔ نہ کسی کو بُرا کہے۔ نہ خود بُرا سُنے۔ نہ کسی کو گالی دے۔ نہ گالی کھائے ؛
**ایک کی دارو دو۔ ایک کی دوا دو۔** (ک) مثل۔ ایک شخص کے مغلوب کرنے کو دو آدمی کافی ہوتے ہیں ؛
**ایک کی سَو یا ایک کی دس سناتا ہے** (ک) مثل۔ سخت بدزبان اور بدکلام ہے۔ ایک بات کے جواب میں سَو بات کہتا ہے ؛
**ایک کی لاٹھی دس جنے کا بوجھ** (ک) مثل۔ وہاں بولتے ہیں۔ جہاں ایک سائل بہت سے آدمیوں سے اپنا سوال پورا کرنا چاہے ؛
**ایک گھاٹ اُتارنا** (ک) سب کے ساتھ ایک

ہی سا معاملہ اور یکساں برتاؤ کرنا ؏

**ایک لاٹھی سب کو ہانکنا** (ہ) مثل۔ اعلیٰ و ادنیٰ میں امتیاز نہ کرنا۔ شریف و رذیل کو نہ پہچاننا ؏

**ایک لکڑی کیا جلے اور کیا اُجالا ہو** (ف) مثل۔ تنہا آدمی کیا کر سکتا ہے۔ اکیلے کی کوشش کہاں تک کامیاب ہو سکتی ہے ؏

**ایکلیسیہ** (اَیک۔ لِی۔ سِیَہ) (انگ ECCLESIA) مؤنث۔ ایتھنز کی مجلس وضع آئین ؏

**ایک ماں باپ کا ہونا** (ہ) ایک نطفے سے ہونا۔ سگے ہونا۔ ماں جائے ہونا۔ ایک صورت ہونا۔ ایک سی عادت رکھنا ؏

**ایک مچھلی سارے تالاب کو گندہ کرتی ہے** (ہ) مثل۔ ایک نالائق کے باعث سارے خاندان پر حرف آتا ہے۔ ایک کی برائی سے قوم بدنام ہو جاتی ہے ؏

**ایک مرغی نو جگہ حلال نہیں ہو سکتی** (ف) مثل۔ تھوڑی چیز بہت جگہ الگ الگ نہیں بانٹی جا سکتی ؏

**ایک مشت** (ف) محاورہ۔ یک بارگی۔ اکٹھا۔ تمام۔ و کُل ؏

**ایک مُنہ** (ہ) ہم زبان۔ بالاتفاق ؏

**ایک مُنہ میں ہزار باتیں کر جانا** - (ف) محاورہ۔ ایک دم ہزاروں بُری بھلی باتیں کر دینا۔ یاوہ گوئی ؏

**ایک میان میں دو تلواریں نہیں رہ سکتیں** (ف) مثل۔ ایک چیز کے دو برابر کے خواستگار نہیں رہ سکتے ؏

**ایک میں۔ ایک میرا بھائی۔ تیسرا حجّام نائی**۔ (ف) مثل۔ وہاں بولتے ہیں۔ جہاں کوئی شخص بہت سے آدمی ساتھ لائے اور ظاہر یہ کرے کہ میں کسی کو نہیں لایا ؏

**ایک نٹ کھٹ** (ہ) بہت شریر۔ ڈھیٹ ؏

**ایک نظر** (ف) محاورہ۔ تھوڑی دیر۔ ذرا۔ ایک نگاہ ؏

**ایک نگاہ کے گنہگار ہیں** - (ف) محاورہ۔ آنکھ سے تو ضرور دیکھا ہے اور کچھ نہیں جانتے ؏

**ایک نور آدمی ہزار نور کپڑا** (ف) مقولہ۔ کپڑوں سے آدمی کا وقار ہزار گنا بڑھ جاتا ہے ؏

**ایک نہ ایک** - (ہ) کوئی نہ کوئی ؏

**ایکھ** (اِیکھ) (ہ) مؤنث۔ گنا۔ نیشکر۔ اوکھ ؏

**ایک نہ سُننا** } (ہ) بالکل قبول نہ کرنا۔ تسلیم نہ کرنا۔
**ایک نہ ماننا** } راضی نہ ہونا ؏

**ایک نہ شُد دو شُد** (ف۔ ا) ایک کے بعد دوسرا عجیب امر واقع ہونا ؏

**ایکونائٹ** (اَے کُو۔ نَائِٹ) (انگ ACONITE) مؤنث۔ ایک قسم کا زہر ؏

**ایک ہاتھ** (ایک ہاتھ سے) **تالی نہیں بجتی** - (ف) مثل (۱) محبّت کا نباہ دونوں طرف سے ہوتا ہے (۲) عشق و محبّت اور دشمنی دونوں طرف سے ہوتی ہے (۳) دونوں کا قصور ہے ؏

**ایک ہو جانا** (ہ) محاورہ۔ متفق ہو جانا۔ ایکا کرنا۔ اکٹھا ہو جانا ؏

**ایک ہے** (ف) محاورہ (۱) بے مثل ہے۔ فرد ہے۔ بے نظیر ہے۔ اپنا جواب نہیں رکھتا (۲) تنہا ہے۔ اکیلا ہے ؏

**ایگریکلچر** (اَیگ۔ رِی۔ کَل۔ چَر) (انگریزی AGRICULTURE) مؤنث (۱) کاشتکاری (۲) زراعت ؏

**اَیگریمنٹ** (اَیگ۔ رِی۔ مَنٹ) (انگریزی AGREEMENT) مذکّر۔ اقرار نامہ۔ معاہدہ ؏

**ایگزیمنیر** (انگریزی EXAMINER) جانچنے والا۔ ممتحن۔ امتحان لینے والا ؏

**اَیگزیمن** (اَیگ۔ زے مِن) (انگ EXAMINE) امتحان لینا۔ جانچ پڑتال کرنا۔ معائنہ کرنا ؏

**ایگزیمینی** (انگ EXAMINEE) امتحان دینے والا۔ امتحان میں شریک ہونے والا ؏

**ایل - ایل** (اَیل - اَیل) (انگ L - L) مؤنث۔ قانون کا لائسنسدار۔ وکیل۔ سند یافتہ ؏

**ایل - ایل - بی** (انگ L - L - B) مؤنث۔ بیچلر آف لاز کا مخفف۔ قانونی امتحان جسے پاس کر کے وکالت ہو سکتی ہے۔ وکالت کا اعلیٰ امتحان ؏

**ایل - ایل - ڈی** (انگ L - L - D) مؤنث۔ ڈاکٹر آف لاز کا مخفف۔ قانون کی سب سے اعلیٰ ڈگری۔ بعض یونیورسٹیاں اعزازی طور پر بھی عطا کرتی ہیں ؏

**ایل - ایم - ایس** (انگ L - M - S) مؤنث۔ ڈاکٹری کا لائسنسدار۔ سند یافتہ ؏

**ایلچی** (اَیل۔ چی) (ت) مذکّر۔ قاصد۔ پیغمبر۔ نامہ بر۔ سفیر ؏

ایلچی گری (ا) مؤنث۔ سفارت۔ وکالت ؛

ایلڈرمین (ایل۔ڈر۔ مِن) (انگ۔ ALDERMAN) انگلستان میں مجسٹریٹ کو کہتے ہیں ؛

ایل کلی (ایل۔ کِلی) (دہند) (عربی۔ القلی) مؤنث۔ کنجی ؛

ایلو (اِے۔لُو) (ا) لو۔ دیکھو۔ سنو۔ کلمۂ تعجب۔ یہ اور سنو ؛

ایلوا (ایل۔وا) (ہ) مذکر۔ مصبر۔ گھیکوار کے گودے کا خشک کیا ہوا رس ؛

ایلومینیم (اے۔لُو۔مِی۔نِیَم) (ALUMINIUM) (انگ) ایک قسم کی دھات۔ جو برتن وغیرہ بنانے کے کام آتی ہے ؛

ایم۔ آر۔ اے۔ ایس (ایم۔آر۔اِے۔اَیس) انگ (M.R.A.S) مذکر۔ ممبر آف رائل اکیڈیمی آف سائنس کا مخفف۔ سائنس کی شاہی مجلس (لندن) کا رکن ؛

ایم۔ او۔ ایل (انگ۔ M.O.L) مؤنث۔ پنجاب یونیورسٹی کی مشرقی زبان کی سب سے اعلیٰ ڈگری ؛

ایم۔ اے۔ (انگ۔ M.A) مؤنث۔ ماسٹر آف آرٹ کا مخفف۔ انگریزی اور دیگر علموں کی سب سے اعلیٰ ڈگری ؛

ایم۔ ایس۔ سی (انگ۔ M.S.C) مؤنث۔ ماسٹر آف سائنس کا مخفف۔ سائنس کی سب سے اعلیٰ ڈگری ؛

ایم۔ ایل۔ اے (انگ M.L.A) مذکر۔ ممبر آف لیجسلیٹو اسمبلی کا مخفف۔ مجلس وضع قوانین کا رکن ؛

ایم۔ ایل۔ سی (انگ۔ M.L.C) مذکر۔ ممبر آف لیجسلیٹو کونسل کا مخفف۔ قانون ساز کونسل کا رکن ؛

ایم۔ بی (انگ M.B) مؤنث۔ یونیورسٹی کی ڈگری ڈاکٹروں کے لئے جو بی۔ اے کے برابر ہوتی ہے ؛

ایم۔ ڈی (انگ M.D) مؤنث۔ ڈاکٹری کی ایک اعلیٰ ڈگری ؛

ایم۔ پی (انگ۔ M.P) مذکر۔ پارلیمنٹ کا ممبر ؛

ایما (اِی۔ما) (ع) مذکر۔ (۱) اشارہ۔ حکم (۲) منشا۔ عندیہ ؛

ایما لینا (ا) منشا دریافت کرنا ؛

ایمان (اِی۔ مان) (ع) مذکر (۱) (لغوی معنی) بے خوف کرنا۔ امن دینا (۲) (اصطلاحی) عقیدہ۔ مذہب دھرم ؛

ایمان بغل میں دبانا (ا) بے ایمانی کرنا۔ جھوٹ بولنا ؛

ایمان بیچنا (ہ) دنیا کے لئے دین کھونا۔ روپے کے لالچ میں صداقت چھوڑنا۔ ایمان کے خلاف کرنا ؛

ایمان پر چھوڑنا (ا) ایمان پر منحصر کرنا۔ ایمان پر موقوف رکھنا ؛

ایمان ٹھکانے نہ ہونا (ہ) (۱) بدنیت ہونا۔ بد گمان ہونا (۲) ایمان پر قائم نہ رہنا ؛

ایماندار (ع + ف) (۱) دیانتدار۔ راست باز۔ دھرماتما۔ دیندار (۲) منصف ؛

ایماندار کھائے بوٹی بے ایمان کھائے روٹی۔ دیانت دار ہمیشہ تکلیف اٹھاتا اور بددیانت عیش کرتا ہے ؛

ایمانداری (ع + ف) مؤنث۔ راست گفتاری۔ دیانت داری۔ صداقت ؛

ایمان کا (ا) ایمان دار۔ سچا ؛

ایمان کانپتا ہے۔ (ا) خدا سے ڈر آتا ہے ؛

ایمان کی کہنا (ا) حق بات کہنا۔ خدا لگتی کہنا۔ سچ بولنا ؛

ایمان لانا۔ یا۔ لے آنا (ا) (۱) دین اسلام قبول کرنا۔ مسلمان ہونا۔ خدا کو برحق جاننا۔ پیغمبر اور قیامت پر یقین لانا ؛

ایمان میں فرق آنا (ا) اعتقاد نہ رہنا۔ بددیانت ہو جانا۔ نیت بگڑ جانا ؛

ایمان ہے تو سب کچھ ہے۔ (ا) مقولہ۔ ایمان سب چیزوں سے بہتر ہے ؛

اَیمن (اَے۔ مَن) (ع) (۱) مبارک۔ تر (۲) داہنی طرف (۳) کوہ طور کی داہنی جانب کی وادی ؛

ایمن (اِی۔ مَن) (ع) (۱) بے خوف نڈر (۲) (ہ) مؤنث۔ دیپک راگ کی ایک راگنی ؛

ایمن (اِی۔ مَن) (ع) بڑا بے خوف۔ بڑا نڈر ؛

امونیا (اے۔مُو۔نِی۔آ) (انگ AMMONIA)

مذکر - چونے اور نوشادر کا مرکب ۔

**ایمونیشن** (اے - مُو - نِی - شَن) (AMMUNITION) (انگ) مذکر - بارود - سامان جنگ وغیرہ ۔

**ایمہ** (اَ - ئے - مَہ) (ت - مذکر) معافی جاگیر ۔

**این** (اَیْن) (ہ) مذکر - گائے بھینس کی باکھ - تھانا کھیری ۔

**اَیں** (اَیْں) (ہ) (۱) کلمہ تعجب (۲) استفہام (۳) تنبیہ - تہدید (۴) اصرار (۵) مکرر دریافت کرنا ۔

**ایں** (اِیں) (ف) یہ

**اینٹ** (اِیْنْٹ) (ہ) مؤنث - خشت ۔

**اینٹ سے اینٹ بجانا** (ہ) مسمار اور برباد کرنا - تباہ کرنا - ڈھانا - گرانا ۔

**اینٹ کا جواب پتھر سے ملنا** (۱) محاورہ - بُرا بھلا کہہ کر اس سے زیادہ سخت بُرا سُننا ۔

**اینٹ کا گھر مٹی کر دینا** (ہ) گھر تباہ کر دینا - دولت برباد کر دینا ۔

**اینٹ کی خاطر مسجد ڈھانا** (ہ) تھوڑے سے نفع کے لئے بہت بڑا دینی نقصان کرنا ۔

**اینٹھ** (اَیْنٹھ) (ہ) مؤنث - غرور - سرکشی - اکڑ ۔

**اینٹھ جانا** (ہ) اکڑ جانا - خفا ہونا ۔

**اینٹھ رکھنا** } (ہ) (۱) کسی چیز کو دبا رکھنا (۲)
**اینٹھ لینا**
دل میں کینہ رکھنا ۔

**اینٹھ کر چلنا** (ہ) غرور کے ساتھ چلنا ۔

**اینٹھن** (ہ) مؤنث - تشنج - رگوں کا کھینچنا (۲) بل پڑنا ۔

**اینٹھنا** (ہ) (۱) اکڑنا - تنا رہنا چال کرکے کوئی چیز کسی سے لے لینا - مار لینا (یا مار بیٹھنا) (۳) اعضا میں کھنچاؤ اور تشنج ہونا (۴) کٹھنا یا سکڑنا (۵) آزردہ ہونا - روٹھنا - کشیدہ ہونا ۔

**اینٹھے باز** }
**اینٹھے خاں** } (ہ) مذکر - اکڑباز ۔

**ایں جانب** (اِیں - جَا - نِب) (ف) ہم - نا بدولت ۔

**اینچ** (اَیْنچ) (ہ) (۱) اینچنا کا امر (۲) مؤنث - کھینچ - کشش (۳) پھیلاؤ - دباؤ - میلان (۴) رغبت خواہش (۵) کم توفیقی (۶) پرا (۷) کمی (۸) لگان ادا کرنے کا ایک طریقہ ۔

**اِینچا** (اِیْن - چا) کھچا ہوا ۔

**اِینچ تانا** (ہ) پھینکا ۔

**اِینچا تانی** }
**اِینچا کھینچی** } (ہ) مؤنث - کشاکش - بکھیڑا - کھینچا کھینچی ۔

**اینچ پینچ کی باتیں کرنا** (ہ) مکروفریب کی باتیں کرنا ۔

**اینچ تان کے** (ہ) بدقت - ہزار مشکل سے - کھینچ کھانچ کے - زبردستی ۔

**اینچ دینا** (ہ) پھانسی دینا ۔

**اینچ کرنا** (ہ) (۱) کھینچنا (۲) بے اتفاقی کرنا ۔

**اینچ لینا** (ہ) (۱) کھینچ لینا (۲) میان سے تلوار باہر نکالنا (۳) پینا (۴) ذمہ دار ہونا (۵) بہت سا روپیہ کمانا ۔

**اینچن** (ہ) مؤنث - کشاکش ۔

**اینچنا** (ہ) (۱) کھینچنا - گھسیٹنا (۲) تاننا - (۳) اپنے ذمے لینا ۔

**ایں خانہ تمام آفتاب است** (ف) مثل (۱) گھر کا گھر لائق یا نالائق ہے - تمام خاندان نیک ہے - یا گھر کا گھر بدمعاش ہے

**ایندھن** (اِیْں - دھن) (ہ) مذکر - لکڑی - اپلے وغیرہ جلانے کی چیزیں ۔

**ایندھن ہو جانا** (ہ) (۱) جلانے کے قابل ہو جانا - ناکارہ ہونا - بڈھا ہو جانا - تھک جانا ۔

**اینڈا** (اَیْنڈا) (ہ) نکما - ادھورا ۔

**اینڈا** (اِیْں - ڈا) (ہ) مذکر - تخمینہ - دھڑا ۔

**اینڈا اینڈا پھرنا** (ہ) اترائے پھرنا ۔

**اینڈ کر چلنا** (ہ) اکڑ اکڑ چلنا - ناز اور شیخی سے چلنا ۔

**اینڈ کر دینا** (ہ) نکما کر دینا ۔

**اینڈنا** (ہ) (۱) غرور کرنا - اکڑنا (۲) بدن کو تاننا - باربار انگڑائیاں لینا ۔

**اینڈ ہو جانا** } نکما ہو جانا - بگڑ جانا - پھنس جانا -
**اینڈ ہونا** } ادھورا رہنا ۔

**اینڈھی بلینڈھی** (ہ) ناشائستہ - سخت - سست - بُری - بھلی ۔

**اینڈے بینڈے** (ہ) ٹیڑھے - ترچھے - بیے دینے ۔

**ایں کار از تو آید و مرداں چنیں کنند** (ف) مثل

کیا کہنا ہے۔ یہ کام تمہیں سے ہو سکتا ہے۔ مرد
ایسا ہی کرتے ہیں ؛

**این گل دیگر شگفت** (ف) شل۔ یہ دوسرا گل کھلا۔
یہ تازہ واقعہ ہوا۔ یہ دوسری حرکت ظاہر ہوئی۔
یہ اور بد معاشی ظاہر ہوئی ؛

**اینگلو انڈین** (اَینگ۔ لُو۔ اِنْ۔ ڈِیَنْ) (انگ)
(Anglo Indian) ہندوستان میں رہنے
والا انگریز ؛

**اینگلو اورنٹیل** (انگ (Anglo oriental)
انگریزی مشرقی ؛

**اینگلو سنسکرت** (انگ (Anglo sanskrit)
انگریزی سنسکرت ؛

**اینگلو عربک** (انگ (Anglo Arabic)
انگریزی عربی ؛

**اینگلو محمڈن** (انگ (Anglo mahammedan)
انگریزی علاقے کا مسلمان

**اینگلو ورنیکلر** (انگ (Anglo vernacular)
دیسی اور انگریزی سکول ؛

**این و آں** (ف) مذکر۔ (۱) یہ۔ وہ (۲) (کنایۃً) حجت۔
دلیل۔ چون و چرا۔ اعتراض۔ بحث ؛

**این ہم اندر عاشقی بالائے غمہائے دگر۔**
(ف) مقولہ۔ یہ مصیبت بھی دوسری مصیبتوں کے
ساتھ آ گئی۔ جہاں اور بہت سی مصیبتیں ہیں۔ وہاں
یہ بھی سہی ؛

**این ہم بچۂ شتر است** (ف)۔ محاورہ۔ یہ بھی اونٹ کا
بچہ ہے۔ یعنی یہ بھی اسی گروہ سے ہے۔ یہ بھی
اسی خاندان سے ہے ؛

**این ہم بہ سر الم** (ف) مقولہ۔ بہت سی مصیبتوں
میں ایک اور بھی ہے ؛

**ایوارا** (اَے۔ وَا۔ رَا) (ف) مذکر۔ وہ مکان جو مویشیوں
کے لئے جنگل میں بناتے ہیں ؛

**ایوان** (اِیْ۔ وَانْ) (ف) مذکر۔ محل۔ مکان ؛

**ایوان تجارت** (ف۔ ع) مذکر۔ وہ کمرہ جہاں
تجارتی مجلس یا سبھا بیٹھ کر تجارتی قوانین بناتی
اور ملک میں نشر کرتی ہے۔

**ایوان ہائے پارلیمنٹ** (ا) مذکر وہ مکان یا محل
جہاں جہاں برطانیہ عظمےٰ اور آئرلینڈ کی مجلس
اعلےٰ بیٹھ کر قوم کی فلاح و بہبود کے متعلق اجلاس
منعقد کرتی ہے ؛

**ایوب** (اَیْ۔ یُوبْ) (ف) مذکر۔ ایک پیغمبر کا نام
جو مصیبتوں اور بلاؤں کے امتحان میں نہایت
صابر اور شاکر ثابت ہوئے۔ اسی لئے صابر کا
لفظ اُن کی طرف منسوب ہے ؛

**اے وقت تو خوش کہ وقت ما خوش کردی۔**
(ف) مقولہ (دُعا) جیسا اس وقت تو نے مجھے
خوش کیا۔ تو بھی خوش رہے ؛

**ایوننگ پارٹی** (اِیو۔ نِنگ۔ پار۔ ٹی) انگ۔
(Evening Party) مؤنث۔ وہ
انگریزی جلسہ جو شام کے وقت ہو۔ شام کے
وقت کی دعوت ؛

**ایہام** (اِی۔ ہَامْ) (ع) مذکر (۱) وہم میں ڈالنا (۲)
اصطلاح شاعری میں اُس صنعت کو کہتے ہیں
کہ شاعر شعر میں ایک ایسا لفظ لائے۔ جس کے
دو معنے ہوں۔ ایک معنی اس مقام کے قریب
ہوں اور دوسرے بعید۔ لیکن شاعر بعید سے
مراد لے ؛

# ب

**ب** (ع) مؤنث۔ عربی۔ فارسی۔ اردو حروفِ تہجی کا دوسرا اور ہندی کا تیئیسواں حرف۔ (۲) ابجد کے حساب سے اس کے دو عدد ہیں۔ (۳) یہ حرف اردو میں عربی اور فارسی کے الفاظ کے ساتھ کبھی معیّت، کبھی قسم، کبھی صلہ، الصاق، کبھی صاحب اور والا کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔

## ب۔ا

**با** (بَا) (ف) حرفِ ربط۔ ساتھ۔ ہمراہ۔ مع۔

**باادب بانصیب۔ بے ادب۔ بے نصیب** (ف) مثل۔ ادب کرنے والا خوش نصیب اور گستاخ بدبخت ہوتا ہے۔

**بااثر** (ف) (۱) تاثیر رکھنے والا (۲) صاحبِ رسوخ۔

**بااختیار** (ف) مختار۔ جسے قانونی اختیار ہو۔

**باایمان** (ف) ایمان والا۔ دیندار۔ سچا۔ دیانتدار۔

**باتدبیر** (ف) دُور اندیش۔ سوجھ بوجھ والا۔ ہوشیار۔ دانا۔

**باتمیز** (ف) تمیزدار۔ شائستہ۔ مہذّب۔ مؤدّب۔

**باحیا** (ف) شرم و حیا والا۔ حیادار۔ نیک۔

**باخبر** (ف) خبر رکھنے والا۔ واقف۔ ماہر۔ آگاہ۔ عارف۔ کامل۔

**باشوق** (ف) خوشی کے ساتھ۔ رضا و رغبت۔

**باضابطہ** (ف) قاعدے کے ساتھ۔ دستور کے مطابق۔ قانون کے اندر۔ جیسا چاہیئے تھا۔

**باقاعدہ** (ف) ترتیب وار۔ قرینے سے۔ موقع سے۔ ٹھیک۔ دُرست۔ صحیح۔

**بامُروّت** (ف) (۱) ملنسار۔ خوش اخلاق (۲) باوفا۔ لحاظ والا۔ (۳) فیاض۔ سخی۔ شرم والا۔

**بانوا** (ف) مذکر (۱) آزاد سیروں کا ایک گروہ۔ (۲) صاحب ساز و سامان۔ مال و دولت والا۔ لاؤ لشکر کا مالک۔

**باوضع** (ف) مذکر (۱) خوش اخلاق۔ شائستہ (۲) تمیزدار۔ مؤدّب (۳) وضع کا پابند (۴) خوبصورت (۵) نباہ کرنے والا۔

**باوفا** (ف) (۱) وفادار۔ نباہنے والا۔ (۲) بات کا پُورا۔ قول و قرار کا سچّا۔

**باب** (بَاب) (ع) مذکر (۱) دروازہ۔ دوار (۲) مقدّمہ۔ معاملہ (۳) کتاب کا حصّہ۔ فصل۔ ادھیائے۔ عنوان (۴) قسم۔ نوع (۵) بابت۔ حساب (۶) مطلب۔ مقصد۔ غرض (۷) تذکرہ۔ مضمون بحث (۸) دربار۔ بارگاہ۔

**بابا** (با۔با) (ف) مذکر (۱) باپ۔ والد۔ پِتا (۲) دادا۔ جد۔ (۳) فقیر۔ بزرگ۔

**بابا** (مخرّب) انگ۔ بے بی Baby مذکر۔ بالک۔ ننّھا۔ فرنگیوں کا شیر خوار بچّہ (مس بابا)۔

**بابت** (با۔بت) (ع) مؤنث (۱) بارہ (۲) صیغہ۔ (۳) لئے۔ واسطے (۴) معاملہ (۵) سبب۔ نسبت۔ متعلق (۶) بدلہ۔ عوض۔ اُجرت۔ مزدوری۔

**بابر** (با۔بَر) (۱) مؤنث (۱) ایک قسم کی گھاس جس سے بان بٹتے ہیں (۲) مذکر۔ خاندان مغلیہ میں سے ایک مشہور بادشاہ کا نام جو سلطان جلال الدین اکبر اعظم کا دادا تھا۔

**بابرنگ** (با۔بِرنگ)
**باؤبرنگ** (با۔او۔برنگ) } (ہ) مؤنث ایک دوا کا نام۔

**بابک** (با۔بک) (ف۔ مذکر) ایک بادشاہ کا نام۔

**بابل** (با۔بل) (ف) مذکر۔ باپ۔ پتا۔ پدر۔ والد ۔

**بابل** (با۔بِل) (ع۔ مذکر) عراق کا ایک شہر جو کسی زمانے میں جادو کے باعث مشہور تھا ۔

**بابن** (با۔بن) (انگریزی Bobbin) ڈوری۔ باریک فیتہ جو سپاہیوں کے کوٹوں میں لگایا جاتا ہے ۔

**بابن لیٹ** (مفرس) (انگ۔ Bobbinet) مؤنث۔ نہایت باریک۔ جالیدار کپڑا ۔

**بابو** (با۔بو) (ہ) مذکر (۱) تعلیمی خطاب (۲) شہزادہ (۳) بالک۔ بچہ۔ (۴) انگریزی داں ہندوستانی۔ (۵) کلرک ۔

**بابونہ** (با۔بُو۔نہ) (ف) مذکر۔ ایک قسم کی بوٹی جس کے پھولوں کا روغن اکثر جوڑوں کے درد میں مفید ہوتا ہے ۔

**بابی** (با۔بی) (ف۔ مذکر) ایک مذہبی فرقہ ۔

**باپ** (با۔پ) (ہ) مذکر (۱) پتا۔ والد۔ ابا۔ باوا۔ میاں (۲) بزرگ۔ بڑا ۔

**باپ بنانا** (ف) (۱) والد کے برابر سمجھنا۔ بزرگ ماننا۔ (۲) خوشامد کرنا ۔

**باپ بنیا اور پوت نواب** (ف) مثل۔ باپ کوڑی کوڑی جوڑتا ہے۔ بیٹا فضول خرچی کرتا ہے ۔

**باپ بھکاری پوت ٹھنڈاری** (ف)۔ مثل (۱) باپ بھیک مانگ کر جمع کرتا ہے۔ بیٹا خزانے لٹاتا ہے۔ (۲) باپ کی جیبیں کو نہ دیکھ کر بیٹے کا فضول خرچی کرنا ۔

**باپ بھلا نہ بھیا۔ سب سے بھلا روپیہ** (ف) مثل۔ طنزاً روپے کی تعریف میں کہتے ہیں ۔

**باپ پر پوت پتا پر گھوڑا۔ بہت نہیں تو تھوڑا تھوڑا** (ف) مثل۔ اولاد باپ سے تھوڑی بہت ضرور ملتی جلتی ہے ۔

**باپ تک جانا۔ یا۔ پہنچنا** (ف) کسی کے باپ کو برا بھلا کہنا۔ باپ کی گالی دینا ۔

**باپ دادا** (ف) مذکر (۱) باپ اور جد۔ بڑے بوڑھے (۲) اوپر کی پیڑھی۔ پشت ۔

**باپ رے باپ** (ف) پورب میں تعجب اور خوف کے موقع پر بولتے ہیں

**باپ کا** (ف) موروثی (۱) پشتینی۔ (۲) باپ کی ملکیت ۔

**باپ کرے باپ پائے۔ بیٹا کرے بیٹا پائے۔** (ف) مثل (۱) ہر شخص اپنے اعمال کی جزا پاتا ہے ۔ (۲) جو کرے سو بھرے۔ جو کرے گا۔ سو بھرے گا ۔

**باپ مارے کا بیر** (ف) محاورہ۔ قدیم عداوت۔ پشتینی دشمنی۔ پرانا رنج ۔

**باپ مریں نہ پوت راج کریں** (ف) مثل۔ جب کوئی شخص باپ کے مرنے پر گلچھرے اڑاتا ہے تو کہتے ہیں ۔

**باپ نہ دادا سات پشت کا حرامزادہ** (ف) مثل۔ جس کا سرپرست نہیں۔ وہ بے لگام بدچلن ہوتا ہے ۔

**باپ نہ مارے پدڑی بیٹا تیر انداز** (ف) مثل (۱) نامرد باپ کا بہادر بیٹا (۲) نامرد خاندان کے آدمی کا ڈینگ ہانکنا ۔

**بات** (بات) (ف) مؤنث (۱) لفظ۔ فقرہ۔ کلمہ۔ کلام جو آدمی کے منہ سے نکلے (۲) مقولہ۔ کہا (۳) نقل۔ کہاوت۔ ضرب المثل (۴) حال۔ احوال۔ ماجرا۔ سرگزشت (۵) قصہ۔ کہانی۔ ذکر (۶) چرچا۔ افواہ (۷) پیام۔ سندیسا (۸) شادی کا پیغام۔ نسبت۔ سگائی (۹) مضمون۔ عبارت (۱۰) طعنہ۔ طنز (۱۱) گلہ۔ شکوہ (۱۲) الزام۔ حرف (۱۳) ڈھکوسلا (۱۴) بہانہ۔ حیلہ (۱۵) لڑائی۔ غیبت (۱۶) ضد۔ اڑ۔ ہٹ (۱۷) قصور۔ تقصیر (۱۸) سبب۔ وجہ (۱۹) قول۔ عہد و پیمان (۲۰) اعتبار۔ ساکھ (۲۱) عزت۔ پت (۲۲) پند۔ نصیحت (۲۳) نکتہ۔ حکمت (۲۴) دانائی۔ عقلمندی (۲۵) چٹکلا۔ لطیفہ (۲۶) کیفیت۔ لطف (۲۷) وصف۔ خوبی (۲۸) ہنر۔ کام (۲۹) سوال (۳۰) عندیہ۔ منشاء (۳۱) مفہوم۔ مافی الضمیر (۳۲) مقصد۔ مدعا (۳۳) خواہش۔ منزلت (۳۴) تمنا۔ آرزو (۳۵) اختلاط۔ اخلاص (۳۶) تدبیر۔ علاج (۳۷) تجویز۔ صلاح (۳۸) باب۔ معاملہ۔ مقدمہ (۳۹) کام کاج۔ کاروبار (۴۰) شغل۔ تعلق (۴۱) راز۔ بھید (۴۲) ڈھنگ۔ اطوار (۴۳) آن۔ انداز (۴۴) رمز۔ اشارہ

(٤٥) عادت سبھاؤ (٤٦) موقع - محل - (٤٧) نہایت آسان کام (٤٨) مشکل - دشوار (٤٩) چیز - (٥٠) حوصلہ (٥١) آواز - صدا (٥٢) ریت - رسم - (٥٣) مول - قیمت (٥٤) رائے - سمجھ (٥٥) خیال و گمان (٥٦) دلیل - وجہ - ثبوت (٥٧) قضیہ قصّہ - جھگڑا - فساد ۔

**بات آنا** (ف) (١) الزام آنا - برائی کرنا (٢) پیغام نسبت آنا - سگائی آنا (٣) بول چال کر سکنا ۔

**بات اٹھانا** (ف) (١) بات کو گوارا کرنا - بات کا برداشت کرنا (٢) آرزو پوری کرنا (٣) حکم بجا لانا (٤) سوال یا قول یا بات نہ ماننا (٥) سوال چھیڑنا ۔

**بات بات میں** (ف) (١) ہر بات میں - اُٹھتے اٹھتے بات میں - ہر دفعہ - ہر بار (٢) سرتاسر - بالکل ۔

**بات بات میں چھری کٹاری** (ف) - محاورہ - ہر بات پر لڑائی کا سامان - ہر بات میں کشت و خون کی تیاری ۔

**بات بات میں کھنچنا** (ف) خواہ مخواہ روٹھنا - ہر بات میں بُرا ماننا ۔

**بات باندھنا** (ف) مکر کرنا - خلاف بیان کرنا - جھوٹی دلیل کرنا ۔

**بات بدلنا** (ف) زبان پھرنا - کہہ کر پلٹنا - مکرنا - کہے ہوئے کے خلاف کرنا - بیان کے خلاف بیان کرنا ۔

**بات بدلی ساکھ بدلی** (ف) (١) محاورہ - بات میں فرق آتے ہی اعتبار میں فرق آجاتا ہے (٢) وعدہ خلافی سے

**بات بڑھانا** (ف) بات کو طول دینا - بحث بڑھانا (٢) فساد برپا کرنا - جھگڑا بڑھانا - تکرار بڑھانا (٣) کسی کی بات کو ترجیح دینا - تائید کرنا - (٤) عزت دینا ۔

**بات بننا** (ف) (١) کامیاب ہونا (٢) عزت پانا - بزرگی ملنا - سرداری ملنا - آبرو پیدا ہونا - (٣) موقع ملنا ۔

**بات پانا** (ف) (١) مطلب سمجھ لینا (٢) عمدگی اور بھلائی دیکھنا - بات کی اصلیت کا معلوم ہو جانا ۔

**بات پچنا** (ف) (١) بات کا پوشیدہ رکھا جانا (٢) ضبط ہونا - بات ہضم ہونا ۔

**بات پر آنا** (ف) ضد کرنا - ہٹ کرنا - اپنی بات کی پچ کرنا ۔

**بات پر بات یاد آنا** (ف) (١) باتیں کرتے ہوئے بھولی ہوئی بات کا یاد آنا - بات میں سے بات پیدا ہونا - ایک بات میں دوسری بات یاد آنا ۔

**بات پکانا** (ف) (١) مضبوط کرنا - ارادہ کرنا (٢) وعدے کا پکا کرنا (٣) سچائی کا اظہار کرنا ۔

**بات پکڑنا** (ف) (١) نکتہ چینی کرنا - نقص نکالنا (٢) کسی شخص کو اس کے قول سے قائل کرنا ۔

**بات پوچھنا** (ف) (١) بات دریافت کرنا - حال دریافت کرنا - (٢) خبر لینا - ذکر کرنا (٣) عزت آبرو کرنا - خاطر مدارت کرنا ۔

**بات پھوٹنا**
**بات پھیلنا** } (ف) بات ظاہر ہونا ۔

**بات پھیلانا** (ف) بات مشہور کرنا

**بات پھینکنا** (ف) محاورہ - طعنہ مارنا - آوازہ کسنا - طعن کرنا ۔

**بات پی جانا** (ف) بُری بات کا برداشت کرنا - بُرا بھلا سن کر خاموش ہونا - ضبط کرنا ۔

**بات پیدا کرنا** (ف) (١) خوبی پیدا کرنا - (٢) حیلہ کرنا - بہانہ کرنا (٣) کمال حاصل کرنا (٤) عزت پیدا کرنا ۔

**بات ٹالنا** (ف) (١) سنی ان سنی کرنا - اِدھر اُدھر کی باتیں کرنا - بات کا جواب نہ دینا - اور اور باتیں کرنا - (٢) وعدے کا پورا نہ کرنا - حیلے حوالے کرنا ۔

**بات ٹھنڈی پڑ جانا** (ف) معاملہ دب جانا - شورش دور ہو جانا ۔

**بات ٹھہرانا - یا - ٹھہرنا** (ف) (١) تجویز قرار پانا (٢) نسبت یا سگائی قرار پانا - وعدہ وعید ہو جانا ۔

**بات جانا** (ف) اعتبار جاتے رہنا - عزت میں فرق آنا - ساکھ نہ رہنا - بات جاتے رہنا ۔

**بات جمانا** (ف) بات ذہن نشین کرنا ۔

**بات جو چاہے اپنی پانی مانگ نہ پی** (ف) مثل اپنی عزت چاہے تو پانی تک کا احسان نہ لے - یعنی کسی کا تھوڑا احسان رکھنے میں بھی عزت

نہیں رہتی

**بات چبانا** (ف) کلام کا رخ پلٹ دینا ۔

**بات چلانا** (ف) (۱) ذکر چھیڑنا (۲) جھگڑا شروع کرنا (۳) اعتبار پیدا کرنا ۔

**بات چیت** (اث) مؤنث (۱) بول چال ۔ گفتگو ۔ گفت و شنید (۲) ٹھہر ۔ ٹھہراؤ

**بات دہرانا** (ف) ایک بات کو دوبارہ کہنا ۔ پھر کر کہنا ۔

**بات دینی آنا** (ف) جواب دہ ہونا ۔ ذمہ دار ہونا ۔ الزام آنا ۔

**بات رکھ لینا** (ف) (۱) کہا مان لینا (۲) عزت رکھ لینا ۔ آبرو بچا لینا ۔ (۳) وقت پر کام دینا ۔ آڑے وقت پر کام آنا ۔

**بات رہ جانا** (ف) (۱) عزت رہ جانا ۔ (۲) الزام یا برائی سے بری ہو جانا (۳) رائے کا قائم رہنا (۴) کامیاب ہونا ۔

**باتری** (د بات ۔ رہی)
**باٹری** (د بات ۔ رہی) } (۱) (انگ بیٹری Battery) مؤنث ۔ توپ خانہ ۔

**بات کا بتنگڑ ہو گیا** (ف) مثل ۔ تھوڑی سی بات بہت بڑھ گئی ۔

**بات کا پورا** (ف) (۱) بات کا پکا ۔ صادق القول ۔ وعدے کا سچا ۔ باوفا (۲) راست باز ۔ (۳) معتبر ۔

**بات کاٹنا** (ف) قطع کلام کرنا ۔ گفتگو میں دخل دینا ۔ دوسرے کی بات میں بات کرنا ۔

**بات کا سر پیر نہ ہونا** (ف) (۱) کسی بات کی ابتدا و انتہا کی خبر نہ ہونا (۲) سلسلۂ گفتگو کا درست نہ ہونا ۔ نامکمل بات ۔

**بات کان پڑنا** (ف) کسی بات کا سننا ۔ خبر ملنا ۔ اطلاع پانا ۔ افواہ سننا ۔

**بات کا ہیٹا** (ف) قول کا کچا ۔ جھوٹا ۔ لغو گو ۔ وعدے پورے نہ کرنے والا ۔ اپنی بات کا خیال نہ رکھنے والا ۔

**بات کرتے پتھر مارتا ہے** (ف) سخت کلام ہے ۔

**بات کرنے میں** (ف) دم کے دم میں ۔ آنا فانا ۔ لمحے میں ۔ پل میں ۔

**بات کرسی نشین ہونا** (ف) بات ٹھیک بیٹھنا ۔

**بات کرنا** (ف) بولنا ۔ گفتگو کرنا ۔ متوجہ ہونا ۔ مخاطب ہونا ۔

**بات کو آنچل میں باندھنا** (ف) کسی قول کا یاد رکھنا ۔ وصیت یا نصیحت پر عمل کرنا ۔

**بات کو کھٹائی میں ڈالنا** (ف) (۱) جھگڑا کرنا ۔ (۲) دیر لگانا ۔ ٹال مٹول کرنا ۔ حیلہ حوالہ بتانا ۔ اب تب کرنا ۔

**بات کھلنا** (ف) افشائے راز ہونا ۔ بھید ظاہر ہونا ۔

**بات کھو دینا** (ف) ساکھ بگاڑ لینا ۔

**بات کہی پرائی ہوئی** (ف) مثل ۔ منہ سے نکلی ہوئی بات چھپائے نہیں چھپتی ۔

**بات کے پھول جھڑنا** (ف) خوش کلام اور خوش گفتار ہونا ۔

**بات کی بات ۔ لات کی لات ۔ بات کی بات خرافات کی خرافات ۔ بکری کے سینگوں کو چر گئے بیری کے پات** (ف) مثل ۔ دل لگی میں کوئی ناگوار بات کہتے یا کسی ناگوار واقعے کی طرف اشارہ کرتے وقت بولتے ہیں ۔

**بات کی بات میں** (ف) فوراً ۔ جلد ۔ جھٹ پٹ ۔ لمحہ میں ۔ تھوڑی دیر میں ۔ آنا فانا ۔

**بات کی پچ** (ف) مؤنث ۔ سخن پروری ۔ بات پر ہٹ کرنا ۔ بات پر اڑنا ۔

**بات گرہ باندھنا ۔ یا ۔ گرہ میں باندھنا** (ف) (۱) بات کو یاد رکھنا ۔ (۲) نصیحت کو ماننا ۔ وصیت پر عمل کرنا ۔

**بات گھڑنا** (ف) جھوٹی بات بنانا ۔ ڈھکوسلا کھڑا کرنا ۔ افواہ اڑانا ۔

**بات لاکھ کی کرنی خاک کی** (ف) مثل ۔ باتیں بڑی بڑی اور کر کچھ نہیں سکتے ۔

**بات لانا** (ف) (۱) لگتیت یا لگائی لانا ۔ پیغام لانا ۔ (۲) الزام لگانا ۔ عیب لگانا یا رکھنا ۔

**بات لگانا** (ف) لگائی بجھائی کرنا ۔ کان بھرنا ۔ غیبت کرنا

**بات ماننا** (ف) محاورہ ۔ منظور کرنا ۔ قبول کرنا ۔

**بات منہ پر رکھنا ۔ یا ۔ لانا** (ف) محاورہ (۱) کسی بات کو جتانا ۔ ذکر کرنا ۔ (۲) طعن ماننا (۳) اظہار احسان کرنا ۔

**بات میں سے بات نکالنا** (ف) محاورہ ۔ (۱)

نئی بات ایجاد کرنا - (۲) دوسرے کے قول سے اپنا مدّعا ثابت کرنا - (۳) نکتہ چینی کرنا ٭

**بات میں فرق آنا** (ف) محاورہ (۱) بے اعتباری ہونا - ساکھ جاتے رہنا (۲) قول میں پورا نہ اترنا - درجہ ٹوٹ جانا - تنزّل ہونا ٭

**بات میں پخ نکالنا** (ف) محاورہ - اعتراض کرنا - نکتہ چینی کرنا - بات بگاڑنا - نقص نکالنا - خرابی جتانا - عیب ظاہر کرنا ٭

**بات نہ پوچھنا** (ف) محاورہ - متوجّہ نہ ہونا ٭

**بات نہ کرنا** (ف) خاطر میں نہ لانا - مغرور ہونا ٭

**بات نیچی پڑنا** (ف) محاورہ (۱) حقیر ہونا - (۲) ہار جانا (۳) بے عزّت ہونا ٭

**باتون** (با - تون) (ص) مذکر - بہت باتیں بنانے والا - بکواسی - فضول گو - زیادہ بولنے والا ٭

**باتوں** (با - توں) (ا) مؤنث - بات کی جمع ٭

**باتوں باتوں میں** (ف) محاورہ (۱) اثنائے کلام میں - دورانِ گفتگو میں (۲) فوراً - یکایک ٭

**باتوں باتوں میں کام نکالنا** (ف) محاورہ - ترکیب سے کام بنانا ٭

**باتوں کا جھاڑ باندھنا** (ف) محاورہ - لگاتار بولے جانا - باتوں کا تار باندھ دینا ٭

**باتوں کا دھنی** (ص) محاورہ - باتونی - سخن ساز - بہت باتیں کرنے والا ٭

**باتوں میں آنا** (ف) (۱) کہنے میں آنا (۲) دم یا فریب میں آنا - دھوکا کھانا ٭

**باتوں میں اڑانا** (ف) محاورہ (۱) ہنسی میں اڑانا - ٹالنا - (۲) جھوٹا دینا (۳) کام نہ کرنا ٭

**باتوں میں دھر لینا** (ف) لاجواب کرنا - قائل کرنا - باتوں میں پا لینا ٭

**باتونی - یا - باتو نیا** (ص) مذکر - بہت باتیں بنانے والا - یاوہ گو - بکواسی - بکّی ٭

**باتھ روم** (با تھ - روم) انگ Bath Room مذکر - غسل خانہ - نہانے کا کمرہ ٭

**بات ہے** (ف) محاورہ (۱) سہل ہے - آسان ہے (۲) ڈھکوسلا ہے - گھڑت ہے ٭

**بات ہیٹا** (ص) مذکر - بے اعتبار ٭

**باتیں** (ا) مؤنث - بات کی جمع - گفتگوئیں ٭

**باتیں بگھارنا** (ف) محاورہ - باتیں بنانا - جھوٹ بولنا (۲) خوشامد کرنا - (۳) شیخی مارنا - (۴) الزام دھرنا -

**باتیں چبا چبا کے کرنا** (ف) غرور اور تکبّر کی گفتگو کرنا - منہ سے پوری بات نہ نکالنا ٭

**باتیں چھانٹنا** (ف) محاورہ - طنز آمیز باتیں کرنا - طعنے مارنا - باتیں بنانا ٭

**باتیں سننا** (ف) محاورہ - بغور سننا - دھیان سے سننا - برا بھلا سہنا - ناگوار باتیں برداشت کرنا ٭

**باتیں ہی باتیں ہیں** (ف) محاورہ (۱) سوا باتوں کے اور کسی کام کا نہیں - نکمّا ہے - باتیں ہی کرنا جانتا ہے (۲) نرا ڈراوا ہے ٭

**باٹ** (با ٹ) (ا) مذکر (۱) بٹ - تولنے کے اوزار - بٹے - (۲) رستہ - راہ - سڑک - طریق ٭

**باٹ پیمانہ** (ا - ف) مذکر - مال تجارت کی جانچ پڑتال کرنے والا آلہ ٭

**باٹ چلے جانیئے یا باہا پڑے جانیئے** (ا) مثل سلوک رستہ چلنے یا واسطہ پڑنے سے انسان کی حقیقت معلوم ہوتی ہے ٭

**باٹ دیکھنا** (ف) محاورہ (۱) انتظار کرنا - راہ دیکھنا - (۲) اوزان (بٹے) کی تلاش کرنا ٭

**باٹ کا آٹا** (ا) مذکر - وہ باریک آٹا جو چکّی کے گرد میں گرنے سے خود بخود جمع ہوتا ہے ٭

**باٹی** (با - ٹی) (ا) مؤنث - روٹی کی چھوٹی چھوٹی ٹکیاں جو انگاروں پر رکھ کر سینک لیتے ہیں ٭

**باج** (با ج) مذکر - خراج - محصول - زرِ مالگزاری ٭

**باجا** (با جا) (ا) مذکر - بجنے کی چیز - ساز - مزامیر ٭

**باجا گاجا** (ا) مذکر (۱) گانا بجانا (۲) خوشی - انبساط - راحت و تفریح ٭

**باجپئی** (با ج - پئی) (ا) مذکر - برہمنوں کی ایک قسم ٭

**باجرا** (با ج - را) (ا) مذکر - (۱) ایک قسم کا غلّہ - (۲) پھوار - ننھی ننھی بوندیں ٭

**باجرا برسنا** (ف) پھوار پڑنا ٭

**باجرا** (ب - اج - را) (ف - ع) جاری کرنے سے - تعمیل کرنے سے ٭

**باجگزار** (ف) مذکر - محصول - خراج - نذر دینے والا - مطیع - زیرِ اثر ٭

**باجن** (با - جن) (ا) مذکر - ڈھول تاشہ وغیرہ - یہ لفظ جمع میں بولا جاتا ہے ٭

**باجنا** (باج - نا) (ف) مشہور ہونا - موسوم ہونا ٭

**باجنتر - باجنتری**

(۱) باجے والا (۲) ناکر - وہ ٹیکس جو گانے ناچنے والوں سے لیا جاتا ہے ۔

**باجی** (با - جی) (ت) مؤنث - آپا - بہن - بی بی - ہمشیرہ - خواہر ۔

**باچھ** (باچھ) (ہ) مؤنث (۱) گوشۂ لب - کنج لب - دہان (۲) ہنسی - خندہ (۳) جیب بندی - کھاتہ ۔

**باچھ ڈالنا** (ہ) محصول وغیرہ ادا کرنا ۔

**باچھا** (با - چھا) (ہ) مذکر - بچھڑا ۔

**باچھیں آنا** (ہ) ہونٹوں کے کونوں کا پک جانا - باچھیں پکنا یا پھٹنا ۔

**باچھیں ٹھوڑی تک آنا** (ہ) محاورہ (۱) کھلکھلا کر ہنسنا (۲) نہایت غصے میں بکنا - چیخنا ۔

**باچھیں کھل جانا** (ہ) (۱) ہنسنا - کھلکھلانا - قہقہہ لگانا (۲) نہایت خوش ہونا ۔

**باختر** (با خ - تر) (ف) مذکر - اکثر بمعنی مشرق مستعمل ہے - اور کہیں کہیں بمعنی مغرب بھی ہے ۔

**باد** (باد) (ہ) مذکر - (۱) دستوری - پیشہ - دلالی - (۲) مقدمہ - نالش (۳) زیادتی - بیشی - بڑھوتری (۴) بحث - تکرار - جھگڑا ۔

**باد** (باد) (ف) مؤنث - پون - باؤ - ہوا ۔

**بادِ آبستنی** (ف) مؤنث - نباتات کو باردار کرنے والی ہوا ۔

**باد تند** (ف) جھکڑ - تیز ہوا - آندھی - طوفان باد ۔

**باد رفتار** (ف) نہایت چالاک اور تیز گھوڑا - ہوا کی مانند چلنے والا ۔

**بادرنجبویہ** (ع) مؤنث - بادرنگبویہ - بلی لوٹن مشہور دوا ہے ۔

**بادِ صبا** (ف) مؤنث (۱) صبح کے وقت شمال مشرقی گوشے کی ہوا - (۲) بہشت کی ہوا - (۳) نسیم ۔

**بادِ مخالف** (ف) مؤنث - طوفان - آندھی - الٹی ہوا - آگے بڑھنے کو روکنے والی ہوا ۔

**بادِ موافق** (ف) مؤنث - بادِ شرط - بادِ مراد - مفید موافق ہوا - وہ ہوا جو چلنے میں مدد دے ۔

**باد نما** (ف) مذکر - وہ آلہ جس سے ہوا کا رخ معلوم ہو ۔

**بادام** (با - دام) (ف) مذکر - (۱) مشہور میوہ ہے - (۲) (مجاز) معشوق کی آنکھ - چشم محبوب ۔

**بادامہ** (با - دا - مہ) (ف) مذکر - ایک قسم کا ریشمی کپڑا ۔

**بادامی** (با - دا - می) (ف) (۱) بادام کے رنگ کا - ہلکا زرد رنگ (۲) وہ خواجہ سرا جس کا عضو تناسل نہایت چھوٹا ہو - (۳) ایک قسم کی مخروطی ڈبیہ ۔

**بادبان** (باد - بان) (ف) مذکر - پال - ستول - جھنڈا جو جہاز پر لگاتے ہیں تاکہ جلد چلے ۔

**بادخایہ** (باد - خا - یہ) (ف) مذکر - ایک بیماری ہے - جس سے فوطے بڑھ جاتے ہیں - خشقاق - گھوڑے کے فوطے بڑھنے کا مرض ۔

**بادخورہ** (باد - خو - رہ) (ف) مذکر - گنج ایک بیماری جس سے گھوڑے کے بال اڑ جاتے ہیں ۔

**بادریسہ** (باد - ری - سہ) (ف) مذکر - ایک قسم
**بادریشہ** (باد - ری - شہ) کی گول سوراخ دار لکڑی جو خیمے کی چوب کے اوپر رکھتے ہیں ۔

**بادریہ** (باد - ری - یہ) (ف) مذکر - چھت کا روشندان ۔

**بادشاہ** (باد - شاہ) (ف) مذکر (۱) سلطان - شاہ - تخت کا مالک - راجہ (۲) مالک - حاکم - مختار - (۳) سردار - کامل - استاد (۴) آزاد - خود مختار ۔

**بادشاہانہ** (ف) بادشاہوں کی مانند - شان و شوکت کا ۔

**بادشاہت** (ف) مؤنث - راج - سلطنت - حکومت - قلمرو ۔

**بادشاہوں کی باتیں بادشاہ ہی جانیں** (ہ) مثل - بڑوں کی باتیں بڑے ہی جان سکتے ہیں ۔

**بادشاہی** (ف) (۱) مؤنث - سلطنت - حکومت - قلمرو - راج (۲) شاہانہ ۔

**بادشاہی خرچ** (ہ) مذکر - شاہانہ خرچ - امیرانہ خرچ - فضول خرچ - حیثیت سے بڑھ کر خرچ ۔

**بادشاہی سند** (ف) مؤنث - شاہی فرمان - شاہی سرٹیفکیٹ ۔

**بادفروش** (ف) باتونی - خوشامدی ۔

**بادکش** (باد - کش) (ف) مذکر - پنکھا ۔

**بادل** (با - دل) (ہ) مذکر - ابر - سحاب - گھٹا ۔

**بادل آنا** (ہ) ابر کا نمودار ہونا - آسمان پر گھٹا دکھائی دینا ۔

**بادل پھٹنا** (ہ) ابر کھلنا - مطلع صاف ہونا - گھٹا کا چھٹنا ۔

**بادل چھانا** (ہ) گھٹا کا گھرنا - محیط ہونا ۔

**بادل دیکھ کر گھڑے پھوڑنا** (ا) محاورہ - امید بر آنے کے آثار پا کر نقصان کر بیٹھنا ۔

**بادل گرجنا** (ہ) کڑکنا - بادل کے ٹکرانے کی آواز کا نکلنا ۔

**بادلا** (باد - لا) (ہ) مذکر (۱) سونے اور چاندی کے تار (۲) زری کا کپڑا - جو ریشم اور چاندی کے تاروں سے بُنا جاتا ہے ۔
**بادلہ** (باد - لہ)

**باد مہرہ** (ف - مذکر) سانپ کا مہرہ جو مار گزیدہ کے لئے تریاق ہے ۔

**بادنجان** (باد ن - جان) (ع) مذکر - بادنگان بینگن ۔

**بادہ** (با - دہ) (ف) مذکر - شراب - مے - خمر ۔

**بادہ کش - یا - بادہ نوش** (ف) شرابی - مے خوار ۔

**بادھ** (با دھ) (ہ) مؤنث - دوڑی - رسّی ۔

**بادھا** (با - دھا) (ہ) مذکر (۱) بڑھوتری - زیادتی - بیشی (۲) اسرار - آسیب - بھوت پریت کا خلل (۳) دکھ - درد - بیماری ۔

**بادہوائی** (ف) مؤنث - بیہودہ - بے معنی - آوارہ - بیکار - نکما ۔

**بادی** (با - دی) (ہ) مؤنث (۱) مدعی - نالشی - (۲) شریر - بدخلق ۔

**بادی** (با - دی) (ف) (۱) نفاخ - ریحی - (۲) بارد - سرد ۔

**بادی** (با - دی) (ع) (۱) شروع - اوّل - (۲) شروع کرنے والا (۳) مصنّف ۔

**بادی النظر** (ع) ابتدائی نظر ۔

**بادیان** (با - دیان) (ف) مؤنث - سونف ۔

**بادیان رومی** (ف) مؤنث - انیسون - ایک دوا کا نام ہے ۔

**بادی پھیلانا** (ہ) محاورہ (۱) جھگڑا کرنا - فساد کرنا - خرابی ڈالنا (۲) سستی پھیلانا ۔

**بادی چور** (ہ) مذکر - پکا چور - بڑا چور - کٹا چور ۔

**بادیہ** (با - دیہ) (ع) مذکر (۱) صحرا - بیابان - دشت - جنگل ۔

**بادیہ** (ف) مذکر - بڑا پیالہ - بڑا کٹورا ۔

**بادیہ پیما** (ف) بادیہ گرد - جنگل میں پھرنے والا ۔

**باڈی گارڈ** (با - ڈی گارڈ) (انگریزی Body Guard) مذکر - حفاظتی دستہ فوج - جسم کا محافظ - رکھوالا ۔

**بار** (بار) (ہ) مذکر - (۱) وقت - سماں - موقع (۲) یوم - دن - روز - تتھ (۳) دیر - عرصہ (۴) مرتبہ (۵) پنجاب میں ایک علاقے کا نام ۔

**باربار** (ہ) گھڑی گھڑی - متواتر - بلا وقفہ ۔

**بار** (بار) (ف) مذکر - بوجھ - اسباب (۲) رخصت اجازت (۳) پھل - ثمر - (۴) نوبت - مرتبہ - (۵) اندوہ - غم (۶) عدالت - مجلس - (۷) مشکل - دشوار - ناگوار (۸) گرہ - حمل ۔

**بارّ** (بار) (ع - مذکر) (۱) نیکی کرنے والا - (۲) خدا کا نام ۔

**بار الٰہ** (ع) مذکر - خدائے بزرگ ۔

**بار الٰہا** (ع - ف) اے خدائے بزرگ ۔

**بار خدا** (ع - ف) مذکر - خدائے بزرگ ۔

**بار خدایا** (ع - ف) اے خدائے بزرگ ۔

**بار** (بار) (انگ Bar) مذکر (۱) عدالت میں وکیلوں کے تقریر کرنے کی جگہ (۲) بیرسٹروں اور وکیلوں کی جماعت ۔

**بار ایٹ لا** (انگ Bar-at-Law) بیرسٹر ایٹ لا کا مخفف - قانون کی آخری حد - ایک امتحان ہے ولایت میں کہ اس سے آگے قانون ختم ہو جاتا ہے ۔

**بار روم** (انگ Bar Room) مذکر - بیرسٹروں اور وکیلوں کی مجلس یا کمرہ ۔

**باربر** (بار - بر) انگ (Barber) مذکر - حجام - مو تراش ۔

**باربردار** (ف) مذکر - بوجھ اٹھانے والا - قلی ۔

**باربرداری** (ف) مؤنث (۱) اسباب لے جانے کا سامان (۲) وہ چوپائے جو بوجھ کھینچتے یا اٹھا کر لے جاتے ہیں - گاڑی - چھکڑا - چھترا - اونٹ گدھا وغیرہ ۔

**بار تردید** (ف - ع) مذکر - جواب دہی کی ذمہ داری ۔

**بار ثبوت** (ف - ع) مذکر - ثبوت دینے کا ذمہ ۔

**بار ثبوت کا منتقل کرنا** (ا) ثبوت کی ذمہ داری فریق ثانی پر ڈالنا ۔

**بار خاص** (ف - ع) مذکر - (۱) خاص اجازت - (۲)

بخ کا اجلاس ؛

**بار خاطر** (ف۔ ع) ناگوار ۔ خلافِ طبع ۔ ناپسند ؛

**بارِد** (با ۔ رِد) (ع) ٹھنڈا ۔ سرد ۔ خنک ؛

**باردار** (صفت) (۱) پھل دار ۔ پھلنے والا ۔ میوہ دار ۔ (۲) حاملہ ۔ گربھ والی ۔ گیابھن ۔ (۳) صاحب اولاد ۔ (۴) خوش قسمت ۔ نصیبے والا ۔ مال دار ۔ دولتمند ۔ (۵) بوجھ اُٹھانے والا ؛

**باردانہ** (ف) مذکر (۱) کسی چیز کے رکھنے کا برتن ۔ (۲) اسباب رکھنے اور باندھنے کا سامان (۳) فوج وغیرہ کے کھانے پینے کا سامان (۴) برتن ۔ بھانڈے ۔ سوداگری کا اسباب (۵) باورچی خانہ کا سامان (۶) اوپری خرچ ۔ متعلق خرچ ۔ پیکنگ وغیرہ کا خرچہ ؛

**بارعام** (ف ۔ ع) مذکر (۱) اجازت عام ۔ (۲) دربارِ عام ؛

**بارا** (با ۔ را) (ہ) مذکر ۔ پانی کا چرس کھینچتے وقت کا راگ یا گیت ۔ (۲) جنتری میں تار کھینچنے کو بھی بارا کہتے ہیں ؛

**بارات** (ہ) دیکھو ۔ برات ؛

**باراجوڑی** (با ۔ را ۔ جوڑ ۔ ری) (ہ) مؤنث ۔ سزدستی ڈھینگا مشتی ؛

**باران** (با ۔ ران) (ف) مذکر ۔ مینہ ۔ بارش ؛

**بارانی** (ف) مؤنث (۱) وہ زمین جس کی سرسبزی صرف بارش پر منحصر ہو ۔ (۲) وہ کپڑا جو بارش کا بچاؤ کرے ۔ واٹر پروف ۔ برساتی کوٹ ؛

**باراہ** (با ۔ راہ) (ہ) مذکر (۱) سُوٗر ۔ خنزیر ۔ خوک (۲) وشنو کا تیسرا اوتار جو سُوٗر کے رُوپ میں ہوا تھا ۔ (۳) گاؤں کے قریب کی زمین ؛

**بارتنگ** (با ۔ رتنگ) (ف) مذکر ۔ ایک مشہور دوا کا نام ؛

**بارِز** (با ۔ رِز) (ع) آشکار ۔ ظاہر ؛

**بارش** (با ۔ رِش) (ف) مؤنث ۔ مینہ ۔ برکھا ۔ برشگال ؛

**بارَک** (با ۔ رَک) (ع) خدا تجھے برکت دے ؛

**بارَک** (با ۔ رَک) (انگ Barrack) مؤنث فوج کے سپاہیوں کا مکان ۔ وہ بنگلے یا کوٹھیاں جن میں سپاہ رہے ۔ مسلسل مکانات کی لین ؛

**بارک اللہ** (بار ۔ کَل) (ع) (دعا) (۱) خدا تجھے برکت دے ۔ (۲) آفرین ۔ شاباش ؛

**بارک ماسٹر** (انگ Barrack Master) مذکر ۔ فوجی مکانات کا محافظ ۔ مہتمم ۔ منتظم ؛

**بارکش** (ف) بوجھ کھینچنے والا ۔ سامان لے جانے والا ؛

**بارگاہ** (ف) مؤنث ۔ اجلاس کی جگہ ۔ کچہری ۔ عدالت ۔ دربار کا مقام ؛

**بارگیر** (ف) (۱) وہ سوار جس کا ذاتی گھوڑا نہ ہو ۔ (۲) بوجھ اُٹھانے والا جانور ؛

**بارگیری** (ف) مؤنث ۔ گھوڑے پر سواری کی نوکری ؛

**بارندہ** (با ۔ رِن ۔ دَہ) (ف) برسنے والا ؛

**بارو** (با ۔ رُو) (ہ) (عوام) دیکھو ؛

**باروت** (با ۔ رُوت) (ت) }
**بارود** (با ۔ رُود) (ف) } مؤنث ۔ گندھک ۔ شورے ۔ کوئلے کا مرکب جس سے توپ وغیرہ چھوڑتے ہیں ؛

**باروَر** (بار ۔ وَر) (ف) پھل والا ۔ پھل سے لدا ہوا ؛

**بارہ** (با ۔ رَہ) دوازدہ ۔ دس اور دو ۔ ۱۲ ؛

**بارہ ابھرن** سولہ سنگار (ہ) مذکر ۔ عورتوں کا پورا سنگار (بارہ زیور اور سولہ سجاوٹیں ہیں)

**بارہ امام** (ع) مذکر ۔ مسلمانوں کے فرقۂ امامیہ کے بارہ پیشوایان دین جو آنحضرت صلعم کے اہل بیت سے ہوئے ہیں ۔ یعنی حضرت علی کرم اللہ وجہہ ۔ حسن ۔ حسین ۔ زین العابدین ۔ باقر ۔ جعفر صادق ۔ موسیٰ کاظم ۔ رضا ۔ محمد تقی ۔ محمد نقی ۔ حسن عسکری ۔ مہدی ؛

**بارہ باٹ** (ہ) (۱) لغوی معنے بارہ رستے (۲) اصطلاحاً آوارہ ۔ منتشر (۳) حیران و پریشان ۔ (۴) متفرق ۔ جدا جدا ۔ (۵) ضائع ۔ بےکار ۔ (۶) مختلف الرائے (۷) برباد ۔ ویران ۔ تباہ ؛

**بارہ بانی** ۔ یا ۔ بارہ بانی کا ۔ (ہ) (۱) پورا کامل ۔ ماہر (۲) بے نقص ۔ بے عیب (۳) تھوڑی تھوڑی دیر میں بات بدلنے والا ۔ (۴) خالص ۔ کھرا ۔ (۵) صحیح سلامت (۶) تجربہ کار ؛

**بارہ بچے والی** (ہ) مؤنث (۱) کثیر الاولاد ۔ (۲) خنزیر کی مادہ ؛

**بارہ برس دلی میں رہے مگر بھاڑ ہی جھونکا کیے ۔**

(ک) مثل - لائق آدمیوں میں رہ کر بھی لیاقت نہ آئی ہنرمندوں میں رہ کر بھی ہنر نہ آیا ؛

**بارہ برس کے پیچھے گھورے کے بھی دن پھرتے ہیں** (ک) مثل - تنگدستی و تنگ حالی ہمیشہ نہیں رہتی ؛

**بارہ پتھر** (ہ) مذکر - حدود شہر - چھاؤنی کی چاروں طرف کی حدیں ؛

**بارہ پتھر باہر آنا** - (ہ) حد سے نکال دینا - شہر بدر کرنا ؛

**بارہ ٹوپی** (ہ) مؤنث (۱) بارہ عقلمند اور زیرک آدمیوں کی کونسل (۲) بارہ قسم کی ٹوپیاں خصوصاً مذہب عیسوی کے بارہ فرقوں کے آدمی جو مختلف الوضع ٹوپیاں پہنتے ہیں ؛

**بارہ خانوادے** (ا) مذکر - فقرا کے بارہ فرقے - جو بارہ صوفیائے کرام کے نام سے مشہور ہیں قادریہ - منسوب بہ شیخ عبدالقادر گیلانی رح نقشبندیہ منسوب بہ خواجہ نقشبند رح - صفویہ - منسوب بہ شیخ صفی رح عبدالرؤسیہ - منسوب بہ شیخ عبدالرؤف - نوریہ - منسوب بہ ابوالحسن نوری رح - شطاریہ منسوب بہ شیخ عبداللہ شطاری رح یوسفیہ - منسوب بہ شیخ احمد یوسفی رح - انصاریہ منسوب بہ عبداللہ انصاری رح زاہدیہ منسوب بہ خواجہ بدرالدین زاہد رح - قلندریہ منسوب بہ محمد قلندر رح خضرویہ - منسوب بہ احمد خضروی رح - حسینیہ - منسوب بہ امام حسن رح ؛

**بارہ دری** - (ہ) مؤنث (۱) بارہ دروازوں والا مکان جو عموماً باغ میں یا دریا کے کنارے بنایا جاتا ہے (مجاز آ) ہوادار مکان ؛

**بارہ سنگا** (ہ) مذکر - شاخ در شاخ سینگوں والا ہرن - شاخ گوزن ؛

**بارہ گنی لکھتی ہوں** (ک) محاورہ - بارہ گنی بار پر شرط باندھتی ہوں - ایک ایک کے بارہ بارہ دونگی ؛

**بارہ ماسہ** (ہ) مذکر - بارہ مہینے کے حالات کا بیان - بارہ مہینے کے فراق کے مصائب کا ذکر (پنجابی) بارہ ماہنہ ؛

**بارہ مہینے** (ہ) (۱) دوازدہ ماہ - تمام سال - (۲) ہمیشہ - نت - سدا - عمر بھر ؛

**بارہ میں تین گئے - تو رہے کیا خاک** (ک) مثل اگر برسات کے تین مہینوں میں بارش نہ ہو - تو زمیندار تباہ ہو جاتا ہے ؛

**بارہ وفات** (ہ) مذکر مؤنث (۱) ربیع الاول کے وہ بارہ دن جن میں رسول مقبول صلعم بیمار رہے اور وفات پائی (۲) عورتیں ربیع الاول کے مہینے کو بارہ وفات کا مہینہ بولتی ہیں ؛

**بارہ ہاتھ کی زبان ہے** (ک) بہت بکواسی ہے ؛

**بارہا** (بَارْ - ہا) (ف) بار بار - اکثر - بہت دفعہ ؛

**باری** (بَا - رِیْ) (ع) مذکر - (۱) اگانے والا - پیدا کرنے والا - خالق (۲) نمبر - نوبت - دفعہ (۳) موقع - وقت (۴) پہرہ - چوکی - (۵) (پنجابی) کھڑکی - دریچہ ؛

**باری تعالےٰ** (ع) مذکر - خدائے بزرگ خالق - برتر ؛

**باری دار** (ف) مذکر - چوکی والے - محافظ - پاسبان - دربان - چوکیدار ؛

**باری کی تپ** (ف) مؤنث - وقفہ دے کر آنے والا بخار ؛

**باریاب** (ف) (۱) اجازت پانے والا - پہنچنے والا - ملاقات کرنے والا (۲) کامیاب - متمند ؛

**باریابی** (ف) مؤنث - بارگاہ میں حاضری - دربار میں داخلہ - حضوری پانا ؛

**باریک** (بَا - رِیک) (ف) (۱) پتلا - مہین - نازک - (۲) مشکل - دقیق (۳) خفیف (۴) نہایت چھوٹا ؛

**باریک بات** (ف) مؤنث - لطیف بات - نکتہ ؛

**باریک بین** (ف) (۱) تیز فہم - رموز داں - (۲) مبصر - واقف کار ؛

**باریک بینی** (ف) مؤنث - تیز فہمی - رمز دانی - بات کی تہ کو سمجھنا ؛

**باریک کام** (ف) مذکر - دقیق کام - نازک اور دیدہ ریزی کا کام ؛

**باریکہ** (ف) مذکر - باریک بالوں کا بنا ہوا قلم ؛

**باریکی** (ف) مؤنث (۱) پتلا پن (۲) نکتہ - دقیقہ (۳) نزاکت - موشگافی ؛

**باریکیاں نکالنا** (۱) نکتہ چینی کرنا - اعتراض کرنا - (۲) عمدگی تلاش کرنا - خوبیاں دیکھنا ؛

**بارے** (بَا - رے) (ف) (۱) آخر الامر - آخرکار - الغرض (۲) لیکن ؛

**باڑ** (بَاڑ) (ہ) مؤنث (۱) دھار - آب - (۲)

**باڑھ** (بَاڑھ) کنارہ - کور - حد - حاشیہ (۳) چڑھاؤ

رَو۔ طغیانی (۴) اٹھان۔ نمو (۵) جوش۔ (۶) قطار۔ صف۔ (۷) احاطہ۔ گھیرا۔ چار دیواری۔ کانٹوں کی چار دیواری۔ (۸) باڑھ۔ مہرہ۔ سامنے۔ آگے۔ زد پر (۹) ایک دم بہت سی بندوقوں یا توپوں کا فیر (۱۰) محافظ۔ چوکیدار۔

**باڑ اڑانا۔ باڑ جھاڑنا۔ باڑ چھوڑنا۔ باڑ مارنا۔** (ف) ایک ساتھ کئی توپیں یا بندوقیں داغنا۔ بندوقوں اور توپوں یا فقط بندوقوں کا مسلسل چھوڑنا۔ قطار باندھ کر یک دم فیر کرنا۔

**باڑ باندھنا** (ف) کانٹوں یا جھاڑی سے احاطہ گھیرنا۔ محفوظ کرنا۔

**باڑ پر چڑھانا** (ف) (۱) دھار تیز کرنا۔ سان پر رکھنا۔ (۲) دم میں لانا۔ آمادہ کرنا۔ اُکسانا۔

**باڑ (باڑھ) کاٹے نام ہو تلوار کا۔** (۱) مثل۔ فتح کریں سپاہی۔ نام پائیں سردار۔ کام کوئی کرے نام کسی کا ہو۔

**باڑیا** (با۔ ڑیا) (ف) مذکر۔ دھار تیز کرنے والا۔ صیقل گر۔ سان پر رکھنے والا۔

**باڑا** (با۔ ڑا) } (ف) مذکر (۱) مکان۔ گھر۔ احاطہ۔ چار دیواری (۲) گورستان۔ خانقاہ۔
**باڑہ** (با۔ ڑہ) } (۳) جنگل۔ میدان۔ کھیت۔ آبادی کے قریب سرسبز شاداب اچھی پیداوار کی زمین (۴) دنگل۔ تماشاگاہ۔

**باڑی** (با۔ ڑی) (ف) مؤنث (۱) مسکن (۲) باغیچہ۔ باغیچی۔ چھوٹا چمن۔ پائیں باغ (۳) کپاس یا روئی کا درخت۔

**باز** (باز) (ف) مذکر۔ (۱) ایک شکاری پرندے کا نام (۲) کھلاڑی (۳) اجتناب۔ پرہیز۔ انکار۔

**باز آنا** (ف) (۱) لوٹنا۔ پلٹنا۔ واپس آنا (۲) ہاتھ اٹھانا۔ چھوڑنا۔ توبہ کرنا (۳) انکار کرنا۔

**بازار** (با۔ زار) (ف) مذکر (۱) ہاٹ۔ منڈی۔ دکانوں کا سلسلہ۔ پینٹھ (۲) نرخ۔ بھاؤ (۳) ساکھ۔ اعتبار (۴) بکری۔

**بازار بٹا۔** (ف) مذکر۔ کٹوتی۔ مہنائی۔ ڈسکونٹ۔ کمیشن۔

**بازار بند ہونا** (ف) ہڑتال ہونا۔ بازار کی دکانوں کا بند ہونا۔

**بازار خرچ** (ف) مذکر۔ جیب خرچ۔

**بازار سرد ہونا** (ف) بے رونق ہونا۔ خرید و فروخت کی کمی۔ بکری نہ ہونا۔

**بازار کا بھاؤ** (ف) مذکر (۱) بازار کا نرخ۔ عام نرخ (۲) واجبی قیمت۔

**بازار کا چلن** (ف) مذکر۔ بازار کا دستور یا برتاؤ۔

**بازار کی مٹھائی** (ف) مؤنث (۱) مجازاً بیسوا عورت (۲) آسانی سے مل جانے والی چیز۔

**بازار کے بھاؤ پڑنا** (ف) خوب پٹنا۔ شارع عام میں پٹنا۔ سرِ راہ پٹنا۔

**بازار گرم ہونا** (ف) (۱) بازار چمکنا۔ بخوبی خرید و فروخت ہونا (۲) کسی چیز کی قدر ہونا۔ چاہت ہونا۔

**بازار لگانا** (ف) (۱) دکان کھولنا۔ چیزوں کو پھیلانا۔ (۲) بھیڑ کرنا۔ انبوہ کرنا۔

**بازار لگا نہیں۔ گٹھے والے ہوت** (ف) مثل۔ وقت سے پہلے موقع ڈھونڈنا۔

**بازار مندا ہونا** (ف) بکری کم ہونا۔

**بازار ناپنا** (ف) آوارہ پھرنا۔ ناحق اور بے فائدہ بازاروں کے چکر لگانا۔

**بازاری** (با۔ زا۔ ری) (ف) مذکر۔ (۱) بازار سے نسبت رکھنے والا (۲) عام آدمی۔ معمولی لوگ۔ (۳) بازار کے بیٹھنے والے۔ اوباش۔ لچے۔ لفنگے (مؤنث) (۴) کسبی۔ بیسوا۔ رنڈی۔

**بازاری گپ** (ف) مؤنث۔ افواہ۔ اڑائی۔

**باز پرس** (ف) مؤنث۔ پوچھ گچھ۔ محاسبہ۔ جواب دہی۔ تحقیقات۔

**باز پرس کرنا** (ف) جواب طلب کرنا۔ استفسار کرنا۔

**بازخواست** (ف) مؤنث۔ مطالبہ۔

**بازخواہ** (ف) مذکر۔ جواب طلب کرنے والا۔ محاسب۔ تحقیقات کرنے والا۔

**بازدعوے** (ف۔ ع) مذکر۔ دعوے سے دست بردار ہونا۔

**بازدہی** (ف) مؤنث۔ واپسی۔

**بازگشت** (ف) مؤنث۔ واپسی۔ مراجعت۔ لوٹنا۔ واپس ہونا۔ پلٹنا۔ پھرنا۔

**بازگیری** (ف) مؤنث۔ ضبطی۔ مواخذہ۔

**بازنامہ** (ف) مذکر۔ عرضی سے دست برداری۔

**بازو** (با۔ زو) (ف) مذکر (۱) ڈنڈ۔ کہنی سے شانے تک کا حصہ (۲) پرندوں کا پنکھ۔ (۳) معاون۔ مددگار (۴) دائیں بائیں کی فوج۔ (۵) ثانی۔ مقابل۔ دوسرا (۶) سگا بھائی۔ دوست (۷) مرثیہ خوانوں کا جوڑی دار۔

**بازو بند** (ف) مذکر۔ بازو پر باندھنے کا زیور تعویذ۔

**بازو پھڑکنا۔** کسی دوست سے ملنے کا شگون۔

**بازو ٹوٹے باز کو بازہی لقمہ دے** (ا) مثل۔ ہم جنس کو تکلیف پہنچنے پر ہم جنس ہی مدد کرتا ہے۔

**بازو توڑے }** (ہ) مذکر۔ عورت کا تاوان۔ عورت
**بازو عورتی }** کے خاوند کے ساتھ نہ رہنے کی صورت میں اُسے ہمراہ رکھنے کے لئے جو دعویٰ کیا جائے۔

**بازی** (با۔ زی) (ف) مؤنث (۱) تماشا۔ کھیل (۲) فریب۔ دھوکا (۳) شرط کا روپیہ (۴) کبوتر کا پلٹیاں کھانا (۵) داؤں۔ روک۔

**بازیاب** (ف) پھر پانے والا۔

**بازیابی** (ف) مؤنث۔ پھر پانا۔

**بازیافت** (ف) مؤنث۔ پھر مل جانا۔ چوری گیا ہوا مال جو پورا یا کسی قدر مل جائے۔

**بازی بازی باریش بابا ہم بازی** (ف) مثل۔ باپ کی ڈاڑھی سے بچہ کھیلتا ہے۔ جب کوئی کسی بڑے سے جھگڑا کرے۔ تو کہتے ہیں۔

**بازی بدنا۔** شرط لگانا۔ داؤ لگانا۔

**بازی دینا۔ بازی کرنا۔ بازی کھانا** (ا) (۱) ہار دینا۔ مات کر دینا (۲) کبوتروں کا پلٹیاں کھانا۔

**بازی لے جانا۔** (ا) غالب آجانا۔ جیتنا۔ فتح پانا۔

**بازیچہ** (با۔ زی۔ چہ) (ف) مذکر۔ کھیل تماشا۔ کھلونا۔ کھیل کی جگہ۔ تماشا گاہ۔

**بازیگر** (با۔ زی۔ گر) (ف) مذکر۔ تماشا گر۔ شعبدہ باز۔ مداری۔ نٹ۔

**باس** (با۔ س) (ہ) مؤنث (۱) بو۔ خوشبو۔ مہک۔ (۲) بدبو۔ سڑاند۔

**باسا** (با۔ سا) (ہ) مذکر۔ سکونت۔ رہنے کی جگہ۔

**باس کرنا** (ہ) بسیرا کرنا۔ آرام کرنا۔ ٹھہرنا۔ لینا۔ رہنا۔

**باسترضا** (بہ۔ اس۔ تی۔ ضا) (ع) رضا مندی سے۔

**باستشفاع** (بہ۔ اس۔ تش۔ فاع) (ع) سفارش سے۔

**باسٹھ** (با۔ سٹھ) (ہ) ساٹھ اور دو۔ ۶۲۔

**باسط** (با۔ سط) (ع) فراخی دینے والا۔ خدائے تعالیٰ کا نام۔

**باسک** (با۔ سک) (ہ) اسم

**باسکی** (با۔ سکی) (ہ) مذکر۔ وہ سانپ جس کی بابت ہندوؤں کا اعتقاد ہے کہ وہ زمین کو تھامے ہوئے ہے۔ سانپوں کا بادشاہ سیس ناگ۔

**باسلیق** (با۔ سلیق) (یونانی) مؤنث۔ ایک رگ کا نام جو دل اور جگر میں ہوتی ہوئی ہاتھ میں آتی ہے۔ جس کے کٹ جانے سے انسان مر جاتا ہے۔

**باسمتی** (با۔ سم۔ تی) (ہ) مذکر۔ ایک قسم کے عمدہ اور خوشبودار چاول۔

**باسن** (با۔ سن) (ہ) مذکر۔ برتن۔ بھانڈا۔ ظرف۔

**باسنا** (ہ) (۱) مؤنث۔ خوشبو۔ مہک۔ بو (۲) خوشبو میں بسانا۔

**باسی** (با۔ سی) (ہ) (۱) رات کا بچا ہوا۔ (۲) مرجھایا ہوا۔ (۳) ساکن۔ رہنے والا۔

**باسی بچے نہ کتا کھائے** (ہ) مثل۔ باقی نہ رکھنا۔ سب خرچ کر ڈالنا۔

**باسی پھولوں باس نہیں پردیسی بلم تیری آس نہیں** (ہ) مثل (ہو) جیسے باسی پھول بیل خوشبو نہیں رہتی۔ اسی طرح پردیسی سے محبت کے نباہ کی امید نہیں۔

**باسی عید** (ا) مؤنث۔ عید کا دوسرا روز۔

**باسی کڑھی میں اُبال آنا** (ہ) مثل۔ بعد از وقت جوش آنا۔

**باسی منہ** (ہ) مذکر۔ نہار منہ۔ ناشتہ نہ کیا ہوا۔

**باشندہ** (با۔ شن۔ دہ) (ف) مذکر۔ ساکن۔ رہنے والا۔ بسنے والا۔

**باشہ** (با۔ شہ) (ف) مذکر۔ ایک شکاری پرندے کا نام۔

**باصر** (با۔ صر) (ع) دیکھنے والا۔

**باصرہ** (با۔ صرہ) (ع) (۱) آنکھ کی بینائی، دیکھنے کی قوت۔ بینائی کی قوت۔

**باطل** (با۔ طل) (ع) (۱) جھوٹا۔ کھوٹا (۲) غلط۔ جھوٹ۔ بے اصل (۳) لغو۔ بیہودہ۔ بے فائدہ۔ نکما۔ بے کار۔

**باطن** (با۔ طن) (ع) مذکر۔ اندرون۔ پوشیدہ۔ دل اندرونی حصہ۔

**باطنی** (ع۔ ف) دلی۔ اندرونی۔

**باطنیہ** (ع۔ ف) (۱) باطن سے منسوب (۲) ایک قدیم سیاسی فرقہ۔ جس کا بانی حسن بن صباح تھا۔

**باعث** (با۔عِث) (ع) مذکر۔ (۱) وجہ۔ سبب۔ علت۔ (۲) موجب۔ (۳) حقیقت۔ اصل۔ بنیاد ۔

**باعث اشتعال طبع** (ع) مذکر۔ وہ امر جس کے سبب سے کسی کا غصہ بھڑک اُٹھے ۔

**باغ** (با۔غ) (ف) مذکر۔ گلزار۔ پھلواڑی۔ درختوں کا جھنڈ ۔

**باغ باڑی** (ا) مونث (۱) پھلواڑی۔ پیڑوں کا تختہ (۲) بال بچے۔ اولاد ۔

**باغ باغ** (ف) نہایت۔ خوش و خرم ہو ۔

**باغ باغ ہونا** (ا) نہایت خوش ہونا۔ پھولے نہ سمانا ۔

**باغبان** (با۔غ۔بان) (ف) مذکر۔ مالی۔ باغ کا محافظ ۔

**باغچہ** (با۔غ۔چہ) / **باغیچہ** (با۔غی۔چہ) (ف) مذکر۔ چھوٹا سا باغ۔ چمن ۔

**باغ سبز دکھانا** (ا) دھوکا دینا۔ فریب دہی کرنا ۔

**باغ لگا نہیں۔ منگتوں نے ڈیرے ڈال دیئے** (ا) مثل۔ فصل پکی نہیں۔ مانگنے والے پہلے ہی آ موجود ہوئے۔ بسا نہیں۔ فقیر پہلے ہی خیرات مانگنے کے لئے آ گئے ۔

**باغی** (با۔غی) (ف) مخالف۔ منحرف۔ برگشتہ۔ پھرا ہوا۔ منکر۔ نافرمان۔ سرکش ۔

**بافتہ** (با۔فْ۔تہ) (ف) مذکر (۱) ایک قسم کا ریشمی کپڑا (۲) بُنا ہوا ۔

**بافندگی** (با۔فِن۔دَگی) (ف) مونث۔ بُنائی یا جُلاہے کا کام۔ بُنائی ۔

**بافندہ** (با۔فِن۔دَہ) (ف)۔ مذکر۔ بُننے والا۔ جلاہا ۔

**باقر** (با۔قِر) (ع) (۱) عالم (۲) رئیس (۳) حضرت ابوجعفر محمد بن علی ابن الحسین کا لقب ۔

**باقرخانی** (ف) مونث۔ روغنی روٹی۔ جو شکر دودھ اور میدہ ملا کر تنور میں پکائی جاتی ہے ۔

**باقلا** (با۔قِلا) (ع) مذکر۔ ایک ترکاری کا نام جس کی اکثر پھلیاں پکائی جاتی ہیں ۔

**باقی** (با۔قی) (ع) مونث (۱) بچی ہوئی۔ بقیہ (۲) نہ مرنے والا۔ موجود۔ زندہ۔ خدائے تعالٰے کا صفاتی نام ۔

**باقی جمع** (ع) مونث۔ معاملے کی رقم جو گزشتہ برسوں کے معاملے میں سے باقی ہو ۔

**باقی دار** (ف) مذکر۔ دیندار۔ مقروض ۔

**باقی دارد** (ف) باقی پھر سہی۔ ابھی باقی ہے ۔

**باقی غیر ممکن الوصول** (ع) مذکر (۱) وہ بقیہ جس کا وصول ہونا غیر ممکن ہو ۔

**باقی ماندہ** (ع) باقی بچا ہوا۔ باقی رہا ہوا ۔

**باقی نام اللہ کا** (ا) محاورہ۔ خدا کے سوا کوئی زندہ رہنے والا نہیں۔ سوا خدائے پاک کے سب کو موت ہے ۔

**باقیات** (با۔قِیات) (ع) مونث۔ باقی رقم جو وصول طلب نہ ہو ۔

**باقیات الصالحات** / **باقیات صالحات** (ع) مونث۔ صدقہ۔ جاریہ مثلاً عام کے لئے کوئی کام۔ اولاد صالح ۔

**باقیات حساب رواں** (ع) مونث۔ چلتے حساب کا بقایا ۔

**باقیات مشتبہ الوصول** (ع) مونث۔ بقایا جس کا وصول ہونا مشکل ہو ۔

**باک** (با۔ک) (ف) مذکر۔ خوف۔ ڈر۔ خطرہ ۔

**باکرہ** (با۔کِرَہ) (ع) مونث۔ دوشیزہ۔ کنواری۔ اچھوتی ۔

**باکلی** (ہ) مونث۔ گھنگنیاں۔ گھنگنی۔ اُبلا ہوا اناج ۔

**باکھ** (با۔کھ) (ہ) مذکر۔ اڑین۔ بہانا۔ کھیری ۔

**باکھڑی۔ باکھلی** (با۔کھ۔ڑی۔ با۔کھ۔لی) (ہ) مونث۔ وہ گائے یا بھینس جو صرف پانچ مہینے دودھ دے کر رک جائے ۔

**باکھل** (با۔کھل) (ہ) مونث۔ باڑا۔ احاطہ۔ مکان ۔

**باگ** (با۔گ) (ف) مونث۔ عنان۔ راس۔ لگام ۔

**باگ اٹھانا** / **باگ لینا** (ا) گھوڑا دوڑانا۔ روانہ ہونا۔ چل پڑنا ۔

**باگ ڈور** (ا) مونث۔ پاگھنگ کوتل۔ گھوڑے لگام میں باندھنے کی رسی ۔

**باگ ڈھیلی کرنا** (ا) (۱) گھوڑا دوڑانا۔ (۲) فعل مختار کرنا (۳) خبر نہ لینا۔ توجہ نہ کرنا ۔

**باگ مڑنا** (ہ) (۱) لگام پھرنا (۲) چیچک کا مرجھانا (۳) توجہ دوسری طرف ہو جانا ۔

**باگ موڑنا** (ہ) (۱) گھوڑے کا رُخ پھیرنا۔ گھوڑے کو موڑنا (۲) توجہ دوسری طرف کرنا ۔

**باگ ہاتھ سے چھوٹنا** (ف) موقع جاتا رہنا - بے قابو ہونا - اختیار نہ رہنا ॥

**باگا** (بَا۔ گا) (ہ) مذکر - دولہا کا جوڑا - پوشاک ॥

**باگڑ** (بَا۔ گڑ) (ہ) مذکر - برفوں کا گلّہ ॥

**باگڑ بِلّا** (ہ - مذکر) ایک قسم کا بڑا بِلّا ॥

**باگھ** (بَا۔ گھ) (ہ) مذکر (۱) شیر - ببر - چیتا - (۲) مجازاً غصّہ ور - غضب ناک - خونخوار ॥

**باگھ نکھ یا نکھ** (ہ) مذکر - شیر کے ناخن جو چاندی میں مڑھ کر دھاگے میں پرو کر آفات سے بچنے کے لئے بچوں کے گلے میں ڈالتے ہیں ॥

**باگھن - باگھنی** (ہ) مؤنث - چیتے کی مادہ ॥

**باگھی** (بَا۔ گھی) (ہ) مؤنث - وہ گِرہ جو کسی زخم یا سوزاک کی وجہ سے جڑوں میں پڑ جاتی ہے ॥

**باگیسری** (بَا۔ گیس۔ رِی) (ہ) مؤنث - ایک راگنی ॥

**بال** (بَال) (انگ Ball) مؤنث - ایک قسم کا ناچ ॥

**بال** - (انگ Ball) گیند - کرکٹ - گیند بلّا ॥

**بال** (بَال) (ہ) مؤنث - جوار - باجرا یا گیہوں وغیرہ کا خوشہ - سِٹّہ ॥

**بال** (ہ) مذکر (۱) بچہ - بالک - سات آٹھ سال کا لڑکا - یا سولہ برس سے کم عمر کی لڑکی ॥

**بال بچوں والی** - (ہ) مؤنث (۱) اولاد والی - ماتا - (۲) ہندو عورتیں مجازاً چیچک کو بھی کہتی ہیں ॥

**بال بچے** (ہ) مذکر - جورو بچے - کنبہ ॥

**بال بدھ** (ہ) مؤنث (۱) لڑکپن کی عقل - ناتجربہ کاری - بچوں کی سی سمجھ (۲) ایک ہندی کتاب کا نام ॥

**بال بدھوا** (ہ) نو عمر بیوہ - بچپن کی رانڈ ॥

**بال گوپال** (ہ) مذکر (۱) لڑکے بالے - بال بچے - (۲) چیلے چانٹے - مرید ॥

**بال ہتیا** (ہ) مؤنث (۱) بچوں کا قتل کرنا (۲) حمل گرانا ॥

**بال ہٹ** (ہ) مؤنث - بچوں کی ضد - اَڑ ॥

**بال** (ہ) مذکر (۱) مو - رُونگٹا - رواں - پشم - کیس - (۲) باریک دراڑ یا شگاف (۳) گوندھنے کا تاگا ॥

**بال آنا** (ہ) (۱) بال پیدا ہونا (۲) دراڑ آنا - شگاف پڑنا ॥

**بال اترنا** (ہ) (۱) بال گرنا - (۲) مونڈنا - تراشی ہونا ॥

**بال بال** (ہ) (۱) ہر بال (۲) ذرا ذرا (۳) بالکل - ہو بہو - صاف صاف ॥

**بال بال بچنا** (ہ) صاف صاف بچنا - ذرا سا صدمہ نہ پہنچنا ॥

**بال بال گج موتی پرونا** (ہ) خوب آراستہ و پیراستہ ہونا - ایڑی سے چوٹی تک بناؤ سنگار کرنا - ہر بال میں موتی پرونا ॥

**بال بال گنہگار ہے** (ف) محاورہ - انسان بہت زیادہ گنہگار ہے - سر تا سر گنہگار ہے ॥

**بال باندھا** (ہ) (۱) تابع - مطیع - بے عذر فرمانبردار - (۲) غلاموں کی مانند ॥

**بال باندھا چور** (ہ) محاورہ (۱) پورا چور - دزد کامل (۲) عاشق کا دل جو معشوق کے ہر بال سے وابستہ ہے ॥

**بال باندھا غلام** (ف) محاورہ (ع) نہایت تابع اور فرمانبردار غلام - اشارے پر کام کرنے والا ॥

**بال برابر** (ف) مذکر (۱) ذرا سا - تھوڑا سا - نہایت قلیل (۲) نہ ہونے کے برابر ॥

**بال بکھرنا** (ہ) بالوں کا پریشان ہونا - سر کھلا ہونا - (۲) پریشانی - بدحواسی ॥

**بال بنانا** (ہ) (۱) چوٹی گوندھنا - کنگھی کرنا - مانگ چوٹی کرنا (۲) حجامت بنانا - خط بنانا ॥

**بال بیکا نہ ہونا** (ہ) بال ٹیڑھا نہ ہونا (۲) ذرا بھی صدمہ یا دکھ نہ ہونا (۳) آنچ نہ آنا - برا اثر نہ ہونا ॥

**بال پکنا** (ہ) (۱) بال سفید ہونا - بڑھاپا آنا - (۲) خوشہ یا پھل کا پختہ ہونا - سِٹّے اور گچھے کا پک جانا ॥

**بال توڑ** (ہ) مذکر - پھوڑا جو جسم کے بال ٹوٹنے سے ہو جاتا ہے ॥

**بال جنجال بال سنگار** (ہ) مثل - بال تکلیف کا باعث بھی ہیں اور خوبصورتی کا موجب بھی ॥

**بال جھڑنا** (ہ) دماغی ناطاقتی یا کنگھی سے بالوں کا گرنا ॥

**بال چھتری** (ہ) مؤنث - خانہ بھانی پگڑی کا - سر پر سایہ کرنے والی پوشاک ॥

**بال چھڑ** (ہ) مذکر - سنبل الطیب - خوشبودار گھاس کی قسم ہے ॥

**بال خورا** (ا) مذکر۔ مرض کا نام جس سے مویشیوں وغیرہ کے بال جھڑ جاتے ہیں۔

**بال رکھنا** (ہ) بالوں کو بڑھنے دینا۔

**بال سفید ہونا** (ا) بڑھاپا آنا۔ سر داڑھی کے بال چٹے ہونا۔

**بال صفا** (ا) مذکر۔ بال اڑانے کا پوڈر۔ بال اڑانے کی دوا۔

**بال کا کمبل بنانا** / **بال کی بھیڑ بنانا** } (ا) محاورہ۔ چھوٹی بات کا بڑا کر کے دکھانا۔ بات کا بتنگڑ بنانا۔

**بال کترنے سے مردہ ہلکا نہیں ہوتا** (ا) بڑے ذخیرے میں سے تھوڑا سا نکال لینے سے کوئی حرج نہیں ہوتا۔

**بال کمانی** (ا) مؤنث۔ گھڑی کے اندر کی وہ کمانی جو نہایت باریک ہوتی ہے۔ سپرنگ

**بال کھڑے ہونا** (ا) (۱) خوف لگنا۔ ڈر معلوم ہونا۔ (۲) جاڑا لگنا۔ سردی چڑھنا۔

**بال کی کھال نکالنا** (ا) (۱) نکتہ چینی کرنا۔ (۲) محنت کرنا (۳) باریکی نکالنا (۴) نقص ڈھونڈنا۔

**بال لینا** (ا) استرہ لینا۔ موئے زہار کا مونڈنا۔ پاکی کرنا۔

**بال و پر نکلنا** (ا) (۱) پر پرزے نکلنا۔ اڑنے کے قابل ہونا۔ ہوش سنبھالنا۔ (۲) شریر ہونا۔ فتنہ انگیز ہونا (۳) نیا مال ہاتھ لگنا۔

**بال و پر نکالنا** (ا) (۱) اڑنے لگنا۔ اڑان بھرنا۔ پرواز کرنا (۲) شرارت اور چالاکی کرنا۔ بدمعاشی کرنا (۳) مخالفت کرنا۔ مقابلے پر آنا۔

**بال** (بال) (ف) پرندے کے بازو کا پچھلا جوڑ جس کے زور سے پرواز کرتا ہے۔ بازو۔

**بالا** (با۔ لا) (ہ) مذکر۔ کان میں پہننے کا زیور جیسی بالی۔

**بالا** (۲) مذکر۔ چھوٹی عمر کا بچہ۔ بچوں کا سا۔ نادان۔ ناسمجھ۔

**بالا** (با۔ لا) (ف) (۱) اوپر۔ اوپر کا حصہ۔ چوٹی (۲) قد (۳) دھوکا (۴) اونچا (۵) آگے۔ (۶) غائب (۷) اوپر گزرا یا لکھا ہوا۔

**بالا بالا** (ف) اوپر ہی اوپر۔ الگ ہی الگ۔ پوشیدہ پوشیدہ۔ بے اطلاع۔

**بالا بتانا** (ہ) (۱) ٹالنا۔ بہانہ کرنا (۲) فریب دینا۔ اوپر ہی اوپر ٹالنا۔

**بالا بھولا** (ہ) (۱) معصوم۔ وہ لڑکا جو مکر و فریب نہ جانے (۲) سیدھا سادہ۔ بے ریا۔

**بالا پرہ** (ا) مذکر۔ انگرکھے کا چڑھا ہوا دامن۔ اچکن کا اگلا پردہ۔ اوپر کا دامن۔

**بالا پوش** (ف) مذکر۔ لحاف۔ غلاف۔ پلنگ پوش۔

**بالاتفاق** (بِل۔ اِت۔ تِفاق) (ع) اتفاق کے ساتھ۔ سب کے اتفاق سے۔ متفق الرائے ہو کر۔

**بالاجمال** (بِل۔ اِج۔ مال) (ع) مجملاً۔ مختصر طور پر۔

**بالاخانہ** (ف) مذکر۔ چوبارہ۔ کوٹھا۔ مکان کے اوپر کا کمرہ۔

**بالادست** (ف) (۱) اوپر کا۔ اعلیٰ۔ زبردست۔ (۲) افسر۔ حاکم (۳) صدر مجلس (۴) عمدہ (۵) نہایت نفیس۔

**بالارادہ** (بِل۔ اِرا۔ دَہ) (ع) ارادے سے۔ جان بوجھ کر۔ عمداً۔ قصداً۔

**بالانشین** (ف) مذکر۔ (۱) صدر نشین۔ میر مجلس۔ اونچا بیٹھنے والا (۲) عمدہ۔ امیرانہ (۳) کرسی نشین۔ معزز۔ صاحب حیثیت۔

**بالانفراد** (بِل۔ اِن۔ فِراد) (ع) فرداً فرداً۔ ایک ایک کرکے۔

**بالائی** (با۔ لا۔ ئی) (ف) (۱) اوپر کا۔ بلند۔ اونچا (۲) دودھ کی ملائی۔

**بالائی یافت** (ف) مؤنث۔ تنخواہ کے علاوہ آمدنی۔ کمیشن یا رشوت وغیرہ

**بالائے طاق ہونا** (ا) (۱) رفع ہونا۔ دور ہونا۔ (۲) بھولنا۔ خیال نہ رہنا۔ دھیان نہ کرنا۔

**بالتخصیص** (بِت۔ تَخ۔ صیص) (ع) خصوصاً۔ خاص کر۔

**بالتصریح** (بِت۔ تَص۔ ریح) (ع) شرح۔ صاف صاف کھول کر۔

**بالتفصیل** (بِت۔ تَف۔ صیل) (ع) الگ الگ۔ تفصیل وار۔

**بالٹی** (بال۔ ٹی) (ا) مؤنث۔ ٹین کا ڈول یا ڈولچی۔

**بالجملہ** (بِل۔ جُم۔ لَہ) (ع) حاصل۔

**بالخصوص** (بِل۔ خُصوص) (ع) خاص کر۔

**بالسٹ ٹریننگ** (با۔ لسٹ۔ ٹریننگ) (ا) انگ۔

(Ballast train) مؤنث - سامان ڈھونے والی ریل گاڑی ۔

**بالش** (با - لِش) (ف) مذکر - (۱) تکیہ - مسند - (۲) زیادتی ۔

**بالشت** (با - لِشت) (ف) مؤنث - بارہ انگل کا پیمانہ ۔

**بالشتیا** (ہ) مذکر - بالشت کے برابر آدمی - بونا - ٹھگنا قد ۔

**بالشوزم** (بال - شوِ زِم) انگ Balshevism مؤنث - بالشویکوں کا طریقِ عمل

**بالشویک** (بال - شوِیک) (انگ Balshevik) مذکر (۱) روس کی اشتراکی جماعت (۲) اس جماعت کا ایک فرد ۔

**بالضرور - بالضرورت** (بِض - ضَ رُور - بِض ضَرُو رَت) (ع) ضرور - البتہ - بلاشک - ضروری ۔

**بالعکس** (بِل - عَکس) (ع) اُلٹا - خلاف - بر عکس ۔

**بالعموم** (بِل - عُمُوم) (ع) عام طور پر ۔

**بالغ** (با - لِغ) (ع) (۱) پہنچا ہوا - پورا - (۲) جوان - سیانا - اٹھارہ برس سے زیادہ عمر کا (۳) ہوشیار - تجربہ کار - رسا ۔

**بالغ نظر** (ع) حقیقت بین - تجربہ کار - پکی نگاہ والا ۔

**بالغہ** (با - لِغَہ) (ع) مؤنث - جوان عورت - پوری عورت جوانی کو پہنچی ہوئی - سولہ برس کی ۔

**بالغہ بالسّن** (ع) مؤنث - عمر کے اعتبار سے بالغ عورت - شرع اسلام کے رُو سے پندرہ سال کی عورت ۔

**بالغہ بالعلامات** (ع) مؤنث - نشانیوں کے لحاظ سے بالغ عورت - یعنی وہ عورت جس کی عمر پندرہ سال کی نہ ہوئی ہو - مگر حیض وغیرہ علامات بلوغت سے پیشتر ہی پائی جائیں ۔

**بالفرض** (بِل - فَرض) (ع) بطور فرض - تسلیم کیا - مانا ۔

**بالفعل** (بِل - فِعل) (ع) اس وقت - فی الحال - موجودہ حالت میں - اب ۔

**بالقوہ** (بِل - قُوْ - وَہ) (ع) (۱) ازروئے قوت - قوت میں (۲) در اصل - حقیقت میں ۔

**بالک** (با - لَک) (ہ) مذکر - بچہ - بالا - نادان - کم عمر ۔

**بالک چوری** (ہ) مؤنث - بچوں کو بھگا کر لے جانا ۔

**بالکا** (بال - کا) (ہ) مذکر (۱) بچہ (۲) مرید - چیلا - شاگرد ۔

**بالکل** (بِل - کُل) (ع) تمام و کمال - سب - جملہ - کل - سارا - قطعی ۔

**بالگیر** (ف) دیکھو بارگیر ۔

**بالم** (با - لَم) (ہ) مذکر (۱) خاوند - شوہر - پتی - (۲) عاشق ۔

**بالمشافہہ** (بِل - مُشَا - فَہَہ) (ع) دوبدو - روبرو - آمنے سامنے ۔

**بالمقطع** (بِل - مُق - طَع) (ع) بھاؤ تاؤ کے بغیر - چکتا - کوت - قطعی ۔

**بالم کھیرا** (ہ) مذکر - بڑا کھیرا جو اکثر برسات میں ہوتا ہے ۔

**بالمواجہہ** (بِل - مُوَا - جَہَہ) (ع) موجودگی میں - سامنے - روبرو ۔

**بالمیک** (بال - میک) (ہ) مذکر - رامائن کے مصنف کا نام جو ایک مشہور شاعر گزرے ہیں ۔

**بالنگو / بالنگا** (با - لَنگ - گُو) (ف) مذکر - ایک دوا - باورنگ ۔

**بالو** (با - لُو) (ہ) مذکر - ریت - ریگ ۔

**بالوشاہی** (ہ) مذکر - مشہور مٹھائی ۔

**بالی** (با - لی) (ہ) مؤنث (۱) کان میں پہننے کا چھوٹا حلقہ (۲) بچی ۔

**بالیدگی** (با - لی - دگی) (ف) مؤنث - روئیدگی - پیدائش - نمود ۔

**بالی عمر** (ہ) اوائل عمر - لڑکپن کی عمر - کم سنی ۔

**بالین** (ف) مذکر - تکیہ - سہارا - سرہانہ - ٹیک - بالش ۔

**بالے میاں** (با - لے - مِیاں) (ہ) مذکر - سالار مسعود غازی جو سلطان محمود غزنوی کے بھانجے اور اُن کے علمبردار تھے - بعض لوگ آپ کے نام کی چھڑیاں کھڑی کرتے اور میلہ مناتے ہیں ۔

**بام** (بام) (ف) مذکر (۱) چھت کے اوپر کا حصّہ - کوٹھا (۲) مؤنث - سانپ کی شکل کی مچھلی ۔

**بامداد** (با - م - داد) }
**بامدادان** (با - م - دا - داں) } (ف) صبح - تڑکا ۔

**بامسلماں اللہ اللہ بابرہمن رام رام** (ف)

مثل - ہر شخص سے اتفاق اور اتحاد کے ساتھ ملنا چاہیے - کسی کی دل شکنی نہ کرو ؛

**بامن** (با - مَن) (ہ) مذکر - (۱) بونا - ٹھنگنا (۲) وشنو کا پانچواں اوتار ؛

**بامن کی بیٹی کلمہ پڑھے یا پڑھے** (۱) محاورہ (عو) کسی چیز کے نہایت خوش ذائقہ ہونے کی تعریف میں کہتے ہیں - یعنی اگر بامن (برہمن) کی لڑکی بھی اسے کھائے تو مسلمان ہو جائے ؛

**بامنی** (ہ) مؤنث (۱) بامن کی عورت - برہمنی - پنڈتانی (۲) خوش رنگ چمکیلا - لیا کیڑا (۳) آنکھ کی پلک کے بال گر جانا (۴) کنول کے پھول کا زرد زرد زیرا (۵) تخم ریزی ؛

**بان** (بان) (ف) مذکر (۱) ایک ایسا لفظ جو بعض اسما کے اخیر میں لگانے سے مالک و محافظ کے معنے دیتا ہے - جیسے دربان - رتھ بان - بیگہ بان وغیرہ (۲) ہندی میں سجاؤ - مزاج اور عادات کے معنوں میں آتا ہے ؛

**بان** (ہ) مذکر - مونج وغیرہ کی وہ باریک بٹی ہوئی رسی جس سے چارپائی وغیرہ بنتے ہیں ؛

**بان** (ہ) مؤنث - عادت - خو - سبھاؤ - (۲) طور ڈھنگ (۳) مانیاں - شادی سے چند روز پہلے دولہا دلہن کے ساتھ ایک رسم برتی جاتی ہے (۴) جزر و مد - جوار بھاٹا ؛

**بانا** (با - نا) (ہ) مذکر (۱) لباس - پوشاک (۲) وضع - روپ - سروپ (۳) عادت - سبھاؤ - (۴) وہ تار جن سے کپڑے بنتے ہیں (۵) ایک قسم کے ہتھیار کا نام ؛

**بانا باندھنا** (ہ) (۱) مسلح ہونا (۲) تیار ہونا (۳) پکا ارادہ کرنا - ٹھاننا (۴) کسی کام میں لاجواب اور لاثانی ہونے کا دعوےٰ کرنا ؛

**بانات** (با - نات) (ف) مؤنث - ایک قسم کا اونی دبیز اور گرم کپڑا جو ہر رنگ کا ہوتا ہے ؛

**بانبی** (بان - بی) (ہ) مؤنث - سانپ کا بل - سانپ کا سوراخ ؛

**بانٹ** (بانٹ) (ہ) مؤنث (۱) تقسیم - بٹوارا - (۲) خارج قسمت - حاصل قسمت (۳) دودھ نکالتے کے وقت چوپائے کے آگے رکھنے کا کھانا ؛

**بانٹ چونٹ کر** (ہ) دے دلا کر - تقسیم کر کے ؛

**بانٹا** (ہ) مذکر - حصہ - بخرہ - تقسیم کا حصہ ؛

**بانٹنا** (ہ) تقسیم کرنا - حصہ لگانا - بخرہ کرنا ؛

**بانجھ** (بانجھ) (ہ) (۱) بے اولاد عورت - عقیمہ - (۲) بنجر زمین - کلر - شور (۳) ایک پہاڑی درخت کا نام جس کے پھل کی گٹھلیاں بعض ہندو بچوں کے گلے میں بیماری سے محفوظ رہنے کے لئے ڈالتے ہیں ؛

**بانچنا** (بانچ - نا) (ہ) (۱) پڑھنا - حرف اٹھانا (۲) بغور دیکھنا - مطالعہ کرنا ؛

**باندا** (باں - دا) (ہ) مذکر - زرد رنگ کی وہ بیل جو اور درختوں پر پیدا ہو کر انہیں تباہ کر دیتی ہے - آکاس بیل ؛

**باندھ** (باندھ) (ہ) (۱) باندھنا کا امر (۲) مؤنث - بند - روک - مینڈ (۳) قید - (۴) پشتہ ؛

**باندھ رے موئے تو ہینگ کی پڑیا** } (ہ) مثل
**میری بیٹی کاتے تو گکڑ ہی** }
اپنی نہایت معمولی چیز کی بیحد تعریف کر کے اسے ٹھکانے لگانا ؛

**باندھنا** (ہ) (۱) بندش کرنا - کسنا (۲) گرہ لگانا - (۳) لٹکانا (۴) لپیٹنا - نہ کرنا (۵) مقرر کرنا - ٹھہرانا - شرط کرنا (۶) الزام لگانا - پکڑنا - گرفتار کرنا (۷) اخذ کرنا - باطل کرنا (۸) عقد کرنا - نکاح کرنا (۹) پابند کرنا (۱۰) بال گوندھنا (۱۱) لگانا - ذمے ڈالنا (۱۲) جوڑ ملانا (۱۳) لکھنا - بیان کرنا - (۱۴) جمانا - بٹھانا (۱۵) تجویز کرنا (۱۶) گھیرنا - حلقہ کرنا (۱۷) تشبیہ دینا - نظیر دینا ؛

**باندھنو** (ہ) مذکر (۱) بندش کی گرہیں جو اکثر رنگریز مختلف رنگوں کے لئے ڈورے سے باندھا کرتے ہیں (۲) تہمت - بہتان - الزام (۳) ارادہ - قصد (۴) خیال - تصور ؛

**باندھو** (باں - دھو) (س) مذکر (۱) رشتہ دار (۲) دوست ؛

**باندی** (باں - دھو) (س) مذکر (۱) رشتہ دار - (۲) دوست ؛

**باندی تھی سو بیوی ہوئی اور** } (ہ) مثل - طور پر بیں
**بیوی تھی سو باندی ہوتی** }
اس وقت کہتے ہیں - جب نوکر مالک کے منہ لگ کر

خود مختار ہو جائے اور بیوی یا عزیزوں کی اس کے آگے کچھ پیش نہ جائے۔

**باندی کے آگے باندی، مینہ کے آگے آندھی** (ہ) مثل۔ کمینے دولتمند یا حاکم نوکروں کی قدر نہیں کرتے۔ کمینے کی خدمتگاری مصیبت ہے۔

**بانڈا** (باں-ڈا) (ہ) (۱) ٹیڑھی ٹانگوں والا۔ (۲) کُبڑا۔ کوزپشت (۳) دُم کٹا۔

**بانڈی** (باں-ڈی) (ہ) مؤنث۔ ہاتھ کی لکڑی۔ چھڑی۔ سونٹی۔

**بانڈی باز** (ہ) مذکر۔ (۱) بانڈیوں سے لڑنے والا۔ لٹھ باز۔ (۲) فسادی۔ جھگڑالو۔

**بانڈی چلنا** (ہ) مارکٹائی ہونا۔ لڑائی ہونا۔ لاٹھی چلنا۔

**بانس** (بانْس) (ہ) مذکر۔ ایک قسم کی لکڑی جو اندر سے خالی ہوتی ہے۔

**بانس پر چڑھانا** (ہ) (۱) بدنام کرنا۔ رسوا کرنا۔ (۲) بے شرم اور بد لحاظ کرنا۔ (۳) تعریف کرنا۔

**بانس پر چڑھنا** (ہ) رسوا ہونا۔ بدنام ہونا۔

**بانس واڑی** (ہ) مؤنث۔ بانسوں کا جنگل۔

**بانسا** (باں-سا) (ہ) مذکر۔ (۱) ناک کی ہڈی (۲) ریڑھ کی ہڈی۔

**بانسا پھر جانا** (ہ) مرنے کی علامت کا ظاہر ہونا۔ کیونکہ مرنے سے پہلے ناک کے بانسے میں خم آ جاتا ہے۔

**بانسری** (بانْسُری) (ہ) مؤنث۔ نَے۔ مُرلی۔ بانسلی۔

**بانسی** (ہ) (ا) مؤنث۔ پتلی قسم کا بانس جس سے نیچے بنائے جاتے ہیں (۲) ایک قسم کا پتھر۔

**بانسوں اچھلنا۔ یا۔ کودنا** (ہ) محاورہ۔ نہایت خوش ہونا۔ بہت اچھلنا کودنا۔

**بانک** (بانْک) (ہ) مذکر (۱) بنوٹ۔ کٹار۔ خنجر۔ چھری وغیرہ سے بیٹھ اور لیٹ کر لڑنا (۲) ٹیڑھا ترچھا۔ کج۔ خمیدہ (۳) کمان۔ دھنک۔ دھنش (۴) گتکے چھیلنے کا نعل کے ہم شکل آلہ۔ (۵) ٹیڑھے کڑے جو بعض عورتیں پاؤں میں پہنتی ہیں (۶) بلدار چوڑیاں جو مسلمان عورتیں ہاتھوں میں پہنتی ہیں۔ وہ زیور جو بازو پہ پہنا جاتا ہے (۷) دریا کا گھماؤ۔ موڑ۔ (۸) املی کا کتارہ جو حلقہ بن گیا ہو۔ (۹) گاڑی کے پہیئے کی بیرونی طرف کی ایک ٹیڑھی اور لمبی لکڑی جو پہیئے کو گاڑی میں روکے رہتی ہے۔ (۱۰) نشتر (۱۱) نصف دائرے کی شکل کا۔

**بانکا** (باں-کا) (ہ) مذکر (۱) ٹیڑھا۔ ترچھا چھیلا البیلا (۲) دلیر۔ بہادر (۳) خود نما (۴) لچا۔ شہدا۔

**بانکا چور** (ہ) مذکر۔ طرار اور چالاک چور۔ پڑفن چور۔

**بانکپن** (بانْک-پَن) (ہ) مذکر (۱) ٹیڑھا پن۔ (۲) البیلا پن (۳) وضعداری جو خود نمائی کے ساتھ ہو۔ (۴) سرکشی۔ شہدا پن۔ کج ادائی۔

**بانکیا** (باں-کیا) (ہ) مذکر۔ تانبے یا پیتل کا تُرہی جیسا باجا۔ جو سنتوں اور سادھوؤں کے آگے بجایا جاتا ہے۔

**بانکی ادا** (ہ) مؤنث (۱) انداز معشوقانہ (۲) نرالا ڈھنگ۔

**بانگ** (بانْگ) (ف) مؤنث (۱) آواز۔ صدا۔ (۲) مطلق اذان۔ نماز کا بلاوا (۳) مرغ کی آواز۔ مرغ کی اذان۔

**بانگ جرس** (ف) دیکھو بانگ درا۔ نمبر ۱۔

**بانگ درا** (ف) مؤنث (۱) قافلے کی رخصت کے وقت گھنٹی کی آواز (۲) علامہ اقبال کا اردو دیوان۔

**بانگ دینا** (ف) آواز دینا۔ پکارنا۔ (۲) اذان دینا۔

**بانگر** (باں-گر) (ہ) اونچی زمین۔ وہ زمین جس میں پانی کے بغیر کاشت ہو سکے۔

**بانگڑو** (بانْگ-ڑُو) (ہ) بے وقوف۔ احمق۔ بے تمیز۔

**بانگی** (بانْ-گی) (ہ) (مؤنث) (۱) نمونہ۔ چاشنی۔

**بانگی** (باں-گی) (ف) مذکر۔ بانگ یا اذان دینے والا۔

**بانو** (با-نُو) (ف) مؤنث۔ بیگم۔ بیوی۔ شہزادی۔ خاتون۔ ملکہ۔

**بانوا** (باں-وا) (س) مؤنث۔ ایک قسم کی پانی کی چڑیا۔

**بانجھ** (بانْجھ) (ہ) مؤنث (۱) بانجھ (۲) ویلا۔ سہارا

رفیق - مددگار (۳) آستین (۴) حقیقی بھائی - (۵) ضامن - کفیل (۶) طاقت - زور - قوت ؛

بانہہ پکڑنا (ف) (۱) مدد کرنا - دستگیری کرنا - سہارا دینا - (۲) وعدہ کرنا - قول دینا ؛

بانہہ ٹوٹنا (ف) بازو ٹوٹ جانا (۲) بیٹھ اکھڑ جانا - (۳) مددگار کا مر جانا (۴) بھائی کا مر جانا ؛

بانہہ لگے کی لاج (محاورہ) دستگیری کی شرم - پاسِ حمایت ؛

باہنیں چڑھانا (ف) لڑنے کی تیاری کرنا - آستین سمیٹنا - آستیں اٹھانا ؛

بانی (با - نی) (ہ) مؤنث - (۱) آواز - صدا (۲) بولی (۳) وعظ و نصیحت (۴) فقیروں کی صدا (۵) اصول (۶) ہندی دوہرے یا گیت (۷) قول - مقولہ ؛

بانی (ع) (۱) بنیاد ڈالنے والا (۲) شروع کرنے والا - موجد (۳) سرچشمہ - منبع (۴) باعث - سبب ؛

بانیِ فساد (ع) مذکر - فساد کا باعث - مفسد - سرغنہ - فساد برپا کرنے والا -

بانیِ کار (ع - ف) (۱) کام کا موجد (۲) بہت چالاک اور ہوشیار (۳) تیز آدمی - فساد کی جڑ ؛

باوا (با - وا) (ہ) مذکر - (۱) باپ - پدر - پتا - بابا - (۲) درویش - (۳) مرشد - استاد ؛

باوا آدم ؑ (ہ - ع) مذکر - (۱) ابوالبشر - حضرت آدم ؑ مہادیو - نسل انسانی کا مورث اعلیٰ ؛

باوا آدم نرالا ہونا (ف) نیا انداز ہونا - سب سے جدا کام کرنا - کسی سے متفق نہ ہونا ؛

باوا باوا اونٹ لکاؤ - بیٹا بہت مہنگا
باوا باوا اونٹ بکاؤ - بیٹا بہت سستا } (ف) مثل - غریبی میں سستی چیز بھی مہنگی اور امیری میں مہنگی چیز بھی سستی معلوم ہوتی ہے ؛

باوا بھلا نہ بھیّا - سب سے بھلا روپیہ - (ف) مثل - دیکھو (باپ بھلا الخ)

باوا کا (ف) موروثی - اپنا - ذاتی - جدّی - بیخ کا ؛

باوجود (با - وجود) (ف - ع) ہوتے ہوئے - اس پر بھی ؛

باوجودیکہ (ف ع) اس امر کے ہوتے ہوئے کہ - حالانکہ ؛

باور (با - ور) (ف) مذکر - یقین - بھروسا - اعتبار - اعتماد ؛

باورچن (با - ور - چن)
باورچنی (با - ور - چنی) } (ف) مؤنث - کھانا پکانے والی عورت ؛

باورچی (ت) مذکر - طباخ - کھانا پکانے والا - رسوئیا ؛

باورچی خانہ (ت) مذکر - مطبخ - رسوئی - کھانا پکنے کی جگہ ؛

باوصف (با - وصف) (ف - ع) باوجود ؛

باون (با - ون) (ہ) پنجاہ و دو - پچاس اور دو - (۵۲)

باون بیر (ہ) مذکر - (۱) باون بہادر (۲) فطرتی - متفنی ؛

باون تولے پاؤ رتی (ہ) مثل - جیسے کا تیسا - بجنسہ - جوں کا توں - ٹھیک - درست - عملہ ؛

باون گز کا (ہ) (۱) لمبا - طویل - دراز قامت - (۲) مفسد - شریر ؛

باہ (باہ) (ع) مؤنث - قوت مردمی - قوتِ جماع ؛

باہ (ہ) مذکر - معاملہ - واسطہ - تعلق - کام ؛

باہا (با - ہا) (ہ) مذکر (۱) پانی نکلنے کا رستہ - نالی - نہر (۲) وہ برتن جس میں گنّے بیلتے وقت رس پڑتا ہے ؛

باہر (با - ہر) (ہ) (۱) بیرون - خارج - نکلا ہوا - (۲) علیحدہ - جدا (۳) پردیس میں - مسافرت میں ؛

باہر باہر (ہ) دور - دور - پرے پرے ؛

باہر جانا (ف) (۱) سفر کو جانا (۲) پاخانے کو جانا - (۳) احاطے سے نکل جانا ؛

باہر کا (ہ) مذکر - (۱) اجنبی - غیر (۲) دہقانی ؛

باہر کرنا (ف) (۱) نکالنا - دھتکارنا - (۲) چھوڑنا - (۳) شرکت یا ورثے سے علیحدہ کرنا ؛

باہر میاں ہفت ہزاری گھر بیوی کرموں کی ماری (ف) مثل - میاں تو نواب بنے پھرتے ہیں - بیوی نصیبوں کو روتی ہے - حیثیت سے بڑھ کر قدم رکھنے والا ؛

باہر والا (ہ) مذکر - خاکروب - مہتر - بھنگی - حلال

خور ٭

**باہم** (با - ہم) (ف) مل جل کر - آپس میں - ایک دوسرے کے ساتھ ٭

**باہمن** (باہ - مَن) (ہ) مذکر - برہمن ٭

**باہمہ** (با - ہمہ) (ف) سب کے ساتھ ٭

**باہمی** (با - ہمی) باہم سے متعلق - آپس میں ٭

**باہن** (با - ہن) (ہ) مذکر - (سنسکرت) (۱) دیوتاؤں کی سواری (۲) ہل کی لکڑی (۳) جوت کر تیار کی ہوئی زمین ٭

**باہنا - بانا** (باہ - نا + با - نا) (ہ) (۱) پھیلانا - کھولنا - جیسے منہ باہنا - (۲) ہل چلانا - تخم ریزی کرنا - بونا - (۳) محنت کرنا - (۴) پیچھے پڑنا - درپے ہونا (۵) کنگھی کرنا - (۶) گھسانا - داخل کرنا ٭

**بائب** (با - ئِب) (ہ) مذکر (۱) وہ طرف جو "ر" چوگان کے کونے میں ہے (۲) نشانہ خطا ہو جانا - (۳) بے اثر کلام (۴) عجیب (۵) اور - دوسرا (۶) علیحدہ ٭

**بائع** (با - اِع) (ع) مذکر - بیچنے والا - فروخت کرنے والا - بیع کرنے والا ٭

**بائلر** (با - اِلر) انگ (Boiler) مذکر - لوہے کا وہ حصہ جو ریل کے انجن میں سے بھاپ وغیرہ نکالتا ہے - نیز اس میں سے پانی کھول کر انجن کے چلنے میں مدد دیتا ہے ٭

**باؤ** (با - اُو) (ہ) مونث (۱) ہوا - باد - پون - (۲) گوز - پاد - ریح (۳) خود دماغی - غرور - جیسے باؤ پر سوار ہے - (۴) درد - وجع المفاصل - گنٹھیا کا درد ٭

**باؤ ترنگ** (ہ) دیکھو بابرنگ ٭

**باؤ بندی** (ہ) مونث (۱) خیالِ باطل - مبالغہ آرائی اور بے اصل بات (۲) فریب - دھوکا - (۳) دھوکا دینے کی دلیل ٭

**باؤ سمجھ کنا** (ہ) دیوانہ ہو جانا - سودائی ہو جانا - پاگل ہو جانا ٭

**باؤ بھک - یا - باؤ جھک** (ہ) مونث - (۱) بابیلا - حباب (۲) بیہودہ - بکواس ٭

**باؤٹا** (با - اُو - ٹا) (ہ) مذکر - (۱) جھنڈا - نشان - پھریرا - (۲) ایک قسم کا زیور (۳) ریح - تشنج - اینٹھن ٭

**باؤٹا اڑانا** (ہ) جھنڈا اڑانا - پھریرا کھڑا کرنا - نشان گاڑنا ٭

**باؤ ڈنڈی پھرنا** (ہ) واہی تباہی پھرنا - ڈانواں ڈول پھرنا - آوارہ پھرنا ٭

**باؤرا** (با - اُو - رَا) (س) مذکر (عوام) دیکھو باؤلا ٭

**باؤسرنا** (ہ) یاد آنا ٭

**باؤسول** (ہ) مذکر - درد ریح ٭

**باؤ کھمبیا** (ہ) مذکر - ایک دوا کا نام ہے ٭

**باؤ کے گھوڑے پر سوار ہونا** (ہ) (۱) جلد باز ہونا (۲) مغرور ہونا - متکبر ہونا ٭

**باؤگریفی** (با - اُو - گرے - فی) (انگریزی - Biography) مذکر - سوانحات - تذکرہ - سوانح عمری ٭

**باؤگولہ** (ہ) مذکر - ہوا یعنی ریح کا گولہ - وہ درد جو تلی میں ہوا بھر جانے کے باعث لاحق ہوتا ٭

**باؤلا** (با - اُو - لا) (ہ) مذکر - (۱) پاگل - دیوانہ - سودائی (۲) بے وقوف - احمق ٭

**باؤلر** (با - اُو - لر) انگ (Bowler) مذکر - گیند پھینکنے والا لڑکا ٭

**باؤلی** (با - اُو - لِی) (ہ) مونث (۱) وہ لمبا چوڑا کنواں جس میں پانی بھرنے کے لئے سیڑھیاں بنی ہوں (۲) ایک قسم کا آلہ جس سے پرندوں کو شکار کرنا سکھاتے ہیں - شکاری جانور کی تیاری - (۳) سودائن - پگلی - دیوانی - سڑن (۴) فریب - چالاکی ٭

**باؤلی دینا** (ہ) (۱) بھڑکی دینا - شکاری پرند کو کسی دوسرے پرند کو چھوڑ کر تیز اور دلیر کرنا (۲) چال دینا - دھوکا دینا ٭

**باؤلی گھاٹ کے باؤلے پاٹ**
**باؤلی رانڈ کے باؤلے جائے** (ہ) مثل - جیسا باپ ویسی اولاد - سب ایک جیسے احمق ٭

**باؤنی** (با - اُو - نی) بیج بونے کا وقت ٭

**بائی** (با - ای) (ہ) مونث - (۱) مہارانی - رانی - بیگم - لیڈی (۲) بہن - ہمشیرہ - بوا (۳) (ہندو) گانے والی عورت - نائکہ (۴) گوز - ریح - پاد (۵) اینٹھن - تشنج (۶) سرسام

(با - ای - بل) (انگ) Bible مونث

عیسائیوں کی آسمانی کتاب - انجیل ۔

**بائیس** (با - ئیس) (ع) بست و دو - بیس اور دو - (۲۲)

**بائیسکل** (انگ Bicycle) مؤنث - سائیکل - ہوا گاڑی - ایک قسم کی دو پہیہ گاڑی جو پاؤں کی حرکت سے چلتی ہے ۔

**بائیکاٹ** (با - ئی - کاٹ) (انگ Boycott) عدم تعاون - نان ورتن - تجارتی اور معاشرتی تعلقات کا قطع کرنا ۔

**بائیں بائیں کرنا** (ف) (۱) بیہودہ بکنا - بکواس کرنا - (۲) غل مچانا - شور مچانا ۔

**بائیں ہاتھ کا داؤں یا کھیل** (ف) بہت آسان کام - نہایت سہل ۔

**بایاں** (با - یاں) (ص) مذکر (۱) اُلٹا (ہاتھ) چپ - (۲) وہ طبلہ یا بجرا جو بائیں ہاتھ کی طرف رکھتے ہیں پنجابی گبر اشر جو خاص کر طبلے - ڈھولک اور پکھاوج سے بائیں ہاتھ سے نکلتا ہے ۔

**بایاں پاؤں پوجنا - یا - بایاں قدم لینا** (ف) کسی کے کمال کا اقرار کرنا - خواہ کمال بدی میں ہو یا نیکی میں - تسلیم کرنا - مان جانا - قائل ہونا - معترف ہونا - تعریف کرنا ۔

**باید** (با - ید) (ف) چاہیئے ۔

**باید و شاید** (ف) جیسا چاہیئے - جیسا لائق ہے ۔

**بایں** (بہ - ایں) (ف) اس کے ساتھ ۔

**بایں ہمہ** (ف) اس سب کے ساتھ - ان تمام باتوں کے باوجود ۔

## ب - ب

**ببادی** (ببا - دی) (ع) (۱) جھگڑالو - فسادی - حجتی - تکرار کرنے والا - (۲) مدعی - مدعا علیہ ۔

**ببر** (ب بر - ع) مذکر - ایک قسم کا بڑا شیر جس کی گردن پر بال ہوتے ہیں - اکثر افریقہ کے جنگلوں میں پایا جاتا ہے ۔

**ببر** (ب - بر) (ع) مذکر - وہ شخص جو اونٹ اور گھوڑوں کے بال کاٹتا ہے ۔

**ببرا** (ب - را) (ع) مذکر - گمسی کبوتر - وہ نیلے رنگ کا کبوتر جس کے بازوؤں پر کالی چتیاں ہوں ۔

**ببری** (ف) مؤنث (۱) کاکل - زلف - لٹ - پیشانی کے پیچیدہ بال جو عورتیں خوبصورتی کے لئے چھوٹے کرکے ماتھے پر چھوڑتی ہیں ۔ (۲) وہ نیلی کبوتری جس کے بازوؤں پر کالی چتیاں ہوتی ہیں ۔

**ببریاں چھوڑنا** (ف) زلفیں چھوڑنا - لٹیں چھوڑنا - چوٹی گوندھتے وقت دونوں طرف خوبصورتی کے لئے کچھ بال چھوڑنا ۔

**ببوا** (ب بُ - وا) (ع) مذکر (۱) بابو کی تصغیر (۲) بچہ - ننھا (۳) کھلونا - مٹی کا پتلا ۔

**ببول** (ب بُول) (ع) مذکر - ایک خاردار درخت جسے ہندی میں کیکر اور فارسی میں مغیلاں کہتے ہیں جو جلانے کا ایندھن ۔

**ببول کا گوند** (ف) مذکر - کیکر کا گوند ۔

**ببول کے پیڑ بونا** (ف) (۱) کیکر کے درخت لگانا - (۲) مجازاً برے کام کرنا ۔

**ببولا** (ب بُو - لا) (ع) مذکر - گردباد - بگولا ۔

**ببھاس** (ب بھاس) (ع) مؤنث - ایک راگنی ۔

**ببیئی** (ب بیئی) (ع) مؤنث (۱) ایک خوشبودار بوٹی - (۲) اس کا بیج (۳) ایک قسم کی مینا ۔

**ببی** (ب بی) (ع) مؤنث - بوسہ - چوما - پیار ۔

**ببیانا** (ب - یا - نا) (ف) زنانہ (۱) وہ چیزیں جو خاص عورتوں کے استعمال کے لئے ہوں - وہ چیزیں جو یورپین لیڈیوں سے مخصوص ہیں ۔

**ببیس - ببیسی** (ب بیس - بی - سی) (ع) مؤنث - (۱) بواسیر (۲) اغلام کرانے کی علت ۔

**ببیسیا** (ف) مذکر - وہ شخص جسے بواسیر ہو (۲) وہ شخص جسے اغلام کرانے کی علت ہو ۔

## ب - پ

**بپا** (ب پا) (ف) برپا - کھڑا ۔

**بپت** (ب پت) } **بپتا** (ب پ - تا) } (ع) مؤنث - (۱) دکھ - تکلیف - مصیبت - آفت - بلا ۔

**بپت پڑی جب بھینٹ مانی } نکل گیا جب دیہی آئی** } (ف) مثل - مصیبت پڑنے پر آدمی بہت کچھ دینے کو تیار ہو جاتا ہے - لیکن اس کے گزر جانے پر بہت

کچھ بھول جاتا ہے ۔

**بپتسمہ** (ہند) انگ - بپٹزم Baptism مذکر - پانی چھڑکنا - پانی میں غوطہ دینا - اصطباغ - عیسائی بنانے کی رسم ۔

**بپوتی** (بَپو - تی) (ہ) (۱) نسلی - موروثی - (۲) مؤنث - ورثہ - میراث ۔

**بپھارا** (بپھا - رَا) (س) مذکر (۱) بخارات - بھاپ - (۲) پسینہ لانے والی دوا ۔

**بپھرنا** (بپھر - نا) (ہ) (۱) ضد کرنا - بگڑنا مچلنا (۲) خشمناک ہونا - جھلانا (۳) جوش میں بھرنا - قابو سے باہر ہونا (۴) گھوڑے کا جھکنا - بدلنا (۵) بغاوت کرنا (۶) لڑنے پر آمادہ ہونا ۔

## ب - ت

**بَت** (بَت) (ف) مؤنث - ایک قسم کی مرغابی - بط اسی کا معرب ہے ۔

**بِت** (بِت) (ہ) مؤنث (۱) طاقت - قوت - بساط - قدرت - حوصلہ (۲) دولت - مال - دھن (۳) شان و شوکت - دبدبہ (۴) عمر (۵) قدو قامت - ڈیل ڈول ۔

**بُت** (بُت) (ف) مذکر - (۱) مورتی - پتلی - لُعبت (۲) معشوق - پریتم (۳) خاموش - چپ - گنگ - (۴) احمق - مورکھ - بیوقوف - (۵) مُکّا - گھونسا - مُک (۶) پانسہ پھینکنے یا چوسر کی کوڑیاں لڑھکانے کا تختہ (۷) وہ چراغدان جسے تارکش اپنے کندھے پر رکھ کر اُس کی روشنی میں کام کرتے ہیں ۔

**بُت پرست** (ف) مذکر - مورتی پوجنے والا ۔

**بُت تراش** (ف) مذکر - مورتی بنانے والا ۔

**بُت خانہ - یا - بُت کدہ** - (ف) مذکر - شوالہ - مندر - صنم کدہ - مورتی رکھنے کی جگہ - مورتی پوجنے کا مقام ۔

**بُت بننا** (ہ) چُپ لگنا - گنگ ہونا - خاموش ہونا - صم بکم ہونا ۔

**بُتّا** (بُت - تا) (ہ) مذکر (۱) دم - فریب - چھلنا (۲) حیلہ - بہانہ - دھوکا - دھونس ۔

**بتّا دینا** (ہ) (۱) دھوکا دینا - جھانسا دینا - دغا دینا - (۲) بہانہ بتانا - ٹالنا ۔

**بتاسا - یا - بتاشا** (بتا - سا + بتا - شا) (ہ) مذکر - (۱) حباب - بلبلہ (۲) ایک قسم کی شیرینی جو حباب کی شکل کی ہوتی ہے ۔ (۳) آتشبازی کا چھوٹا انار ۔

**بتاسے کا قفل** (ہ) مذکر - چھوٹا سا گول تالا - گول قفل ۔

**بتاسے کی طرح بیٹھ جانا - یا - گھل جانا** (ہ) دفعتہً لاغر اور کمزور ہو جانا - تھوڑی تکلیف یا بیماری میں گھل جانا ۔

**بُتام** (بُتام) (ہند) انگ - بٹن Button مذکر - بٹن ۔

**بتانا** (بتا - نا) (ہ) (۱) کہنا - جتانا - واقف کرنا - (۲) دکھانا (۳) ظاہر کرنا - کھولنا (۴) اشارہ کرنا (۵) سمجھانا (۶) پیٹنا (۷) سکھانا - پڑھانا - تعلیم دینا (۸) ناچنے میں ہاتھ پاؤں ابرو کے اشارے سے پتہ دینا - (۹) کہنا - بیان کرنا (۱۰) نام ظاہر کرنا - (۱۱) کام دینا - (۱۲) پہچان کرانا (۱۳) مذکر - چوڑی کا پیمانہ جو چوڑی پڑھانے میں مدد کرتا ہے ۔

**بتاؤں** (بتا - اؤں) (ہ) (۱) کہوں (۲) سمجھاؤں - (۳) جتاؤں (۴) دکھاؤں (۵) (پنجابی) بینگن - بادنجان ۔

**بتاؤ نہیں آتی** (ہ) بارش کی کثرت کے باعث زمین اتنی خشک نہیں ہوتی کہ ہل جوتا جا سکے ۔

**بتبتا** (ہ) مذکر (۱) جھوٹی باتیں گھڑنے والا - باتونی (۲) چرب زبان ۔

**بتر** (بَتَر) (ف) بدتر کا مخفف - نہایت بُرا نکما - ناقص ۔

**بُترا** (بُت - رَا) (ہ) کند - کھوٹا - دھار بگڑا ہتھیار ۔

**بتراضیٔ طرفین** (ب - تَرا - ضی - طَرَ - فین) (ف - ع) فریقین کی رضامندی سے ۔

**بترانا** (ہ) (۱) عیب نکالنا - نقص نکالنا - (۲) الزام لگانا ۔

**بتک** (بَتَک) (ہ) مؤنث - بط - بطخ ۔

**بتکا** (بت - کا) (ہ) مذکر - نر بطخ ۔

**بتنگڑ** (بتنگ - گڑ) (ہ) مذکر - ذرا سی بات کو طول دینا ۔

اور بہت بڑا بنانا - نہایت مبالغہ کرنا

**بتلانا** (ہ) دیکھو - بتانا ؛

**بتمامہ** (بِ - تَمَا - مِہی) (ف - ع) بالکل - سب ؛

**بتنگ** (بَتَنگ) عاجز - مجبور - بیزار ؛

**بتنگڑ - بتنگڑا** (بَتَنگ - گڑ - بَتَنگ - گڑا) دیکھو تنگڑ ؛

**بتورا** (بَتَو - رَا) (ہ) مذکر - خشک اپلوں کا ڈھیر ؛

**بتورن** (بَتَو - رَن) (ہ) مذکر - گاہنے کے بعد غلّے کا ڈھیر ؛

**بتورن بٹورنا** (ہ) غلّے کا ایک جگہ جمع کرنا ؛

**بتوری** (بَتَو - رِی) (ہ) مؤنث - ایک چھوٹی قسم کا اناج - چینی (۲) پتھر جیسا سخت ورم ؛

**بتول** (بَتُول) (ع) مؤنث (۱) (لغوی معنی) کنواری (۲) تارک (۳) (اصطلاحی) حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا لقب ؛

**بتولا** (بَتَو - لَا) (ہ) مذکر - دھوکا - ہنسی کی بات ؛

**بتولن** (بَتَو - لَن) (ہ) مؤنث - باتونی اور دغاباز عورت ؛

**بتولے بنانا** (۱) سخن سازی کرنا - باتیں بنانا ؛

**بتہ** (بَت - تَہ) (ہ) مذکر - خارج کرنا - تفریق کرنا - کاٹنا ؛

**بتھرانا** (بِتھ - رَا - نَا) (ہ) پھینکنا - ضائع کرنا - بکھیرنا ؛

**بتھرنا** (بِتھَر - نَا) (ہ) گرنا - پھیلنا - بکھرنا ؛

**بتھوا** (بَتھ - وَا) (ہ) مذکر - ایک قسم کا دست آور ساگ - جو گیہوں میں پیدا ہوتا ہے ؛

**بتھوے کا ساگ کن ساگوں میں خلیا ساس کن ساسوں میں** (ہ) ادنیٰ چیز کی کچھ قدر و قیمت نہیں - اور دور کا رشتہ کوئی رشتہ نہیں ؛

**بتھیا** (بَتھ - یَا) (ہ) مؤنث - خشک اپلوں کا ڈھیر ؛

**بتی** (بَت - تِی) (ہ) مؤنث (۱) فتیلہ (۲) روئی یا سوت کی ڈوری جو لیمپ اور چراغ وغیرہ میں جلائی جاتی اور زخم میں بھی رکھی جاتی ہے - (۳) موم یا چربی کی شمع (۴) پگڑی کا باریک بٹا ہوا پیچ (۵) بانس یا سرکنڈے کی گڈی (۶) لاکھ - اگر - صندل یا بالوو وغیرہ کا فتیلہ - شتابہ (۸) حیوانات کی ہڈی کے ادھر ادھر کا گوشت ؛

**بتی** (بَت - تِی) (ہ) مؤنث (۱) گنتی (۲) لڑکوں کا ایک کھیل ؛

**بتی جلانا** (۱) چراغ جلانا - روشنی کرنا ؛

**بتی چڑھانا** (ہ) (۱) فانوس یا کنول وغیرہ میں چربی کی بتی رکھنا - (۲) زخم میں دوا کی بتی بنا کر داخل کرنا (۳) بتی کا اوپر کو سرکانا ؛

**بتی دکھانا** (۱) (۱) ہوائی اور توپ کو آگ دینا - (۲) روشنی کرنا ؛

**بتی دینا** (ہ) آگ لگانا - داغنا ؛

**بتی کی طاقت** (۱) مؤنث - برقی اصطلاح میں برقی لیمپ کی روشنی کا حساب موم کی شمع کے حساب سے رکھا گیا ہے ؛

**بتیا** (بَت - یَا) (ہ) مذکر (۱) ہرا اور کچا پھل (۲) لمبا بینگن ؛

**بتیس** (بَت - تِیس) (ہ) سی و دو - بتیس اور دو ۳۲ ؛

**بتیس دانت کی بھا کا خالی نہیں جاتی** (۱) مثل - مظلوم آدمی کی بددعا رائگاں نہیں جاتی ؛

**بتیس دانتوں میں زبان** (ہ) مثل - سب طرف سے پھنسا ہوا - دشمنوں سے گھرا ہوا ؛

**بتیس دھار** (ہ) مذکر - ماں کا دودھ جو ہر شخص بچپن میں پیتا ہے ؛

**بتیس دھار ہو کر نکلنا** (ہ) دعائے بد - بتیس زخموں کے راستے سے نکلنا - پھوٹ پھوٹ کے نکلنا ؛

**بتیس دھاریں دودھ بخشنا** (ہ) ماں کا اپنا پلایا ہوا دودھ مرتے ہوئے جوان بیٹے کو بخش دینا ؛

**بتیسا** (بَت - تِی - سَا) (ہ) مذکر (۱) ایک قسم کا سخت حلوا جو عورتیں جننے کے بعد بتیس دوائیں ڈال کر کھاتی ہیں (۲) گھوڑی کو بچہ جننے کے بعد جو مسالہ دیا جاتا ہے - (۳) سوہن حلوے کی قسم کی مٹھائی جو پنجاب میں ملتی ہے ؛

**بتیسی** (بَت - تِی - سِی) (ہ) مؤنث آدمی کے دانتوں کی دونوں لڑیاں - کل دانت ؛

**بتیسی بجنا** (۱) دانت بجنا - کپکپانا - دانت آپس میں ایک دوسرے سے ٹکرانا ؛

**بتیسی بند ہونا** (۱) حالت غشی میں دانت جکڑ جانا - اوپر اور نیچے کی لڑی کا مل کر بند ہو جانا ؛

**بتیسی دکھانا** (۱) بیہودہ ہنسنا - دانت دکھانا (۲)

بھیڑانا - ہنسی کرنا (۳) عاجز ہونا - انکسار کرنا - (۴) لجاجت اور خوشامد کرنا ۔

# ب - ٹ

**بَٹ** (بَٹ) (ہ) مذکر - (۱) ٹکڑا - حصہ - تقسیم - (۲) بل - سلوٹ (۳) تولنے کے اوزان ۔

**بَٹ** (ہ) مؤنث (۱) وہ شکنیں جو فربہی کے باعث بدن پر پڑیں (۲) راہ - پگ - ڈنڈی - بٹیا - (۳) وہ سوجن جو کسی ضرب کے صدمے سے ہو جاتی ہے ۔ (۴) اوجھری کا موٹا موٹا وہ گوشت جس میں خار نہیں ہوتے - (۵) کشمیریوں کی ذات ۔

**بٹّا** (بَٹ - ٹا) (ہ) مذکر - (۱) تولنے کے وزن - باٹ (۲) کٹوتی - کمی - گھاٹا - کسر (۳) فرق - جیسے زمین آسمان کا بٹّا ہے (۴) کھوٹ - نقص - خرابی - (۵) دھبہ - عیب (۶) مسالہ پیسنے کا بٹہ (۷) زیور رکھنے کا ڈبہ یا کیس (۸) گول آئینہ (۹) مداریوں کے گول گول ڈھکنے جن میں گولیاں رکھ کر غائب کرتے ہیں (۱۰) فصاد کا وہ کاٹھ کا گولا جو خون نکالتے وقت ہاتھ میں پھراتے ہیں (۱۱) ارباب نشاط کا انعام (۱۲) پیتل کی لٹیا ۔

**بٹّا باز** (ف) مذکر (۱) مداری - شعبدہ باز - بازی گر - (۲) ٹھگ - عیار - مکار ۔

**بٹّا ڈھال** (ہ) ہموار - برابر - سپاٹ ۔

**بٹّاسا** (ہ) مذکر - (۱) ایک قسم کی زرہ (۲) سازش ۔

**بٹّا لگانا** (ف ل) (۱) کمی کٹوتی کاٹنا - (۲) عیب لگانا - دھبہ لگانا ۔

**بٹّا لگنا** (ہ) کٹوتی لگنا - کمی ہونا - عیب لگنا - حرف آنا - ساکھ بگڑنا ۔

**بٹالین** (بٹا - لین) انگ (Battalion) - مذکر - پلٹن - پیدل فوج کی ایک ہزار سپاہیوں کی رجمنٹ ۔

**بٹانا** (بٹا - نا) (ہ) تقسیم کرانا - ادھر ادھر کرنا ۔

**بٹاؤ** (بٹا - آؤ) (ہ) مذکر - (۱) راہ گیر - مسافر - (۲) غیر - دوسرا ۔

**بٹاؤ** (بٹا - آؤ) (ہ) مذکر - تقسیم - بانٹ ۔

**بٹائی** (بٹا - ای) (ہ) مؤنث - (۱) تقسیم پیداوار کی وہ تقسیم جو اجارہ دار اور مالک زمین میں قرار پاتی ہے - (۲) غلہ تیار ہو کر بٹنے کا موسم (۳) بانٹنے کی اجرت ۔

**بٹائی دار** (ف) - (ہ) مالک سے فصل کا حصہ بانٹنے والا زمیندار ۔

**بٹ ہٹرائی** (ہ) مؤنث - سرکار کی طرف سے بانٹوں کی سالانہ جانچ ۔

**بٹلوہی** (بٹ - لو - ہی) (ہ) مؤنث - پیتل کا
**بٹلوئی** (بٹ - لو - ای) وہ برتن جس میں پانی پیتے یا دودھ دوہتے ہیں ۔

**بٹ مار** (ہ) مذکر - راہزن - قزاق - ڈاکو - راستہ لوٹنے والا ۔

**بٹن** (بٹن) انگ (Button) مذکر - بوتام - گھنڈی - تکمہ ۔

**بٹنا** (بٹ - نا) (ہ) مذکر - اُبٹنا - جسم چکانے کا مسالہ ۔

**بٹنا** (ہ) (ل) بل دینا - لپیٹنا (۲) حاصل کرنا - کمانا - (۳) تقسیم ہونا ۔

**بٹنگ** (بٹ - ٹنگ) (ہ) مذکر - ناشپاتی کی مانند ایک میوہ ہے ۔

**بٹنی** (بٹ - نی) (ہ) مؤنث - عورت کی چھاتیوں کا منہ جس سے بچہ دودھ پیتا ہے ۔

**بٹوا** (ہ) مذکر - روپے پیسے یا الائچیاں رکھنے کا چھوٹا سا جیبی کیسہ - پاکٹ - بیگ ۔

**بٹوا سا قد** (ا) مذکر - ٹھگنا سا قد - بوٹا سا قد - چھوٹا اور گول قد ۔

**بٹوا سا منہ** (ا) چھوٹا سا منہ - خوبصورت منہ - پیاری شکل - غنچہ سا دہن ۔

**بٹوار** (بٹ - وار) (ہ) مذکر - محصول اکٹھا کرنے والا - اگراہی کرنے والا ۔

**بٹوارا - بٹوارہ** (ہ) مذکر - تقسیم کرنا - الگ الگ کرنا - حصہ لگانا - بانٹنا ۔

**بٹورن** (بٹو - رن) (ہ) مؤنث (۱) بچی کھچی چیز - کوڑا کرکٹ (۲) چنی ہوئی - فراہم کی ہوئی چیز ۔

**بٹورنا** (بٹور - نا) (ہ) اکٹھا کرنا - سمیٹنا ۔

**بٹورا** (ہ) دیکھو "بٹورا" ۔

**بٹوری** (بٹو - ری) (ہ) مؤنث - معاملہ یا محصول جو دیہاتی دکانداروں پر لگایا جائے ۔

بٹو یا (بٹ۔ اُ۔یا) (ھ) مذکر۔ راہ گیر۔ مسافر۔
بٹھانا۔ بٹھلانا (بٹھا۔نا) + بیٹھ۔لا۔نا (ف) (۱) قائم کرنا۔ کھڑا کرنا (۲) جوڑنا (۳) کسی جانور سے انڈے سیوانا (۴) تخت نشین کرنا (۵) تباہ کردینا جیسے وہ نواب بالکل بیٹھ گئے (۶) مقرر کرنا۔ جیسے پہرہ بٹھانا۔ پنچایت بٹھانا۔
بٹھا رکھنا (ف) (۱) کنوارا رکھنا۔ شادی کے بعد سسرال نہ بھیجنا (۲) بے کار رکھنا۔ گھر پر رکھنا۔
بٹھک (بٹھک) (ف) مذکر۔ دیمک کا گھر۔
بٹھور (بٹھوڑ) (ف) مونث۔ چولھے کی جلی ہوئی لال مٹی۔
بٹھی (بٹھی) } (ھ) مونث۔ کلابتون بٹنے کا کام۔
بٹنی (بٹنی) } سوت یا مونج یا سن بٹنے کا کام۔
بٹنیا (بٹنی۔یا) (ھ) مذکر۔ کلابتون۔ سوت مونج یا سن بٹنے والا۔
بٹی (بٹ۔ی) (ھ) مونث (۱) چھوٹا بیل (۲) ریل کا گولا (۳) سیخ (۴) عرق کھینچنے کا بھبکا۔
بٹیا (بٹ۔یا) (ھ) مونث (۱) چھوٹا باٹ۔ پتھری۔ سنگ ریزہ۔ (۲) پگ ڈنڈی۔ تنگ راستہ۔
بٹیا (بٹ۔یا) (ھ) مونث (۱) بیٹی کی تصغیر۔ چھوٹی بیٹی۔ لڑکی۔ دختر۔ صبیہ (۲) ناریل کی گری۔
بٹے (بٹ۔ے) (ھ) مذکر۔ بٹا کی جمع۔
بٹیاں (بٹ۔یاں) (ھ) مونث۔ نوعمر عورت کی چھاتیاں۔
بٹیر (بٹیر) (ھ) مونث۔ ایک چھوٹا پرندہ جو کھانے اور لڑانے کے کام آتا ہے۔
بٹیر باز (ف) مذکر۔ بٹیر پالنے اور لڑانے والا۔
بٹیر کا بہ جانا (ف) بٹیر کا دانہ نہ ملنے کے باعث پتلا حال ہو جانا۔
بٹیری (بٹ۔ے۔ری) (ھ) مونث۔ بیٹی والوں کی طرف سے دولہا کا نذرانہ۔ خلعت دینے کی رسم۔
بٹے کھاتے (بٹ۔ٹے۔کھا۔تے) (ھ) (۱) نفع نقصان (۲) ناقابل وصول روپیہ۔

# ب - ج

بجا (بجا) (ف) مذکر۔ (۱) ٹھیک۔ درست۔ صحیح۔ مناسب۔ جائز (۲) جگہ پر۔ ٹھکانے پر۔ مناسب موقع (۳) (طنزاً) ناواجب۔ بے موقع۔
بجا آوری (ف) مونث۔ تعمیل حکم۔ اجرا کار۔ انجام دہی۔
بجا کہے جسے عالم اُسے بجا سمجھو (۱) مثل جس بات کو دنیا ٹھیک سمجھے۔ اُسے ٹھیک سمجھنا چاہیے۔
بجالا (بجا۔لا) (ف) مذکر۔ بیجوں سے بھرا ہوا۔
بجا لانا (ف) تعمیل حکم کرنا۔ انجام دینا۔ کہنے کے موافق کرنا۔
بجار (بجار) (ھ) مذکر (۱) سانڈ (۲) شہوتی آدمی۔ (۳) زبردست۔ قدآور۔ (۴) موٹا تازہ۔
بجانا (بجا۔نا) (ھ) (۱) باجے کی آواز نکالنا (۲) مجامعت کرنا (۳) پرکھنا۔ جیسے روپے کو بجانا۔
بجائے (بجا۔ اے) (ف) قائم مقام کے طور پر۔ جگہ پر۔ عوض۔ بدلہ۔
بج بجانا (ھ) (۱) کسی چیز میں سڑکر بلبلے اٹھنا (۲) کیڑوں کی کثرت اور ان کا حرکت کرنا۔
بجٹ (بجٹ) انگ (Budget) مذکر۔ (۱) ملکی جمع خرچ کا حساب (۲) فرد حساب۔ محاصل۔ اندازہ۔ انکل۔
بجد ہونا (بجد۔ ہو۔نا) (ف) ضد کرنا۔ جد و جہد کرنا۔ اڑنا۔ سر ہونا۔ اصرار کرنا۔
بجر (بج۔جر) (ع) مذکر (۱) (لغوی معنی) پتھر۔ (۲) (مجازاً) سخت اور بھاری۔ بوجھل۔ کڑا۔ کٹھن۔ مشکل (۳) سخت۔ کاہل وجود۔
بجرا (بج۔را) (ف) مذکر۔ ایک بڑی قسم کی گول اور نہایت خوبصورت کشتی۔
بجر بٹو (ھ) مذکر (۱) ایک کالا جنگلی پھل۔ (۲) ایک قسم کا کھلونا۔
بجری (ھ) مونث (۱) سنگ ریزہ (۲) برف کی پھوار۔

**بجز** (بِ جُز) (ف) حرف - سوا - علاوہ - بغیر ۔

**بجلدو** (بجل - دُو) (ف - ت) بدلے میں ۔

**بجلی** (بِج - لی) (ہ) مؤنث (۱) برق - صاعقہ - چمک (۲) گٹھلی کا مغز - آم کی گری (۳) مذکر - چالاک - پھرتیلا - چست - تیز ۔

**بجلی بسنت** (ہ) مؤنث - بسنت رُت کی بجلی - موسم بہار کی کڑک جو اور موسموں کی نسبت زیادہ ہوتی ہے (۲) تیز - چالاک - تڑ تریا ۔

**بجلی بل** (ہ) مذکر - قوت برقی - طاقت کہربائی ۔

**بجلی پڑنا یا گرنا** (ہ) بجلی کا شعلہ گرنا (۲) آفت آنا - موت آنا ۔

**بجلی ٹوٹے - یا - گرے - یا - پڑے** (دعائے بد) (۱) آگ لگے مرجائے - تباہ و برباد ہو جائے ۔

**بجلی چمکنا** (ہ) بادل میں سے شعلہ نکلنا ۔

**بجلی کے بالے** (ہ) مذکر - کانوں میں پہننے کے جڑاؤ اور جوڑے حلقے ۔

**بجلی کی تلوار** (ہ) مؤنث - بجلی کی طرح کاٹ کرنے والی تلوار - تیغ بُرّاں ۔

**بجلی مہمان گھر میں نہیں تنکا** (ا) مثل خود غرض ہے - امیروں کو دولت دینا ہے ۔

**بجنا** (بج - نا) (ہ) (۱) آواز نکلنا (۲) خبر ہونا - (۳) (اسم ہیں) کھرا روپیہ ۔

**بُجنا** (بُج - نا) (ہ) مذکر - حقیقی کی گندگی - جیسے سالا (پنجابی) بجیا ۔

**بجنتری** (بجن - تری) (ہ) مذکر - وہ محلہ جہاں گانے بجانے والے رہتے ہوں ۔

**بجلسہ** (بجل - سہ) (ع) (۱) جوں کا توں - ٹھیک ٹھیک - ہو بہو (۲) کل - سب کا سب ۔

**بجّو** (بِج - جُو) (ہ) (۱) ایک قسم کی جنگلی بلی - جو مُردوں کو قبروں سے نکال کر کھاتی ہے (۲) مجازاً چالاک اور تیز آنکھوں والا نقصان رساں انسان ۔

**بجوانا** (بج - وا - نا) بجانا کا متعدی ۔

**بجوٹھا** (بجو - ٹھا) (ہ) مذکر - ایک قسم کا زیور جسے ہندو عورتیں بازو بند کی جگہ استعمال کرتی ہیں ۔

**بجورنا** (بجور - نا) (ہ) (۱) خوب پیٹنا (۲) مجامعت کرنا (۳) ملنا - رگڑنا - دابنا ۔

**بجوگ** (بجو - گ) (ہ) مذکر (۱) منحوس ستارے کا طالع میں قِران (۲) جدائی (۳) مصیبت (۴) ہرج مرج (۵) سبب باعث (۶) صدمہ - حادثہ (۷) بدنصیبی (۸) خلاف ۔

**بجوگ پڑنا** (ہ) (۱) جدائی اور مفارقت ہونا - بچھڑنا (۲) مصیبت پڑنا - بپتا پڑنا ۔

**بُجھانا** (بُجھا - نا) (ہ) (۱) آگ پر پانی ڈالنا - (۲) خاموش کرنا - دُور کرنا - رفع کرنا - جیسے غصّہ بجھانا (۳) آب دینا (آب چڑھانا) (۴) چاندی یا سونے یا اینٹ کو لال کر کے پانی میں ڈالنا - ٹھنڈا کرنا - سرد کرنا (۵) پژمردہ کرنا حوصلہ توڑنا (۶) دھیما کرنا - ملائم کرنا ۔

**بُجھنا** (بُجھ - نا) (ہ) (۱) سرد ہونا (۲) مرجھانا - ٹھٹھرنا (۳) ٹوٹنا - حوصلہ نہ رہنا ۔

**بجھوتا** (بجھو - تا) (ہ) مذکر (۱) حساب کا سالانہ اوسط - سالانہ پیداوار کا اوسط (۲) دریافت کرنا - حساب فہمی کرنا ۔

**بُجھوّل** (بُجھو - وّل) (ہ) مؤنث - پہیلی - بجھارت - چیستان ۔

**بجھارت** (بجھا - رت) (ہ) مؤنث حساب کا تصفیہ ۔

**بجھرا** (بجھ - را) (ہ) مذکر (۱) گگرا جس میں گرم پانی رکھتے ہیں (۲) ایک خاص وضع کا سرپوش جسے گھڑاوں پر رکھتے ہیں ۔

**بجھرا** (بجھ - را) (ہ) مذکر - بجھر (۲) جَو گیہوں اور چنا ملا ہوا غلّہ (۳) ملا ہوا ۔

**بجھگاہ** (بجھ - گاہ) (ہ) مذکر - پرندوں کے ڈرانے کا پتلا - کالی ہانڈی جو پرندوں کو ڈرانے کے لئے کھیتوں میں لکڑی پر لٹکا دیتے ہیں ۔

**بجھیرا** (بجھے - را) (ہ) مذکر - لکڑی کہ آلہ جس پہ صراحی رکھی جاتی ہے ۔

**بجھیل** (بجھیل) (ہ) لدا ہوا - بھاری ۔

**بجے** (بِجے) (ہ) مذکر - فتح - جیت - جے ۔

**بجے دسمی** (ہ) مذکر (۱) دسہرہ (۲) کنوار مہینے کی دسویں تاریخ جس میں سری رام چندر جی کے راون سے دسویں لڑائی فتح کرنے کی طرف اشارہ ہے ۔

**بجیا** (بج - یا) (ہ) مؤنث - ٹھیگ - سبزی ۔

**بجیلا** (بجے - لا) (ہ) (صفت) وہ اراضی جس میں بیج کثرت سے پیدا ہو (۲) وہ پھل جس میں بیج بکثرت ہوں ۔

# ب - چ

**بچ** (بَچ) (ہ) مؤنث (۱) ایک مشہور اور مفید کڑوی دوا - (۲) بچنا کا امر ⁂

**بُچّا** (بُچ - چا) (ہ) کان کٹا - چھوٹے کانوں والا ⁂

**بچانا** (ہ) (۱) چھوڑ جانا - بھول جانا - (۲) رعایت کرنا ⁂

**بچار** (بِچارْ) (ہ) مؤنث (۱) سوجھ بچار - غور - فکر - دھیان (۲) قیاس - اندازہ - اٹکل - (۳) سمجھ - عقل (۴) تمیز - تدبیر - (۵) ارادہ ⁂

**بچارنا - یا - بچار کرنا** (ہ) (۱) سوچنا - فکر کرنا - (۲) خیال کرنا - غور کرنا - (۳) عقل لڑانا - سمجھنا - (۴) امتیاز کرنا - (۵) قیاس کرنا - (۶) اندازہ کرنا - جانچنا (۷) شمار کرنا - (۸) ستاروں کی چال دیکھنا (۹) تخمینہ لگانا - (۱۰) بدگوئی کرنا (۱۱) ارادہ کرنا - قصد کرنا ⁂

**بچارا** (بِچا - رَا) (۱) سیدھا سادا - بھولا - غریب مفلس (۲) مؤنث کے لئے بچاری کہتے ہیں ⁂

**بچا کھچا - یا - بچا کچا** (ہ) مذکر - باقی - بقیّہ ⁂

**بچالانا** - چھڑانا - محفوظ کرنا ⁂

**بچالی** (بَچا - لِی) (ہ) مؤنث - ایک قسم کی گھاس، وہ گھاس جو گھوڑوں کے تھان پر بچھائی جاتی ہے ⁂

**بچانا** - (ہ) (۱) حفاظت کرنا - پناہ دینا - حمایت کرنا (۲) ایک رُخ کو کرنا - (۳) رکھنا - جمع کرنا (۴) بری کرنا - (۵) سنبھالنا - روکنا (۶) نجات دینا - چھڑانا (۷) چرانا - غبن کرنا (۸) اڑانا - الگ کرنا - (۹) چھپانا (۱۰) مدد کرنا - دستگیری کرنا (۱۱) آرزو کرنا - چھوڑ دینا ⁂

**بچاؤ** (ہ) مذکر - (۱) حفاظت - آسرا - آڑ - براءت (۲) پناہ - سلامتی (۳) نجات - مخلصی - (۴) عذر (۵) بہانہ - (۶) حفاظت کی جگہ ⁂

**بچاؤ کرنا - یا - نکالنا** - (ہ) (۱) براءت کی تجویز کرنا (۲) حفاظت کرنا ⁂

**بچپن** (بَچ - پَن) (ہ) مذکر (۱) لڑکپن - کم عمری - (۲) بال پن - صغر سنی ⁂

**بچپن کی باتیں** (ہ) (۱) ناسمجھی کی باتیں - الھڑپن کی باتیں ⁂

**بچت** (بَچَتْ) (ہ) بقایا - نفع - فائدہ ⁂

**بچک** (بِچَکْ) (ہ) مؤنث - خوف - بھڑک - مایوسی

**بچکانا** (بَچ - کا - نا) (ہ) (۱) بچوں کا (۲) کم عمر کم سن (۳) بچے کا جوتا ⁂

**بچکانا** (بِچ - کا - نا) (۱) ڈرانا - خوف دلانا (۲) پیچھے ہٹانا (۳) نا اُمید کرنا - (۴) وعدے سے پھر جانا ⁂

**بچکانی** (ہ) مؤنث (۱) چھوٹی لڑکی - نوجوان لڑکی - (۲) نائکہ کی پالی ہوئی لڑکی ⁂

**بچکنا** (ہ) (۱) ڈرنا - (۲) ہٹ جانا - (۳) سونچ آنا (۴) نا اُمید ہونا ⁂

**بچکنی** (بَچ - کَنی) (ہ) مؤنث - ایک قسم کا زیور ⁂

**بچ کے چلنا** (ہ) (۱) سنبھل کے چلنا - (۲) احتیاط کرنا ⁂

**بچ کھیلنا** (ہ) اپنے آپ کو بچا کر کچھ کام کرنا - اپنا بچاؤ کرنا ⁂

**بچل** (بِچَلْ) (ہ) مذکر - وسطی - بیچ کا - منجھلا ⁂

**بچلا** (ہ) منجھلا - متوسط - اوسط درجے کا ⁂

**بچلنا** (بِچَلْ - نا) (ہ) (شدد) (۱) پھسلنا - (۲) بھٹکنا - بھولنا - غلطی کرنا (۳) گم ہو جانا - رستہ بھولنا (۴) مچلنا - اڑنا - ضد کرنا - (۵) بدکنا - بھڑکنا (۶) دیوانہ ہونا - مجنون ہونا ⁂

**بچن** (بَچَنْ) (ہ) مذکر (۱) قول - بات - گفتگو - کلام (۲) عہد و پیمان - شرط (۳) شگون ⁂

**بچن پالنا** (ہ) (۱) اپنے قول پر قائم رہنا - (۲) ایمان پر ثابت قدم رہنا ⁂

**بچن توڑنا - یا - چھوڑنا** (ہ) اقرار توڑنا - قول سے پھرنا ⁂

**بچن دینا** (ہ) قول کرنا - عہد پیمان کرنا - زبان دینا ⁂

**بچن لینا** (ہ) (۱) اقرار لینا - وعدہ لینا - عہد لینا - قول و قرار لینا (۲) قسم لینا ⁂

**بچن نباہنا** (ہ) اپنی بات پر قائم رہنا - بات کا پاس کرنا - ایفا کرنا ⁂

**بچنوں کا باندھا کھڑا ہے آسمان** (۱) مثل - وعدہ پورا کرنے کی بنا پر دنیا قائم ہے ⁂

**بچن ہارنا** (ہ) (۱) زبان دینا - اقرار کرنا - وعدہ کرنا - عہد کرنا (۲) قول سے پھرنا - بات پر قائم نہ رہنا ⁂

بچنا - (ف) (۱) الگ رہنا - محفوظ رہنا - (۲) باقی رہنا - بڑھنا - (۳) زندہ رہنا - جینا - (۴) ہٹنا - (۵) آرام ہونا - اچھا ہونا - (۶) پرہیز کرنا - (۷) رہائی پانا - (۸) بہانہ کرنا - (۹) خرچ نکال کر فائدہ ہونا - نفع ہونا - (۱۰) جدا رہنا ۔

بچو - (ف) (۱) صیغۂ امر - ہٹو - الگ ہو جاؤ - (۲) احتیاط کرو ۔

بچو (بَچ - چُو) (ف) پیار سے بچے کو اور غصے میں حقارت سے مخالف کو کہتے ہیں ۔

بچورنا (بچو - رَ - نا) (ف) مالیدہ کرنا - ملنا - رگڑنا ۔

بچولیا (بچو - لیا) (ف) مذکر - (۱) ثالث - پنچ - (۲) درمیانی - دلال - ضامن - (۳) فیصلہ کرنے والا - نزاع دور کرنے والا ۔

بچوں (بچ - چوں) (ف) مذکر - بچہ کی جمع ۔

بچوں کا کھیل (ف) مذکر - (۱) آسان کام - سہل بات (۲) بچوں کے کھیلنے کی چیز - (۳) فضول بات - بیکار کام ۔

بچونگڑہ (بچو - نگ - ڑہ) (ف) مذکر - (۱) بچہ - طفل - بالک - (۲) نادان - بیوقوف - ناواقف ۔

بچہ (بچ - چہ) (ف) مذکر - (۱) طفل - کودک - بال - بالک (۲) چھوٹی عمر کا پودا (۳) نادان (۴) چوزہ - (۵) فقیروں کا تکیہ کلام - (۶) معصوم - بے گناہ - پاک ۔

بچہ بازی (ف) مؤنث - لونڈے بازی - اغلام ۔

بچہ دان (ف) مذکر - رحم - بچے دانی - کوکھ ۔

بچہ کش (ف) وہ عورت جو بہت بچے جنے - بچے دینے والی ۔

بچہ کشی (ف) مؤنث - بچے مار ڈالنا - بال ہتیا ۔

بچہ مینا - (ف) مذکر - کنایۃً شراب کو کہتے ہیں ۔

بچھ (بچھ) (ف) بچھنا کا امر ۔

بچھا (بچھ - چھا) (ف) مذکر - (۱) فاصلہ - وقفہ - عرصہ - فرق - مہلت (۲) درمیان - بیچ ۔

بچھا جانا - (ف) (۱) عجز و انکسار کرنا - جھکنا - (۲) بہت تواضع و مدارات کرنا ۔

بچھتیا (بچھ - تیا) (ف) مؤنث - چھپکلی ۔

بچھڑا (بچھ - ڑا) (ف) مذکر - گائے کا نر بچہ - گوسالہ ۔

بچھڑا (بچھ - ڑا) (ف) (۱) بچھڑنا کا امر (۲) بچھڑنا کی ماضی (۳) جدا - دور افتادہ ۔

بچھڑا کھونٹے کے بل کودتا ہے (ف) زبردست کا حمایتی کے بل اترانا - یا - باتیں بنانا - حمایتی پر گھمنڈ کرنا ۔

بچھڑا ہوا - (ف) مذکر - آوارہ - گم شدہ - کھویا ہوا - قافلے سے الگ رہا ہوا - مہجور - علیحدہ - جدا - الگ ۔

بچھڑ جانا (ف) جدا ہو جانا - گم ہو جانا - آوارہ ہو جانا - معمول جاتا ۔

بچھڑیا (بچھ - ڑیا) (ف) مؤنث - ہاتھی کا مادہ بچہ ۔

بچھنا (بچھ - نا) (ف) فرش ہونا - عجز کرنا ۔

بچھناک (بچھ - ناک) (ف) مذکر - (۱) ایک زہریلی اور مہلک دوا کا نام ۔

بچھو (بچھ - چھو) (ف) مذکر (۱) زہریلا جانور (گزدم - عقرب - برچھک - (۲) پہاڑی پودا جس کا پتہ چھو جانے پر بچھو کے کاٹنے کی طرح جلن ہوتی ہے (۳) خطرناک آدمی ۔

بچھوا (بچھ - وا) (ف) مذکر (۱) بیچھ - کٹار - خنجر - جمدھر - چھوٹا چھرا - ایک ہتھیار کا نام ہے - جو بچھو کی دم کی مانند ٹیڑھا ہوتا ہے (۲) پاؤں کی انگلیوں میں پہننے کا ایک زیور (۳) ایک قسم کا نہایت تیز اچار ۔

بچھوانا (ف) فرش کرانا ۔

بچھورنا - بچھوڑنا (بچھوڑ - نا - بچھوڑ - نا) (۱) جدا کرنا - ٹکڑے ٹکڑے کرنا - (۲) روئی کا بیج سے علیحدہ کرنا - بیلنا ۔

بچھو کا منتر نہ جانے سانپ کی بانبی میں ہاتھ ڈالے یا بچھو کا منتر یاد نہیں سانپ کے بل میں ہاتھ ڈالے (ف) مثل - چھوٹا کام تو کر نہیں سکتے - بڑے کام میں ہاتھ ڈالنے لگے ۔

بچھونا (بچھو - نا) (ف) مذکر - (۱) بستر - فرش (۲) سوزنی کا بوریا - یا - ٹاٹ ۔

بچھونا اٹھانا - (ف) (۱) سوگ کا ختم ہونا (۲) بستر اٹھانا ۔

بچھویا (بچھو - یا) / بچھویا (بچھو - یا) } (ف) مذکر - جدائی - مفارقت - ہجر ۔

بچھیا (بچھ - یا) (ف) مؤنث - (۱) گائے کا مادہ بچہ - (۲) بنیوں کی ایک رسم ۔

بچھیا کا باوا - (ف) مذکر - (۱) بیل (۲) نہایت بیوقوف ۔

احمق - بے عقل - گاؤدی ۔

بچھیرا (بَچھے - را) (۱) مذکر - گھوڑے کا نر بچہ ۔
بچھیرا پلٹن - (۱) مذکر - (۱) نو عمر لڑکوں کی فوج -
(۲) نو عمر بچے ۔
بچھیری (بَچھے - ری) (۱) مؤنث - چھوٹی عمر کی گھوڑی
بچی (بَچ - چی) (۱) مؤنث (۱) چھوٹی لڑکی - دختر -
دوشیزہ - (۲) داڑھی کا امام - وہ بال جو نیچے کے
ہونٹ اور ٹھوڑی کے بیچ میں ہوتے ہیں ۔
بچی (بَچ - چی) (۱) کان کٹی ۔
بچے (بَچ - چے) (۱) مذکر - بچہ کی جمع ۔
بچیانا (بَچ - یا - نا) (۱) گھوڑے کا کان کھڑے
کرنا ۔
بچے بھرانا - (۱) جانوروں کا اپنے بچوں کو چونچ
سے دانہ کھلانا - چُگا دینا ۔
بچے تو آپ سے نہ بچے تو سگے باپ سے (۱)
مثل - عورت ذات اپنی مرضی سے بچ سکتی ہے
حفاظت کرنے سے نہیں ۔
بچے کچے - (۱) مذکر - لڑکے بالے - چھوٹے بڑے
بچے ۔
بچے والی (۱) مؤنث (۱) بچہ دار - اولاد والی -
زچہ (۲) وہ مرغی جس کے آگے بچے ہوں -
(۳) پروین - ستاروں کا مجموعہ ۔

# ب - ح

بحال (بِحال) (ع) (۱) برقرار - قائم - (۲) ٹھہرا ہوا -
خوش - اچھی حالت میں (۳) سرسبز - شاداب -
تروتازہ ۔
بحال رکھنا (۱) قائم کرنا - بدستور رکھنا ۔
بحال کرنا (۱) دوبارہ اسی عہدے پر مقرر کرنا -
بدستور اجازت دینا ۔
بحال ہونا (۱) (۱) تندرست ہونا - (۲) پھر مقرر
ہونا - اپنے کام پر لگنا ۔
بحالی (بِحا - لی) (۱) مؤنث (۱) برطرفی کے خلاف -
بدستور مقرر ہونا (۲) خوش دلی - فرصت - افاقہ ۔
بحث (بَحْث) (ع) مؤنث (۱) (لغوی معنی) کھودنا -
چھان بین کرنا (۲) لفظی تکرار کرنا - مباحثہ - تقریر -
حجت - دلیل - (۳) جھگڑا - سوال و جواب -
گفتگو - مناظرہ - (۴) واسطہ - تعلق ۔
بحثا بحثی (۱) مؤنث - (دیکھو) بحث ۔
بحثنا (۱) بحث کرنا - مباحثہ کرنا - جھگڑنا - تکرار
کرنا - مناظرہ - گفتگو کرنا ۔
بحر (بَحْر) (ع) مذکر (۱) بڑا دریا - مہاساگر -
سمندر (۲) شعر کا وزن - علم عروض میں نظم کے
انیس وزن ہیں - جن میں سے ہر وزن کو بحر کہتے ہیں ۔
بحر الکاہل (ع) مذکر - سمندر کے ایک وسیع حصے
کا نام جو نئی دنیا کے مغرب اور برِاعظم ایشیا
کے مشرق کی طرف واقع ہے ۔
بُحران (بُح - ران) (ع) مذکر - بیماری کے زور کا
دن - طبیعت اور مرض کا مقابلہ ۔
بحر اوقیانوس (ع) مذکر - وہ سمندر جس کے مشرق
میں یورپ اور افریقہ اور مغرب میں امریکہ ہے ۔
بحر کھلنا (۱) (۱) دل کا پردہ اٹھنا - ذہن و حافظہ
بڑھنا - (۲) بے تکلف بولنا ۔
بحر ہند (ع) مذکر - ہندوستان سے جنوب کی طرف
کے سمندر کو بحر ہند کہتے ہیں ۔
بحور (بُحُور) (ع) مذکر - بحر کی جمع - اوزان اشعار ۔
بحری (بَح - ری) (ع) (۱) بحر سے منسوب - دریائی -
سمندری (۲) پانی کا رہنے والا ۔
بحرین (بَح - رَین) (ع) مذکر - دریائے روم اور
دریائے فارس ۔
بحریہ (بَح - ری - یَہ) (ع) مذکر - جنگی جہاز کا محکمہ
وہ ادارہ جس میں جہازوں کی جانچ پڑتال
اور تعلیم وغیرہ ہوتی ہے ۔
بحساب رسدی (ف - ع) حساب رَسَدی (ف - ع)
جس قدر حصہ کسی کو مل سکے - اس کے حساب سے ۔
بحساب سر شماری (ف - ع) فی بسر (شخص)
کے حساب سے ۔
بحق مدعا علیہ (ف - ع) مدعا علیہ کے فائدے میں ۔
بحل (بِحِل) (ع) معاف کرنا - چھوڑنا - عفو کرنا ۔
بحیرہ (بُحے - رَہ) (ع) مذکر - بحر کی تصغیر - چھوٹا
سمندر - ساگر ۔
بحیرۂ احمر (ع) مذکر - وہ سمندر جو افریقہ اور عرب
کے درمیان واقع ہے ۔
بحیرۂ خضر (ع) مذکر - ایک سمندر کا نام جس کے
مشرق میں چین واقع ہے ۔

# ب - خ

**بُخار** (بُخَار) (ع) مذکر (۱) حرارت - بھاپ - گرمی (۲) تپ (۳) جوش - ملال ۔
**بخارات** (بُخَا - رَات) (ع) مذکر - بخار کی جمع ۔
**بخار آنا - یا - بخار چڑھنا** (۱) تپ چڑھنا - بدن گرم ہونا (۲) ڈرنا - خوف آنا ۔
**بخار دل میں رکھنا** (ف) عداوت و کینہ و بغض رکھنا ۔
**بخار نکالنا** (ف) (۱) دل کا جوش نکالنا - غصہ اُتارنا - لڑائی کرنا - (۲) حسرت نکالنا ۔
**بخاری** (بُخَا - رِی) (۱) مؤنث - باورچی خانہ یا دالان کی وہ کوٹھڑی جو غلے کے لئے دیوار میں بناتے ہیں (۲) چمنی - انگیٹھی جو دیوار میں بنائی جاتی ہے - اور دھواں چھت کے اوپر نکالا جاتا ہے ۔ (۳) بخارا کا رہنے والا (۴) بخارا کی چیز (۵) احادیث نبویہ کی ایک ضخیم - صحیح اور معتبر کتاب جو اپنے مؤلف حضرت امام بخاری رح کے نام سے موسوم ہے ۔
**بخت** (بَخْت) (ف) مذکر - حصہ - نصیبہ - طالع - بھاگ - اقبال - قسمت ۔
**بخت اُڑ گئے بلندی رہ گئی** (۱) مثل - نام کی ریاست - نام کے رئیس - نواب بے ملک - ریاست اور ملک تلف ہو کر محض نام باقی رہ گیا - (۲) گرہ میں پیسہ نہیں - نواب بنے پھرتے ہیں ۔
**بخت آزمائی** - (ف) مؤنث (۱) تقدیر آزمانا - مقدر کا جانچنا - نصیب کا پرکھنا - (۲) کوشش - سعی - جدوجہد ۔
**بختاور** (بَخْ - تَا - وَر) (ف) (۱) صاحب نصیب - بھاگوان - اقبال مند (۲) (طنزاً) بدقسمت - بدنصیب ۔
**بختوں جلی** (بَخ - تُوں - جَلِی) (ف) مؤنث - (۱) بدنصیب - بدقسمت (۲) بے اولاد - (۳) رانڈ - مال بدھوا ۔
**بختوں سے بلیا - لیکائی کھیر ہو گیا دلیا** (ف) مثل بدنصیبی میں اچھا کام بھی خراب ہو جاتا ہے ۔

**بختے** (بَخ - تے) (ف) مذکر - دبے ہوئے بھنے چنے جن پر چھلکا نہیں ہوتا - بھنتے ہوئے چنوں کے دلے ہوئے دانے - نخود بریاں کی دال ۔
**بختی** (بُخ - تِی) (ف) مذکر - بڑا اونٹ - تیز رفتار ۔
**بختیار** (بَخْت - یَار) (ف) (۱) خوش قسمت - نصیبے والا - دولت مند - صاحب اقبال (۲) ایران میں ایک قبیلے کا نام ۔
**بخرا - بخرہ** (بَخ - رَا - بَخ - رَہ) (ف) مذکر - حصہ - بھاگ - بھاجی ۔
**بخش** (بَخْش) (ف) (۱) بخشنا کا امر - (ف) مذکر (۲) حصہ - بخرہ - (۳) کھانے کا پورا حصہ جو تقریبوں میں بانٹا جاتا ہے ۔
**بخش دینا** (ف) (۱) بلا معاوضہ دے دینا - مفت دے دینا (۲) معاف کر دینا - عفو کرنا - نذرانہ دینا ۔
**بخشش** (بَخ - شِش) (ف) مؤنث (۱) انعام - عطیہ (۲) معافی - عفو ۔
**بخشنا** (بَخْش - نَا) (ف) (۱) عطا کرنا (۲) معاف کرنا ۔
**بخشو** (ف) معاف کرو - پیچھا چھوڑو ۔
**بخشوانا** (بَخْش - وَا - نَا) (ف) (۱) معاف کرانا - عفو کرانا (۲) چھڑانا ۔
**بخشو بی بلی چوہا (مرغا) لنڈورا ہی (بھلا) جیئے گا** (ف) مثل - میں آپ کی عنایت نہیں چاہتا - میں آپ کی مہربانی کے بغیر ہی اچھا ہوں - روایت ہے کہ کسی چوہے پر کسی بلی نے ہاتھ مارا - چوہے کی پونچھ تو ہاتھ آ گئی - مگر چوہا بلی کے ہاتھ سے نکل گیا - جب پونچھ ہی بلی کے ہاتھ میں رہ گئی - تو بلی نے کہا - بھانجے تیں تو مجھے پیار کرتی تھی - میرے پاس آنا - تاکہ تیری پونچھ ٹھکانے پر لگا دوں - لنڈورا برا معلوم ہوتا ہے - چوہے نے جواب دیا " بخشو بی بلی چوہا لنڈورا ہی بھلے لگا " ۔
**بخشی** (بَخ - شِی) (ف) مذکر (۱) فوج کی تنخواہ تقسیم کرنے اور حساب کتاب رکھنے والا عہدہ دار جو سپاہ کی تنخواہ بانٹنے والا - (۲) سپہ سالار جنرل یا کمانڈر انچیف ۔
**بخشی الممالک** (ف ع) مذکر - کمانڈر انچیف - جس کے سپرد تقسیم تنخواہ بھی ہوتی ہے ۔

بخشی خانہ (ف) مذکر - فوج کی تنخواہ تقسیم ہونے کی جگہ ٭

بخشی کا دھکڑ - یا - دھگڑا (ا) مذکر - سپہ سالار کا آشنا - زور آور کا دوست - رستم کا سالا - کوتوال کا یار ٭

بخشی گری (ف) مؤنث - فوج کی تنخواہ بانٹنے کا عہدہ ٭

بخل (بُخْل) (ع) مذکر (۱) لالچ - طمع - حرص - (۲) کنجوسی - تنگ دلی ٭

بخوبی (بَخُو - بی) (ف) بآرام - خوبی کے ساتھ - آسائش سے ٭

بخور (بَخُور) (ع) مذکر - وہ چیزیں جن کے جلانے سے خوشبو نکلتی ہے - عود - لوبان وغیرہ ٭

بخیر (بَخَیر) (ف) (۱) اچھی طرح خیریت کے ساتھ ٭

بخیل (بَخِیل) (ع) مذکر - کنجوس - تنگ دل ممسک ٭

بخیلی (بَخِی - لی) (ا) مؤنث کنجوسی - تنگ دلی ٭

بخیہ (بَخ - یَہ) (ف) مذکر - (۱) ایک قسم کی مضبوط اور پاس پاس سیون - پکا ٹانکا - دہرا ٹانکا (۲) جمع - سرمایہ - پونجی (۳) حوصلہ - بساط - قابلیت ٭

بخیے (بَخ - یے) (ا) بخیہ کی جمع ٭

بخیے ادھیڑنا - (ا) راز فاش کرنا - حقیقت کھولنا ٭

## ب - د

بد (بَدْ) (ہ) مذکر - وہ پھوڑا جو جوڑوں میں اٹھتا ہے ٭

بد (بَدْ) (ف) (۱) نیک کے خلاف - برا - خراب - (۲) ناقص - نکما (۳) شریر - فسادی ٭

بدآموز (ف) (۱) جس نے بری تعلیم پائی ہو (۲) بری بات سکھانے والا ٭

بد اچھا بدنام برا (ا) محاورہ - رسوا اور نکما ہونا بدکاری سے بھی زیادہ خراب ہے ٭

بداخلاق (ف - ع) (۱) بد اطوار - ناشائستہ - نالائق - بری خصلت والا ٭

بداسلوب (ف - ع) (۱) بے ڈھنگا - بری شکل کا (۲) چال چلن کا خراب ٭

بداصل (ف - ع) (۱) پاجی (۲) بد ذات - کم اصل ٭

بداطوار (ف - ع) برے چال چلن کا - برے ڈھنگوں کا ٭

بداعمال (ف - ع) بدچلن - برے کام کرنے والا ٭

بدانتظامی (ف - ع) مؤنث - بدعملی - اندھیر - انتظام کی خرابی ٭

بداندیش - (ف) برا چاہنے والا - مخالف - دشمن ٭

بداوسان (ف) گھبرایا ہوا - بدحواس ٭

بد باطن (ف - ع) کینہ ور - سیاہ دل - برے دل والا ٭

بدبخت (ف) (۱) بدنصیب - بدقسمت (۲) مصیبت زدہ ٭

بد بلا (ا) مؤنث (۱) بڑی بھاری چڑیل (۲) نہایت شریر - ظالم ٭

بدبو (ف) مؤنث - سڑاند - خراب بو ٭

بدپرہیز - (ف) پرہیز نہ کرنے والا - بے احتیاط - بلانوش

بدپرہیزی (ف) مؤنث (۱) بے احتیاطی - بے اعتدالی - (۲) فضول خرچی ٭

بدتر (ف) نہایت - خراب - بہت برا - بہت خراب ٭

بدجانور (ا) مذکر - خنزیر - سؤر - خوک - بکہ ٭

بدچلن (ا) (۱) بدراہ - بداطوار - بدکار - بدوضع (۲) فضول خرچ ٭

بدحال (ف) (۱) بری حالت والا - بدحیثیت ٭

بدحواس (ف) (۱) بے ہوش - بے حواس (۲) پریشان - حیران ٭

بدخط (ف) برا لکھنے والا ٭

بدخطی (ف) مؤنث - بری لکھائی ٭

بدخلق (ف) بدمزاج - اکھڑ - طبیعت کا ناقص - بدطینت - روکھا - بے فیض ٭

بدخو (ف) بری خصلت کا - بداخلاق - بری عادت والا - بری طبیعت کا ٭

بدخواب ہونا (ا) (۱) برا سپنا دیکھنا - (۲) احتلام ہونا - (۳) نیند اچٹ جانا ٭

بدخوابی - (ف) مؤنث (۱) ڈراؤنا خواب - (۲) احتلام - (۳) بے چینی نیند نہ آنا ٭

بدخواہ (ف) برا چاہنے والا - دشمن - بیری مخالف ٭

بدخواہی (ف) مؤنث۔ دشمنی۔ بیر۔ بدظنی۔ مخالفت ۔

بددعا (ف) مؤنث۔ کوسنا۔ بری دعا ۔

بددل (ف) (۱) ناخوش (۲) ناراض۔ بدگمان۔ بدظن ۔

بددماغ (ف۔ ع) (۱) چڑچڑا۔ نک چڑھا (۲) مغرور۔ گھمنڈی ۔

بددماغی (ف) مؤنث۔ غرور۔ نازک دماغی۔ چڑچڑاپن۔ گھمنڈ ۔

بددیانت (ف) مذکر۔ خیانت کرنے والا۔ دغاباز۔ فریبی۔ چور۔ بے اعتبار ۔

بددیانتی (ف) مؤنث۔ دل کی وہ حالت جس میں انسان جانتے بوجھتے ہوئے دوسرے کو نقصان پہنچانے والا کام یا بات کرے۔ بے ایمانی۔ خیانت ۔

بدڈول (ا) بے ڈھنگا ۔

بدذات (ف) مذکر (۱) کمینہ۔ کم ذات (۲) شوخ۔ شریر (۳) سفلہ۔ پاجی ۔

بدذہن (ف) مذکر۔ کند ذہن۔ کوڑ مغز۔ ناقص العقل ۔

بدراہ (ف) مذکر۔ بدوضع۔ بدچلن۔ بدکار۔ گمراہ ۔

بدرکاب (ف) مذکر (۱) وہ گھوڑا جو رکاب میں پاؤں نہ رکھنے دے (۲) سرکش ۔

بدرگ (ف) کمینہ ۔

بدرنگ (ف) مذکر (۱) خراب رنگ (۲) رنگ بدلا ہوا (۳) بری قسم کا ۔

بدزبان (ف) مذکر۔ بدکلام۔ گستاخ۔ گالی گلوچ بکنے والا ۔

بدزیب (ف) مذکر۔ بے ڈول۔ نازیبا۔ ناموزوں ۔

بدسلوکی (ف) مؤنث۔ بری طرح پیش آنا۔ برا برتاؤ ۔

بدسیرت (ف) بری عادت والا ۔

بد سے بدنام برا (۲) مثل۔ بد ہونے سے بدنام ہونا برا ہے ۔

بدشگونی (ف)، بدشگنی (ا) } مؤنث۔ نحوست۔ بدفالی ۔

بدصورت (ف) بھونڈی صورت والا۔ بری شکل والا۔ بدشکل ۔

بدطینت (ف) بری عادت والا۔ بدخصلت ۔

بدظن (ف) بدگمان۔ شکی ۔

بدعملی (ف) مؤنث۔ اندھیر۔ بدانتظامی۔ بدنظمی ۔

بدعہد (ف) بے وفا۔ قول سے پھر جانے والا۔ وعدہ خلاف ۔

بدفعلی (ف + ع) مؤنث۔ برا کام کرنا۔ بدکاری۔ حرام کاری۔ بدچلنی۔ بدکرداری ۔

بدکار (ف) زناکار۔ فاسق۔ بدچلن۔ خراب۔ بدکردار ۔

بدکاری (ف) مؤنث۔ زناکاری۔ حرامکاری۔ بدچلنی۔ بدفعلی ۔

بدکردار (ف) بدعمل۔ بدچلن ۔

بدگمان (ف) برا گمان رکھنے والا۔ برا خیال رکھنے والا۔ بدظن۔ شکی ۔

بدگمانی (ف) مؤنث۔ بے جا شبہ۔ بدظنی ۔

بدگوہر۔ بدگہر (ف) بدذات ۔

بدگوئی (ف) مؤنث۔ غیبت۔ برائی۔ جھوٹ۔ چغلی ۔

بدلحاظ (ف) بے شرم۔ بے حیا۔ گستاخ ۔

بدلحاظی (ف) مؤنث۔ بے شرمی۔ بے حیائی۔ حفظِ مراتب کا خیال نہ رکھنا۔ گستاخی۔ بزرگوں کے روبرو ناشائستہ حرکتیں کرنا ۔

بدلگام (ف) (۱) وہ گھوڑا جو لگام کو نہ مانے۔ بے قابو (۲) مجازاً بے ادب۔ منہ پھٹ آدمی ۔

بدمزاج (ف) چڑچڑا۔ غصہ ور۔ تندخو ۔

بدمزاجی (ف) مؤنث۔ ترش روئی۔ تندخوئی۔ چڑچڑاپن ۔

بدمزگی (ف) مؤنث (۱) بدذائقہ پن (۲) رنجیدگی۔ مخالفت۔ ناموافقت۔ رنجش ۔

بدمزہ (ف) بے سواد۔ بدذائقہ۔ خوش مزہ کی ضد ۔

بدمزہ ہونا (ا) بے ذائقہ ہونا۔ خفا ہونا۔ ترش رو ہونا۔ بگڑنا۔ ناراض ہونا ۔

بدمست (ف) (۱) بدہوش۔ بے ہوش۔ مست نشہ میں چور (۲) پر شہوت (۳) شریر ۔

بدمستی (ف) مؤنث (۱) بدہوشی (۲) شہوت پرستی۔ (۳) شرارت ۔

بدمعاش (ف۔ ع) (۱) وہ شخص جس کی روزی برے کاموں پر منحصر ہو (۲) حرام خور۔ شریر۔ لچا۔ گنڈا ۔

بدمعاشی (ف) مؤنث۔ شرارت۔ حرام خوری۔ لچائی۔ بدچلنی ۔

**بدمعاملگی** (ف) مؤنث (۱) بے ایمانی - لین دین کی صفائی نہ رکھنا (۲) بد عہدی - کھوٹا پن ؛
**بدمعاملہ** (ف - ع) مذکر - لین دین کا کھوٹا - بے ایمان - بددیانت - بدعہد ؛
**بدنام** (ف) رُسوا - بُرا - عیب - بُرا - ناقص ؛
**بدنامی** (ف) مؤنث - رسوائی - بُری شہرت - بُرا نام ؛
**بدنصیب** (ف) مذکر - کم بخت - بدقسمت ؛
**بدنظر دیکھنا** (ل) (۱) بُری نگاہ سے دیکھنا - نفسانی خواہش کے ارادے سے گھورنا (۲) دشمنی کی نظر سے دیکھنا ؛
**بدنما** (ف) بدزیب - بھونڈا - بدشکل - بے ڈھبا - ناقص ؛
**بدنیّت** (ف + ع) - (۱) بُرا ارادہ (۲) بُرے ارادے والا (۳) لالچی - حریص (۴) نیت - بُری نیّت والا - (۵) زنا کا ارادہ - حرامکاری کی خواہش (۶) حرامکاری ؛
**بدنیتی** (ف + ع) مؤنث - کوئی ناجائز فعل بالارادہ بلا عذر جائز کرنا ؛
**بدوضع** (ف + ع) مذکر (۱) بدچلن - بداطوار - حرامکار (۲) بدصورت - نازیبا ؛
**بدہضمی** (ف) مؤنث - گرانی - سوءِ ہضمی - ہضم نہ کرنا ؛
**بدہیئت** (ف + ع) مذکر - بدصورت - بدشکل - مہیب صورت ؛
**بدا** (بَدا) (س) مقرر - قسمت میں لکھا ہوا - طے شدہ ؛
**بدا ہونا** (ھ) قسمت میں ہونا - نصیب میں ہونا - لازمی ہونا - شرطیہ ہونا ؛
**بدا** (بِدا) (ھ) مؤنث - رخصت - الوداع - علاحدگی جدائی ؛
**بدابدی** (بَدَا - بَدی) (ھ) (۱) ضروری - شرطی (۲) تکرار - بحث ؛
**بداہت** (بَدَا - ہت) (ع) مؤنث (۱) فی البدیہہ بات کہنا (۲) ناگہانی واقعہ یا حادثہ (۳) یقینی ہونا - صریحی ہونا ؛
**بداءت** (بَدَا - اَت) (ع) مؤنث - شروع کرنا - آغاز کرنا ؛
**بدائع** (بَدا - ئع) مذکر و مؤنث - بدیع کی جمع - عجائبات ؛
**بدایوں** (بَدا - یوں) (ہند) صوبجات متحدہ میں ایک ضلع ؛

**بدایوں کے ملّا** (ھ) محاورہ - نادان - مورکھ - احمق - بے وقوف ؛
**بدبدانا** (بُدْ - بُدا - نا) (ھ) چپکے چپکے کہنا ؛
**بدبد کرنا** (ل) بدگمان کرنا - بدظن کرنا - شک میں ڈالنا ؛
**بدخشاں** (بَدَ خْ - شاں) (افغانستان) ایک مشہور شہر جو کسی زمانے میں لعل و یاقوت کے لئے شہرت رکھتا تھا ؛
**بدر** (بَدْر) (ع) مذکر - چودھویں رات کا چاند - پورن ماشی کا چاند ؛
**بدر کے بعد ہلال ہے** (ل) مثل - کمال کے بعد زوال ہے ؛
**بدر** (بَدَر) (ف) بیرون - باہر ؛
**بدررو** (ف) مؤنث - پانی باہر جانے کا راستہ - موری - بڑی نالی ؛
**بدر کرنا** (ل) جلاوطن کرنا - باہر نکالنا - دیس نکالا دینا - شہر سے باہر کرنا ؛
**بُدر بُدر** (بُدَر - بُدَر) (ھ) آہستہ آہستہ ؛
**بُدر بُدر کرنا** (ھ) آہستہ آہستہ بُرا بھلا کہنا ؛
**بدر پیشی** (بَدَر - پے - شی) (ف) (۱) پیشی میں - (۲) مؤنث - پیشی کی حالت ؛
**بدرقہ** (بَدْ - رَقَہ) (ف) مذکر (۱) رہبر - رہنما - ہم سفر - (۲) مدد - سہارا - وسیلہ - اعانت (۳) اصلاح - درستی (۴) اعتدال پر لانا (۵) سپاہ - محافظ - نگران - رکھوالا (۶) ترکیب - تدبیر - دفعیہ ؛
**بدر نویسی** (ف) مؤنث (۱) حساب کی جانچ پڑتال (۲) ملازمین دفتر کے جرمانوں کی فہرست (۳) مطالبہ کے وجوہ جن کی بنا پر عمال سے مواخذہ کیا جاتا ہے ؛
**بدرہ** (بَدْ - رَہ) (ع) مذکر - تھیلی - ہزار روپے کی تھیلی ؛
**بُدری** (بُدْ - رِی) (۱) مؤنث چھوٹی تھیلی ؛
**بدری** (بِدْ - رِی) (ھ) مؤنث - جست کے برتن پر چاندی کا کام ؛
**بدستور** (بَدَسْ - تُور) (ف) جیسا پہلے تھا - حسب سابق - دستور کے مطابق - قاعدے کے مطابق - جوں کا توں ؛
**بدعت** (بِدْ - عَت) (ع) مؤنث (۱) دین میں کوئی نئی بات یا نئی رسم نکالنا - نیا دستور یا رسم والا ج (۲)

سختی - ظلم (۳) جھگڑا - فساد - شرارت

**بدعتی** (ع) مذکر (۱) مذہب میں نئی رسم یا نیا طریقہ اختراع کرنے والا (۲) مجازاً - نیا دستور یا نئی رسم جاری کرنے والا (۳) فساد - شرارت پھیلانے والا - خرابی ڈالنے والا - نقص پیدا کرنے والا

**بدکانا** (بِدْ - کا - نا) (ہ) گھوڑے کو ڈرانا - بھڑکانا - اکھڑنا - چمکانا

**بدکنا** (بِدَک - نا) (ہ) ڈر کر چونکنا - بھڑکنا (۲) مڑنا - اکھڑنا - چمکنا - بھاگنا

**بدکنا** (بُدَک - نا) (ہ) اچھلنا

**بدل** (بَدَل) } (ع) مذکر (۱) عوض - معاوضہ
**بدلا** (بَدْ - لا) } پلٹا - تبادلہ (۲) اجرت (۳) سزا

**بدل جانا** (ف) وعدہ خلافی کرنا - حالت غیر ہونا - بھول جانا - اور کا اور ہو جانا

**بدل لینا** (ف) بدلے لینا - ایک چیز دے کر دوسری چیز لے لینا

**بدلائی** (بَد - لا - ئی) } (ہ) مؤنث - عوض معاوضہ -
**بدلوائی** (بَدَل - وا - ئی) } پلٹا - تبدیلی سکہ کا معاوضہ - بدل - پلٹ

**بدلنا** (بَدَل - نا) (ف) (۱) تبادلہ کرنا - پلٹنا (۲) انقلاب ہونا - (۳) رنگ متغیر ہونا (۴) تبدیل کرنا

**بدلہ** (بَدْ - لَہ) (ع) مذکر (۱) عوض معاوضہ (۲) اجر - انتقام (۳) عطا - انعام (۴) محنتانہ - اجرت (۵) نقصان - تاوان (۶) جزا - قصاص

**بدلہ لینا** (ف) عوض لینا - بدی کی بجائے بدی کرنا - قصاص لینا

**بدلی** (بَدْ - لی) (ہ) مؤنث (۱) پلٹی - تبدیلی - منتقلی (۲) بادل کا ٹکڑا - ابر - گھٹا (۳) تبدیل شدہ

**بدلی کی چھاؤں کیا** (ہ) مثل - ناپائدار چیز سے کچھ نفع نہیں

**بدن** (بَدَن) (ع) مذکر (۱) تن - جسم - اندام - (۲) شرمگاہ - ستر

**بدن بگڑ جانا** (ف) جذام یا کوڑھ ہو جانا

**بدن پر نہیں لتا پان کھائیں البتہ** (ہ) مثل - غریبی میں امیرانہ ٹھاٹھ رکھنا - گھر بیوی جھونکے بھاڑ باہر میاں نکلے لاڑ

**بدن پھل جانا - یا پھٹنا** (ف) تمام جسم میں پھوڑے پھنسی یا گرمی دانے ہو جانا

**بدن پھیکا ہونا** (ف) پنڈا گرم ہونا - بیمار ہونا - حرارت ہونا

**بدن توڑنا** (ف) (۱) انگڑائیاں لینا (۲) ورزش کرنا

**بدن ٹوٹنا** (ف) اعضا شکنی ہونا - کسمساہٹ ہونا

**بدن چرانا** (ف) جسم کو سکیڑنا - جسم کو چھپانا

**بدن کے رونگٹے کھڑے ہونا** (ف) خوف یا سردی سے بالوں کا کھڑا ہونا - سردی لگنا - ڈر لگنا

**بدنی** (بَدَ - نی) (ع) بدن کے متعلق - جسمانی - جیسے سزائے بدنی

**بدنا** (بَدْ - نا) (ہ) (۱) شرط لگانا - اقرار کرنا - عہد کرنا (۲) خاطر میں لانا - سمجھنا (۳) قرار دینا - ٹھہرانا

**بدنی** (بَدْ - نی) (ہ) مؤنث (۱) شرط - بازی (۲) فصل آنے سے پہلے غلے کا نرخ وغیرہ شرائط طے کرنا - سائی - بیعانہ - قیمت دے دینا

**بدو** (بَدْ - دُو) (ع) مذکر - عرب کے خانہ بدوش لوگ - جنگلی

**بدو کرنا** (ف) بدنام کرنا - رسوا کرنا

**بدولت** (بَدَو - لَت) (ف) (۱) طفیل - باعث - سبب - وجہ - وسیلہ (۲) آسرا

**بدون** (بِدُون) (ع) حرف استثنا - بغیر - سوا - بلا - بن - بجز

**بدھ** (بَدھ) (س) مذکر - جان سے مارنا

**بدھ ڈنڈ** (ہ) مذکر - موت یا قتل کی سزا

**بدھ** (بُدھ) (ہ) مؤنث (۱) خدا - پرمیشر (۲) چاند - قمر - ماہ (۳) وضع - طور - ڈھب (۴) اچھے ستاروں کا ملنا - (۵) جوڑ - میزان حساب کا ٹھیک بیٹھ جانا

**بدھ کھانا - یا - ملنا** (ف) (۱) میزان درست ہونا - (۲) اتفاق رائے ہونا - معاملہ پٹ جانا - بات قرار پا جانا - (۴) زائچہ مطابق ہونا - (۵) پڑتہ پڑ جانا - تمام بن جانا

**بدھ ملانا** (ف) (۱) جمع تفریق ملانا (۲) میزان کا مقابلہ کرنا - (۳) موافقت پیدا کرنا (۴) حقیقت لگانا

**بُدھ** (س) مذکر (۱) فہیم کل (۲) عقل - سمجھ - ہوش -

دانائی - ہوشیاری - تیزی فہم (۳) بھگوان وشنو کا نواں اوتار (۴) عطارد (۵) چہار شنبہ - بدھ کا دن - (۶) گوتم بدھ - بدھ مذہب کے بانی کا لقب ۔

بدھوان (ھ) (۱) ذہین - تیز فہم - ہوشیار - سنجیدہ - عاقل (۲) دور اندیش (۳) تمیزدار (۴) گیانی - عالم ۔

بُدّھی (بدھّ - دھی) (ھ) مؤنث (۱) دانائی - عقل - سمجھ - فہم - گیان - بدھ (۲) سمجھنے اور جاننے کی حس ۔

بدھاتا (بِدَھا - تا) (س) مذکر - خدا - علیم - بصیر ۔

بدھاوا (بِدَھا - وا) (ہ) مبارک باد - بیاہ کا انعام ۔

بدھائی (بِدَھا - ائی) (ھ) مؤنث - شادیانہ - خوشی کے گیت ۔

بدھائی دینا (ھ) مبارک باد کا نا - مبارک باد دینا ۔

بدھنا (بدھ - نا) (ھ) مؤنث - مٹی کا لوٹا ۔

بدھنی (بدھ - نی) (ھ) مؤنث - مٹی کا ٹونٹی دار چھوٹی سی گٹیا ۔

بُدّھو (بدھّ - دھو) (ھ) مذکر - بے وقوف - نادان - مورکھ - کم عقل ۔

بدھوا (بدھ - وا) (س) مؤنث - بیوہ - رانڈ ۔

بدّھی (بدّ - دھی) (ھ) مؤنث (۱) پھولوں کا ہار (۲) تلوار کا آڑا زخم (۳) تسمے - چھمچی یا کوڑے کی مار کا نشان (۴) پٹکا - حمام کا چھوٹا سا رہنے کا چھڑا (۵) گلے میں ڈالنے کا ایک زیور ۔

بدھیا (بدھ - یا) (ھ) مؤنث (۱) آختہ - خصی - فوطے نکلا ہوا بیل (۲) چھوٹا اور دو فقار کٹا (۳) نامرد - ختنہ - ہیجڑا - خوجہ ۔

بدھیا بیٹھنا (ھ) (۱) چلتے ہوئے بیل کا بیٹھ جانا یا بے کار ہو جانا - (۲) نقصان ہونا - دیوالہ نکلنا - مفلس ہونا ۔

بدھیا کرنا (ھ) آختہ کرنا - خصی کرنا - نامرد کرنا ۔

بدھیا مری تو مری آگرہ تو دیکھا (ھ) مثل - تھوڑی آسائش کے لئے زیادہ نقصان اٹھانا - تھوڑی تفریح کے لئے زیادہ گھاٹے کی پروا نہ کرنا ۔

بدھیاں پڑنا (ھ) چوٹ کا نشان پڑنا ۔

بدھیاں ڈالنا (۲) مار کر کھال اڑا دینا ۔

بِدی - بدہی (بِد - ائی - بدیج) (س) مؤنث - اندھیرا پاکھ - چاند کا دوسرا پکھواڑا - چاند کے مہینے کے آخری پندرہ دن ۔

بدی (بدی) (ف) مؤنث - برائی - بدخواہی - غیبت ۔

بدی پر آنا (ع) (۱) برائی پر آمادہ ہونا - دشمنی پر کمر باندھنا - (۲) سرکشی کرنا - ہٹ کرنا - ضد کرنا ۔

بدی کرنا (ف) (۱) برائی کرنا - دشمنی کرنا (۲) تکلیف دینا - ستانا - (۳) غیبت کرنا ۔

بِدّیا (بِدْ - دِیا) (س) مؤنث (۱) واقفیت - علم - ہنر - فن - گُن (۲) چالاکی - دھوکا - چال (۳) علم کی دیوی (۴) جادو - ٹونا - چھو منتر - شعبدہ بازی ۔

بِدّیارتھی (س) طالب علم - علم کا خواہشمند ۔

بِدّیاوان (س) عالم - فاضل - گیانی - ماہر فن ۔

بِدیس (بِدیس) (ھ) مذکر - غیر ملک - پردیس ۔

بدیسی (ھ) مذکر - پردیسی - مسافر - اجنبی ۔

بدیع (بدیع) (ع) (۱) انوکھا - نادر (۲) بنانے والا - موجد (۳) مؤنث - نو ایجاد شے ۔

بدیہہ (بدیہہ) (ع) برجستہ - بر موقع - بر محل (۲) صریح - ظاہر ۔

بدیہی (ع) وہ بات جس میں دلیل کی حاجت نہ ہو - ظاہر - روشن ۔

بدیہیات (ع) مؤنث - ظاہر باتیں ۔

## ب - ڈ

بڈارنا (بڈار - نا) (ھ) (۱) جلاوطن کرنا - نکالنا - (۲) چیرنا پھاڑنا - ٹکڑے کرنا (۳) بے ترتیب کرنا - خراب کرنا ۔

بڈھا (بڈّھا) (ھ) مذکر - لمبا چوڑا گڑھا - کھائی ۔

بڈھا لگانا (ھ) (۱) کھدائی کا کام شروع کرنا (۲) نقب لگانا ۔

بُڈّھا (بُڈّ - ڈھا) (ھ) بوڑھا - عمر رسیدہ - معمر - ضعیف ۔

بڈھا پھونس (ھ) نہایت بوڑھا - شیخ فانی ۔

**بڈھڑا، بڈھڑی** (بُڈھ۔ ڑا۔ بُڈھ۔ ڑی) (۱) مؤنث۔ ایک قسم کی خوشبودار گھاس۔

**بڈھی۔ بڈھیا** (بُڈھ۔ ڈھی۔ بُڈھ۔ یا) (ہ) مؤنث۔ بہت بوڑھی عورت۔

**بڈھی گھوڑی لال لگام** (ہ) مثل۔ اس موقع پر بولتے ہیں جب کوئی بوڑھا جوانوں کا سا لباس پہنے۔

## ب ۔ ذ

**بذاتہ** (بِذا۔ تِہٖ) (ع) (۱) خاص۔ آپ۔ اپنی ذات سے۔ خود۔ بہ نفسِ نفیس۔

**بذل** (بَذل) (ع) انعام۔ بخشش۔ جود وسخا۔ عطا۔

**بذلہ** (بَذ۔ لہ) (ع) مذکر۔ لطیفہ۔ چٹکلا۔

**بذلہ سنج۔ بذلہ گو** (بَذ۔ لہ۔ سَنج۔ بَذ۔ لہ۔ گو) (ف) مذکر۔ خوش طبع۔ لطیفہ گو۔ نکتے بیان کرنے والا۔ ہنس مکھ۔

## ب ۔ ر

**بر** (بَر) (ع) مذکر۔ بحر کی ضد۔ خشکی۔ جنگل۔ بیابان۔ زمین۔ دھرتی۔ میدان۔

**بر** (بَر) (ہ) مذکر (۱) برکت۔ غیبی امداد (۲) دولھا۔ نوشہ۔ خاوند۔ زوج۔ پتی (۳) تمنا۔ مراد (۴) دعا۔ اسیس (۵) جنوائی۔

**برجوگ** (ہ) (۱) جوان۔ بالغ۔ بیاہنے کے لائق (۲) ٹھیک جوڑ یعنی دولھا دلھن کا درست جوڑ۔

**بر دینا** (ہ) (۱) دعا دینا (۲) طاقت بخشنا (۳) قول دینا۔ وعدہ کرنا۔

**بر مانگنا** (ہ) (۱) دعا چاہنا۔ مراد مانگنا (۲) قول کرانا۔ وعدہ لینا۔

**بر** (بَر) (ف) مذکر (۱) بلند۔ اوپر (۲) پھل (۳) بدن۔ پستان (۴) آغوش۔ گیلی (۵) چوڑائی (۶) حافظہ (۷) بابر (۸) حاصل۔

**بُر** (بُر) (ہ) مؤنث (۱) انعام ثانی۔ ذ۔ ج (۲) کپڑے کے اوپر کا رُواں۔

**بُرا** (بُرا) (ہ) (۱) خراب۔ نکما۔ ناقص (۲) نازیبا۔ ناشائستہ (۳) بدذات۔ شریر (۴) دشمن۔ مخالف۔

**برا بننا** (ہ) ملزم ہونا۔ مخالف بننا۔ دشمن ہونا۔

**برا بھلا** (ہ) (۱) نیک و بد (۲) نازیبا۔ خلافِ تہذیب (۳) سخت سست (۴) گالی گلوچ۔

**برا بھلا کہنا** (ہ) (۱) لعنت ملامت کرنا۔ سخت سست کہنا (۲) جھڑکنا۔

**برا بیٹا اور کھوٹا پیسہ وقت پر کام آتا ہے** (ہ) مثل۔ اپنی کوئی شے ناقص اور بیکار نہ سمجھو وقت پر سبھی کار آمد ہو جاتا ہے۔

**برا حال کرنا، برا درجہ کرنا** (ہ) (۱) دق کرنا۔ ستانا (۲) خراب کرنا۔ تباہ کرنا۔ برباد کرنا۔ خراب خستہ کرنا (۳) مصیبت میں پھنسانا۔ دکھ میں ڈالنا۔

**برا کام** (ہ) مذکر (۱) ادب اور تہذیب کے خلاف حرکت۔ ناشائستہ فعل۔ اخلاق کے خلاف کام (۲) حرام کاری۔ زناکاری۔

**برا لکھا** (ہ) مذکر (۱) خراب تقدیر (۲) بدخط۔

**برا ماننا** (ہ) خفا ہونا۔ ناراض ہونا۔ آزردہ خاطر ہونا۔

**برا ہو** (ہ) دعائے بد۔ برا ہو۔ آفت آئے۔ مصیبت آئے۔

**برے وقت کا کوئی ساتھی (شریک) نہیں** (۱) مثل۔ مصیبت پڑنے پر کوئی ساتھ نہیں دیتا۔

**برابر** (بَرا۔ بَر) (ف) (۱) مساوی (۲) ہمسر۔ ہم عمر۔ ہم پایہ (۳) یکساں۔ ہموار (۴) پورا (۵) سیدھا (۶) پہلو۔ بازو۔ کنارہ۔ جانب۔ مقابل۔ آگے (۷) ترتیب وار۔ مسلسل۔ بلاناغہ (۸) ایک ساتھ۔ ایک دم۔ بے روک (۹) لفظاً لفظی۔ آدھا (۱۰) ہمیشہ۔ سدا (۱۱) قریب۔ پاس۔

**برابر برابر** (ف) (۱) پہلو بہ پہلو۔ پاس پاس۔ قریب قریب (۲) مسلسل۔ لگاتار۔ ترتیب وار۔ باقاعدہ (۳) آدھا آدھا۔ لفظاً لفظی (۴) ساتھ ساتھ۔ کنارے۔

**برابر سرابر** (ہ) (۱) یکساں۔ مساوی (۲) بے باق۔

**برابر کا** (ہ) (۱) ہم قد۔ جوان (۲) جوڑ کا۔ ہمسر۔ ہم مرتبہ (۳) صنعت کا (۴) قریب کا (۵) ہم عمر۔ مقابل کا۔ ٹکر کا۔ جوڑ کا (۶) یکساں۔ مساوی۔

**برابر کرنا** (۱) یکساں کرنا (۲) مطابق کرنا ۔ ہم وزن کرنا (۳) بیباق کرنا ۔ چلانا (۴) کمی بیشی دور کرنا ۔ لفظاً لفظی کرنا (۵) شکایات رفع کرنا ۔ (۶) تباہ و برباد کرنا ۔ اجاڑنا ۔ ویران کرنا ۔ (۷) گنوانا ۔ صرف کر دینا ۔ ختم کر دینا ۔ تمام کرنا (۸) درست کرنا ۔ ٹھیک کرنا ۔ ترتیب دینا ۔ باقاعدہ کرنا ۔ (۹) متواتر کرنا ۔ پے درپے کرنا ۔ مسلسل کرنا ۔ بلاناغہ کرنا ۔ بے روک تھام کرنا ۔ بلا توقف کرنا ۔

**برابر کی بانھ** (ا) مؤنث (۱) برابر کا بھائی ۔ چھوٹا بھائی (۲) ساتھی ۔ رفیق ۔ دوست ۔ معاون مددگار ۔

**برابر کی بیٹی** (ا) مؤنث ۔ جوان لڑکی ۔

**برابر کی ٹکر** (ا) مؤنث ۔ ہم رتبہ ۔ ہم پلّہ ۔ ہمسر مقابلے کا ۔ جوڑ کا ۔ ٹکر کا ۔ برابر ۔ طاقت والا ۔ زور آور ۔

**برابر والا** (ا) مذکر ۔ ہمسر ۔ جوڑ کا ۔

**برابری کرنا** (ا) (۱) جھگڑنا (۲) گستاخی کرنا ۔ (۳) نقل کرنا (۴) ہمسری کرنا ۔

**برات** (بَ ۔ رات) (ہ) مؤنث (۱) دولھا کی سواری کا جلوس ۔ دولھا کے ہمراہی (پنجابی) جنج (۲) انبوہ ۔ ازدحام (۳) گنجفہ کی ایک بازی کا نام (۴) (ف) حصّہ ۔ قسمت ۔ نصیب ۔

**برات پیچھے ڈھولنا ۔ عید پیچھے ٹر** (ٹ) مثل ۔ موقع گزر جانے پر کوئی بات یا کام کرنا ۔

**برات چڑھنا** (ہ) دولھا کا جلوس کے ساتھ دلھن کے گھر جانا ۔

**برات عاشقاں برشاخ آہو** (ف) مثل ۔ مقصد حاصل ہونا ممکن نہیں ۔

**براتی** (بَرا ۔ تی) (ہ) مذکر ۔ دولھا کے ہمراہی ۔

**براتی تو کھا پی کر الگ ہو جاتے ہیں ۔ کام دولھا دلھن سے پڑتا ہے** (ہ) مثل ۔ قرض لے کر شادی کرنے کے موقع پر بولتے ہیں ۔ کہ براتی تو کھا پی کر علیحدہ ہو جاتے ہیں اور مصیبت دولھا دولھن پر آتی ہے ۔

**براٹ** (بَراٹ) (ہ) مؤنث ۔ خوبصورتی ۔ شان و شوکت ۔

**براجمان** (بِرا ۔ جَ ۔ مان) (ہ) (۱) روشن (۲) عظیم الشان (۳) عصائے شاہی رکھنے والا (۴) دربار میں بیٹھنے والا (۵) صدر مجلس ۔

**براجمان ہونا** (ہ) رونق افروز ہونا ۔ تشریف رکھنا ۔ آنا ۔ موجود ہونا ۔

**براجنا** (بِرا ج ۔ نا) (ہ) (۱) سجنا (۲) بیٹھنا ۔ (۳) رونق افروز ہونا ۔

**برادر** (بِرا ۔ دَر) (ف) (۱) بھائی ۔ بھیّا (۲) رشتہ دار (۳) ہم مذہب (۴) ہم پیشہ ۔

**برادر اخیافی** (ف + ع) مذکر ۔ وہ بھائی جن کے باپ جدا جدا اور ماں ایک ہو ۔ ماں کے ساتھ آیا ہوا ۔

**برادر عینی / برادر حقیقی** (ف + ع) مذکر ۔ سگا بھائی ۔ حقیقی بھائی ۔

**برادر حقیقی دشمن مادرزاد ہے** (ف) مثل ۔ اگر سگے بھائیوں میں جھگڑا ہو جائے تو وہ ایک دوسرے کے جانی دشمن ہو جاتے ہیں ۔

**برادر رضاعی** (ف) مذکر ۔ دودھ بھائی ۔ کوکہ ۔

**برادر زادہ** (ف) بھائی کا بیٹا ۔ بھتیجا ۔

**برادر علاتی** (ف + ع) مذکر (۱) سوتیلا بھائی (۲) وہ بھائی جن کی مائیں جدا جدا اور باپ ایک ہو ۔

**برادر نسبتی** (ف + ع) مذکر (۱) سالا ۔ (۲) بہنوئی ۔

**برادری** (بِرا ۔ دَری) (ف) مؤنث (۱) قوم ۔ ذات ۔ خاندان (۲) لگا لگت ۔ رشتہ داری ۔ گروہ ۔

**بُرادہ** (بُرا ۔ دہ) (ف) مذکر (۱) چورا ۔ ریزہ ۔ بورا ۔ لکڑی یا دھات کا چورا ۔ چھیلن ۔

**براز** (بَراز) (ع) مذکر ۔ فضلہ ۔ گوہ ۔ پائخانہ ۔ میلا ۔

**برازی** (بَرا ۔ زی) (ع) مذکر ۔ جنگل ۔

**برازیل** (بَرا ۔ زیل) مذکر ۔ جنوبی امریکہ میں ایک علاقہ ہے جو تقریباً تمام صحرا ہے ۔

**براعت الاستہلال** (بَرا ۔ عَت ۔ اِس ۔ تِہ ۔ لال) (ع) مؤنث ۔ علم ادب کی ایک صنعت جس میں ایسے الفاظ یا مضامین تمہید میں لاتے ہیں ۔ جن سے اصل مقصود کا پتہ چلتا ہے ۔

**برِّ اعظم** (ع) مذکر ۔ خشکی کا وہ بڑا حصّہ جس میں بہت سے ملک آباد ہوں ۔ جیسے ایشیا ۔ افریقہ وغیرہ ۔

**برّاق** (بَرّاق) (ع) (۱) چمکدار ۔ جگمگاتا ہوا (۲) تیزرو ۔ بجلی کی طرح بیباک رفتار (۳) ہوشیار ۔ مشتاق (۴) تیز ذہن ۔ زیرک ۔ ترکی ۔ (۵) نہایت سفید ۔ صاف ۔ شفاف ۔

**بُراق** (بُ۔راق) (ع) مذکر (۱) وہ بہشتی گھوڑا جس پر رسولِ مقبول صلّی اللہ علیہ وسلّم شبِ معراج کو سوار ہو کر عرشِ معلّیٰ پر تشریف فرما ہوئے (۲) تصویر جس کا دھڑ گھوڑے کا اور چہرہ آدمی کا سا ہوتا ہے۔

**بر آمد** (بَر۔آ۔مَد) (ف) مؤنث (۱) نکاسی۔ خرچ۔ (۲) روانگی (۳) نکلنا۔ دریا میں سے نکلی ہوئی زمین (۴) باقی۔ بقایا۔ وہ مال جو دوسرے ملکوں کو بھیجا جائے۔ اکسپورٹ۔

**بر آمد ہونا** (ف) (۱) باہر نکلنا۔ ظاہر ہونا (۲) پا جانا۔ (۳) باہر آنا۔

**بر آمدہ** (بَر۔آ۔مَدہ) (ف) مذکر (۱) برانڈہ (۲) نکلا ہوا (۳) غلام گردش (۴) پایا ہوا مال۔ گرفتار شدہ مال۔

**برامکہ** (بَ۔را۔مِکہ) (ع) برمک کی جمع۔ برمک بلخ کے آتش کدہ میں آگ جلانے پر ملازم تھا۔ بعد میں مسلمان ہوا۔ اس کی اولاد برامکہ کے نام سے مشہور ہے۔ یہ لوگ خلفائے بنی عباس کے وزیر اور مشیر تھے۔

**بر آنا** (ف) (۱) کامیاب ہونا۔ کام پورا ہونا۔ ہاتھ آنا۔ (۲) حاصل ہونا۔ ماننا (۳) جیتنا۔ بازی لے جانا۔

**بُرّان** (بُر۔رّان) (ف) نہایت کاٹ کرنے والا۔ بہت تیز۔

**بَرّانا** (بَر۔را۔نا) (ہ) (۱) بڑبڑانا۔ بکنا (۲) بکنا۔ بہکنا (۳) بے معنی گفتگو کرنا۔ بکواس کرنا۔ بکنا۔ بڑبڑانا۔

**برانچ** (بْرانچ) (انگ Branch) مؤنث شاخ۔ ٹکڑا۔ ڈالی۔

**برانداز** (بَر۔اَن۔داز) (ف) (۱) برباد کرنے والا۔ کھانے۔ لٹانے (۲) پائدان۔ پا انداز (۳) ڈولی وغیرہ کا پردہ۔ گردنی۔ نقاب۔ برقع۔ اوپر ڈالنے کا کپڑا۔

**برانڈہ** (ہ) دیکھو برآمدہ۔

**برانڈی** (بْ۔ران۔ڈی) (انگ Brandy) مؤنث۔ ایک قسم کی تیز انگریزی شراب۔

**برانڈی** (بْران۔ڈی) (ہ) مؤنث اوپر پہننے کا موٹا کوٹ۔ بارانی۔

**برانگیختہ** (بَر۔اَنگ۔گیخ۔تہ) (ف) بھڑکایا ہوا۔ مشتعل۔

**برانگیختہ کرنا** (ف) بھڑکانا۔ اکسانا۔ اغوا کرنا۔ آمادہ کرنا۔

**برادینا** (بَ۔را۔دے۔نا) (ہ) (عورتیں)

ٹال مٹول کرنا۔

**بر آورد** (بَر۔آ۔وَرد) (ف) مؤنث۔ فردِ حساب۔ بجٹ۔ تنخواہ کا کاغذ۔ گوشوارہ۔

**براہمہ** (بَرا۔ہِمَہ) (ف) مذکر۔ برہمن کی جمع۔

**براہین** (بَرا۔ہِین) (ع) مذکر و مؤنث۔ برہان کی جمع۔ دلیلیں۔

**براہی** (بَرا۔ہی) (ہ) مؤنث۔ چھوٹی قسم کا گنّا۔

**براءت** (بَرا۔ءَت) (ع) مؤنث۔ بیزاری۔ چھٹکارا۔ صفائی۔ جرم سے بری ہونا۔

**براؤ** (بَرا۔ؤ) (ہ) مذکر (عو) احتیاط۔ حفاظت۔

**براؤن** (بْرا۔ؤن) (انگ Brown) گندمی رنگ کا۔ خاکی۔ بھورا۔

**بُرائی** (بُرا۔ئی) (ہ) مؤنث (۱) بدی (۲) نقصان۔ خرابی۔ عیب۔ نقص۔ کھوٹ (۳) نحوست (۴) شرارت (۵) خباثت (۶) بدگوئی (۷) الزام۔ جھوٹ۔

**برائے** (بَرا۔ئے) (ف) حرفِ ربط۔ لئے۔ واسطے۔

**برائے بیت** (ف۔ع) (۱) شعر کی صورت سے (۲) زائد۔ فالتو (۳) برائے نام۔

**برائے خدا** (ف) خدا کے لئے۔

**برایا** (بَرا۔یا) (ع) مؤنث۔ مخلوق۔ جہان۔ دنیا۔

**برباد** (بَر۔باد) (ف) (۱) تباہ۔ ویران۔ غارت۔ خراب (۲) تلف۔ ضائع۔

**بربادی** (بَر۔با۔دی) (ف) مؤنث۔ تباہی۔ ویرانی۔ خرابی۔

**بُربُرا** (بُر۔بُرا) (ہ) مذکر۔ بھربھرا۔ خستہ۔

**بُربُرانا** (بُر۔بُرا۔نا) (ہ) جھڑکنا۔ بڑبڑانا۔ جھنجھلا دینا۔

**بربری** (بَر۔بَری) (ف) مؤنث (۱) بے سینگ چھوٹی بکری جس کے لئے مشہور ہے کہ ہرن اور بکری کے ملنے سے پیدا ہوتی ہے (۲) ملک بربر کی بکری۔ اس بربر کی ہر شے۔

**بربط** (بَر۔بَط) (ف) مذکر۔ ایک باجے کا نام۔

**برپا** (بَر۔پا) (ف) قائم۔ برقرار۔ ٹھہرا ہوا۔

**برت** (بَ۔رَت) (س) مذکر۔ لنگھن۔ صوم۔

**برت** (بَرْت) (س) مؤنث (۱) معیشت۔ وجہ معاش (۲) آمدنی (۳) مال۔ جائداد (۴) معافی زمین (۵) حق۔ وظیفہ۔ انعام (۶) چلن۔ پرورش

کرنے والا ۔

**برتا** (بَر۔تا) (ہ) مذکر (۱) طاقت ۔ بل ۔ زور ۔ (۲) بھروسا ۔ اُمید (۳) حوصلہ ۔ ہمت (۴) لیاقت ۔ استعداد ۔ قابلیت (۵) وسعت ۔ گنجائش (۶) مدد ۔ اعانت ۔

**برتانا** (بَر۔تا۔نا) (ہ) تقسیم کرنا ۔ بانٹنا ۔ دینا ۔

**برتاؤ** (بَر۔تا۔ؤ) (ہ) مذکر (۱) راہ و رسم ۔ میل جول ۔ رسم ۔ سلوک (۲) تصرف ۔ استعمال ۔

**برتاؤ اچھا ہونا** (ہ) طرزِ عمل یا سلوک اچھا ہونا ۔

**برتر** (بَر۔تَر) (ف) (۱) نہایت عمدہ (۲) اعلیٰ ۔ ارفع ۔ زیادہ بلند (۳) بہتر ۔ افضل ۔

**برتری** (بَر۔تَری) (ف) مؤنث ۔ فضیلت ۔ عمدگی ۔ بڑائی ۔ بزرگی ۔ بہتری ۔

**برتش** (بَر۔تش) (ہ) مؤنث ۔ وہ زمین جس میں چاول کاٹ لینے کے بعد گنا بو دیا جاتا ہے ۔

**برتن** (بَر۔تَن) (ہ) مذکر ۔ ظرف ۔ بھانڈا ۔ برتنے کے ظروف ۔

**برتنا** (بَرت۔نا) (ہ) (۱) کام میں لانا ۔ عمل میں لانا ۔ (۲) تجربہ کرنا ۔ امتحان میں لانا (۳) استعمال کرنا ۔ خرچ کرنا (۴) نباہنا ۔

**برِتھا ۔ برِتھا** (بَرِتھا ۔ برِتھا) (ہ) (۱) فضول بیکار (۲) بے ضرورت ۔ بے وجہ (۳) مذکر ۔ لکھی چیز (۴) مؤنث ۔ گمنام چھٹی (۵) جنگل کی زمین جس میں کوئی غلہ وغیرہ پیدا نہ ہوتا ہو ۔

**برتھ ڈے** (بَرتھ ڈے) (انگ) (Birth day) مذکر ۔ جنم دن ۔ سالگرہ

**برتھ کنٹرول** (انگ) (Birth control) مذکر ۔ بچوں کی پیدائش پر اختیار اور قابو رکھنا ۔ زیادہ اولاد پیدا نہ ہونے دینا ۔ ضبطِ تولید ۔ حمل ہونے سے روکنا ۔

**برتی** (بَر۔تی) (ہ) (۱) مؤنث ۔ روزہ دار ۔

**برٹش** (بِر۔ٹش) (انگ) (British) برطانیہ کا منسوب ۔ ملکِ برطانیہ ۔

**برٹش انڈیا** (انگ) (British India) مذکر ۔ برطانی ہند ۔ ہندوستان کا وہ علاقہ جو سرکار انگریزی کے ماتحت ہے ۔

**برٹن** (بَر۔ٹن) (انگ) (Briton) مذکر (۱) برطانیہ (۲) برطانیہ کا رہنے والا ۔

**بُرج** (بُرج) ۔ **بِرج** (بِرج) (ہ) مذکر (۱) گوشالہ ۔ باڑا (۲) آگرہ اور متھرا کا علاقہ ۔

**برج بھاشا** (ہ) مؤنث ۔ برج کی بول چال ۔ متھرا اور متھرا کے آس پاس کی زبان ۔

**بُرج** (بُرج) (ع) مذکر ۔ گنبد ۔ گمٹ (۲) راس یعنی ستارے کا مقام دائرہ آسمانی کا نجومی طور پر بارھواں حصہ ۔

**بُرجی** (بُر۔جی) (۱) مؤنث ۔ برج کی تصغیر ۔ مینار ۔ چھوٹا برج ۔ گنبد کے اوپر کا گول حصہ ۔

**برجستہ** (بَر۔جس۔تہ) (ف) (۱) بر وقت ۔ بے ساختہ ۔ (۲) برمحل ۔ بے تکلف ۔

**برجنا** (بَر۔جنا) (ہ) (۱) باز رکھنا ۔ روکنا (۲) سمجھانا ۔ فہمائش کرنا ۔

**برجیس** (بَر۔جیس) (ف) مذکر ۔ ستارے کا نام جو چھٹے آسمان پر ہے ۔ اسے مشتری اور قاضیِ فلک بھی کہتے ہیں ۔

**برچھ** (بَرچھ) (ہ) مذکر ۔ درخت ۔ رُکھ ۔ پیڑ ۔

**برچھا** (بَر۔چھا) (ہ) مذکر ۔ بھالا ۔ بلم ۔ نیزہ ۔

**برچھی** (بَر۔چھی) (ہ) مؤنث ۔ چھوٹا بھالا ۔ بلم ۔ نیزہ ۔

**برچھیت** (بَر۔چھیت) (ہ) مذکر ۔ بھالا بردار ۔ نیزہ باز ۔

**برچھک** (بَر۔چھک) (ہ) مذکر ۔ برج عقرب ۔ آسمان کا آٹھواں برج ۔

**برحق** (بَر۔حق) (ف + ع) بجا ۔ صحیح ۔ ٹھیک ۔ صحیح ۔ درست ۔

**برخاست** (بَر۔خاست) (ف) ہند ۔ موقوف ۔

**برخاست کرنا** (ف) (۱) علیحدہ کرنا (۲) کام سے بند کرنا ۔ (۳) موقوف کرنا ۔

**برخاستگی** (بَر۔خاس۔تگی) (ف) مؤنث ۔ برطرفی ۔ موقوفی ۔ رخصت ۔

**برخلاف** (بَر۔خلاف) (ف + ع) برعکس ۔ اُلٹا ۔ مخالف ۔

**برخوردار** (بَر۔خور۔دار) (ف) (۱) اقبال مند ۔ صاحبِ نصیب (۲) زندگی کا پھل اٹھانے والا ۔ پھل کھانے والا ۔ (۳) بیٹا ۔ فرزند (۴) دعائیں ۔ جیتے رہو ۔ سلامت رہو ۔

**برخورداری** (بَر۔ خُر۔ دا۔ ری) (ا) (۱) کثیر اولادی (۲) بہو کا لقب ؛

**بُرد** (بُرْدْ) (ف) مؤنث (۱) رشوت۔ بالائی آمدنی۔ نفع۔ یافت (۲) شرط (۳) شطرنج کی بازی میں اکیلا بادشاہ ہی رہ جائے تو وہ بازی بُرد کہلاتی ہے ؛

**بُرد مارنا** (ا) (۱) آدھی بازی جیتنا (۲) فائدہ اٹھانا (۳) مال مارنا (۴) رشوت لینا۔ غبن کرنا ؛

**برداشت** (بَرْ۔ داشْت) (ف) مؤنث (۱) تحمل۔ سہنا۔ بُردباری (۲) صبر (۳) سودا قرض لینا۔ اُچاپت ؛

**برداشتہ** (ف) اٹھایا ہُوا ؛

**برداشتہ خاطر ہونا** (ا) بے دل ہونا۔ گھبرانا۔ اداس ہونا۔ طبیعت کا اکھڑنا۔ دل نہ لگنا۔ پریشان خاطر ہونا ؛

**بُردبار** (بُرْد۔ بار) (ف) برداشت کرنے والا۔ صابر۔ متحمل۔ سہنے والا ؛

**بُردباری** (بُرْد۔ با۔ ری) (ف) مؤنث۔ تحمل۔ صبر۔ برداشت۔ سہارا ؛

**بُرنا** (بُرْ۔ نا) (ہ) (۱) اینٹھنا۔ غرور کرنا (۲) دوسرے کو حقیر سمجھنا ؛

**بردہ** (بَر۔ دَہ) (ف) مذکر (۱) غلام۔ داس (۲) قیدی۔ بندہ ؛

**بردہ فروش** (ف) غلام بیچنے والا ؛

**بردہ فروشی** (ف) مؤنث۔ غلاموں کی سوداگری۔ غلام بیچنا ؛

**برطا** (بَر۔ طا) (ہ) مؤنث۔ رتیلی اور پتھریلی زمین ؛

**بر زبان تسبیح و در دل گاؤ خر** (ف) مثل۔ ظاہر میں نیک اور باطن میں بد۔ دل میں کچھ زبان پر کچھ ؛

**برزخ** (بَرْ۔ زَخْ) (ع) مذکر (۱) روک۔ مزاحمت (۲) وقفہ۔ مرنے سے قیامت تک کا زمانہ (۳) خیالی صورت (۴) دو مخالف چیزوں کے درمیان کی چیز ؛

**برزن** (بَرْ۔ زَنْ) (ف) مذکر۔ گلی۔ کوچہ۔ بازار۔ سڑک ؛

**برس** (بَرَس) (ہ) مذکر۔ سال۔ سنہ۔ بارہ مہینے کا زمانہ ؛

**برسا برس** (ہ) ہر سال۔ سارا برس ؛

**برس دن کا دن** (ہ) مذکر۔ تیوہار۔ تعطیل۔ سال بھر میں ایک دن ؛

**برس گانٹھ** (ہ) مذکر (۱) سالگرہ۔ بچے کی پیدائش کے سال یاد رکھنے کے لئے ڈورے میں ہر سال پیدائش کی ایک گانٹھ لگانا (۲) سالگرہ کا سالانہ جلسہ ؛

**برسات** (بَرْ۔ سات) (ہ) مؤنث۔ بارش کا موسم۔ برشکال۔ برکھا رُت ؛

**برسات برکے سات** (ہ) مثل۔ برسات کا لطف جب ہے کہ شوہر پاس ہو ؛

**برساتی** (ہ) مؤنث (۱) گھوڑوں یا اونٹوں کی ایک بیماری کا نام جو برسات میں ہو جاتی ہے (۲) بارش سے بچنے کا کوٹ جسے بارانی یا برانڈی بھی کہتے ہیں

**برساتی پھنسیاں** (ہ) مؤنث۔ وہ پھوڑے پھنسیاں جو برسات کے اثر سے ہو جاتی ہیں ؛

**برسام** (بَرْ۔ سام) (ف) مذکر۔ چھاتی کی سوجن۔ سینے کا درد۔ پھیپھڑوں میں پانی رہ جانا ؛

**برسانا** (بَرْ۔ سا۔ نا) (ہ) (۱) بارش کرنا (۲) اناج سے بھوسہ اڑانا یا علیحدہ کرنا ؛

**برساؤ** (بَرْ۔ ساؤ) (ہ) برسنے والا۔ برسنے کے لائق ؛

**برسپت** دیکھو برہسپت ؛

**برس پڑنا** (ہ) (۱) گالیاں دینا۔ مارنے لگنا۔ بُرا بھلا کہنے لگنا۔ (۲) مہربانی کرنا (۳) بارش کا شروع ہو جانا ؛

**برسر فرزند آدم ہر چہ آید بگذرد** (ف) مثل۔ انسان پر جو کچھ پڑتی ہے۔ بھگت لیتا ہے۔ یا گزر جاتی ہے ؛

**برسنا** (بَرَسْ۔ نا) (ہ) (۱) مینہ پڑنا۔ پانی پڑنا (۲) غصہ اتارنا۔ خفا ہونا (۳) ٹوٹنا۔ کسی شے کا کثرت سے ہونا ؛

**برسوری** (بَرْ۔ سو۔ ری) (ہ) (۱) سالانہ۔ فی سال۔ (۲) سالانہ محصول یا کرایہ (۳) سالانہ شرح۔ (۴) آمدنی ؛

**برسویں دن** (ہ) سال میں ایک دفعہ۔ ہر سال میں ایک دن ؛

**بَرسی** (ہ) مؤنث۔ مردے کے سال پورا ہونے کا فاتحہ ؛

**بُرسی۔ بُروسی** (بُرْ۔ سی۔ بُرو۔ سی) (ہ) مؤنث ؛

(۱) آگ جلانے کا مٹی کا برتن (۲) سنار کی انگیٹھی - کٹھالی ۔

برش (بَ رَش) (ف) مذکر ایک مرکب دوا کا نام ہے - جس کا جزوِ اعظم افیون ہے ۔

بُرش (بُرش) (مہند) (انگ - برش Brush) مذکر (۱) قلم - بالوں کا قلم (۲) کونچی (۳) کپڑے وغیرہ صاف کرنے کا آلہ ۔

بُرش نما (مہند) (ف) بُرش کی شکل کا ۔

بُرِش (بُ رِش) (ف) مؤنث - تیزی - کاٹ ۔

بِرِشتہ (بِرِشْ - تہ) (ف) بریاں - بھونا ہوا ۔

برشگال (بَ رَ - شگال) (مفرس) مؤنث - برسات - بارش - برکھا - مینہ ۔

برص (بَرَص) (ع) سفید کوڑھ - جسم پر سفید داغ ہو جانا - کچا کوڑھ ۔

برطبق (بَرْ - طَبَق) (ف) موافق ۔

برطرف (بَرْ - طَرَف) (ف + ع) موقوف - جدا - علیحدہ - ایک طرف - برخاست - ڈسمس ۔

برطرفی (ف) مؤنث - موقوفی - جدائی - علیحدگی - برخاستگی ۔

برعکس (بَرْ - عَکْس) (ف + ع) اُلٹا - خلاف - نقیض ۔

برف (بَرْف) (ف) مؤنث (۱) کہر - پالا (۲) (صفت میں) سفید - اُجلا (۳) اولا - نہایت ٹھنڈا (۴) برف میں جمایا ہوا دودھ یا شربت وغیرہ ۔

برف پڑنا (ا) نہایت سردی پڑنا - پالا پڑنا - برف برسنا ۔

برفانی (ا) مذکر (۱) نہایت سرد (۲) جہاں برف پڑتی ہے ۔

برفی (بَرْ - فی) (ف) مؤنث - ایک قسم کی مٹھائی جو دودھ اور کھانڈ کے قوام سے تیار ہوتی ہے ۔

برفیا (ہ) مذکر - برف بیچنے والا ۔

برق (بَرْق) (ع) مؤنث (۱) بجلی - صاعقہ - چمک (۲) (صفت میں) چالاک - تیز رفتار ۔

برق دم ہونا (ہ) (۱) مستعد ہونا - تیز ہونا - (۲) چمکدار ہونا ۔

برقی گھنٹی (ع + ا) وہ گھنٹی جو برقی طاقت سے بجتی ہے ۔

برقی قوتیں (ا) (۱) برقی طاقتیں جو مختلف طریقے پر کام کر رہی ہوں ۔

برقی لیمپ (ا) بجلی سے جلنے والا لیمپ ۔

برقرار (بَرْ - قَرار) (ف) (۱) قائم - باقی (۲) موجود - حاضر (۳) بحال - مستقل - جیسے اپنی جگہ پر برقرار ہو گیا ۔

بُرقع (بُرْ - قَع) (ع) مذکر (۱) نقاب - پردہ - گھونگھٹ - چادر (۲) وہ کپڑا جسے عورتیں پردے کے لئے سر سے پاؤں تک اوڑھتی ہیں ۔

بُرقع اُٹھانا (ا) (۱) بے پردہ کرنا - منہ سے نقاب ہٹانا (۲) راز فاش کرنا ۔

بُرقع میں چھیچھڑے لگانا (ا) نیک چلنی کے پردے میں بد چلنی کرنا ۔

برقنداز (بَرْ - قَن - داز) (ف) مذکر (۱) بندوقچی - چپراسی - سپاہی (۲) اردلی - محافظ ۔

برک (بَرَک) (ف) مذکر - ایک قسم کا اونی کپڑا جو اونٹ کے بالوں سے بنایا جاتا ہے ۔

برکا (بَرْ - کا) (ہ) مذکر - تاش - پتا - ٹکسو ۔

برکات (بَرَ - کات) (ع) برکت کی جمع - برکتیں - نعمتیں ۔

برکت (بَرَکَت) (ع) مؤنث (۱) زیادتی - بہتات - کثرت - افزونی (۲) جیسے کوئی چیز تولتے وقت پہلی تول پر ایک کی بجائے بولتے ہیں ۔

برگلا - بُرگلا (بَرْ - گلا - بُرْ - گلا) (ہ) مذکر - گوبر کے چھوٹے اپلوں کا ہار جو ہولی ماتا پر چڑھایا جاتا ہے ۔

برکنا (بَرَک - نا) (ہ) چھڑکنا - ڈالنا - بکھیرنا - چھینٹا لگانا ۔

برکھ (بِرْکھ) (س) مذکر - آسمان کے دوسرے برج کا نام جو بیل کی شکل کا ہے - ثور ۔

برکھا (بَرْ - کھا) (ہ) مؤنث - بارش - مینہ - برسات - برشگال ۔

بُرکی (بُرْ - کی) (ہ) مؤنث (۱) چٹکی - سفوف جو انگوٹھے اور اس کے پاس کی انگلی سے اٹھایا جا سکے ۔

بُرکی ڈالنا یا مارنا (ا) (۱) چھڑکنا - ڈالنا (۲) جادو کرنا (۳) عاشق کرنا - فریفتہ کرنا (۴) قابو کرنا ۔

برگ (بَرْگ) (ف) مذکر (۱) پتا - ورق - پات (۲) سامان - اسباب ۔

برگ سبز است تحفۂ درویش (ف) قول - فقیر

سبز پتا نذر کرتا ہے۔ یہ مصرع تحفہ دیتے وقت انکسار کے طور پر کہا جاتا ہے ۔

**برگد** (بَر۔ گَد) (ہ) مذکر۔ بڑ کا درخت ۔

**برگزیدہ** (بَر۔ گُزی۔ دَہ) (ف) پسندیدہ۔ چنا ہوا۔ ہردلعزیز۔ منتخب۔ چھانٹا ہوا ۔

**برگشتہ** (بَر۔ گَش۔ تَہ) (ف) سرکش۔ باغی۔ مخالف پھرا ہوا ۔

**برگشتہ بخت** (ف) (۱) بدنصیب۔ بدقسمت (۲) مفلس۔ کنگال ۔

**برلانا** (بَر۔ لَا۔ نا) (ہ) پورا کرنا۔ انجام کو پہنچانا ۔

**برما** (بَر۔ ما) (ہ) مذکر (۱) لکڑی میں چھید کرنے کا اوزار۔ گیندا (۲) ہندوستان کا انتہائی مشرقی صوبہ جسے برہما بھی کہتے ہیں ۔

**برمانا** (ہ) برمے سے سوراخ کرنا۔ چھیدنا ۔

**برمحل** (بَر۔ مَحَل) (ف) موقع پر۔ اچھے وقت پر۔ برجستہ ۔

**برم راکس** (ہ) دیکھو برہم راکھشس ۔

**برمک** (بَر۔ مَک) (ف) مذکر۔ ایک مشہور خاندان جس کے بہت سے افراد خاندانِ عباسیہ کے وزیر رہے ہیں ۔

**برملا** (بَر۔ مَلا) (ف) کھلے طور پر۔ سب کے سامنے علانیہ۔ دوبدو ۔

**برموہی** (بَر۔ مُو۔ ہی) (ہ) (۱) بدشکل۔ ہیبت ناک (۲) مذکر۔ بدنما چہرہ (۳) مؤنث۔ بلی ۔

**برن** (بَرَن) (ہ) مذکر (۱) رنگ۔ روپ۔ شکل۔ بناوٹ۔ جسم۔ بدن (۲) ذات۔ قوم۔ جنس۔ فرقہ۔ نسل۔ نوع (۳) مذہب۔ پنتھ (۴) اکھر۔ حروف۔ ہجے ۔

**برن سنکر** (ہ) مذکر (۱) وہ شخص جس کی ماں اور قوم کی ہو اور باپ اور قوم کا۔ دوغلا آدمی (۲) آزاد ۔

**برن مالا** (ہ) مؤنث۔ حروفِ تہجی الف بے سے حروف کا سلسلہ۔ حرفوں کا ہار ۔

**برنا** (بَر۔ نا) (ف) مذکر۔ جوان۔ نوعمر ۔

**برنج** (بِرِنج) (ف) مذکر (۱) چاول (۲) پیتل ۔

**برنج کابلی** (ف) مذکر۔ بادرنگ ۔

**برنج مشک** (ف) مذکر۔ ایک دعا کا نام جسے بالنگو کہتے ہیں ۔

**برنجن** (بَرَن۔ جَن) (ف) مؤنث۔ سونے چاندی کی چوڑیاں ۔

**برنجی** (ف) (۱) پیتل کا برتن (۲) چھوٹی کیل ۔

**برنگا** (بَرَنگ۔ گا) (ہ) مذکر۔ لکڑی کا چھوٹا تختہ جو چھت پاٹنے کے کام آتا ہے ۔

**برنن** (بَرَ۔ نَن) (ہ) مذکر (۱) بیان۔ اظہار (۲) تحریر (۳) تعریف ۔

**برنی** (بَر۔ نِی) (ہ) وہ جگہ جہاں پلکیں نکلتی ہیں ۔

**بروا** (بَر۔ وا) (ہ) مذکر (۱) خراب قسم کی ریتیلی زمین (۲) ایک راگنی ۔

**بِروا** (بِر۔ وا) (ہ) مذکر (۱) پودا (۲) درخت۔ (۳) نوعمر لڑکا۔ نوجوان۔ ہونہار ۔

**بروت** (بُرُوت) (ف) مؤنث۔ مونچھیں ۔

**بروٹ** (بَر۔ وٹ) (ہ) مؤنث۔ ایک قسم کی گھٹی جو پیٹ میں ریاح جمع ہونے کے باعث نکل آتی ہے ۔

**بروٹھا** (بَروٹ۔ ٹھا) (ہ) مذکر۔ ڈیوڑھی۔ دہلیز۔ دروازہ۔ چوکھٹ۔ در۔ باب ۔

**بروج** (بُرُوج) (ع) برج کی جمع ۔

**برودت** (بُرُو۔ دَت) (ع) مؤنث۔ سردی۔ خنکی ٹھنڈک ۔

**برودھ** (بِرُو۔ دھ) (س) مذکر (۱) مخالفت۔ اختلاف۔ (۲) دشمنی۔ عداوت ۔

**برودھی** (س) مخالف۔ معترض۔ دشمن۔ بیری ۔

**بروق** (بُرُوق) (ع) مؤنث۔ برق کی جمع۔ بجلیاں ۔

**بروقت** (بَر۔ وَقت) (ف) (۱) عین موقع پر۔ برمحل وقت پر (۲) برجستہ (۳) ٹھیک ۔

**بروگ** (بِرُوگ) (ہ) مذکر۔ جدائی۔ فراق۔ تفرقہ۔ علیحدگی ۔

**بروگن** (ہ) مؤنث۔ فراق زدہ عورت۔ جوگن۔ مہجورہ۔ عاشقہ ۔

**بروگی** (ہ) مذکر۔ فراق زدہ مرد۔ مہجور۔ جوگی۔ عاشق ۔

**برومند** (بَرو۔ مَند) (ف) (۱) پھل لانے والا۔ بارآور (۲) کامیاب۔ خوش نصیب ۔

**برون** (بِرُون) (ف) باہر ۔

**برّہ** (بَر۔ رَہ) (ف) مذکر۔ بھیڑ یا بکری کا چھوٹا بچہ۔ حلوان۔ بزغالہ ۔

**برۂ فلک** (ف + ع) مذکر۔ برج حمل ۔

**برہ** (بِرَہ) (ہ) مذکر۔ ہجر۔ جدائی۔ دوری۔ فراق۔ عشق (۲) جدائی کا گیت۔

**برہا** (بَر۔ ہا) (ہ) مذکر (۱) رستی۔ دھاگا۔ تسمہ (۲) پانی کی نالی (۳) گاؤں کی زمین جو دُور ہو۔ چوپایوں کے چرنے کی زمین۔ کھیت۔

**برہا** (بِر۔ ہا) (۱) دیکھو بِرَہ۔ (۲) دھوبیوں کا ایک گیت۔

**برہان** (بُر۔ ہان) (ع) مونث۔ دلیل۔ حجّت۔

**برہانِ انی** (ع) مونث۔ دلیل کی ایک قسم جس میں معلول کے علّت کی طرف استدلال کرتے ہیں۔

**برہانِ لمّی** (ع) مونث۔ دلیل کی ایک قسم جس میں علّت سے معلول کی طرف استدلال کرتے ہیں۔

**برہسپت** (بر۔ ہس۔ پت) (ہ) مذکر (۱) ایک ستارے کا نام۔ مشتری (۲) پنجشنبہ۔ جمعرات۔

**برہم** (بَر۔ ہَم) (ف) خفا۔ ناراض۔ رنجیدہ۔

**برہم** (بَر۔ ہَم) (س) مذکر (۱) ہر جگہ موجود۔ خدا۔ پرمیشر (۲) برہما (۳) برہمن (۴) روح۔

**برہما** ۔ دیکھو برہا نمبر (۲)۔

**برہمچاری** (س) مذکر (۱) وہ شخص جو علمِ وید حاصل کرنے کے لئے مجرد رہے۔ (۲) ویدانتی۔ ایشور کا متلاشی۔

**برہم راکھشس** (ہ) مذکر۔ ایک خاص قسم کی خبیث مرے ہوئے برہمن کی روح۔

**برہمن** (بِرَہ۔ مَن) (ہ) مذکر (۱) پنڈت۔ عالم۔ خدا شناس (۲) ہندو اقوام سے ایک اعلیٰ فرقہ کا نام۔

**برہمی** (ف) مونث (۱) ابتری۔ گڑبڑ۔ خرابی (۲) ناراضی۔ خفگی۔

**برہمی** (ف) مونث (۱) ملک برہما کا رہنے والا (۲) ملک برہما کی چیزیں۔

**برہن** (بِر۔ ہَن) (ہ) مونث۔ مہجور۔ عاشقہ۔ بروگن۔

**برہنہ** (بَرہ۔ نَہ۔ بِرَہ۔ ہَنہ) (ف) ننگا۔ عریاں۔ کھلا ہوا۔

**برہی** (بِرہ۔ ہی) (ہ) مونث (۱) وہ روٹی جس کے اندر دال یا قیمہ یا ساگ وغیرہ بھر کر پکاتے ہیں (۲) ایک قسم کی گھاس جس میں سے لیموں کی خوشبو آتی ہے۔

**برھیلا** (بَرھے۔ لا) (ہ) مذکر۔ بڑھیلا۔ سوٗر۔ خنزیر۔ خوک۔ جنگلی سوٗر۔

**برئی** (بَر۔ ئی) (ہ) مذکر۔ پان بونے اور بیچنے والا۔

**بری** (بَری) (ہ) مونث۔ سانچق کا سامان۔ یعنی میوہ پارچہ وغیرہ جو دولہا کی جانب سے دلہن کے یہاں بھیجا جاتا ہے۔

**بری** (بَرِی) (ع) (۱) آزاد۔ چھوٹا ہوا۔ باہر۔ خارج (۲) بے گناہ۔ بے قصور۔

**بری الذّمہ** (ع) ذمّہ داری سے محفوظ۔ جواب دہی سے مستثنیٰ۔

**برّی** (بَرّ۔ ری) (ع) خشکی کا۔ زمین کا۔

**برّی** (بِری) (ہ) مونث۔ ہاتھی کو ہانکنے کا علم جو فیلبان لیتے ہیں۔

**بڑی** (بُڑی) (ہ) ناقص۔ نکمّی۔ غریب۔ بد۔

**بُری لیست** (۱) مونث۔ حرام چیز۔ بری چیز۔ ناقص شے۔

**بریار** (بَر۔ یار) (س) (۱) مضبوط۔ شدید (۲) زبردست۔ (۳) مذکر۔ ایک پودا۔

**بریان** (بِر۔ یان) (ف) بھنا ہوا۔ پکا ہوا۔

**بریانی** (بِر۔ یا۔ نی) (ف) مونث۔ ایک قسم کا پلاؤ۔ جس میں گوشت بھون کر ڈالا جاتا ہے۔

**بریت** (بِر۔ یت) (ہ) مونث۔ وہ نشان جو کسی چکیلی چیز کی مار سے جسم پر پڑ جاتے ہیں۔

**بریت** (بَر۔ یت) (ہ) مونث۔ چرس کھینچنے کی موٹی رسی۔

**بریچ لوڈر** (بِریچ۔ لوڈر) (انگ Breech loader) مونث۔ پچھلی جانب سے بھری جانے والی بندوق۔

**برید** (بَر۔ ید) (ف) مذکر (۱) قاصد۔ پیغام بر۔ ایلچی۔ (۲) ہرکارہ (۳) ڈاک۔

**برید فلک** (ف + ع) مذکر۔ چاند۔ زحل۔ سنیچر۔

**بریگیڈ** (بِری۔ گیڈ) (انگ Brigade) مذکر۔ فوج کا ایک حصّہ۔ توپ خانے اور رسالے کی فوج۔ پیدل فوج۔

**بریں** (بَرِیں) (ف) (۱) عالی۔ بلند۔ برتر (۲) اس پر۔

**بریں عقل و دانش بباید گریست** (ف) مثل۔ عقل اور سمجھ پر رونا چاہیئے۔ بیوقوفی کی بات پر کہتے ہیں۔

**بریں مژدہ گر جاں فشانم رواست** (ف) مثل۔ اس خوش خبری پر اگر میں جان بھی قربان کر دوں۔ تو جائز ہے۔ خوش خبری سننے پر کہتے ہیں۔

**بریّہ** (بَرِی۔ یَہ) (ع) مونث۔ مخلوق۔

**برے** (بُرے) (ہ) بُرا کی جمع۔

**بُرے حالوں جینا** (۱) بری حالت میں زندگی بسر کرنا۔

**بُرے کی جان کو رونا** (۱) جبر و ستم اور ظلم پر صبر کرنا۔ ظالم کی شکایت کرنا۔

**بریھٹا** (برے - ٹھا) (ھ) مذکر - دھوبی - کپڑے صاف کرنے والا ۔

**بریز بریز** (بریز - بریز) (ف) (۱) بھاگا ہوا - شکست خوردہ (۲) رحم کی درخواست کرنے والا - (۳) رحم رحم - مدد - مدد (۴) کھیلی - بدحواسی ۔

**بریز بریز کرنا - یا - کہنا** (ف) ہار ماننا - دینا - شکایت کرنا ۔

**بریشم** (برے - شم) (ف) مذکر - دیکھو ابریشم ۔

**بریک** (بریک) (انگ) (BRAK) مؤنث - ریل کی وہ گاڑی جس میں مال روانہ ہوتا ہے ۔

**بریلی جانے کا کام کیا** (ف) مقولہ - اس شخص کی نسبت کہتے ہیں جو پاگلوں جیسی کوئی حرکت یا خلافِ عقل کام کرے (پنجاب میں بریلی کی جگہ لاہور کہتے ہیں)

**بریین** (بر - یین) (ھ) مذکر قسم کا پیچ ۔

**بریں** (بر - ریں) (ھ) مؤنث - برکی جمع - بیڑیں ۔

## ب - ڑ

**بڑ** (بڑ) (ھ) مؤنث - برگد - ایک قسم کا درخت جس میں لال لال ڈاڑھی کی طرح جڑیں سی لٹکتی رہتی ہیں (پنجابی) بوہڑ ۔

**بڑ** (بڑ) (ھ) مؤنث - جھک - بکواس - بیہودہ نامعقول کلام ۔

**بڑباگرٹ** (ھ) مذکر - ایک قسم کی بڑی چمگادڑ ۔

**بڑبولا** (ھ) مذکر (۱) بڑا بول بولنے والا - شیخی مارنے والا - (۲) یاوہ گو - زیادہ بولنے والا ۔

**بڑبھاگی** (ھ) بڑے نصیبے والا - اقبال مند ۔

**بڑپن - یا - بڑپنا** (ھ) مذکر - بزرگی - بڑائی - عزت - شان و شوکت ۔

**بڑپیٹا - یا - بڑپیٹو** (ھ) (۱) بڑے پیٹ والا - (۲) بہت کھانے والا (۳) حریص - لالچی ۔

**بڑتلے کا بھوت** (ھ) مثل - وہ شخص جس سے پیچھا چھڑانا مشکل ہو ۔

**بڑدنتا** (ھ) بڑے بڑے دانتوں والا - دراز دنداں ۔

**بڑگرد** (ھ) مذکر - بڑا استاد - گرو گھنٹال ۔

**بڑمنہی** (بڑ - منہی) (س) مؤنث (ع) (۱) بڑی نتھنی والی عورت (۲) سوئی ۔

**بڑنکا** (ھ) مذکر - بڑی ناک والا ۔

**بڑا** (ڑا) (ھ) مذکر - مونگ یا ارد کی پیٹھی کی تلی ہوئی ٹکیاں یا ٹکیں ۔

**بڑا** (ڑا) (ھ) (۱) بزرگ - کلاں - اعلیٰ - برتر (۲) لمبا - دراز - (۳) بلند - اونچا (۴) معزز - امیر - دولت مند (۵) زیادہ - بیش ۔

**بڑا آدمی** (ھ) مذکر (۱) دولت مند آدمی - امیر (۲) معمر - زیادہ عمر کا آدمی (۳) دراز قد کا آدمی ۔

**بڑا آزار** (ھ) مذکر (ع) (۱) تپ دق - سل (۲) بڑی مصیبت - بھاری دکھ (۳) لاعلاج مرض ۔

**بڑا بوڑھا** (ھ) مذکر (۱) سرپرست - بزرگ (۲) معمر - زیادہ عمر کا ۔

**بڑا بول** (ھ) مذکر (۱) لاف - شیخی (۲) غرور - تکبر ۔

**بڑا بول بولنا** (ھ) نخوت کا کلمہ منہ سے نکالنا - غرور کرنا ۔

**بڑا دُم گلا ہے** (ھ) مثل - سخت چالباز اور بدمعاش ہے ۔

**بڑا دن** (ھ) مذکر (۱) دسمبر کی ۲۵ تاریخ جس کے بعد سے دن بڑھنا شروع ہو جاتا ہے (۲) مسیح کی پیدائش کا دن کرسمس ڈے ۔

**بڑا دیدہ ہونا** (ھ) (ف) (۱) شوخ چشم اور نڈر ہونا - دل چلا ہونا - بے باک اور بے خوف ہونا - (۲) بڑی آنکھ ہونا ۔

**برا راستہ پکڑنا** (ف) (۱) دور کا سفر اختیار کرنا (۲) مرنا - انتقال کرنا - (۳) سب سے بہتر اور عمدہ طریق اختیار کرنا ۔

**بڑا روگ** (ھ) مذکر - تپ دق ۔

**بڑا شخص** (ف) نہایت تجربہ کار - جہاں دیدہ - عالی دماغ - دیکھو بڑا آدمی ۔

**بڑا صاحب** (ھ) مذکر - حاکم اعلیٰ ۔

**بڑا کرنا** (ھ) (۱) بڑھانا - بلند کرنا - اونچا کرنا (۲) جوان کرنا - پرورش کرنا (۳) چراغ گل کرنا (۴) عزت دینا - تائید کرنا ۔

**بڑا گرو** (ھ) (ع) (۱) مرشد - چالاک - چتر - ہوشیار - (۲) شریر - بدمعاش - بے ڈھب ۔

**بڑا گھر** (ھ) مذکر (۱) لمبا چوڑا مکان (۲) امیر گھرانا (۳) قید خانہ - جیل ۔

**بڑا گھرانا** (ھ) مذکر - اعلیٰ خاندان - امیر گھرانا - معزز خاندان ۔

**بڑا نام کرنا** (ف) (۱) شہرت پانا - ناموری حاصل کرنا - مشہور کرنا - سب سے بہتر کام کرنا ۔

**بڑا نوالہ کھائیے بڑا بول نہ بولیے** (ھ) مثل

غذا عمدہ کھائے۔ مگر شیخی نہ بگھارے ۔

بُڑاپا (بُڑا۔پا) (ہ) مذکر۔ بزرگی۔ بڑاپن۔ عظمت۔ بڑائی ۔

بڑانا (بَڑا۔نا) (ہ) (گنوار) (۱) دخول کرنا۔ گھسانا۔ (۲) دھکیلنا ۔

بڑانا (بڑ۔را۔نا) } (ہ) (ع) کسی چیز کی تنگی
بڑا جانا (بڑ۔را۔جانا) } کے باعث گھبرا جانا۔ حواس باختہ ہو جانا ۔

بڑائی (بَڑا۔ائی) (ہ) مؤنث (۱) عظمت۔ بزرگی۔ (۲) عمر میں بڑا ہونا۔ (۳) وسعت۔ کشادگی (۴) موٹائی۔ حجم (۵) تعریف۔ مدح (۶) درازی۔ لمبائی۔ (۷) فضیلت۔ برتری (۸) منصب (۹) ادب (۱۰) شیخی۔ لاف زنی ۔

بڑائی کرنا (ہ) (۱) تعریف کرنا۔ ستائش کرنا (۲) شیخی بگھارنا۔ ڈینگ مارنا۔ خود ستائی کرنا ۔

بڑائی مارنا (ہ) خود آرائی۔ خود ستائی کرنا۔ بڑ ہانکنا ۔

بڑبڑ (ہ) مؤنث۔ جھک جھک۔ بکواس ۔

بڑبڑانا (بڑ۔بڑا۔نا) } (ہ) چپکے چپکے برا کہنا۔
بڑبڑانا (بُڑ۔بُڑا۔نا) } بکنا۔ اونچی آواز سے نہ بولنا۔ اور منہ ہی میں بڑ بڑ کرنا (۲) (تحقیراً) تسبیح پڑھنا۔ وظیفہ کرنا ۔

بڑبڑیا (بڑ۔بڑ۔یا) (ہ) مذکر۔ بکی۔ بڑ ہانکنے والا۔ زیادہ گو ۔

بڑ بڑی (بڑے۔بڑے۔ری) (ہ) مؤنث۔ مرے ہوئے بزرگوں کا فاتحہ جو عورتیں شادی کی ہر تقریب میں کرتی ہیں ۔

بڑبھس (بُڑ۔بھَس) (ہ) مؤنث۔ بڑھاپے میں جوانی کی باتیں کرنا۔ بوالہوسی ۔

بڑبھس لگنا (ہ) بڑھاپے میں مستی چھوٹنا ۔

بڑرا (بڑ۔را) (ہ) مذکر۔ گیہوں اور چنے کا ملا ہوا اناج ۔

بڑک (بڑ۔ک) (ہ) مؤنث۔ ڈینگ ۔

بڑما (بڑ۔ما) (ہ) مؤنث (۱) بڑی اماں (۲) (تحقیراً) بوڑھی عورت ۔

بڑ مارنا (ہ) زیادہ گوئی کرنا۔ بے تکی ہانک لگانا۔

بڑ ہانکنا [illegible] شیخی بگھارنا ۔

بڑنا (بڑ۔نا) (ہ) داخل ہونا۔ گھسنا۔ اندر پہنچنا ۔

بڑنگا (بڑ۔نگ۔گا) (ہ) مذکر۔ کڑی۔ شہتیر ۔

بڑولی (بڑو۔لی) (ہ) مؤنث۔ بڑ کا پیڑ ۔

بڑونگھا (بڑو۔نگھا) (ہ) مذکر۔ ایک قسم کا بڑ ۔

بڑوں کی بڑی بات (ہ) محاورہ۔ بڑوں کی بات تجربے سے پختہ۔ مضبوط اور صحیح ہوتی ہے ۔

بڑھاپا (بڑھا۔پا) (ہ) مذکر۔ پیری۔ کہن سالی ۔

بڑھار (بڑھار) (ہ) مؤنث (ہندی) دلہن والوں کی طرف سے رخصتی کی دعوت ۔

بڑھانا (بڑھا۔نا) (ہ) (۱) زیادہ کرنا۔ بڑا کرنا۔ (۲) لمبا کرنا (۳) پھیلانا (۴) کھینچنا (۵) بلند کرنا۔ اونچا کرنا (۶) ترقی کرنا (۷) آگے لانا۔ پاس کرنا (۸) تعریف میں مبالغہ کرنا (۹) امیر کرنا۔ دولت مند بنانا (۱۰) اٹھانا۔ اتارنا (۱۱) خاموش کرنا۔ چراغ بجھانا (۱۲) تکلے یا پتنگ اونچا کرنا (۱۳) دستر خوان سامنے سے اٹھانا (۱۴) جوش۔ ابھار ۔

بڑھاوا (بڑھا۔وا) (ہ) مذکر (۱) (لغوی معنی) زیادتی (۲) جھوٹی تعریف (۳) لوبھ۔ لالچ (۴) خوشامد (۵) بہکاوا (۶) دام فریب ۔

بڑھاوا دینا (ہ) جھوٹی ہمت باندھنا۔ لالچ دینا۔ جھوٹی تعریف کرکے کسی کام پر آمادہ کرنا ۔

بڑھاوے میں آنا (ہ) خوشامد میں آنا۔ دھوکے میں آنا۔ تعریف پر پھولنا ۔

بڑھ (بڑھ) (ہ) بڑھنا کا امر۔ آگے ہو ۔

بڑھ بڑھ کے بولنا (ہ) حد سے گزر کر بات کرنا۔ شیخی مارنا۔ ہاتھ کاٹ کر باتیں کرنا۔ گستاخی کرنا۔ اپنی لیاقت اور حیثیت سے زیادہ گفتگو کرنا ۔

بڑھتی (بڑھ۔تی) (ہ) (۱) معمول سے زیادہ۔ (۲) زیادتی۔ افزونی۔ برکت۔ ترقی۔ بہتات۔ کثرت ۔

بڑھتی دولت (ہ) مؤنث۔ ترقی کرنے والی دولت۔ کامیابی ۔

بڑھ جانا (ہ) (۱) اندازے سے زیادہ ہو جانا۔ (۲) ترقی کرنا (۳) آگے نکل جانا سبقت لے جانا ۔

بڑھ چلنا (ہ) گستاخ اور مغرور ہونا۔ اپنی حیثیت سے آگے قدم رکھنا ۔

بڑھ کر (ہ) اول درجے کا۔ عمدہ۔ اعلیٰ۔ بیش

قیمت - بستر ۔

**بڑھ کر بولنا** (ف) حد سے، ادب سے گزر کر گفتگو کرنا - بڑا بول زبان سے نکالنا - اپنے مرتبے سے زیادہ بولنا ۔

**بڑھل** (بڑ - ھل) (ع) مذکر - ایک درخت کا نام جس کا پھل گول زرد رنگ کا ہوتا ہے ۔

**بڑھنا** (ف ل) (۱) بلند ہونا - اونچا ہونا (۲) حجم اور جسامت میں زیادہ ہونا - (۳) لمبا ہونا - دراز ہونا (۴) حد سے گزرنا (۵) زیادہ ہونا - (۶) بکنا - فاضل ہونا (۷) ترقی کرنا (۸) امیر ہونا (۹) آگے جانا (۱۰) نفع ہونا (۱۱) پیش قدمی کرنا (۱۲) چراغ گل کرنا (۱۳) دکان بند کرنا ۔

**بڑھو** (بڑ - ھو) (ع) مذکر (تحقیراً) بڈھا ۔

**بڑھوا** (بڑھ - وا) (ع) بوڑھا ۔

**بڑھوا منگل** (ع) مذکر - بنارس کا ایک میلہ جو منگل کو ہوتا ہے ۔

**بڑھوتری** (بڑھو - تری) (ع) مؤنث (۱) زیادتی - بیشی (۲) منافع (۳) ترقی - افزونی ۔

**بڑھوتی** (بڑھو - تی) (ع) مؤنث - بڑھاپا ۔

**بڑھئی** (بڑھ - ئی) (ع) مذکر (۱) نجّار - (۲) ایک مشہور جانور ۔

**بڑھی** - دیکھو بڑھوتری ۔

**بڑھیا** (بڑھ - یا) (ع) اعلیٰ قسم کا - اعلیٰ درجہ کا ۔

**بڑھیا** (بڑھ - یا) (ف) مؤنث (۱) بوڑھی عورت - ضعیفہ - مسن سالہ - پیر زال (۲) ماں - والدہ - (۳) آک کے ڈوڈے کی روئی ۔

**بڑھیا آفت کی پڑیا** (ف) محاورہ - نہایت عیارہ - فتنہ انگیز - شرارتی - مکار - تحفہ ۔

**بڑھیا دیوانی ہوئی پرانے برتن اٹھانے لگی** (ف) مثل - اسے دیوانگی میں بھی اپنا فائدہ ہی سوجھتا ہے - مطلب کی دیوانی ہے ۔

**بڑھیا مری تو مری پر شگون نے گھر دیکھ لیا** - (ف) مثل - ایک بار کا نقصان آئندہ کے خطروں کی تمہید ہے ۔

**بڑھیل** (بڑ - ھیل) (ع) مؤنث - تحقیراً - پیر زال - بہت بوڑھی عورت ۔

**بڑی** (بڑ - ی) مؤنث - ایک قسم کی ٹکیاں جو اڑد یا مونگ کی دال دھوکر پیسنے کے بعد مسالہ ڈال کر ٹکیا لیتے ہیں اور حسب موقع پکا کر کھاتے ہیں - بعض لوگ قیمہ ڈال کر بھی بناتے ہیں ۔

**بڑی** (بڑ - ی) (ف) مؤنث (۱) کلاں - دراز - بزرگ - (۲) بہت - از حد ۔

**بڑی الائچی** (ف) مؤنث - سرخ الائچی ۔

**بڑی بات** (ف) مؤنث (۱) مشکل بات - امر محال (۲) عمدہ اور اچھی بات - بہتر بات ۔

**بڑی بات نہیں** (ف) محاورہ - کچھ مشکل نہیں - آسان ہے ۔

**بڑی بہو** (ف) مؤنث (۱) بڑے بیٹے کی بیوی بڑی دلھن (۲) تحقیراً - بھونڈا اور بے وقوف بہو ۔

**بڑی بہو کو بلاؤ جو کھیر میں لون ڈالے** (ف) مثل - باوجود بڑی ہونے کے ناتجربہ کاری کے اظہار پر بولتے ہیں - کہ کام خراب کرنے میں مشہور ہے ۔

**بڑی بی** (ف) مؤنث - تعظیماً بڑی عورت کو کہتے ہیں - بڑھیا ۔

**بڑی ٹیڑھی کھیر ہے** - (ف) مثل - بہت مشکل کام ہے ۔

**بڑی چیز** (ف) مؤنث (۱) قرآن شریف - فرقان حمید - کلام مجید (۲) غیر معمولی (۳) قیمتی (۴) جسم طویل عریض - بھاری - لمبی چوڑی (۵) نایاب - قابل تعریف ۔

**بڑی چیز اٹھانا - یا بڑی چیز پر ہاتھ رکھنا** (ف) (۱) قرآن شریف کی قسم کھانا (۲) قیمتی چیز لینا یا پسند کرنا (۳) وزنی یا لمبی چوڑی چیز کو پکڑنا - (۴) نایاب اور قابل تعریف چیز ہاتھ میں لینا (۵) مشکل کام کی ذمہ داری لینا (۶) دولت مند اسامی کو قابو کرنا ۔

**بڑی روٹی** (ف) مؤنث - قرآن شریف ۔

**بڑیاں** (بڑ - یاں) (ف) مؤنث - بڑی کی جمع - مونگ یا اڑد کی بنائی ہوئی ٹکیاں ۔

**بڑیاں توڑنا** (ف) چھاج یا بوریا وغیرہ پر بڑیاں بنانا - پکوڑیاں بنانا ۔

**بڑے** (بڑ - ے) (ف) مذکر - بڑا کی جمع ۔

**بڑے بول کا سر نیچا** (ف) مثل - غرور کرنے والا ذلیل ہوتا ہے - شیخی باز بے عزت ہوتا ہے ۔

**بڑے بنے ڈھب کا** (ف) محاورہ - نہایت چالاک

اور شریر ہو۔ بڑے فطرتی ہو۔ غضب کے چال باز ہو۔

بڑے پاک ہو (ل) محاورہ۔ نہایت بے حیا اور بے عزت ہو۔

بڑے شہر کا بڑا چاند (ل) مثل (۱) بڑے آدمیوں کی ہر بات بڑی سمجھی جاتی ہے (۲) بڑے گھرانے والوں کے حوصلے بھی بڑے ہوتے ہیں (۳) بڑے بڑے شہروں میں بدمعاش بھی بڑے ہوتے ہیں

بڑے صاحب (ل) مذکر (۱) بڑے میاں (۲) امیر کا بڑا بیٹا۔ (۳) عدالت کا حاکم۔ اعلیٰ افسر۔

بڑے گھرانے میں غریب کا رشتہ درست نہیں بیٹھتا۔ (ل) مثل۔ دولت مند کے ہاں رشتہ کرنے بجز مفت خدمت کرنے کے کچھ ہاتھ نہیں آتا۔

بڑے گھر بڑے پتھر (اینٹیں) ڈھو ڈھو کر (۱) کہنی (ل) امیر گھرانے میں بیاہے جانے پر عمر بھر خدمت گاری کرنی پڑتی ہے۔

بڑے گھر جانا (ہ) (۱) مر جانا۔ انتقال کر جانا۔ (۲) قید ہو جانا۔ جیل میں جانا۔

بڑے میاں (ل) (۱) بزرگ خاندان۔ گھر کا سردار۔ (۲) بزرگ۔ معمر (۳) کلمۂ تعظیم۔ بڑا بوڑھا۔

بڑے میاں سو بڑے میاں چھوٹے میاں سبحان اللہ (ل) مثل۔ بڑے تو بدمعاش تھے ہی۔ چھوٹے ان سے بھی بڑھ گئے۔

## ب - ز

بُز (بُز) (ف) مذکر و مؤنث۔ بکرا۔ گوسفند۔

بُزِ اخفش (ف+ع) مذکر (۱) روایت ہے کہ اخفش نے اپنا سبق سنانے کے لئے ایک بکرا پالا تھا۔ جب تک بکرا گردن نہیں ہلاتا تھا یا بول نہ اٹھتا۔ اخفش برابر سبق یاد کئے جاتا اور یہی جانتا تھا۔ کہ ابھی تک سبق یاد نہیں ہوا۔ جس وقت اس بکرے کو ذبح کر کے دیکھا تو اس کا دماغ خالی تھا۔ (۲) بے سمجھے گردن ہلانے والا (۳) بے وقوف۔ احمق۔

بُزدل (ف) ڈرپوک۔ بے ہمت۔ نامرد۔ کم حوصلہ۔ کمزور۔
بُزدلا (ا)

بُزدلی (ف) مؤنث۔ نامردی۔ ڈرپوک پن۔ بے ہمتی۔ کمزوری۔

بُزغالہ (ف) مذکر (۱) بکری کا بچہ۔ حلوان (۲) جنگلی یا پہاڑی بکرا۔

بزّا (بز۔ زّا) (ع) مذکر۔ ایک پرندہ۔

بزار (بزار) (ا) (عوام) بازار۔

بزاز (بز۔ زاز) (ع) مذکر۔ کپڑا بیچنے والا۔ پارچہ فروش۔

بزازا (ا) مذکر۔ کپڑے کا بازار۔ پارچہ کی منڈی۔

بزازی (ع+ف) مؤنث۔ پارچہ فروشی۔ کپڑا بیچنے کا پیشہ۔

بُزرجمہر (بُزرجمہر) (ف) مذکر۔ نوشیرواں کا وزیر اعظم۔

بزرقطونا (بزر۔ قطو۔ نا) (ف) مذکر۔ اسبغول۔

بزرگ (بُزُرگ) (ف) (۱) بڑا۔ کلاں (۲) عمر رسیدہ۔ بڑی عمر کا آدمی (۳) بالغ۔ سیانا۔ (۴) معزز۔ شریف (۵) عارف۔ خدا رسیدہ۔ ولی (۶) آباؤ اجداد۔ سرپرست (۷) سنجیدہ۔ سمجھدار۔ (۸) طنزاً۔ شریر آدمی۔ بد آدمی (۹) ذی شان۔ باشوکت۔

بزرگانہ (ف) بزرگوں کی طرح کا۔

بزرگ داشت (ف) مؤنث۔ خاطرداری۔

بزرگ زادہ (ف) مذکر۔ شریف زادہ۔ عالی خاندان۔ مرشد زادہ۔

بزرگوار (ف) بزرگ کی مانند۔

بزرگوں کا ٹھیکرا (ا) موروثی مکان۔

بزرگی (ف) (۱) بڑا پن (۲) بڑائی (۳) عزت۔ (۴) شرافت (۵) ادب (۶) شان۔

بزرگی بعقل است نہ بسال (ف) مثل۔ بزرگی عقل پر موقوف ہے۔ عمر پر نہیں۔

بزم (بَزم) (ف) مؤنث۔ سبھا۔ محفل۔ مجلس۔

بزمِ سخن (ف) مشاعرہ کی محفل۔ شعرا کی محفل۔

بزم گاہ (ف) مذکر۔ عیش کی جگہ۔ مجلس کی جگہ۔

بزمِ ماتم (ف) غم کی مجلس۔

بزن (بزن) (ف) مذکر (۱) مار۔ قتل کر (۲) قتل کا حکم (۳) قتلِ عام۔

بزن کرنا (۱) مارنا۔ قتلِ عام کرنا ٭
بزور (بَ زُور) (ف) (۱) زبردستی سے۔ ہیکڑی سے۔ جبراً۔ طاقت سے (۲) حکماً ٭

## ب۔ س

بس (بَس) (ف) (۱) کافی۔ بہت (۲) صرف۔ فقط (۳) چپ رہو۔ خاموش رہو۔ (۴) القصہ۔ حاصلِ کلام (۵) موقوف (۶) (۷) قابو۔ زور۔ طاقت۔ اختیار ٭
بس بس (۱) (۱) بہت ہے۔ کافی ہے۔ (۲) چپ رہو ٭
بس جانا (ل) خوشبو کا کسی چیز یا مکان یا کپڑے میں گھر کر جانا ٭
بس چلنا (ل) قابو پانا۔ اختیار ہونا۔ قبضہ ہونا۔ زور چلنا ٭
بس حد ہو گئی (ا) نہایت ہو گئی۔ حجّت ختم ہو گئی۔ بہت بُری ہوئی ٭
بس دیکھ لیا (ل) محاورہ۔ اب زمانے کی حاجت نہیں بخوب آزما لیا۔ بہت امتحان کر لیا۔ تمہارا حال کھل گیا ٭
بس میں پڑنا (ل) کسی کے پنجے میں پھنسنا۔ قابو میں آنا ٭
بس میں کرنا یا لانا (ل) قابو میں لانا۔ مغلوب کرنا۔ زیر کرنا (۲) موہنا۔ فریفتہ کرنا ٭
بس نہ چلنا (ل) زور نہ چلنا۔ قابو نہ پانا۔ قبضہ میں نہ آنا ٭
بِس (بِس) (ہ) مذکّر (۱) زہر۔ سم۔ ہلاہل۔ (۲) کھوٹ۔ عیب (۳) جھگڑا۔ ٹنٹا۔ فساد۔ (۴) شرارت۔ فتنہ پیدا ٭
بِس اگلنا (ل) (۱) زہر تھوکنا (۲) بُرا کہنا (۳) بدلہ لینا۔ جھگڑا کھڑا کرنا۔ چغلی کھانا ٭
بِس بھری (ہ) مؤنث (۱) زہر آلود۔ زہریلی۔ (۲) کینہ ور (۳) فسادی۔ فتنہ انگیز ٭
بِس کی گانٹھ (ہ) (۱) زہر قاتل۔ (۲) شریر۔ مفسد۔ فسادی (۳) کینہ ور ٭
بساادقات (بِسَا۔ اَوْ۔ قَات) (ف) بہت دفعہ ٭

بساو (بَ۔ سَاو) } (ہ) مذکّر۔ اُدھار لیا ہوا بیج جو فصل
بسارا (بِسَا۔ رَا) } کی تیاری پر ادا کیا جائے ٭
بسارنا (بِسَار۔ نَا) (ہ) بھولنا۔ فراموش کرنا ٭
بساط (بِسَاط) (ع) مذکّر (۱) بستر۔ بچھونا۔ فرش۔ (۲) چوسر اور شطرنج کھیلنے کا کپڑا یا تختہ (۳) سرمایہ۔ جمع۔ پونجی (۴) حوصلہ۔ ہمّت۔ وسعت۔ طاقت۔ قدرت (۵) سطح۔ پھیلاؤ ٭
بساطی (ع) مذکّر۔ خردہ فروش۔ چھوٹی چھوٹی چیزیں بیچنے والا ٭
بسالت (بَسا۔ لَت) (ع) مؤنث۔ دلیری۔ بہادری ٭
بسان (بِسَان) (ف) مانند ٭
بسانا (بَسا۔ نَا) (ہ) (۱) آباد کرنا۔ معمور کرنا۔ معطر کرنا ٭
بساند (بِسَانْد) (ہ) مؤنث۔ بو۔ باس۔ سڑے ہوئے گوشت یا مچھلی وغیرہ کی بو ٭
بساندا (ہ) (۱) بدبودار۔ (۲) بدمزہ ٭
بساوٹ (بِسا۔ وَٹ) (ہ) مؤنث۔ مہک ٭
بساوری (بِسا۔ وَرِی) (ہ) مؤنث۔ زمین کا لگان ٭
بساہا (بِسا۔ ہَا) (ہ) مذکّر۔ کتّا جس کے بیس ناخن اور زہریلے دانت ہوتے ہیں ٭
بسائط (بَ۔ سَا۔ ئِط) (ع) مذکّر۔ بسیط کی جمع (مجازاً) اربعہ عناصر ٭
بسبت (بِسبَت) (ہ) مؤنث (۱) اسباب (۲) چیز۔ شئے ٭
بست (بَسْت) (ف) بستن (باندھنا) کی ماضی (۲) مذکّر۔ عاشق۔ معشوق (۳) پگڑی (۴) پھولوں کا تاج (۵) گانٹھ (۶) پناہ گاہ (۷) پشتہ (۸) پہاڑ (۹) نہروں اور نالیوں میں پانی کی تقسیم (۱۰) کسی کام کو گھٹا دینا ٭
بست و کشاد (ف) مؤنث (۱) بند اور کھلا ہوا۔ (۲) مذکّر۔ حل و عقد ٭
بست (بِسْت) (ف) بیس۔ ۲۰ ٭
بستِ ذر بست کا تعویذ (ا) مذکّر۔ ایک قسم کا نقش ٭
بستار (بِسْ۔ تَار) (ہ) مذکّر (۱) پھیلاؤ۔ کشادگی۔ (۲) بات کو بڑھا کر بات کرنا ٭
بستار کرنا (ل) (۱) پھیلانا (۲) بات کو بڑھا کر بیان کرنا ٭

**بستان** (بُس - تان) (بوستان کا معرب) مذکر - باغ ؂

**بستر** (بِس - تَر) (ف) مذکر (۱) لباس - پوشاک - کپڑے (۲) سامان - اسباب ؂

**بستر** (بِس - تر) (ف) / **بسترا** (بِس - ترا) (ہ) } مذکر (۱) بچھونا - فرش - (۲) (ل) فقیروں اور سپاہیوں کا بچھونا ؂

**بسترا لگانا - یا - جمانا** (ہ) کسی جگہ رات بسر کرنے کے لئے بچھونا کرنا - علی الخصوص رات کے سونے کا سامان کرنا ؂

**بستگی** (بَس - تَگی) (ف) مؤنث - قبض - بند ہونا - تفریح نہ ہونا ؂

**بستم بستہ** (بِس - تم - بَس - تہ) (۱) مؤنث - (عو) بولنے کی روک ٹوک ؂

**بستنی** (بَس - تنی) (ف) مؤنث - غلاف یا بستہ - پنجرے یا ستار وغیرہ کی پوشش اور باندھنے کا کپڑا ؂

**بستہ** (بَس - تہ) (ف) مذکر (۱) بندھا ہوا - جما ہوا - (۲) جزدان - بقچہ ؂

**بستی** (بَس - تی) (ہ) مؤنث (۱) گاؤں - قصبہ - شہر - قریہ - دِہ (۲) آبادی - رونق ؂

**بسد** (بُسَّد) (ف) مذکر - مرجان - مونگا ؂

**بسر** (بَسَر) (ف) مؤنث - گزر ؂

**بسر کرنا** (ہ) (۱) گزارنا - بھرنا (۲) پورا کرنا - نباہنا ؂

**بسر ہونا** (ا) گزرنا - پورا ہونا - انجام کو پہنچنا ؂

**بِسر** (بِسَر) (ہ) مذکر - بھول ؂

**بسرا** (بِس - را) (ہ) بھولا ہوا ؂

**بسر جانا** (ہ) بھول جانا - چوک جانا - یاد نہ رہنا ؂

**بسرام** (بِس - رام) (ہ) مذکر (۱) آرام - سکھ (۲) ٹھہراؤ - توقف (۳) تحریر میں نقطہ ؂

**بسرام کرنا - لینا** (ہ) ٹھہرنا - آرام کرنا - مقیم ہونا ؂

**بسرانا** (بِس - رَا - نا) (ہ) بھلانا - دل سے اتارنا ؂

**بسرانت** (بِس - رَا - نْت) (ہ) (۱) آرام کرنے والا - (۲) مؤنث - آرام (۳) مؤنث - وہ گھاٹ جس میں سیڑھیاں بنی ہوتی ہیں ؂

**بسر و چشم** (بسر و چشم) (ف) سر آنکھوں پر - خوشی سے ؂

**بسط** (بَسْط) (ع) مذکر - شرح - تفصیل - تشریح ؂

**بسکٹ** (بِس - کُٹ) (انگ BISCUIT) مذکر - روغنی ٹکیہ - کلچہ ؂

**بسکھپرا** (بِس - کھپ - رَا) (ہ) مذکر - (۱) ایک دوا کا پودا (۲) ایک زہریلا جانور جو گرگٹ سے مشابہ ہوتا ہے ؂

**بسم اللہ** (بِس - مِل - لاہ) (ع) مؤنث (۱) اللہ کے نام سے مخفف ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم کا جس کے معنے ہیں - میں مہربان اور رحم کرنے والے اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں (۲) مکتب نشینی کی رسم (۳) خدا کا نام لینا (۴) کلمۂ ایجاب - بہت بہتر - بہت اچھا - (۵) کسی بڑے آدمی کے آنے پر تعظیماً بولتے ہیں ؂

**بسم اللہ کا گنبد** (ہ) مذکر - (۱) جائے پناہ - مقام امن - بچاؤ کی جگہ - حفاظت کا مقام (۲) ابتدائی منزل - شروع کار میں رہ جانا - جیسے انہیں جب دیکھو - بسم اللہ کے گنبد میں چکر لگا رہے ہیں ؂

**بسم اللہ کرنا** (ہ) (۱) شروع کرنا - بنیاد ڈالنا - (۲) کھانا تناول کرنا (۳) مکتب میں بیٹھنا ؂

**بسم اللہ کے گنبد میں بیٹھنا** (ا) سلامتی کی جگہ میں بیٹھنا - امن و امان میں رہنا - پناہ میں رہنا ؂

**بسم اللہ ہی غلط** (ا) محاورہ - ابتدا ہی غلط - چھوٹتے ہی غلط ؂

**بسمل** (بِس - مِل) (ع) قربان کیا ہوا جانور - ذبیحہ - (۲) گھائل - زخمی - مجروح (۳) عاشق - مفتون - مبتلا ؂

**بسنا** (بَس - نا) (ہ) (۱) رہنا - گھر بنانا - آباد ہونا (۲) ٹھہرنا - ٹکنا (۳) رچنا - معطر ہونا ؂

**بُسنا** (بُس - نا) (ہ) سڑنا - بودار ہونا - باس دینا - اُبسنا ؂

**بسنت** (بَسَنْت) (س) مؤنث (۱) موسم بہار کا ایک تہوار (۲) بسنت کا موسم (۳) موسم بہار - (۴) سری راگ کی چوتھی راگنی (۵) سیتلا - چیچک (۶) سرسوں کے کھلے ہوئے زرد زرد پھول ؂

**بسنت پنچمی** (ہ) مؤنث - ہندوؤں کا ایک تہوار ؂

**بسنت پھولنا** (ہ) (۱) سرسوں کے پھولوں کا کھلنا - (۲) زردی چھانا ؂

**بسنت کی خبر** (ا) مؤنث - زمانے کے انقلاب اور حال آئندہ کی واقفیت ؂

بسنتی (ہ) (۱) زرد- پیلا- زعفرانی (۲) چیچک- سیتلا ٭

بسنتی پوش (ف) مذکّر- زرد لباس پہننے والا- زرد پوش ٭

بسندر (بَسَن- دَر) (ہ) مؤنّث (۱) اگنی دیوتا (۲) پاک اور مقدّس آگ ٭

بسنی (بَس- نِی) (ہ) مؤنّث- تھیلی ٭

بسنی (بِس- نی) (ہ) (۱) بدچلن- عیاش- لُچّا- رنڈی باز (۲) نازک- نفیس- خوش لباس (۳) مذکّر- آوارہ شخص- رنڈی باز شخص- عیاش آدمی- رنڈیاں اپنے پاس زنا کے لئے آنے والے شخص کو بسنی یا لنگی کہتی ہیں ٭

بسواڑی (بَس- وَا- ڑی) (ہ) مذکّر- بانسوں کا باغ- بانس کا جنگل ٭

بسوانسی (بِس- وَان- سی) (ہ) مؤنّث- بسوے کا بیسواں حصّہ بیس بسوانسی کا ایک بسوا ہوتا ہے ٭

بسورنا (بِسُور- نَا) آہستہ آہستہ رونا- رونے کی شکل بنانا- رونے کا ارادہ کرنا ٭

بسولا (بَسُو- لَا) (ہ) مذکّر- تیشہ- ایک لکڑی چھیلنے کا اوزار ٭

بسولی (ہ) مؤنّث- معماروں کا تیشہ- اینٹیں گھڑنے کا اوزار ٭

بسوہ (بِس- وَہ) (ہ) مذکّر (۱) بیگھے کا بیسواں حصّہ (۲) زمین کا حصّہ ٭

بسوہ بسوے کی گانٹھ (ہ) مثل- گاؤں میں زمین کا حصّہ فساد کی جڑ ہے ٭

بسوہ دار (ہ) مذکّر- کاشتکاری کا حق رکھنے والا- زمین کے کسی حصّے کا مالک ٭

بسہا (بِس- ہَا) (ہ) (۱) زہریلا (۲) مذکّر- زہریلا رینگنے والا جانور- سانپ- بچھو وغیرہ (۳) ایک کتا جس کے زہریلے دانت اور بیس ناخن ہوتے ہیں

بسہری (بِسَہ- رِی) (ہ) مؤنّث (۱) زہریلا رینگنے والا جانور- سانپ (۲) ایک قسم کا پھوڑا جو ہاتھ انگلیوں پر ہوتا ہے ٭

بسیت (بِسَیت) (ہ) مذکّر- گاؤں کا چودھری- نمبردار- پٹیل ٭

بسیٹھ- بسیٹھو (بَسیٹھ- بِسیٹھ) (ہ) مذکّر (۱) قاصد- ایلچی (۲) ثالث- درمیانی آدمی- (۳) چغل خور ٭

بسیرا (بَسے- رَا) (ہ) مذکّر- شب باشی- رہنا- ٹھہرنا- قیام- سونا- آرام کرنا- رات کو ٹھہرنے کی جگہ- مکان ٭

بسیرا لینا (ہ) شب باش ہونا- رات کو آرام کرنا- جانوروں کا سونا ٭

بسیرے کا وقت (۱) آرام کا وقت- شام ٭

بسیط (بَسِیط) (ع) مذکّر (۱) پھیلا ہوا- (۲) کشادہ وسیع (۳) عروض کی ایک بحر جو مستفعلن فاعلن کو آٹھ بار دہرانے سے بنتی ہے۔ (۴) بالائی- اوپری (۵) مفرد- غیر مرکب شے ٭

بسیکھ (بِسیکھ) (ہ) مذکّر- خاصیّت- عادت- سبھاؤ ٭

بسیلا (بِسِی- لَا) (ہ) (۱) زہریلا- مسموم (۲) ایک قسم کی پھنسی جو کسی زہریلی چیز کے اثر سے اکثر ہاتھ کی انگلی پر نکلتی ہے ٭

بسینددھا (بِسِین- دَھا) (ہ) بدبودار- سڑا ہوا- بسا ہوا ٭

## ب-ش

بشارت (بِشَا- رَت) (ع) مؤنّث (۱) خوشخبری- مژدہ (۲) الہام- غیبی آواز- القاء ٭

بشارت دینا (۱) مژدہ سنانا (۲) خواب میں بتانا ٭

بشاش (بَش- شَاش) (ف) خوش وخرّم- مسرور- آنند- مگن (۲) شگفتہ- تروتازہ ٭

بشاشت (بَشَا- شَت) (ع) مؤنّث (۱) خوش اخلاقی (۲) خوشی- مسرّت (۳) تازگی- فرحت ٭

بشپ (بِشَپ) (انگ Bishop) بڑا پادری- مجتہد دین عیسوی ٭

بشر (بَشَر) (ع) مذکّر- آدمی- انسان- منش ٭

بشرطیکہ (بِشَر- طے- کہ) (ف- ع) اس شرط کے ساتھ ٭

بشرہ (بَش- رَہ) (ع) مذکّر- چہرہ- مکھڑا- پیشانی (۲) حلیہ (۳) قیافہ ٭

بشریت (بَشَ- رِی- یَت) (ع) مؤنّث- آدمیت- انسانیت ٭

بشن (بِشَن) (ہ) مذکر (۱) وِشن۔ خدا۔ پروردگار۔ دولت کا خاوند ۔

بشن پد (ہ) مذکر۔ حمد کا گیت۔ بشن کی تعریف کا گیت۔ ایک قسم کا ہندی راگ ۔

بشنی (بِش۔نی) (ہ) مذکر (۱) وشن کا ماننے والا۔ (۲) زناکار۔ بدکار۔ رنڈی کا یار ۔

بشیر (بَشِیر) (ع) مذکر۔ خوشخبری دینے والا۔ نیک بات سنانے والا ۔

## ب۔ص

بصارت (بَصا۔رَت) (ع) مؤنث۔ نظر۔ بینائی (۲) آنکھ کی روشنی ۔

بصر (بَصَر) (ع) مؤنث (۱) نظر (۲) آنکھ ۔

بصرہ (بَص۔رَہ) (ع) مذکر۔ عراق عرب کا ایک شہر۔ جہاں کی کھجوریں بہت مشہور ہیں ۔

بصل (بَصَل) (ع) مذکر۔ پیاز ۔

بصیر (بَصِیر) (ع) مذکر (۱) بینا۔ دیکھنے والا (۲) دانا۔ ہوشیار (۳) (اصطلاحاً) نابینا۔ اندھا۔ (۴) خدا تعالےٰ کا ایک صفاتی نام (۵) ماہر۔ مُبصّر ۔

بصیرت (بَصِی۔رَت) (ع) مؤنث (۱) بینائی (۲) دانائی (۳) رائے۔ خیال۔ عموماً بصارت چشم ظاہر کے لئے اور بصیرت چشم باطن کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

بصیغۂ دیوانی (بَصِی۔غَۂ۔ا۔دِی۔وا۔نِی) (ف) دیوانی میں ۔

## ب۔ض

بضاعت (بِضا۔عَت) (ع) مؤنث (۱) پونجی۔ سرمایہ۔ دھن۔ دولت۔ سامان۔ اسباب۔ (۲) پتی۔ حصہ ۔

## ب۔ط

بط (بَط) (ع) مؤنث۔ بطخ۔ ایک آبی جانور ۔

بط مے (ع۔ف) مؤنث۔ شراب کی صراحی ۔

بطال (بَط۔طال) (ع) مذکر۔ بڑا جھوٹا۔ مکار۔ اور بیہودہ آدمی ۔

بطانہ (بِطا۔نَہ) (ع) مذکر۔ پگڑی کے نیچے باندھنے کا کپڑا یا اوڑھنے کی ٹوپی ۔

بطحا (بَط۔حا) (ع) مذکر (۱) (اصلاحاً) مکہ معظمہ۔ (۲) (لغوی) زمین فراخ۔ کشادہ زمین (۳) وہ زمین جہاں سے پانی گزرے یا جس پر سے دریا گذر چکا ہو ۔

بطخ۔ بَطّخ (بَطَخ۔ بط۔طَخ) (ف) مؤنث دیکھو بط ۔

بطریق (بِط۔رِیق) (ع) مذکر۔ نصاریٰ اور آتش پرستوں کا پیشوا (۲) منکر۔ بطال (۳) بڑا مکار۔ مکمّا۔ بیہودہ آدمی ۔

بطک (بَطَک) (ت) مؤنث (۱) چھوٹی بطخ۔ (۲) شراب کا چھوٹا شیشہ ۔

بطل (بَطَل) (ع) مذکر (۱) بہادر (۲) ہیرو ۔

بطلان (بُط۔لان) (ع) مذکر۔ تردید کرنا۔ مٹانا۔ باطل ہونا۔ ضائع ہونا ۔

بطلیموس (بَط۔لِی۔موس) (یونانی) مذکر۔ مشہور مہندس حکیم جو اسکندریہ کا بادشاہ اور جالینوس کا شاگرد تھا۔ نجوم اور ہندسہ کا بہت بڑا ماہر تھا ہے۔ اسی نے سب سے پہلے تصحیح نجوم کے لیے ایک رصد خانہ کی بنیاد ڈالی۔ اور زمین کا نقشہ ترتیب دیا۔ جو اب تک موجود ہے ۔

بطن (بَطن) (ع) مذکر (۱) اندر۔ بھیتر۔ پیٹ۔ شکم۔ کوکھ ۔

بطناً بعد بطنٍ (ع) (۱) نسلاً بعد نسل۔ پشت در پشت (۲) آبائی۔ موروثی ۔

بطی (بَطِی) (ع) دیر کرنے والا ۔

بطیخ (بِط۔طِیخ) (ع) مذکر۔ خربوزہ۔ تربوزہ ۔

## ب۔ع

بعث (بَعث) (ع) مذکر (۱) بھیجنا۔ پیغام بھیجنا۔ (۲) اٹھانا۔ ابھارنا (۳) مردے کو زندہ کرنا۔ (۴) فوج جو بھیجی جائے۔ (۵) قیامت ۔

بعثت (بِع۔ثَت) (ع) مؤنث (۱) رسالت۔ پیغمبر کا بھیجا جانا (۲) رسالت کا زمانہ خصوصاً آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا ۔

بعث و نشر (ع) مذکر (۱) زندہ کرنا اور پریشان کرنا۔

(۲) (مجازاً) روزِ قیامت ؛

**بعد** (بَعْد) (ع) پس - پیچھے - آخر ؛

**بعد از خرابیٔ بسیار** (ع - ف) بڑی مشکل سے ؛

**بعد از مرگ واویلا** (ع - ف) کسی کام کے ہو چکنے کے بعد شور مچانا ؛

**بُعد** (بُعْد) (ع) مذکّر - دُوری - فاصلہ - فرق - تفاوت مسافت ؛

**بُعد المشرقین** (ع) مذکّر - پورب اور پچھم کی دُوری - بہت زیادہ فرق ؛

**بعض** (بَعْض) (ع) (۱) کوئی - چند (۲) متعدّد (۳) خاص (۴) مختلف - متفرق ؛

**بعضے** (ف) چند - کئی ؛

**بعید** (بَعِید) (ع) دُور - الگ - فاصلے پر ؛

**بعید العقل** (ع) (۱) عقل کے خلاف - سمجھ میں نہ آنے والا (۲) (مراداً) غلط - لغو ؛

**بعینہ** (بِعَینِہٖ) (ع) ہو بہو - جوں کا توں - حقیقتاً ویسا ہی ؛

## ب - غ

**بُغارہ** (بُغَا - رَہ) (ف) مذکّر (۱) رخنہ - کپڑے یا دیوار کا بڑا چھید - پھٹ (۲) گہرا زخم - گھاؤ (۳) وزن ؛

**بغال** (بِغَال) (ع) مذکّر - بغل کی جمع - خچر ؛

**بغاوت** (بَغَا - وَت) (ع) مؤنث - سرکشی - نافرمانی - بلوہ - سرتابی - روگردانی - انحراف - مخالفت ؛

**بغبغا** (بَغ - بَغَا) (ع) مذکّر - غبغب - ٹھوڑی کے نیچے کے وہ بل جو اکثر فربہی کے باعث پڑ جاتے ہیں ؛

**بغبغانا** (بَغ - بَغَا - نَا) (ہ) (۱) کبوتر کا مستی میں گونجنا (۲) اونٹ کا مستی میں بلبلانا - مست ہونا - مستانا ؛

**بغتۃً** (بَغ - تَتَن) (ع) اچانک - ناگاہ ؛

**بُغچہ** (بُغ - چَہ) (ف) مذکّر - بُقچہ - گٹھڑی ؛

**بُغچی** (بُغ - چِی) (ف) مؤنث - بہت چھوٹی گٹھڑی - پوٹلی ؛

**بغداد** (بَغ - دَاد) (ف) مذکّر - عراق عرب میں نوشیرواں کا بسایا ہوا شہر جو خلفائے عباسیہ کا قدیم دارالخلافہ تھا - اور جہاں کی یونیورسٹی مسلمانوں کے زمانے میں تمام دنیا میں مشہور رہی ؛

**بُغدا** (بُغ - دَا) (ف) مذکّر - قیمہ کوٹنے کا چھرا ؛

**بُغدی** (بُغ - دِی) (ف) مذکّر - ایک قسم کا بیش بہا اونٹ ؛

**بُغرا** (بُغ - رَا) (ف) مذکّر (۱) وہ جھاگ جو اونٹ کے منہ سے مستی میں نکلتا ہے - (۲) بغرا خان ترکستان کی ایجاد کی ہوئی سوّیاں ؛

**بُغض** (بُغْض) (ع) مذکّر (۱) (لغوی معنے) نفرت کرنا - (۲) (اصطلاحی) بَیر - عداوت - دشمنی - کینہ - حسد ؛

**بُغضِ للّٰہی** (ا) مذکّر - خدا واسطے کا بَیر - ناحق کی دشمنی ؛

**بغل** (بَغَل) (ف) مؤنث (۱) شانے کے نیچے کا حصّہ - (۲) پہلو - بازو - کنارہ - طرف - جانب - کروٹ (۳) برابر - ایک طرف ؛

**بغل کا دشمن** (ا) مذکّر - دغا باز - دوست نما دشمن جو پاس رہ کر دشمنی کرے - قریبی دشمن ؛

**بغل گرم کرنا** (ا) معشوق کا پہلو میں لے کر سونا - گود میں لینا - گود میں سُلانا ؛

**بغل گند** (ا) مؤنث - بغل سے بدبُو آنا - جو ایک بیماری ہے ؛

**بغل گیر ہونا** (ا) گلے لگنا - ہم آغوش ہونا - سینہ بسینہ ملنا ؛

**بغل میں ایمان دبانا** (ا) ایمان کو بالائے طاق رکھنا بددیانتی کرنا - ایمان نگلنا ؛

**بغل میں چھری منہ میں رام رام** (ا) - مثل - ظاہر میں دوست - باطن میں دشمن ؛

**بغل میں چھری نیّت بُری** (ا) مثل - نیّت بگڑ جانے پر کسی کو دُکھ دینے کی تیاری کرنا ؛

**بغل میں دبانا** (ا) (۱) کسی چیز کو بغل میں چھپانا - (۲) فریب دے کر کسی چیز پر قبضہ کر لینا (۳) بغل میں پکڑنا - سنبھالنا - گودی میں لینا ؛

**بغلول** (بَغ - لُول) (ا) مذکّر - کوڑ مغز - ناداں مُورکھ - احمق - بے وقوف ؛

**بغلی** (بَغ - لِی) (ف) (۱) پہلو کا - کنارے کا (۲) ایک طرف کا - ایک جانب کا (۳) مگدر ہلانے کا ایک طریقہ (۴) تیلے دانی - جس میں سوئی تاگا رکھتے ہیں (۵) فقیر کی جھولی - زنبیل - (۶) کشتی کے ایک داؤ کا نام (۷) ڈنڈے

کھیلنے کا طریقہ ٭

بغلی ڈوبنا (ا) حریف کی بغل میں سے نکل کر اسے پکڑ لانا (کشتی کے ایک داؤ کا نام) ٭

بغلی تکیہ (ا) بغل کے نیچے رکھنے کا تکیہ ٭

بغلی گھونسہ (ا) مذکر۔ (۱) آستین کا سانپ۔ (۲) عیبی مار (دیکھو بغل کا دشمن) ٭

بغلیں (بَغَلے۔ لیں) (ا) مؤنث بغل کی جمع ٭

بغلیں بجانا (ا) (۱) کسی کے نقصان یا دکھ اور مصیبت پر خوش ہونا (۲) فخر کرنا۔ خوشی میں اُچھلنا ٭

بغلیں جھانکنا (ا) (۱) شرمندہ ہونا۔ نادم ہونا۔ (۲) جواب نہ بن پڑنا (۳) پریشان ہونا ٭

بغلیں لینا (ا) بغلوں کے بال مونڈنا ٭

بغیا (بَغِ۔ یا) (ا) مؤنث۔ چھوٹا گلستان۔ چھوٹا باغ۔ باغیچہ ٭

بغیر (بَغَیر) (ف و ع) سوا۔ علاوہ۔ بجز۔ بدوں بن ٭

## ب ۔ ق

بقا (بَقَا) (ع) مؤنث۔ قیام۔ ہمیشگی۔ دوام۔ پائداری ٭

بقال (بَق۔ قال) (ع) مذکر۔ (۱) (لغوی معنے) کنجڑا۔ سبزی فروش۔ ترکاری بیچنے والا (۲) (اصطلاحاً) مودی۔ بنیا ٭

بقایا (بَقَا۔ یا) (ع) مؤنث۔ باقی کی جمع (۱) بقیہ۔ بچا ہوا۔ (۲) بچت ٭

بقایا تقاوی (ع) مؤنث۔ اس روپے کا بقیہ جو کاشتکاروں کو زراعت کی امداد کے لئے دیا گیا ہو ٭

بق بق (بَق۔ بَق) (ع) مؤنث۔ بک بک ٭

بق بق زق زق (ع) مؤنث۔ بکواس ٭

بقچہ (ف) دیکھو۔ بُغچہ ٭

بقچی (ا) دیکھو۔ بُغچی ٭

بقر (بَقَر) (ع) مذکر۔ گائے۔ بیل ٭

بقراط (بُق۔ راط) (یونانی) مذکر۔ ایک مشہور حکیم گزرا ہے۔ جس نے فن طب میں بڑے بڑے کارہائے نمایاں کئے اور تمام طبی مسائل کو کتابی طور پر جمع کر کے اس فن کو دنیا میں پھیلایا ٭

بقر عید (ع) مؤنث۔ عید قربان۔ عید الضحےٰ مسلمانوں کا ایک مشہور تہوار ہے۔ جو دسویں ذی الحجہ کو ہے۔ اس روز بہ اہلِ اسلام قربانیاں کرتے ہیں ٭

بقعہ (بُق۔ عَہ) (ع) مذکر (۱) خانقاہ (۲) مقبرہ (۳) جگہ (۴) وہ زمین کا ٹکڑا جو اور ٹکڑوں سے ممتاز ہو ٭

بقل۔ بقلہ (بَقل۔ بَق۔ لَہ) (ع) مؤنث۔ ترکاری۔ سبزی۔ ساگ ٭

بقول (بَقَول) (ع) موافق۔ بموجب ٭

بقیہ (بَقِی۔ یَہ) (ع) مذکر۔ بچا ہوا۔ بچا کھچا ٭

## ب ۔ ک

بک (بُک) (انگ Book) مؤنث۔ کتاب۔ نسخہ۔ پُستک۔ پوتھی ٭

بک پوسٹ (انگ Book Post) بذریعہ ڈاک پیکٹ کے طریق پر۔ ایسا پلندہ۔ جس کی دونوں طرفیں کھلی ہوں ٭

بک کرنا (ا) (۱) بھیجنے والوں سے اسباب لینا (۲) اسباب دوسری جگہ بھیجنا ٭

بک کیپنگ (انگ Book keeping) مذکر۔ حساب کتاب رکھنے کا علم ٭

بک نالج (انگ Book Knowledge) مذکر۔ کتابی علم۔ وہ علم جو کتابیں پڑھ کر حاصل کیا گیا ہو ٭

بکنگ (بُکِنگ) (انگ Booking) مذکر (۱) بھیجنے والوں سے اسباب لینا (۲) اسباب دوسری جگہ بھیجنا ٭

بکنگ آفس (انگ Booking office) مذکر۔ ٹکٹ گھر۔ وہ جگہ جہاں سے ٹکٹ ملتے ہیں ٭

بکنگ کلرک (انگ Booking clerk) مذکر۔ ٹکٹ دینے والا بابو۔ وہ آدمی جو ٹکٹ وغیرہ کے حساب پر نوکر ہو ٭

بک ہونا (ا) (۱) بھیجنے والوں سے اسباب لیا جانا۔ (۲) رجسٹر میں درج ہونا ٭

بک (بَک) (ہ) مؤنث (۱) بڑ۔ بکواس۔ بے کار بات۔ فضول گوئی (۲) بکنا کا امر ٭

بکا (بُکا) (ع) مذکر۔ رونا۔ پیٹنا۔ ماتم کرنا۔ گریہ و زاری۔ فریاد۔ دہائی ٭

بکا (بَک۔ کا) (ہ) مذکر۔ مٹھی۔ لپ ٭

بکار (بِیکار) (ہ) مذکر (۱) خرابی۔ نقص۔ بگاڑ۔

(۲) بیماری ۔ روگ ۔ مرض (۳) حالت میں تبدیلی ۔

**بُکارا** (بُکا ۔ رَا) (ہ) مذکر (۱) زبانی خبر پوچھنا ۔ (۲) ایلچی (۳) بھوت پریت کے سیانے والے کا جواب (۴) چالان ۔ بیجک ۔ خط ۔

**بکارت** (بَکا ۔ رَت) (ع) مؤنث ۔ دوشیزگی ۔ کنوارپن ۔

**بکان ۔ بکائن** (بَکان ۔ بَکائِن) (ہ) مذکر ۔ ایک درخت جس کی پتی نیم کی طرح ہوتی ہے اور اُس میں گچھے کے گچھے لٹکتے ہیں ۔

**بکاول** (بَکا ۔ وَل) (ف) مذکر ۔ باورچی ۔ کھانا پکانے والا ۔ رسوئیا ۔ خانساماں ۔

**بکاولی** (بَکا ۔ وَلی) (س) مؤنث ۔ راجہ میکل جوگ والی دیوان کی خوب صورت لڑکی کا عرف جس کا قصہ گل بکاولی کے نام سے مشہور ہے ۔

**بکاؤ** (بِکا ۔ اُؤ) (ہ) بکری کا ۔ فروختنی ۔

**بک بک** (بَک بَک) (ہ) مؤنث ۔ بڑبڑ ۔ جھک جھک ۔ بکواس ۔ زٹ ۔ بیہودہ گفتگو ۔ بے معنی باتیں ۔

**بکبکا** (بَک ۔ بَکا) (ہ) خراب ۔ بدمزہ ۔ بے لذت ۔

**بک بک کرنا** (ہ) بیہودہ بکنا ۔ ہرزہ سرائی کرنا ۔ خواہ مخواہ بولنا ۔

**بکتر** (بَک ۔ تَر) (ف) مذکر ۔ لوہے کی کڑیوں کا بنا ہوا جامہ ۔ زرہ ۔

**بکٹ** (بِکَٹ) (ہ) (۱) بڑا (۲) خوفناک (۳) کٹھن (۴) بدصورت ۔

**بُکٹ** (بُکَٹ) (ہ) مذکر ۔ پنجہ ۔ پورا چنگل ۔

**بُکٹا** (بُک ۔ ٹا) (ہ) مذکر ۔ وہ مقدار جو چنگل میں آئے ۔

**بُکٹا بھرنا** (ہ) چنگل مارنا ۔ پھنکا مارنا ۔

**بکٹ پہاڑہ** (ہ) مذکر ۔ کسروں کا پہاڑہ ۔ جیسے ڈیوڑھا ۔ ڈھونچا ۔ سوایا ۔ لونا وغیرہ ۔

**بِک جانا** (ہ) (۱) فروخت ہونا (۲) ممنون ہونا ۔ بے دام غلام بننا ۔

**بکر** (بِکر) (ع) مؤنث (۱) دوشیزگی ۔ کنوارپن ۔ (۲) غیر مستعمل ۔ کام میں نہ آئی ہوئی چیز ۔

**بکرا** (بَک ۔ رَا) (ہ) مذکر ۔ بز کا نر ۔ گوسفند ۔

**بکر توڑنا** (ع) عورت کے ساتھ پہلی دفعہ جماع کرنا ۔ ازالۂ بکارت کرنا ۔

**بکرم** (بَک ۔ رَم) (انگ) [illegible]

مذکر ۔ قمیص وغیرہ کی آستینوں میں تہ کے طور پر لگانے والا موٹا کپڑا ۔ میان تہ ۔ گنی ۔

**بکری** (بَک ۔ رِی) (ہ) مؤنث ۔ بکرا کی مادہ ۔

**بِکری** (بِک ۔ رِی) (ہ) مؤنث ۔ فروخت ۔ حاصل فروخت ۔

**بکری جان سے گئی ۔ کھانے والے کو مزہ نہ آیا** (ہ) مثل ۔ وہاں بولتے ہیں جہاں محنت سے کسی کا کام کیا جائے ۔ اور وہ ناشکری ظاہر کرے ۔

**بکری ناؤ میں خاک اڑاتی ہے ؟ یا بی بکری ناؤ میں خاک اڑاتی ہو ؟** (ہ) مثل وہاں کہتے ہیں ۔ جہاں کسی کو بے وجہ دکھ دینا یا نقصان پہنچانا منظور ہو ۔

**بکری نے دودھ دیا مینگنیوں بھرا** (ہ) مثل کام کر کے پھر خراب کر دینا ۔ ایسا کرنا نہ کرنے سے بدتر ہے ۔ اس کرنے سے نہ کرنا اچھا تھا ۔ ایسا دینا نہ دینے سے بدتر ہے ۔

**بکرے کی ماں کب تک خیر منائے گی** (ہ) مثل ۔ عادی چور کا ایک دن پکڑا جانا لازمی ہے بدکاری کب تک چھپ سکتی ہے ۔ بکرا جو ذبح ہونے کی چیز ہے ضرور ایک دن ذبح ہوگا ۔

**بکس ۔ بکس** (انگ ۔ Box) مذکر (۱) صندوق ۔ پیٹی (۲) ڈبیا ۔ ڈبا ۔

**بکسا** (بَک ۔ سَا) (ہ) مذکر ۔ کسیلا ۔ کڑوا ۔ تلخ ۔

**بکسنا** (بِکس ۔ نَا) (ہ) (۱) کلی کھلنا ۔ کلی چٹکنا (۲) مسکرانا ۔ خوش ہونا (۳) پژمردہ ہونا ۔ کملانا ۔ مرجھانا ۔

**بکسوا** (بَک ۔ سُوا) (ہ) مذکر ۔ وہ لوہے کا کانٹا جس کے ساتھ کسی چیز کے اٹکانے یا باندھنے کے لیے حلقہ لگا رہتا ہے ۔

**بکسیلا** (بَک ۔ سِی ۔ لَا) (ہ) کسیلا ۔ کساؤ کی چیز ۔

**بکل ۔ بکلا** (بَک ۔ کَل ۔ بَک ۔ لَا) (ہ) مذکر (۱) چھال ۔ چھلکا (۲) پوست ۔ کھال ۔

**بُکّل** (بُک ۔ کَل) (ہ) مذکر و مؤنث ۔ ایک خاص طریق پر دوپٹے کی لپیٹ ۔

**بُکّل مارنا** (ہ) رضائی یا دوپٹے وغیرہ کو ایک خاص طریق سے الٹ کر کندھے پر لپیٹنا یا اوڑھنا ۔

**بُکم** (بُکم) (ع) مذکر ۔ ابکم کی جمع ۔ گونگے لوگ ۔

**بکھی** (بَک۔ھی) (ہ) مؤنث۔ وہ عورت جو شوہر کے ہوتے ہوئے دوسری شادی کرے۔

**بکنا** (بَک۔نا) (ہ) بیہودہ بکنا۔ یاوہ گوئی کرنا۔ بکواس کرنا۔

**بِکنا** (بِک۔نا) (ہ) (۱) فروخت ہونا (۲) قبضے میں آنا۔ (۳) غلام بننا۔

**بُکنی** (بُک۔نی) (ہ) مؤنث (۱) بُرادہ۔ سفوف۔ چورا (۲) بوسیدہ۔

**بکوا** (بَک۔وا)<br>**بکواس** (بَک۔واس) } (ہ) مؤنث۔ بک بک۔ زٹل۔ طول کلام۔ جھک جھک۔

**بکواسی** (ہ) مذکر۔ بکی۔ نہایت بکنے والا۔ زق زق۔ بق بق کرنے والا۔ جھک جھک۔ بک بک کرنے والا۔

**بِکوانا** (بِک۔وا۔نا) فروخت کرانا۔ سودا کرانا۔ مول تول کرانا۔

**بِکوائی** (بِک۔وا۔ئی) (ہ) مؤنث۔ بیچنے کی اُجرت۔

**بکوٹا** (دیکھو بکٹا)۔

**بکوٹنا** (بَکوٹ۔نا) (ہ) مذکر۔ نوچنا۔ کھسوٹنا۔ ناخن سے کھرچنا۔ ناخن سے زخم لگانا۔

**بکولی** (بَکو۔لی) (ہ) مؤنث۔ سبز کیڑا جو دھان کی فصل کو نقصان پہنچاتا ہے۔

**بِکھ** (بِکھ) (ہ) مذکر۔ زہر۔ بِس۔ سم۔

**بکھار۔ بکھاری** (بَکھا۔ر۔ بَکھا۔ری) (ہ) مؤنث۔ کھتا۔ کھتی۔ اناج کا گودام۔ کوٹھی۔ ذخیرہ۔ کھلیان۔

**بکھان** (بَکھان) (س) مذکر (۱) تشریح۔ تفصیل۔ (۲) بیان۔ حال (۳) نام رکھنا۔ بلانا۔ (۴) مدح۔ تحسین (۵) تشہیر۔ فضیحتا۔

**بکھاننا** (بَکھان۔نا) (ہ) (۱) بار بار بیان کرنا۔ (۲) پوشیدہ راز کو کھولنا (۳) برا کہنا۔ گالی دینا۔

**بکھر و بکھیر** (بَکھر۔ بَکھیر) (ہ) مذکر (۱) ہندی کچی۔ شکر کا میل (۲) ایک قسم کا بل (۳) مکان۔ احاطہ۔ گائے بھینس کے باندھنے کی جگہ (۴) روغن دار بیج۔

**بکھر** (بِکھر) (ہ) بکھرنا کا امر۔

**بکھر جانا** (ہ) (۱) گر پڑنا۔ منتشر ہو جانا (۲) قابو سے باہر ہونا۔

**بکھر پکانا** (ہ) کچی کھانڈ یا شکر کا شیرہ یا قوام کرکے اس سے میل نکالنا۔ کچی شکر سے نکلا ہوا میل پکانا۔

**بکھرنا** (بِکھر۔نا) (ہ) (۱) پراگندہ ہونا۔ منتشر ہونا۔ تتر بتر ہونا۔ پریشان ہونا (۲) خستہ ہونا۔ بُھر بُھرا ہونا (۳) گر پڑنا۔ الٹ جانا (۴) بپھرنا۔ غصے ہونا۔ (۵) بدحال ہونا۔

**بکھری** (بَکھ۔ری) (ہ) مؤنث (عوام) مکان۔ جھونپڑا۔ ایک قسم کی کھیتی۔

**بکھل** (بَکھ۔ھل) (ہ) مؤنث۔ مکان۔ احاطہ۔

**بکھی** (بَکھ۔ھی) (ہ) مؤنث۔ پہلو کی ہڈی کے نیچے کی جگہ۔ بغل کے نیچے کا گوشت۔ کھڑی۔

**بکھیر** (بِکھیر) (ہ) مؤنث (۱) روپیہ پیسہ لٹانا۔ نثار کرنا۔ قربان کرنا۔ نچھاور کرنا (۲) (بکھیرنا کا امر) اُٹا۔ پھینک۔ پراگندہ کر۔

**بکھیڑا** (بکھیڑ۔ڑا) (ہ) مذکر (۱) الجھاؤ۔ جنجال (۲) جھگڑا۔ ٹنٹا (۳) دنگا۔ فساد (۴) حجت۔ تکرار (۵) ہنگامہ۔ اندیشہ (۶) پھیلاؤ۔ طوالت (۷) حرج۔ روک (۸) دقت۔ دشواری۔ (۹) مال۔ اسباب (۱۰) کام۔ دھندا۔ (۱۱) خرابی۔

**بکھیڑا چکانا** (ہ) جھگڑا ختم کرنا۔ معاملہ طے کرنا۔ لڑائی بند کرنا۔ اندیشہ دور کرنا۔

**بکھیڑا ڈالنا** (ہ) جھگڑا ڈالنا۔ کام بڑھانا۔ خرابی ڈالنا۔

**بکھیڑیا** (بکھیڑ۔یا) (ہ) مذکر (۱) جھگڑالو۔ فسادی (۲) کام بڑھانے والا۔ (۳) پاکھنڈی۔ مکار۔ جھمیلیا۔ کھٹرکی (۴) کباڑی۔ کباڑیا۔

**بکھیڑے میں ڈالنا** (ہ) جھگڑے میں ڈالنا۔ دقت میں ڈالنا۔ اندیشے میں ڈالنا۔ عذاب میں پھنسانا۔

**بکی** (بَک۔کی) (ہ) مذکر۔ بکواسی۔ بہت بک بک کرنے والا۔

**بُکی** (بُک۔کی) (ہ) مؤنث۔ مٹھی۔ گھونسا۔

**بکیت** (بَکَیت) (ہ) مذکر (۱) بانک کا فن جاننے والا۔ (۲) بانکا۔ معشوق۔

# ب۔گ

**بُگّا** (بُگ۔گا) (ف) (۱) بھولا۔ معصوم (۲) بیوقوف۔ (۳) موٹا ٭

**بِگاڑ** (بِگا رْ) (ف) مذکر۔ (۱) سنوار کے خلاف خرابی۔ (۲) رنجش۔ خفگی۔ بیر۔ دُشمنی (۳) نقصان۔ ضرر۔ (۴) کھوٹ۔ عیب۔ نقص (۵) خطا۔ قصور۔ جُرم۔ (۶) روگ۔ مرض (۷) نا اتفاقی (۸) بغاوت۔ سرکشی (۹) نفاق (۱۰) جھگڑا۔ ناچاقی ٭

**بِگاڑ ڈال دینا** (ف) رنجش کرا دینا۔ ناراض کر دینا۔ دشمنی ڈالنا ٭

**بِگاڑنا** (ف) (۱) خراب کرنا (۲) ناراض کرنا۔ (۳) اصلی حالت کو بدل دینا۔ (۴) بدصورت کر دینا (۵) ناپاک کرنا۔ (۶) ناکارہ کرنا۔ (۷) بے جا خرچ کرنا (۸) نقصان پہنچانا۔ (۹) تباہ کرنا (۱۰) ورغلانا۔ بہکانا (۱۱) عصمت خراب کرنا ٭

**بِگاڑُو** (بِگا۔ ڑُو) (ف) مذکر (۱) بگاڑنے والا (۲) اُڑاؤ۔ کھاؤ۔ فضول خرچ (۳) دشمنی کرنے والا ٭

**بگ ٹُٹ** (بَگ۔ ٹُٹ) (ف) سرپٹ۔ بلا تحاشا گھوڑے کو دوڑانا ٭

**بگریلی** (بگ۔ رے۔ لی) (ف) مؤنث۔ ایک چھوٹا سا پہاڑی پرندہ ٭

**بِگڑ** (بِگڑ) (ف) بگڑنا کا امر ٭

**بَگڑا** (بَگ۔ ڑا) (ف) مذکر (۱) تکلیف (۲) جھگڑا (۳) بہانہ۔ (۴) دُعا ٭

**بِگڑا شاعر** مرثیہ گو۔ بگڑا شاعر یا مرثیہ خواں۔ (۱) مثل۔ معمولی شاعر مرثیہ کہہ کر اور معمولی گویا مرثیہ پڑھ کر شوق پورا کرتا ہے ٭

**بِگڑ بیٹھنا** (ف) (۱) ناراض ہو جانا۔ خفا ہو جانا۔ (۲) باغی ہو جانا (۳) جھگڑے پر آمادہ ہونا۔ (۴) لڑ بیٹھنا ٭

**بِگڑنا** (ف) (۱) خراب ہونا (۲) عصمت کھونا۔ فاحشہ ہونا (۳) فنا ہونا (۴) بدمزہ ہونا۔ (۵) باغی ہونا (۶) نقصان ہونا (۷) خفا ہونا۔ (۸) فرق آنا۔ (۹) بے سُرا ہونا (۱۰) بے ترتیب ہونا (۱۱) بدگمان ہونا (۱۲) بیچ بیٹھنا۔ ضد میں اکڑنا

(۱۳) ہیئت بدلنا (۱۴) مٹنا۔ (۱۵) ٹوٹ پھوٹ جانا (۱۶) بے ترتیب ہونا (۱۷) ناپاک ہونا (۱۸) زہریلا ہونا (۱۹) معاملہ خراب ہونا (۲۰) امتحان میں پورا نہ اُترنا (۲۱) شریر یا سرکش ہونا۔ (۲۲) بدچلن ہونا (۲۳) لڑائی ہونا (۲۴) عداوت ہونا۔ دشمنی ہونا ٭

**بِگڑے دل** (ف) (۱) دل چلا۔ وہ شخص جس کا دل قابو میں نہ رہے۔ (۲) نڈر۔ بے باک۔ ہر ایک سے اُلجھنے والا ٭

**بِگل** (بِگَل) انگ Bugle مذکر۔ ترم۔ نرسنگا۔ صور۔ ترئی ٭

**بگلا** (بَگ۔ لا) (ف) مذکر (۱) ماہی خور۔ بوتیمار۔ کلنگ۔ ایک قسم کا آبی پرندہ (۲) صفت) نہایت سفید۔ چِٹّا ٭

**بگلا بھگت** (ف) مذکر (۱) فریبی۔ مکار۔ زاہد خشک۔ شریر۔ مسکین۔ بدمعاش جو صورت اور لباس نیکوں کا رکھتا ہو اور دکھاوے کے لئے نیک کاموں میں شریک ہو کر بلا ید و زاہد بنے ٭

**بگلے پکڑنا** (ف) مثل۔ کسی کام کے کرنے کے لئے فضول ترکیب بنانا ٭

**بگولا** (بَگو۔ لا) (ف) مذکر (۱) بھولا۔ گردباد۔ باؤ بولا ہوا کی گانٹھ۔ ہوا کا چکر۔ (۲) تیز۔ تند (۳) تلاطم ٭

**بگویا** (بِگو۔ یا) (ف) مؤنث (عو) (۱) بدی۔ غیبت۔ بُرائی (۲) ہجوم ٭

**بگھار** (بگھار) (ف) مذکر۔ (۱) وہ گھی یا تیل جس میں پیاز وغیرہ ڈال کر داغ دیا گیا ہو (۲) داغ دیا ہوا پیاز یا مسالا ٭

**بگھار لگانا یا بگھارنا** (ف) (۱) چھونکنا۔ داغ کرنا۔ بھوننا۔ تلنا۔ روغن جوش کرنا۔ تڑکا دینا (۲) شراب پی کر حقہ پینا ٭

**بگھن** (بگھن) (ف) مذکر (۱) کھانا کھانے میں حقہ پینا (۲) سدّ راہ۔ روک تھام۔ خرابی ٭

**بگ ہنس** (بگ۔ ہنس) (ف) مذکر۔ سیاہی مائل سفید رنگ کا ہنس ٭

**بگھی** (بگھی۔ گھی) (ف) سواری کی چوپہیہ گاڑی۔ گھوڑا گاڑی۔ بگی۔ (۲) ایک قسم کی مکھی جو گھوڑے کو بہت ستاتی ہے ٭

بگھیل (بگھیل) } (ہ) مذکر (۱) تیندوا۔ پلنگ۔
بگھیلا (بگھے۔لا) } نوجوان شیر (۲) راجپوتوں کا فرقہ جو بگھیل کھنڈ میں آباد ہے۔

بگیر بچہ (بگیر۔بچ۔چہ) (ف) بچہ لے۔ ایک رسم جو چھٹی کے روز زچہ کو تارے دکھانے کے بعد ادا کی جاتی ہے۔

بگیری (بگیے۔ری) (ہ) مؤنث۔ ایک قسم کی چھوٹی چڑیا۔

بگیلنا (بگیل۔نا) (ہ) مذکر۔ دھکیلنا۔

بگینی (بگیے۔نی) (ہ) مؤنث۔ وہ گائے یا اونٹ جس کا دودھ کم ہو گیا ہو۔

## ب۔ل

بِل (بِل) انگ Bill مذکر (۱) حساب کی فرد۔ دستاویز۔ قبض الوصول۔ ہنڈوی (۲) قانون۔ ضابطہ

بِل آف لیڈنگ (انگ Bill of lading) مذکر۔ جہاز کا بلٹا۔ فہرست اسباب۔ فرد اشیا و کرایہ وغیرہ۔

بِل پاس ہونا (ل) (۱) حساب کا فرد کا منظور ہونا۔ (۲) کسی مسودہ قانون کا منظور ہو کر قانون بن جانا۔

بِل (بِل) (ہ) مذکر۔ سوراخ۔ چھید۔ بھٹ۔ روزن۔ بھٹا۔

بِل ڈھونڈنا (ہ) چھپنا۔ روپوش ہونا۔ دبکنا۔

بَل (بَل) (ہ) مذکر (۱) زور۔ طاقت۔ قوت (۲) پیچ و تاب۔ مروڑ۔ اینٹھ (۳) خم۔ کجی۔ ٹیڑھ (۴) رُخ۔ سمت (۵) فرق۔ تفاوت۔ دُوری (۶) غرور۔ گھمنڈ (۷) قربانی۔ فدیہ۔ نذر۔ بھینٹ۔ وہ قربانی جو خاص دیوتاؤں کے لئے کی جائے۔ دیوتا کا بھوگ (۸) ایک راجے کا نام جسے سری کرشن جی نے پاتال میں بھیج دیا تھا۔

بل آنا (ہ) (۱) زور آنا۔ طاقت آنا۔ قوت آنا (۲) پیچ پڑنا۔ مروڑنا (۳) اینٹھنا۔ (۴) خم پڑنا۔ ٹیڑھا ہونا۔ (۵) فرق پڑنا۔ تفاوت ہونا۔ حساب میں میزان کا برابر نہ بیٹھنا (۶) شکن پڑنا۔ بٹ پڑنا۔ سلوٹ آنا۔

بل بوتا (ہ) مذکر (۱) زور و طاقت (۲) تن و توش۔ ڈیل و ڈول (۳) ہمت۔ جرأت۔ (۴) اکڑ۔ ڈینگ۔ شیخی۔

بل بھرنا (ہ) (۱) طاقت جتانا۔ زور دکھانا۔ (۲) اینٹھنا۔ ناراض ہونا۔

بل پڑنا (ہ) (۱) شکن پڑنا۔ سلوٹ پڑنا (۲) خرابی آنا (۳) رنجش ہونا۔ (۴) گانٹھ لگنا۔ مروڑی پڑنا (۵) غلطی پڑنا۔ جیسے حساب میں بل پڑتا ہے۔

بل دار (ف) مڑا ہوا۔ پیچیدہ۔ خمیدہ۔ آڑا ترچھا۔

بل دینا (ہ) (۱) بٹنا۔ (۲) مروڑنا۔ اینٹھنا۔ (۳) قربانی کرنا۔ نذر چڑھانا۔

بل کرنا (ہ) (۱) اکڑنا۔ زور دکھانا (۲) غرور کرنا (۳) کینہ رکھنا۔

بل کھانا (ہ) (۱) پیچ و تاب کھانا (۲) خم کھانا۔ ٹیڑھا ہو جانا۔ (۳) اکڑنا۔ اینٹھنا۔

بل کھلنا (ہ) (۱) پیچ و تاب دُور ہونا۔ خم نکلنا۔ (۲) سیدھا ہونا۔ (۳) غرور گھمنڈ دُور ہونا۔ (۴) غصہ دور ہونا۔

بل نکالنا (ہ) (۱) کجی دُور کرنا (۲) سزا دینا (۳) درست کرنا۔ سیدھا کرنا۔ (۴) صحیح کرنا۔ فرق نکال ڈالنا۔

بل نکلنا (ہ) (۱) غرور کا دور ہونا۔ (۲) کجی کا جاتے رہنا۔

بِلاّ (بِل۔لا) (ہ) مذکر۔ گیند کھیلنے کا چھینکا۔ گلی اچھالنے کا ڈنڈا۔

بِلاّ (بِل۔لا) (ہ) مذکر (۱) بلی کا نر۔ گربہ نر۔ (۲) (ک) نشان۔ تمغہ۔

بُلاّ (بُل۔لا) (ہ) مذکر۔ بلبلا۔

بِلاّ (بِلاّ) (ہ) مذکر (عوام) بِل۔ سوراخ۔

بِلا (بِلا) (ف) مذکر۔ بغیر۔ سوا۔ بنا۔ بن۔

بلا اکراہ واجبار (ف۔ع) محبت پیار کے ساتھ۔ سختی اور جبر کے بغیر۔ رضامندی کے ساتھ۔ بخوشی و رضا۔

بلا تامل (ف۔ع) اندھا دھند۔ بے دیکھے بھالے

بدحواسی کے ساتھ۔

**بلاتحاشا** - دیکھو بے تحاشا۔

**بلاتردّد** (ف-ع) (۱) بے اندیشہ - بے فکر - بغیر کشمکش و پیچ (۲) بے حجتی زبین۔

**بلاتصنع** (ف-ع) (۱) بلا تکلف - بلا بناوٹ - بے ساختہ (۲) صحیح صحیح - ٹھیک ٹھیک۔

**بلاتکلف** (ف-ع) (۱) بلا تصنع - بغیر بناوٹ (۲) بے ساختہ - فی البدیہہ (۳) بلا وسواس۔

**بلاتوقّف** (ف-ع) فوراً - جلد - ترت - بلا تامّل سوچ بچار کے بغیر۔

**بلاریب** (ف-ع) بے شک - بے شبہ - بالکل صحیح - قطعی درست - کچھ شک نہیں - کچھ شبہ نہیں۔

**بلاشرط** (ف-ع) شرط کے بغیر - پابندی کے بغیر - بلا وعدہ وعید - بلا اقرار مدار - بغیر شرط - آزادی کے ساتھ۔

**بلاشک** (ف-ع) (۱) بے شبہ - بے شک - صحیح درست - ٹھیک۔

**بلاناغہ** (ف) برابر - روزمرّہ - سلسلہ وار - روز روز - متواتر - مسلسل۔

**بلاواسطہ** (ف-ع) (۱) بے وسیلہ - براہ راست - (۲) ناحق - بے سبب (۳) بے غرض - بے مطلب (۴) بے تعلق۔

**بلاوجہ** (ف-ع) (۱) بے سبب - ناحق - خواہ مخواہ (۲) بے قصور - بغیر باعث۔

**بَلا** (بَلا) (ع) مؤنث (۱) سختی - زحمت (۲) مصیبت دکھ - آفت - قہر - غضب - صدمہ (۳) چڑیل - ڈائن - آسیب (۴) چست و چالاک - (۵) قیامت - غضب - جیسے کام کرنے میں بلا ہے - (۶) صفت، مہیب - خوفناک - ہیبت ناک - (۷) محاورتاً (۸) از حد - بہت نہایت - بے حد - جیسے بلا کا چالاک ہے۔

**بلا بدتر** (۱) ناقص - نکمّا - ناکارہ - بُری یا بُرا۔

**بلا بو غما** (ک) بیہودہ - نامہذب - خیلا - بد وضع (۲) بدشکل - بد ہیئت - بھونڈا - خراب۔

**بلا پیچھے لگانا** (ک) (۱) عذاب میں پھنسنا - مصیبت میں گرفتار ہونا - دکھ مول لینا (۲) الزام لگانا - دکھ میں ڈالنا - جھگڑے میں پھنسا دینا۔

**بلاٹنگ پیپر** (بلا - ٹنگ - پے - پَر) (انگ Blotting Paper) مذکر - جاذب - سیاہی چوس۔

**بلا جانے** (ک) ہم نہیں جانتے - ہم سے کوئی تعلق نہیں - ہمیں کیا خبر۔

**بلاچٹ** - یا - **بلانوش** (ف) (۱) مگر علم سب کھا جانیوالا صدقہ کھانے والا - اناپ شناپ کھانے والا۔

**بلاد** (بِلاد) (ع) مذکر - بلدہ کی جمع (۱) شہر - جیسے - (۲) ممالک - صوبے وغیرہ۔

**بلادت** (بَلا - دَت) (ع) مؤنث - کند ذہنی۔

**بلادر** (بَلا - دُر) (ف) مذکر - ایک درخت - بھلانواں۔

**بلار** (بَلار) (ع) مذکر (عوام) بِلّا۔

**بلا سے** (ک) کلمۂ استغنا - کچھ پروا نہیں - کچھ غم نہیں۔

**بَلا کا** (ک) غضب کا - بے انتہا - بہت - بے حد - زیادہ (۲) چالاک (۳) سخت۔

**بلاکش** (ف) آفت - جھیلنے والا - مصیبت برداشت کرنے والا - دکھ سہارنے والا۔

**بلا کی طرح پیچھے پڑنا** (ک) سر ہو جانا - چمٹ جانا - ہر وقت ستاتے رہنا - پیچھا نہ چھوڑنا۔

**بلاگرداں** (ف) دوسرے کی آفت اپنے اوپر لینے والا - قربان ہونے والا - مصیبت زدہ - آفت میں مبتلا۔

**بلاگرداں ہونا** (ک) تصدّق ہونا - جاں نثار ہونا - قربان ہونا۔

**بلائیں** (ک) ندا - (کلمہ) صدقے جاؤں - قربان جاؤں واری جاؤں۔

**بلا میں پڑ جانا** (ک) مصیبت میں مبتلا ہو جانا - دکھ میں گرفتار ہو جانا - بیمار ہو جانا۔

**بلائیں لینا** (ک) واری جانا - صدقے قربان ہونا - پیار کرنا۔

**بُلا** (بُلا) (ک) بُلانا کا امر۔

**بُلا بھیجنا** (ک) بُلوانا - بُلانا - طلب کرنا۔

**بُلا لانا** (ک) (۱) ساتھ لے جانا - ہمراہ لے آنا (۲) راضی کر لانا - منا لانا۔

**بُلانا** (ک) (۱) طلب کرنا - پکارنا - (۲) آواز دینا - (۳) منظور کرنا - پسند کرنا (۴) نوکر رکھنا (۵) تقرر کرنا۔

بُلاوا (بُلا۔ وا) (ہ) مذکر (۱) طلب۔ دعوت۔ طلبی (۲) نیوتنا (۳) چاہنا۔ خواہش۔

بلائی نہ چلائی میں دلہن کی تائی (چچی) (ہ) مثل۔ وہاں بولتے ہیں۔ جہاں کوئی بلائے بغیر آجائے اور تعلق کا اظہار کرے۔

بلوانا (بُل۔ وا۔ نا) (ہ) بُلانا۔

بلاپ (بلا۔ پ) (ہ) مذکر (۱) رونا۔ پیٹنا۔ ماتم۔ آہ و زاری۔ سوگ۔ کہرام۔ بیان کرکے رونا۔

بلا جانا۔ بلانا (ہ) (عوام) (۱) غائب ہوجانا (۲) مٹ جانا (۳) غائب کردینا (۴) مٹا دینا۔ بانٹنا۔ ضائع کرنا۔

بلاس (بلا۔ س) (ہ) مذکر (ہندو) خوشی عیش و عشرت۔ انبساط۔ لہو و لعب۔ رنگ رلیاں۔ سوانگ تماشے۔

بلاسنا (ہ) خوشیاں منانا۔ عیش اڑانا۔ رنگ رلیاں کرنا۔ سوانگ تماشے کرنا۔ کھیل کود۔ لہو و لعب۔ ناچ رنگ کرنا۔

بلاغ (بلا۔ غ) (ع) مذکر۔ پہنچانا۔

بلاغت (بَلا۔ غت) (ع) مؤنث۔ علم بیان کے انتہائی درجے پر پہنچنا۔ مناسب موقع کلام۔ فصیح کلام۔ حسب موقع گفتگو۔

بُلاق (بُلاق) (ت) مذکر (۱) نتھکا۔ ناک میں پہننے کا ایک زیور (۲) چشمۂ آب۔ پانی کا سوتا۔

بلاک (بلاک) (انگ Block) مذکر کسی عمارت یا احاطے کا حصّہ۔

بلاکیڈ (بلا۔ کیڈ) (انگ Blockade) مذکر۔ ناکا بندی۔

بلال (رض) (بلال) (ع) حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مؤذن اور عاشق

بلانا (بلا۔ نا) (ہ) تڑپنا۔ زار و قطار رونا۔

بلاند (بلاند) (ہ) مؤنث۔ بالشت بھر پیمانہ۔ جو ۱۶ انگل یا چار گرہ یا نو انچ کے مساوی ہوتا ہے۔

بلاول (بلا۔ ول) (ہ) مؤنث۔ رات کو گانے کی ایک راگنی۔

بلاہر۔ بلاہر (بلا۔ ہر۔ بلا۔ ہر) (ہ) مذکر (۱) شودر۔ تنلوا۔ خدمتی۔ کمین (۲) ہرکارہ (۳) رہنما۔ رہبر (۴) بے گاری

(۵) پاسبان۔ چوکیدار۔

بلاؤ (بِلا۔ اؤ) (ہ) مذکر۔ گربۂ نر۔ بلا۔

بلائی کند (بِلا۔ ئی۔ کنَد) (ہ) مذکر۔ ایک دوا کا نام۔

بُلبُل (بُل۔ بُل) (ف) مذکر و مؤنث۔ عندلیب۔ گلدم۔ ہزار داستان۔ مرغ چمن۔ مشہور پرندہ۔

بلبل چشمہ (ف) مذکر۔ ایک کھیس کی بناوٹ کے کپڑے کا نام۔ جس میں بلبل کی سی آنکھیں بنی ہوتی ہیں۔

بُلبُلا (بُل۔ بُلا) (ہ) مذکر (۱) پانی میں ہوا بھر جانے یا کسی چیز کے سڑ کر اُبلنے سے جو حباب سا بنتا ہے۔ (۲) مجازاً ناپائدار۔ بہت جلد فنا ہونے والا۔

بلبلانا (بل۔ بلا۔ نا) (ہ) (۱) اونٹ کے بولنے کی آواز (۲) مستی پر آنا (۳) غصے میں لال پیلا ہونا۔ تیور بدلنا۔

بلبلانا (بل۔ بلا۔ نا) (ہ) (۱) رونا۔ تڑپنا۔ بے قرار ہونا۔ بے چین ہونا۔ مضطرب ہونا۔ (۲) مشتاق ہونا۔ طالب ہونا۔ خواہش مند ہونا۔

بلبل ٹین (بل۔ بل۔ ٹین) مہند (انگ۔ ویلویٹین Velveteen) مؤنث (سوتی مخمل۔ نقلی مخمل)

بل بل جانا (ہ) (۱) واری جانا۔ صدقے قربان ہونا۔ نثار ہونا۔ (۲) نہایت محبت کرنا۔

بُل بھکوا (بُل۔ بھک۔ وا) (ہ) بوالہوس حریص بڑھاپے میں جوانی کی خواہشات رکھنے والا۔

بَل بے (ہ) کلمۂ استعجاب و تحسین (۱) (لغوی معنے) واہ رے (۲) اصطلاحی۔ اُف رے۔ اوہو۔ آہا! (۳) واہ واہ۔ شاباش۔ مرحبا۔

بلٹی (بل۔ ٹی) (مہند) (انگ۔ بلٹ Billet) مؤنث۔ چھوٹا بل۔ مال کی رسید جو جہاز یا ریلوے والوں سے ملتی ہے۔

بلدان (بل۔ دان) (ہ) مذکر۔ دیوتا یا ایشور کے نام پر نذر دینا۔ قربانی کرنا۔ بھینٹ چڑھانا۔ چڑھاوا چڑھانا۔

بلدہ (بل۔ دہ) (ع) مذکر۔ شہر۔ نگر۔ قصبہ۔ بستی۔

بلدیہ (بل۔ دی۔ یہ) (ع) مؤنث۔ محکمہ جو شہر کی صفائی اور حفظان صحت کے لئے ہو۔ میونسپلٹی۔

بل راند (بل۔ راند) (ہ) مؤنث۔ بال بدھوا۔ بچپن

کی رانڈ - صغر سنی کی رانڈ - چھوٹی عمر کی بیوہ ۔

**بلشنا** (بِلَش - نا) (ف) (عو) (۱) سُکھ پانا - لطف اُٹھانا (۲) استعمال میں لانا - برتنا - کام میں لانا - کام نکالنا ۔

**بلعم باعور** (بَل - عَم - با - عُور) (ع) مذکر - بنی اسرائیل کے ایک عالم کا لقب ۔

**بلغاء** (بُلَغا) (ع) مذکر - بلیغ کی جمع ۔

**بلغم** (بَل - غَم) (ع) مذکر - کف - کھنکار - تھوک - چار خلطِ انسانی میں سے ایک خلط ۔

**بلغمی** (ع) (۱) بلغم پیدا کرنے والی چیز (۲) وہ جسم جس میں بلغمی خلط زیادہ ہو - (۳) موٹا پھسپھس ۔

**بلقیس** (بِل - قِیس) (ع) مؤنث - ایک ملکہ کا نام جو حضرت سلیمان علیہ السّلام کے زمانے میں ملک شام میں ریاست سبا کی ملکہ اور مذہب سے سُورج پرست مگر حضرت سلیمانؑ سے ملاقات ہوئی - تو آپ کے زہد اور عبادت سے متاثر ہو کر حلقۂ اسلام میں داخل ہونے کے بعد حضرت کے نکاح میں آ گئی - اور اب ہزاروں خاتونوں کے نام بلقیس رکھے جاتے ہیں ۔

**بلکانا** (بِل - کا - نا) (ف) (۱) رُلانا - بھڑکانا (۲) بے چین کرنا - بے قرار کرنا ۔

**بُلک ٹرین** (بُلک - ٹرین) انگ Bullock Train مؤنث - بیلوں کی ڈاک گاڑی - چھپّے کی ڈاک ۔

**بلکنا** (بِلَک - نا) (ف) (۱) رونا - بلبلانا (۲) بیقرار ہونا - بے تاب ہونا ۔

**بلکہ** (بَل - کِہ) (ف) حرفِ ربط - بیر - لیکن - وگرنہ - مگر ۔

**بلّا** (بَل - لا) (ف) (۱) احمق - بیوقوف - بیہودہ - بے سلیقہ (۲) متلوّن مزاج (۳) اناڑی - ناتجربہ کار ۔

**بلّم** (بَل - لَم) (ف) مذکر (۱) بھالا - برچھا - نیزہ (۲) عصا - نشان - بڑی لاٹھی - وہ سنہری یا روپہلی عصا جو امیروں اور بادشاہوں کی سواری کے آگے لے کر چلتے ہیں (۳) شوہر - مالک - (۴) معشوق ۔

**بلّم بردار** (ف) مذکر (۱) نیزہ باندھنے والا - (۲) عصا رکھنے والا - وہ شخص جو بادشاہوں اور امیروں کی سواری کے آگے عصا لے کر چلتا ہے - نشان لے کر چلنے والا ۔

**بلم - بلما** (بَلَم - بَل - مَا) (ف) مذکر (۱) خاوند - خصم (۲) عاشق ۔

**بلمانا** (ف) (۱) شادی کرانا - خاوند بنانا - مالک بنانا - (۲) معشوق بنانا - محبت لگانا - پریت لگانا - محبوب کرنا - مطلوب بنانا ۔

**بلم ٹیر** (مخرّب) (انگ - والنٹیر Volunteer) مذکر - وہ شخص جو اپنی مرضی سے فوج میں بھرتی ہو - یا نوکری اختیار کرے - خوشی سے قومی و ملکی حفاظت کے لئے سپاہی بننے والا - رضاکار ۔

**بلنا** (بَل - نا) (ف) (۱) جلنا - سلگنا (۲) روشن ہونا - شعلہ اُٹھنا - بھڑکنا ۔

**بلند** (بُلَند) (ف) (۱) اونچا - عالی - برتر (۲) دراز - لمبا - طویل ۔

**بلند آواز** (ف) مؤنث (۱) بڑی آواز - اُونچا سُر (۲) بڑی آواز والا ۔

**بلند پرواز** (ف) (۱) اونچی اُڑان یا اُونچا اُڑنے والا (۲) عالی خیال - گہری فکر - غائر نظر والا ۔

**بلند حوصلہ** (ف - ع) (۱) عالی ہمّت - دل چلا - جری - بہادر - بڑا سخی - دلاور ۔

**بلند نظر** (ف - ع) (۱) بڑے حوصلے والا (۲) بہ ہمّت اپنی حیثیت سے بڑھ کر کام کرنے والا ۔

**بلندی** (بُلَن - دی) (ف) مؤنث (۱) اونچائی - ارتفاع - برتری (۲) درازی - لمبائی (۳) نخوت - غرور ۔

**بلنگنا** (بَلَنگ - نا) (ف) (۱) کودنا - اچھل کر پکڑنا - (۲) کسی شے کی طرف اُچھلنا یا چڑھنا - (۳) لٹکنا (۴) پکڑنا - نہ چھوڑنا ۔

**بلنگنی** (بَلَنگ - نی) (ف) مؤنث - الگنی - لٹکنا - اَنگن - کپڑے وغیرہ لٹکانے کی ڈوری ۔

**بلنی** (بِل - نی) (ف) مؤنث - آنکھوں کی ایک بیماری جس میں پلکیں گر پڑتی ہیں ۔

**بلوا - بلوہ** (بَل - وا + بَل - وَہ) (ع) مذکر - (۱) ہنگامہ - دنگا - فساد - سرکشی (۲) ہلچل - بدانتظامی (۳) بھیڑ - ہجوم ۔

**بلوا بتانا** (بِل - وا - بتا - نا) (ف) نہایت چالاکی سے دھتّا بتانا ۔

**بلو بک** (بلو - بک) انگ (Blue Book

مؤنث (۱) پارلیمنٹ کی رپورٹیں اور کاغذات (۲) ہندوستان اور انگلستان کی (۳) اطلاع کی کتاب (۳) خاص نوٹ بک ۔

**بلوان** (بَل - وان) (ص) (۱) زور آور - طاقتور - (۲) والا (۳) مضبوط - مستحکم ۔

**بلوائے عام** (ف) مذکر (۱) بہت سے آدمیوں کی سرتابی (۲) عام بدمعاشی ۔

**بلوٹا** (بلو - ٹا) (ہ) مذکر - بلی کا بچہ ۔

**بلور** (بِل - لَور) (ع) مذکر (۱) ایک چمک دار کانی جوہر کا نام (۲) صاف - شفاف - چمک دار ۔

**بلورین** (ف) (۱) بلور کا بنا ہوا (۲) بلور کے مثل - بلور کی مانند ۔

**بلوط** (بَلُّوط) (ع) مذکر - بالوجت - سیتاپاری - سیتا برچھ - ایک قسم کا درخت ۔

**بلوغ - یا - بلوغت** (بُلوغ - بُلو - غَت) (ع) جوانی - شباب - کمال - حد کو پہنچنا ۔

**بلونا** (بِلو - نا) (ہ) متھنا - گھنگھولنا - پھرانا - پے در پے حرکت دینا ۔

**بلوں بلوں** - (بِلوں - بِلوں) (ہ) مؤنث (۱) واویلا - ہائے ہائے ۔

**بلوں بلوں کرنا** - (ہ) (۱) ہائے وائے کرنا - گھبرانا - حواس ٹھکانے نہ رہنا (۲) مصیبت کے مارے چیخ اٹھنا (۳) کمی پڑنا - تھرتھر جانا ۔

**بلونت** - (ہ) (۱) بل والا - طاقت ور - زور آور - بلوان (۲) صاحب قدرت ۔

**بلہاری** (بَل - ہا - ری) (ہ) مؤنث - صدقے - واری - قربان - نثار ۔

**بلہرا** (بَلہَ - را) (ہ) مذکر - پان رکھنے کا لمبا ڈبا ۔

**بلی** (بَلّی - لی) (ہ) مؤنث (۱) لمبا بانس کا درخت - (۲) ٹیک - اڑواڑ - لکڑی یا بانس کا تھم (۳) ناؤ چلانے کا بانس - ناؤ کھینے کا بانس ۔

**بلی** (بِلّی - لی) (ہ) مؤنث (۱) گربہ - ایک چھوٹا سا جانور ہے - جو شیر سے مشابہ ہوتا ہے - اور اکثر چوہے وغیرہ کا شکار کرتا ہے ۔

**بلی آ لانگنا** (ف) (۱) بلی کا سامنے ہو کر گزرنا - (۲) آمادہ فساد ہونا - لڑنے کے ارادے سے آنا -

(۳) بے سبب غصے ہونا - اہل شگون کی اصطلاح عام میں بلی کا سامنے سے ہو کر گزر جانا لڑائی جھگڑے یا کسی بڑے نقصان کی علامت ہے ۔

**بلی بھی لڑتی ہے تو منہ پر پنجہ دھر لیتی ہے** (ف) مثل - حیوان بھی لڑنے سے شرم کرتے ہیں ۔

**بلی سے چھیچھڑوں کی رکھوالی** (ف) مثل - بددیانت اور خائن کو خزانچی بنانا - چور کو امین بنانا ۔

**بلی کی میاؤں سے ڈر لگتا ہے** (ف) مثل - زور آور کا رعب ہی کافی ہے ۔

**بلی کے بھاگوں چھینکا ٹوٹا** (ف) مثل - خواہش کے مطابق کام بن گیا - حسب ضرورت چیز مل گئی ۔

**بلی کے خواب میں چھیچھڑے** (ف) مثل (۱) خواب بھی مطلب سے خالی نہیں - ہر شخص اپنے ہی مطلب کی سوچتا ہے (۲) اپنی لیاقت اور حیثیت کے مطابق ہی ہر شخص رائے دے سکتا ہے ۔

**بلی لوٹن** (ہ) مؤنث - بالچھڑ - بادرنجبویہ سنبل الطیب - ایک خوشبودار گھاس ۔

**بلی** (بَلیٰ) (ع) ہاں ۔

**بلیات** (بَلِی - یات) (ع) مؤنث - الابلا ۔

**بلید** (بَلید) (ع) کند ذہن - بزدل ۔

**بلیڈ** (بلیڈ) انگ (Blade) دھار - پھل چاقو وغیرہ کا ۔

**بلیرڈ** (بِل - یرڈ) (انگ Billiard) مذکر - انڈے کا کھیل ۔

**بلیغ** (بَلیغ) (ع) (۱) کامل - مکمل - پورا (۲) انتہا کو پہنچا ہوا - فاضل (۳) حسب موقع گفتگو کرنے والا ۔

**بلیلہ** (بَلے - لَہ) (ف) بہیڑا - ایک دوا کا نام ہے جو بڑی ہڑ کی قسم سے ہے ۔

**بلینڈا** (بلیں - ڈا) (ہ) مذکر (۱) چھت کی کڑی - چھپر کی منڈیریا - بیچ کا بڑا بانس (۲) سخت مزاج آدمی کا نام ۔

**بلیہ** (بَلِی - یَہ) (ع) مؤنث - بلا ۔

## ب-م

بَم (بَم) (ف) مؤنث (۱) بگھی کا بانس جس میں گھوڑا جوتا جاتا ہے۔ (۲) (ہ) چشمہ۔ منبع۔ پانی کا سوراخ۔ سوت۔ سوتہ (۳) غل۔ شور۔ چیخ (۴) نقارہ۔ دھونسا۔ بجرا۔ دمامہ (۵) (ف) راگ یا باجے کی اونچی آواز ۔

بم پولیس (ف) مذکر۔ عام جائے ضرور ۔

بم پھوٹنا (ہ) کنوئیں کی تہ سے پانی کا زور سے ابلنا ۔

بم چخ (ہ) مؤنث۔ شور و غل ۔

بم چخ مچانا (ف) شور و غل کرنا۔ دہائی دینا ۔

بم مہادیو (ہ) ندا (۱) مہادیو کی جے۔ مہادیو کا بولا بالا (۲) مہادیو کی مدد کرو یا باوا آدم مدد ۔

بمان۔ بوان (بمان۔ بِوان) (ہ) مذکر۔ (۱) دیوتاؤں کا رتھ۔ تخت رواں (۲) اڑن کھٹولا ہوائی جہاز۔ بیلون۔ غبارہ ہوائی (۳) تابوت۔ یعنی نہایت سجی ہوئی ارتھی ۔

بمب (بم) (بمبئی میں بم) انگریزی (Bomb) مذکر بھک سے اڑ جانے والا مادہ ۔

بمبا (بَم۔ با) (ف) مذکر۔ منبع۔ چشمہ۔ نہر۔ نالی۔ نالہ ۔

بمبو (بَم۔ بو) (انگ Bamboo) مذکر۔ (۱) بانس۔ بم (۲) چنڈو پینے کی نلکی ۔

بمبئی (بَم۔ بئی) (ہند) (۱) ہندوستان کے مشہور شہر کا نام (۲) ایک قسم کا آم ۔

بمنا (بَمَ۔ نا) (ہ) مذکر۔ ایک رنگ کا کبوتر ۔

بمنزلہ (بمن۔ زِلہ) (ع) بجائے۔ بطور۔ بالعوض ۔

بمنی (بم۔ نی) (ہ) مؤنث۔ ایک رنگ کی کبوتری ۔

بمنیٹا (بم۔ نے۔ ٹا) (ہ) مذکر۔ (عوام) برہمن کا بیٹا ۔

بموجب (بمو۔ جب) (ف) موافق۔ مطابق۔ حسب۔ جیسا ۔

## ب-ن

بَن (بَن) (ہ) مذکر (۱) جنگل۔ بیلا۔ جہاں کثرت سے درخت ہوں۔ (۲) صحرا۔ بیابان۔ میدان۔ ریگستان (۳) باڑی (۴) کپاس۔ پنبہ۔ قطن ۔

بن باس (ہ) مذکر۔ جنگلوں میں رہنا۔ دیس نکالا ۔

بن باس کرنا (ہ) آبادی سے نکال دینا۔ جنگل میں رہنے کا حکم دینا ۔

بن باسی (ہ) مذکر (۱) جنگل میں رہنے والا۔ جنگلی۔ (۲) آبادی سے باہر رہنے والا ۔

بن بلاؤ (ہ) جنگلی بلا۔ گربۂ دشتی۔ بیابانی بلا ۔

بن کریلا (ہ) مذکر۔ جنگلی کریلا جو چھوٹا اور بے حد کڑوا ہوتا ہے ۔

بن مانس (ہ) مذکر۔ جنگلی آدمی۔ وحشی انسان۔ انسانی صورت سے مشابہ بندر کو کہتے ہیں ۔

بن (بَن) بننا کا امر ۔

بن آنا (ہ) (۱) حسب مراد ہونا۔ قسمت کھل جانا۔ (۲) موقع ملنا (۳) ممکن ہونا ۔

بن بن کے بگڑنا (ہ) (۱) کسی کام کا مراد پر پہنچ پہنچ کر بگڑ جانا (۲) ہوتے ہوتے کام خراب ہو جانا (۳) بنتے بنتے کام بگڑ جانا۔ (۴) بار بار خفا ہو جانا (۵) کسی طرح نہ سنورنا۔ کسی طرح نہ بننا ۔

بن بیٹھنا (ہ) (۱) تیار ہو جانا (۲) دولت مند ہو جانا۔ مالدار ہو جانا ۔

بن پڑنا (ہ) دیکھو۔ بن آنا ۔

بن جانا۔ یا۔ بننا (ہ) تیار ہونا۔ درست ہونا۔ (۲) تصنیف و تالیف ہونا (۳) ایجاد ہونا (۴) مکمل ہونا۔ (۵) اتفاق ہونا۔ موقع پڑنا (۶) ہونا۔ سنورنا۔ قائم رہنا۔ سلامت رہنا (۷) کام ہونا۔ (۸) سنور جانا (۹) ترکاری وغیرہ تیار ہونا (۱۰) تعمیر ہونا۔ چنا جانا (۱۱) امیر ہونا۔ دولت مند ہونا۔ (۱۲) خوش ذائقہ ہونا (۱۳) صلح ہونا (۱۴) بیتنا گزرنا (۱۵) آراستہ ہونا (۱۶) موزوں ہونا (۱۷) اصلاح ہونا (۱۸) کسی درجے پر

پہنچنا - (۱۹) حاصل ہونا (۲۰) بیوقوف ٹھہرنا۔ احمق ہونا (۲۱) بھیس بدلنا (۲۲) موقع ملنا۔ (۲۳) تکلیف کرنا ؛

**بن کر کھیل بگڑنا** (ہ) کام ہوتے ہوتے رہ جانا - ناکامیاب ہونا - اُمید ہوتے ہوتے ناکامی ہونا ؛

**بن نہ آنا / بن نہ پڑنا** (ہ) (۱) بندوبست نہ ہو سکنا - کام نہ بننا۔ (۲) مجبور ہونا - (۳) جواب نہ دے سکنا ؛

**ِبن** (بِن) (ع) مذکر - بیٹا - ولد - پسر - اولاد ؛

**بِن** (بِن) (ہ) بغیر - سوا - بدوں - بجز ؛

**بِن آئی** (ہ) مؤنث - (عو) بغیر مرگ ناگہانی ؛

**بِن آئی مرنا** (ا) (۱) بے موت مرنا - بے وقت مرنا۔ (۲) ناحق تباہ ہونا - بے گناہ مارا جانا ؛

**بِن بلائی احمق سے دَوڑی صحنک** (ا) مثل - ایک تو بلا طلب آنا اور دوسرے کھانا ساتھ لے جانے کا سامان کرنا احمقی میں داخل ہے ؛

**بن داموں غلام** (ا) مذکر (۱) مفت کا غلام - بے پیسے کا غلام (۲) نہایت فرمانبردار - بے عذر (۳) نہایت زیر بار احسان - ممنون - مرہون ؛

**بن مارے کی توبہ** (ا) مؤنث - ناحق کی فریاد بے جا فریاد ؛

**بن مانگے ماں بھی بچے کو دودھ نہیں دیتی** - (ا) مثل - جب تک منہ سے نہ کہو - کہ فلاں چیز درکار ہے - کیا تم کو دے دی جائیگی؟ بغیر کوشش کچھ نہیں ملتا ؛

**بن مانگے موتی ملیں مانگے ملے نہ بھیک** (ہ) مثل (۱) متوکل کو سب کچھ مِل جاتا ہے (۲) مطلوب بڑی مشکل سے ملتا ہے (۳) بن مانگے قیمتی چیز مل جاتی ہے لیکن جس کی طلب ہو - مانگنے سے بھی نہیں ملتی ؛

**بُن** (بُن) مذکر - قہوہ - کافی - ایک تخم کا نام ہے - جسے بھون کر کھاتے ہیں اور اکثر چائے کی طرح جوش دے کر پیتے ہیں ؛

**بُن** (بُن) بُننا کا امر ؛

**بَنا** (بَنا) بَننا کی ماضی ؛

**بَنّا** (ہ) مذکر (۱) دولھا - نوشہ (۲) پیارا - لاڈلا ؛

**بِنا** (ہ) دیکھو (بِن) ؛

**بِنا** (بِنا) (ع) مؤنث (۱) جڑ - بنیاد (۲) اصل اُستاد (۳) باعث - سبب - موجب - کارن - (۴) شروع - آغاز - ابتدا ؛

**بِنا ڈالنا** (ا) (۱) بنیاد رکھنا - ڈھنگ ڈالنا (۲) خاکہ ڈالنا - شروع کرنا - جڑ جمانا - نیو جمانا - بنیاد رکھنا ؛

**بِنائے دعوائے** (ع) مؤنث - دعوے کی وجہ استغاثہ کا باعث ؛

**بُنا** (بُنا) بُننا کی ماضی ؛

**بَنا بنایا** (ہ) ٹھیک - درست - تیار - لیس - مکمل ؛

**بنات** (بَنات) (ع) مؤنث - بنت کی جمع بیٹیاں ؛

**بنات النعش** (ع) مؤنث - سات تاروں کا جُھمکا - عقد ثریا ؛

**بنا ٹھنا** (ہ) آراستہ - سنگار کیے ہوئے - بنا سنورا - ٹھیک ٹھاک - درست - سجا - سجایا ؛

**بنادر** (بَنا - دِر) (ع) مذکر - بندر (بندرگاہ) کی جمع ؛

**بنارس** (بَنا - رَس) (ہ) مذکر - ممالک متحدہ میں مشہور شہر کا نام جو ہندوؤں کا بڑا تیرتھ ہے یہاں کے ٹھگ بہت چالاک اور عیار ہوتے ہیں ؛

**بنارسی ٹھگ** (ا) دھوکا باز - پکا ٹھگ ؛

**بناس پتی** (بَناس - پتی) (ہ) مؤنث (۱) نباتات - گھاس پھونس (۲) گھاس کی پتی ؛

**بناگوش** (بُنا - گوش) (ف) مؤنث - کان کی لو -

**بنالا** (بُنا - لا) (ہ) مذکر - گوٹہ کناری وغیرہ کا بانا ؛

**بنامی** (بَنا - مِی) (ہ) مؤنث - رہن یا بیع کی وہ معاملت جو دوسرے کے نام سے کی جائے - اور اصلی شخص کوئی اور ہو ؛

**بنان** (بَنان) (ع) مذکر - بنانہ کی جمع - انگلیوں کے سرے ؛

**بنانا** (ہ) (۱) درست کرنا - تیار کرنا (۲) آراستہ کرنا - (۳) تعمیر کرنا (۴) گھڑنا (۵) تصنیف و تالیف کرنا - (۶) فنکار کو صاف کرنا (۷) ہنسی اُڑانا احمق بنانا (۸) سنوارنا - تہذیب سکھانا - (۹) اصلاح دینا (۱۰) ایجاد کرنا - (۱۱) دولت مند کرنا - (۱۲) حاصل کرنا ؛

**بناوٹ** (بَنا - وَٹ) (ہ) مؤنث (۱) ساخت - وضع

(۲) تکلف۔ تصنع۔ (۳) دکھلاوا۔ نمود۔ (۴) سخن سازی
(۵) جھوٹ۔ بطلان۔ مکرو فریب۔
جعل سازی ؛
**بناوٹ** (بنا۔ وٹ) (ھ) مؤنث۔ بننے کی وضع ؛
**بناوٹی** (ھ) مصنوعی۔ خود ساختہ۔ دکھاوے کا ؛
**بناؤ** (بنا۔ آؤ) (ھ) مذکر (۱) آراستگی۔ سجاوٹ۔
آرائش۔ سنگار۔ سنوار (۲) دوستی۔ موافقت۔
میل (۳) (امر) تیار کرو۔ درست کرو۔ مکمل
کرو۔ سنوارو ؛
**بناؤ سنگار** (ھ) دیکھو بناؤ نمبر ۱ ؛
**بنائے نہ بننا** (ھ) اختیار سے باہر ہونا۔ تدبیر
کارگر نہ ہونا۔ مجبور ہونا ؛
**بنت** (بنت) (ھ) مؤنث۔ ایک طرح کی توئی کا نام
ہے۔ جس میں گوکھرو۔ سلما۔ ستارا لگا ہوتا ہے ؛
**بنت** (بنت) (ع) مؤنث۔ لڑکی۔ دختر۔ بیٹی ؛
**بنت العنب** (ع) مؤنث۔ شراب ؛
**بنتی۔ بینتی** (بن۔ تی + بین۔ تی) (ھ) مؤنث (۱)
معذرت۔ عذر خواہی (۲) عرض۔ التجا۔ التماس (۳)
منت و سماجت۔ ہندوؤں میں لڑکی والوں کی طرف
سے دولہا کی خدمت میں ایک نظم کے ذریعے سے
اپنا انکسار اور دولہا کی مدح کرکے لڑکی پر مہربانی
کرنے کی التجا کی جاتی ہے ؛
**بنٹا** (بن۔ ٹا) (ھ) مذکر۔ بڑا لوٹا کھانا پکانے کا
بڑا برتن۔ پیتل کا گھڑا ؛
**بنٹا ڈھار کر دینا** (ھ) برباد کر دینا۔ تہس نہس
کر دینا ؛
**بنج** (بنج) (ھ) مذکر (۱) خرید و فروخت۔ تجارت
لین دین۔ بیوپار۔ سوداگری (۲) رشتہ۔ ناتا (۳)
پیشہ۔ کار۔ کسب ؛
**بنج کرنگے باتے اور کریں گے ریس**
**بنج کیا تقاضا جات نے رہ گئے سو کے بیس** (ھ)
(ھ) مثل۔ بنج بیوپار کرنا بنیوں کا کام ہے۔ یعنی
ہر شخص کو اپنا کام کرنا چاہیے۔ دوسروں کی ریس
کرنے سے نقصان ہوتا ہے ؛
**بنجارا** (ھ) مذکر (۱) سوداگر غلہ۔ چاولوں کا تاجر (۲)
پھر پھر کر آنکھیں بنانے والا ؛
**بنجارنی** (ھ) مؤنث (۱) بنجارے کی عورت (۲)
سوداگری (۳) بنجاروں کا ڈیرا ؛

تجارت ؛
**بنجر** (بن۔ جر) (ھ) مؤنث (۱) غیر مزروعہ زمین (۲)
ناقابل کاشت زمین (۳) جنگل ؛
**بنجر توڑنا** (ھ) غیر مزروعہ زمین کی زراعت
کرنا ؛
**بنجر جدید** (ھ۔ ع) مؤنث۔ وہ زمین جس میں چار
سال تک لگاتار کوئی جنس پیدا نہ ہوا اور میوہ دار
درخت بھی نہ ہوں ؛
**بنجر خارج الجمع** (ھ۔ ع) مؤنث۔ وہ غیر مزروعہ
زمین جس کا معاملہ نہ لیا جائے ؛
**بنجر قدیم** (ھ۔ ع) مؤنث۔ وہ زمین جو نئے بندوبست
تک غیر مزروعہ رہے ؛
**بنجنا** (بنج۔ نا) (ھ) مؤنث۔ بستی کے آس پاس
کی زمین ؛
**بنچ** (بنچ) (انگریزی Bench) مؤنث۔
تختہ۔ لکڑی کی ایک خاص قسم کی شے جس پر
لوگ بیٹھتے ہیں۔ عام طور پر باغوں میں نصب
ہوتی ہے ؛
**بنچنا** (بنچ۔ نا) (ھ) (۱) پڑھنا۔ مطالعہ کرنا (۲) پڑھنے
میں آنا۔ پڑھا جا سکنا ؛
**بند** (بند) (ف) مذکر (۱) جوڑ عضو (۲) گرہ۔ گانٹھ
(۳) روگ۔ پشتہ۔ مینڈ (۴) سہارا۔ بندھن۔
بندش (۵) ڈورا۔ فیتہ (۶) قید جیسی (۷)
داؤں پیچ (۸) ٹیپ کا مصرع یا شعر (۹)
مسدود۔ روکا گیا (۱۰) مقفل (۱۱) رکا ہوا۔ وہ پانی
جو ایک جگہ ٹھہرا ہوا ہو (۱۲) افسردہ۔ پژمردہ۔
(۱۳) گھرا ہوا۔ تنگ (۱۴) ڈبل روٹی کی ایک
قسم (۱۵) ٹھہرا ہوا (۱۶) گوبھی کی ایک قسم (۱۷)
خارش۔ چپ ؛
**بند باندھنا** (ف) (۱) پشتہ باندھنا (۲) گرہ لگانا (۳)
انتظام کرنا۔ تدبیر کرنا (۴) پیش بندی کرنا (۵)
منصوبہ کرنا (۶) فقرہ گھڑنا (۷) روک تھام کرنا
(۸) تہمت لگانا۔ بہتان جوڑنا ؛
**بند بند** (ف) مذکر۔ ہر جوڑ۔ جوڑ جوڑ (۲) گرہ گرہ
(۳) (صفت) رکا رکا۔ چپ چپ۔ افسردہ۔
پژمردہ
**بند بند جدا کرنا** (ف) جوڑ جوڑ الگ کرنا۔ پرزے
اڑانا۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ الگ کرنا ؛

**بند بند جکڑ جانا** (ف) جوڑ جوڑ میں اینٹھن ہو جانا - ہر جوڑ کا بستہ ہو جانا - ہر بند کا بندھ ہو جانا ؛

**بند بند ڈھیلے کر دینا** (ف) جوڑ جوڑ ہلا دینا - تھکا دینا ؛

**بند چھڑانا** (ف) (۱) قید سے آزاد کرانا (۲) فکر سے چھڑانا (۳) جوڑ الگ کرنا - عضو جدا کرنا ؛

**بند رہنا** (ف) (۱) بیکار رہنا (۲) دبا رہنا (۳) خاموش رہنا ؛

**بند کرنا** (ف) (۱) روکنا (۲) مقفل کرنا (۳) قید کرنا (۴) خاموش کرنا - چپ کرنا ؛

**بندے جائے بندہی (میں) نہیں رہتے** (ف) مثل - یہ ضروری نہیں کہ غریب لوگ ہمیشہ غریب ہی رہیں ؛

**بند میں گرہ دینا یا لگانا** (ف) یادداشت کے لئے انگرکھے بند میں گرہ لگانا کہ ہر وقت یاد رہے ؛

**بند ہونا** (ف) (۱) رُکنا - تھمنا (۲) مسدود ہونا (۳) کسی کام کا چلتا نہ ہونا (۴) ختم ہونا (۵) جاری نہ رہنا (۶) چپ ہونا (۷) جکڑ جانا (۸) چال نہ رہنا (۹) آمد و رفت نہ رہنا (۱۰) کند ہو جانا دھار موٹی ہو جانا ؛

**بِندا - بِندی** (بِنْد + بِن - دِی) (ہ) مذکر (۱) (ہندسہ) صفر - نقطہ - بندی (۲) بوند - قطرہ ؛

**بندا** (بَن - دَا) (ہ) مذکر - درختوں پر پھیل جانے والی ایک قسم کی بیل (۲) زمین سے اونچا مکان جو اناج کے لئے بناتے ہیں - اناج کا گودام (۳) دیکھو بندہ ؛

**بِندا** (بِن - دَا) (ہ) مذکر - قشقہ - وہ گول ٹیکا جو ہندو اشنان کے بعد ماتھے پر لگاتے ہیں ؛

**بُندا** (بُن - دَا) (ہ) مذکر - آویزہ - گوشوارہ - مرصع اور نگینہ - ایک قسم کا زیور ؛

**بِندال** (بِن - دَال) (ہ) مؤنث (۱) ایک قسم کی تلخ گھاس جو دوائی کے طور پر کام آتی ہے (۲) ایک قسم کا پھل ؛

**بندال پھلا**
**بندال ڈوڈا** } (ہ) مذکر - بندال کا پھل - ڈوڈگر کا پھل

**بندر** (بَن - دَر) (ف) مذکر - سمندر کے کنارے کا شہر جہاں آکر جہاز ٹھہرتے ہیں - بندرگاہ ؛

**بندر** (بَن - دَر) (ہ) مذکر - بوزنہ - میمون - ایک جنگلی جانور کا نام جس کی شکل آدمی سے ملتی جلتی ہے ؛

**بندر بانٹ** (ہ) مؤنث - مثل - اس موقع پر بولتے ہیں جب دو شخصوں میں کسی چیز کی تقسیم پر جھگڑا ہو جائے - اور وہ انصاف کے لئے کسی ثالث کے پاس جائیں - ثالث بانٹتے بانٹتے خود ہی وہ چیز ہضم کر جائے اور فریقین کو ناامید کر کے لوٹا دے ؛

**بندر کا گھاؤ** (ہ) (۱) اچھا نہ ہونے والا زخم (۲) دُور نہ ہونے والی مصیبت ؛

**بندر کیا جانے ادرک کا سواد** (ہ) مثل - جس کو کسی کام سے دلچسپی نہیں - وہ اُس کے لُطف کو نہیں جان سکتا ؛

**بندر کی دوستی جی کا جنجال (زبان)** ( ) مثل - کمینے دوست سے ہمیشہ نقصان پہنچتا ہے ؛

**بندر کی طرح نچانا** (ہ) نہایت ستانا - بے حد دق کرنا ؛

**بندر کی کیا آشنائی** (ہ) مؤنث - بے مروت اور بے فیض پر کیا بھروسہ ؛

**بندر کے گلے میں موتیوں کی مالا** (ہ) مثل - رذیل کو شریفوں کی پوشاک - نالائق کی تعریف کرنا - حقیر اور ذلیل شخص کو عزت دینا ؛

**بندرگاہ** (ف) مذکر و مؤنث - جہازوں کے ٹھہرنے کی جگہ - سوداگری کی منڈی - بندر ؛

**بندری - بندریا** (ہ) مؤنث - بندر کی مادہ - میمونہ ؛

**بندش** (بَن - دِش) (ف) مؤنث (۱) گرہ - گانٹھ - (۲) گٹھت - شعر کے الفاظ کا حسب موقع اور باترتیب ہونا - (۳) خیال (۴) سازش (۵) تمہید - اٹھان (۶) داؤں - گھات - (۷) تدبیر - پیش بندی (۸) بناوٹ - تکلیف (۹) ساخت - (۱۰) تہمت - الزام (۱۱) ترتیب الفاظ (۱۲) باندھنے کا فعل یا کیفیت ؛

**بند کشاد** (ف) مذکر - عضوِ تناسل کے سوراخ کا بڑھ جانا ؛

**بندک بندھنا** (ہ) مذکر (ع) روک ٹوک ؛

**بندکی** (بُن - دَکی) (ہ) مؤنث - بوند کی تصغیر (۱) چھوٹے چھوٹے نقطے (۲) چھینٹے (۳) بوچھار کی بوندیں ؛

**بندگانِ عالی** (بَن - دَگا - نِ - عا - لی) (ف) (۱) ملازم - خادم - محکوم (۲) مُرادًا - حضور - خود بدولت - سرکار ۔

**بندگی** (بَن - دَگی) (ف) مؤنث (۱) عبادت، پرستش - (۲) آداب - کورنش - تسلیم (۳) عجز - انکسار - غریبی - (۴) خدمت - نوکری - فرماں برداری - غلامی - (۵) سلام - خدا حافظ ۔

**بندگی بجالانا** (ف) (۱) سلام کرنا (۲) تعظیم کرنا - جھکنا (۳) آداب کرنا (۴) حکم کی تعمیل کرنا - فرمانبرداری کرنا ۔

**بندگی بیچارگی** (ا) (۱) نوکری اور فرمانبرداری لازمی ہے - ملازمت (۲) مجبوری - معذوری - بے بسی ۔

**بندلی** (بَن - دَلی) (ہ) مذکر - ایک قسم کا چاول جو روہیل کھنڈ میں ہوتا ہے ۔

**بندلی** (بَن - دَلی) (س) مؤنث - شیشے کا چھوٹا سا گول ٹکڑا جسے ہندو عورتیں پیشانی پر لگاتی ہیں ۔

**بندوبست** (بَن - دُو - بَس - ت) (ف) مذکر - (۱) انتظام - انضباط (۲) اہتمام - انصرام (۳) ضابطہ - قاعدہ (۴) سلیقہ - سگھڑاپا (۵) زمین کی حدبندی اور انتظام تحصیلات (۶) ترتیب (۷) تدبیر - تجویز ۔

**بندوبست اسامی وار** (و) مذکر - وہ بندوبست جو اسامی کی ترتیب سے ہو ۔

**بندوبست استمراری** (ف) مذکر - دائمی بندوبست - ایک بار مال گزاری قائم کر دینا - ہمیشہ کے لئے ایک ہی دفعہ مال گزاری تشخیص کر دینا ۔

**بندوبست چندروزہ** (ف) مذکر - عارضی بندوبست ۔

**بندوبست دیہی** (ا) مذکر - زمین کے کاغذات تیار کرنا - مال گزاری تشخیص کرنا - محصول لگانا - جمع کا بڑھانا گھٹانا - زمین کی حیثیت اور پیداوار کا اندازہ کرنا ۔

**بندوبست سرسری** (ف) مذکر - عارضی بندوبست جو قانونی بندوبست تک کے لئے کیا جائے ۔

**بندوبست قانونی** (ف) مذکر - وہ بندوبست جس میں جمع کی تشخیص اول مرتبہ کی جائے - اور کاغذات حقیقت پہلی دفعہ تیار کئے جائیں ۔

**بندور - بن - وڑ** (بَن - دُور + بَن - دُوڑ) - (ہ) مؤنث (۱) باندی کی تصغیر - کنیزک - چیری - (۲) نہایت ذلیل اور کم رتبہ لونڈی (۳) وہ لونڈی جسے بیوی بنا لیں ۔

**بندوق** (بَن - دُوق) (ع) مؤنث (۱) (لغوی معنی) گولی (۲) (ا) وہ لوہے کی نلی جس میں بارود بھر کر چھوڑتے ہیں ۔

**بندوق چھتیانا** (ا) بندوق کو چھاتی سے لگا کر نشست باندھنا - بندوق چھوڑنے پر آمادہ ہونا ۔

**بندوقچی** (ا) مذکر - بندوق رکھنے والا - قراول - بندوق چلانے والا - بندوق چھوڑنے والا ۔

**بندہ** (بَن - دَہ) (ف) مذکر (۱) غلام - داس سیوک (۲) نوکر چاکر - ملازم (۳) نیازمند - خاکسار (۴) انسان - بشر - آدمی - نفر (۵) عابد - خادم - سرجھکا دینے والا - حکم ماننے والا ۔

**بندہ بشر ہے** (ا) محاورہ - انسان کی فطرت میں سہو و خطا داخل ہے ۔

**بندہ پرور** (ف) مذکر (۱) بندہ نواز - آقا - سردار (۲) جناب - حضرت (۳) غلاموں کا پالنے والا - خادموں کی پرورش کرنے والا (۴) فیاض - سخی ۔

**بندہ جوڑے پلی پلی رام لنڈھائے کپا** - (ہ) مثل - بندہ تھوڑا تھوڑا کر کے جمع کرتا ہے اور خدا ایک ہی دفعہ سارا خرچ کرا دیتا ہے ۔

**بندۂ درگاہ** (ف) مذکر (۱) ملازم شاہی - (۲) نیازمند (۳) دربان - دروازے پر پڑا رہنے والا - چوکھٹ سے لگا رہنے والا (۴) نہایت فرماں بردار - خادم - غلام ۔

**بندہ زادہ** (ف) مذکر (۱) غلام زادہ (۲) میرا بیٹا (۳) آپ کا غلام (۴) غلام کی اولاد - خادم کا بچہ ۔

**بندہ عاجز ہے** (ا) محاورہ - انسان محتاج ہے مجبور ہے - بے اختیار ہے (۲) میں مجبور ہوں - بے بس ہوں ۔

**بندہ نواز** (ف) مذکر (۱) مالک - مختار - حاکم (۲) غلاموں کو عزت دینے والا - خادموں کو توقیر بخشنے والا ۔

**بندھ** (س) مذکر (بندو) (۱) ضمانت - امانت (۲) مؤنث - دیکھو بند ۔

**بندھا** (ہ) جکڑا ہوا - رکا ہوا - مقررہ ۔

**بندھا خوب مار کھاتا ہے** (ہ) مثل - مجبور کو جو چاہو سزا دو - قابو میں آیا ہوا مجبور ہوتا ہے ۔

**بندھانی** (بَن - دھا - نی) (ہ) مذکر (۱) کڑی - تختہ (۲) مزدور - قلی (۳) گولہ انداز - توپچی ۔

**بندھائی** (بَنْدھا-ائی) (ہ) مؤنث (۱) بندش (۲) باندھنے کی اجرت ؛

**بندھاک** (بَنْ-دھاک) (ہ) مذکر (۱) رہن - گروی - آڑ - وہ چیز جو گروی رکھی جائے (۲) رہن نامہ - تمسک ؛

**بندھ** (بَنْدھ) (ہ) بندھنا کا امر ؛

**بندھ گیا سو موتی - رہ گیا سو پتھر** (۱) مثل - (۱) جیسا کچھ بھی ہو گیا - غنیمت ہے (۲) جو کچھ ہاتھ آ گیا - وہی سب کچھ ہے (۳) بہت اچھا ہے - ٹھیک ہے (۴) انسان ہنروالا ہو تو انسان ہے - ورنہ حیوان ؛

**بندھن** (بَنْ-دھن) (ہ) مذکر (۱) بندش - پٹی (۲) روک - مزاحمت - اٹکاؤ (۳) لگاؤ - لاگ - تعلق - میل - سمبندھ - رشتہ - ناتا (۴) وظیفہ - روزینہ - تنخواہ - دستورالعمل (۵) دیکھو بندش ؛

**بندھن وار باندھنا** (ہ) پھول پتوں کا ہار لٹکانا - خوشی کے وقت بندھن وار لا کر حسب موقع مکان کے دروازے میں بندھن ہار لٹکانا - چوراہے اور بازاروں میں باندھنا اور لٹکانا ؛

**بندھنا** (ہ) (۱) گرہ لگنا (۲) بندش میں آنا یا پابند ہونا (۳) گرفتار ہونا - قید ہونا - پکڑا جانا - پھنسنا (۴) تقرر ہونا - ملازم ہونا - نوکری کرنا - مقرر ہونا (۵) شعر کا درست اور ٹھیک ہونا - (۶) شادی ہو جانا (۷) ضابطہ میں آ جانا - معمول کے مطابق کام کرنا (۸) مذکر (ہندو - عو) وہ تھیلی جس میں سینے پرونے کا سامان رکھیں - خریطہ - تیلے دانی (۹) (اصطلاحاً) جھگڑنا - لڑنا (۱۰) کسی چیز کے گرد لپٹنا ؛

**بندھنا** (بِنْدھ-نا) (ہ) (۱) سوراخ ہونا - چھدنا - ہلنا - وارپار ہونا (۲) پرویا جانا (۳) رگ رگ میں پیوستہ ہونا (۴) کام پورا ہونا - حسب مراد کام ہونا - (۵) شادی ہو جانا ؛

**بندھو** (بَنْ-دھو) (ہ) مذکر - رشتہ دار - بھائی بندہ برادری - دوست - متعلقین - واسطہ رکھنے والے ؛

**بندھوا** (بَنْدھ-وا) (ہ) مذکر (۱) بندھا ہوا - قیدی - اسیر (۲) (عو) پابند - غلام - خدمت گار ؛

**بندھوانا** (ہ) (۱) قید کرانا (۲) پکڑوانا (۳) جکڑوانا - گرہ دلوانا (۴) باندھنے کا حکم دینا (۵) الزام لگا کر مجرم بنانا ؛

**بندھی بات** (ہ) مؤنث (۱) ایک بات (۲) ٹھیک - صحیح - درست - بے کم و کاست (۳) حسب دستور - معمول کے مطابق (۴) قاعدہ - قانون - ضابطہ کے مطابق (۵) اٹل حکم (۶) روزی کا کام - دستورالعمل ؛

**بندھیج** (بَنْ-دِھیج) (ہ) مذکر (۱) کفایت شعاری (۲) سلیقہ خانہ داری (۳) مضبوطی - استقلال (۴) ممانعت - روک (۵) پرہیز - اعتدال (۶) دستور - معمول (۷) امساک - قبض (۸) بستگی - انجماد (۹) (صفت) بستہ - بندھا ہوا ؛

**بندھی مٹھی** (ہ) (۱) پوشیدہ - راز بستہ (۲) مؤنث سلوک - اتحاد - اتفاق - جتھا - ایکا (۳) اکٹھا - یکمشت (۴) چپ چاپ - خاموش - بے خوف - بے کھٹکے ؛

**بندھی مٹھی لاکھ برابر** (ہ) مثل - رازداری سے اعتبار بنا رہتا ہے - اتفاق سے خوب کام چلتا ہے - یک آدمی لاکھوں پر غالب ہوتے ہیں ؛

**بندھیل کھنڈ** (بَنْ-دھیل-کھنڈ) (ہ) مذکر - ہندوستان کا وہ علاقہ جس میں بندیلے آباد ہیں ؛

**بندی** (بَنْ-دی) (ہ) مؤنث (۱) لونڈی - باندی - کنیزک (۲) عاجزہ - خادمہ ؛

**بندی** (بَنْ-دی) (ف) مذکر - قیدی - اسیر - بندھوا ؛

**بندی خانہ** (ف) مذکر - قید خانہ - قیدیوں کے رہنے کی جگہ - جیل - زنداں ؛

**بندی** (بَنْ-دی) (ہ) مؤنث (۱) روک - ممانعت (۲) ایک زیور جسے ہندو عورتیں ماتھے پر پہنتی ہیں ؛

**بندی** (بِنْ-دی) (ہ) مؤنث (۱) صفر - نقطہ (۲) نشان - چھینٹ (۳) چھوٹا سا ٹیکا (۴) قشقہ - تلک - ٹیکا (۵) کانچ کی رنگین ٹکلی جو ساون کے مہینے میں عورتیں ماتھے پر چپکاتی ہیں ؛

**بندیا** (بُنْد-یا) (س) مؤنث - بولدی ؛

**بندیلا** (بُنْ-دے-لا) (ہ) مذکر - ہندوؤں کی ایک قوم ؛

**بندیلن** (ہ) مؤنث - (۱) بندیلی قوم کی عورت (۲) عطر پھلیل بیچنے والی عورت - تیلن ؛

**بنڈا** (بَن - ڈا) (ہ) مذکر - ایک قسم کی ترکاری (۲) دُم کٹا

**بنڈا** (بَن ڈا) (ہ) مذکر (۱) لکڑیوں کا گٹھا (۲) گھاس پھوس کا گٹھا (۳) ایندھن ؛

**بنڈل** (بَن - ڈَل) انگریزی (Bundle) گٹھڑی - پیکٹ - پلندہ ؛

**بنڈی** (بَن - ڈِی) (ہ) مؤنث - آستینوں کے بغیر کرتی یا کوٹ جو کرتے کے اوپر اور جُبے وغیرہ کے نیچے پہنتے ہیں - مُنڈی آستین کی فراخ مرزئی ؛

**بنڈیری** (بَن - ڈِے - رِی) (ہ) مؤنث - لمبی لکڑی جس پر چھپر رکھتے ہیں ؛

**بنڈیلا** (بَن - ڈِے - لا) (ہ) مذکر - جنگلی سؤر ؛

**بنرا - بنڑا** (بَن - رَا + بَن - ڑا) (ہ) مذکر (۱) دولھا - نوشہ - بنا (۲) خاوند - شوہر ؛

**بنڑی** (بَن - ڑِی) (ہ) مؤنث - دلھن - عروس - بنی ؛

**بنس** (بَنس) (س) مذکر - اولاد - نسل - خاندان - گھرانا - کنبہ ؛

**بنسلوچن** (بَنس - لو - چَن) (ہ) مذکر - طباشیر - ایک سفید دوا کا نام جو بانس کی گرہوں سے نکلتی ہے ؛

**بنسی** (بَن - سِی) (ہ) مؤنث (۱) بانسری - مرلی - الغوزہ - نے (۲) مچھلی پکڑنے کی ڈوری اور کانٹا ؛

**بنصر** (بِن - صَر) (ع) مؤنث - بیچ کی انگلی اور چھنگلیا کی درمیانی انگلی ؛

**بنفشہ** (بَنَف - شَہ) (ف) مؤنث - ایک خودرو بوٹی جو اکثر برفانی پہاڑوں پر یا لبِ دریا پیدا ہوتی ہے - اور اسہال وغیرہ کے لئے استعمال کی جاتی ہے ؛

**بنفشین** - دو دواؤں کی مرکب شئے جو چوٹ اور درد کے لئے مفید ہے ؛

**بنک** (بَینک) (انگریزی Bank) مذکر (۱) وہ جگہ جہاں امانتاً روپیہ رکھا جائے - ساہوکارے کی کوٹھی - بنک گھر (۲) روپیہ جمع رکھنے والی کمپنی ؛

**بنکارنا** (بَن - کا - رِ - نا) (ہ) (۱) بولنا - غل مچانا - دہاڑنا - شور کرنا - چیخ کر بولنا (۲) بھوت پریت کا سایہ سر پر آ کر بولنا (۳) ڈینگ مارنا - شیخی بگھارنا ؛

**بنکڑی** (ہ) دیکھو بنگڑی ؛

**بنگ** (بَنگ) (ف) مؤنث - ایک نشیلی بوٹی - سبزی - بھنگ ؛

**بنگا** (بَن - گا) (ہ) مذکر - بانس کا ٹوٹا ہوا بھوؤ - ڈنڈا ؛

**بنگا ٹھونکنا** (ہ) (۱) میخ لگانا (۲) روک دینا - بند کر دینا - خرابی ڈالنا - روڑا اٹکانا ؛

**بنگال** (بَن - گال) (ہ) } ہندوستان کا مشہور صوبہ جس کا دار الحکومت کلکتہ ہے
**بنگالہ** (بَن - گا - لَہ)

**بنگالی** (ہ) مؤنث (۱) بنگالہ کی بولی (۲) بنگالہ کا رہنے والا (۳) بنگال کی چیز ؛

**بنگالی جو آدمی تو پریت کس کو** (۱) مثل - اگر بنگالی آدمی ہے - تو پھر بھوت کون ہے بنگالی بڑا شریر ہوتا ہے ؛

**بُنگاہ** (بُن - گاہ) (ف) مؤنث - جگہ - مکان - اسباب رکھنے کی جگہ ؛

**بنگری - بنگڑی** (بَن - گِ - رِی + بَن - گِ - ڑی) (ہ) مؤنث (۱) بانگڑی - ٹیڑھی - مروڑ دار - مروڑی کی - (۲) ایک قسم کی بل دار چوڑی ؛

**بنگلہ** (بَن - گلہ) (ہ) مذکر - (۱) پان کی ایک قسم یعنی بنگال کا پان (۲) چھپر کا چوٹی دار مکان (۳) کوٹھی ؛

**بنگی** (بَن - گی) (ہ) مؤنث - بنگو - بجنے والا لٹو جس میں چھید ہوتا ہے ؛

**بُننا** (بُن - نا) (ہ) دھاگوں کو ترتیب سے لگا کر کپڑا تیار کرنا ؛

**بنو** (بَن - نو) (ہ) مؤنث (ع) بانو کا مخفف (۱) بیوی - بیگم (۲) دلھن - عروس - بہو (۳) چھوٹی - لاڈلی - نئی بیاہی ہوئی عورت ؛

**بنوانا** (بَن - وا - نا) (ہ) تیار کرانا - درست کرانا - (۲) تعمیر کرانا - چنوانا (۳) کھانا پکانا ؛

**بُنوانا** (بُن - وا - نا) (ہ) (۱) کپڑے وغیرہ کے تاروں کو اکٹھا کرانا - (۲) چارپائی وغیرہ درست کرانا - گندھوانا ؛

**بنوائی** (بَن - وا - ئی) (ہ) مؤنث - بنوانے کی اجرت

کسی کام کے کرانے کی مزدوری ۞

**بُنوائی** (بُن-وا-ئی) (ہ) مؤنث- بُننے کی اُجرت ۞

**بنوٹ** (بن-نوٹ) (ہ) مؤنث- سپہ گری کے ایک فن کا نام- بانک- بکیتی- پھکیتی ۞

**بنولا** (بَنو-لا) (ہ) مذکر- کپاس کا بیج- پنبہ دانہ ۞

**بنی** (بَنی) (ہ) مؤنث (۱) دیکھو بنڑی (۲) خوش قبالی (۳) موافقت ۞

**بنی** (بَنی) (ع) مذکر- ابن کی جمع- بیٹے- اولاد- نسل ۞

**بنی آدم** (ع) مذکر- آدم زادہ- اولادِ آدم- انسان

**بنی جان** (ع) مذکر- جنّات کی ذرّیات- جنّ کی نسل و قوم ۞

**بنی کے سب ساتھی ہیں- بگڑی کا کوئی نہیں** (ہ) مثل- بنے ہوئے کام کے سب یار ہیں- بدی کے وقت کا کوئی ساتھی نہیں ۞

**بنی کے سو سالے- بگڑی کا کوئی جنوائی نہیں بنتا** (ہ) عیش میں سب شریک ہیں- مصیبت کا کوئی ساتھی نہیں بنتا- عیش میں ساتھ رہنے والے مصیبت میں بھاگ جاتے ہیں ۞

**بنیا** (بَن-یا) (ہ) مذکر (۱) بقّال- مودی- آٹا دال بیچنے والی قوم (۲) بودا- بزدِل- نکھٹو- ڈرپوک (۳) کنجوس- بخیل- ممسک ۞

**بنیا اپنا گڑ بھی چھپا کر کھاتا ہے** (ہ) مثل- اپنا عیب ظاہر کرنے سے چھپانا بہتر ہے- ہر کام کو راز میں رکھنا چاہئے ۞

**بنیا جب بولتا ہے- زیادہ ہی بولتا ہے** (ہ) مثل- ہوشیار آدمی ہر حال میں اپنا مطلب نہیں جانے دیتا ۞

**بنیا جس کا یار- اُس کو دشمن کیا درکار** (ہ) مثل- قرض دینے والا سب سے بڑا دشمن ہوتا ہے بنئے کی دوستی عین دشمنی ہے ۞

**بنیے سے سیانا سو دیوانہ** (ہ) لین دین کے معاملے میں بقال سے بڑھ کر کوئی ہوشیار ہے تو دیوانہ سمجھو ۞

**بنیے کا بہکایا اور جوگی کا پھٹکارا خراب ہوتا ہے** (ہ) ایسا شخص تکلیف اٹھاتا ہے- اور کبھی نہیں سدھرتا ۞

**بنیے کا بیٹا کچھ دیکھ کر ہی گرتا ہے** (ہ) مثل- عقل مند آدمی کا کوئی کام فائدے سے خالی نہیں ہوتا- سیانا آدمی کسی خاص نفع کی امید ہی پر نقصان اٹھاتا ہے ۞

**بنیے کا چھیلا آدھا اُجلا آدھا میلا** (ہ) کاروباری آدمی شوقینی نہیں کر سکتا ۞

**بنیے کی کمائی- مکان یا بیاہ نے کھائی** (ہ) مثل- بنیے کی آمدنی صرف مکان بنوانے یا بیاہ رچانے پر ہی خرچ ہوتی ہے ۞

**بُنیاد** (بُن-یاد) (ف) مؤنث (۱) جڑ- اصل- نیو- (۲) طاقت- مقدور- بساط- حوصلہ ۞

**بنیاد ڈالنا** (ف) (۱) نیو رکھنا (۲) کام شروع کرنا ابتدا کرنا ۞

**بنیاد نہ ہونا** (ف) وجود نہ ہونا- اصلیت نہ ہونا- حقیقت نہ ہونا- جڑ نہ ہونا ۞

**بُنیان** (بُن-یان) (ف) مذکر (۱) جسم کے ساتھ چمٹا رہنے والا کپڑا بُنا ہوا کرتہ- قمیص ۞

**بنیٹی** (بَ-نے-ٹی) } (ہ) مؤنث- ایک بانس جس کے دونوں سروں پر کپڑا
**بنیٹھی** (بَ-نے-ٹھی) } لپٹا ہوتا ہے- اور اُسے آگ لگا کر سر اور بدن کے گرد پھراتے ہیں ۞

**بنیٹی یا بنیٹھی پھینکنا یا ہلانا** (ہ) بنیٹی کی ورزش کرنا ۞

**بنینی** (بَ-نی-نی) (ہ) مؤنث- بنیے کی جورو ۞

## ب-و

**بو** (بُو) (ف) مؤنث (۱) باس- مہک (۲) بدبو ۞

**بو آنا** (ف) (۱) باس آنا- مہک آنا (۲) بدبو آنا- سڑاند آنا (۳) شمیم آنا- خوش بو آنا- خوش بو کا ظاہر ہونا ۞

**بو پھوٹنا** (ف) (۱) بو پھیلنا (۲) افشائے راز ہونا- طشت از بام ہونا- بھید کھلنا ۞

**بوا** (بُوا) (ہ) مؤنث (۱) خواہر- بہن- ہمشیرہ- آپا- باپ کی بہن- پھوپھی ۞

**بوا بھسکو نے سلیقہ کیا- میاں کی بجار گھٹنے پر پیوند کیا (سیا)** (ہ) مثل- اس وقت بولتے ہیں- جب کوئی شخص اپنے خیال میں عقل مندی کا لیکن اصل میں بیوقوفی کا کام کرے ۞

**بوار** (بُوار) (ہ) مذکر- بونا- بونے کا موسم ۞

**بُواسیر** (بُوا-سِیر) (ع) مؤنث - باسور کی جمع (۱) پھنسیاں (۲) (اصطلاحاً) مقعد کی پھنسیاں - مسّے - اگر ان میں سے خون خارج ہوتا ہو - تو خونی بواسیر - اور اگر خشک خارش یا درد ہو تو بادی یا بلغمی بواسیر کہتے ہیں ؎

**بُوالعجب** (بُل-عَجَب) (ع) (۱) بازی گر - شعبدہ باز (۲) انوکھا - عجیب شخص (۳) حیران - متحیر - (۴) احمق - بے وقوف (۵) اچنبھا پیدا کرنے والی شے - طرفہ معجون ؎

**بوالفضول** (ع) بکواسی - یاوہ گو - وہ شخص جو بیٹھا باتیں بنایا کرے ؎

**بوالہوس** (ع) (۱) بڑا لالچی - نہایت طامع - بہت حریص (۲) نفسانی خواہشات کا بہت سخت حریص ؎

**بُوانا** (بُوا-نا) (ہ) بیج ڈلوانا - کاشت کرانا - بوائی کرانا ؎

**بُوائی** (بُوا-ائی) (ہ) مؤنث - بیج بونے کا موسم ؎

**بُوائی** (بُوا-ائی) (ہ) مؤنث - وہ درز یا شگاف جو سردی یا خشکی کی وجہ سے پاؤں کی ایڑی میں ہو جاتا اور تکلیف دیتا ہے - بعض اوقات خون بھی بہنے لگتا ہے ؎

**بوائی پھٹنا** (ہ) ایڑی کی درز یا شگاف کا پھٹ جانا ؎

**بُوباس** (ہ) مؤنث (۱) جسم کا پھول کی خوشبو - (۲) سراغ - کھوج - پتہ - نشان (۳) انداز - طور - ڈھنگ - روش - عادت - سبھاؤ ؎

**بوبک** (بُو-بَک) (ہ) مذکر (۱) بوڑھا - بڈھا (۲) پیر نابالغ (۳) احمق - بے وقوف ؎

**بُوبُو** (بُو-بُو) (ہ) مؤنث - بہن - خواہر - بُوا - ہمشیرہ (۲) وہ ذی عزت بوڑھی کنیز جس کی گود میں بچے نے پرورش پائی ہو

**بوتا** (بُو-تا) (ہ) مذکر - بل - طاقت - زور - مقدور - حیثیت ؎

**بوتا** (بُو-تا) (ہ) درخت کا تنا (۲) نیچے یا حقّے کی نالی -

**بوتا** (بُو-تا) (ف) مذکر - اونٹ کا بچہ ؎

**بوتام** (بُو-تام) (مہند) (انگ - بٹن Button) مذکر - بٹن - گھنڈی - تکمہ ؎

**بوتل** (بُو-تَل) (مہند) (انگ - بوٹل Bottle) مؤنث شیشہ - قرابہ - مینا ؎

**بوتہ** (بُو-تَہ) (ت) مذکر (۱) مٹی کا وہ برتن جس میں سونے چاندی کا کام ہو (۲) اونٹ کا بچہ - (۳) چھوٹا درخت ؎

**بوتیمار** (بُو-تی-مار) (ف) مذکر - بگلا ؎

**بوٹ** (بُوٹ) (انگ Boot) مؤنث - انگریزی جوتا جس میں سارا پاؤں چھپ جائے ؎

**بوٹ** (بُوٹ) (انگ Boat) مؤنث - کشتی - مرکب آبی - چھوٹا جہاز - ڈونگا - ناؤ ؎

**بوٹا** (بُو-ٹا) (ہ) مذکر (۱) چھوٹا درخت - پودا - (۲) درخت کا جھاڑ (۳) گلکاری - جھاڑ - پھول پتی ؎

**بوٹا سا قد** (ہ) (۱) چھوٹا اور خوب صورت قد ؎

**بوٹی** (بُو-ٹی) (ہ) مؤنث (۱) جڑی - گھاس - پودا (۲) دوا (۳) بھنگ - سبزی (۴) چھوٹا پھول ؎

**بوٹی** (بُو-ٹی) (ہ) مؤنث (۱) پارۂ گوشت - تکا - گوشت کا ٹکڑا (۲) (صفت) نہایت سرخ - لال ؎

**بوٹی بوٹی پھڑکنا** (ہ) (عو) (۱) عضو عضو متحرک ہونا (۲) شوخ و شنگ - چنچل اور نہایت شریر ہونا ؎

**بوٹی نوچنا** (ہ) (عو) (۱) زور سے چٹکی لینا (۲) تکا نوچنا

**بوٹی چڑھنا** (ہ) (عو) موٹا ہونا - فربہ ہونا - بدن پر گوشت چڑھنا ؎

**بوٹیاں** (ہ) مؤنث - بوٹی کی جمع ؎

**بوٹیاں** (ہ) مؤنث - بوٹی کی جمع ؎

**بوٹیاں اڑانا** (ہ) (عو) (۱) بہت زیادہ مارنا - سخت سزا دینا (۲) ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؎

**بوٹیاں توڑنا - یا - کاٹنا - یا - نوچنا** (ہ) (عو) جسمانی سزا دینا - گودنا - طعنے دینا

**بوٹیاں کھانا** (ہ) (عو) (۱) صدمہ دینا - رنج دینا - ستانا (۲) فکر میں مبتلا ہونا (۳) گوشت کے ٹکڑے کھانا - گوشت کے تکے کھانا ؎

**بوجوت** (بُو-جُوت) (ہ) مؤنث - بونا - جوتنا ؎

**بوجھ** (بُوجھ) (ہ) مؤنث (۱) فہم - سمجھ - دانش - فراست

(۲) عقل۔ تمیز۔ ادراک ٭

**بوجھ (بُوجھ)** (ہ) مذکر (۱) وزن۔ بار۔ حمل۔ بوجھا۔ (۲) گٹھڑی۔ ایک آدمی کے اٹھانے کا اندازہ (۳) پاسنگ (۴) فکر۔ خیال (۵) وقت۔ مشکل (۶) قرضہ ٭

**بوجھ اُتارنا** (ہ) (۱) چھٹکارا پانا۔ بری الذمہ ہونا۔ (۲) قرض ادا کرنا۔ بیباق کرنا (۳) بے پروائی سے کام کرنا (۴) کسی کے احسان کا بدلہ اُتارنا ٭

**بوجھ اٹھانا** (ہ) (۱) بار سر پر رکھنا (۲) ذمہ لینا (۳) کام سنبھالنا (۴) بے فکر کرنا۔ سبکدوش کرنا (۵) برداشت کرنا (۶) کسی کا احسان مند ہونا ٭

**بوجھ بٹائی** (ہ) مؤنث۔ اناج کا گٹھڑیوں میں باندھنا ٭

**بُوجھ بُجھوّل** (ہ) مؤنث۔ پہیلیاں بوجھنے کا کھیل۔ چیستان بازی۔ پہیلیاں بوجھنا۔ ان کا جواب دینا اور جواب مانگنا ٭

**بُوجھ کیا۔ چکی کا پاٹ** (ہ) مثل۔ اس شخص کے متعلق کہتے ہیں۔ جو دعویٰ علم و عقل کے باوجود سخت بے وقوف ہو ٭

**بوجھل** (ہ) (۱) بھاری۔ وزنی۔ سنگین (۲) لدا ہُوا گراں بار (۳) دولت مند۔ مالدار (۴) معزز۔ خاندانی ٭

**بُوجھنا** (ہ) (۱) سمجھنا۔ خیال کرنا (۲) جاننا۔ واقف ہونا (۳) پوچھنا۔ دریافت کرنا (۴) شمار کرنا حساب لگانا (۵) شگون دیکھنا۔ فال نکالنا ٭

**بُوچا (بُو۔چا)** (ہ) (۱) کن کٹا۔ گوش بریدہ۔ چھوٹے چھوٹے کانوں والا۔ بے کان کا (۲) بے غیرت۔ بے شرم۔ بے لحاظ ٭

**بُوچا (بُو۔چا)** (ہ) مذکر۔ کیکر کی چھال کا وہ برادہ جو ادھوڑی رنگنے کے بعد رہ جاتا ہے ٭

**بوجا سب سے اُونچا** (ہ) محاورہ۔ ڈینگیا۔ لاف زن جنس نے کبھی کوئی کام نہ کیا ہو۔ مگر ڈینگ بہت مارے ٭

**بُوچَر (بُو۔چَر)** Butcher۔ مذکر (انگریزی) قصاب۔ گوشت بیچنے والا۔ قصائی خصوصاً گائے کا گوشت بیچنے والا ٭

**بوچھار۔ بوچھاڑ (بُو۔چھار + بُو۔چھاڑ)** (ہ) مؤنث (۱) مینہ کا کثرت سے جھٹکے کے ساتھ پڑنا مینہ کا ہوا کے تھپیڑے سے ترچھا برسنا (۲) کثرت۔ زیادتی۔ بہتات ٭

**بوچھاڑ پڑنا** (ہ) کسی بات کا لگاتار ہونا۔ چاروں طرف سے اعتراض ہونا تیر یا گولیوں وغیرہ کا کثرت سے پڑنا ٭

**بوچھاڑ کرنا** (ہ) (۱) بُرا بھلا کہنا۔ دھکے دینا۔ گالی گلوچ دینا۔ پھٹکارنا (۲) بکثرت خرچ کرنا (۳) تتر بتر کرنا۔ (۴) برسانا (۵) اعتراض کرنا۔ معترض ہونا (۶) بکھیرنا لٹانا۔ بالوں کا تار باندھ دینا ٭

**بوچھاڑی** (ہ) مؤنث۔ وہ سائبان جو بوچھاڑ سے بچنے کے لئے مکان کے سامنے ڈالتے ہیں ٭

**بُوچی (بُو۔چی)** (ہ) (۱) بن کانوں کی۔ کن کٹی (۲) زیور سے خالی کان والی۔ ننگے کان والی عورت (۳) چھوٹے چھوٹے کانوں والی (۴) بے غیرت۔ بے شرم عورت۔ بے حیا عورت ٭

**بُود (بُود)** (ف) مؤنث (۱) وجود۔ قیام ہستی۔ ترجیح۔ (۲) تھا (بودن کی ماضی) ٭

**بودا (بُو۔دا)** (ہ) (۱) تھڑدولا۔ بزدل کم ہمت۔ نامرد۔ ڈرپوک (۲) لاغر۔ کمزور۔ دُبلا۔ ضعیف ناتوان (۳) پھسپھسا۔ بے مزہ گلا ہوا فرسودہ پرانا۔ کہنہ ٭

**بوداکرنا** (ہ) (۱) ہمت توڑانا۔ کچا کرنا۔ ہٹانا۔ ہمت ہارنا (۲) ضعیف و ناتواں بنانا ٭

**بُودار** (ف) (۱) بسیلا متعفن۔ سڑا بسندا (۲) مذکر وہ کتا جو شکار کی بو پر لپکے۔ بُو پر لگا ہوا شکاری جانور (۳) معطر۔ مہکتا ہُوا (۴) سگند مست ٭

**بودلا (بُود۔لا)** (ہ) (۱) سیدھا سادہ بھولا بھالا۔ معصوم (۲) احمق۔ بے وقوف (۳) مذکر۔ سادہ شخص۔ بھولا آدمی ٭

**بُودم** (ف) ماضی بودن سے میں تھا ٭

**بودم بے دال** (ف) مذاقاً بوم۔ اُلّو ٭

**بودوباش** (ف) مؤنث۔ سکونت۔ قیام۔ مسکن۔ رہنا۔ سہنا۔ ٹھکانا ٭

**بودھ۔ بُدھ (بُودھ۔ بُدھ)** (ہ) مذکر (۱) معرفت علم۔ گیان۔ سمجھ (۲) ایک مذہب کا نام جو کپل وستو کے راجہ کے اکلوتے بیٹے اور ولی عہد سلطنت گوتم نے قائم کیا۔ یہ سن عیسوی سے ۵۵ برس قبل پیدا ہُوا ٭

**بودہم پیشہ یا ہم پیشہ دشمن** (ف) مثل - ایک ہی قسم کا کام کرنے والوں میں لاگ ہو جاتی ہے ؛

**بودی** (بُو۔ دی) بودا کی تانیث ؛

**بودی بات** (ہ) مؤنث - اوچھی اور ہلکی بات - رتبے سے گری ہوئی بات ؛

**بُور** (ہ) مؤنث (۱) (لغوی معنی) بافراط خیرات کرنا (اصطلاحی) نچھاور - نثار - دکشنا (۲) بھوسی - جوکر (۳) خرابی - نقص ؛

**بُور کے لڈّو** (ہ) مذکر (۱) بھوسی میں کھانڈ ملا کر بنائے ہوئے خوب صورت لڈّو (۲) دھوکا چال بازی - دغا - فریب ؛

**بُور کے لڈّو کھائے تو پچھتائے - اور نہ کھائے تو پچھتائے** (ہ) مثل - وہ کام جس کے کرنے پر افسوس اور نہ کرنے پر حسرت ہو ؛

**بُورا** (بُو۔ را) (ہ) دیوانہ - باولا - پاگل - سڑی - سودائی - مجنوں ؛

**بُورا** (بُو۔ را) (ہ) مؤنث (۱) شکر تری شکر سفید کھانڈ - چینی (۲) مذکر - برادہ - چورن سفوف - پوڈر ؛

**بورا** (بُو۔ را) (ہ) مذکر - تھیلہ - گون - پلہ ؛

**بورانی** (بُو۔ رَا۔ نی) (ف) مؤنث - تلے ہوئے بینگن اور دہی سے ملا کر بنایا ہوا سالن بینگن کا رایتہ ؛

**بُور بُور کرنا** (ہ) (عو) ریزہ ریزہ کرنا - ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛

**بورڈ** (بُورڈ) (انگ Board) مذکر (۱) مجلس - سبھا - انجمن - کمیٹی (۲) میز - تختہ - (۳) جہاز کی سطح (۴) موٹا کاغذ ؛

**بورڈ آف ٹریڈ** (انگ Board of Trade) مذکر - تجارت کے متعلق پریوی کونسل کی خاص کمیٹی ؛

**بورڈ آف ڈائرکٹرز** (انگ Board of Directors) مذکر - کسی بنک یا کمپنی کے مالکوں کی کمیٹی ؛

**بورڈ آف ریونیو** (انگ Board of Revenue) مذکر - صیغۂ مال کے اعلیٰ افسر ؛

**بورڈر** (بُور۔ ڈَر) (انگ Boarder) مذکر روزانہ - ہفتہ وار یا ماہانہ خرچ خوراک اور کرایہ ادا کرنے والا - بورڈنگ ہاؤس یا ہوسٹل میں رہنے والا ؛

**بورڈنگ ہاؤس** (بُور۔ ڈِنگ۔ ہاؤس) (انگ Boarding House) مذکر - سکولوں اور کالجوں کے لڑکوں کے رہنے کا مکان ؛

**بوری** (بُو۔ ری) (ہ) مؤنث (۱) بھنے اور صاف کئے ہوئے جَو (۲) باؤلی - پگلی - دیوانی ؛

**بوریا** (بُو۔ رِیا) (ف) مذکر - صف - چٹائی ؛

**بوریا بندھنا سنبھالنا** (ہ) محاورہ - جگہ بدلنا - کوچ کرنا - چل دینا - کوچ کی تیاری کرنا ؛

**بوڑ سہاگن ہو** (ہ) دعا (عو) صحیح - بوڑھ سہاگن ہو - جس کا خاوند بڑھاپے تک زندہ رہے - بڑھاپے تک جوڑی بنی رہے - مرتے وقت تک رانڈ نہ ہو ؛

**بوڑنا** (بُوڑ۔ نا) (ہ) ڈبونا - غوطہ دینا - بھگونا - قلم میں سیاہی بھرنا ؛

**بوڑھا** (بُو۔ ڑھا) (ہ) بڑی عمر کا - کہن سال - ضعیف ؛

**بوڑھا بالا برابر** (ہ) مثل (۱) بوڑھے اور بچے کی عقل برابر ہوتی ہے (۲) بوڑھا اور بچہ دونوں کام کرنے میں برابر ہیں - دونوں ناقابل کار ہوتے ہیں - اول و آخر کے ساتھ ایک نسبت ہے ؛

**بوڑھا بوبک** (ہ) مذکر - بڑھاپے میں شوخینی - سج دھج اور جوانی کے انداز ؛

**بوڑھا چونچلا جنازے کے ساتھ** (ہ) مثل - مرتے دم تک ناز و انداز اور سج دھج سے باز نہ آنا طنزاً بولا جاتا ہے ؛

**بوڑھا چونڈا** (ہ) مذکر - محاورہ - بوڑھی عورت کے سفید بال - پیرانہ سال عورت ؛

**بوڑھا خرانٹ** (ہ) مذکر - ہوشیار - بوڑھا تجربہ کار بوڑھا - گرگ کہن ؛

**بوڑھا طوطا** (ہ) مذکر - بڑی عمر کا بے وقوف آدمی ؛

**بوڑھا گھاگ** (ہ) مذکر - جہاں دیدہ - چالاک - خرانٹ ؛

**بوڑھی جڑوا** (ہ) مؤنث - بڑی عمر کی زوجہ - سن رسیدہ عورت - بڈھی لگائی ؛

**بوڑھی عید** (ہ) مؤنث - رمضان کے پورے تیس روزوں کے بعد آنے والی عید ؛

**بوڑھی گھوڑی لال لگام** (ہ) مثل - دیکھو بُڈّھی گھوڑی ......

**بوڑھے طوطے بھی کہیں پڑھتے ہیں؟ بوڑھے طوطے کہیں نہیں پڑھتے** (۱) سن رسیدہ آدمی علم حاصل نہیں کر سکتا - جس نے جوانی میں نہیں سیکھا - وہ بڑھاپے میں کچھ نہیں سیکھ سکتا ؛

**بوڑھے مُنہ مُنہاسے** (ہ) مثل - بڑھاپے میں جوانی کی باتیں ؛

**بوزا** (بُو - زا) } (ف) مذکر - ایک قسم کی شراب جو
**بوزہ** (بُو - زہ) } اور چاول وغیرہ کے شیرے سے بنی ہوئی شراب - بیئر ؛

**بوزنہ** (بُوز - نہ) (ف) مذکر - بندر - میمون - ایک جنگلی جانور جس کی شکل آدمی سے ملتی جُلتی ہے ؛

**بوستان** (بُو - سْتان) (ف) مذکر (۱) باغ - باغیچہ - (۲) مؤنث - شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ کی ایک مشہور منظوم کتاب ؛

**بوس و کنار** (بُوسُو - کِنار) (ف) مذکر - بوسہ بازی - چوما چاٹی - چومنا اور بغل میں لینا - محبّت اور پیار کرنا ؛

**بوسہ** (بُو - سَہ) (ف) مذکر - چوما - مِٹھی - پیار ؛

**بوسہ بازی** (ف) مؤنث - چوما چاٹی - بوسے لینا دینا ؛

**بوسہ دینا** (ف) (۱) چومنا (۲) تعظیم کرنا - عزّت کرنا - عاجزی اور انکسار کرنا ؛

**بوسیدگی** (بُو - سِی - دَگی) (ف) پرانا پن - کہنگی ؛

**بوسیدہ** (بُو - سِی - دَہ) (ف) پھٹا پرانا - گلا سڑا - پھٹا ٹوٹا ؛

**بوغبند** (بُوغ - بَنْد) (ف) مذکر (۱) وہ دُہرا سِیا ہُوا کپڑا جس میں لحاف - توشک، یا گھوڑے کا زین وغیرہ باندھتے ہیں - تھیلا (۲) گٹھڑی باندھنے کا کپڑا (۳) گٹھڑی - بندھنا - بقچہ ؛

**بوغرا** (بُوغ - را) (ت) مذکر - آٹے اور ابالے ہوئے گوشت سے بنایا ہوا کھانا جسے بُغرا خاں نے ایجاد کیا تھا - قیمہ - گُتّی ؛

**بوغرا نکال لینا** (ہ) بھُرکس نکالنا - مارتے مارتے پلپلا کر دینا - گُتّی کرنا - بہت مارنا ؛

**بوغما** (بُوغ - ما) (ت) مذکر (۱) گھوڑے کا ایک مرض جس میں اس کے سارے جسم سے پسینہ آتا ہے (۲) جھنجھرے - گودڑے (۳) کوڑا کرکٹ (۴) فالتو - فضولیات - بیکار (۵) مؤنث (ع و)

(۶) الا بلا - بھوت - چڑیل (۶) بدشکل - بھدّی صورت (۷) بھونڈی - بھدّی - بے ڈھنگی (۸) بے ڈول فربہی - فالتو گوشت چڑھا ہُوا بھبھس - (۹) بے اصل - بے حقیقت - بے قدر چیز (۱۰) گلے کا پھوڑا ؛

**بوق** (بُوق) (ع) مؤنث - بگل ؛

**بوقلمون** (بُو - قَلَمُون) (ف) رنگا رنگ - تعجب انگیز ؛

**بوقلمونی** (ف) مؤنث - رنگا رنگی ؛

**بوک** (بُوک) (ہ) مذکر (۱) مست اور جوان بکرا - (۲) بوڑھا بکرا ؛

**بوکھل** (بَو - کَھل) (ہ) گھبرایا ہُوا - وحشی ؛

**بوکھلانا** (بَوکھ - لا - نا) } گھبرانا - بیقرار ہونا -
**بولانا** (بَو - لا - نا) } بدحواس ہو جانا - حواس باختہ ہو جانا ؛

**بوگی** (بُو - گی) (انگ Bogie) مؤنث (۱) ایک قسم کی ریل کی بڑی گاڑی (۲) ڈائن - ہوّا ؛

**بول** (بَول) (ع) مذکر - پیشاب - مُوت ؛

**بول** (بول) (ہ) مذکر (۱) سخن - بات - قول - کلام - حکم (۲) بند - ٹیپ - فقرہ - انترہ (۳) طعن - تشنیع - طنز (۴) نام - شہرت - عزّت - ہیبت ؛

**بول اٹھنا** (ہ) (۱) بات چیت کرنے لگنا - کہہ دینا - (۲) چیخ اٹھنا - پکارنے لگنا (۳) شکست کھانا - (۴) ہار مان جانا (۵) اپنی خوبی اور عمدگی کی خود گواہی دینا - جیسے تصویر کا بول اٹھنا (۶) شکست تسلیم کرنا - (۷) راضی ہونا - (۸) جیس مان جانا ؛

**بول جانا** (ہ) (۱) ہو چکنا - ختم ہونا - کمی پر آنا - تمام ہونا (۲) جواب دے دینا - عاجز آجانا - مجبور ہو جانا (۳) ہار جانا - تھک جانا - پست ہو جانا (۴) چلّا اٹھنا (۵) حواس باختہ ہو جانا (۶) بوسیدہ ہو جانا - پُرانا ہو جانا - پھٹ جانا - دم نہ رہنا (۷) دیوالا نکل جانا - گھاٹا آنا (۸) برداشت نہ رہنا - سہار نہ سکنا - گنجائش نہ رہنا (۹) استقلال ہاتھ سے جانا رہنا (۱۰) بُرا بھلا کہہ جانا - سخت سُست کہہ جانا (۱۱) کوچ کر جانا ؛

**بولا چالی** (بُو - لا - چا - لی) (ہ) مؤنث - بات چیت -

گفت و شنید (۲) لڑائی جھگڑا (۳) دوستی۔ تعلق۔ ملاپ ؛

**بول بالا ہونا** (ہ) (۱) بات بڑی ہونا۔ ہر دل عزیز ہونا۔ (۲) اقبال یاور ہونا۔ ترقیِ دولت و جاہ ہونا۔ (۳) شہرت زیادہ ہونا۔ بہت نام ہونا۔ (۴) بن آنا حسبِ مراد کام ہونا (۵) عزّت و توقیر بڑھنا ؛

**بول سنانا** (ہ) باتیں سنانا۔ طعنے دینا۔ خفگی ظاہر کرنا ؛

**بول مارنا** (ہ) طعنے دینا۔ سُنی اَن سُنی کرنا ؛

**بولتا** (بُول۔تا) (ہ) مذکّر (۱) نفس۔ سانس۔ دم رُوح (۲) جی۔ دِل۔ مَن (۳) (فقیروں کی اصطلاح میں) حقّہ (۴) (صفت) خوب بولنے والا انسان (۵) بجتا بجاتا ہوا۔ (۶) چہچہاتا ؛

**بول چال** (ہ) مؤنّث (۱) گفتگو۔ بات چیت۔ (۲) گفت و شنید۔ کہنا سُننا (۳) زبان۔ روز مرہ بولنے کا طریقہ (۴) اتحاد۔ میل ملاپ۔ صلح موافقت (۵) تکرار۔ بحث ؛

**بول چال ہو جانا** (ہ) (۱) موافقت ہو جانا (۲) تکرار ہو جانا ؛

**بولنا** (بُو۔ل۔نا) (ہ) (۱) بات کرنا۔ گفتگو کرنا۔ آواز دینا۔ بجنا (۲) پرندوں کا خوش الحانی کرنا۔ چہچہانا (۳) (عو) ہم بستر ہونا۔ مباشرت کرنا (۴) نیلام کی آواز لگانا (۵) بلانا۔ پکارنا (۶) سُنانا۔ بتانا۔ (۷) جواب دینا (۸) ہندو منّت ماننا ؛

**بولی** (بُو۔لی) (ہ) مؤنّث (۱) گفتگو۔ زبان۔ بھاشا (۲) آواز۔ چہچہانا (۳) طعن تشنیع (۴) بول۔ کلام۔ (۵) نیلام میں قیمت کی آواز ؛

**بولی ٹھولی** (ہ) مؤنّث۔ طعن۔ تشنیع۔ آواز۔ تمسخر مذاق

**بولیاں** (بُو۔لیاں) (ہ) مؤنّث۔ بولی کی جمع ؛

**بولیاں بولنا** (ہ) (۱) اپنی اپنی آوازیں نکالنا ؛ قسم قسم کی آواز نکالنا۔ اپنی اپنی رائے ظاہر کرنا۔ (۲) طعنے مارنا۔ آوازے کسنا ؛

**بولیاں سُننا** (ہ) (عو) طعنے مارے سننا۔ طعن برداشت کرنا۔ بولیاں مارنا (ہندو عو) طعنے مارنا ؛

**بولے سو مارا جائے / نہ بولتا نہ مارا جاتا** (ہ) مثل۔ اس وقت بولتے ہیں جب کسی شخص کی بے

موقع بات پر گرفت کی جاتی ہے ؛

**بُوم** (بُوم) (ف) مذکّر (۱) اُلّو۔ چغد۔ ایک منحوس اور ویرانہ پسند جانور جو دن کو آنکھیں بند رکھتا اور رات کو شکار کے لئے نکلتا ہے (۲) زمین دھرتی ؛

**بُوم خصلت** (ف) ویرانہ پسند۔ منحوس۔

**بَونا** (بَو۔نا) (ہ) مذکّر (۱) پستہ قد۔ ٹھنگنا۔ نہایت چھوٹا (۲) پانچواں اوتار ؛

**بونا** (بُو۔نا) (ہ) تخم ریزی کرنا۔ بیج ڈالنا۔ بوائی کرنا ؛

**بُونٹ** (بُو۔نٹ) (ہ) مذکّر (۱) چنے کا بوٹا۔ ہرا چنا (۲) مضبوط گھوڑا ؛

**بونٹ پلاؤ** (ہ) سبز چنے کا پلاؤ ؛

**بوند** (بُوند) (ہ) مؤنّث (۱) قطرہ (۲) نُطفہ (۳) ایک قسم کا کپڑا ؛

**بُوندا** (بُوں۔دا) (ہ) مذکّر (۱) چھوٹی کلی۔ کچّی کلی۔ نئی کلی کا ہٹنا۔ پھٹنا (۲) پوست کا ڈوڈا ؛

**بوندا باندی** (ہ) مؤنّث۔ ترشح۔ تقاطر۔ تھوڑی تھوڑی بارش ؛

**بوند بوند تالاب بھرتا ہے** مثل۔ تھوڑا تھوڑا جمع ہو کر بہت ہو جاتا ہے ؛

**بوند بھر** (ہ) ذرا سا۔ بہت کم۔ ایک قطرے کی مقدار۔ تھوڑا سا ؛

**بوند پڑانا** (ہ) (بازاری) حاملہ ہونا ؛

**بوندی** (بُوں۔دی) (ہ) مؤنّث (۱) راجستان میں ایک ریاست کا نام جس کی کناری مشہور ہے (۲) چھوٹی بوند۔ چھوٹا قطرہ (۳) ایک مٹھائی کا نام ؛

**بوندیں** (ہ) مؤنّث بوند کی جمع چھینٹیں۔ قطرے ؛

**بونڈلا** (بُو۔نڈ۔لا) (ہ) مذکّر۔ بگولا ؛

**بونڈی** (بُوں۔ڈی) (ہ) مؤنّث (۱) جوار کی بالی (۲) کھلنے کے قریب کلی ؛

**بونس** (بُو۔نس) (انگ Bonus) مذکّر خاص انعام جو تنخواہ کے علاوہ دیا جائے ؛

**بونگا** (بُوں۔گا) (ہ) بے موقع اور بے محل بات کرنے والا۔ بیوقوف۔ احمق ؛

**بونگاہ** (بُوں۔گاہ) (ہ) مذکّر۔ بھس کا ڈھیر ؛

**بونگی** (ہ) بونگا کی تصغیر اور تانیث (۱) چھوٹا بونگا (۲) بے وقوف عورت۔ احمق عورت ؛

**بونی** (بُو۔نی) (ہ) مؤنّث۔ بیج بونے کا موسم۔

**بوہایا** (بُو-ہا-یا) (ہ) مذکر۔ آتشک کا بیمار ؛

**بوہرا** (بُوہ-رَا) (ہ) مذکر (۱) مہاجن۔ ساہوکار (۲) ایک تاجر قوم جو بمبئی اور گجرات میں زیادہ آباد ہے ؛

**بوہنی** (بُوہ-نی) (ہ) مؤنث۔ بکری کی ابتدا۔ شروع۔ پہل ؛

**بوئی** (بُو-اِ-ئی) (ہ) مؤنث (۱) ہوّا۔ بُوبُو (بچوں کے ڈرانے کا فرضی نام) (۲) ایک جنگلی بوٹا جو اکثر جنگل میں رہنے والوں کے جلانے کے کام آتا ہے ؛

**بوٹیا** (بُو-ریا) (ہ) مذکر۔ نہایت چھوٹی اور تنگ منہ کی ٹوکری۔ پٹھو ؛

**بوئینی** (بُو-اِ-نی) (ہ) مؤنث۔ بہت چھوٹا بوٹیا ؛

**بویام** (بُو-یام) (ہ) مذکر۔ مرتبان۔ مٹی کا قرابہ۔ بیام ؛

**بویا نہ جوتا اللہ نے دیا پوتا** (ہ) مثل۔ بے مشقت کام بن گیا ؛

**بوبیسیا** (بُوے-بِسیا) (ہ) (۱) بکواسی۔ بکی۔ بہت بولنے والا (۲) دیکھو بیبسیا ؛

## ب - ہ

**بَہ** (بَہ) (ہ) بہنا کا امر ؛

**بِہ** (بِہ) (ہ) مذکر۔ عورتوں کا ناک یا کان کا وہ چھید جس میں موتی یا زیور ڈالتی ہیں ؛

**بِہ** (بِہ) (ف) بہتر۔ اچھا۔ عمدہ ؛

**بَہا** (بَہا) (ف) مذکر۔ مول۔ قیمت۔ دام ؛

**بھابی** (بھا-بی) (ہ) مؤنث۔ بھاوج۔ بھائی کی عورت ؛

**بھاپ** (بھاپ) (ہ) مؤنث۔ بخارات۔ پسینہ۔ دھواں ؛

**بھات** (بھات) (ہ) مذکر (۱) خالص پکے ہوئے چاول خشکہ (۲) بہن کے یہاں کسی تقریب میں بھائی کی طرف سے جو سامان بطور امداد بہن کو بھیجا جاتا ہے ؛

**بھاٹ** (بھاٹ) (ہ) مذکر (۱) ہر ایک کی تعریف کرنے کے باعث ہر ایک کو بھانے والا۔ خوشامدی (۲) تعریف کرنے والا۔ کبت بنانے یا سنانے والا۔ (۳) برہمن جن کا کام شجرہ خاندان یاد رکھنا اور بیاہ شادی وغیرہ کے موقعوں پر ظاہر کرنا ہوتا ہے ؛

**بھاٹا** (بھا-ٹا) (ہ) مذکر (۱) تنزل۔ اُتار۔ جزر گھٹنا۔ کمی پر ہونا۔ دریا۔ سمندر اور آتش فشاں پہاڑ کے متعلق اکثر استعمال کیا جاتا ہے (۲) پتھر۔ روڑا (۳) بینگن ؛

**بھاجڑ** (بھا-جڑ) (ہ) (۱) سامان۔ اسباب۔ اثاثہ (۲) پریشانی۔ حیرانی ؛

**بھاجی** (بھا-جی) (ہ) مؤنث (۱) حصہ۔ بخرہ (۲) پکی ہوئی ترکاری۔ ساگ۔ سالن ؛

**بھاجی کی بھاجی۔ کیا دوسرے کی محتاجی** (۱) مثل۔ احسان کے بدلے احسان کردینا چاہیے۔ دوسرے کا احسان اپنے سر پر نہیں رکھنا چاہیے ؛

**بہادر** (بَہا-دُر) (ف) (۱) جوانمرد۔ شجاع۔ جنگی سورما (۲) دلیر۔ نڈر ؛

**بہادری** (ف) مؤنث۔ جرأت۔ دلیری۔ شجاعت جوانمردی۔ بے خوفی ؛

**بھادوں** (بھا-دُوں) (ہ) مذکر۔ ہندی سال کا پانچواں مہینہ ؛

**بھادوں سے بچے تو پھر ملینگے** (ہ) مثل۔ چونکہ بھادوں کے مہینہ میں اکثر ہیضے کی بیماری ہو جاتی ہے۔ اور مرطوب بخارات سے انفلوئنزا وغیرہ امراض بھی بکثرت ہو جاتے ہیں۔ اس لئے اس مہینے کو سخت سمجھ کر مثل ہو گئی۔ کہ بھادوں میں زندہ رہ گئے تو پھر ملیں گے ؛

**بھادوں کی بھرن** (ہ) مؤنث۔ بھادوں کے مہینے کی بارش ؛

**بھار** (بھار) (ہ) مذکر (۱) وزن۔ بوجھ (۲) ناگوار۔ اجیرن ؛

**بہار** (بَہار) (ف) مؤنث۔ پھول کھلنے کا موسم۔ بسنت رُت۔ موسم ربیع (۲) نارنج کا پھول کھٹے کا پھول (۳) لطف۔ کیفیت۔ مزہ۔ رونق۔ جوبن (۴) خوشی۔ موج۔ لہر (۵) شباب۔ آغاز جوانی (۶) سرسبزی۔ شادمانی۔ تروتازگی (۷) سیر۔ تماشا۔ دل لگی۔ تفریح (۸) آنند۔ سرور (۹) نشہ کا چڑھاؤ ؛

**بہار پر آنا** (ف) (۱) جوبن پر آنا۔ جوان ہونا (۲) پھولوں کا کھلنا ؛

**بہار لوٹنا** (ف) (۱) عیش کرنا۔ مزے اڑانا (۲) تماشا دیکھنا۔ سیر کرنا (۳) تباہ و برباد کرنا کسی رونق دار اور آباد جگہ کو بے رونق کرنا ؛

**بھارت** (بھا۔رت) (س) مذکر (۱) ہندوستان۔
(۲) مؤنث۔ دیکھو مہابھارت

**بھارت ماتا** (س) مؤنث۔ ہندوستان۔ مادرِ وطن

**بھارکس** (بھار۔کس) (ہ) مذکر (صحیح بارکش ہے)
(۱) چھکڑا۔ بوجھ لادنے کی گاڑی (۲) وہ تسمہ جو بگھی یا
یکّے کے پیٹ پر لپٹا رہتا ہے۔ جوت ٭

**بُہارن** (بُہا۔رن) (ہ) مذکر۔ جھاڑن۔ جھاڑنے
کا کپڑا ٭

**بُہارنا** (بُہار۔نا) (ہ) جھاڑو دینا ٭

**بُہارو** (بُہا۔رو) } (ہ) مؤنث۔ جھاڑو۔
**بہاری** (بُہا۔ری) } جاروب ٭

**بھاری** (ہ) (۱) وزنی۔ بوجھل (۲) دوبھر۔ ناگوار۔
منحوس۔ وبالِ جان (۴) آسیب زدہ (۵)
وہ چیز جس پر بہت سا کلابتو کا کام کیا ہوا ہو۔
بیش قیمت۔ (۶) بہت۔ کثیر (۷) طویل۔ لمبا (۸)
دولت مند۔ مالدار (۹) خوفناک۔ خطرناک (۱۰)
غالب۔ زبر (۱۱) سخت۔ مشکل۔ کٹھن (۱۲) سخت
مضبوط (۱۳) بڑا۔ کلاں۔ ضخیم ٭

**بھاری بھرکم** (ہ) (۱) متحمل۔ بُردبار (۲) سنجیدہ۔
متین (۳) فربہ تن۔ موٹا (۴) عزّت دار۔ معزز۔
(۵) شریف۔ بھلا مانس۔ (۶) بھرم والا۔
اعتباری ٭

**بھاری پتھر** (ہ) (۱) وزنی پتھر۔ بوجھل چیز (۲) عو
بن بیاہی بیٹی (۳) قابو سے باہر ٭

**بھاری پتھر چوم کر چھوڑ دینا** (ہ) محاورہ۔
مشکل کام سے باز رہنا۔ مشکل کام دیکھ کر
چھوڑ دینا ٭

**بھاری ہونا** (ہ) (۱) وزنی ہونا۔ بوجھل ہونا (۲)
سخت ہونا۔ مشکل ہونا (۳) غالب ہونا (۴)
نامبارک ہونا۔ منحوس ہونا۔ جیسے آج کی رات بھاری
ہے۔ (۵) جن و پری کا گزر ہونا ٭

**بھاڑ** (بھاڑ) مذکر۔ بھٹی۔ تنور۔ گلخن ٭

**بھاڑ جھونکنا** (ہ) بھاڑ میں پتے وغیرہ کوڑا ڈالتے
رہنا۔ (۲) ذلیل و خوار ہونا (۳) بے ہنر رہنا۔
کوئی فن۔ کوئی ہنر۔ کوئی کام نہ جاننا ٭

**بھاڑ میں پڑے (یا) جائے** (ہ) دعائے بد۔
(عو) آگ لگے۔ ہمارے کس مطلب کا۔

**بھاڑ میں جائے وہ سونا جس سے ٹوٹیں
کان** (ہ) مثل۔ دیکھو بھٹ پڑے ---- ٭

**بھاڑ میں جھونکنا** (ہ) (۱) جلانا۔ چولھے میں ڈالنا۔
(۲) پھینکنا۔ ضائع کرنا۔ (۳) خراب و برباد
کرنا۔ لٹانا۔ اُڑانا۔ بے کار اور بے مصرف خرچ
کرنا ٭

**بھاڑا** (بھاڑا) (ہ) مذکر۔ کرایہ۔ دام۔ محصول۔ اجرت ٭

**بھاڑے کا ٹٹو** (ہ) مذکر (۱) کرائے کا گھوڑا۔ لدو۔
گھوڑا (۲) بودا۔ ناپائدار (۳) علتی۔ عادی (۴)
وہ چیز جس کی ہمیشہ مرمت ہوتی رہے (۵) وہ
آدمی جو دوا کا خوگر ہو ٭

**بھاشا** (بھا۔شا) (س) مؤنث (۱) زبان۔ بولی۔
(۲) روزمرّہ کی گفتگو ٭

**بھاکا** (بھا۔کا) } (ہ) مؤنث۔ دیکھو بھاشا ٭
**بھاکھا** (بھا۔کھا) }

**بہاگ** (بِہاگ) (ہ) مذکر۔ راگنی کا نام۔ گیت کی
قسم ٭

**بھاگ** (بھاگ) (ہ) مذکر (۱) حصہ۔ ٹکڑا۔ بخرا۔
بھاجی۔ بانٹا۔ (۲) قسمت۔ نصیب۔ تقدیر۔ مقدر۔
(۳) ورثہ۔ محصول (۵) تقسیم (۶) اقبال۔
خوش نصیبی ٭

**بھاگ بھری** (ہ) مؤنث (عو) (۱) نیک نصیب۔
خوش قسمت۔ اچھی تقدیر والی۔ (۲) دولت مند۔
مال دار۔ دھنی (۳) سعادت مند۔ شریف۔ بھلی
مانس۔ (۴) صاحب اولاد۔ دودھ پوت والی۔ بال
بچوں والی۔ (۵) طنزاً۔ بدنصیب۔ بدقسمت۔ بُری
تقدیر والی ٭

**بھاگ پھوٹنا** (ہ) ہندو (عو) قسمت بگڑ جانا
تقدیر پھوٹ جانا۔ نصیب پلٹ جانا ٭

**بھاگ جاگنا۔ بھاگ کھلنا۔ بھاگ لگنا**
(ہ) (۱) نصیب کھلنا۔ اقبال چمکنا (۲) مراد بر آنا۔
(۳) دولت مند ہونا۔ مال دار ہونا (۴) عزّت
پانا ٭

**بھاگ** (بھاگ) (ہ) بھاگنا کا امر ٭

**بھاگا بھاگ** (ہ) دوڑا دوڑ۔ رواں دواں۔
دوڑتا ہوا ٭

**بھاگتے بھوت (چور) کی لنگوٹی ہی سہی** (ہ)
مثل۔ مفلس۔ ستمگر وغیرہ سے تھوڑا ہی وصول ہو جانا
غنیمت ہے کسی کھوئی ہوئی چیز سے جو کچھ مل جائے۔ اچھا

ہے - کنجوس سے تھوڑی خیرات کا ہونا بہت ہے ؛

**بھاگتے کے آگے مارنے کے پیچھے** (ھ) (ع) مثل - طنزیہ بزدل - نامرد کی تعریف ؛

**بھاگ جانا** (ھ) (۱) فرار ہو جانا - چلا جانا (۲) پیٹھ دکھا جانا (۳) ہمت ہار دینا - شکست کھانا - (۵) کام چھوڑ دینا (۶) بے وفائی کرنا - حسب اقرار وعدے کا پورا نہ کرنا - نباہ نہ کرنا (۷) تیزی سے جانا ؛

**بھاگڑ** (ھ) مؤنث (۱) گھبراہٹ - اضطراب - ہلچل - (۲) بھاگنے کی جگہ (۳) بھاگ دوڑ (۴) بے سرو سامانی کے ساتھ بھاگنا - بے ترتیبی اور بد انتظامی سے بھاگنا (۵) شکست - ہار ؛

**بھاگل پوری** (بھا - گَل - پُو - رِی) (۱) بھاگل پور کا کپڑا - (۲) بھاگل پور کا باشندہ (۳) بھاگل پور سے تعلق رکھنے والا ؛

**بھاگم بھاگ** (ھ) دیکھو بھاگا بھاگ ؛

**بھاگنا** (ھ) (۱) دوڑنا - فرار ہونا (۲) پیٹھ دکھانا (۳) پرہیز کرنا - کنارہ کرنا (۴) چھوڑنا - نباہ نہ کرنا - بیوفائی کرنا ؛

**بھاگوان** (بھا - گ - وان) (ھ) (۱) اقبال مند - صاحبِ نصیب - خوش قسمت (۲) دولت مند - مال دار (۳) کریم - سخی - فیاض (۴) سعادت مند - شریف - بھلا مانس (۵) صاحبِ اولاد - دودھ پوت والی یا والا (۶) طنزاً - بدنصیب - بد قسمت ؛

**بھال** (بھال) (ھ) مؤنث (۱) برچھی کا پھل - انی - تیر کی نوک - سنگین کی نوک (۲) تلاش - ڈھونڈ ڈھونڈ - تفتیش جیسے دیکھ بھال ؛

**بھالا** (بھا - لا) (ھ) مذکر - برچھا - نیزہ ؛

**بھالو** (بھا - لو) (ھ) مذکر - ریچھ - خرس ؛

**بھان** (بھان) (ھ) مؤنث - صبح - تڑکا ؛

**بھان** (بھان) (ھ) مذکر - سورج - مہر - شمس - خورشید - آفتاب (۲) کرن - شعاع - روشنی - اجالا - چمک - نور (۳) مؤنث - ریزہ - خردہ - ٹکڑا - ریزگاری ؛

**بھانا** (بھا - نا) (ھ) (۱) پسند آنا - بھلا لگنا - گوارا ہونا (۲) راس آنا - مزاج کے موافق ہونا - موافق پڑنا ؛

**بہانا** (بہا - نا) (ھ) (۱) پانی گرانا (۲) پانی میں بہانا - پانی میں ڈالنا (۳) ضائع کرنا (۴) سستا بیچنا - تھوڑی قیمت پر دینا - ارزاں فروخت کرنا - کوڑیوں کے مول دینا ؛

**بھانپ** (بھانپ) (ھ) بھانپنا کا امر ؛

**بھانپنا** (ھ) (۱) پہچاننا (۲) تاڑنا - خیال میں رکھنا - جانچنا (۳) غور سے دیکھنا - دھیان لگانا ؛

**بھانپو** (ھ) مذکر - بھانپنے والا - جانچنے والا - تاڑو - تاڑنے والا - نگاہ میں رکھنے والا ؛

**بھانت** (بھانت) (ھ) مؤنث (۱) قسم - طرح (۲) انداز - طور - طریق - رنگ ڈھنگ - وضع قطع ؛

**بھانت بھانت کا** (ھ) طرح طرح کا - قسم قسم کا - وضع وضع کا ؛

**بھانج** (بھانج) (ھ) مؤنث - کمی جو روپیہ بھناتے وقت دینی پڑے ؛

**بھانجا** (بھان - جا) (ھ) مذکر - بہن کا بیٹا - خواہر زادہ - ہمشیرہ زادہ ؛

**بھانجی** (ھ) مؤنث - بہن کی بیٹی - خواہر زادی - ہمشیرہ زادی ؛

**بھانجی** (بھاں - جی) (ھ) مؤنث (۱) روک - آڑ - اٹکاؤ - مزاحمت (۲) برائی - نقص - خلل - (۳) چغلی ؛

**بھانجی خور** (ا) (ھ) مذکر - کسی کی بھلائی میں رخنہ ڈالنے والا - چلتی گاڑی میں روڑا اٹکانے والا - خلل انداز - چغل خور ؛

**بھانجی مارنا** (ھ) رخنہ ڈالنا - خلل انداز ہونا - (۲) چغلی کھانا - خرابی ڈالنا ؛

**بھانڈ** (بھانڈ) (ھ) مذکر - نقال - مسخرا - (۲) پیٹ کا ہلکا (۳) جھوٹی تعریف یا برائی کرنے والا - راز فاش کرنے والا - بھانڈا پھوڑنے والا ؛

**بھانڈا** (بھاں - ڈا) (ھ) مذکر (۱) مٹی کا بڑا برتن - مٹکا - (۲) بھید - راز - پوشیدہ بات ؛

**بھانڈا پھوڑنا** (ھ) (۱) راز فاش کرنا - خفیہ بات کا اظہار کرنا - بھید کھولنا (۲) نقص کا اظہار کرنا - عیب کا کھولنا ؛

**بھانڈ ڈوبتا ہے - لوگ کہتے ہیں (تماشا ہے)**

گاتا ہے (ہ) مثل - دوسرے کی مصیبت اور بربادی کو کھیل سمجھتے ہیں ؛

بھان متی (بھانَ - مَتی) (ہ) مذکر (۱) مداری - شعبدہ باز (۲) دھوکا باز - فریبی ؛

بھاننا (بھانْ - نا) (ہ) (۱) مروڑنا - بل دینا - جیسے رسّا بھاننا - (۲) خراد پر چڑھانا (۳) گھمانا - پھیرنا - جیسے تسبیح بھاننا - بار بار پڑھنا - رٹنا ؛

بھانور - بھانوری (بھاں - وَر + بھاں - وَری) (ہ) مؤنث - گردش ؛

بھانوری پھرنا (ہ) (۱) قربان ہونا - گرد پھرنا - (۲) ہندوؤں کے ہاں دولہا دلہن کا ساتھ ساتھ آگ کے گرد طواف کرنا ؛

بھانوی (بھاں - وی) (ہ) مؤنث - ایک قسم کی روٹی ؛

بھانویں (بھاں - ویں) (ہ) (عو) (۱) اثر (۲) خیال - توجّہ (۳) خبر (۴) خواہ ؛

بہانہ (بَہانَہ) (ف) مذکر (۱) حیلہ - عذر - ٹالنا - (۲) دھوکا - دم - جھانسا - چھل - فریب - مکر (۳) ظاہرداری (۴) سبب - ذریعہ - وجہ - وسیلہ (۵) موقع - ڈھب - قابو - داؤں - پیچ - جیسے پچھاڑنے کا بہانہ ڈھونڈتا ہے ؛

بہانہ جوئی (ف) مؤنث } موقع تلاش کرنا - حیلہ ڈھونڈنا - عذر تلاش کرنا ؛
بہانہ ڈھونڈنا (ا) }

بہانہ خور (ف) مذکر - لپیٹ باز - مکّار ؛

بھاوج (بھا - وَج) (ہ) مؤنث - بھائی کی جورو - بھابی ؛

بھاویں (ہ) دیکھو "بھانویں" ؛

بہائم (بَہا - ئِم) (ع) مذکر - بہیمہ کی جمع - چوپائے - حیوان - مویشی ؛

بہاؤ (بَہا - ؤ) (ہ) مذکر (۱) ڈھلاؤ - روانی (۲) چڑھاؤ - طغیانی ؛

بھاؤ (بھا - ؤ) (ہ) مذکر (۱) حالت کیفیت - روپ رنگ - ڈھنگ - طور - طریق (۲) مول - قیمت دام - نرخ (۳) شرح (۴) سمجھ - مت (۵) عادت (۶) محبّت - اُلفت (۷) نخرہ - ناز و انداز (۸) عزت - خاطر تواضع ؛

بھاؤ بتانا (ا) (۱) حالت ظاہر کرنا (۲) اشارے کنائے (۳) ناچ کے انداز ؛

بھاؤ تاؤ (ا) مذکر (۱) نرخ - قیمت (۲) کیفیت حالت ؛

بھاؤ تیز ہونا (ا) مہنگا ہونا - دام چڑھنا - قیمت گراں ہونا ؛

بھاؤ نکالنا (ہ) قیمت ٹھہرانا - نرخ مقرر کرنا ؛

بہائی (بَہا - ئی) (ہ) مؤنث - بچوں کو نیند میں ہنسانے رُلانے والی روح (۲) وہ خواب جسے دیکھ کر بچے سوتے میں ہنسنے یا رونے لگتے ہیں (۳) مذکر (ہندو) ایک گیت جو بچہ پیدا ہونے پر گایا جاتا ہے

بھائی (بھا - ئی) (ہ) مذکر (۱) برادر - اخ (۲) رفیق - دوست - ساتھی (۳) برادری ؛

بھائی بند (ا) مذکر - برادر - ہم قوم - رشتہ دار - عزیز اقارب ؛

بھائی بندی - مؤنث } (ا) (۱) برادری - یگانگت - یک دلی - دوستی (۲) حسبی نسبی - رشتہ برادری (۳) لین دین - شادی غمی میں شرکت ؛
بھائی چارا - مذکر }

بھائی تو بھائی - نہیں چھینکے پہ دھرا اٹھائی مثل - دل چاہا کیا - نہ دل چاہا نہ کیا ؛

بھائی جیسا دوست نہیں - بھائی جیسا دشمن نہیں (ا) بھائی دوستی کرے تو سب سے بڑھ کر کرتا ہے اور دشمنی کرے تو بھی سب سے بڑھ کر ؛

بھائیں (بھا - ئیں) (ہ) خوفناک - بھیانک ؛

بھائیں بھائیں (ہ) مؤنث - بچھڑے کی آواز ؛

بھائیں بھائیں کرنا (ا) (عو) کسی جگہ یا مکان کا غیر آباد ہونے کے باعث خوفناک معلوم ہونا ؛

بھبک (بھَبَک) (ہ) مؤنث (۱) شعلے کی بھڑک (۲) جلن - شعلہ (۳) تیز بدبو - تیز سڑاند - تعفن ؛

بھبکا (بھَبْ - کا) (ہ) مذکر - عرق کھینچنے کا ظرف - (۲) بو - شعلہ (۳) تعفن - سڑاند - بدبو (۴) غرّانا - تیکھے ہونا ؛

بھبکنا (ہ) گرم ہونا - تیز ہونا - تیکھے ہونا - بگڑنا - لال پیلا ہونا - (۲) شعلہ اٹھنا - آگ لگنا - جلنا ؛

بھبکی (ہ) مؤنث - دھمکی - گھُرکی - ڈراوا - تخویف (۲) بھبکا کی تصغیر و تانیث ؛

بھبکیاں دینا (ہ) ڈرانا - دھمکانا - خوف دلانا -

بھبکی میں آنا (ہ) دھمکی میں آجانا - ڈر جانا ؛

**بھبوت** (بَھبُوت) (ھ) مذکّر و مؤنّث - وہ راکھ جو جوگی یا سنیاسی لوگ بدن پر ملتے ہیں ؛

**بھبوت رمانا (یا) ملنا** (ھ) (۱) ہندو فقیروں کا بدن پر راکھ ملنا (۲) فقیر ہونا - بیراگ ہونا - ایک جگہ بیٹھ جانا ؛

**بہبود** (بِہ - بُود) (ف) مؤنّث (۱) بہتری - نفع - فائدہ - بھلائی - خیریّت - عافیت (۳) خوش اقبالی - فراغ بالی - (۴) ترقی - افزونی - بیشی - بہتات ؛

**بھبوکا** (بَھبُو - کا) (ھ) مذکّر (۱) شعلہ - شرارہ - آگ لپٹ - انگار - (۲) (صفت) حسین - صبیح - خوش رنگ - خوب صُورت - سُرخ سفید (۳) روشن چمک دار - گرم - دہکتا ہُوا (۵) غضب ناک - لال پیلا ؛

**بھبوکا بننا** (ھ) (۱) غصّے ہونا - غضب ناک ہونا آگ بگولا ہونا - (۲) سرخ کپڑے پہننا -

**بھبوکے اُٹھنا** (ھ) (عو) (۱) شعلے اٹھنا - آگ لگنا (۲) جلنا (۳) حسد کرنا ؛

**بھبّھا** (بھبّھ - بھا) (ھ) مذکّر - خود رائے شخص جو نہ آپ ہی سوچے نہ کسی کی صلاح مانے ؛

**بھپارا** (بھَپا - را) (ھ) مذکّر (۱) جوش کی ہوئی دوا - (۲) دم - فریب - جھوٹ (۳) بھاپ (۴) ابال - (۵) دھونی ؛

**بھپارا دینا** (ھ) (۱) بھاپ دینا - سینک دینا - دم دینا - فریب دینا ؛

**بھپک** (ھ) دیکھو بھبک ؛

**بھپکا** (ھ) دیکھو بھبکا ؛

**بھپکنا** (ھ) دیکھو بھبکنا ؛

**بھپکی** (ھ) دیکھو بھبکی

**بھپوری** (بھَپُو - ری) (ھ) مؤنّث - ایک قسم کی پھلکی (مونگ کی پکوڑی) ؛

**بہت** (بُہت) (ھ) (۱) زیادہ - نہایت - کثیر - بے حد - وافر - بہ افراط - فراواں (۲) وافی کافی - بس (۳) بڑا - وسیع (۴) تودہ ڈھیر ؛

**بہت اچھا** (ھ) (۱) خیر کیا مضائقہ ہے - کیا ڈر ہے (۲) زیادہ بہتر - بہت مناسب (۳) تسلیم - ماننا - اقرار کرنا ؛

**بہت دور ہو** (ھ) (۱) دور کی سوچتے ہو - (۲) نہایت دُور و دراز فاصلے پر ہو (۳) تمہاری عقل بھی وہاں نہیں پہنچ سکتی ؛

**بہت نکٹوں میں ایک ناک والا نکّو** (ھ) مثل - بہت عیب والوں میں ایک بے عیب عیب والا سمجھا جاتا ہے ؛

**بہت ہے** (ھ) محاورہ (۱) برکت ہے (۲) نہیں ہے ؛

**بہتا** (بَہ - تا) (ھ) (۱) بہنا کی ماضی شرکل یا تمتائی (۲) جاری - بہتا ہُوا - تیرتا ہُوا - (۳) جاتا ہُوا ؛

**بہتا ہُوا جوڑا** (ھ) محاورہ - جلد جلد انڈے دینے والا کبوتروں کا جوڑا ؛

**بھتّا** (بھَت - تا) (ھ) مذکّر (۱) اُبلے ہوئے چاول خشکہ (۲) خوراک - سفر خرچ (۳) الاؤنس - زائد تنخواہ ؛

**بُہتات** (بُہ - تات) (ھ) مذکّر - کثرت - زیادتی - افراط - افزونی ؛

**بھتار** (بھَتار) (ھ) مذکّر (عوام - عو) شوہر ؛

**بہتان** (بُہ - تان) (ع) مذکّر (۱) تہمت - الزام (۲) عیب - بدنامی ؛

**بہتان جوڑنا - یا - دھرنا - یا - دینا - یا - رکھنا - یا - لگانا** (ھ) (عو) الزام لگانا - عیب دھرنا ؛

**بہتّر** (بَہ - تَ - تَر) (ھ) (۱) ستر اور دو - ۷۲ - (۲) کثرت ؛

**بہتر** (بِہ - تَر) (ف) (۱) اچھا - خوب (۲) عمدہ - اعلیٰ - افضل (۳) ماننا - تسلیم کرنا ؛

**بہتری** (ف) مؤنّث - بھلائی - نیکی - خوبی - فائدہ (۲) فضیلت - بڑائی - بزرگی ؛

**بہترین** (بِہ - تَرِین) (ف) سب سے اچھا ؛

**بھت کلھیا** (بھَت - کُلھ - یا) (ھ) مؤنّث - چھوٹی ہانڈیوں میں چھوٹی لڑکیوں کی پکائی ہوئی چیزیں - ہنڈ کلھیا ؛

**بھتنا** (بھُت - نا) (ھ) مذکّر (۱) ناپاک روح - پلید - خبیث - پریت (۲) بدصُورت - مٹی وغیرہ میں لتھڑا ہُوا جسم ؛

**بھتنی** (ھ) مؤنّث (۱) چڑیل - بلا (۲) بدصورت عورت ؛

**بھتنے کی چڈھی** (ہ) مؤنّث - لڑکوں کا ایک کھیل ؛
**بھتی** - (بھت - تی) (ہ) مؤنّث - کسی کے مرنے پر عزیز قریب کے گھر سے آیا ہوا کھانا - حلوا چاول وغیرہ - ماتمی کھانا - سوگ بھوگ - حاضری ؛
**بھتی پکاؤں** - (ہ) محاورہ دعا تجھے روؤں پیٹوں - تیرا ماتم کروں - تو مر جائے - تیرے ماتم کا کھانا پکاؤں ؛
**بھتیجا** (بھتی - جا) (ہ) مذکّر - بھائی کا بیٹا - برادر زادہ ؛
**بھتیجی** (ہ) مؤنّث - بھائی کی بیٹی - برادر زادی ؛
**بہتے دریا - یا بہتی گنگا میں ہاتھ دھونا** (ہ) فیاضی سے فائدہ اُٹھانا ؛
**بہتیرا** (بہ - تے - را) (ہ) زیادہ - بہت - کافی - بس ؛
**بھٹ** (بھٹ) (ہ) مذکّر (۱) غار - کھوہ (۲) سانپ کا بل (۳) برہمنوں کا ایک فرقہ (۴) چولہے کی جلی ہوئی سُرخ مٹی ؛
**بھٹ پڑے وہ سونا جس سے ٹوٹیں کان** (ہ) ایسا سونا چولہے میں جلے - جس سے کان ٹوٹتے ہوں - سنگار اتنا ہی زیبا ہوتا ہے جو تکلیف کا موجب نہ ہو ؛
**بھٹا** (بھٹ - ٹا) (ہ) مذکّر (۱) اینٹ چونہ وغیرہ پکانے کی بھٹی - آوا - پزاوہ (۲) بڑا چولھا - تنور - بھاڑ ؛
**بھُٹا** (بھُٹ - ٹا) (ہ) مذکّر - مکئی کی بال - سِٹا ؛
**بھٹاچارج** (بھٹ - ٹا - چارج) (ہ) مذکّر (۱) بہت بڑا عالم (۲) قنوجی اور بنگالی براہمنوں کا خطاب
**بھُٹا سا اُڑانا** (ہ) ایک ہی ضرب میں صفائی کے ساتھ کسی چیز کا اُڑا دینا ؛
**بھٹک** (بھٹک) (۱) مؤنّث (۱) گمراہی آوارگی - (۲) صفت - جلد - فوراً ؛
**بھٹکا پھرنا** (ہ) ڈانواں ڈول پھرنا - آوارہ پھرنا ؛
**بھٹکتے پھرنا** (ہ) (۱) حیران و سرگراں پھرنا - (۲) جستجو کرنا - تلاش کرنا - (۳) بھولا بھٹکا ہونا - گم ہونا - بھول جانا ؛
**بھٹ کٹیا - بھٹ کٹائی** (ہ) مؤنّث - ایک خار دار بوٹی ؛
**بھٹکنا** (ہ) (۱) گمراہ ہونا - راہ بھولنا (۲) سرگشتہ ہونا - آوارہ پھرنا (۳) کسی کو ڈھونڈنا کسی کی تلاش میں سفر کرنا - گم ہو جانا (۴) بے چین اور مضطرب ہونا - بیقرار ہونا ؛
**بھٹنا** (بھٹ - نا)
**بھٹ جانا** (بھٹ - جانا) } (ہ) کسی چیز پر رنگ یا میل کا چھا جانا - آلودہ ہونا ؛
**بھڑنا** (بھڑ - نا) (ہ) بھڑنا - آمنا سامنا ہونا مقابلہ ہونا ؛
**بھٹناگر** (بھٹ - نا - گر) (ہ) مذکّر - کائستھوں ایک گوت ؛
**بھٹنی** (بھٹ - نی) (ہ) مؤنّث (۱) سر پستان - چھاتی کا منہ (۲) تکمہ ؛
**بھٹوا** (بھٹ - وا) (ہ) مؤنّث (۱) بھاٹیے کی پیداوار - خشکی کے موسم کی پیداوار (۲) خشکی کے موسم میں پیداوار کی زمین ؛
**بھٹواس** (بھٹ - واس) (ہ) مذکّر - ایک قسم کا غلہ ؛
**بھٹئی** (بھٹئی) (ہ) مؤنّث (۱) بھاٹ کی طرح تعریف کرنا (۲) گدائی - مدح سرائی - تعریف گوئی (۳) ہجو - برائی - پھکڑ بازی - عیب جوئی ؛
**بھٹی** (بھٹ - ٹی) (ہ) مؤنّث (۱) بھٹا کی تانیث تصغیر - جیسے شراب کی بھٹی - (۲) راجپوت قوم کی ایک گوت ؛
**بھٹی چڑھانا** (ہ) (۱) بھٹی گرم کرنا - پزاوہ لگانا - (۲) کسی شے کا صاف کرنے کے لئے بھٹی پر پکانا - جیسے کپڑے بھٹی پر چڑھاتے ہیں ؛
**بھٹی دار** (ہ) کلاش - مے فروش - بادہ فروش
**بھٹیارا** (بھٹ - یا - را) (ہ) مذکّر (۱) روٹی پکانے والا - نانبائی (۲) سرائے کا خادم - مسافروں کو ٹھہرانے اور ان کی خدمت کرنے والا ؛
**بھٹیار خانہ** (ہ) مذکّر - (۱) سرائے (۲) کمینوں کے رہنے کا مکان - وہ جگہ جہاں ہر کوئی داخل ہو سکے ؛
**بھٹیاری** (ہ) مؤنّث (۱) بھٹیارے کی جورو - سرائے میں ٹھہرنے والی والی عورت ؛

**بھج** (بُھج) (س) مذکر (ہندو) (۱) مثلث کا ضلع - (۲) بازو ؛

**بُھجا** (ھ) مذکر (۱) بازو - بھج (۲) مثلث کا ضلع - یا ساق (۳) بھُنا ہُوا ؛

**بہ جانا** (ھ) (۱) رَو میں پانی یا ہوا کے ساتھ چلا جانا (۲) پھیل جانا (۳) برباد ہو جانا - تباہ ہو جانا (۴) اسقاط ہونا ؛

**بھجاوٹ** (بھجا - وَٹ) (ھ) مذکر - موٹا تختہ جو شہتیروں پر پڑا ڈالنے اور چھت پاٹنے کے کام آتا ہے ؛

**بھج بند** (ھ) مذکر (ہند و - عو) ایک زیور کا نام ہے - بازو بند کا بگاڑ ؛

**بھجت** (بَہ - جَت) (ع) مؤنث - خوشی - شادمانی - تازگی - سرور - امید ؛

**بھجن** (بھجَن) (ہ) مذکر (۱) خدا کی تعریف کا گیت (۲) نعت - تعریف کے اشعار (۳) شکریہ (۴) گیت ؛

**بھجن گانا** (ھ) (۱) بھگوان کا دھیان کرنا (۲) آنند ہونا - خوشی منانا (۳) شکریہ ادا کرنا گن گانا ؛

**بھجنا** (ھ) (۱) مالا پھیرنا - جپنا - بھجن - جپ کرنا - (۲) تعریف کرنا - حمد کرنا - سراہنا - عبادت کرنا ؛

**بھُجنگ** (بُھجَنگ) (ھ) (۱) اژدہا - کالا سانپ - (۲) سیاہ فام آدمی ؛

**بھُجنگا** (ھ) مذکر (۱) ایک کالے پرند کا نام ہے جو کوئل سے مشابہ ہوتا ہے (۲) نہایت کالا - سیاہ فام ؛

**بھجوانا** (بھج - وَا - نَا) (ھ) بھیجنا کا متعدی المتعدی ؛

**بھُجیا** (بُھج - یَا) (ھ) مؤنث (۱) بھاجی - پکا ہوا ساگ (۲) بھُنے ہوئے دھان ؛

**بھُچ** (بُھچ) (ھ) (۱) گنوار (۲) نہایت موٹا - نہایت کالا - (۳) اَن پڑھ (۴) نوگرفتار (۵) مذکر - وحشی یا جنگلی آدمی - گنوار یا بیوقوف شخص ؛

**بھچا** (بھچا) (ھ) تنگ - دبا ہوا - پست ؛

**بھچک** (بھچَک) (۱) ڈرا ہوا (۲) ہکا بکا ؛

**بھچک رہ جانا** (ھ) متحیر ہو جانا - سراسیمہ ہو جانا - ہکا بکا رہ جانا ؛

**بھیج** (بھیج) بھیجنا کا امر ؛

**بھیجا** (بھیجا) بھیجنا کی ماضی ؛

**بھچ جانا - بھچنا** (ھ) (۱) دبنا - پچکنا - جھکنا (۲) سکڑنا - سمٹنا - شرمانا (۳) ناچار ہونا ؛

**بھچیڑ** (بھچیڑ) (ھ) مؤنث (عوام) (۱) تنگی (۲) بے ایمانی ؛

**بھدا** (بھد - دَا) (ھ) (۱) موٹا - بپھس (۲) بدہیئت - بھونڈا - (۳) سُست - کاہل (۴) بے وقوف ؛

**بھداک** (بھداک) / **بھداکا** (بھداکا) (ھ) مذکر - (۱) گرنے کی آواز - دھماکا (۲) پٹخنا

بھدکنا (۳) حلوے کھیر کڑھی وغیرہ کھانوں میں کھدبدی کھدبدی کی آواز ؛

**بھدانا** (بھدا - نَا) (ھ) (عوام) کسی چیز میں نمک جذب کرانا ؛

**بھدانہ** (بَہ - دَا - نَہ) (ف) مذکر - بہی کا بیج - مشہور دوا کا نام ؛

**بھدبھد** (بھد - بھد) (ھ) مؤنث - (۱) آدمی یا بطخ وغیرہ کے چلنے پھرنے کی آواز (۲) بے در پے بھی گرنے کی آواز (۳) آہٹ ؛

**بھدرا** (بھد - رَا) (ھ) مذکر (۱) جوتش کے رو سے منحوس دن یعنی چاند کی دوسری - ساتویں - بارھویں تاریخیں (۲) سری کرشن جی کی ایک استری کا نام (۳) گھوٹ موٹ - چار ابرو کا صفایا (۴) مونڈن - کسی عزیز کے مرنے پر سر اور مونچھ داڑھی وغیرہ کا منڈانا - سوگ کی علامت ؛

**بہ در بہ** (بَہ - دَر - بَہ) (و) تفصیل وار - سلسلہ وار ؛

**بھدر بھدر دوڑنا** (ھ) (عو) اس طرح دوڑنا کہ پاؤں کے زمین پر لگنے کی بھد بھد آواز ہو ؛

**بھدرک** (بھد - رَک) (س) مؤنث (۱) لابھ - فائدہ - نفع (۲) استقلال - استحکام (۳) اعتبار وقعت (۴) سلیقہ - سگھراپا - (۵) لطف - خوبی ؛

**بھدکنا** (بھدک - نَا) (ھ) (عوام) کشتی میں گرادینا ہرا دینا ؛

**بھدنا** (بھد - نَا) (ھ) (عو) پسے ہوئے نمک یا کسی اور سفوف کا کسی دوسری چیز میں مل جانا - سرایت کر جانا ؛

**بھدوار** (بھَد۔ وَار) (ع) مؤنث ۔ وہ زمین جو گنے کے لئے تیار کی جاتی ہے ؛

**بھدّی** (ع) بھدّا کی مؤنث

**بھدئی** (بھَدَ۔ ئی) (ع) بھادوں کی پیداوار (۲) برسات کے موسم کا چاول ۔ جو بھادوں میں کاٹا جاتا ہے ؛

**بھدّیاں** (بھَدّ۔ دِیاں) (۱) بھادوں کی فصل کا ۔ (۲) بھادوں کا آم ؛

**بھدیس۔ بھدیسا** (بھَدیِّس + بھَدِے سا)
**بھدیسل۔ بھدیسلا** (بھَدِے۔ سَل۔ بھَدیِسَ۔ لا) (ع)
(۱) بھدّا ۔ (۲) گنوار ؛

**بھدیسلی** (ع) بھدیسلا کی مؤنث ؛

**بھر** (بھَر) (ع) (۱) بھرنا کا امر (۲) تھوڑا ۔ قدرے (۳) تمام ۔ سارا ۔ کُل (۴) مقدار ۔ اندازہ (۵) تک ؛

**بھرا** (بھَرا) (ع) (۱) بھرنا کی ماضی (۲) بھرانا کا امر (۳) بھرا ہُوا (۴) تمام (۵) موجود (۶) آباد (۷) موٹا تازہ (۸) مذکر ۔ بوجھ ۔ بھرت ۔ کھیپ (۹) گولی ۔ بارود ؛

**بھرا پُرا** (ا) (صو) (۱) آسودہ ۔ فارغ البال (۲) صاحبِ اولاد (۳) صاحبِ مال ۔ خوش نصیب ۔ (۴) کُنبے قبیلے والا ؛

**بھرّا** (بھَر۔ رَا) (ع) مذکر (۱) ترغیب ۔ تحریک ۔ تحریص (۲) دم ۔ دھوکا ۔ جھانسا ۔ چُل ۔ فریب (۳) یکبارگی کبوتروں کے اُڑنے کی آواز ؛

**بھرا بھرنا** (ع) (۱) فالتو مد میں صرف کرنا ۔ خرچ اٹھانا (۲) منہ بھرائی یا رشوت دینا ۔ (۳) قرض ادا کرنا (۴) کنبہ پالنا ۔ (۵) تنگدستی سے گزارہ کرنا (۶) کمر پوری کرنا ؛

**بھرّا دینا** (ع) (۱) دم دینا ۔ جھانسا یا چُل دینا (۲) کبوتروں کو یکبارگی اڑانا ؛

**بہرا** (بَہ۔ رَا) (۱) کانوں سے معذور ۔ سماعت سے مجبور ۔ خدمت گار ۔ خادم ؛

**بھُرّا** (بھُر۔ رَا) (ع) نہایت گانے کی صفت میں بولا جاتا ہے

**بھرّاٹا** (بھَر۔ رَا۔ ٹا) (ع) مذکر ۔ پرندوں کے اڑنے کی آواز ؛

**بھرا جانا** (ع) (۱) پُر ہو جانا (۲) آلودہ ہو جانا (۳) حاملہ ہو جانا ؛

**بھرا گھر** (ع) (صو) (۱) آباد گھر ۔ پورا کنبہ ۔ آل اولاد والا (۲) کثیر افراد (۳) اسباب خانہ داری سے بھرا ہُوا گھر ؛

**بہرام** (بَہ۔ رَام) (ع) مذکر (۱) پانچویں آسمان کا ایک ستارہ ۔ (۲) عراق کا ایک بادشاہ جسے گورخر کے شکار کا بہت شوق تھا ؛

**بھُرّانا** (بھُر۔ رَا۔ نا) (ع) مذکر ۔ پرندوں کے اُڑانے کی آواز ؛

**بھر آنا** (ع) زخم بھر جانا ۔ زخم مندمل ہو جانا ۔ انگور بندھنا ۔ (۲) رقت آنا ۔ ہمدردی ہونا ۔ رحم آنا ۔ (۳) آنسو آنا (۴) پُر ہونا ۔ لبریز ہونا ؛

**بھرانا** (ع) (۱) پرندوں کا بچوں کو چوگا دینا ۔ کھلانا (۲) کسی چیز کو پُر کرنا (۳) چوپائے کو گابھن کرانا ؛

**بھراؤ** (بھَرا۔ اؤ) (ع) مذکر (۱) بھرتی ۔ داخلہ (۲) بھری ڈلاؤ ۔ بھرائی (۳) آبپاشی ؛

**بھرائی** (بھَرا۔ ائی) (ع) مؤنث (۱) پُر کرنے کی اُجرت ۔ (۲) بھراؤ کا صلہ (۳) آبپاشی کی مزدوری (۴) بھراؤ کرنا ۔ پُر کرانا ۔ چوپائے کو گابھن کرانے کا معاوضہ ۔ موکھ ؛

**بھُر بھُرا** (بھُر۔ بھُرا) (ع) خستہ ۔ خشک ۔ کرارا ۔ گھر گھرا ۔ بکھرا ہُوا ؛

**بھُر بھُرانا** (ع) (۱) بکھرنا ۔ بکھیرنا ۔ خستہ کرانا ۔ (۲) ولولہ ۔ جوش ۔ اُمنگ ۔ چاہت پیدا ہونا ۔ (۳) دل کا گدگدانا (۴) جُرأت کرنا ؛

**بھر۔ بھرانا** (بھَر۔ بھَرا۔ نا) (ع) (۱) سوجن ہونا ۔ سوجنا ۔ (۲) تمتمانا ؛

**بھر بھراہٹ** (بھَر۔ بھَرا۔ ہٹ) (ع) مؤنث ورم ۔ سوجن ۔ آماس ؛

**بھُر۔ بھُراہٹ** (بھُر۔ بھُر۔ ہٹ) (ع) مؤنث ۔ خشکی ۔ خستہ پن ؛

**بھر بھنڈ** (بھَر۔ بھَنڈ) (ع) مؤنث ۔ گڑبڑ ؛

**بھر پانا** (ع) (۱) کوڑی کوڑی وصول کرنا (۲) باز آنا ۔ نجات پانا ۔ اپنے کئے پر پچھتانا ؛

**بھر پائی** (بھَر۔ پا۔ ائی) (ع) مؤنث ۔ پورے دانموں کی رسید ؛

**بھر پُور** (بھَر۔ پُور) (ع) (۱) پورا ۔ کامل ۔ تمام ۔ (۲) لبریز ۔ بھرا ہُوا (۳) بے پروا ۔ مستغنی ؛

**بھرت** (بھَرت) (ع) مؤنث ۔ کسکٹ ۔ کئی دھاتیں مل کر بنائی ہوئی دھات کا نام جس میں جست تانبا سیسہ ملا ہوا ہوتا ہے ؛

**بھرت** (بَھرَت) (س) مذکر (۱) راجہ دسرتھ کے بیٹے کا نام جو کیکئی کے بطن سے تھا (۲) اس مشہور راجہ کا نام جس کے نام پر بھرت کھنڈ یا بھارت ورش مشہور ہے ؛

**بھرت کھنڈ** (ہ) مذکر (۱) مکمل ملک - مراد ہندوستان کہ اپنی آبادی اور پیداوار میں ہر طرح کافی - کامل اور بھرپور ہے (۲) بھرت بن راجہ دسرتھ کا زیرِ اقتدار ملک ؛

**بھُرتا** (بھُر - تا) (ہ) مذکر - ابالے یا بھلائے ہوئے پھل یا دال، ترکاری مثلاً اور بھون بگھار کر تیار کیا ہوا سالن جو عموماً مونگ - چنا - آلو، بینگن، شلجم - مولی بھنوا وغیرہ کا بناتے ہیں ؛

**بھُرتا کر دینا** - (ہ) (۱) کسی چیز کو مل کر رگ و ریشہ ایک کر دینا (۲) مجازاً - نہایت مارپیٹ کرنا - بہت مارنا ؛

**بھرتری ہری** (بھَر - تَرِی - ہَرِی) (ہ) ایک مشہور شاعر اور نحوی ؛

**بھرتی** (بھَر - تی) (ہ) مؤنث - (۱) بھراؤ - کسی کمی کو پورا کرنے کی تجویز (۲) وہ محکمہ جہاں سپاہی وغیرہ نوکر رکھے جاتے ہوں - (۳) تکمیل - پُری - پُورا (۴) بیکار اسباب - فضول - بوجھ ؛

**بھرتی بھرنا** (ہ) گوڈر وغیرہ ڈال کر کسی چیز کو بھر دینا (۲) سوداگری کا مال بھرنا ؛

**بھرتی کا شعر** (۱) مذکر - جس شعر میں کوئی خاص بات اور خوبی نہ ہو - معمولی شعر - غزل پوری کرنے کے لئے داخل کیا ہوا بے لطف شعر ؛

**بھرتی کرنا** (ہ) نوکر رکھنا - کسی محکمے میں داخل کرنا

**بھرتیا** (بھَر - تِیا) (ہ) مذکر (۱) پیتل یا بھرت کا برتن بنانے والا - (۲) کسیرا - ٹھٹھیرا - دھات کے برتن ڈھالنے والا ؛

**بہرحال** (بَہَر - حَال) (ف - ع) ہر طرح - ہر طریقہ سے - ہر طور پر ؛

**بھر دینا** (ہ) (۱) پُر کر دینا - لبریز کر دینا - مالامال کر دینا (۲) نقصان پورا کرنا - تاوان ادا کرنا (۳) سیر کر دینا - آسودہ کر دینا (۴) آلودہ کرنا - تھوڑ دینا - دے دینا - ادا کرنا - (۵) آبپاشی کرنا - سیراب کرنا ؛

**بھرڑی** (بھَر - ڑِی) (ہ) مذکر (۱) وہ اناج جو گاہنے کے بعد بالوں میں رہ جائے (۲) ایک علاقہ ؛

**بھرشٹ** (بھَرشٹ) (س) (۱) ذلیل (۲) ناپاک (۳) گھناؤنا (۴) خراب (۵) بے دین (۶) لُچّا ؛

**بھرشٹ کرنا** (ہ) (۱) بگاڑنا - خراب کرنا (۲) گندہ کرنا - ناپاک کرنا (۳) بے دین کرنا - گمراہ کرنا ؛

**بہرطور** (ف - ع) ہر طریقے سے ؛

**بھرکس** (بھُر - کَس) (ہ) مذکر (۱) ٹکڑا - کرچ - پھانس - (۲) چھلکا (۳) چورا ؛

**بھرکس نکال دینا یا نکالنا** (ہ) مار مار کر ہڈی پسلی توڑ دینا - کچومر نکالنا - چورا چورا کرنا - مارتے مارتے بھُس کر دینا ؛

**بہرکیف** (ف - ع) ہر حالت میں - بہرحال - ہر طرح جس طرح ممکن ہو ؛

**بھر کے منہ گالی دینا** (ہ) صاف صاف گالی دینا - نام لے کر گالی دینا ؛

**بھر لینا** (ہ) پُر کر لینا (۲) وصول کر لینا ؛

**بھرم** (بھَرَم) (ہ) مذکر - (۱) ساکھ - اعتبار - بھروسہ - (۲) شبہ - گمان - دھوکا (۳) شہرت ناموری (۴) راز - بھید ؛

**بھرم جانا** (ہ) (۱) شبہ میں پڑنا (۲) وہم میں گرفتار ہونا (۳) دھوکے میں پڑنا - (۴) گمراہی بے اعتقادی ؛

**بھرم کھل جانا (یا) کھلنا** (ہ) (۱) بھید ظاہر ہونا - راز فاش ہونا (۲) اعتبار اٹھنا - ساکھ جانا - بھروسہ نہ رہنا - شہرت اور نام میں بٹا لگنا ؛

**بھرم گنوانا** - (ہ) ساکھ کھونا - اعتبار ضائع کرنا شہرت اور ناموری میں بٹا لگانا ؛

**بھرمار** (بھَر - مَار) (ہ) مؤنث - کثرت ؛

**بھرمار کرنا** (ہ) (۱) بوچھاڑ کرنا - بہت زیادہ کرنا (۲) بکثرت دینا - بافراط لینا یا دینا ؛

**بھرمانا** (بھَر - مَا - نَا) (ہ) (۱) دھوکا دینا - ورغلانا - پھسلانا - (۲) لالچ دینا (۳) بھلانا - دغا کرنا (۴) شبہ میں ڈالنا - وہم میں پھنسانا - دغدغے میں ڈالنا - (۵) گمراہ کرنا - بے دین و بے اعتقاد کرنا - بے راہ کرنا ؛

**بھرمنا** (بَھرَم - نا) (ع) (ہندو) بھڑکنا - ڈانواں ڈول پھرنا ؂

**بھرن** (بَھرَن) (ع) مؤنّث - زور کی بارش - بکثرت مینہ ؂

**بھرنا** (ع) (۱) پُر کرنا - لبالب کرنا (۲) پورا کرنا - تمام کرنا - ختم کرنا (۳) لتھڑنا - آلودہ کرنا - (۴) رنج میں عمر بسر کرنا - گزارنا - نباہنا (۵) سمانا - آجانا - پُر ہو جانا (۶) تاوان ادا کرنا (۷) سیر ہونا (۸) سہنا - برداشت کرنا - (۹) موٹا ہونا (۱۰) غضبناک ہونا (۱۱) حاملہ ہونا (۱۲) دام وصول کرنا (۱۳) بھگتنا (۱۴) (ہندو) (عو) آسیب وغیرہ کا سر پر آنا (۱۵) بہکانا - برگشتہ کرنا - (۱۶) غیبت کرنا - چغلی کھانا - (۱۷) ناراض کرنا (۱۸) آبپاشی کرنا - سیراب کرنا - پانی دینا (۱۹) مالامال کرنا (۲۰) بجا لانا - تعمیل کرنا (۲۱) رنگ چڑھانا ؂

**بھرنی** (بَھرَ - نی) (ع) مؤنّث (۱) بانا (۲) نال ؂

**بہُروپ** (بَہ - رُوپ) (س) مذکّر - طرح طرح کے بھیس بدلنا - سوانگ بھرنا (۲) دھوکا - مکر - مکاری ؂

**بہُروپ بدلنا** (ع) بھیس بدلنا - سوانگ بھرنا نیا رُوپ دکھانا -

**بہُروپیا** (ع) مذکّر - (۱) نقّال - بھیس بدلنے والا (۲) مکّار - فریبی - ٹھگ (۳) ریاکار - حیلہ ساز ؂

**بھروتی** (بَھرَو - تی) (ع) مؤنّث (۱) مکمل ادائی کی رسید (۲) قبض الوصول (۳) معاوضہ ؂

**بھروٹا** (بَھرَو - ٹا) (ع) مذکّر - گھاس یا لکڑی کا گٹھا - سر بوجھا ؂

**بھروسا - یا - بھروسہ** (ع) مذکّر (۱) اعتبار یقین - توقع - اعتقاد (۲) امید - آسرا توکّل ؂

**بھرول** (بَھرَوَل) (ع) مذکّر - بہت پھل والی فصل ؂

**بہرہ** (بَہ - رَہ) (ف) مذکّر (۱) نصیب قسمت (۲) حصّہ - برابر ؂

**بہرہ کھلنا** (۱) نصیبا کھلنا - قسمت یاور ہونا - بھاگ جاگنا - حصہ ملنا (۲) متبحّر ہونا - کامل ہونا ؂

**بہرہ مند - بہرہ دار - بہرہ یاب** (ف) صاحب نصیب - خوش قسمت - خوش طالع - فائدہ اُٹھانے والا ؂

**بہری** (بَہ - رِی) (ع) مؤنّث - (۱) ایک شکاری پرندہ (۲) وہ عورت جس کی قوّت سامعہ جاتی رہے ؂

**بھری** (بَھرِی) (ع) (۱) بھرا کی مؤنّث (۲) روپیہ بھر کا ایک وزن (۳) ایک قسم کی گھاس (۴) (پ) فصل کا اتنا گٹھا جو ایک آدمی اٹھا سکے ؂

**بھری برسات** (ع) مؤنّث - برسات کا موسم - زور کی بارش - بارش کا موسم ؂

**بھری مجلس - یا - بھری محفل میں** (ع) عین مجلس میں - پوری محفل میں - سارے جلسے میں ؂

**بھرے بیٹھے ہیں - یا - بھرے ہوئے ہیں** (۱) محاورہ دام خفا ہیں - ناراض ہیں - رنجیدہ ہیں - غمگین ہیں - (۲) پُر از شکوہ ہیں - (۳) دُکھی ہیں - تنگ ہیں - (۴) آنسو ڈبڈبائے ہوئے ہیں ؂

**بھرّے پر چڑھانا** (ع) دم پر چڑھانا - جھانسے میں لانا - تعریف کرکے کسی بات پر آمادہ کرنا ؂

**بھرے ہی کو بھرتا ہے** (ع) مثل - خدا بھی دولت مند ہی کو دیتا ہے ؂

**بھُرڑ** (بَھرَڑ) (ع) مذکّر - کسی چیز کے پھٹنے یا بندوق وغیرہ کے چلنے یا گوز کی آواز ؂

**بھبڑ** (ع) مؤنّث (۱) زرد تتیا - زنبور (ب) زنبوڑی (?) - ڈہموں (?) ؂

**بھڑ** (بھڑ) (ع) بھڑنا کا امر ؂

**بھڑا** (بھڑا) (ع) (۱) بھڑنا کی ماضی - (۲) بھڑانا کا امر ؂

**بھڑا بھڑ** (بھڑا - بھڑ) (۱) دو چیزوں کے ٹکرانے کی آواز (۲) گوز کی آواز ؂

**بھڑا دینا** (ع) مقابلہ کرا دینا - لڑائی کرا دینا ؂

**بھڑاس** (بَھڑاس) (ع) مؤنّث - دل کا بخار - غبار کینہ - عداوت ؂

**بھڑاس نکالنا** (ع) جی کا بخار نکالنا - طبیعت کا غبار ظاہر کرنا - دل کی کوفت اور جلن ظاہر کرنا

رنج خاطر کا بیان کرنا - ملال طبع کو ملا کر کہنا ؁

**بھڑبھڑانا** (بھڑ - بھڑا - نا) (ف) (۱) تڑکنا چیخنا - آگ کا بھڑکنا - بھڑ بھڑ کرنا (۲) طبلہ بجانا ؁

**بھڑبھڑیا** (بھڑ - بھڑ - یا) (ہ) مذکر (۱) فضول باتیں کرنے والا - بیوقوف (۲) پیٹ کا ہلکا ؁

**بھڑبھونجا** (بھڑ - بھون - جا) (ہ) مذکر (۱) بھاڑ جھونکنے - اناج بھوننے والا - (۲) (صفت) سیاہ فام - کالے رنگ کا - بدحال و بدصورت ؁

**بھڑبھونجن** (ہ) مؤنث - (۱) اناج بھوننے والی عورت - (۲) کالی - بدصورت عورت ؁

**بھڑتنگا** (بھڑ - تنگ - گا) (ہ) مذکر - غل غپاڑا منظور ؁

**بھڑک** (بھڑ - ک) (ہ) مؤنث (۱) چمک دمک - سنگار - رونق - ٹیپ ٹاپ (۲) رسیدگی - وحشت جھجک - (۳) اشتعال - ابھار - اُمنگ ؁

**بھڑک اٹھنا** (ہ) (۱) مشتعل ہونا (۲) جل پڑنا (۳) غصے ہونا (۴) چمک جانا - رونق پانا ؁

**بھڑ کا چھتا** (ہ) مذکر - (۱) بھڑوں کے رہنے کا گھر (۲) (صفت) مفسد لوگ - لڑاکا شخص جسے چھیڑ کر پیچھا چھڑانا مشکل ہو جائے - (ایذا رساں)

**بھڑکانا** (ہ) (۱) آگ کو تیز کرنا - مشتعل کرنا (۲) بہکانا - غصہ دلانا (۳) بدکانا - ڈرانا (۴) تمبا کو جلد سوختہ کرنا ؁

**بھڑک دار** (ا) چمکیلا - تکلف - بارونق - خوبصورت ؁

**بھڑکنا** (ہ) (۱) مشتعل ہونا - جل پڑنا - آگ کے شعلے اُٹھنا (۲) چونکنا - یک دم ڈرنا - خوف کھانا (۳) غصے ہونا - تیز ہونا - بھبکنا - ناراض ہونا (۴) اعصاب کا کھچ جانا - تشنج ہونا (۵) تمبا کو جلد جل جانا ؁

**بھڑ کے بیٹھنا** (ہ) (۱) مل کر بیٹھنا - بہت پاس بیٹھنا - زانو بہ زانو بیٹھنا (۲) حاضرین کا بکثرت ہونا ؁

**بھڑ کے چھتے کو چھیڑنا - یا بھڑ کے چھتے میں ہاتھ ڈالنا** (ہ) مفسد لوگوں سے تعلق کرنا - بدمعاشوں سے واسطہ ڈالنا - گنہگاروں سے لین دین وغیرہ کرنا ؁

**بھڑکیلا** (۲) زرق برق - چمکیلا - بھڑک دار -

**بھڑل** (بھڑ - ل) (ہ) مذکر (۱) بے شرم (۲)

مسخرا - بھڑوا ؁

**بھڑنا** (ہ) (۱) پیوستہ ہونا - ملنا - نزدیک ہونا - قریب ہونا (۲) لڑنے کو آمادہ ہونا - مقابل ہونا - آمنے سامنے ہونا - (۳) ٹکر کھانا - ٹکرانا ؁

**بھڑنگ** (بھڑ - نگ) دیکھو بھڑبھڑیا ؁

**بھڑوا** (بھڑ - وا) مذکر (۱) دیّوث - قلتبان - بجوگیا - دلاّ - کٹنا - کٹن - (۲) بے غیرت - بے شرم - بے حیا - بے لحاظ ؁

**بھڑوائی** (ہ) مؤنث (۱) بھڑواپن (۲) دلاّلی قلتبانی ؁

**بھڑوے کو بھی منہ پر بھڑوا نہیں کہتے** (ہ) مثل - کسی بُرے شخص کا عیب اس کے منہ پر اس طرح نہیں کہنا چاہیئے کہ اُسے بُرا معلوم ہو ؁

**بھڑی** (بھڑ - ی) (۱) لاگ (۲) کبوتروں کو اُڑانا ؁

**بھڑی - یا - بھڑیاں دینا** (ہ) (۱) کبوتر کو مار مار کر اُڑانا (۲) حیران کرنا - تنگ کرنا - دق کرنا - ستانا ؁

**بھڑبھری** (بھڑ - رِ - ی) (ہ) مؤنث - برتنوں کا نیچے اوپر ڈھیر ؁

**بہزاد** (بہ - زا - د) (ف) مذکر - شاہ اسمٰعیل صفوی کے زمانے کا ایک مشہور نقاش (۲) اسفندیار (۳) ایک گھوڑے کا نام ؁

**بھس** (بھس) (ہ) مؤنث (۱) راکھ (۲) خاک ہیچ -

**بھُس** (بھُس) (ا) مذکر - چوکر - بھوسی - اناج کا چھلکا - اناج کے پیڑوں کا چُورا - بھوسہ - پھٹکن ؁

**بھساکو** (بھسا - کو) (ا) مذکر - ہلکا تمباکو - وہ تمباکو جس میں کڑواہٹ نہ ہو - بھس کی مانند تمباکو ؁

**بھس بھروانا** (ا) مذکر (۱) بھوسے کا کوٹھے یا کوٹھے میں رکھوانا (۲) کھال کھنچوا کر اس میں بھس بھروا دینا ؁

**بھسنڈ** (بھس - نڈ) (۱) نہایت موٹا اور بھدا آدمی - بھینس ؁

**بھسکنا** (بھسک - نا) (ہ) (ہندو) (۱) گرنا (۲) چبانا - کھانا (۳) بھینس کی طرح کھانا ؁

**بھسکو** (بھسک - کو) (ہ) مذکر - بہت کھانے والا مرد - پیٹو ؁

**بھسکو** (بھَسک - کو) (ہ) مؤنث (۱) بہت کھانے والی بے تمیزی کے ساتھ کھانے والی - ہرجائی عورت ؞

**بھس کے مول ملیدہ** (۹) قیمتی چیز کا نہایت سستے داموں بکنا ؞

**بھسم** (بھَسم) (س) مذکر - راکھ - خاک - بھبھوت ؞

**بھس ملانا** - خرابی پیدا کرنا -

**بھسمنت** (بھَس - منت) (ہ) مذکر (۱) راکھ (۲) وہ چیز جو بھسم ہوگئی ہو ؞

**بھسم ہونا** (ہ) (۱) جل کر راکھ ہونا (۲) ہضم ہوجانا (۳) غصے میں آگ ہوجانا ؞

**بھس میں چنگاری** (چنگی) **ڈال جمالو دور کھڑی** - مثل - لڑائی کرا کر الگ ہوجانا ؞

**بھُسنڈ** (بھُسنڈا) (ہ) (۱) سیاہ (۲) مُشٹنڈا - موٹا - فربہ (۳) ایک کوے کا نام - کاگ بھُشنڈ ؞

**بھسونڈا** (بھُسُوں - ڈا) (ہ) مذکر - ہاتھی کی کنپٹی ؞

**بھُسونڈے** (ہ) بھسونڈا کی جمع ؞

**بہشت** (بِہِشت) (ف) مؤنث (۱) خُلد - باغ - جنت - فردوس - جناں - عیش کا مقام - آرام کی جگہ ؞

**بہشت کا میوہ** (۹) مذکر - انار ؞

**بہشت کی قمری** (۹) مؤنث - کنچنی - ناچنے گانے والی عورت (۲) نخچہ ؞

**بہشت میں لات مارنا** (۹) محاورہ (۱) نیکوں کے ساتھ بدی سے پیش آنا - (۲) ماں باپ سے بدسلوکی کرنا ؞

**بہشتی** (ف) مذکر - بہشت کا رہنے والا - (۲) پانی بھرنے والا - ماشکی - سقا (۳) (صفت) جنتی فردوسی - نیک - بھلا آدمی - نیکوکار ؞

**بھشٹا** (بھِش - ٹا) (ہ) مؤنث (۱) فضلہ - گوبر - غلاظت ؞

**بھشٹل** (بھِش - ٹل) (ہ) مؤنث (۱) ناپاک - گندی - غلیظ - نجس - پلید - بھرشٹ (۲) پھوہڑ - بدسلیقہ (۳) بدشکل ؞

**بھق بھق** (بھَق - بھَق) (ہ) مؤنث (۱) انجن سے دھنواں نکلنے کی آواز (۲) نیز بدبو ؞

**بھقر بھقر بو آنا** (ہ) (عی) نیز بدبو آنا ؞

**بھاک** (بھَنَک) (۱) بھکنا کا امر (۲) بہکی باتیں - (۳) گمراہی (۴) بدنصیبی (۵) شراب کے نشے میں کچھ کا کچھ کہنا ؞

**بھک** (بھَک) (ہ) مؤنث (۱) اُڑ جانے والا مادہ (۲) چورا - بُرادہ - تمباکو ؞

**بھُک** (بھُک) (ہ) مؤنث - بھوک کا مخفف ؞

**بھُکا** (بھُک - کا) (ہ) بھوکا کا مخفف ؞

**بھکا پیر** (ہ) مذکر - وہ خبیث جو سب چیزیں نگل جاتا ہے - (۲) بہت کھانے والا - (۳) لالچی ؞

**بہک اٹھنا** (ہ) (۱) نشے میں بکنا - ترنگ میں آنا - (۲) بے تُکی باتیں کرنا - بڑبڑانا (۳) غلطی کرنا ؞

**بھکاری** (بھِکا - ری) (ہ) مذکر - فقیر - منگتا - گداگر - بھک منگا - ٹکڑ گدا ؞

**بہکانا** (بہ - کا - نا) (ہ) (۱) اغوا کرنا - بھگانا (۲) دھوکا دینا - جھانسہ دینا - فریب دینا (۳) غلطی کرانا (۴) جھوٹی امید بندھانا - (۵) کان بھرنا - بدگوئی کرنا ؞

**بہکاوا** (بہ - کا - وا) (ہ) مذکر (۱) دھوکا - فریب (۲) خوف ؞

**بہکاوٹ** (بہ - کا - وٹ) (ہ) مؤنث - دم - فریب - اغوا - جھانسہ ؞

**بہکاوے یا بہکاوے میں آنا** (ہ) (۱) دھوکے میں آنا - (۲) حمایت پر پھولنا ؞

**بھگت** (بھَگَت) (س) مذکر (ہندو) (۱) عابد زاہد (۲) پرہیزگار - متقی (۳) پجاری ؞

**بھگتی** (س) مؤنث (۱) عبادت - پرستش - پوجا - (۲) خلوص (۳) عقیدت ؞

**بہک چلنا** (ہ) بڑھ چلنا - حد سے پاؤں نکالنا - مغرور ہونا ؞

**بھکرانا** (بھَک - را - نا) (ہ) بدبو دینا ؞

**بھکرانڈ** (بھَک - رانڈ) (ہ) بہت کھانا - ٹھونسنا - نگلنا - (۲) بھر بھرانا - بے لوث بکھرنا ؞

**بھکس - بھکسی** (بھکس - بھک - سی) (ہ) (۱) مذکر (۲) (مؤنث) قید خانہ ؞

**بھک سے اڑ جانا** (ہ) (۱) دفعتہً اُڑ جانا - (۲) بیان نہ کہہ جانا ؞

**بھکشا** (بھِک - شا) (س) مؤنث (۱) بھیک -

چیرات (۲) مانگ - طلب ۞

بھکل (بھَلَق) (ع) مؤنث - گرم ہوا جو کسی محدود مکان میں بند ہو ۞

بھک منگا (بھک - منگ - گا) (ع) مذکر (۱) فقیر - ٹکر گدا - بھیک مانگنے والا - بھوکا - کنگال (۲) مانگنے میں حیا نہ کرنے والا ۞

بھک مُوا (بھک مُوا) (ع) مذکر - بھوکوں سے مرنے کا سا منہ - فاقوں کے مارے ہوئے کی شکل - روٹیوں سے محتاج کا چہرہ ۞

بہکنا (ع) راستے سے پھرنا - بھٹکنا - (۲) دھوکا کھانا - (۳) پھسلنا - (۴) نشہ - نیند - ہذیان یا بخار میں باتیں کرنا - (۵) لڑکھڑانا - لرزنا - (۶) نشے میں شور مچانا - (۷) اترانا - حد سے بڑھ کر چلنا ۞

بھکنا (بھُک - نا) (ع) گھس جانا - اتر جانا - گھپنا چبھنا ۞

بھکوا (بھک - وا) (ع) مذکر - (۱) نادان - احمق بے وقوف (۲) بھڑوا - (۳) مسخرا ۞

بھکوسنا (بھکوس - نا) (ع) (ع) کھانا - نگلنا ۞

بھکوی (بھک - وی) (ع) مؤنث - بھکوا کی تانیث ۞

بھگ (بھگ) (س) (۱) عورت کا اندام نہانی - فرج ۞

بھگا (بھگا) (ع) بھگانا کا امر ۞

بھگا (بُھگ - گا) (ع) (۱) سادہ لوح - بیوقوف ناتجربہ کار (۲) چورا - برادہ - چورن - سفوف - پھنکی ۞

بھگانا (ع) (۱) دوڑانا - سرپٹ لے جانا (۲) علیحدہ کرنا - گھر سے نکال لانا - (۳) شکست دینا - (۴) منہ پھیر دینا (۵) دھتکارنا ۞

بھگت (بھگت) (ع) مذکر - (۱) دیکھو بھگت - (۲) طنزاً - بدمعاش - آوارہ ۞

بھگت (بھُگت) بھگتنا کا امر ۞

بھگتا (بُھگتا) بھگتنا کا امر ۞

بھگتان (بھگ - تان) (ع) مذکر (۱) عوض سزا (۲) عوام - قرضے کی بے باقی ۞

بھگتانا (ع) (۱) پورا کرنا - ادا کرنا - انجام کو پہنچانا (۲) تعمیل کرنا - بجالانا (۳) بے باق کرنا - (۴) فیصلہ کرنا - طے کرنا (۵) تقسیم کرنا - بھگتان کرنا - دینا - (۶) حساب کرنا - جھگڑا چکانا ۞

بھگت باز (ع) مذکر - ہندوؤں کا وہ فرقہ جو لڑکوں کو نچاتا اور سوانگ وغیرہ بھر کر تماشا دکھاتا ہے - راس دھاری - سوانگی ۞

بھگت لینا (ع) بدلا لینا - عوض لینا (۲) وصول کرنا (۳) سزا دینا - مارپیٹ کرنا (۴) کردار کو پہنچانا ۞

بھگتنا (ع) (۱) انجام کو پہنچنا - ختم ہونا - پورا ہونا (۲) برداشت کرنا - سہارنا (۳) بے باق ہونا - (۴) بھرنا - بھوگنا (۵) فیصلہ ہونا (۶) دکھ نباہنا - (۷) اگتا وان دینا (۸) سمجھنا ۞

بھگتی (بھگ - تی) (ع) (۱) مؤنث - عبادت (۲) مذکر - بھگتی کرنے والا - عابد - زاہد - پرہیزگار ۞

بھگتی - یا - بھگتیا (ع) مذکر - ناچنے گانے والا - بھانڈ - نقال - رقص کرنے والا - رقاص - راس دھاری - ایکٹر ۞

بھگدڑ (بھگ - دڑ) (ع) مؤنث - بھاگنے کی ہل چل - افراتفری ۞

بھگر (بھگڑ) (ع) مذکر - گلا ہوا اناج ۞

بھگل (بھگل) (ع) مذکر - (۱) مکر - فریب - دھوکا - روپ - دغا (۲) مؤنث - ہاری ہوئی (۳) بزدل ۞

بھگل بنایا

بھگندر (بھگندر) (ع) مذکر - بواسیر ۞

بھگندر (بھگن - دڑ) (ع) مذکر (۱) ایک قسم کا پھوڑا جو جوڑ یا اس کے پاس ہوتا ہے (۲) (س) بواسیر ۞

بھگو (بھگ - گو) (ع) بھگوڑا ۞

بھگو (بھگو) بھگونا کا امر ۞

بھگوان (بھگ - وان) (س) مذکر - خدائے تعالےٰ - پرمیشر - ایشر ۞

بھگو بھگو کے لگانا - یا - مارنا (ع) (۱) بھگو بھگو کر جوتیاں لگانا - سخت لعنت ملامت کرنا ۞

بھگوتی (بھگو - تی) (س) مؤنث - درگا دیوی دیبی ۞

بھگوڑا (بھگو - ڑا) (ع) مذکر - بھگو - ڈرپوک -

بزدل - نامرد - ہیر - بھاگ جانے والا

**بھگونا** (بھگو - نا) (ف) تر کرنا - گیلا کرنا ۔

**بھگی** (بھگ - گی) (ہ) مؤنث - بھاگڑ - ہلچل ۔

**بھگی پڑنا** (ہ) ہلچل ہونا - خوف کے مارے بھاگنا (۲) شکست کھانا - ہارنا ۔

**بھگیلا** (بھگے - لا) (ہ) مذکر - وہ پرندہ جو لڑائی میں بھاگ گیا ہو ۔

**بھل** (بھل) (ہ) مؤنث - بھلی ۔

**بہل** (بہل) (ف) چھوڑ

**بھل** (بھل) (ہ) مذکر - جانب - رُخ - پہلو - بل ۔

**بہلا** (بہلا) (ہ) بانجھ گائے یا بکری وغیرہ

**بھلا** (بھلا) (ہ) (۱) عمدہ - خوب - اچھا - مناسب بہتر (۲) نیک - پاک (۳) عجیب - انوکھا - سہانا - دلکش (۴) ہاں - (۵) ٹھہر - صبر کر (۶) کلمۂ تنبیہ - تخویف - دھمکی - (۷) سلوک بھلائی - نیکی (۸) شریف - اشراف - نیک (۹) شبہ - مبارک (۱۰) نروگ - تندرست ۔

**بھلا** (بھل - لا) (ہ) مذکر - ہندوؤں میں ایک ذات ۔

**بُھلا** (بُھلا) (ہ) بُھلانا کا امر ۔

**بھلا آدمی** (ا) مذکر (۱) اچھا آدمی - شریف آدمی - نیک انسان (۲) (طنزاً) شریر - نالائق چالاک بدچلن - بدمعاش ۔

**بھلا جی یا بھلا صاحب** (ا) (طنزاً) کیا مضائقہ ہے - کیا ڈر ہے ۔

**بھلا چنگا** (ہ) مذکر - تندرست - اچھا خاصا - صحیح سالم - موٹا تازہ ۔

**بُھلا دینا** (ہ) غم غلط کر دینا - مٹا دینا - یاد نہ رکھنا ۔

**بھلا کرنا** (ہ) (۱) اچھا کرنا (۲) سلوک کرنا - نیکی کرنا - خیرات کرنا ۔

**بھلا لگنا** (ہ) اچھا معلوم ہونا - زیب دینا ۔

**بھلا مانس** (ہ) مذکر - بھلا آدمی - مہذب (۲) ملنسار - خوش مزاج (۳) شریف - اشراف - (۴) نیک بخت (۵) سیدھا - صاف دل - (۶) (طنزاً) شریر - بد ۔

**بُھلانا** (ہ) یاد سے اُتارنا - یاد نہ رکھنا (۲) دھوکا دینا - فریب دینا

**بہلانا** (بہ - لا - نا) (۱) کھیل میں لگانا - بچے کو رونے سے باز رکھنا - دل خوش کرنا (۲) فریب دینا - دھوکا دینا ۔

**بھلاوا** (بُھلا - وا) (ہ) (ہ) مذکر - مغالطہ - بہکاوا - دھوکا - فریب ۔

**بہلاوا** (بہ - لا - وا) (ہ) مذکر - تفریح - دل خوش کرنے کا مشغلہ ۔

**بھلاواں** (بھلا - واں) (ہ) مذکر - ایک پھل کا نام ہے جو اکثر دوا میں پڑتا ہے ۔

**بھلا ہوا میری مٹکی ٹوٹی - میں دہی بیچنے سے چھوٹی** (ہ) مثل - نقصان ہو گیا تو ہو گیا - جھگڑا تو ختم ہوا ۔

**بھلائی** (بھلا - ای) (ہ) مؤنث (۱) نیکی - بہتری (۲) خیرخواہی (۳) نیک نامی (۴) فائدہ (۵) حُسن خوبی - عمدگی - سلوک - احسان ۔

**بھلائی لینا** (ہ) سلوک کرنا - احسان کرنا - خیرخواہی کو نیکی کرنا - بھلائی کرنا - دعا لینا - ثواب حاصل کرنا - نیک نامی حاصل کرنا ۔

**بھل بھل** (بھل بھل) (ہ) مؤنث - پانی کے بکثرت گرنے کی آواز - دھار بندھ کر خون یا پانی وغیرہ رقیق شے کا گرنا - دھار بندھنا ۔

**بھل بھل** (بھل - بھل) (ہ) مؤنث - بھوبھل ۔

**بھلبھلانا** (بھل - بھلا - نا) (ہ) بہنا ۔

**بُھلبُھلانا** (بُھل - بُھلا - نا) (ہ) (۱) جو بھل یا بھاڑ میں کسی چیز کو بھوننا (۲) نیم برشتہ کرنا - ادھ بھنی کرنا ۔

**بھلس** (بُھلس) (ہ) بھلسنا کا امر ۔

**بھلسا** (ہ) بُھلسانا کا امر ۔

**بھلسا دینا - بھلسانا** (ہ) (مع) جلانا - تکلیف پہنچانا ۔

**بھلسنا** (بُھلس - نا) (ہ) جلانا - بھوننا - جُھلسنا ۔

**بھلک** (بھلک) (ہ) مذکر - بھالو - ریچھ ۔

**بھلک بھلک رونا** (ہ) (عوام) جی کھول کر رونا ۔

**بھلکڑ** (بُھلک - کڑ) (ہ) بھولنے والا - بھول جانے والا - غبی - کند ذہن ۔

بھلمنساہٹ (بھَل - مَن - سا - ہٹ)
بھلمنسائی (بھَل - مَن - سا - ای) (ع) مؤنث
بھلمنسی (بھَل - مَن - سی) آدمیت
شرافت - انسانیت ۔

بہلنا (بہَل - نا) (ع) سیر تماشے سے خوش ہونا ۔

بہلول (بہُ - لُول) (ع) مذکر - (۱) وہ بادشاہ جس میں تمام خوبیاں ہوں (۲) ہنس مکھ (۳) پاگل ۔

بہلہ (بہَ - لَہ - بہَ - لَہ) (ف) (ع) (۱) نقدی اور کاغذ رکھنے والا بڑا بٹوا - (۲) چمڑے کا دستانہ جو شکاری ہاتھ میں پہن کر اس پر باز وغیرہ بٹھاتے ہیں ۔

بہلی (بہَ - لی) (ع) مؤنث - یکے کی مانند بیلوں کی چھوٹی گاڑی ۔

بھلے آئے (ع) محاورہ (طنزاً) (۱) خوب آئے - (۲) بہت دیر میں آئے (۳) وعدہ پورا نہیں کیا ۔

بھلے برے میں ایک بالشت کا فرق ہے (ع) مثل - ظاہر میں تو سب انسان ایک جیسے ہیں مگر اعمال ہی سے آدمی اچھا یا بُرا ہو جاتا ہے ۔

بھلے کا زمانہ نہیں (ع) مثل (۱) نیکی کرنے کا وقت نہیں (۲) دنیا میں احسان فراموشی ہے سیدھے آدمی کو مصیبت ہے ۔

بھلے کو (ع) خوب ہوا - اچھا ہوا - خیر ہوئی ۔

بھلے گھوڑے کو ایک چابک بھلے آدمی کو ایک بات (ع) مثل - نیک طبیعت کو تھوڑی نصیحت کافی ہے ۔

بہم (بہَم) (ف) ساتھ - آپس میں - باہم ۔

بھمباکا (بھَم - با - کا) (ع) مذکر - بڑا سوراخ - وہ بڑا چھید جو آر پار ہو جائے ۔

بھمبو (بھَم - بھو) (ع) مؤنث - بہت موٹی - بہت توانا اور تندرست - ضرورت سے زیادہ موٹی ۔

بہم پہنچنا (ف) (۱) ملنا - میسر آنا - دستیاب ہونا - حاصل ہونا - (۲) ہمراہ پہنچنا - ساتھ پہنچنا - اکٹھے پہنچنا - (۳) مجموعی طور پر پہنچنا - ایک دوسرے کے ساتھ پہنچنا (۴) آگے آنا - سامنے آنا - روبرو پہنچنا - مہیا ہونا ۔

بہمن (بہَ - مَن) (ف) (۱) چالاک - ذہین (۲) مذکر عقل کل (۳) برستا ہوا بادل (۴) دھوپ سے پگھل کر پہاڑ سے نیچے گرنے والی برف (۵) ایرانی گیارھواں مہینہ (۶) لڈو جانوروں کا مؤکل (۷) جرجان کا ایک چشمہ (۸) مؤنث - ایک بوٹی ۔

بھمبا (بھَم - با) (ع) مذکر - پرانا سانپ ۔

بہن (بہَن) (ع) مؤنث (۱) ہمشیرہ - خواہر - باجی - بُوا - ماجائی (۲) بہنیلی - سہیلی - سکھی ۔

بہن (بہَن) (ع) مذکر - بیج ۔

بہنا (بہَ - نا) (ع) (۱) جاری ہونا - رواں ہونا - چلتا ہونا - چلا جانا - رَو میں آ جانا - چلنا - جیسے ہوا بہنا (۲) پھیل جانا (۳) پیٹ گرنا - حمل گرنا - (۴) مواد نکلنا - جیسے پھوڑا بہنا - پتلا ہو جانا - رقیق ہو (۵) خراب ہونا - غارت ہونا - پریشان ہونا (۶) تتر بتر ہونا (۷) کثرت سے انڈے دینا - بہ کثرت جھول نکالنا (۸) پگھلنا ۔

بھُننا - بھُنّا (بھُن - نا) (ع) (۱) بریاں (۲) جلنا - پکنا - افروختہ ہونا - حسد کرنا - بغض رکھنا - کینہ رکھنا (۳) روپے وغیرہ کا خردہ ہونا ۔

بہناپا جوڑنا یا کرنا (ع) سہیلی بننا - دوستی کرنا ۔

بھناس (بھَن - ناس) (ع) مذکر (۱) ہاتھی کے باندھنے کا موٹا کھونٹا (۲) بکلی - کھال - تسمہ - (۳) ذکر - آلۂ تناسل ۔

بھُنانا (بھُنا - نا) (ع) (۱) بریاں کرانا (۲) روپیہ پیسہ تڑوانا - خردہ کرانا ۔

بھُنائی - بھُنوائی (بھُنا - ای - بھُن - وا - ای) (ع) مؤنث - (۱) بھُنانے کی اُجرت - (۲) بٹّا - کٹوتی ۔

بھنبوڑنا - جھنجھوڑنا (بھَم - بوڑ - نا - جھَم - جھوڑ - نا) (ع) درندہ جانور کا دانتوں سے کسی کو کاٹنا پھاڑنا - نوچنا ۔

بھن بھن (بھِن - بھِن) (ع) مؤنث - مکھیوں کے اُڑنے کی آواز ۔

بہناپا (بہَ - نا - پا) (ع) مذکر - (ع) دوستی - سہیلی پن - بہنیلی پنا - بہن بننا ۔

بھنبھنا (بھِن - بھِنا) (ع) خنخنا - غنغنہ - ناک میں بولنے والا (۲) مَیلا کچیلا ۔

بھنبھنانا (بھِن - بھِنا - نا) (ع) (۱) ہجوم کر کے مکھیوں کے اڑنے کی آواز - بھنکنا - (۲) ناک میں بولنا ۔

بھنبھناہٹ (بھِن - بھِنا - ہٹ) (ع) مؤنث

مکھیوں کی آواز ⁂

**بھنبھنیا** (بھُن - بھُنَ - یا) (ھ) مذکر - (۱) ہر جگہ مارا مارا پھرنے والا شخص ⁂

**بھنبھوا** (بھُم - بھُوا) (ھ) مذکر (۱) بھوک کے باعث لوٹ مار کرنے والا فقیر - (۲) بھوک کی شدت میں دوسروں کی چیز کھا جانے والا ⁂

**بھنبیری** (بھَنبھِی - رِی) } (ھ) مؤنث (۱) تیز
**بھنبیری** (بھَنبی - رِی) }
دوڑنے والا - پھرتیلا - چُست - چالاک - چھریرا (۲) ایک برساتی پردار کیڑا - تیتری کے ہمشکل ⁂

**بھنجن** (بھَن - جن) (ھ) مؤنث - علیحدگی - روپے کا بٹنا ⁂

**بھنڈ - بھنڈا** (بھَنڈ - بھَن - ڈا) (ھ) مذکر (۱) سوکھا ہُوا ڈنڈا - (۲) بٹا ہُوا تمباکو ⁂

**بھنڈا بردار** (ف) مذکر - حقہ پلانے والا ملازم ⁂

**بھنڈار** (بھَنڈار) (ھ) مذکر (۱) عام خیرات خانہ - فقیروں کا لنگر (۲) کھوپری - سری (۳) پیٹ - شکم ⁂

**بھنڈاری** (بھَنڈا - رِی) (ھ) مذکر (۱) بھنڈار کا مالک (۲) بھنڈار کا محافظ - گودام کا داروغہ ⁂

**بھنڈ پیرا** (بھَنڈ - پے - را) } (ھ) منحوس ⁂
**بھنڈ قدما** (بھَنڈ - قد - ما) }

**بھنڈسال** (بھَنڈ - سال) (ل) مؤنث - سودی خانہ گودام - کھتی - کھتا - ذخیرہ - کولا - گنج - وہ کوٹھا جس میں غلہ مہنگے ہونے کی امید پر بھر رکھتے ہیں ⁂

**بھنڈار** (بھَنڈار) (ھ) مذکر (۱) گودام خزینہ (۲) سطح آب (۳) پانی کا ذخیرہ ⁂

**بھنڈسالی** (بھَنڈ - سا - لی) (ھ) مذکر (۱) رکھا ہُوا اناج (۲) مال خرید کر مہنگا بیچنے کے لئے کوٹھے میں بھر رکھنے والا ⁂

**بھنڈی** (بھِن - ڈی) (ھ) مؤنث - ایک ترکاری کا نام جو لمبی سی ہوتی ہے - اور اس پر بہت سے روئیں ہوتے ہیں ⁂

**بھنڈی خانہ** (ف) مذکر - وہ کوٹھڑی یا مکان جس میں حقے کا سامان رہتا ہے - حقہ خانہ ⁂

**بھنڈیلا** (بھَنڈ - یے - لا) (ھ) (۱) نقال - بھانڈ (۲) ٹھکڑ بازنہ (۳) جگت باز ⁂

**بھنک** (بھَنَک) مؤنث دھیمی آواز ⁂

(۲) اُڑتی ہوئی خبر (۳) مکھیوں کی آواز - خبر - اطلاع ⁂

**بھنکنا** (ھ) (۱) مکھیوں کا بھنبھنانا اور ہجوم کرنا - (۲) سُست بیٹھنا - بیکار رہنا (۳) میلا کچیلا رہنا - غلیظ رہنا ⁂

**بہن کے گھر بھائی کتا - ساس سرے جنوائی کتا** (ھ) مثل - بہن کے گھر بھائی اور خسر کے گھر داماد کتے کے برابر ہے ⁂

**بھنگ** (بھَنگ) (ھ) مؤنث (۱) سبزی - ایک قسم کی کسیلی پتی (۲) بربادی - مسماری ⁂

**بھنگا** (بھُنگ - گا) (ھ) (۱) ایک چھوٹا کیڑا جو اکثر برسات میں پیدا ہوتا ہے ⁂

**بھنگڑ** (ھ) مذکر (۱) بھنگ پینے والا - گپی - یاوہ گو ⁂

**بھنگرا** (بھَنگ - رَا) } (ھ) مذکر (۱) ایک مشہور
**بھنگڑا** (بھَنگ - ڑا) }
گھاس جو دوا میں کام آتی ہے ⁂

**بھنگ کے بھاڑے میں جانا** (ھ) مفت جانا - ضائع جانا ⁂

**بھنگن** (ھ) مؤنث - مہترانی - حلال خوری (۲) بھنگ پینے یا بیچنے والی ⁂

**بھنگی** (ھ) مذکر (۱) خاکروب - جاروب کش - مہتر - حلال خور - (۲) بھنگ پینے والا ⁂

**بھنگی** (بھَنگی) (ھ) مؤنث - بانس کی وہ موٹی لکڑی جس کے دونوں طرف رسّے باندھ کر بوجھ اٹھاتے ہیں ⁂

**بھنگیرا** (ھ) مذکر - پسی ہوئی بھنگ بیچنے والا ⁂

**بھنگیر خانہ** (ف) مذکر - بھنگ گھوٹنے اور پینے کی خاص جگہ

**بھنگیر خانے کی گپ** (ھ) مؤنث بے سروپا بات ⁂

**بھنگیرن** (ھ) مؤنث - مدافن - بھنگ اور حقہ تیار کر کے پلانے والی ⁂

**بھننگ** (بھَننگ) (ھ) مؤنث - دھیمی دھیمی آواز ⁂

**بھنور** (بھَنوَر) (ھ) مذکر (۱) گرداب - ورطہ - پانی کا چکر (۲) بلا - غم - دکھ - الزام ⁂

**بھنور پڑنا** (ھ) پانی کا چکر کھانا - گرداب پڑنا ⁂

بھنور جال (ہ) مذکر - دنیا کے جھگڑے - دنیا کا چکر اور اس کی گردش ؛

بھنور کلی (ہ) مؤنث - کنڈا - کڑی - لوہے یا پیتل وغیرہ کا حلقہ جو کتے یا بکری وغیرہ کے گلے میں ڈالتے ہیں ؛

بھنوئی (بَہ - نو - ئی) (ہ) مذکر - بہن کا خاوند جیجا - دولھا بھائی ؛

بھنی (بَہ - نی) (ہ) مؤنث - پہلی بکری - اوّل اوّل دام لے کر بیچنا ؛

بہنیلی (بَہ - نے - لی) (ہ) مؤنث - سہیلی - منہ بولی بہن ؛

بہو (بَہُو) (ہ) مؤنث (۱) دلھن - عروس (۲) نئی بیاہی ہوئی عورت - جورو - بیوی - لگائی استری (۳) بیٹے کی جورو (۴) معزز ہندو عورت ؛

بہو بیگم نام رکھنا (ہ) اپنے آپ معزز اور بڑا بننا ؛

بھور بھئی کنواری - ساس رہی واری }
بہو آئی بیاہی - پڑ گئی خواری } (ہ)

مثل - منگنی کے بعد بہو کی بڑی خاطر مدارت کی جاتی ہے - لیکن بیاہ کے بعد جھگڑے فساد شروع ہو جاتے ہیں ؛

بھو (بَھو) (ہ) مونث (۱) خوف - ڈر - دہشت ؛

بھُو - بُھوآ (بُھو - بُھوْ - آ) مؤنث - (ہندو) باپ کی بہن - پھوپھی ؛

بھوانی (بَھوا - نی) (ہ) مؤنث - شوجی کی بیوی - (۲) چیچک ؛

بھوبل (بُھو - بَل) (ہ) مؤنث - جلی ہوئی راکھ - یا خاک - (۲) ریت - بالو ؛

بھوپال (بُھو - پال) (ہندو) وسط ہند کی مشہور مسلم ریاست ؛

بھوپالی (ہ) مؤنث - ایک راگنی (۲) (صفت) ریاست بھوپال سے نسبت رکھنے والا ؛

بھوت (بُھوت) (س) مذکر (۱) پریت - شیطان - جنیت - ناپاک روح (۲) حکمائے ہند کے مجوزہ عنصروں میں ایک عنصر (۳) (صفت) سر ہو جانے والا - پیچھا نہ چھوڑنے والا (۴) بدصورت - بدشکل (۵) نشے میں چور - سرشار ؛

بھوت اُترنا (ہ) (۱) جن اترنا - غصہ اُترنا ؛

بھوت بننا - یا - بھوت ہو جانا (ہ) (۱) نشے میں سرشار ہونا (۲) غصے میں آپے سے باہر ہو جانا (۳) خاک آلود ہونا (۴) جن بننا ؛

بھوت کا پکوان (ہ) مذکر - (۱) بھوت کے ذریعے سے ملا ہوا پکوان (۲) مفت کی دولت - آسانی سے ملا ہوا مال ؛

بھوت ہو کر چمٹنا - یا - لپٹنا (ہ) نہایت گرویدہ ہونا سر ہونا - پچھڑی ہو کر لپٹنا - پیچھے لگنا - ہر وقت ساتھ رہنا - منشا کے خلاف سائے کی طرح لگا رہنا ؛

بھوتنی (بُھوت - نی) (ہ) مؤنث - دیکھو بھتنی - بھوت کی تانیث ؛

بھوتنی والا (ہ) مذکر - چڑیل کا - بدمعاش - شریر - بے ایمان وغیرہ ؛

بھوج (بھُوج) (ہ) مذکر (۱) کھانا (۲) دعوت - ضیافت (۳) قنوج کے مشہور راجہ کا نام (۴) بھنا ہوا غلہ ؛

بھوجائی - بھوجی (بھو - جا - ئی - بھو - جی) (ہ) مؤنث - بڑے بھائی کی بیوی - بھاوج ؛

بھوج پتر (ہ) مذکر - ایک قسم کے درخت بھوج کے پتے ؛

بھوجن (بھُو - جَن) (ہ) مذکر - کھانا - طعام - کھانے کی چیز (۲) خشک ترکاری - بھنی ہوئی ترکاری (۳) بھنی ہوئی شے ؛

بھوچک - بھوچکا (بھو - چک - بھو - چک - کا) (ہ) (۱) بدحواس - پریشان - حواس باختہ (۲) حیران - متحیر (۳) بھولا ہوا - غلط راستے پر چلتا ہوا - ڈرتا ہوا - خوف زدہ ؛

بھوچکا رہنا یا ہونا (ہ) حیران و متعجب ہونا

بھوڈل (بھُو - ڈل) (ہ) مذکر - ابرک ؛

بھور (بھور) (ہ) مؤنث - صبح - نور کا تڑکا - علی الصباح ؛

بھور ہونا (ہ) صبح ہونا - تڑکا ہونا - سفیدی پھیلنا (۲) بڑھاپا آنا - بال سفید ہونا (۳) خاتمہ ہونا - مرنا ؛

بھورا (بھُو - را) (ہ) دیکھو بھونرا ؛

بھورا (بھُو - را) (ہ) (۱) مٹیالا رنگ - سیاہ مائل بہ زردی - سرخی - نسری رنگ (۲) نیلا کبوتر

جس کا کوئی پر سفید نہ ہو ٭

**بھورا** (بھُو - رَا) (ع) مذکر - ریزہ - روٹی - طعام - مٹھائی وغیرہ کا چھوٹا سا ٹکڑا ٭

**بھورے** (ع) بھورا کی جمع ٭

**بھوڑ** (بھُوڑ) (ع) مؤنث - ریگستان - ریتلی زمین

**بھوڑا** (بھو - ڑا) (ع) مذکر - واپسی کا کھانا احضر دلیمہ - دلھن کے ساتھ جو کھانا برات کی واپسی کے وقت بھیجا جاتا ہے ٭

**بھوڑال** (ع) دیکھو بھوڈل ٭

**بھوسی** (بھو - سی) (ع) مؤنث - سوس - چُونی - چوکر - غلّہ کا فضلہ - چھلکا - بھوسہ کی تانیث ٭

**بھوشن** (بھو - شَن) (س) مذکر (۱) سجاوٹ (۲) زیورات - جواہرات - (۳) پوشاک (۴) وشن جی ٭

**بھوگ** (بھوک) (ع) مؤنث (۱) کھانے کی خواہش اشتہا - جُوع - (۲) ضرورت - خواہش - حاجت چاہنا (۳) کمی - کسر ٭

**بھوک بند ہونا** (ع) بھوک نہ رہنا - بھوک نہ لگنا - خواہش نہ ہونا - اشتہا نہ لگنا ٭

**بھوک پیاس** (ا) (۱) کھانے پینے کی ضرورت ہونا - آب و خورش کی خواہش (۲) نوبت غریبی کنگالی - فقر - فاقہ - تنگی - مفلسی ٭

**بھوک کو بھوجن کیا اور نیند کو بھونا کیا** (ع) مثل - سخت بھوک میں آدمی کو جو کچھ مل جائے کھا لیتا ہے - اور سخت نیند میں بستر کا خیال نہیں کرتا ٭

**بھوک لگنا** (ع) (۱) اشتہا ہونا - کھانے کی خواہش

**بھوک مرنا** (ع) اشتہا جاتی رہنا - بھوک جاتی رہنا ٭

**بھوکا** (بھُو - کا) (ع) (۱) خواہشمند - محتاج حاجتمند - ضرورت والا - خواہاں (۲) قحط زدہ - فاقہ کش (۳) نہایت مفلس - غریب - کنگال - قلاش (۴) عاشق - فریفتہ (۵) آرزومند - متمنی - مشتاق ٭

**بھوکا بنگالی بھات بھات پکارے** (ع) مثل - جن چیزوں کی ضرورت ہوتی ہے - وہی یاد آتی ہیں ٭

**بھوکا مرتا کیا نہ کرتا** (ع) مثل - مجبوری میں سب کچھ کرنا پڑتا ہے - مجبوری سب کچھ کراتی ہے ٭

**بھوکے شریف سے پیٹ بھرے رذیل سے ڈرنا چاہیے** (ع) مثل - شریف نادار بھی ہو - تو اس سے فیض پہنچ ہی جاتا ہے - اور رذیل سے دُکھ ٭

**بھوگ** (بھُوگ) (ع) مذکر (۱) بھوجن - کھانا - طعام - پرشاد - تبرک (۲) دیوتاؤں کا چڑھاوا (۳) ایک بھجن اور بھربائی راگنی (۴) خوشی - آرام - عیش (۵) جماع - صحبت - ہم بستری (۶) بھگتنا - بدلہ - نتیجہ - صلہ - عوض - سزا - جزا - (۷) تخلص - وہ مختصر نام جو شاعر اپنے کلام میں لاتے ہیں ٭

**بھوگ بلاس** (س) مذکر - عیش و عشرت سرور و انبساط - حظوظ نفسانی - رنگ رلیاں جشن و شادمانی - لطف زندگانی - آنند اور مزہ - زندگی کے مزے - خواہشات کا پورا کرنا - راگ رنگ - گانا ناچنا - سیر و تماشا - کھیل کود - لہو و لعب - تعیش ٭

**بھوگ پڑنا** (ع) (عو) گالیاں پڑنا - لعنت ملامت پڑنا - دُور دُور پھٹ پھٹ ہونا ٭

**بھوگ دینا - یا - سنانا** (ع) (۱) گالیاں دینا - لعنت ملامت کرنا - (۲) تبرک دینا ٭

**بھوگ کرنا** (ع) مجامعت کرنا - ہم بستر ہونا - جماع کرنا ٭

**بھوگلی** (بھُوگ - لی) (ع) مؤنث - (ہندو - عو) ناک کا ایک کھوکھلا زیور ٭

**بھوگنا** (ع) (۱) مزے اُڑانا - عیش کرنا - لطف اٹھانا (۲) برداشت کرنا - بھگتنا - سہنا - بھرنا - مجبور ہونا (۳) بدلہ پانا - عوض پانا - نتیجہ بھگتنا - سزا پانا (۴) جرمانہ ادا کرنا ٭

**بھوگی** (ع) مذکر - (۱) عیاش - شہوت پرست زناکار - زانی (۲) کھانے والا - معاش خوراک (۳) دیوتاؤں کے بھوگ دینے والا - چڑھاوا چڑھانے والا (۴) آرام طلب - عیش پسند - (۵) گرہستی - خانہ دار ٭

**بھول** (بھُول) (ع) مؤنث (۱) سہو - نسیاں - چُوک غلطی (۲) قصور (۳) دھوکا (۴) بھولنا کا امر ٭

**بھول پڑنا** (ع) غلطی ہونا - یاد سے اُتر جانا ٭

**بھول چوک** (ا) مؤنث (۱) قصور - خطا - غلطی لغزش (۲) کمی - بیشی (۳) گناہ - پاپ ٭

**بھول چوک لینی دینی** (ف) محاورہ ۔ کمی بیشی لی دی جائے گی ؞

**بھول کے نہ کرنا** (ف) کبھی نہ کرنا ۔ ایسا نہ کرنا ۔ ہرگز نہ کرنا ۔ کسی حال میں نہ کرنا ؞

**بھول گئے ناچ رنگ ۔ بھول گئی چھکڑی تین چیز یاد رہی ۔ نون ۔ تیل ۔ لکڑی** (ف) بیاہ کے بعد دنیا کے کام دھندوں میں سب کچھ بھول جاتا ہے ؞

**بھولا** (بھُو ۔ لا) (ہ) (۱) سیدھا سادہ ۔ بے تکلف ۔ بے کینہ ۔ چھل کپٹ نہ کرنے والا (۲) ناتجربہ کار ۔ غیر آزمودہ کار ۔ بھلے بُرے کی تمیز نہ رکھنے والا (۳) شریف ۔ اشراف ؞

**بھُولا** (بھُو ۔ لا) بھولنا کی ماضی (۲) گم شدہ ۔ گمراہ ۔ (۳) فراموش ۔ بھولنے والا ۔ (۴) غافل ؞

**بھُولا بسرا ۔ یا ۔ بھولا چُوکا** (ہ) بھولا چُوکا ۔ یاد سے اُترا ہُوا ۔ چُوکا ہُوا ؞

**بھولا بھالا** (ہ) مذکّر (۱) سیدھا سادہ ۔ بے تکلف ۔ (۳) معصوم ۔ بے گناہ ۔ بچہ ؞

**بھولا بھٹکا** (ہ) راستہ بھولا ہُوا ۔ راستہ کھویا ہُوا ؞

**بھولا پن ۔ یا ۔ بھولپن** (ہ) مذکّر (۱) سادگی ۔ سادہ پن (۲) نادانی ۔ سادہ لوحی (۳) ناتجربہ کاری (۴) خوبی اور خوبصورتی جس میں شرارت نہ ہو ؞

**بھولا چینا** (ہ) مذکّر ۔ خراب حافظہ ۔ سہو کی عادت بھول کا مادہ (۲) بھولا ہُوا یاد آنا ۔ بھول کر یاد آجانا ؞

**بھولا ناتھ** (ہ) مذکّر ۔ شوجی کا لقب ؞

**بھول بھُلیاں** (ہ) مؤنّث ۔ پیچ دار ۔ پیچ راستے کا مکان یا راستہ جس میں چلتے ہوئے آدمی چکرا جائے اور راستہ بھول جائے ۔ (۲) گورکھ دھندے کا مکان (۳) وہ کام یا بات جو بار بار سمجھانے سے بھی سمجھ میں نہ آئے (۴) ایک تماشے کا نام جو اکثر تھیٹروں میں دکھایا جاتا ہے ؞

**بھُولنا** (ہ) (۱) دھیان نہ رکھنا ۔ فراموش کرنا ۔ یاد نہ رہنا ۔ (۲) غلطی کرنا ۔ خطا کرنا ۔ (۳) بھٹکنا ۔ گم کرنا ۔ کھونا (۴) دھوکا کھانا ۔ فریب میں آنا (۵) غرور کرنا (۶) بے خبر رہنا ۔ غافل ہونا ؞

**بھولی** (ہ) مؤنّث ۔ نادان عورت ۔ سیدھی سادی ؞

**بھولی بھالی باتیں** (ہ) بچوں کی سی باتیں پیاری پیاری باتیں ۔ سادہ لوحی کی باتیں ؞

**بھولی بھالی صورت** (ف) مؤنّث (۱) پیاری صورت اچھی شکل ۔ (۲) سادہ مزاج ۔ بے تکلف ؞

**بھُولے بھٹکے** (ہ) کبھی کبھی ۔ راستہ بھول کر ۔ بھولے چوکے

**بھُوم** (بھُوم) (ہ) مؤنّث (۱) زمین ۔ ارض ۔ دھرتی (۲) دنیا ۔ سنسار (۳) جگہ ۔ مقام (۴) مُلک ۔ ولایت (۵) وطن ۔ دیس ؞

**بھومیا** (بھُوم ۔ یا) (ہ) مؤنّث (۱) زمیندار ۔ زمین کا مالک (۲) پرانا باشندہ (۳) وہ بہت پُرانا سانپ جس کے سر پر بال نکل آئے ہوں ؞

**بھوں** (بھَوں) (ہ) مؤنّث ۔ ابرو ۔ آنکھ اور ماتھے کے درمیانی بال ؞

**بھَوَن** (بھَوَن) (س) مذکّر (۱) مقام ۔ جگہ ۔ گھر ۔ مسکن ۔ (۲) دیوی کا استھان ؞

**بھوں** (بھَوں) (ہ) مؤنّث (۱) سانڈ کی آواز ۔ (۲) موٹی آواز (۳) کتّے کی آواز

**بھوں بھوں** (ہ) مؤنّث (۱) کتّے کی آواز (۲) رونے کی آواز ؞

**بھوں بھوں کرنا** (ہ) (۱) بھونکنا ۔ بکنا ۔ بکواس کرنا (۲) کرخت اور سخت آواز سے بولنا ۔ (۳) کتّے کی آواز کی نقل ؞

**بھونپو** (بھوں ۔ پُو) (ہ) مذکّر (۱) نرسنگا ۔ ترئی سنکھ ۔ پھُکنی (۲) بھاری اور بڑی آواز ؞

**بھونچال** (بھُوں ۔ چال) (ہ) مذکّر ۔ زلزلہ ۔ لرزہ ؞

**بھونچکا** (ہ) دیکھو بھوچکّا ؞

**بھونڈو** (بھُوں ۔ ڈو) (ہ) سادہ لوح ۔ بیوقوف احمق ۔ کندۂ ناتراش ؞

**بھونڈا** (بھُوں ۔ ڈا) (ہ) (۱) بدصورت ۔ بدشکل ۔ (۲) بدوضع ۔ بے ڈول ؞

**بھونڈا پن ۔ یا ۔ بھونڈاپنا** (ہ) مذکّر (ع) (۱) بدتمیزی (۲) بدشکلی ۔ بدصورتی ؞

**بھونڈا نخرہ** (ہ) مذکّر (ع) ناز بے جا ۔ شترغمزہ ؞

**بھونڈی** (ہ) بھونڈا کی تانیث ؞

**بھونڈی باتیں** (ہ) مؤنّث ۔ سخن نازیبا ۔ بدتمیزی

کی باتیں ؛

**بھونڈی صورت** (ا) مؤنث - بدشکل - صورت ناموزوں ؛

**بھونرا** (بھوں - رَا) (ھ) مذکر (۱) مدھپ - ایک قسم کا سیاہ تتیاہ جو اکثر لکڑی میں چھید کر کے رہتا ہے - اس کی گونج دار سہانی آواز گرمی کا سماں خوب باندھتی ہے - ہندی شاعر اسے کنول کے پھول کا عاشق اور چمپا کا دشمن باندھتے ہیں - (۲) تہ خانہ - دخمہ (۳) نہایت کالی چیز کو بھی اس سے تشبیہ دیتے ہیں ؛

**بھونری** (بھوں - رِی) (ھ) مؤنث (۱) بالوں کا چکر - جو گھوڑے یا آدمی کی پیشانی وغیرہ پر ہوتا ہے جس سے وہ منحوس خیال کیا جاتا ہے (۲) پورب) باٹی ؛

**بھونسنا** (بھونس - نا) (ھ) (۱) بھونکنا (۲) بکنا ؛

**بھونکانا** (بھوں - کا - نا) (ھ - عو) (۱) چنچوانا - بکوانا (۲) دق کرنا - ستانا ؛

**بھونکڑا** (بھونک - ڑا) (ھ - ا) موٹا - بھدّا (۲) موٹی ناک - چوڑی چپٹی بڑی ناک (۳) (ہندو عو) بڑا ٹانکا - بے تمیزی کا سینا - بے قاعدہ سیون ؛

**بھونکنا** (بھونک - نا) (ھ) (۱) کتے کا چلّانا - بھوں بھوں کرنا (۲) بکنا - بکواس کرنا (۳) غل مچانا - چیخنا ؛

**بھونکنا** (بھونک - نا) (ھ) (۱) چبھونا - مارنا - چھیدنا - گھسیڑنا - کھونپنا (۲) موٹی موٹی سلائی کرنا ؛

**بھون کھانا** (ا - ا) پکا کر کھانا (۲) اڑانا - صرف بے جا کرنا ؛

**بھوننا** (ھ - ا) بریان کرنا - تلنا (۲) سوختہ کرنا - جلانا - بھلبھلانا (۳) تنگ کرنا - ستانا - دل جلانا - دق کرنا ؛

**بھونی بھانگ نہ ہونا** (ا) کچھ بھی نہ ہونا - مفلس اور کنگال ہونا ؛

**بھئی** (بھَئی) (ھ) مذکر - بھائی کا مخفف - کلمہ خطاب ؛

**بہی** (بہِی) (ھ) مؤنث - وہ رجسٹر یا کتاب جس میں حساب وغیرہ لکھتے ہیں - روزنامچہ ؛

**بہی پر اتارنا - یا - چڑھانا** - (ھ) بہی پر نقل کرنا - یادداشت میں درج کرنا - بہی میں لکھنا ؛

**بہی خسرہ** (ھ) مؤنث - روزنامچہ ؛

**بہی دھڑوڑ** (ھ) مؤنث - پرکھے ہوئے حساب کی بہی ؛

**بہی کھاتا** (ھ) مذکر - حساب کی کتاب - روزنامچہ - کھاتہ - اکاؤنٹ بک - روزانہ اسم وار حساب کی کتاب نام بنام آمد و خرچ کا حساب ؛

**بِہی** (بِہی) (ھ) مؤنث - میوے کا نام جو سیب سے مشابہ ہے - اور کابل و کشمیر میں پیدا ہوتا ہے ؛

**بھی** (ھ) حرف ربط - نیز - اور - علاوہ - زیادہ - مزید ؛

**بھے** (بھَے) (ھ) مذکر - ڈر - اندیشہ ؛

**بھیّا** (بھیّ - یا) (ھ) مذکر - بھائی - برادر - کلمۂ خطاب

**بھیّا چارہ** (ھ) مذکر (۱) بھائی چارہ (۲) شرکت کی زمین - شاملات ؛

**بھیّا چارہ غیر مکمل** (ا) مذکر - شاملات کی زمین جو تقسیم نہ ہوئی ہو ؛

**بھیّا دُوج** (ھ) مؤنث - جم دُتیا - ایک تہوار - جس میں ہندو عورتیں بھائیوں کے لئے شیرینی بھیجتی یا لے جاتی ہیں ؛

**بھیانک** (بھیا - نک) (س) (۱) ڈراؤنا - خوفناک - مہیب - متوحش - متحیّر - (۲) ڈرا ہُوا - گھبرایا ہُوا (۳) سنسان - ویران - بے رونق ؛

**بھیت** (بھیت) (ھ) مؤنث - دیوار - پاکھار - چار دیواری - فصیل (۲) راز - بھید ؛

**بھیتر** (بھِی - تر) (ھ) (۱) اندر - درمیان (۲) پوشیدہ - گپت - مخفی ؛

**بھیتری مار** (ھ) مؤنث (عو) (۱) وہ چوٹ جس کا نشان نظر نہ پڑے (۲) اندرونی چوٹ (۳) دلی صدمہ - جگری غم ؛

**بھیٹ - بھینٹ** (بھیٹ - بھینٹ) (ھ) مؤنث (۱) ٹکر - ٹکرانا - بھڑنا - لڑنا - آمنا سامنا - مٹھ بھیڑ (۲) ملاقات - میل (۳) پیشکش - سوغات - ڈالی - تحفہ - نذرانہ (۴) قربانی - صدقہ - (۵) رشوت ؛

**بھینٹ لینا** (ھ) (۱) نذر لینا - چڑھاوا لینا (۲) مار ڈالنا - جان لینا (۳) رشوت مانگنا (۴) قربانی منظور کرنا ؛

**بھینٹ بکرا** (ھ) مذکر - منت کا بکرا - نذر کا بکرا ؛

**بھیجا** (بھے - جا) (ھ) مذکر (۱) مغز - دماغ - گودا - گریٹ - (۲) روانہ کیا - چلتا کیا ؛

**بھیجا بکنا** (ھ) (عو) کسی کی بک بک سے دماغ پریشان

ہونا - درد سر ہونا ؛

**بھیجا کھانا** (ہ) دماغ پراگندہ کرنا - سمع خراشی کرنا ؛

**بھیجنا** (بھیج - نا) (ف) ارسال کرنا - روانہ کرنا - چلتا کرنا ؛

**بھیچنا - بھینچنا** (بھیچ - نا - بھینچ - نا) (ہ) (۱) دبانا - مروڑنا - دبوچنا (۲) کچلنا - مسوسنا - مسلنا (۳) مجبور کرنا - بار ڈالنا - بوجھ ڈالنا ؛

**بھید** (بھید) (ہ) مذکر (۱) گپت - پوشیدہ راز - دلی بات (۲) سراغ - اثر - پتہ - نشان - بوجھ - پہیلی (۳) موتی یا چھید سے ہوئے کانوں کا سوراخ - چھید ؛

**بھید کھولنا** (ہ) افشائے راز کرنا (۲) بھرم کھولنا ؛

**بھید لینا** (ہ) (۱) راز معلوم کرنا - (۲) عندیہ لینا - (۳) پتہ لگانا - چھان بین کرنا ؛

**بھیدی** (ہ) مذکر (۱) ہمراز - رازدان - واقف حال - محرم راز (۲) کھوجی - سراغرساں - مخبر - جاسوس ؛

**بھیر** (بھیر) (ہ) مؤنث - (۱) فوج کے متعلقین اور سامان فوج (۲) فوج کے بازار کا ملازم (۳) بھیڑ - انبوہ ؛

**بھیر بھنگا** بھیر و بھنگا (ف) مذکر - فوج کے شاگرد پیشہ اور خیمہ و خرگاہ ؛

**بھیروں** (بھے روں) (ہ) مذکر (۱) شوجی کا اوتار - (۲) چھ راگوں میں سے ایک راگ (۳) (مجازاً) کالا کلوٹا آدمی ؛

**بھیروں ناچنا** (ہ) ہندو (۱) صحبت کا بدمزہ ہونا - رنگ میں بھنگ ہونا - (۲) اُتو بول جانا - اُجاڑ ہونا - تباہ و برباد ہوجانا - کام بگڑ جانا ؛

**بھیرویں** (بھیر - ویں) (ہ) مؤنث - بھیروں کی استری - درگا کالی چنڈی وغیرہ (۲) بھیروں کی پانچ راگنیوں میں سے ایک راگنی ؛

**بھیرویں اُڑانا - یا - گانا** (ہ) خوشی کے گیت گانا - عیش منانا - بھیرویں راگ کا الاپنا ؛

**بھیرویں ہے تو ہماری بھی واہ** (ہ) مثل - اس وقت بولتے ہیں - جب مجلس میں کوئی بے خبر شخص اسی راگنی کی فرمائش کرے - جو گائی جارہی ہو - اور بتائے جانے پر فرمائش کرنیوالا شرمندہ ہو کر اس کی تعریف کرے

**بھیڑ** (بھیڑ) (ہ) مؤنث (۱) مادہ میش - بھیڑی (۲) غریب - سیدھا سادہ - مسکین - بے آواز ؛

**بھیڑ جہاں جائے گی وہیں مونڈی جائے گی** (ہ) مثل - (۱) ماتحت و محکوم جہاں جائیگا - وہیں ماتحتی کریگا - کمزور ہی رہے گا (۲) مالدار کو ہر جگہ خرچ کرنا پڑے گا ؛

**بھیڑ چال** (ہ) مؤنث - بے سوچے سمجھے - دیکھا دیکھی کام کرنا - رسم و رواج کے پیچھے ہو لینا ؛

**بھیڑ کی لات ٹخنوں تک** (ہ) مثل - کمزور کی بہادری سے کسی کو تکلیف نہیں پہنچ سکتی - کمزور کی مار بے کار ہے - کمزور سے نقصان نہیں پہنچ سکتا ؛

**بھیڑ** (بھیڑ) (ہ) مؤنث - (۱) انبوہ - ہجوم - ازدحام - (۲) مصیبت - آفت ؛

**بھیڑ - بھاڑ** (ہ) مؤنث - کثرت - زیادتی - بہتات - دھوم - دھام ؛

**بھیڑ بھڑکّا** (ہ) مذکر - دیکھو بھیڑ بھاڑ ؛

**بھیڑ پڑنا** (ہ) (۱) مصیبت آنا - آفت آنا - (۲) مہم پیش آنا - دقت واقع ہونا ؛

**بھیڑ لگانا** (ہ) بہت سے لوگوں کو جمع کرنا ؛

**بھیڑا** (بھے - ڑا) (ہ) مذکر - بلیلہ - ایک قسم کی بڑی ہڑ ؛

**بھیڑنا** (بھیڑ - نا) (ہ) پٹ لگانا - دروازہ بند کرنا - (۲) قفل لگانا - مقفل کرنا (۳) دینا - حوالے کرنا ؛

**بھیڑنی** (ہ) مؤنث - بھیڑیے کی مادہ ؛

**بھیڑی** (ہ) مؤنث - بھیڑ

**بھیڑیا** (بھیڑ - یا) (ہ) مذکر - ایک درندے کا نام گرگ ؛

**بھیس** (بھیس) (ہ) مذکر (۱) رنگ روپ - ہیئت - وضع (۲) طریق - طور - ڈھنگ (۳) لباس - پوشاک (۴) سوانگ (۵) گروہ - فرقہ (۶) تقلید - پیروی ؛

**بھیس بدلنا** (ہ) (۱) روپ بھرنا - سوانگ بھرنا (۲) ہیئت پلٹنا - لباس تبدیل کرنا ؛

**بھیک** (بھیک) (ہ) مؤنث - بھکشا - گدائی خیرات - سوال ؛

**بھیک کا ٹکڑا** (ہ) مذکر (۱) خیرات کا لقمہ - گدائی کی روٹی - مانگے تانگے کا ٹکڑا (۲) نطفۂ بے تحقیق - حرام کا بچہ (۳) مانگی ہوئی چیز ؛

**بھیک کا ٹھیکرا** (ہ) مذکر (۱) کچکول - کاسۂ گدائی - مانگنے کا پیالہ (۲) کمائی کا وسیلہ - وہ چیز جس کے ذریعہ سے روٹی کما کھائیں (۳) کسب - فن - ہنر کے آلات ؛

**بھیک مانگنا** (ہ) (۱) گدائی کرنا - گداگری کرنا (۲) خیرات چاہنا - مفت مانگنا ؛

**بھیگنا** (بھیگ - نا) (ہ) گیلا ہونا - تر ہونا - نم ہونا ؛

**بھیگی بلی بتانا** (ہ) بہانہ کرنا - ٹالنا - بے جا انکار اور ٹال مٹول کرنا - روایت ہے کہ کسی جگہ استاد شاگرد سو رہے تھے اور بارش ہو رہی تھی - صبح منہ اندھیرے اُستاد کی آنکھ کھلی تو اس نے شاگرد سے کہا - باہر جا کر دیکھ آؤ کہ بارش تو نہیں ہو رہی - شاگرد نہا کاہل - وہیں لیٹے لیٹے جواب دیا کہ بارش ہو رہی ہے - اُستاد نے کہا - ظالم ! چارپائی سے تو ہلا نہیں اور کہتا ہے کہ بارش ہو رہی ہے - شاگرد نے جواب دیا - بلی باہر سے بھیگی ہوئی آئی ہے - اسی سے بھیگی بلی بتانا عذرِ بے جا کی ضرب المثل ہو گئی ہے ؛

**بھیگی مرغی** (ا) مسکین صورت - نہایت غریب - عاجز - منکسر ؛

**بھیل** (بھیل) (ہ) مذکر - ہندوستان کے اصلی باشندے جو کسی قدر راجپوتانہ میں باقی رہ گئے ہیں ؛

**بھیلسا** (بھیل - سا) (ہ) مذکر (۱) ریاست گوالیار میں ایک قصبہ جہاں کا تمباکو مشہور ہے (۲) اُس قصبے کا تمباکو ؛

**بھیلی** (بھے - لی) (ہ) مؤنث - گُڑ کا گول ڈلا یا چکّی جو عموماً پانچ سیر کی ہوتی ہے ؛

**بہیلیا** (بہے - لیا) (ہ) (۱) چڑی مار - شکاری (۲) ایک شکاری قوم ؛

**بھیم** (بھیم) (س) مذکر (۱) خوفناک (۲) خطرہ (۳) پانڈوؤں میں سے ایک زبردست پہلوان جس نے جنگِ مہابھارت میں دریودھن کو قتل کیا تھا ؛

**بھیمڑا** (بھیم - ڑا) (ہ) مذکر - منہ ؛

**بھیمڑا پسارنا** (ہ) ضدی بچے کا بری طرح منہ بنا بنا کر رونا ؛

**بھیں** (بھیں) (ہ) مؤنث - بھڑ کے بولنے کی آواز ؛

**بھینا** (بہے - نا) (ہ) مؤنث (۱) بہن - خواہر - ہمشیرہ (۲) سہیلی - بہیلی - سکھی - گوئیاں ؛

**بھینا** (بھی - نا) (ہ) ہلکا - شبک - لطیف ؛

**بھینٹ** (ہ) دیکھو بھیٹ ؛

**بھینٹنا** (بھینٹ - نا) (ہ) (ہندو) ملنا - چھو جانا ؛

**بھینس** (بھینس) (ہ) مؤنث (۱) گاؤمیش از قسم چوپایہ (پنجابی) مجھ (۲) حقارتاً - موٹی عورت ؛

**بھینس کے آگے بین بجائی ۔ بھینس کھڑی رو چھپائی** (ہ) مثل - بے وقوف سے دانشمندی کی امید فضول ہے ؛

**بھینسا** (ہ) مذکر - بھینس کا نر - خاموش - سانڈ ؛

**بھینسا داد** (ہ) مذکر - بڑا اور سخت داد جو فسادِ خون سے ہو جاتا ہے ؛

**بھینسا گوگل** (ہ) مذکر - ایک قسم کا گوند جو اکثر دوا میں پڑتا ہے ؛

**بھینسیا لہسن** (ہ) بڑا سرخ یا سفید یا سیاہ نشان جو اکثر گال یا گردن وغیرہ کی جلد میں ہو جاتا ہے ؛

**بھینگا** (بھین - گا) (ہ) احول - آنکھ دبا کر دیکھنے والا ؛

**بھینی** (بھی - نی) (ہ) مؤنث - ہلکی - دھیمی ؛

**بھینی بھینی** (ہ) ہلکی ہلکی - دھیمی دھیمی ؛

**بھینی بھینی بو** (ہ) مؤنث - میٹھی میٹھی خوشبو - ہلکی ہلکی خوشبو - لطیف بو ؛

## ب-ی-ے

**بی** (بی) (ا) مؤنث - بی بی کا مخفف - کلمۂ خطاب ہے - جو عورتوں سے مخاطب ہوتے وقت کہتے ہیں (۱) بیوی - بیگم - رانی - مالکہ (۲) بڑی بوڑھی ؛

**بی بی** (ا) مؤنث (۱) بانو - بیگم - خانم - خاتون (۲) امیر زادی - شریف زادی (۳) نیک - پاک عفیفہ - پارسا - صالحہ عورت (۴) بڑی بوڑھی ساس - ماں - مالکہ - گھر والی - صاحب خانہ (۵) ہمشیرہ - بہن - بوا - خواہر - عزیزہ (۶) بڑی نند - نند - شوہر کی بہن (۷) مرادِ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا ؛

**بی بی خطا کرے باندی پکڑی جائے** (۱) مثل - بڑے کی خطا پر غریب کی کم بختی - اپنی غلطی کو نوکر یا خادم کے سر تھوپنا ۔

**بی بی چلا دو چھکے اک میلا** (۱) مثل - پھوہڑ کو موزونیت کی کچھ پروا نہیں ہوتی ۔

**بی بی کا دانہ** (۱) اسم - واحد (ع و) حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی نیاز کا کھانا ۔

**بی بی کا کونڈا** (۱) مذکر - جلیبیاں جن پر حضرت فاطمہؓ کی نیاز ہوتی ہے ۔

**بی بی کا کھانا دانہ کھانے والی** (۱) محاورہ - پاک دامن یا پارسا عورت جو حضرت فاطمہؓ کی نیاز کا کھانا کھانے کی اہلیت رکھتی ہو ۔

**بی بی کی صحنک** (۱) مؤنث - دیکھو بی بی کا دانہ ۔

**بی بی کی گڑیا** (۱) مؤنث - گلہری ۔

**بی بی کی نیاز** (۱) مؤنث - حضرت فاطمہؓ کے فاتحہ کا کھانا جو صرف پاک دامن عورتیں کھاتی ہیں ۔

**بی جی** (۱) مؤنث (۱) بیوی جی کا مخفف (۲) زنخہ - زنانہ - عورتوں کے سے ڈھنگ رکھنے والا شخص ۔

**بی فلادی** (۱) مؤنث (ع و) ایک فرضی نام جو عورتوں نے بچوں کے ڈرانے کے لئے تجویز کر رکھا ہے ہوا - ہو ہو - بیجا ۔

**بی** (بی) (انگ B) مؤنث - انگریزی الف - بے کا دوسرا حرف ۔

**بی - اے** (انگ B - A) (۱) بیچلر آف آرٹس کا مخفف - جس نے چودھویں جماعت کا امتحان پاس کر کے یہ ڈگری لی ہو - گریجویٹ (۲) مذکر - چودھویں جماعت ۔

**بی - ایس - سی** (انگ B - S - C) سائنس میں بی - اے ۔

**بی - او - ایل** (انگ B - O - L) فارسی میں بی - اے ۔

**بے** (ف) (۱) خالی - بغیر - بن - بلا - سوا (۲) اے - ابے - تم - تو - او ۔

**بے آب** (ف) بغیر پانی کے - بے رونق ۔

**بے آبرو** (ف) بے عزت - بے حیا ۔

**بے آبروئی** (ف) مؤنث - بے عزتی - بے حیائی ۔

**بے آرامی** (ف) مؤنث - بے چینی - دکھ - تکلیف - ناسازی ۔

**بے احتیاط** (ف - ع) جو بچاؤ نہ کرے ۔

**بے احتیاطی** (ف) مؤنث - بچاؤ نہ کرنا ۔

**بے اختیار** (ف - ع) (۱) بے قابو - بے بس - مجبور - ناچار (۲) نہایت - از حد (۳) جبراً - چار و ناچار ۔

**بے ادب** (ف - ع) (۱) گستاخ - شوخ - شریر - (۲) ناشائستہ - غیر مہذب (۳) حد سے باہر - قاعدے سے باہر ۔

**بے ادب بے نصیب - با ادب - با نصیب** (۱) مثل - دیکھو با ادب ۔

**بے اصل** (ف - ع) (۱) بے بنیاد - بے ٹھکانے - (۲) خلاف - غلط - بے حقیقت - جس میں سچائی نہ ہو ۔

**بے اندازہ** (ف) (۱) بے حد (۲) بے اٹکل - بے قیاس ۔

**بے اولاد** (ف - ع) لاولد - جس کے اولاد نہ ہو ۔

**بے ایمان** (ف - ع) (۱) ادھرمی - بے دین - (۲) بد اعتقاد (۳) بدنیت (۴) بددیانت - (۵) دغاباز - فریبی - مکار (۶) جھوٹا - دروغ گو - (۷) غیر منصف ۔

**بے باق کرنا** (ف) (۱) حساب صاف کرنا (۲) ادا کرنا - دینا - چکانا - نمٹانا - بھرنا - بھگتنا - بھگتان کرنا (۳) ختم کرنا - پورا کرنا (۴) سبکدوش ہونا یا کرنا (۵) فیصلہ کرنا ۔

**بے باک** (ف) (۱) نڈر - بے خوف (۲) آزاد (۳) دلیر - بہادر (۴) شوخ (۵) مسخرا (۶) بے ادب (۷) آوارہ - بے پروا ۔

**بے بال و پر** (ف) (۱) بے یار - بے مددگار - جس کا کوئی رفیق نہ ہو - تنہا - اکیلا - بے سہارا (۲) مفلس - عاجز - مجبور - ناچار (۳) کمزور - ناطاقت (۴) جس کے بازو اور پر نہ ہوں - لنڈ منڈ ۔

**بے بدل** (ف - ع) لاثانی - بے نظیر - جس کی نقل نہ ہو ۔

**بے برگ** (ف) (۱) پتوں کے بغیر (۲) مجازاً - محتاج ۔

**بے بس** (ف) (۱) ناچار - مجبور - عاجز - ناتواں - ضعیف (۲) بے قابو - بے اختیار (۳) مقید -

محبوس ۔

**بے بہا** (ف) (۱) بیش قیمت ۔ انمول ۔ بے اندازہ قیمت والی چیز ۔ بہت زیادہ قیمت کی شے ۔ (۲) نایاب ۔ کم یاب (۳) نفیس ۔ عمدہ ۔ عجیب و غریب ۔

**بے بھاؤ کی پڑنا** (ہ) (۱) بہت مار پڑنا ۔ (۲) بہت زیادہ جوتیاں لگنا ۔

**بے بہرہ** (ف) (۱) محروم ۔ بے نصیب (۲) (خو) آوارہ ۔ خراب خستہ (۳) بدتمیز ۔ گستاخ ۔ بے ادب ۔

**بے بہرہ پھرنا** (ہ) (عو) بے پردہ پھرنا ۔ آوارہ پھرنا ۔

**بے بہرہ ہونا** (ہ) بدتمیز ہونا ۔ خود مختار اور آزاد ہونا ۔ بے خبر ہونا ۔

**بے پایاں** (ف) جس کا اور نہ چھور ۔ بے اندازہ ۔ بے حد ۔

**بے پر** (ف) (۱) بے کس ۔ غریب ۔ مفلس ۔ بے سرو سامان (۲) کمزور ۔ ناتواں (۳) مجبور ۔ ناچار ۔ محتاج (۴) لنڈ منڈ ۔ پر بریدہ ۔

**بے پردگی** (ف) مؤنث (۱) بے شرمی ۔ بے لحاظی (۲) بے حجابی (۳) افشائے راز ۔ بھید کا اظہار ۔

**بے پردہ** (ف) (۱) پردے سے باہر (۲) کھلم کھلا ۔ (۳) کھلے منہ ۔ بغیر برقع ۔

**بے پر کی اڑانا** (ہ) غلط اور بے معنی بات کہنا ۔ گپ اڑانا ۔ بے بنیاد خبر مشہور کرنا ۔

**بے پروا** (ف) (۱) مستغنی ۔ بے فکرا ۔ غافل (۲) دولت مند (۳) سست ۔ کاہل (۴) توجہ نہ کرنے والا ۔ دھیان نہ دینے والا ۔ (۵) بے غرض بے پروا ۔ متوکل ۔

**بے پیر ۔ یا ۔ بے پیرا** (ف) (۱) (۲) (۱) بے استاد ۔ بے مرشد (۲) بے ایمان ۔ لامذہب ۔ بد اعتقاد (۳) بے درد ۔ بے رحم ۔ سنگدل ۔ خود غرض (۵) بدذات ۔ شریر (۶) بے ہنر ۔ بے کمال ۔

**بے تاب** (ف) (۱) بے طاقت ۔ ناتواں ۔ کمزور ۔ (۲) بے چین ۔ مضطرب ۔ بے قرار (۳) برداشت نہ کرنے والا ۔

**بے تابانہ** (ف) (۱) گھبرایا ہوا ۔ (۲) بہت جلد ۔ فوراً ۔ بلا تامل ۔

**بے تابی** (ف) مؤنث (۱) بے چینی ۔ گھبراہٹ ۔ (۲) شتابی ۔ جلدی ۔

**بے تاثیر** (ف ۔ ع) (۱) بے اثر (۲) بے فیض ۔ بے فائدہ ۔

**بے تحاشا** (ع) (۱) بے حواس ۔ بے تابانہ (۲) اندھا دھند ۔ بے دھڑک (۳) بے حد ۔ نہایت بہت ۔ ازحد ۔

**بے تردد اراضی** (ف ۔ ع) مؤنث ۔ جو زمین تین سال تک کاشت نہ کی گئی ہو ۔

**بے تعویق** (ف ۔ ع) بلا تامل ۔ بلا توقف ۔

**بے تقصیر** (ف ۔ ع) بے قصور ۔ بے خطا ۔ بے گناہ ۔ بے جرم (۲) ناحق ۔ بے وجہ ۔

**بے تکلف** (ف ۔ ع) (۱) بناوٹ کے بغیر ۔ قدرتی ۔ نیچرل (۲) بے تامل ۔ بے دھڑک ۔ بے ساختہ ۔ (۳) بے اندیشہ (۴) بے حجاب ۔ آزادانہ (۵) سیدھا سادہ (۶) راز داں ۔ محرم راز ۔

**بے تکلفی** (ف) مؤنث ۔ بے حجابی ۔ دل کھلی ۔ محرم راز ہونا ۔ ہمرنگی ۔ آزادی ۔

**بے تمیز** (ف ۔ ع) (۱) بے ادب ۔ بے لحاظ (۲) جاہل ۔ نامہذب ۔ ناقابل (۳) پہچان نہ رکھنے والا ۔ فرق نہ کرنے والا ۔

**بے تھاہ** (ہ) (۱) نہایت گہرا (۲) نہایت عمیق ۔ بے پایاں ۔ جس کے نیچے زمین نہ ہو ۔

**بے ٹھکانے ۔ یا ۔ بے ٹھور** (ہ) (۱) بے موقع ۔ بے وقت (۲) آوارہ آدمی ۔ جس کی سکونت اور قیام کی جگہ نہ ہو ۔ (۳) بے نشاں ۔ بے پتہ (۴) بے معنی ۔ نادرست ۔ بے ہودہ ۔ جیسے بے ٹھکانے تقریر کی ۔

**بے ثبات** (ف ۔ ع) ناپائدار ۔ بودا ۔ کمزور ۔

**بے جا** (ف) (۱) بے موقع ۔ بے وقت ۔ بے محل ۔ بے ہنگام بے ٹھور (۲) نامناسب ۔ بے زیب ۔ نازیبا (۳) فضول ۔ بیکار ۔ ناجائز (۴) ناحق ۔ بلا سبب ۔

**بے جان** (ف) (۱) مردہ ۔ مرا ہوا ۔ (۲) مرجھایا ہوا ۔ پژمردہ (۳) نحیف ۔ ضعیف ۔ کمزور (۴) گلا ہوا ۔ بوسیدہ (۵) جمادات ۔

**بے جگر** (ف) [illegible] ۔ بہادر ۔

**بے جگری** (ف) [illegible] ۔ بہادری ۔

**بے جوڑ** (ہ) خراب ۔ غیر موزوں ۔ نامناسب ۔

نادرست ؛

بے چارہ (ا) (ص) بے بس ۔ مجبور ۔ عاجز (۲) غریب ۔ مفلس ۔ نادار (۳) لاعلاج (۴) بدبخت ۔ بدنصیب ؛

بے چراغ کرنا (ا) ویران کرنا ۔ اجاڑنا ۔ تباہ کرنا ۔ برباد کرنا ؛

بے چوبہ (ف) مذکر (ا) وہ خیمہ جس میں چوب نہیں لگائی جاتی ۔ بغیر کھمبے کا شامیانہ (۲) مجازاً آسمان ؛

بے چون (ف) بے مثل ۔ بے نظیر ؛

بے چون وچرا (ف) کسی عذر کے بغیر ؛

بے چین (ف) بے قرار ۔ بے آرام ۔ بے کل ؛

بے چینی (ف) مؤنث ۔ بے قراری ۔ بے آرامی ۔ پریشانی ۔ بے کلی ؛

بے حال (ف ۔ ع) (ا) برا حال ۔ ردّی حالت (۲) قریب مرگ (۳) ماندہ ۔ ضعیف ۔ بیمار (۴) کمزور ۔ دبلا ۔ نحیف ۔ مفلس ؛

بے حجاب (ف ۔ ع) (ا) بے پردہ ۔ بے آڑ ۔ بے شرم ۔ بے لحاظ (۳) بے تکلف ۔ کھلے خزانے ؛

بے حد (ف ۔ ع) (ا) بے انتہا ۔ بے روک (۲) بے شمار ۔ بے انداز ۔ بے حساب (۳) نہایت ۔ بہت زیادہ ؛

بے حرمت کرنا (ا) (ا) عزّت اتارنا ۔ ذلیل کرنا ۔ رسوا کرنا (۲) عصمت اتارنا ۔ عصمت دری کرنا ؛

بے حرمتی (ف) مؤنث (ا) بے عزتی ۔ ذلت ۔ خواری (۲) عصمت دری ؛

بے حساب (ف ۔ ع) بے شمار ۔ لاتعداد ۔ بے گنتی ۔ بے انتہا ؛

بے حس وحرکت (ف ۔ ع) (ا) غیر متحرک ۔ بے حرکت (۲) حیران ۔ ششدر ؛

بے حمیت (ف ۔ ع) بے شرم ۔ بے غیرت ۔ بے ننگ وناموس ؛

بے حواس (ف ۔ ع) بے اوسان ۔ بے خود ۔ بدحواس ۔ آپے سے باہر ۔ مخبوط الحواس ۔ پاگل ۔ مجنوں ؛

بے حیا (ف ۔ ع) (ا) بے شرم ۔ بے غیرت (۲) بے ادب ۔ گستاخ ۔ بدلحاظ (۳) بدکار ۔ بدچلن ؛

بے حیائی (ف) مؤنث ۔ بے شرمی ۔ بے غیرتی ؛

بے حیائی کا برقع منہ پر لپیٹنا ۔ یا ۔ بے حیائی کا جامہ پہننا (ا) (ا) بے شرمی کی نقاب چہرے پر ڈالنا (۲) بے شرمی ۔ بے غیرتی پر کمر باندھنا ؛

بے خار (ف) (ا) کانٹوں کے بغیر (۲) بے خوف (۳) نوجوان ۔ نوخیز ؛

بے خانماں (ف) بے گھر ۔ بے وطن ؛

بے خبر (ف ۔ ع) مذکر (ا) غافل ۔ بے ہوش (۲) بھولا بھٹکا ۔ آوارہ ۔ گمراہ (۳) ناواقف ۔ انجان ۔ جاہل (۴) اچانک ۔ بلا اطلاع ؛

بے خطا (ف ۔ ع) بے گناہ ۔ بے قصور ؛

بے خطر (ف ۔ ع) نڈر ۔ بے خوف ۔ محفوظ ۔ مطمئن ؛

بے خود (ف) (ا) آپے سے بے خبر ۔ از خود رفتہ ۔ ناہوش ۔ مدہوش ۔ بدحواس (۲) سرشار ؛

بے خودی (ف) مؤنث (ا) بے ہوشی ۔ از خود رفتگی ۔ (۲) سرشاری ۔ مستی ؛

بے خور وخواب (ف) (ا) بہت بے چین ۔ نہایت بے آرام ۔ بہت مصیبت زدہ (۲) بغیر کھائے اور سوئے ہوئے ؛

بے خوف (ف ۔ ع) (ا) بے ہوش ۔ مدہوش ۔ بے خبر ۔ آپے کی سدھ نہ رکھنے والا (۲) مست (۳) نشے میں سرشار ؛

بے داغ (ف) (ا) بے دھبا ۔ بے نشان (۲) صاف ۔ بے عیب ۔ بے گناہ ۔ بے جرم ۔ بے قصور ؛

بے دال کا بودم (ا) (ا) بودم کی دال دور کرنے سے بودم رہتا ہے (۲) الّو (۳) بے وقوف ۔ احمق ؛

بے دخل کرنا (ا) خارج کرنا ۔ قبضہ ہٹانا ۔ الگ کرنا ۔ نکالنا ؛

بے درد (ف) (ا) بے رحم ۔ سنگ دل ۔ کٹر ۔ کٹھور (۲) مجازاً معشوق کو بھی کہتے ہیں ؛

بے درد قصائی کیا جانے پیڑ پرائی (ا) مثل ۔ ظالم دوسرے کے دکھ کو محسوس نہیں کرتا ۔ ظالم کو مظلوم پر رحم نہیں آتا ؛

بے دردی (ف) مؤنث ۔ ظلم ۔ بے رحمی ۔ سنگ دلی ؛

بے دردی سے مارنا (ا) بے رحمی سے مارنا ؛

بے درنگ (ف) (ا) دیر لگائے بغیر ۔ فوراً (۲) تیز ۔ چالاک ؛

بے دریغ (ف) (ا) بغیر رنج اور افسوس کے (۲)

بے سوچ بچار - بلا توقّف - بلا تامل (٣) فیّاض - سخی - (٤) کثرت سے - افراط سے ؛

**بے دست و پا** (ف) (١) بے ہاتھ پاؤں والا - لُنجا - اپاہج - لُولا لنگڑا (٢) عاجز - مجبور - لاچار ؛

**بے دستور** (ف - ع) بے قاعدہ - خلاف رواج - بے قانون - غیر مناسب - بے اصول - غلاف ؛

**بے دل** (ف) (١) رنجیدہ - اداس - مغموم (٢) اچاٹ - افسردہ - اکھڑا ہوا (٣) بے خواہش - بے نفس - تارک الدّنیا (٤) دل برداشتہ (٥) نڈر - بہادر - سُورما - بے جگر ؛

**بے دم** (ف) (١) بے جان - مردہ (٢) کمزور - بودا (٣) پُرانا - کہنہ - بوسیدہ (٤) تھکا ماندہ - ہارا - (٥) سُست - کاہل ؛

**بے دماغ** (ف - ع) نازک مزاج - زود رنج - تنگ مزاج - چڑ چڑا ؛

**بے دودھ کا لڑکا رکھنا** (ہ) چیلے حوالے کرنا - شامل مشول کرنا ؛

**بے دوش** (ا) (١) بے گناہ - بے تصور - بے خطا - (٢) بے عیب - بے نقص (٣) عمدہ - اچھا ؛

**بے دولھا کی برات** (ا) مؤنّث - بے معنی جلسہ یا اجتماع ؛

**بے دھڑک** (ہ) (١) بے خوف - بے اندیشہ (٢) بے تکلف - بے تامّل (٣) بہادر - جی دار - دلیر ؛

**بے ڈول** (ہ) بے ڈھنگا - بدنما - بھونڈا - بدزیب - ناموزوں ؛

**بے ڈھب** (ہ) (١) بے طرح (٢) بے موقع (٣) بے قابو (٤) بے جگہ - بے ٹھکانا (٥) نہایت - از حد - بہت زیادہ (٦) عجیب - انوکھا - طرفہ - (٧) چلتا ہوا - چالاک - متفنّی (٨) ظالم - بے رحم - ناترس (٩) داؤ پیچ میں نہ آنے والا - زور آور - (١٠) دلیر - دل چلا (١١) کٹھن - دشوار - سخت - کڑا (١٢) بہت مشکل - اَتی بد دشوار (١٣) مہلک - خطرناک - جیسے بے ڈھب زخم ہے (١٤) بدنما - بھونڈا ؛

**بے ڈھنگا** (ہ) (١) بے سلیقہ - بے قاعدہ (٢) ناشائستہ - غیر موزوں - بد تہذیب - بد وضع - بدچلن - بد اطوار - بد راہ ؛

**بے ذوق** (ف - ع) بے مزہ - پھیکا ؛

**بے راہ** (ف) (١) گمراہ - بے طریق (٢) بے اصول (٣) غلط - بے جا (٤) خلافِ قاعدہ (٥) بدچلن - بد اطوار (٦) ناجائز - خلافِ رسم و رواج (٧) ناانصافی - ظلم ؛

**بے راہ رو** (ف) غلط راستے پر چلنے والا ؛

**بے ربط** (ف - ع) (١) بے منطق (٢) بے تعلق - بے واسطہ (٣) بے موقع ؛

**بے رحم** (ف - ع) سخت ظالم - نامہربان - سنگ دل ؛

**بے رُخ ہونا** (ہ) (١) منہ پھیرنا - بے مروّت ہونا - (٢) ناراض ہونا - خفا ہونا (٣) دھیان نہ رکھنا - خیال پھیر لینا ؛

**بے رُوپ** (ہ) (١) بدشکل (٢) بد رنگ (٣) ناقص - خراب (٤) بے رونق - بے آب - ماند - پھیکا ؛

**بے ریا** (ف) دکھاوے کے بغیر - صاف باطن - بلا تصنّع - صاف صاف ؛

**بے ریش - یا - بے ریشا** (ہ - ف) (١) لڑکا بے داڑھی والا (٢) ناتجربہ کار - نادان - بے وقوف - احمق - بے عقل ؛

**بے ریختہ** (ف) صورت کے بغیر - صاف ؛

**بے زبان** (ف) (١) نہ بولنے والا - گونگا (٢) خاموش - چپ - کم گو (٣) باشرم - باحیا - لحاظ دار (٤) مظلوم - مجبور (٥) حیوان - جانور ؛

**بے زر** (ف) مفلس - غریب - کنگال ؛

**بے زوال** (ف - ع) (١) قائم - پائدار (٢) احتمال و اندیشہ سے بری ؛

**بے ساختگی** (ف) سادگی - بناوٹ نہ ہونا ؛

**بے ساختہ** (ف) خود بخود - بلا تصنّع - بلا تکلف - بے ارادہ - برجستہ - فی البدیہہ - بلا تامّل - بلا غور و فکر (٢) سادہ - غیر متکلّف (٣) نیچرل - قدرتی ؛

**بے ساختہ پن** (ا) مذکر - سادہ پن - بے تکلفی - برجستگی - رنگ - بے ساختگی ؛

**بے سامانی** (ف) مؤنّث - بے زری - مفلسی - اسباب آلات کا نہ ہونا ؛

**بے سرا** (ہ) (١) آوارہ - بدچلن (٢) بے سر دار - بے رہنما - بلا ہادی - بلا سر (٣) خود سر - خود رَو

وارثے (ہ) لاوارث۔ جس کا کوئی والی وارث نہ ہو ٭

بے سُرا (ہ) بے تالا۔ بدآواز ٭

بے سروپا (ف) (۱) حیران و پریشان (۲) مجبور۔ محتاج۔ بے والی وارث (۳) بے معنی۔ غلط۔ جھوٹ (۴) غیر معتبر۔ بازاری ٭

بے سروسامان (ف) بے زر۔ مفلس۔ بے نوا۔ فقیر۔ محتاج۔ کنگال ٭

بے سلیقہ (ف-ع) (۱) بے شعور۔ بے تمیز۔ بے ڈھنگا (۲) پھوہڑ ٭

بے شعور (ف-ع) بے عقل۔ بے تمیز۔ نادان ٭

بے شک (ف-ع) (۱) بے شبہ (۲) درست۔ ٹھیک۔ صحیح (۳) لازمی۔ ضروری ٭

بے شمار (ف) (۱) بے گنتی۔ بے حساب۔ شمار سے باہر (۲) بکثرت۔ بافراط۔ زیادہ ٭

بے صبرا یا بے صبرا (ف-ع) ناصبور۔ ناتاب۔ گھبرایا۔ غیر مطمئن۔ مضطرب۔ بے قرار۔ بے چین ٭

بے صبری (ف) مؤنث۔ بے قراری۔ بے اطمینانی۔ ناصبوری۔ گھبراہٹ۔ لولاہٹ ٭

بے صرفہ (ف-ع) بے فائدہ ٭

بے ضابطہ (ف-ع) بے قاعدہ۔ خلافِ قانون۔ بے طریقہ ٭

بے طرح (ف-ع) (۱) بری طرح۔ عجیب طرح۔ (۲) بے حد زیادہ (۳) خلافِ دستور۔ جیسے بے طرح غزل ٭

بے طریق (ف-ع) ناجائز طور پر ٭

بے طریق ہاتھ لگانا (ف) زنا کرنا ٭

بے عدیل (ف-ع) بے مثال ٭

بے عزت (ف-ع) ذلیل۔ خوار۔ بدنام۔ بے آبرو ٭

بے عزتی کرنا (ف) ذلیل و خوار کرنا۔ بے آبرو کرنا۔ بے توقیر کرنا۔ کرکری کرنا۔ رسوا کرنا ٭

بے عقل (ف-ع) ناسمجھ۔ کم فہم۔ نادان ٭

بے عیب (ف-ع) (۱) بے نقص۔ پاک۔ صاف۔ (۲) عمدہ۔ اچھا۔ کھرا ٭

بے غرض (ف-ع) خواہش نہ رکھنے والا۔ بلا مطلب۔ بے تعلق۔ بلا واسطہ ٭

بے غل وغش (ف-ع) (۱) بلا تکلف۔ بے دریغ۔ اندھا دھند (۲) بے پروائی کے ساتھ۔ (۳) بلا تکلیف و محنت۔ بے دردسری ٭

بے غم (ف) مگن۔ خوش ٭

بے غیرت (ف-ع) بے شرم۔ بے حیا ٭

بے فائدہ (ف-ع) (۱) بے کار۔ اکارت۔ فضول۔ ناحق۔ بے وجہ۔ بے ضرورت ٭

بے فصل کی بہار (ف) (۱) موسم کے خلاف یا بے وقت بہار (۲) بے موسم پھل بیچتے وقت پھیری والے کی صدا ٭

بے فکر (ف-ع) فکر سے بری۔ بے پروا۔ عاقبت نااندیش۔ غور و فکر نہ کرنے والا۔ آزاد ٭

بے فیض (ف-ع) (۱) منحوس۔ بخیل۔ کنجوس (۲) وہ شخص جس سے کوئی فائدہ نہ ہو ٭

بے فیض اگر یوسف ثانی ہے تو کیا ہے (ف) مثل۔ جس سے اپنا مطلب پورا نہ ہو۔ وہ کسی کام کا نہیں ٭

بے قابو (ف-ع) (۱) قابو سے باہر۔ اختیار سے باہر (۲) آزاد۔ خودمختار ٭

بے قاعدہ (ف-ع) (۱) خلاف قانون (۲) دستور کے خلاف (۳) بے جا۔ بے موقع۔ بے ترتیب ٭

بے قدر (ف) (۱) بے عزت۔ ذلیل (۲) قدر نہ کرنے والا۔ ناقدردان۔ ناشکرا ٭

بے قرار (ف-ع) بے صبر۔ بے تاب۔ بے چین ٭

بے قصور (ف-ع) بے خطا۔ بے گناہ۔ بے جرم ٭

بے قیاس (ف-ع) (۱) اٹکل سے باہر۔ سمجھ سے دور۔ خیال سے باہر (۲) لاانتہا۔ بہت۔ بے شمار ٭

بے قید (ف-ع) (۱) آزاد۔ خودمختار (۲) روک۔ بے پابندی ٭

بیکار (ف) (۱) نکما۔ ناکارہ (۲) ناقص۔ خراب۔ (۳) بے روزگار (۴) معطل۔ خالی ٭

بیکار مباش کچھ کیا کر۔ کپڑے ہی اُدھیڑ کر سیا کر (ف) مثل۔ آدمی کو کچھ شغل ضرور چاہیئے خالی رہنے سے کپڑوں کا ادھیڑنا ادھیڑ کر سینا ہی اچھا ہے ٭

بیکاری (ف) مؤنث (۱) بے روزگاری۔ نکما پن۔ برخاستگی (۲) علیحدگی ٭

**بے کراں** (ف) (۱) بہت زیادہ ۔ نہایت وسیع (۲) بے کنارہ ۔ بے حدود ۔

**بے کس** (ف) (۱) ساتھی کے بغیر ۔ دوست آشنا کے بغیر ۔ تنہا ۔ اکیلا (۲) بے یار ۔ بے مددگار (۳) محتاج ۔ کنگال (۴) مسافر ۔ پردیسی (۵) یتیم ۔

**بے کسی** (ف) مؤنث ۔ اکیلا پن ۔ بے مددگاری ۔ عاجزی ۔ لاچاری ۔

**بے کل** (ہ) بے چین ۔ بے قرار ۔ بے آرام ۔ بے تاب ۔ مضطر ۔

**بے کلی** (ہ) مؤنث (۱) بے چینی ۔ بے قراری ۔ بے آرامی (۲) ناف ٹل جانا ۔ بچہ دانی کا جگہ سے ہٹ جانا ۔

**بے کم و کاست** (ف) بالکل درست ۔ ٹھیک ٹھیک ۔ کمی بیشی کے بغیر صحیح صحیح ۔

**بے گماں** (ف) بے شک ۔

**بے گمانی** (ف) شک نہ ہونا ۔

**بے گناہ** (ف) بے قصور ۔ بے خطا ۔ بے جرم ۔

**بے گھر** (ف) مذکر (۱) بے ٹھکانے ۔ بے ٹھور ۔ خانہ خراب ۔ برباد ۔ تباہ (۲) آوارہ ۔ سرگرداں ۔ بیوی بچے نہ رکھنے والا ۔

**بے لاگ** (ہ) (۱) بے لگاؤ ۔ بے تعلق ۔ آزاد (۲) صاف ستھرا ۔ پاک (۳) غیر طرفدار ۔ بے تعصب (۴) بلا سہارا ۔ بلا امداد ۔

**بے لحاظ** (ف ۔ ع) بے شرم ۔ بے حیا ۔ بے غیرت (۲) گستاخ ۔ بے ادب ۔

**بے لطف** (ف ۔ ع) بے مزہ ۔ بے لذت

**بے لگام** (ف) (۱) بے ادب (۲) منہ پھٹ ۔ بد زبان (۳) شریر ۔ سرکش ۔ بے قابو ۔

**بے لگاؤ** (ہ) (۱) بے جوڑ ۔ بے لئے دئے (۲) بے لاگ ۔

**بے مایگی** (ف) دولت نہ ہونا ۔ مفلسی ۔

**بے مایہ** (ف) بے دولت ۔ مفلس ۔

**بے مثال** (ف ۔ ع) جس کی مثال نہ ہو ۔ لاجواب ۔ لاثانی ۔

**بے محابا** (ف ۔ ع) بے خوف ۔ بے دھڑک ۔ بلا تامل ۔

**بے محل** (ف ۔ ع) (۱) بے موقع (۲) بیجا ۔ نامناسب ۔

**بے مروت** (ف ۔ ع) (۱) لحاظ نہ کرنے والا ۔ طوطا چشم (۲) نامہربان ۔ بے درد ۔ ظالم ۔

**بے مزگی** (ف) مؤنث (۱) بے لطفی (۲) رنجیدگی ۔ شکر رنجی (۳) ناسازی ۔ علالت ۔

**بے مزہ** (ف) (۱) بے لذت ۔ بے لطف (۲) ناساز ۔ علیل ۔ بیمار (۳) رنجیدہ ۔ ناراض ۔ خفا ۔

**بے معنی** (ف ۔ ع) مہمل ۔ لغو ۔ بیہودہ ۔ بے سروپا ۔

**بے مقدور** (ف ۔ ع) بے حیثیت ۔ مفلس ۔ غریب ۔

**بے منت** (ف ۔ ع) (۱) بے نیاز ۔ بے پروا ۔ مستغنی ۔ (۲) بے احسان (۳) بے محنت ۔ بلا کوشش (۴) بلا تردد و فکر ۔ بلا عوض و غرض ۔

**بے منتا** (ہ) مذکر (۱) کسی کا احسان نہ اٹھانے والا ۔ (۲) دو شاخی لکڑی جس میں کپڑا (صافی) باندھ کر شکاری لوگ کھٹک چھپا لیتے ہیں ۔

**بے موجب** (ف ۔ ع) (۱) بے سبب ۔ بلا وجہ (۲) ناحق ۔ ناواجب ۔

**بے موسم** (ف ۔ ع) بے وقت ۔ بے رت ۔

**بے موقع** (ف ۔ ع) (۱) بے محل ۔ بے وقت (۲) نامناسب ۔ نازیبا ۔

**بے مہر** (ف) بے محبت ۔

**بے مہری** (ف) بے محبتی ۔

**بے نام و نشان** (ف) بے پتہ ۔ بے ٹھکانا ۔

**بے نصیب** (ف ۔ ع) مذکر (۱) بدبخت ۔ بدقسمت ۔ محروم (۲) نالائق ۔ ناقابل ۔ ناشائستہ ۔

**بے نظیر** (ف ۔ ع) لاثانی ۔ بے بدل ۔ بے مانند ۔ بے مثال ۔ بے مثل ۔

**بے نقط سنانا** (ہ) بے انتہا گالیاں دینا ۔ بے تعداد طعنے دینا ۔

**بے نماز** (ف) (ع) حائضہ ۔ ایام ماہواری سے (۲) تارک نماز ۔ نماز نہ پڑھنے والا ۔

**بے نماز ہونا ۔ یا ۔ بے نمازی ہونا** (ہ) (۱) عورت کا میلے سر ہونا ۔ حائضہ ہونا ۔ ماہواری ایام سے ہونا ۔

**بے نمک** (ف) (۱) الونا ۔ پھیکا ۔ بے مزہ (۲) بے رونقی ۔ رنگت میں ملاحت کا نہ ہونا ۔

**بے ننگ و ناموس** (ف ۔ ع) (۱) بے شرم ۔ بے حیا ۔ (۲) بد وضع ۔ بدچلن (۳) آزاد ۔ مجرد ۔

**بے نوا** (ف) بے سامان ۔ فقیر ۔

**بے نیاز** (ف) بے پروا ۔ لاطمع ۔ بے غرض ۔ مستغنی ۔

**بے نیازی** (ف) مؤنث (۱) بے پروائی ۔ استغنا ۔ غیر محتاجی (۲) آزادی ۔ خود مختاری ۔

بے وحدت (ف - ع) (۱) بے لحاظ - بے ادب - (۲) ناہموار - بے ہودہ ۔

بے وفا (ف - ع) (۱) بدعہد - وعدے کا پورا نہ کرنے والا - نہ نباہنے والا (۲) بے مروّت - نامہربان - (۳) ناشکرا ۔

بے وفائی (ف) (۱) بدعہدی - بے مروّتی (۲) دغابازی - نمک حرامی (۳) بدکاری (۴) ناشکرگزاری ۔

بے وقت (ف - ع) بے موقع - بے محل - اوپر سوپر ۔

بے وقر (ف - ع) بے عزّت - بے قدر - ذلیل - خوار - اوچھا ۔

بے وقری (ف - ع) (۱) مؤنّث - بے عزّتی - بے قدری - ذلّت - خواری - اوچھاپن ۔

بے وقوف (ف - ع) مؤنّث - بے عقل - احمق - نادان ۔

بے وقوف کے سر پر کیا سینگ ہوتے ہیں - (۱) مثل - بے وقوف کی کوئی خاص ظاہری پہچان نہیں ۔

بے وقوفی (ف - ع) مؤنّث - نادانی - حماقت - بے عقلی - جہالت ۔

بے ہمّت (ف - ع) (۱) کم حوصلہ - پست ارادہ - (۲) سست - کاہل (۳) بزدل - نامرد ۔

بے ہمتا (ف) بے مثل - جس کے برابر کوئی نہ ہو ۔

بے ہنر - یا - بے ہنرا (ا - ف) وہ شخص جسے کوئی کام نہ آتا ہو - نکمّا - پھوہڑ ۔

بے ہنگم (ف) بے ڈول - غیر موزوں - بدزیب - بھونڈا ۔

بے ہوش (ف) (۱) بے خبر - ناواقف (۲) مدہوش - بے خود - غافل ۔

بیا (بیا) (۱) چڑیا کی طرح کا ایک پرندہ - جسے آدمی سدھا کر بہت سے کھیل کھیلتے ہیں - اس کا گھر بنانا مشہور عام ہے ۔

بیابان (بیا - بان) (ف) مذکر - ریگستان - جنگل - ویرانہ - اجاڑ جہاں کوسوں تک پانی اور درخت نہ ہو ۔

بیاپنا (بیا - پنا) (ہ) (۱) سمانا - لپانا - بیٹھنا (۲) سرایت کرنا - اثر کرنا (۳) گزارنا - کھٹکنا - ہونا ۔

بیاج (بیاج) (ہ) مذکر - سود - ربا - نفع - بڑھوتری - زیادتی ۔

بیاج پر بیاج (ہ) مذکر - سود در سود - سود مرکب -

بیشی پر بیشی

بیاج خوار (ہ - ف) مذکر (۱) سود خوار - ربا خوار (۲) ناجائز مال کھانے والا ۔

بیاجو (ہ) مذکر - سود پر دیا ہوا مال - سودی روپیہ

بیادھ (بیادھ) (ہ) مذکر (۱) روگ بیماری - دکھ (۲) فتنہ - فساد - جھگڑا ۔

بیار - بیال (بیار - بیال) (ہ) مؤنّث - (۱) باد - ہوا - وایو (۲) آندھی - جھگڑا ۔

بیاری (بیا - ری) (ہ) مؤنّث - رات کا کھانا ۔

بیاسی (بیا - سی) (ہ) ہشتاد و دو - اسّی اور دو - ۸۲ ۔

بیاض (بیا - ض) (ع) مؤنّث (۱) سفیدی - اجلاپن - چٹاپن (۲) یادداشت کی کاپی - بہی - پاکٹ بک (۳) وہ کتاب جس میں اشعار لکھتے ہیں ۔

بیاکرن (بیا - کرن) (س) مؤنّث - اصل لفظ ویاکرن ہے - گرامر - قواعد - صرف و نحو - وہ علم جس سے لفظ اور عبارت و نظم صحیح لکھنا اور بولنا آتا ہے ۔

بیاکل (بیا - کل) (س) مذکر - مضطرب - بے چین - بے قرار - مضطر - متفکر ۔

بیاگرفی (بیا - گرے - فی) (Biography انگ) مؤنّث - سوانح عمری ۔

بیالو (بیا - لو) (ہ) مذکر - رات کا کھانا ۔

بیالیس (بیا - لیس) (ہ) چہل و دو - چالیس اور دو - ۴۲ ۔

بیان (بیان) (ع) مذکر (۱) صاف - روشن - واضح (۲) ایڈریس - وعظ - تقریر - لیکچر (۳) گفتگو - بات - ذکر - تذکرہ - کہانی (۴) اظہار - شہادت - گواہی (۵) رپورٹ - خبر - اطلاع (۶) ایک علم جس میں تشبیہ - مجاز - استعارہ - کنایہ وغیرہ کی امداد سے الفاظ و معانی میں ربط دیا جاتا ہے (۷) مقولہ - قول ۔

بیان امر واقعی (ع - ف) مذکر - ایک ٹھیک بات کا اظہار ۔

بیان بدلنا (۱) (قانون) اپنے قول - اظہار یا شہادت کو پلٹنا ۔

بیان تائیدی (ع - ف) مذکر - کسی کی تائید میں گواہی ۔

بیان دعویٰ (ع) مذکر - ثبوت دعویٰ - صورت حال - حقیقت حال ۔

بیان ضمنی (ع - ف) مذکر - وہ بیان جو اصل مدعا کے

درمیاں یونہی آ جائے ؎

**بیانا** (بِیا - نا) (ف) (۱) جننا - مویشی کا بچہ دینا ؎

**بیاہ** (بِیاہ) (ہ) مذکر - شادی کتخدائی - عقد - نکاح ؎

**بیاہ رچانا** (ہ) شادی کا سامان کرنا - خوشی منانا ؎

**بیاہ مانگنا** (ہ) (۱) شادی کی خواہش کرنا (۲) بالغ ہونا (۳) برات لانے کی تاریخ دریافت کرنا - بیاہ کا دن ٹھہرانا ؎

**بیاہ نہیں کیا - براتیں تو دیکھی ہیں** (ہ) مثل اگرچہ خود یہ کام نہیں کیا - ہوتے تو دیکھا ہے ؎

**بیاہا** (ہ) نکاح شدہ - شادی شدہ - کتخدا ؎

**بیاہتا** (ہ) وہ بیوی جسے شرعی طور پر عقد میں لایا گیا ہو - منکوحہ نکاحی ؎

**بیاہنا** (ہ) شادی کرنا - کتخدا ہونا ؎

**بیاہی بیٹی پڑوسن داخل** (ا) مثل - بیاہ ہونے پر بیٹی کا تعلق پڑوسن کی مانند ہوتا ہے ؎

**بیائی** (بِیا - ای) (ہ) مونث (۱) غلہ تولنے والے کو اجرت میں دیا ہوا غلہ (۲) غلہ تولنے کی اجرت ؎

**بیبیل** دیکھو بائیبل ؎

**بیپار** (بے - پار) (ہ) مذکر صحیح بیوپار ہے (تجارت سوداگری - بنج ؎

**بیپاری** (بے - پا - ری) (ہ) مذکر - اصل لفظ بیوپاری ہے - (۱) تاجر - سوداگر - خرید و فروخت کرنے والا - بنجارا - مال کو یہاں سے وہاں اور وہاں سے یہاں لا کر فروخت کرنے والا ؎

**بیت** (بَیْت) (ع) مونث (۱) گھر - مکان - حویلی - محل (۲) فرد - شعر - دوہا ؎

**بیت الحرام** (ع) (۱) خانۂ کعبہ - مکۂ معظمہ (۲) مکۂ معظمہ کی وہ حدود جہاں پہنچ کر کئی جائز باتوں کو اپنے اوپر حرام کر لیا جاتا ہے (۳) وہ احاطہ جہاں قتل - شکار اور گرفتاری حرام ہے ؎

**بیت الحزن** (ع) (۱) غمکدہ - رنج کا مقام - مصیبت کا گھر (۲) عاشق کے رہنے کی جگہ ؎

**بیت الخلا** (ع) مذکر - جائے ضرور - پاخانہ - ٹٹی - بول و براز سے فراغت پانے کا کمرہ ؎

**بیت السقر** (ع) مذکر - دوزخ ؎

**بیت السلاح** (ع) مذکر - اسلحہ خانہ - میگزین ؎

**بیت الشرف** (ع) مذکر (۱) رسائی کا مقام (۲)

پہنچنے کی جگہ - جہاں پہنچ کر بزرگی اور عزت حاصل ہو - (۲) بزرگی کا گھر - عزت کا گھر - (۳) معشوق کا گھر (۴) قصرِ شاہی - بادشاہ کا ملاقاتی مکان (۵) آفتاب کے لئے برجِ حمل - چاند کے لئے برجِ ثور - مشتری کو برجِ سرطان - زہرہ کو حوت - عطارد کو سنبلہ - مریخ کو جدی - زحل کو میزان ؎

(ع) (۱) بُت خانہ - شوالہ - مورتی کا استھان - (۲) خانۂ محبوب - مکانِ معشوق - مطلوب کا گھر ؎

**بیت العتیق** (ع) مذکر (۱) پرانا مکان - قدیم گھر - (۲) مراد ہے خانۂ کعبہ کہ عبادتِ الٰہی کے لئے دنیا میں سب سے پہلا مقام اور مکان ہے - جسے حضرت آدم علیہ السلام نے خدا کی عبادت کے لئے مقرر کیا ؎

**بیت العروس** (ع) مذکر (۱) دلہن کا کمرہ (۲) خانہ کعبہ ؎

**بیت العلوم** (ع) مذکر - کالج - یونیورسٹی ؎

**بیت العنکبوت** (ع) مذکر - مکڑی کا جالا ؎

**بیت العوام** (ع) مذکر - وہ مقام یا جگہ جہاں انگلستان اور آئرلینڈ کی مجلس وضع آئین و قوانین کے عام ممبر بیٹھ کر اجلاس کرتے ہیں ؎

**بیت الامرا** (ع) مذکر - وہ مقام جو امرا طبقے کے لئے مخصوص ہے - جہاں وہ مجلس مشاورت منعقد کرتے ہیں ؎

**بیت الغزل** (ع) مذکر - غزل کی روح - غزل کی جان - کا عربی کا بہترین شعر ؎

**بیت اللحم** (ع) مذکر - فلسطین میں ایک گاؤں جہاں حضرت عیسٰے پیدا ہوئے تھے -

**بیت المال** (ع) مذکر (۱) مال گھر - خزانۂ عامرہ سرکاری خزانہ - شاہی خزانہ (۲) خیرات فنڈ - (۳) مالک کا ماحصل (۴) وہ مال جس کا کوئی خاص مالک نہ ہو - عام لوگوں کا حصہ ہو - اور جس سے ہر مستحق کو مدد دی جائے ؎

**بیت المعمور** (ع) مذکر (۱) بھرا گھر - آباد مکان - (۲) مراد اُس مسجد سے ہے جو طوفانِ نوح کے زمانے میں فرشِ زمین سے عرشِ چہارم پر اٹھا کر عین خانۂ کعبہ کے مقابل قائم کی گئی - اور اس کی زیارت کے لئے ہر وقت فرشتوں کی کثیر تعداد

موجود رہتی ہے۔ واللہ اعلم بالصواب ۔

**بیت المقدس** (ع) مذکر (۱) پاک گھر۔ متبرک مکان۔ یوزراستحقان (۲۔ مجازاً) خانۂ خدا (۳) مراداً مسجد اقصیٰ۔ پرانا قبلہ۔ یروشلم کی عبادت گاہ۔ جس کی بنیاد حضرت داؤدؑ نے ڈالی۔ اور قد آدم تعمیر ہونے کے بعد ممانعت فرمائی کہ پس آئندہ اس کی تعمیر نہ کرو۔ اس کی تکمیل تمہارا فرزند ارجمند کرے گا۔ لہٰذا تعمیر بند کر دی گئی۔ بعد میں حضرت سلیمانؑ نے اسے بیش قیمت جواہرات اور سونے چاندی سے تعمیر کیا۔ اور تکمیل کو پہنچایا۔ بخت نصر بابلی اس کے تمام زر و جواہرات ۶۰۰ قبل مسیح میں بابل کو لے گیا۔ بعد ازاں حضرت عمرؓ کے زمانہ میں اس مسجد کی مرمت و تعمیر ہوئی۔ اس کی تعظیم مسلمان۔ عیسائی۔ یہودی وغیرہ اہل کتاب فرقے عام طور پر یکساں کرتے ہیں ۔

**بیت اللہ** (ع) مذکر (۱) خانۂ کعبہ۔ مکۂ معظمہ۔ خدا کا گھر۔ خانۂ خدا (۲) مسجد ۔

**بیت بازی۔ یا بیتی** (ف ۔ ع) مؤنث۔ بیتا بیتی۔ شعروں سے مقابلہ کرنا ۔

**بیتال** (بے ۔ تال) (ہ) مذکر۔ بھوت۔ پلید جنس روح۔ بھوت پریت۔ بلا۔ آسیب۔ خلل۔ اُپری۔ روگ۔ خبیث روح ۔

**بیتلا** (بے ۔ تِ ۔ لا) (ہ) مذکر (۱) لاوارثی مال۔ جس کا کوئی مدعی نہ ہو۔ (۲) جواریوں کی اصطلاح میں چوری کا مال (۳) (عو) خراب۔ نکما ۔

**بیتلی ذات** (عو) (۱) کم بخت۔ بدنصیب (۲) ناکارہ۔ خراب۔ نگوڑی۔ موئی ۔

**بیتنا** (بی ۔ تنا) (ہ) (۱) گزرنا۔ بسر ہونا۔ تمام ہونا۔ پورا ہو چکنا (۲) رفع دفع ہونا (۳) واقع ہونا ۔

**بیتی** (بی ۔ تی) (ہ) مؤنث (۱) گزری۔ ختم ہو گئی (۲) واقعہ۔ سرگزشت۔ کہانی ۔

**بیٹ** (بیٹ) (ہ) مؤنث (۱) پیخال۔ چرکین پرندوں کا گوہ۔ (۲) ایک قسم کا نمک جس میں گندھک ملی ہوئی ہوتی ہے ۔

**بَیٹ** (بَیٹ) (انگ BAT) بلا۔ کرکٹ کھیلنے کی لکڑی ۔

**بیٹا** (بے ۔ ٹا) (ہ) مذکر (۱) فرزند۔ ولد۔ لڑکا۔ پسر (۲) بیٹے کی مانند۔ عزیز۔ پیارا ۔

**بیٹا بنانا** (ہ) متبنّیٰ کرنا۔ گود لینا۔ لے پالک بنانا ۔

**بیٹا بن کر کھاتے ہیں باپ بن کر نہیں کھاتے** (ہ) مثل۔ خدمت کر کے اور چھوٹا بن کر ہر کوئی کھاتا ہے۔ زبردستی کوئی نہیں کھاتا ۔

**بیٹھ** (بیٹھ) (ہ) بیٹھنا کا امر ۔

**بیٹھا** (ہ) بیٹھنا کی ماضی ۔

**بیٹھا بنیا کیا کرے۔ اس کوٹھی کے دھان اُس کوٹھی میں دھرے** (ہ) مثل۔ بے کار آدمی فضول کام کرنے لگتا ہے ۔

**بیٹھ جانا** (ہ) (۱) بیٹھنا (۲) سوار ہونا (۳) لیٹ جانا (۴) سما جانا (۵) جگہ کر لینا (۶) درست ہونا۔ صحیح ہونا (۷) صبر کرنا۔ سہارا لینا (۸) بیکار ہونا۔ موقوف ہونا۔ (۹) دریا میں ڈوب جانا (۱۰) پچک جانا۔ جیسے چاندی بیٹھ جانا (۱۱) دیوالہ نکلنا۔ بگڑنا۔ جیسے کاروبار بیٹھ جانا (۱۲) ہمت ہارنا۔ استقلال چھوڑنا (۱۳) انکار کرنا۔ آمادہ نہ ہونا۔ جیسے زید کا ساتھ دینے سے بیٹھ جانا (۱۴) نرم ہو جانا۔ جیسے گڑ کا بیٹھ جانا (۱۵) ٹھکانے لگنا۔ درست ہونا۔ جیسے چول بیٹھ جانا۔ (۱۶) جم جانا۔ تہ نشین ہونا۔ جیسے تلچھٹ بیٹھ جاتا ہے۔ (۱۷) جلوس کرنا۔ نشست کرنا۔ جیسے فلاں حاکم بیٹھ گیا۔ (۱۸) گر پڑنا۔ ڈھے جانا۔ جیسے چھت کا بیٹھ جانا۔ (۱۹) ناطاقت ہونا۔ کمزور ہونا۔ جیسے دکھوں سے بیٹھ جانا (۲۰) خانہ نشین ہونا۔ کام کاج چھوڑ دینا (۲۱) گلتھی ہو جانا۔ کھل جانا۔ جیسے چاول بیٹھ جانا (۲۲) منجمد ہونا۔ بندھ جانا۔ جیسے پارہ بیٹھ جانا ۔

**بیٹھ رہنا** (ہ) (۱) صبر کرنا (۲) آس چھوڑ دینا (۳) دیر لگانا۔ سستی کرنا۔ جیسے جا کر بیٹھ رہنا۔ (۴) ہمت ہارنا۔ کوشش چھوڑ دینا۔ جیسے کام سے بیٹھ رہنا (۵) چپ ہو جانا۔ خاموش ہو جانا۔ (۶) دست بردار ہونا (۷) ہار جانا۔ شکست کھانا۔ (۸) برخاست ہونا۔ الگ ہونا۔ جیسے ملازمت سے بیٹھ جانا ۔

**بیٹھک** (ہ) مؤنث (۱) نشست گاہ۔ دیوان خانہ۔ مردانہ مکان (۲) پیندی۔ تلا (۳) نشست۔

آسن۔ جلسہ۔ بیٹھنے کا طریق (۴) بیٹھکی قلنگ۔ ورزش کی قسم (۵) پریوں وغیرہ کی حاضرات ٭

**بیٹھک دینا** (ف) (۱) پریوں۔ جنوں وغیرہ کی حاضرات کرنا۔ (۲) تعظیم دینا (۳) بٹھانا۔ آسن دینا ٭

**بیٹھن** (ہ) مذکر (۱) لپیٹ۔ بندھن۔ بندھنا۔ لپیٹنی۔ (۲) کپڑا جس میں سوداگر پارچہ اور گوٹے وغیرہ احتیاط کے ساتھ باندھ کر رکھتے ہیں (۳) چادر جو میز پر بچھا کر اس پر کپڑوں کو استری کیا جاتا ہے ٭

**بیٹھنا** (ہ) (۱) دیکھو بیٹھ جانا۔ (۲) لاگت آنا (۳) قائم مقام ہونا (۴) کام بگڑ جانا (۵) وزن کا اترنا۔ (۶) داخل ہونا۔ بھرتی ہونا (۷) منطبق ہونا۔ درست ہونا (۸) (جوار بازوں کی اصطلاح) جوا کھیلنا۔ داؤں پر لگانا یا رکھنا (۹) جانور کے متعلق) دیر کر کے نکلنا (۱۰) (شطرنج میں) مہرے کا گھر پر رکھنا (۱۱) (پرند کا) حقنہ کھانا (۱۲) انڈے سینا۔ خون لگانا (۱۳) (تخت پر) تخت نشین ہونا۔ بادشاہ ہونا ٭

**بیٹھواں** (ہ) (۱) بیٹھا ہوا۔ چپٹا (۲) جس کی پینیدی چپٹی ہو۔ (۳) بھدا جوتا ٭

**بیٹھے بٹھائے۔ یا بیٹھے بیٹھے** (ہ) یکایک۔ اچانک۔ اچانک۔ ناگہاں (۲) بلا وجہ۔ خواہ مخواہ بے واسطہ (۳) بے راہ۔ ناحق ٭

**بیٹھے بیٹھے تو قاروں کا خزانہ بھی خالی ہو جاتا ہے** (ا) مثل۔ بیکار بیٹھ کر خرچ کرنے سے کتنی ہی جائداد ہو۔ ختم ہو جاتی ہے

**بیٹھے رہو** (ہ) (۱) کچھ نہ کرو (۲) آرام کرو۔ (۳) وظیفہ لو۔ کھاتے رہو۔ (۴) خاموش رہو چپ رہو ٭

**بیٹھے سے بیگار بھلی** (ا) مثل۔ بیکار بیٹھنے کے بجائے کچھ کام کرنا ہی چاہیے۔ چاہے اس میں فائدہ بہت کم ہو ٭

**بیٹی** (ہ۔ ی) (ہ) مؤنث (۱) دختر۔ (ھی)۔ بنت۔ نور چشم۔ لڑکی (۲) بیٹی کی طرح عزیز۔ بھتیجی۔ بھانجی وغیرہ (۳) بیٹے کی دلہن۔ بہو ٭

**بیٹی دینا** (ف) (۱) بیٹی بیاہنا۔ بیٹی کی شادی کرنا۔ (۲) داماد بنانا ٭

**بیٹی روٹی کرنا** (ہ) گالی دینا ٭

**بیٹی کا باپ** (ا) مردِ حقیر۔ ذلیل۔ نامراد ٭

**بیٹی والے** (ف) مذکر۔ سمدھی۔ سمدھیانے والے۔ دلہن کے ماں باپ یا عزیز قریبی رشتہ دار ٭

**بیج** (بیج) انگ Badge) چپراس۔ نشان ٭

**بیج** (بیج) (ہ) مذکر۔ (۱) تخم (پیج) (بی) (۲) اصل۔ بنیاد (۳) نطفہ ٭

**بیج بونا** (ہ) (۱) تخم ریزی کرنا (۲) کسی بات کی بنیاد ڈالنا (۲) باعث ہونا۔ سبب ہونا ٭

**بیج جمنا** (ہ) (۱) اُگنا۔ نکلنا۔ پھوٹنا (۲) حمل ٹھہرنا۔ نطفہ قرار پانا ٭

**بیج مارا جانا** (ہ) تباہ ہونا۔ برباد ہونا۔ غارت ہونا۔ کسی چیز کا آگے کے لیے نابید ہونا ٭

**بیج ناس کرنا** (ہ) تباہ کرنا۔ بالکل نیست و نابود کرنا ٭

**بیجنا** (بیج۔ نا) (ہ) مذکر (۱) پنکھا۔ بادکش (۲) (پ) بونا۔ تخم ریزی کرنا ٭

**بیجنا ڈھلانا۔ یا ڈھلانا** (ہ) (ہندو۔ عو) پنکھا ہلانا۔ بادکش جھلنا ٭

**بیجو** (بی۔ جو) (ہ) بونے کا غلہ۔ بونے کے لائق اناج۔ بونے کے لائق بیج ٭

**بیجو** (بی۔ جو) (ہ) مذکر۔ بجو ٭

**بیجو باورا**۔ مذکر۔ ایک مشہور گویا ٭

**بیجھڑ۔ بیجھڑا** (بے۔ جھڑ + بے۔ جھڑ) (بے۔ جھڑا) (ہ) مذکر و مؤنث (۱) جو۔ چنے یا گیہوں چنے ملے ہوئے۔ مٹر ملے ہوئے جو (۲) موٹا اناج۔ وہ ملی جلی فصل ٭

**بیجیا۔ بیجیار** (بی۔ جیا + بیج۔ دار) } (ہ) مذکر
**بیجیلا۔ بیجیلا** (بی۔ جی۔ لا + بجی۔ لا) } بیج دار۔ دلیہ بیجوں والا۔ جس میں بکثرت بیج ہوں ٭

**بیچ** (بیچ) انگ Batch) (مذکر۔ گھان کسی چیز کی وہ تعداد جو ایک وقت میں تیار کی جائے ٭

**بیچ** (بیچ) (ہ) (۱) درمیان میں۔ اندر۔ بھیتر۔ مابین (۲) وسط۔ میانہ۔ قلب۔ ناف (۳) فرق۔ دوری۔ فاصلہ۔ بُعد۔ تفاوت (۴) باہم۔ بایک دیگر۔ آپس میں (۵) مرکز ٭

**بیچا بیچ** (ہ) عین وسط۔ بیچوں بیچ۔ مرکز پر۔ عین درمیان۔ ٹھیک بیچ ٭

**بیچ بچاؤ** (ہ) (۱) فیصلہ۔ تصفیہ (۲) رفع شر۔ لڑائی دور کرنا۔ جھگڑا چکانا (۳) صلح۔ میل ملاپ۔ اتفاق۔ اتحاد ٭

**بیچ کا** (ہ) بیچھلا - درمیانی - متوسط ؛

**بیچ کھیت** (ہ) (۱) عین وسط میں - کھیت کا مرکز (۲) میدان کے بیچ میں - موقع پر (۳) علانیہ - مو نکے کی چوٹ - سب کے آگے - (۴) میدانِ جنگ رزمگاہ - لڑائی کا میدان (۵) ضرور بالضرور - لازمی - ہزاروں میں - بیس بسوے ؛

**بیچ کی انگلی** (ہ) مؤنث - انگشتِ درمیانہ - وسطی - درمیانی انگلی ؛

**بیچ کی اُنگلی بڑی ہوتی ہے** (ہ) مثل - ہر بات میں اعتدال اچھا ہوتا ہے ؛

**بیچ کی راس** (ہ) درمیانی - اوسط درجہ - معمولی - نہ بُرا نہ اچھا ؛

**بیچ کے گھوڑے کی** (ہ) (۱) نہایت تیز خالص شراب - (۲) درمیان رکھے ہوئے گھڑے میں کی ؛

**بیچ میں پڑنا** (ک) (۱) ثالث بننا - بیچ ہونا (۲) درمیان میں پاؤں دینا - (۳) ذمہ لینا - ضمانت کرنا - کفیل ہونا - وکالت کرنا (۴) راستے میں آنا ؛

**بیچوں بیچ** (ہ) دیکھو بیچا بیچ ؛

**بیچا** (بی - چا) (ہ) مذکر - بیچا - ہوّا - بچوں کے ڈرانے کا ایک فرضی نام ؛

**بیچ** (س - بیچ) (ہ) بیچنا کا امر ؛

**بیچا** (بے - چا) (ہ) مذکر (۱) فروخت کیا - بیع کیا منتقل کیا - تبدیل کیا (۲) بیچنے والا - بیچنے کا ارادہ رکھنے والا - فروخت شدہ - بیع کرنے والا منتقل کرنے والا - تبدیل کرنے والا - فروخت کرنے والا ؛

**بیچک** (بی - چک) (ہ) مذکر - مال کی فرد - مال کی فہرست - جس میں نرخ - ہر چیز کی قیمت اور کل میزان درج ہو ؛

**بیچ کھانا** (ہ) ضائع کر ڈالنا ؛

**بیچلر** (بیچ - لے - لر) (انگ Bachelor) مذکر - کنوارا - نا کتخدا - بن بیاہا ؛

**بیچلر آف آرٹس** (Bachelor of arts) (انگ) بی - اے - اسی کا مخفف ہے - وہ شخص جو بی - اے پاس ہو ؛

**بیچنا** (ہ) (۱) فروخت کرنا - بیع کرنا - مول دینا (۲) - ہنڈی کی پشت پر بیچا لکھ دینا

**بیچو** (ہ) مذکر - بیچنے والا - فروخندہ ؛

**بیچھی** (بی - چھی) (ہ) مؤنث (عو) بچھو ؛

**بیخ** (بیخ) (ف) مؤنث (۱) اصل - جڑ - مول (۲) نیو - بنیاد ؛

**بیخ بنیاد** (ف) مؤنث (۱) جڑ - مول (۲) اصل - نسل و حسب و نسب ؛

**بیخ کنی کرنا** (۱) جڑ اکھاڑنا - بنیاد کھود ڈالنا - تباہ یا ناس کر دینا - نیست و نابود کرنا ؛

**بید** (بید) (ہ) مذکر - حکیم - دیدک - طبیب - یونانی حکیم ؛

**بید** (بید) (ف) مذکر - ایک قسم کا درخت جس کی شاخیں نہایت لچک دار ہوتی ہیں۔

**بید کی طرح کانپنا** (ک) خوف کے مارے تھر تھر کانپنا - بید کی طرح لرزنا ؛

**بید مجنوں** (ف) مذکر - ایک قسم کا درخت جس کی شاخیں جھکی رہتی ہیں - شاعر اسے مجنوں سے تشبیہ دیتے ہیں ؛

**بید مشک** (ف) مذکر - ایک قسم کا درخت جس کا عرق بطور دوا فرحتِ دل کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ؛

**بید** (بید) (ہ) مذکر - ہندوؤں کی مذہبی اور آسمانی کتاب جس کے چار حصے ہیں (۱) رگ وید - (۲) سام وید (۳) یجر وید - (۴) اتھروید ؛

**بیداد** (بے - داد) (ف) مؤنث - ظلم - تعدّی - جبر - جور - جفا ؛

**بیدار** (بے - دار) (ف) ہوشیار - جاگتا - چوکنا ؛

**بیدار بخت** (ف) خوش نصیب - اقبال مند ؛

**بیدار دل** (ف) ہوشیار - روشن طبع ؛

**بیدار مغز** (ف) ہوشیار - عالی دماغ - عاقل - سمجھ دار

**بیداری** (ف) مؤنث ہوشیاری - جاگ ؛

**بیدانت** (بے - دا - نت) (ہ) مؤنث - بیاس جی کا بنایا ہوا وہ شاستر جس میں توحید کی بحث ہے ؛

**بیدانتی** (ہ) مذکر - بید کا علم جاننے والا - توحید کا مسئلہ سمجھنے والا ؛

**بیدک** (بے - دک) (ہ) مؤنث (۱) طبابت - حکمت - علم طب (۲) مذکر - طبیب - معالج - حکیم ؛

**بیدن - بیدنا** (بے - دن + بید - نا) (ہ) مذکر

مؤنث (ہندو ( عو) درد - دکھ - تکلیف ؛

**بیدھا** (بے - دھا) (ع) مذکر (۱) جس پر جادو کا اثر ہو (۲) آفت زدہ ؛

**بیدیلہ** (بے - ڈیلہ) (ف) (۱) بے مروّت - بے حیا - بے وفا (۲) سنگ دل ؛

**بیر** (بِیر) (ہ) (۱) بہادر - دلیر - زور آور - سورما - (۲) مذکر - پہلوان (۳) تُوکّل - ہمزاد - جنّ - (۴) بھائی - برادر ؛

**بیرا** (بی - را) (ہ) مذکر - (گنوار) بھائی - عزیز - خویش - برادر ؛

**بیربر - یا - بیربل** (ہ) مذکر - (۱) لغوی معنی - زور آور - پہلوان (۲) راجہ مہیش داس نو رتن اکبری کا عرفی نام ؛

**بیر** (بیر) (ہ) مذکر (۱) ایک قسم کا پھل (۲) مؤنث - (ہندو) عورت - زن ؛

**بیر کھا کُسی کا گھر ہیں** (ہ) مثل - بیر کھانے سے اکثر کھانسی ہو جاتی ہے ؛

**بیری** (بے - رِی) (ہ) مؤنث - بیر کا درخت ؛

**بِیَر** (بِیَر) (انگ BEER) مؤنث - ایک قسم کی شراب جو جَو سے بنائی جاتی ہے ؛

**بَیر** (بَیر) (ہ) مذکر (۱) دشمنی - عداوت - کینہ - بغض - (۲) ضد - مخالف (۳) بدلہ معاوضہ ؛

**بَیراکھری** (بے - را - کھے - ری) (ہ) مؤنث - دشمنی ؛

**بَیر پڑنا** (ہ) دشمنی ہونا - اَن بن ہونا ؛

**بَیر لینا - یا - نکالنا** (ہ) بدلہ نکالنا - عوض لینا ؛

**بَیری** (بے - ری) (ہ) مذکر (۱) دشمن - بدخواہ - مخالف ؛

**بَیرا** (مہند) انگ - بَیرَرا) (Bearer) انگریزوں کا ملازم - سوار ؛

**بَیراگ** (بے - راگ) (ہ) (۱) ریاضت - نفس کُشی - خواہش نفسانی کو مارنا (۲) فقیری - جوگ ؛

**بیراگا** (ہ) مذکر - وہ چھوٹی سی ٹیڑھی لکڑی جس پر بیراگی فقیر ٹیک لگا کر بیٹھتے ہیں ؛

**بیراگن** (ہ) مؤنث (۱) بیراگی فقیر کی بیوی (۲) جوگن - فقیرنی ؛

**بیراگی** (ہ) مذکر (۱) تارک الدّنیا - جوگی ؛

**بیر بہٹی - بیر بہوٹی** (بِیر - بہٹی + بِیر - بہو - ٹی) (ہ) مؤنث (۱) ایک سرخ رنگ کا کیڑا جو اکثر برسات میں پیدا ہوتا ہے - ان کا تیل اکثر دواؤں میں کام آتا ہے (۲) (تشبیہاً) نہایت سرخ ؛

**بیرسٹر** (بے - رِس - ٹر) (انگ Barrister) مذکر - وہ وکیل جس نے ولایت سے وکالت ڈگری حاصل کی ہو ؛

**بیرسٹر ایٹ لا** - (بے - رِس - ٹر - ایٹ - لا) (انگ Barrister at Law) مذکر - بیرسٹر ؛

**بیرق** (بے - رَق) (ت) مذکر - نشان - علم - پھریرا ؛

**بیرم** (بے - رَم) (ت) مذکر (۱) عید (۲) جشن (۳) بڑا تیر (۴) پرما ؛

**بیرن** (بِی - رَن) (ہ) مذکر - بھائی - برادر ؛

**بَیرن** (بَے - رَن) (ہ) مؤنث - دشمن عورت - بدخواہ عورت ؛

**بیَرن** (بے - رَن) (انگ Baron) مذکر - انگلستان میں امیروں کا خطاب ؛

**بیرنگ** (بے - رَنگ) (مہند) (انگ - بیرنگ - Bearing) وہ مال یا خط جس کا محصول پہلے ادا نہ کیا گیا ہو ؛

**بیروزہ** (بے - رُوزَہ) (ف) مذکر - ایک قسم کا مادہ جو پیڑ کی لکڑی میں سے نکلتا ہے - گندہ بیروزہ ؛

**بیرومیٹر** (بے - رُو - بی - ٹر) (Barometer) (انگ) مذکر - مقیاس الہوا - وہ آلہ جس سے ہوا کا رُخ اور اندازہ وغیرہ معلوم کرتے ہیں ؛

**بیروں** (بے - رُوں) (ف) (۱) باہر - اندر کے خلاف - (۲) سوا - علاوہ ؛

**بیرونجات** (ف) مذکر - دیہات - قصبات - شہر کے باہر ؛

**بیرونٹ** (بے - رُو - نَٹ) (Baronet) (انگ) مذکر - انگریزی میں ایک نوابی خطاب جو "سر" کے برابر ہوتا ہے ؛

**بیری** (بے - رِی) (ہ) مؤنث - دیکھو بیری ؛

**بیڑا** (بے - ڑا) (ہ) مذکر (۱) ناؤ - کشتی - بانسوں کا وہ بڑا گٹھا جس کے ذریعے سے دریا کے پار اترتے ہیں (۲) جہازوں یا کشتیوں کی قطار (۳) رسالہ - فوج - منڈلی - جتھا (۴) احاطہ صحن - آنگن ؛

**بیڑا باندھنا** (ہ) بہت سے آدمیوں کو جمع کرنا -

مجمع اکٹھا کرنا۔

بیڑا پار کرنا - یا - لگانا (ف) (۱) کشتی وغیرہ کو سلامتی کے ساتھ کنارے پر پہنچانا (۲) مصیبت دُور کرنا آڑے آنا۔

بیڑا پار ہونا (ف) (۱) ناؤ یا جہاز کا سلامتی کے ساتھ منزل مقصود پر پہنچنا (۲) مشکل آسان ہونا - کامیاب ہونا - (۳) خاتمہ ہونا - پورا ہونا - انجام کو پہنچنا۔

بیڑا (بی - ڑا) (ف) مذکر - گلوری - بنا ہوا پان۔

بیڑا اٹھانا (ف) (۱) ذمہ لینا - عہد کرنا - عزم بالجزم کرنا - (۲) آمادہ ہونا - مستعد ہونا۔

بیڑنی - بیڑھنی (بیڑ - نی - بیڑھ - نی) (ف) مؤنث گانے والی عورتوں کا ایک فرقہ۔

بیڑوی (بیڑ - وی) (ف) مؤنث - پیٹھی سے بھری ہوئی روٹی - کچوری - پوری۔

بیڑھا (بے - ڑھا) (ف) ٹیڑھا - اردو میں ٹیڑھا بیڑھا بولتے ہیں۔

بیڑھی روٹی (ف) مؤنث - دال بھری روٹی۔

بیڑی (بی - ڑی) (ف) مؤنث (۱) پان کی گلوری - چھوٹا بیڑا (۲) ایک قسم کا دیسی سگرٹ جو تمباکو کے پتے میں لپیٹ کر بنایا جاتا ہے۔

بیڑی (بے - ڑی) (ف) مؤنث (۱) لوہے کی زنجیر جو مجرموں اور ہاتھی یا گھوڑے وغیرہ کو ڈالتے ہیں (۲) چمڑے کا ڈول یا ٹوکرا جس سے کھیتوں کو پانی دیتے ہیں (۳) جورو - بچے - دنیوی تعلقات۔

بیڑی بڑھانا (ف) منت کی زنجیر یا حلقہ میعاد مقررہ کے بعد نذر نیاز دلا کر اتارنا۔

بیڑی پڑنا (ف) (۱) قید ہونا - پابند ہونا (۲) بال بچوں میں گرفتار ہونا - شادی ہونا۔

بیڑی سونے کی بھی بُری (ف) مثل - قید بری چیز ہے - خواہ اس میں کیسا ہی آرام ہو۔

بیڑی کٹنا (ف) (۱) زنجیر اترنا (۲) آزاد ہونا - رہا ہونا۔

بیڑیاں (ف) (۱) بیڑی کی جمع - بہت سی زنجیریں

بیزار (بے - زار) (ف) متنفر - خفا - ناراض - ناخوش۔

بیس (بَیس) (ف) مؤنث - ویش - ہندوؤں کی تیسری ذات جس کا کام تجارت اور زراعت ہے۔

بیس (بیس) (ف) دس اور دس - بست - ۲۰۔

بیس بسوے (ف) (۱) ایک بیگھہ (۲) کل - تمام - پورا - (۳) غالباً - اغلب - یقیناً۔

بیساکھ (بے - ساکھ) (ف) مذکر ہندوؤں کا وہ مہینہ جو ۱۵ اپریل سے ۱۵ مئی تک رہتا ہے۔

بیساکھی (ف) مؤنث ہندوؤں کا وہ مشہور تہوار جو بیساکھ کی پہلی کو آتا ہے - اس موقع پر امرتسر میں مویشیوں کی بڑی منڈی ہوتی ہے۔

بیستون (بے - ستون) (ف) مذکر - ایک مشہور پہاڑ جسے فرہاد نے کھودا تھا۔

بیسر (بے - سر) (ف) مؤنث - ناک میں پہننے کی چھوٹی نتھ - نتھنی۔

بیسن (بے - سن) (ف) مذکر - چنے کی دال کا آٹا۔

بیسنی روٹی (ف) مؤنث - بیسن کی روٹی - چنے کے آٹے کی روغنی اور مسالے والی روٹی (پنجابی) مسّی روٹی۔

بیسوا (بیس - وا) (ف) مؤنث - رنڈی - کسبی - فحشہ - فاحشہ۔

بیش (بیش) (ف) (۱) زیادہ - افزوں (۲) بہتر - افضل - عمدہ - اچھا۔

بیش از بیش (ف) زیادہ سے زیادہ - غایت درجہ۔

بیش باد (ف) دعا - خدا زیادہ کرے - بڑھتی دولت اور بڑھ جائے۔

بیش بہا (ف) بھاری قیمت - قیمتی - بڑھیا۔

بیش تر (ف) (۱) اکثر - زیادہ تر (۲) بارہا۔

بیش قیمت (ف) (۱) بیش بہا - قیمتی (۲) نفیس عمدہ۔

بیشنو (بِش - نو) (ف) (۱) وشن جی کا یا ان کے متعلق (۲) مذکر وشن جی کا پیرو (۳) سادھوؤں کا ایک فرقہ۔

بیشہ (بے - شہ) (ف) مذکر - جھاڑ - جنگل - بیابان۔

بیشی (ف) مؤنث - زیادتی - افزونی - بڑھوتری۔

**بیض** (بَیض) (ع) مذکر - دستخط ×

**بیضا** (بے - ضا) (ع) روشن - سفید ×

**بیضوی** (بے - ضوی) (ع) انڈے کی مانند - انڈے کی طرح گول - لمبوترا ×

**بیضہ** (بے - ضہ) (ع) مذکر (۱) انڈا (۲) فوطہ - خصیہ ×

**بیضہ نوروز** (ف - ع) مذکر - نوروز یعنی ماہ فروری کی پہلی اور مارچ کی بارھویں تاریخ - پارسی اس روز بڑا جشن مناتے اور لڑکے بازی لگا کر انڈوں سے کھیلتے ہیں ×

**بیطار** (بے - طار) (ع) مذکر - سلوتری - گھوڑوں کا ڈاکٹر ×

**بیع** (بَیع) (ع) مؤنث - بکری - فروخت ×

**بیع استطاعی** (ع) مؤنث - بے مقدوری - افلاس ×

**بیع بالمرابح** (ع) مؤنث - بامنافع بکری ×

**بیع بالوفا** (ع) مؤنث - وہ سودا جس میں میعاد مقررہ پر روپیہ ادا نہ کرنے سے چیز آئی گئی ہو جائے - شرطی رہن کا پورا ہو جانا - بیع کا پورا ہو جانا ×

**بیع سلطانی** (ف - ع) مذکر - جو بیع بادشاہ کے حکم سے ہو ×

**بیع شرطی** (ع) مؤنث - وہ بکری جو کسی شرط کے پورا ہونے پر موقوف ہو - کچی بکری ×

**بیع قطعی** (ع) مؤنث - پکی بکری - مکمل بیع - فروخت کامل ×

**بیع ناقص** (ع) مؤنث - وہ بیع جو پوری نہ ہو اور جس کے قبضے کا فیصلہ ملتوی رہے ×

**بیع نامہ** (ف - ع) مذکر - قبالہ - کسی چیز کی فروخت کی دستاویز ×

**بیع نمائشی** (ف - ع) مؤنث - دکھاوے کی اور فرضی بیع ×

**بیع وشری** (ع) مؤنث - خرید و فروخت - لینا اور بیچنا ×

**بیعانہ** (بے - عا - نہ) (ع - ف) مذکر - سائی - وہ رقم جو کسی سودے کو پکا کر کے اصل سمیت ادا کرنے سے پہلے مالک کو دی جائے - یہ حساب باقی کرتے وقت وضع کر لی جاتی ہے ×

**بیعت** (بے - عت) (ع) مؤنث (۱) اطاعت کا عہد (۲) مرید بننا - چیلہ بننا ×

**بیکا** (بی - کا) (ہ) ٹیڑھا - ترچھا ×

**بیکر** (بے - کر) (انگ Baker) مذکر - نانبائی - روٹی پکانے والا - بسکٹ اور ڈبل روٹی بنانے والا ×

**بیک کرشمہ دو کار - بیک تیر دو فاختہ** (ف) مثل - ایک تدبیر سے دو کام بن جانا ×

**بیکنٹھ** (بے - کنٹھ) (س) مذکر - بہشت - جنت - فردوس - سورگ ×

**بیکنٹھ باشی** (ہ - ف) مرحوم - مغفور - جنت آشیاں ×

**بیگ** (بیگ) (ف) مذکر (۱) امیر - سردار - شہزادہ (۲) مغلوں کا ایک خطابی لفظ جیسے انگریزوں میں لارڈ مقرر ہے ×

**بیگ** (بیگ) (انگ Bag) مذکر - تھیلا - بوری ×

**بیگار** (بے - گار) (ف) (۱) وہ کام جو جبراً بلا مزدوری کیا جائے (۲) بے دلی کا کام ×

**بیگار ٹالنا** (ہ) بے دلی اور کم توجہی سے کوئی کام کرنا ×

**بیگار کا کام** (ہ) بے دلی کا کام - مفت کا کام ×

**بیگاری** (ف) مذکر (۱) بیگار میں کام کرنے والا (۲) بے دلی سے کام کرنے والا ×

**بیگانگی** (بے - گا - نگی) (ف) مؤنث - غیریت - مغایرت ×

**بیگانہ** (بے - گا - نہ) (ف) (۱) غیر - اجنبی (۲) ناواقف - انجان (۳) پرایا - اپنے کی ضد ×

**بیگانہ خو** (ف) وہ شخص جس کی سرشت میں محبت نہ ہو ×

**بیگانہ وار** (ف) غیروں کی مانند - غیروں کی طرح - روکھا ×

**بیگانے بر وے آزاد کرتے ہیں** (ہ) مثل - پرائے غلام چھوڑ کر مفت کا ثواب کماتے ہیں - غیر کے مال پر فیاضی کرتے ہیں ×

**بیگم** (بے - گم) (ت) مؤنث - ملکہ - خاتون - لیڈی - امیرزادی ×

**بیگمی** (بے - گمی) (ہ) (۱) ایک قسم کے نہایت عمدہ اور نفیس چاول (۲) ایک قسم کا پتلا ، نورانی اور عمدہ پان ×

**بیگھہ** (بی - گھہ) (ہ) مذکر - زمین کی ایک مقدار -

ایک سو بیس مربع فٹ زمین ۔

**بیل** (بَیل) (ہ) مذکر (۱) گائے کا نر۔ نرگاؤ۔ (۲) بے وقوف۔ احمق۔ گاؤدی ۔

**بیل نہ کودا کودی گون۔ یہ تماشا دیکھے کون** (ہ) مثل۔ وہاں بولتے ہیں۔ جہاں کوئی اہل کے خلاف کام کرے یا دخل در معقولات دے ۔

**بیل** (بیل) (ہ) مؤنث (۱) درخت یا پودے کی وہ شاخیں جو زمین یا کسی سہارے سے اوپر چڑھتی ہیں (۲) فیتہ۔ ریشمی یا زری وغیرہ کا کنارہ (۳) وہ گل بوٹے جو کپڑوں پر کاڑھتے ہیں (۴) نثار۔ تصدق۔ نچھاور۔ صدقہ (۵) وہ انعام جو ارباب نشاط کو دیا جائے۔ (۶) ناؤ کھیلنے کا بانس۔ چپو (۷) ایک درخت اور اس کے پھل کا نام (۸) آل و عیال۔ نسل (۹) پھاوڑا۔ کدال ۔

**بیل بٹا** (ہ) مذکر۔ نثار۔ نچھاور۔ وہ انعام جو ارباب نشاط کو دیا جائے ۔

**بیل بڑھنا** (ہ) (۱) بال بچے زیادہ ہونا (۲) قد بڑھنا (۳) درخت یا پودے وغیرہ کی بیل کا پھیلنا ۔

**بیل بوٹا** (ہ) مذکر۔ نقش و نگار ۔

**بیل منڈھے چڑھنا** (ہ) (۱) شادی کا وقت آنا۔ (۲) مراد کو پہنچنا۔ کامیاب ہونا ۔

**بیلا** (بے۔ لا) (ہ) مذکر (۱) بڑا کٹورا (۲) ایک قسم کا باجا جو سارنگی کی طرح ہوتا ہے (۳) وہ جنگل جو دریا کے کنارے واقع ہو (۴) وہ نقدی جو بیاہ شادی وغیرہ کے موقع پر بطور خیرات تقسیم کی جائے ۔

**بیلا بٹنا** (ا) خیرات تقسیم ہونا۔ نقدی بٹنا ۔

**بیلچہ** (بیل۔ چہ) پھاوڑے کی قسم کا ایک اوزار ۔

**بیلدار** (ف) مذکر (۱) پھاوڑے سے کام کرنے والا کھودنے والا (۲) وہ چیز جس پر بیل بوٹے اور نقش و نگار ہوں ۔

**بیلک** (بے۔ لک) (ف) مؤنث۔ تیر کی انی ۔

**بیلن** (بے۔ لن) (ہ) مذکر (۱) لکڑی کا وہ مدوّر اوزار جس سے روٹی یا پوری کو بڑھاتے ہیں (۲) پتھر کا وہ گول ڈھول نما اوزار جس سے سڑک ہموار کرنے یا چونہ وغیرہ پیستے ہیں ۔

**بیلنا** (بیل۔ نا) (ہ) (۱) بیلن سے روٹی وغیرہ کو بڑھانا یا پھیلانا (۲) روئی سے بنولے علیحدہ کرنے کا آلہ ۔

**بیلنس** (بے۔ لنس) (انگ Balance) مذکر (۱) ترازو (۲) باقی۔ بقایا ۔

**بیلون** (بے۔ لون) (انگ Baloon) مذکر۔ غبارہ۔ ہوائی جہاز ۔

**بیلہ** (بے۔ لہ) (ہ) مذکر (۱) دریا کے کنارے کا جنگل۔ چراگاہ (۲) ایک قسم کا سفید خوشبودار پھول جس کا پھلیل بنتا ہے ۔

**بیلی** (بے۔ لی) (ہ) مذکر۔ نگہبان۔ محافظ۔ مددگار۔ ساتھی ۔

**بیم** (بیم) (ف) مذکر۔ خوف۔ خطر۔ اندیشہ۔ ڈر ۔

**بیمات بھائی** (ہ) مذکر۔ سوتیلا۔ سوتیلی۔ وہ بھائی یا بہن جن کا باپ ایک اور ماں اور ہو۔ برادر علاتی ۔

**بیمار** (بی۔ مار) (ف) مذکر (۱) مریض۔ دکھی۔ روگی۔ (۲) عاشق ۔

**بیمار پرسی** (ف) مؤنث۔ عیادت۔ بیمار کا حال پوچھنا ۔

**بیمار خانہ** (ف) مذکر۔ بیماروں کے رہنے کا گھر۔ شفاخانہ ۔

**بیمارداری** (ف) مؤنث۔ تیمارداری۔ بیمار کی خبر گیری یا خدمت کی ذمہ داری ۔

**بیماری** (ف) مؤنث (۱) روگ۔ مرض۔ دکھ۔ علالت۔ ماندگی (۲) عادت۔ علت۔ لت ۔

**بیمہ** (بی۔ مہ) (ف) مذکر۔ ٹھیکہ۔ ضمانت۔ ایک مقام سے دوسرے مقام پر مال پہنچانے کی ذمہ داری۔ مال کی قیمت یا مر جانے پر مقررہ رقم بھر دینے کی ذمہ داری۔ انشورنس ۔

**بیمۂ زندگی** (ف) مذکر۔ زندگی کا بیمہ کرنے والی کمپنی کا اقرار نامہ جس میں وہ عہد کرتی ہے کہ اگر بیمہ کرانے والا ایک مقررہ مدت تک ایک خاص رقم ماہوار۔ ششماہی یا سالانہ ادا کرتا رہے گا۔ تو وہ مقررہ مدت کے خاتمے یا موت پر مقررہ کردہ رقم ادا کرے گی ۔

**بین** (بِین) (ہ) مؤنث۔ تونبے کا بنا ہوا منہ سے بجنے والا ایک ساز ۔

**بین** (بَین) (ہ) مذکر (۱) بیان۔ کیفیت (۲) مردے

کی خوبیاں بیان کرکے رونا اور رُلانا ۔ نوحہ ۔

بَین (بَینْ) (ع) مذکر (۱) درمیان ۔ بیچ (۲) فاصلہ ۔ فرق ۔

بَینُ السُّطُور (ع) مذکر ۔ سطروں کے بیچ کا فاصلہ ۔ سطروں کے درمیان ۔

بَیِّن (بَ یِّنْ) (ع) ظاہر ۔ صاف ۔ آشکارا ۔

بَیِّنات (بَ ۔ یِّ ناتْ) (ع) (۱) بیّنہ کی جمع ۔ روشن دلائل (۲) گواہانِ صادق (۳) ایک قسم کی ابجد کا حساب ۔

بَیِّنہ (بَ ۔ یِّ نہ) (ع) مونث ۔ روشن دلیل ۔

بِینا (بِی ۔ نا) (ہ) مذکر ۔ جھومر کی قسم کا ایک زیور جو ماتھے پر پہنا جاتا ہے ۔

بِینا (بی ۔ نا) (ف) (۱) دیکھنے والا ۔ مبصّر ۔ ناظر ۔ (۲) دانا ۔ عقلمند ۔ ہوشیار ۔

بِینائی (ف) مونث (۱) بصارت ۔ نظر ۔ آنکھ کی روشنی (۲) دانائی ۔ ہوشیاری ۔

بَین بَین (ع) (۱) متوسّط ۔ درمیانی ۔ بیچ کا ۔ (۲) ملا جُلا ۔

بینجنی (بیں ۔ جنی) (ہ) اودا ۔ سیاہ مائل بسرخی ۔ بینگن کے رنگ کا ۔

بَینچ (بَینْچ) انگ (Bench) مذکر (۱) دیکھو بنچ ۔ (۲) عدالت ۔ اجلاس کی میز (۳) سیشن جج کا محکمہ ۔

بیندھنا (بیند ھ ۔ نا) (ہ) (۱) سوراخ کرنا ۔ چھید کرنا (۲) طعنے دینا ۔ کچو کے دینا ۔

بینڈ (بینڈ) (ہ) مونث ۔ سرکنڈوں یا نرسلوں کا ٹھاٹھ ۔

بَینڈ (بَینڈ) (انگ Band) مذکر ۔ گروہ ۔ جماعت ۔ جتھا ۔ انگریزی باجے والوں کا گروہ ۔

بینڈا (بیں ۔ ڈا) (ہ) (۱) ترچھا ۔ ٹیڑھا ۔ آڑا (۲) سخت ۔ مشکل ۔ بے ڈھب (۳) ناشائستہ ۔ اکھڑ (۴) ایک کیڑے کا نام جو برسات میں درختوں پر پیدا ہوا کرتا ہے ۔

بینڈی (ہ) بینڈا کی تانیث ۔ ٹیڑھی ۔ ترچھی ۔ کج ۔

بینڈی (ہ) (۱) بینڈا کی تانیث (۲) بالوں کا جوڑا ۔ (۳) بالوں یا سُتلی وغیرہ کی گچھی ۔

بینڈیا (بیں ۔ ڈیا) (ہ) مذکر ۔ وہ شہتیر یا بلّی جو دروازے کے آگے سہارا دینے کے لئے جڑا ہوا ہے ۔

بینش (بی ۔ نِش) (ف) مونث ۔ دیکھنا ۔ نظر ۔ دانائی ۔

بینکر (بینْ ۔ کر) (انگ Banker) مذکر ۔ مہاجن ۔ صرّاف ۔ روپیہ کا لین دین کرنے والا ۔

بینگن (بیں ۔ گن) (ہ) مذکر ۔ بادنجان ۔ اودے رنگ کی ایک ترکاری (پ) بتاؤں ۔

بینا (بیں ۔ نا) (ہ) (۱) چُننا ۔ چھینٹنا ۔ علیحدہ کرنا ۔ چھانٹنا ۔

بِینندہ (بی ۔ نِنْ ۔ دہ) (ف) دیکھنے والا ۔ دانا ۔

بَیں ہتّھا (بَیں ۔ ہتھ ۔ تھا) (ہ) مذکر ۔ بائیں ہاتھ سے کام کرنے والا ۔

بینی (بی ۔ نی) (ف) مونث (۱) ناک (۲) (ہ) وہ لمبی لکڑی جو کواڑ میں اس لئے لگا دیتے ہیں کہ بند کرتے وقت بیچ میں جھری نہ رہے اور مل کر ایک ہو جائیں (۳) کتاب کی جلد کا وہ حصّہ جو آگے کو بڑھا ہوا ہوتا ہے ۔ اور کتاب بند کرنے پر اوپر آ جاتا ہے ۔

بینی پاک (ف) مذکر ۔ ناک صاف کرنے کا رومال ۔

بینیِ کوہ (ف) مذکر ۔ پہاڑ کی چوٹی ۔ قلّہ ۔

بیوپار (بیو ۔ پار) (ہ) مذکر ۔ تجارت ۔ لین دین ۔ سوداگری ۔ بنج ۔

بیوپاری (ہ) مذکر ۔ تجارتی ۔ سوداگر ۔ بنجارا ۔

بیوتات (بُیُو ۔ تات) (ع) بیت کی جمع (لغوی معنی) بہت سے گھر (۲) شاہی محل (۳) گھر کا خرچ ۔

بیورا (بیو ۔ را) (ہ) مذکر (۱) خبر ۔ پیغام ۔ بات (۲) حال احوال (۳) خوش خبری ۔ بشارت ۔ مژدہ (۴) بھید ۔ پتا ۔ نشان (۵) تفصیل ۔ تشریح ۔ وضاحت (۶) روزنامچہ ۔ چٹھا ۔

بیورے وار (ہ) تفصیل وار ۔ مفصّل ۔

بیوستھا (بیو س ۔ تھا) (س) فتویٰ ۔ مذہبی حکم ۔ شاستر کے بموجب فیصلہ ۔

بیوگ (بیو گ) (س) مذکر ۔ جدائی ۔ مفارقت ۔ بِرہ ۔ فراق ۔

بیونت (بیو نْت) (ہ) مذکر (۱) کاٹ ۔ تراش ۔ قطع (۲) اندازہ ۔ باب (۳) حساب ۔ بیرت ۔ تقسیم (۴) موقع ۔ ڈھب (۵) جزرسی کا طریق ۔ کفایت شعاری کا قاعدہ ۔

بیونت پھیلنا (ہ) بِرت کھلنا ۔ حساب پھیلنا ۔ اندازہ ہونا ۔

بیونتنا (ہ) تراشنا - کاٹنا - قطع کرنا - کپڑے کی قطع دبرید کرنا ۔

بیوہ (بے - وَہ) (ف) مؤنث - رانڈ - بیدھوا - وہ عورت جس کا خاوند مر گیا ہو ۔

بیوہ قابض (ف - ع) مؤنث - جو بیوہ اپنے خاوند کی جائداد پر قابض ہو ۔

بیوپار (بیَو - پار) (ہ) مذکر (۱) بیوپار - تجارت - سوداگری (۳) کام کاج پیشہ (۲) لین دین - سوداگری (۳) کام کاج پیشہ (۲) معاملہ - واسطہ - تعلق (۴) قاعدہ - دستور - طریقہ - ڈھنگ (۵) خط و کتابت - نامہ و پیام - (۶) بیاہ شادی - نسبت سناکت ۔

بیوپار کی بات (ہ) مؤنث - معاملے کی بات - دستور کی بات - اصول کی بات - قاعدے کی بات ۔

بیوی (ہ) مؤنث - دیکھو "بی بی" ۔

بیوی بیوی عید آئی چل دور مجھے اپنی دال سے کام (ہ) مثل - دنیا کی عیش و عشرت سے غریبوں کو کیا سروکار ہے ۔

بیوی جی بیوی جی چاول گل گئے دو گتیا مردار روے دن نکل گئے (ہ) مثل - عورتیں اس عورت کے متعلق کہتی ہیں - جو خوش حالی نصیب ہونے پر اپنا پہلا غریبی کا زمانہ بھول جاتی ہے ۔

بیوی کا دانہ یا کھنا - بیوی کی صحنک یا نیاز (ہ) دیکھو "بی بی کا ....." ۔

بیوی کا دانہ کھانے والا (ہ) مذکر - جو زندگی بھر عورت پر پڑنے والا - وہ بے غیرت اور بے حمیت جو آپ نہ کمائے اور سسرال کے ٹکڑے کھا کر اینٹھے - دیوث - محتاج نان ۔

بیوی کا غلام (ہ ع) مذکر - عورت کا محکوم - زن مرید - عورت کے اشارے پر چلنے والا ۔

بیوی نیک بخت دمڑی کی دال تین وقت (ہ) مثل - نیک عورت کفایت شعاری کرتی ہے ۔

بیوی وارے باندی کھائے گھر کی بلا باہر نہ جائے (ہ) مثل - صدقہ اور خیرات کا گھر ہی میں رکھنا - کسی کے نہایت بخل پر بولتے ہیں ۔

بیہ (بیِہ) (ہ) مذکر (۱) سوراخ (۲) کان یا ناک کا سوراخ ۔

بیہڑ (بے - ہَڑ) (ہ) (۱) ناہموار زمین جو اونچی نیچی ہو (۲) بن - بیلہ - جنگل - چراگاہ ۔

بیہودگی (بے - ہُو - دَگی) (ف) مؤنث (۱) بے سلیقگی - بیہودہ پن (۲) ناشائستگی - نالائقی (۳) نادانی - حماقت ۔

بیہودہ (بے - ہُو - دَہ) (ف) (۱) فضول - لغو - واہیات (۲) خراب - نکما (۳) ناحق - باطل (۴) نامعقول - غیر مہذب (۵) بے سود - بے فائدہ (۶) آوارہ - سرگردان (۷) فحش ۔

بیہودہ پھرنا (ف) آوارہ و سرگرداں پھرنا ۔

بیہودہ گوئی (ف) مؤنث - ہرزہ سرائی - فضول گوئی - بک بک - جھک جھک ۔

# پ

**پ** (پے) (ف) مؤنث (۱) فارسی اردو کا تیسرا اور ہندی کا اکیسواں حرف ہے (۲) حساب جمل میں اس کے دو عدد شمار کئے جاتے ہیں۔

## پ - ا

**پا** (پا) (ف) مذکر (۱) پاؤں - قدم - پیر (۲) نیچے - زیر - تحت (۳) پائداری - مضبوطی - استقلال - ٹھہراؤ - (۴) بیخ - بنیاد۔

**پا افروز** (ف) مؤنث - جوتی۔

**پا افشار** (ف) مؤنث - کھڑاؤں۔

**پا انداز** (ف) مذکر - دروازے کے سامنے پڑا ہوا پاؤں صاف کرنے کا ٹاٹ وغیرہ۔

**پابجولاں** (ف) (۱) پاؤں میں بیڑی - پاؤں میں زنجیر - پابہ زنجیر (۲) مقید - محبوس (۳) مجبور - معذور - محتاج - بے بس (۴) ملازم - نوکر - غلام - خدمتگار - (۵) بیاہا ہوا۔

**پا بدست دگرے دست بدست دگرے** (ف) پاؤں ایک کے ہاتھ میں - ہاتھ دوسرے کے ہاتھ میں - کشاں کشاں - جبر سے۔

**پا بر کاب** (ف) جانے پر آمادہ۔

**پابہ زنجیر** (ف) مذکر - دیکھو "پابجولاں"۔

**پا بگِل** (ف) قیدی - بے بس۔

**پابند** (ف) مذکر (۱) عادی - خوگر (۲) نوکر - ملازم - فرمانبردار - محکوم - ماتحت - مطیع (۳) گرفتار - بندھا ہوا - رکا ہوا - قیدی (۴) قائم - ٹھہرا ہوا - مستقل - مضبوط (۵) بیڑی - سلاسل - زنجیر۔

**پابند کرنا** (ف) روکنا - نوکر رکھنا - مقید کرنا۔

**پابندی** (ف) مؤنث (۱) روک تھام - بندش - مناہی (۲) ملازمت - نوکری - متابعت - غلامی - فرمانبرداری (۳) قید - گرفتاری (۴) استقلال - قیام - استحکام (۵) بیڑی - جولاں (۶) لحاظ - خیال - دھیان (۷) عادت - خو۔

**پابندی ایک کی بھلی** (کہ) (۱) اطاعت ایک ہی کی اچھی طرح ہو سکتی ہے۔

**پابوس** (ف) مذکر (۱) قدم چومنے والا - پاؤں پڑنے والا - قدمبوس - پیروں پر گرنے والا (۲) جھکنے والا - تسلیم کرنے والا (۳) خوشامدی (۴) پاؤں چومنا۔

**پابوسی** (ف) (۱) پاؤں چومنا - قدم لینا - قدمبوس ہونا (۲) جھکنا - تسلیم کرنا (۳) بڑوں کی ملاقات۔

**پا پیادہ** (ف) پیدل - سواری کے بغیر۔

**پاپ** (پاپ) (س) (۱) گناہ - دوش - قصور - جرم - خطا (۲) دکھ - عذاب - مصیبت - آفت - (۳) برائی - بدی - عیب - نقص - خرابی - کھوٹ - (۴) ظلم - جبر - سختی۔

**پاپ اُبھرے بِرا چھپے** (۱) بُرا کام پوشیدہ نہیں رہتا۔

**پاپ روپ** (ہ) مذکر (۱) بدشکل - بدصورت (۲) ظالم - جابر - بے رحم (۳) پاپی - گنہگار۔

**پاپ کاٹنا** (ہ) (۱) جھگڑا چکانا - قضیہ طے کرنا - لڑائی بند کرنا (۲) واسطہ چھوڑنا - الگ کرنا - چلتا کرنا (۳) قرضہ ادا کرنا - نجات دینا (۴) گناہ دور کرنا - قصور معاف کرنا - خطا بخشنا۔

**پاپ کرنا** (ہ) (۱) حرکت بیجا کرنا (۲) زنا کرنا۔

**پاپا** (پا - پا) (انگ Papa) مذکر (۱) باپ - پدر - والد - ابا - بابا یا دادا (۲) پوپ - رومی عیسائیوں کا بڑا پادری۔

**پاپاخ** (پا - پاخ) (ت) مؤنث - سیاہ دنبے کی کھال کی لمبی ٹوپی۔

**پاپڑ** (پا - پڑ) (ہ) مذکر (۱) باریک - پتلا - کاغذ سا -

پان کی شکل - پتّے کی مانند (۲) الد - مونگ چنے وغیرہ کے سیدے کی نہایت پتلی اور باریک ہلکی چپاتی جو تیل یا گھی میں پکتی ہے - پاپڑی (۳) نہایت خشک سوکھی (۴) نہایت کمزور ؛

**پاپڑ بیلنا - یا - پاپڑ پیٹنا** (ف) (۱) دکھ بھوگنا - مصیبت برداشت کرنا - (۲) تنگی اور مفلسی میں دن گزارنا - افلاس و تنگدستی میں - غم والم میں - رنج و مصیبت میں عمر کاٹنا (۳) پاپڑ بنانا ؛

**پاپن** (پا - پِن) (ہ) مؤنث (۱) گنہگار عورت - خطاکار - مجرمہ (۲) ظالمہ

**پاپوش** (پا - پوش) (ف) مؤنث - جوتا - کفش - پیزار ؛

**پاپوش پر مارنا** (ف) (۱) ذلیل - حقیر - بے عزّت جاننا - (۲) ذلیل - حقیر - بے عزّت کرنا (۳) ٹھکرانا - (۴) خاطر میں نہ لانا - پروا نہ کرنا ؛

**پاپوش کی نوک سے** (ف) بلا سے - کچھ پروا نہیں ؛

**پاپوش کے برابر نہ سمجھنا** (ف) محاورہ (ع) ذرا خاطر میں نہ لانا - حقیر اور ذلیل سمجھنا ؛

**پاپی** (پا - پی) (ہ) مذکّر (۱) پاپ کرنے والا - گناہ کرنے والا - گنہگار - قصوروار - مجرم (۲) ظالم - ناخدا ترس (۳) بدکار - بدراہ - بدچلن (۴) بے رحم - سنگدل - کٹھور - کٹّر (۵) ممسک - کنجوس - بخیل ؛

**پاپی کنواں** (ہ) مذکّر - وہ کنواں جس میں ہر سال کوئی نہ کوئی آدمی ڈوبتا ہو ؛

**پاپی کی ناؤ منجدھار میں ڈوبتی ہے** (ہ) مثل - گنہگار کو اس کے عروج کے وقت گناہ کی سزا ملتی ہے - گنہگار کو نہایت سخت سزا ملتی ہے ؛

**پات** (پاٹ) (ہ) مذکّر (۱) پتّا - برگ - ورق - ساگ - (۲) کان میں پہننے کا زیور ؛

**پات تیرتے ہیں - پتھر ڈوبتے ہیں** (ہ) مثل غریب اور ادنیٰ درجے کے لوگ مزے میں رہتے ہیں - امیر یا عزّت والے دکھ اٹھاتے ہیں ؛

**پاتابہ** (پا - تا - بہ) (ف) مذکّر (۱) تلا - چمڑا جو پاؤں کے نیچے جوتے کے اندر ڈالا جاتا ہے - (۲) کپڑے کا بنا ہوا جوتا جو موزے کے اوپر پاؤں میں پہنتے ہیں - جس سے موزہ محفوظ رہتا ہے ؛

**پاتاکیری** (پا - تا - کے - ری) (مہند) (انگ - اپیتھیکری - Apothecary) مذکّر - عطّار - دوا ساز ؛

**پاتال** (پا - تال) (ہ) مؤنث - تحت الثریٰ - اسفل السافلین - سب سے نیچے کا طبقہ - نرک ؛

**پاتر** (پا - تر) (س) مؤنث (۱) کسبی - رنڈی - بیسوا - قحبہ (۲) پتلا - دبلا - نازک - چھریرا (۳) برتن - ظرف - کٹورا ؛

**پاترتا** (ہ) مؤنث - پاک دامن و عصمت مآب عورت ؛

**پاترتا کو گڑ بھی نہیں - بیسوا اوڑھے خاصا** نیک تکلیف میں رہتے ہیں - بد عیش اڑاتے ہیں ؛

**پاتک** (پا - تک) (س) مذکّر (۱) پاپ - گناہ - دوش - دکھ (۲) وہ ناپاکی یا نجاست وغیرہ جو کسی شخص کے مرنے کے باعث اہلِ خاندان پر عائد ہوتی ہے ؛

**پات کھڑکا** (ہ) (۱) نہایت ڈرپوک - بزدل - (۲) تھوڑے کھٹکے سے گھبرانے والا - ذرا کھٹکے سے چونکنے اور اندیشہ کرنے والا - پتّے کے کھڑکے سے بے قرار ہونے والا ؛

**پاتن** (پا - تن) (س) مؤنث (۱) پاپوش - جوتی (۲) خزاں - پت جھڑ (۳) زوال - گراوٹ - آخر ؛

**پاتھر** (پا - تھر) (ہ) مذکّر - پتھر - سنگ - حجر ؛

**پاتھنا** (پاتھ - نا) (ہ) تھاپنا - بنانا - ڈھالنا - ٹھونکنا ؛

**پاتی** (پا - تی) (س) مؤنث (۱) چٹھی - خط رقعہ - تحریر (۲) پیغام - سندیسا - خبر - اطلاع (۳) پتہ - کھوج - نشان ؛

**پاٹ** (پاٹ) (ہ) مذکّر (۱) عرض - چوڑائی (۲) چکّی کا پاٹ - پتھر (۳) تخت - مسند - گدّی (۴) پیڑا اور وہ پتھر جس پر کپڑے دھوئے جاتے ہیں (۵) کولھو یا بیلن کی لمبی لکڑی جس میں جوڑا باندھ کر بیل جوتے جاتے ہیں اور اس کے ذریعے سے کولھو چلتا ہے - (۶) لکڑی کا لٹھا جو کنوئیں سے پانی کھینچنے کے لیے اس کے منہ پر رکھا جاتا ہے (۷) ریشم (۸) تخت - چوکی - تختہ (۹) الاپ - اونچا سُر - تان ؛

**پاٹ** (پاٹ) (انگ Pot) (۱) برتن - ظرف (۲) بہنے کا طشت (۳) حمایت - طرفداری ؛

**پاٹنا** (پاٹ - نا) (ہ) (۱) ڈھانپنا - چھت ڈالنا (۲) پوشیدہ کرنا - چھپانا (۳) ڈھیر کرنا - (۴) مالا مال کرنا - ریل پیل

کرنا (۵) کثرت دینا۔ بہت دینا۔ زیادہ دینا۔ بے انتہا دینا (۶) سینچنا۔ پانی لگانا۔ سیراب کرنا۔ (۷) کڑیاں رکھنا۔ گھٹنے پھیلانا۔ مٹی بچھانا۔ چھپر ڈالنا ٭

**پاٹھ** (پا۔ ٹھ) (س) مذکر (۱) سبق۔ درس (۲) ورد۔ وظیفہ۔ پوجا۔ عبادت ٭

**پاٹھ شالا** (س) مذکر۔ مدرسہ۔ سکول۔ مکتب۔ تعلیم گاہ۔ پڑھنے کا مکان ٭

**پاٹھا** (پا۔ ٹھا) (ہ) مذکر (۱) جوان۔ پٹھا (۲) پہلوان۔ (۳) ہاتھی کا بچہ ٭

**پاٹھک** (پا۔ ٹھک) (س) مذکر (۱) اُستاد۔ معلم (۲) واعظ۔ اپدیشک (۳) برہمنوں کا ایک فرقہ ٭

**پاجامہ** (پا۔ جا۔ مہ) (ف) مذکر (۱) شلوار۔ ازار۔ ازار بند۔ تنہ بند۔ زیر جامہ شرعی (۲) احمق۔ نالائق ٭

**پاجانا** (پا۔ جا۔ نا) (۱) حاصل کرلینا (۲) وصول کرلینا۔ (۳) (بات) سمجھ لینا (۴) (سزا) بھگتنا ٭

**پاجی** (پا۔ جی) (ف) (۱) کمینہ۔ رذیل۔ سفلہ (۲) شریر۔ بدمعاش۔ لُچا۔ شہدا (۳) گھٹیا۔ ذلیل۔ حقیر ٭

**پاجی پرست** (ف) مذکر۔ سفلہ پرست۔ کمینوں کا مددگار۔ رذیلوں کا حامی۔ بدمعاشوں کا ساتھی۔ پاجیوں کی خوشامد کرنے والا ٭

**پاجی پن** (ہ) (۱) کمینگی۔ سفلہ پن۔ رذالت۔ (۲) شرارت۔ بدمعاشی۔ شہد پن ٭

**پاجی مزاج** (ف) سفلہ مزاج۔ کم ظرف۔ اوچھا۔ کمینہ ٭

**پاچک** (پا۔ چک) (س) (۱) ہاضم۔ پچانے والا۔ ہضم کرنے والا (۲) چورن (۳) رسوئیا۔ باورچی ٭

**پاچن** (س) دیکھو "پاچک" ٭

**پاچھنا** (پا۔ چھ۔ نا) (ہ) پچھنے لگانا۔ گودنا۔ کچوکے لگانا۔ فصد کرنا ٭

**پاچھی** (پا۔ چھی) (ہ) دولتی۔ چوپائے کی دونوں ٹانگوں کی لات ٭

**پاخانہ** (ف) مذکر (۱) جائے ضرورت۔ بیت الخلا۔ ٹٹی۔ (۲) براز۔ گوہ۔ بیٹ۔ گندگی۔ فضلہ ٭

**پاد** (پاد) (ہ) مذکر۔ پھسکی۔ گوز۔ ریح۔ باد شکم۔ وہ ہوا جو پاخانے کے مقام سے خارج ہو ٭

**پاد بند ہونا** (محاورہ) (۱) (لغوی معنی) گوز نہ آنا (۲) خوف غالب آنا۔ دم بند ہونا۔ ڈرنا ٭

**پادا پونی** (پا۔ دا۔ پو۔ نی) (ہ) نازک۔ کم زور۔ ناتواں۔ ضعیف ٭

**پاداش** (پا۔ داش) (ف) مؤنث۔ نتیجہ۔ سزا۔ بدلہ۔ عوض۔ مکافات۔ صلہ۔ معاوضہ ٭

**پادامی** (پا۔ دا۔ می) (ف) مذکر۔ چوبدار ٭

**پادر رکاب** (ف) دیکھو "پابہ رکاب" ٭

**پادر ہوا** (ف۔ ع) بے بنیاد ٭

**پادری** (پاد۔ ری) (پرتگالی) مذکر۔ مذہب عیسوی کا پیشوا۔ اسقف۔ دینِ عیسوی کی تلقین کرنے والا ٭

**پادشاہ** (پاد۔ شاہ) (ف) مذکر۔ قیصر۔ سلطان۔ بادشاہ ٭

**پادشاہ سلامت** (ف) مذکر (القاب دعائیہ) قیصر سلامت۔ سلطان زندہ رہے ٭

**پادشاہزادہ** (ف) مذکر۔ ابن قیصر۔ ابنِ سلطان۔ بادشاہ کا بیٹا۔ شہزادہ ٭

**پادشاہی** (ف) مؤنث۔ بادشاہی ٭

**پادگھابرا** (پاد۔ گھا۔ برا) (ہ) مذکر۔ دیکھو "پات گھابرا" ٭

**پادنا** (ہ) (۱) گوز لگانا۔ باد نکالنا۔ پاد چھوڑنا (۲) گھبرانا۔ ہاتھ پاؤں چھوڑ دینا۔ ہمت ہارنا۔ ہار ماننا۔ پیٹھ دکھانا ٭

**پار** (پار) (ہ) مذکر (۱) پرے۔ دوسرے کنارے۔ پہلی طرف۔ اس جانب (۲) آخر۔ انجام۔ تمام۔ ختم (۳) حد۔ کنارہ (۴) (ف) گزرا۔ گذشتہ۔ گیا۔ جیسے پارسال ٭

**پار اتارنا** (۱) کنارے لگانا۔ دوسرے کنارے پہنچانا۔ پار کرنا۔ پار لگانا۔ عبور کرانا (۲) خاتمے پر پہنچانا۔ تمام کرنا۔ انجام کو پہنچانا۔ آخر کرنا (۳) مار ڈالنا ٭

**پار اترنا** (۱) دریا کو عبور کرنا۔ دوسرے کنارے پر پہنچنا (۲) ختم کرنا۔ پار ہونا۔ انجام کو پہنچنا۔ تمام کرنا۔ آخر کرنا (۳) نجات ہونا۔ چھٹکارا پانا۔ ادا کرنا۔ بیباق ہونا (۵) کامیاب ہونا۔ مراد کو پہنچنا۔ مطلب پانا۔ (۶) مرنا۔ خاتمہ بالخیر ہونا۔ پار لگنا ٭

(۱) دیکھو "پار اتارنا" (۲) وار پار کرنا۔ ادھر سے ادھر کرنا (۳) چھید کرنا۔ سوراخ کرنا (۴) باہر نکالنا۔ حد سے بڑھ کر کرنا (۵) بازی جیتنا۔ فتح پانا۔ مار بھگانا (۶) گزارنا۔ بسر کرنا۔ پورا کرنا۔

بنا بنانا ۔

**پار لگانا** (۸) خاتمہ بالخیر کرنا ۔ نجات دینا ۔ کامیابی حاصل کرنا ۔

**پارا** (پا ۔ را) (ہ) مذکر ۔ سیماب ۔ زیبق ۔ ایک دھات جو سفید اور بھاری ہوتی ہے ۔

**پارا پلانا** (ف) (۱) وزنی کرنا ۔ بھاری کرنا ۔ (۲) حیل کرنا ۔ کسی جاندار کو پارا پلانا ۔

**پارار** (پا ۔ رار) (ف) پچھلا تیسرا برس ۔ تیورس ۔

**پاربتی** (پار ۔ بتی) (س) مؤنث (۱) پہاڑ کی بیٹی ۔ (۲) درگا ۔ شوجی کی استری (۳) حضرت آدم کی بیوی حضرت حوا علیہا ۔

**پارٹ** (پارٹ) انگ (Part) مذکر ۔ ٹکڑا ۔ حصہ ۔ ادھیائے ۔ باب ۔ فصل ۔ مقالہ ۔

**پارٹی** (پار ۔ ٹی) (انگ Party) مؤنث ۔ فرقہ ۔ پنچایت ۔ جماعت ۔

**پارچہ** (پار ۔ چہ) (ف) مذکر (۱) کپڑا ۔ تھان (۲) لباس ۔ پوشاک ۔ لتا (۳) ٹکڑا ۔ پارہ (۴) تاش ۔ پھانک (۵) گھاٹ ۔ پنگھٹ (۶) ایک ریشمی کپڑا ۔

**پارس** (پا ۔ رس) (ہ) مذکر (۱) ایک پتھر جس کی نسبت مشہور ہے ۔ کہ لوہے وغیرہ کو چھو کر سونا بنا دیتا ہے ۔ اکسیر (۲) روزگار تجربہ ۔ بے نظیر ۔ لاثانی ۔ مضبوط ۔ پختہ ۔ مستحکم (۳) فیاض ۔ داتا ۔ سخی ۔

**پارس** (پارس + پارس) (ف) مذکر ۔ ملکِ ایران ۔ فارس ۔

**پارسا** (پار ۔ سا) (ف) (۱) متقی ۔ پرہیزگار ۔ نیک ۔ پاک ۔ صالح (۲) اللہ والا ۔ درویش کامل ۔ باخدا ۔

**پارسال** (ف) گئے برس ۔ پچھلے سال ۔ پرکے سال ۔ سال گذشتہ

**پارسائی** (ف) مؤنث (۱) نیکوکاری ۔ نیکی ۔ پاکی ۔ بھلائی (۲) عفت ۔ عصمت ۔ زہد ۔ اتقا ۔ پرہیزگاری ۔

**پارسل** (پار ۔ سل) (انگ Parcel) مذکر ۔ ڈھیر ۔ حصہ ۔ تودہ ۔ پلندا ۔ وہ چیز جس پر کاغذ یا کپڑا لپیٹ کر اور اوپر سے باندھ کر اسے ڈاک یا ریل کے ذریعے سے بھیجتے ہیں ۔

**پارسل بیگ** (انگ Parcel bag) مذکر ۔ پارسل کا تھیلا ۔

**پارسا نتھ** (ہ) مذکر (۱) پارس پتھر اور ناتھ مالک ۔ یعنی پتھر کا بنا ہوا ۔ ایشور (۲) جینی مت کا تیسرا پیشوائے دین اور اس کی مورتی ۔

**پارسا سے چلی بھلی جو آٹا دیوے پیس گرد ہ زر سے مرغی بھلی جو انڈے دیوے تیس** (مثل) جس بے فیض شخص سے وہ بہت اچھا ہے ۔ جس سے لوگوں کو فائدہ پہنچے ۔

**پارسی** (پار ۔ سی) (ف) مذکر (۱) گبر ۔ آتش پرست ۔ آگ کا پجاری ۔ مجوسی (۲) ایک قوم جس کا بانی زردشت یا زرتشت ہوا ہے ۔ (۳) فارس کا باشندہ (۴) فارس کی بنی ہوئی یا فارس کی شے ۔ (۵) فارسی زبان ۔

**پارک** (پارک) (انگ Park) مذکر ۔ احاطہ ۔ گھرا ہوا مقام ۔

**پارکھی** (پار ۔ کھی) (ہ) (۱) پرکھیا ۔ پہچاننے والا ۔ جوہری ۔ شناخت کرنے والا ۔ جانچنے والا (۲) تجربہ کار ۔ واقف ۔

**پارلیمنٹ** (پار ۔ لی ۔ منٹ) انگ Parliament مؤنث (۱) پارلیمان ۔ مجلس مشاورت ۔ صلاح کاروں کی سوسائٹی یا گروہ ۔ وکلائے رعایا کی کونسل (۲) سلطنتِ جمہوری کے ارکان (۳) واضعانِ قانون ۔ موجدانِ قواعد ۔ ضابطہ بنانے والے (۵) بابِ عالی ۔

**پارلیمنٹری** (انگ Parliamentary) مجلسِ مشاورت کے متعلق ۔

**پارنا** (پار ۔ نا) (ہ) جمع کرنا ۔ اکٹھا کرنا ۔ کاجل اتارنا ۔

**پارہ** (پا ۔ رہ) (ف) مذکر ۔ پارچہ ۔ ٹکڑا ۔ ریزہ ۔ ریزہ (۲) پرچہ ۔ پرزہ (۳) قاش ۔ پھانک (۴) پیوند ۔ جوڑ (۵) پتھر کی چھوٹی سی دیوار ۔

**پارہ پارہ کرنا** (۸) محاورہ ۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔ دھجیاں اڑانا ۔ پرزے پرزے کرنا ۔ پرخچے اڑانا ۔

**پارہ دوز** (ف) (۱) ٹکڑوں کو جوڑنے والا ۔ کترن کو سینے والا ۔ پیوند لگانے والا ۔ (۲) درزی (۳) موچی ۔

**پارینہ** (پا ۔ ری ۔ نہ) (ف) پرانا ۔

**پارے کی دیوار** (۸) مؤنث ۔ گارے یا چونے کے بغیر اینٹوں یا پتھروں کی چنی ہوئی دیوار ۔

**پاڑ** (ہ) مؤنث (۱) تانا ۔ مچان (۲) سیڑھی ۔ پالنی

اور لکڑی سے تیار کیا ہوا وہ چبوترہ جس پر معمار بیٹھ کر دیوار چنتے اور اسے سفیدی یا پلستر وغیرہ کرتے ہیں (٣) پھانسی پر چڑھانے کا تختہ ؛

**پاڑھا** - (ہ) مذکر - چیتل - ایک قسم کا ہرن ؛

**پازیب** (ف) مؤنث (١) پاؤں کی زینت (٢) ایک زیور جو پاؤں میں پہنا جاتا ہے - خلخال - چھاگل گوجری

**پاژند** (یا - ژند) (ف) مذکر - پارسیوں کی مذہبی کتاب ژند کی ایک تفسیر ؛

**پاس** (پاس) (ف) مذکر - پہر - وقت - تین گھنٹے کا وقت (٢) خیال - لحاظ - ادب - خاطر (٣) جانب داری طرفداری (٤) پہرہ - چوکی ؛

**پاس** (پاش) (انگ Pass) اجازت کا پروانہ - راہداری کا ٹکٹ - اجازت نامہ - منظوری کی چٹھی ؛

**پاس کرنا** (ف) (١) منظور کرنا - پسند کرنا (٢) ترقی کرنا (٣) کامیاب ہونا (٤) لحاظ کرنا - خیال کرنا - ادب کرنا (٥) جانبداری کرنا طرفداری کرنا (٦) دیکھ بھال کرنا - نگاہ رکھنا - رکھوالی کرنا - (٧) اجازت دینا - (٨) عبور کرنا - طے کرنا - گزرنا (٩) ترقی دینا (١٠) چھوڑنا - فروگذاشت کرنا - نظر انداز کرنا ؛

**پاس بک** (انگ Pass book) مؤنث (١) بہی حساب کی کتاب (بینک کے لین دین کی کتاب) ؛

**پاس** (ہ) (١) قریب - نزدیک (٢) قابو میں - قبضے میں - تصرف میں - ملکیت میں ؛

**پاس آنا** (ہ) (١) نزدیک آنا - قریب آنا (٢) ہم بستر ہونا - ہم خواب ہونا - صحبت کرنا ؛

**پاس بیٹھنا** (ہ) (١) صحبت پانا - ادب سیکھنا - تعلیم حاصل کرنا - تربیت پانا (٢) نزدیک بیٹھنا - قریب بیٹھنا (٣) کئے کی سزا پانا - پاداش کو پہنچنا - سزا پانا ؛

**پاس بیٹھنے والا** - (ہ) مصاحب - ہم نشین - مقرب - ندیم ؛

**پاس پاس** (ہ) (١) قریب قریب - آس پاس نزدیک نزدیک (٢) گرد اگرد - چاروں طرف (٣) متصل قطار میں (٤) لبط کر - مل کر (٥) ہمسائے میں پڑوس میں ؛

**پاس پڑوس** (ہ) (١) ارد گرد - قرب و جوار - آس پاس (٢) ہمسائگی ؛

**پاسا** (یا - سا) (ہ) مذکر - (١) قرعہ - کعب - (٢) پہلو - رخ - طرف ؛

**پاسا الٹا پڑنا** - (ہ) (١) بازی ہر جانا (٢) مطلب حاصل نہ ہونا ؛

**پاسا پڑنا** (ہ) (١) داؤں لگنا - جیت ہونا (٢) کامیاب ہونا - فتح پانا - مرضی کے مطابق کام ہونا (٣) بخت رسا ہونا - اقبال یاور ہونا ؛

**پاسا پلٹنا یا الٹنا** (ہ) (١) داؤں بگڑنا - ہار ہونا (٢) شکست ہوتے ہوتے فتح ہونا (٣) مفلس سے اقبال مند ہونا ؛

**پاسا پھینکنا** - (ہ) (١) قرعہ ڈالنا (٢) قسمت آزمانا ؛

**پاسبان** (ف) مذکر - رکھوالا - دیکھ بھال کرنے والا - نگہبان - پہرے دار - چوکیدار ؛

**پاسبانی** (ف) مؤنث - رکھوالی - دیکھ بھال - نگہبانی - پہرہ - چوکیداری - دربانی ؛

**پاستان** (یاس - تان) (ف) پرانا ؛

**پاسخ** (یا - سخ) (ف) مذکر - جواب ؛

**پاسداری** (ف) مؤنث (١) لحاظ - مروت - خیال ادب (٢) خاطر - جانبداری - طرفداری - حمایت - (٣) نگہبانی - رکھوالی - دیکھ بھال ؛

**پاسنا** (پاس - نا) (ہ) دودھ اتارنا ؛

**پاسنگ** (یا - سنگ) (ف) مذکر (١) ذرا سی - تھوڑا سا نہایت خفیف - بہت کم - ذرا سا - ہیچ - کچھ نہیں (٢) جھل - فرق - کمی - ترازو کے پلڑوں کا فرق (٣) ترازو کے پلڑوں کی کمی بیشی کو پورا کرنے کی غرض سے جو وزن ترازو کی ڈنڈی سے باندھا یا کم وزن پلڑے میں ڈالا جاتا ہے ؛

**پاسنگ بھی نہیں** (ہ) محاورہ (١) کچھ بھی نہیں - ہیچ ہے - (٢) جزوی ہے - بہت خفیف ہے - تھوڑا ہے - کم ہے (٣) برابر نہیں - لگا نہیں کھا سکتا - کچھ بھی نسبت نہیں رکھتا ؛

**پاسی** (یا - سی) (ہ) مؤنث (١) جالی - گھاس یا بھوسہ باندھنے کی رسی کی بنی ہوئی جالی (٢) پھندا - پھانسنا - گانٹھ - گرہ پاسبان - چوکیدار (٣) پہاڑی (٤) ایک قوم (٥) چڑی مار - بہیلیا - پرندوں کو پکڑ کر بیچنے والا ؛

**پاش** (یا - ش) (ف) پاشیدن کا امر - چھڑک ؛

**پاشا** (یا - شا) (ت) مذکر - حاکم - عامل - گورنر - نواب سوار - لارڈ - ترکی سرداروں کا خطاب و لقب ؛

**پاش پاش** (ف) ریزہ ریزہ - چور چور - ٹکڑے ٹکڑے - پارہ پارہ - پرزے پرزے ؛

**پاش پاش کرنا** (ہ) ٹکڑے ٹکڑے کرنا - دھجیاں اڑانا -

پارہ کرنا ؛

**پاشنہ** (پاش - نہ) (ف) مذکر (۱) ایڑی (۲) عقب پیچھے (۳) گھوڑے کی ایک چال ؛

**پاشنہ کوب جانا** (۱) پیچھے پیچھے دوڑے چلے جانا (تعاقب میں لگے جانا) ؛

**پاشویہ** (ف) پاؤں دھونا - پاؤں کو گرم پانی میں ڈال کر سینکنا ؛

**پاک** (پاک) (ف) (۱) صاف - نرمل - غیر آلود - ستھرا ہوا (۲) بے گناہ - معصوم (۳) بے لگاؤ - الگ تھلگ - بے تعلق - بے واسطہ (۴) محفوظ - بری - مامون (۵) جائز - مباح - حلال (۶) پوتر - شدھ (۷) نیک چلن - شریف - متقی - پرہیزگار (۸) ازحد - نہایت بہت - بڑا - سخت - بے حد - جیسے پاک بدمعاش (۹) آزاد - بے باک (۱۰) ادا - بے باق - رہا - بری - فارغ - جیسے قرضے سے پاک - پاکستان کا مخفف ؛

**پاکباز** (ف) (۱) (مثنوی) صفائی سے کھیلنے والا - ایماندار کھلاڑی (۲) صاف دل - صاف طبیعت - ایماندار - سچا - صاف گو - (۳) صاحب عصمت مجرد - آزاد (۴) نیک نیت - نیک نظر - نیک دل نیک باطن (۵) عاشق - صادق (۶) بے تعلق بے لاگ - بے غرض (۷) ہیجڑوں کی اصطلاح میں ہتک چھپانے کی صفائی ؛

**پاکٹ** (پا - کٹ) (انگ POCKET) مؤنث جیب - خریطہ ؛

**پاکٹ بک** (انگ POCKET BOOK) مؤنث - جیب میں رکھنے کی نوٹ بک ؛

**پاکدامن** (ف) (۱) عفیفہ - باعصمت - ستونتی - پارسا (۲) بیوی - زن ؛

**پاک رہ** (پاک رہ) (۱) خل - جو جرم وخطا سے پاک ہو (۲) جسے کسی کا ڈر نہیں ؛

**پاک نادہ** (ف) مذکر - دھوبی - گازر ؛

**پاکستان** - ہندوستان کا ایک حصہ جو کہ مورخہ ۱۴ اگست ۱۹۴۷ء کو وجود میں آیا - یہ حصہ دو حصوں (مشرقی پاکستان اور مغربی پاکستان) میں منقسم ہوا ہے - ان دونوں حصوں کے درمیان بھارت کا ایک وسیع ملک ہے - مشرقی پاکستان میں ایک ہی صوبہ مشرقی بنگال ہے اور مغربی پاکستان میں صوبجات پنجاب سندھ و سرحد اور بلوچستان کے علاوہ اور کئی ریاستیں بھی شامل ہیں - رقبہ تین لاکھ ۶۱ مربع میل اور آبادی ۷ کروڑ کے قریب ہے ؛

**پاک صاف** (ف - ع) (۱) بے تعلق - بے لگاؤ - بے لوث (۲) نیک - بھلا (۳) اچھوتا - غیر مستعمل (۴) ستھرا - پاک (۵) خالص اور پاک - پوتر - نرمل ؛

**پاک کرنا** (۱) شدھ کرنا - پوتر کرنا (۲) جائز کرنا - مباح کرنا - درست کرنا (۳) آلائش صاف کرنا - خرابی دور کرنا (۴) مونڈنا ؛

**پاک محبت** (ف - ع) مؤنث (۱) بے غرضانہ پیار - بے مطلبی محبت (۲) سادہ محبت - نیک نیتی کی یاری - بے نفسی کی دوستی ؛

**پاک مغز** (ف) پاک رائے ؛

**پاکوب** (پا - کوب) (ف) ناچنے والا ؛

**پاکھ** (پاکھ) (س) مذکر - پکھواڑہ - پندرھواڑہ - پکس - پانزدہ روزہ - چاند کا مہینہ دو پکھواڑوں میں منقسم ہے - پہلا نصف مہینہ اجالا پاکھ یا شدی پکش - دوسرا نصف اندھیرا پاکھ یا بدی پکش ؛

**پاکھا** (پا - کھا) (ہ) مذکر (۱) بازو - پہلو (۲) جانب طرف (۳) بازو کی دیوار - چھپر - سایہ ؛

**پاکھر** (پا - کھر) (ہ) مؤنث (۱) چار آئینہ - آہنی پوشاک جو لڑائی کے وقت ہاتھی - گھوڑوں کو پہناتے ہیں (۲) ترپال - ٹاٹ کی جھول (۳) ایک درخت ؛

**پاکھنڈ** (پا - کھنڈ) (ہ) مذکر (۱) بدعت - خرابی نقص - جھگڑا - مذہب میں نئی ایجاد کرنا (۲) دغا - فریب - دھوکا - چھل - کپٹ (۳) بناوٹ - دکھاوا - تصنع - ظاہرداری کے لئے کوئی کام کرنا - (۴) حرامزدگی - بدمعاشی - بدذاتی - شرارت - چالاکی - چھل ؛

**پاکھنڈی** (ہ) مذکر - بدنیتی - منافق - ریاکار - کپٹی گندم نما جو فروش - فریبی ؛

**پاکی** (پا - کی) (ف) مؤنث (۱) صفائی - ستھرائی - طہارت (۲) پرہیزگاری - تقویٰ - عفت - عصمت (۳) نیکی (۴) ناف کے نیچے کے بال - موئے زہار - جھانٹ کے بال ؛

**پاکیزگی** (پا - کی - زگی) (ف) مؤنث - صفائی ستھرائی -

طہارت ۔

**پاکیزہ** (پا۔ کی۔ زَہ) (ف) مذکر (۱) شدھ۔ پوتّر۔ صاف ستھرا۔ طاہر (۲) بے نقص و بے عیب۔ راستکار۔ (۳) عمدہ۔ خوب۔ خوش اسلوب ۔

**پاکیزہ صورت** (ف۔ ع) مذکر۔ خوب صورت۔ حسین۔ اچھی صورت۔ صاف شکل۔ دلربا صورت ۔

**پاکی لینا** (ف) ناف کے نیچے کے بال صاف کرنا۔ موئے زہار لینا۔ جھانٹیں مونڈنا۔ استرا لینا ۔

**پاگ** (پا۔ گ) (ہ) مؤنث (۱) دوپٹہ۔ پگڑی۔ لنگی۔ دستار (۲) پاؤں۔ قدم ۔

**پاگ جوڑنا** (ہ) پاؤں جوڑنا۔ جھولے میں آمنے سامنے بیٹھ کر ایک خاص طریقے سے جھولے کی رسّی میں پاؤں الجھانا ۔

**پاگر** (پا۔ گر) (ہ) مؤنث جگالی۔ کھانے کو چبا کر باریک کرنا۔ چوپایوں کا چارہ چرنے کے بعد آرام سے بیٹھنا اور چارے کو منہ میں اٹھا کر چبا کر باریک کرنا ۔

**پاگرانا** (ہ) (۱) جگالی کرنا (۲) مجازاً، مال ہضم کر جانا ۔

**پاگل** (پا۔ گل) (ہ) مذکر (۱) باؤلا۔ دیوانہ۔ سڑی۔ خبطی (۲) بے وقوف۔ احمق۔ مورکھ۔ نادان۔ (۳) پریشان۔ متفکر۔ متوحش۔ حیران۔ سرگردان ۔

**پاگل پن** (ہ) مذکر (۱) دیوانگی۔ خبط۔ جنون (۲) بے وقوفی۔ حماقت۔ نادانی ۔

**پاگل خانہ** (ہ) وہ خاص مکان جہاں صرف پاگل رکھے جائیں ۔

**پاگلوں کے سر کیا سینگ ہوتے ہیں؟** (ہ) مثل۔ پاگلوں کو پہچاننے کی کوئی خاص نشانی نہیں۔ وہ باتوں اور حرکتوں سے پہچانے جاتے ہیں ۔

**پاگنا** (پاگ۔ نا) (ہ) غلاف چڑھانا۔ لپیٹنا۔ پھیرنا۔ کسی چیز پر کھانڈ کا شیرہ چڑھانا ۔

**پال** (پال) (ہ) مذکر (۱) چھوٹا خیمہ (۲) بادبان۔ پتوار (۳) پشتہ۔ بند (۴) گھاس پھوس وغیرہ جس میں کچے پھل کو پختہ کرنے کے لئے رکھتے ہیں ۔

**پال** (پال) پالنا کا امر ۔

**پالا** (پالا) (ہ) مذکر (۱) کہر۔ برف۔ جمی ہوئی شبنم (۲) نہایت سردی۔ بہت ٹھنڈ (۳) گروہ۔ جماعت (۴) بازی۔ جیت۔ فتح (۵) تعلق۔ واسطہ۔ علاقہ۔ سابقہ۔ سروکار (۶) پرورش کیا۔ پرورده کیا۔ (۷) اکھاڑا۔ دنگل۔ میدان (۸) صدر مقام۔ ہیڈ کوارٹر (۹) جھڑبیری کے سوکھے پتے ۔

**پالا پڑنا** (ہ) (۱) کام پڑنا (۲) تعلق ہونا۔ واسطہ ہونا۔ سروکار ہونا۔ سابقہ ہونا (۳) ملاقات ہونا۔ دید شنید ہونا۔ جان پہچان ہونا۔ (۴) پالا گرنا۔ کہر پھیلنا۔ برف گرنا (۵) بے حد سردی ہونا۔ بہت ٹھنڈ ہونا۔ غایت جاڑا پڑنا۔ ٹھر ہونا۔ نہایت سردی ہونا ۔

**پالا پوسا** (ہ) پرورش کیا۔ پرورش کیا ہوا۔ پالا ہوا ۔

**پالا گرنا** (ہ) کہر پڑنا۔ برف باری ہونا ۔

**پالاگن** (پا۔ لا۔ گن) (س) مؤنث (۱) قدم بوس۔ پاؤں پڑنا۔ پاؤں لگنا۔ پاؤں پر گرنا۔ (۲) سلام۔ آداب۔ تسلیم۔ نمستے (۳) اپنے سے بڑے کو سلام کرنا۔ جس میں اپنے عجز و انکسار اور خاکساری کا اظہار ہو ۔

**پالان** (پا۔ لا۔ ن) (ف) مذکر۔ گدّی۔ وہ گدگدا کپڑا جو گدھے یا اونٹ کی پیٹھ کے بچاؤ کے لئے اس کی پشت پر ڈالتے ہیں ۔

**پال پال تیرے جی کا جنجال** (ہ) کہاوت۔ یعنی نالائق اولاد کی کیسی پرورش کرو۔ وہ اپنے وقت پر کام نہیں آتی۔ نالائق کے ساتھ سلوک کرنا اپنے حق میں کانٹے بونا ہے ۔

**پالتی** (پال۔ تی) (ہ) مؤنث۔ آلتی پالتی۔ دونوں پاؤں اور گھٹنوں کو سامنے ڈال کر چوتڑوں کے بل بیٹھنا۔ چار زانو بیٹھنا ۔

**پالتی مار کر بیٹھنا** (ہ) چار زانو بیٹھنا ۔

**پالٹ** (پا۔ لٹ) (ہ) پتا بازی میں پاؤں میں چوٹ لگانا ۔

**پالٹکس** (پا۔ لِ۔ ٹکس) (انگ Politics) سیاسیات۔ سیاست کا علم ۔

**پالیٹیشن** (پا۔ لِ۔ ٹی۔ شن) (انگ Politician) مذکر۔ سیاسیات کا ماہر ۔

**پال ڈالنا** (ہ) کچے پھل کو پکنے کے لئے گھاس میں دبانا ۔

**پالس** (پا۔ لس) (انگ Pallas) مذکر۔ ایک سیارچہ جسے آلبرز نے ۲۸ مارچ ۱۸۰۲ء کو دریافت کیا ۔

**پالسی** (پا۔ لسی) (انگ Policy) مؤنث (۱) مصلحت۔ تدبیر۔ چال (۲) دور اندیشی۔ سوجھ بوجھ۔ دانائی۔ عقلمندی (۳) اصولِ سیاسی ۔

**پالش** (پا - لِش) (انگ Polish) مؤنث (۱) روغن - رُوپ (۲) جِلا - چمک (۳) صیقل - صفائی (۴) رنگ مال ؛

**پالک** (پا - لَک) (س) مؤنث - ایک قسم کا ساگ اور بیج ؛

**پالکڑی** (پا - لَک - ڑی) (ہ) مؤنث - لکڑی کے وہ ٹکڑے جو پلنگ کے سرہانے پایوں کے نیچے اس غرض سے رکھتے ہیں کہ ڈھالو ہو جائے ؛

**پالکی** (پا - لَ - کی) (ہ) مؤنث - پینس - فینس - محافہ - میانہ - ڈولی ؛

**پالکی نشین** (ا) مذکر (۱) پالکی میں بیٹھنے والا (۲) امیر - حاکم ؛

**پالن** (پا - لَن) (س) مذکر (۱) پرورش - تربیت - تعلیم (۲) دیکھ بھال - حفاظت - نگرانی - نگہبانی ؛

**پالنا** (۱) (۱) پرورش کرنا - تربیت کرنا - (۲) مؤنث - پرورش - خبرگیری (۳) مذکر - ہنڈولا - گہوارہ - مہد - جھولا ؛

**پالودہ** (پا - لُو - دَہ) (ف) مذکر (۱) صاف کیا ہوا - (۲) فالودہ ؛

**پالہنگ** (پا - لَہَنگ) (ف) مؤنث - باگ ڈور - وہ رسی جو گھوڑے کی لگام میں باندھتے ہیں ؛

**پالی** (پا - لی) (ہ) مؤنث (۱) مگدھ کی (پراکرت) زبان (۲) سرپوش - ڈھکنا - چپنی (۳) پرندوں کی لڑائی کی مقررہ جگہ ؛

**پالیز** (پا - لیز) (ف) مذکر - فالیز - سبزہ زار - بہار والی جگہ - خربوزہ - ککڑی کا کھیت ؛

**پام** (پام) (انگ Palm) مذکر (۱) چھالیا - ناریل - کھجور اور اس قسم کے ایسے درخت جن کے پتے چوڑے - لمبے اور بے شاخ ہوتے ہیں (۲) ہتھیلی ؛

**پام** (پام) (ہ) مؤنث - ریشم یا سُوت کا گوٹا - گوٹے کی کناری ؛

**پامال** (پا - مال) (ف) مذکر - روندا ہوا - پاؤں سے مسلا ہوا - پاؤں سے رگڑا ہوا - (۲) برباد - تباہ - خراب - خستہ - شکستہ حال - ویران ؛

**پامال کرنا** (۱) روندنا - تباہ کرنا - خاک میں ملانا - اینٹ سے اینٹ بجانا ؛

**پامالی** (ف) مؤنث (۱) پاؤں سے روندنا - تباہ و برباد کرنا (۲) مصیبت - تکلیف - تباہی - بربادی ؛

**پامرد** (ف) ثابت قدم - مستقل مزاج - باہمت ؛

**پامردی** (ف) مؤنث (۱) استقلال - مضبوطی (۲) ہمت - بہادری (۳) طاقت - زور ؛

**پامسٹری** (انگ Palmistry) مؤنث - سامدرک - ہاتھ کی لکیروں سے نوشتۂ تقدیر بتانے کا علم ؛

**پاموز** (پا - مُوز) (ف) مذکر - کبوتر - مرغ وغیرہ پرند جس کے پاؤں کو پروں نے موزوں کی طرح ڈھک رکھا ہو ؛

**پان** (پان) (ہ) مذکر (۱) تنبول - ناگر بیل ایک قسم کا پتہ - خوشبودار بیل (۲) جوتے میں ایڑی کی طرف لگا ہوا کیمخت وغیرہ چمڑے کا ٹکڑا (۳) لنگوٹ کے اوپر باندھنے کا چمڑا (۴) تاش کا پتہ جس پر پان کی شکل بنی ہو - (۵) لیٹی - کلف - مانڈی (۶) پان کی مانند نقش و نگار - گل دوزی - بناوٹ وغیرہ جو کپڑوں یا کسی دوسری چیز پہ ہو ؛

**پان بنانا - پان لگانا** (۱) (۱) پان کو چونا کتھا وغیرہ لگانا - گلوری بنانا - بیڑا بنانا (۲) مانڈی دینا - (۳) پھول کاڑھنا (۴) پھول کی صورت اور نقش و نگار بنانا ؛

**پان پتا** (ہ) مذکر (۱) سودا سلف - کھانے پکانے اور ضروریات کی چیزیں - لوازم خانہ داری (۲) پان - برگ تنبول - ناگر بیل کا پتا ؛

**پان پھول** (ہ) مذکر (۱) بڑا کی تجلائی (۲) اچھا برا نتیجہ (۳) نازک اندام لڑکے ؛

**پان چیرنا** (ہ) مذکر (۱) پان کو پھاڑنا - پان کے ٹکڑے کرنا - (۲) فضول اور بے کار رہنا (۳) بے فائدہ کام کرنا ؛

**پان دان** (ہ) مذکر - ڈبہ - پٹاری - خاصدان - پان رکھنے کا ظرف ؛

**پان دینا** (ہ) محاورہ (۱) محبت کرنا - پیار کرنا - (۲) عزت کرنا - خاطر داری کرنا - آؤ بھگت کرنا (۳) پان کھلانا - (۴) رخصت کرنا - جانے کی اجازت دینا (۵) سگائی منظور کرنا - منگنی کرنا ؛

**پان سے پتلا - چاند سے چکلا** (ہ) مثل (مسو)

نہایت نازک اور خوب صورت ؛

**پان کھلانا** (ہ) (۱) دیکھو "پان دینا" (۲) منگنی کی رسم ادا کرنا ؛

**پان کھلائی** (ہ) مؤنث (۱) شادی کے موقع پر بھاوجوں کو پان کھلانے کا حق (۲) پان کھلانے کی اجرت۔ پان کھلانے کا نیگ ؛

**پانا** (پا۔نا) (ہ) (۱) کھانا۔ نوش کرنا (۲) پتہ کھنڈ کھوج ملنا۔ معلوم ہونا۔ دریافت ہونا (۳) وصول کرنا۔ ہاتھ آنا (۴) پہچاننا۔ تاڑنا۔ بھانپنا۔ جاننا (۵) واپس لینا (۶) بھوگنا۔ بھرنا۔ اٹھانا۔ برداشت کرنا۔ سہنا۔ بھگتنا ؛

**پانت** (پا۔نْت) (ہ) مؤنث (۱) قطار (۲) سپاہیوں کی لائن ؛

**پانتھ** (پا۔نتھ) (س) مذکر (۱) مسافر۔ سیاح۔ (۲) سورج ؛

**پانجنا** (پانج۔نا) (ہ) رانجنا۔ ٹانکا لگانا۔ جوڑنا۔ ملانا۔ بند کرنا ؛

**پانچ** (پا۔نچ) (ہ) (۱) چار اور ایک۔ پنج (۲) چلتا ہوا۔ چالاک۔ تجربہ کار ؛

**پانچ اندری** (ہ) مؤنث اصل پنچ اندری ہے۔ حواسِ خمسہ (لامسہ۔ شامہ۔ سامعہ۔ باصرہ۔ ناطقہ) ؛

**پانچواں** (ہ) پنجم۔ خامس۔ پنجمی۔ پانچویں درجے کا۔ پانچویں نمبر کا ؛

**پانچوں انگلیاں برابر (یکساں) نہیں ہوتیں** (ہ) مثل (۱) ہر انگلی میں فرق ہے۔ (۲) سب آدمی یکساں نہیں۔ ہر آدمی کا مزاج جدا ہے۔ سب انسانوں کی طبیعتیں الگ الگ ہیں ؛

**پانچوں انگلیاں پانچوں چراغ** (ہ) مثل۔ بہت لائق ہے۔ ہیرا ہے ؛

**پانچوں انگلیاں گھی میں ہیں** (ہ) مثل (۱) سب کام ہاتھ میں ہے۔ سب کچھ قابو میں ہے۔ مختار ہیں (۲) بڑے عیش میں ہیں۔ مزے کرتے ہیں۔ (۳) ہر وقت گھی میں ہاتھ رہتا ہے (۴) عیش سے ہیں (۵) کھانے پینے کی افراط ہے ؛

**پانچوں پانڈے۔ چھٹے نارائن** (ہ) مثل (۱) پانچ پانڈو اور چھٹے کرشن جی۔ وہاں بولتے ہیں۔ جہاں کسی کے اتفاقیہ آ جانے پر بہت خوشی ہو۔ (۲) مختصر میں برکت ہوتی ہے۔ کرشن جی پانڈوؤں کے صلاح کار تھے ؛

**پانچوں سواروں میں نام لکھوانا** (ہ) مثل۔ کم رتبہ آدمی کا اپنے آپ کو معزز آدمیوں کے ساتھ شمار کرنا۔ روایت ہے کہ چار سوار کہیں سے چل کر دہلی جا رہے تھے۔ راستے میں ایک گدھے والا بھی ان کے پیچھے ہو لیا۔ کسی شخص نے دریافت کیا۔ میاں! یہ سوار کہاں جا رہے ہیں اس پر گدھے والے نے جواب دیا۔ کہ ہم پانچوں سوار دہلی جا رہے ہیں۔ تب سے یہ مثل مشہور ہو گئی ہے ؛

**پانچوں عیب شرعی** (ہ) مذکر۔ چوری۔ زنا۔ جھوٹ۔ جوا۔ شراب ؛

**پانڈ** (پا۔نڈ) (س) (۱) وہ عورت جس کے پستان نہ ہوں۔ بے چھاتیوں کی عورت (۲) زرد۔ پیلا۔ بسنتی۔ (۳) مذکر۔ ارجن وغیرہ (پانڈوؤں) کا باپ جس کا رنگ زرد تھا۔ (۴) پوری۔ تھیلی۔ تھیلا۔ بیگ ؛

**پانڈا** (پاں۔ڈا) (ہ) مذکر (۱) مندر میں پوجا کرنے والا برہمن (۲) برہمنوں کا ایک فرقہ جو قنوج۔ بنارس۔ متھرا وغیرہ میں رہتا ہے ؛

**پانڈو** (پاں۔ڈو) (ہ) مؤنث (۱) وہ زمین جو ریت اور چکنی مٹی سے مرکب ہو۔ (۲) بارانی زمین ؛

**پانڈو** (پاں۔ڈو) (س) مذکر۔ پانڈ کی اولاد۔ پانڈ کا خاندان یدھشٹر۔ بھیم۔ سہدیو۔ ارجن۔ نکل۔ راجہ پانڈ کے لڑکے ؛

**پانڈے** (ہ) مذکر۔ پانڈا کی جمع (۱) پنڈت۔ برہمن۔ استاد۔ معلم (۲) برہمنوں کا ایک خطاب ؛

**پانڈے جی پچھتاؤ گے پھر وہی چنے کی کھاؤ گے** (ہ) مثل (۱) کہنا نہ سنو گے تو آخر کو پچھتاؤ گے (۲) روایت ہے۔ کسی غریب کسان نے پنڈت جی کو دعوت میں بلایا۔ جب پاندھا جی بھوجن کرنے آئے تو غریب کسان کے ہاں دیکھا کہ چنے کی روٹی مع دیگر لوازم تیار ہے۔ پانڈے جی چنے کی روٹی دیکھ کر بہت ناراض ہوئے۔ کھانے سے انکار کر دیا اور کسان کی خوشامد درآمد پر ذرا توجہ نہ کی۔ تو کسان نے برہم ہو کر کہا۔ دیکھو پانڈے جی

پچھتاؤ گے۔ پھر وہی چنے کی کھاؤ گے۔ یعنی گھر جا کر بھی چنے ہی ملیں گے۔ اُس وقت افسوس کرو گے کہ وہیں کیوں نہ کھالی۔ (۲) جو مقدر میں ہے وہی ملے گا۔

**پانڈے جی دونوں سے گئے۔** حلوا ملا نہ مانڈے (ہ) مثل۔ کچھ فائدہ نہ ہوا۔ کچھ نہ ملا۔ ایسی جگہ بولتے ہیں۔ جہاں دونوں مطلب فوت ہو جائیں۔

**پانڑی** (پا۔ ڑی) (ہ) مؤنث (۱) خوشبودار پتوں والی ایک بیل (۲) پان کی بیل۔

**پانزدہ** (پانز۔ دہ) (ف) پندرہ ۔ ۱۵۔

**پانزدہم** (پانز۔ دہم) (ف) پندرھواں۔

**پانس** (پا۔ نس) (ہ) مذکر۔ میلا جو کھیتوں میں طاقت بڑھانے کے لئے ڈالتے ہیں۔ کھاد۔

**پانسا** (ہ) مذکر۔ دیکھو "پاسا"۔

**پانسو** (پان۔ سو) (ہ) مذکر۔ ہڈیوں کا سلسلہ۔ پنجر ڈھانچا۔ ٹھاٹھر۔

**پانسو** (پان۔ سو) (ہ) پانچ سیکڑے۔ پنج صد۔ ۵۰۰۔

**پانصد** (ف) پانچ سو۔ پان سو۔

**پانصدی** (ف) مغلوں کے عہد کا ایک منصب۔

**پانک** (پا۔ نک) (ہ) مذکر و مؤنث (۱) دلدل۔ کیچڑ (۲) وہ مٹی جو سیلاب کے بعد زمین پر رہ جاتی ہے۔

**پانو۔ پاؤں** (پا۔ نو۔ پا۔ ؤں) (ہ) مذکر۔ پاؤں۔ قدم۔

**پانہ** (پا۔ نہ) (ف) (۱) لکڑی کا وہ ٹکڑا جو بڑھئی لکڑی چیرتے وقت درز میں رکھتا ہے۔ فانہ (۲) وہ آلہ جسے موچی جوتے کو قالب پر چڑھاتے وقت ایڑی میں ٹھونک دیتا ہے۔

**پانی** (پا۔ نی) (ہ) مذکر (۱) آب۔ ماء۔ جل۔ نیر (۲) بارش مینہ (۳) عرق۔ پسینہ (۴) دھات۔ منی۔ نطفہ (۵) مرغ کی لڑائی۔ پالی۔ میدان۔ دنگل۔ کشتی۔ جیسے مرغ کے پانی لڑا (۶) شراب (۷) شرم۔ حیا۔ لحاظ۔ غیرت جیسے اس کی آنکھ کا پانی اٹھ گیا (۸) آنسو۔ اشک (۹) رطوبت۔ کیل (۱۰) رقیق۔ پتلا۔ سیال (۱۱) ٹھنڈا سرد (۱۲) پھیکا۔ الونا (۱۳) نرم۔ ملائم۔ دھیما۔ نیم راضی۔ مدھم۔ سیدا۔ دھیما۔ جیسے میرے پہنچتے ہی پانی ہو گیا۔ (۱۴) کمزور۔ نڈھال۔ جیسے چار دن کے بخار نے پانی کر دیا (۱۵) جرأت۔ ہمت۔ ارادہ۔ قصد استقلال۔ جیسے دیکھو کتنے پانی میں ہے۔

**پانی آنا** (ف) (۱) مینہ برسنا۔ بارش ہونا (۲) گھٹا اٹھنا۔ بادل ہونا (۳) نزول الماء ہونا۔ موتیا بند ہو جانا۔ آنسو بہنا (۵) زخم سے رطوبت خارج ہونا۔

**پانی اُتارنا** (ف) (۱) پانی نیچے لانا (۲) پانی کا ایک مکان سے دوسرے مکان کی طرف بہانا (۳) پانی گھٹانا۔ پانی کم کرنا (۴) پانی کو دولھا دلھن کے سر پر سے وارنا۔

**پانی اُترنا** (ف) (۱) بارش ہونا۔ مینہ برسنا (۲) نزول الماء یا موتیا بند کا عارضہ لاحق ہونا (۳) پانی کا دریا وغیرہ میں کم ہو جانا۔

**پانی باندھنا** (ف) (۱) روک لگانا۔ بند باندھنا (۲) تالاب کھودنا (۳) پانی کو ٹھہرانا۔ روکنا۔ (۴) ناممکن کام کرنے کی کوشش کرنا۔ طاقت سے باہر کام کرنے کی ہمت کرنا۔

**پانی برسنا** (ف) مینہ برسنا۔ بارش ہونا۔

**پانی بہانا** (ف) (۱) گھر میں کسی کے مر جانے پر کواڑوں پر پانی اونڈھانا (۲) رونا۔

**پانی بھرنا** (ف) (۱) کنوئیں وغیرہ سے پانی لانا (۲) گھڑے وغیرہ برتنوں کو پانی سے پُر کرنا (۳) عاجزی اور انکسار کرنا۔ غلام ہونا۔ خدمت کرنا۔ حکم پر کام کرنا۔ فرمانبردار ہونا۔

**پانی پانی کرنا** (ف) (۱) شرمندہ کرنا (۲) پگھلانا۔ پتلا کرنا۔ (۳) پسینہ پسینہ کرنا۔

**پانی پانی ہونا** (ف) (۱) شرمندہ ہونا۔ نادم ہونا (۲) پسینہ پسینہ ہونا۔ (۳) تر ہونا۔ بھیگنا (۴) پتلا ہونا۔ پگھلنا۔ نرم ہونا۔ (۵) بہت زیادہ پانی برسنا۔

**پانی پر بنیاد ہونا** (ف) بودا اور کچا ہونا۔ غیر مستقل ہونا۔ بے قیام ہونا۔

**پانی پڑنا** (ف) (۱) مینہ برسنا۔ بارش ہونا۔ برکھا ہونا۔ (۲) پھوڑے یا چھالے وغیرہ کا پک جانا۔

**پانی پھر جانا یا پھرنا** (ف) (۱) حقیر ہو جانا (۲) خراب ہو جانا (۳) برتن یا زیور پر سونے چاندی کا پانی چڑھنا (۴) برتن کا قلعی ہونا۔ (۵) رونق پر ہونا۔

**پانی پھونکنا** (ف) (۱) پانی دم کرنا (۲) پانی منہ میں بھر کر کلی کرنا۔

**پانی پھیر دینا** (ف) (۱) محنت برباد کرنا۔ محنت رائگاں کرنا (۲) احسان بھول جانا (۳) کام خراب کر دینا۔

کام بگاڑ دینا۔

**پانی پی پی کر دعا دینا** (ف) محاورہ - بہت زیادہ دعا دینا۔ نہایت دعا دینا۔ ہر وقت اور ہر دم دعا دینا۔

**پانی پی پی کر کوسنا** (ف) محاورہ - بے انتہا بد دعا دینا۔ بہت کوسنا۔

**پانی پی کر ذات پوچھنا** (ف) بے موقع اور بے وقت کام کرنا۔ موقع گزار کر کام کرنا۔

**پانی پینا** (ف) پانی جذب کرنا۔ پانی چوسنا۔

**پانی توڑنا** (ف) (۱) پانی گھٹانا (۲) پانی کاٹ لینا (۳) بند یا نہر سے پانی چھوڑنا۔

**پانی چرانا** (ف) (۱) زخم کا پانی جذب کرنا (۲) پانی کو کسی کھیت سے توڑ کر اپنے کھیت میں لے جانا (۳) پانی کی قلت کے سبب کسی گاؤں کے محفوظ پانی میں سے بلا اطلاع و اجازت پانی لے جانا (۴) حاملہ ہونا - نطفہ حاصل ہونا۔ بوند چرانا۔

**پانی چوانا** (ف) (۱) قطرہ قطرہ پانی گرانا - بوند بوند پانی ٹپکانا (۲) نزع کی حالت میں پانی کی بوندیں منہ میں ڈالنا۔

**پانی چھاجوں برسنا** (ف) سخت بارش ہونا۔

**پانی دکھانا** (ف) جانور کو پانی پلانا یا پانی کے پاس لے جانا۔

**پانی دینا** (ف) (۱) آبپاشی کرنا۔ کھیت کو سیراب کرنا۔ سینچنا (۲) کسی کو پانی عنایت کرنا۔ پانی پلانا۔

**پانی سر سے اونچا ہونا یا گزر جانا** (ف) (۱) سخت آفت نازل ہونا (۲) کسی بات کی انتہا ہو جانا۔ (۳) معاملے کا طول پکڑ جانا۔

**پانی سے پتلا** (و) (۱) نہایت رقیق - بہت پتلا۔ (۲) ذلیل - بے عزت - بے آبرو (۳) بہت آسان - نہایت آسان (۴) نحیف - کمزور - دبلا - پتلا۔

**پانی سے پہلے پل باندھنا** (ف) (۱) طوفان آنے سے پہلے تدارک تیار کرنا - مرنے سے پہلے واویلا کرنا۔ پانی آنے سے پہلے پل تیار کرنا (۲) تکلیف سے پہلے اس کا علاج کرنا (۳) بے فکر کرنا۔

**پانی کا بنا** مشبہ - یا - **بلبلا** (ف) مذکر (۱) بلبلہ حباب (۲) بے حقیقت - بے اصل - فانی - جلد ختم ہو جانے والا۔

**پانی کر دینا** (ف) محاورہ (۱) نہایت آسان کر دینا۔ بہت سہل کر دینا۔ ہر شخص کے سمجھ لینے کے لائق کر دینا۔ (۲) غصے کو دھیما کرنا۔ ٹھنڈا کر دینا - مدغم کر دینا۔

**پانی کی ناؤ ڈوبی پہ ڈوبی** (ف) برائی کا نتیجہ ضرور برا ہوتا ہے۔

**پانی کے گھڑے پڑ جانا** - (ف) محاورہ - شرمندہ ہونا۔ خجل ہونا۔ منفعل ہونا۔

**پانی کے مول** (ف) محاورہ - نہایت ارزاں - بہت سستا - کوڑیوں میں - مفت بے داموں۔

**پانی لینا** (ف) محاورہ - آبدست لینا - طہارت لینا - ہاتھ پانی لینا - استنجا کرنا۔

**پانی مرنا** (ف) محاورہ (۱) پانی کا سرایت کرنا۔ پانی جذب ہونا (۲) خرابی کا ظاہر ہونا - عیب کا معلوم ہونا۔ (۳) رنجیدہ ہونا - کم اصل ہونا - (۴) شرمندہ ہونا نادم ہونا۔

**پانی میں آگ لگانا** (ف) (۱) چغلی کھانا (۲) دوستوں میں لڑائی کرانا (۳) نہایت حلیم اور سلیم الطبع لوگوں میں اَن بن کرا دینا۔ طبیعتوں میں کدورت پیدا کرا دینا (۴) آرام اور چین میں دکھ اور مصیبت پیدا کرنا۔ (۵) فتنہ و فساد برپا کرنا (۶) شعبدہ بازی کرنا۔ (۷) ناممکن بات کر دکھانا۔

**پانی میں مچھلی - نو نو ٹکڑے حصہ** (ف) مثل چیز ابھی ملی نہیں - اس کی تقسیم کے متعلق جھگڑے پہلے ہی شروع ہو گئے۔

**پانی نکلنا** (ف) محاورہ (۱) اخراج منی ہونا - انزال ہونا۔ (۲) پانی خارج ہونا - پانی جاری ہونا (۳) پانی کا باہر جانا۔

**پانی نہ مانگنا** (ف) محاورہ (۱) یکایک مر جانا۔ اچانک دم نکل جانا۔ جھٹ پٹ دم نکل جانا۔ جلد مر جانا (۲) سانس نہ لینا۔ دم نہ مارنا دم بخود ہونا۔

**پانی ہارنا** (ف) محاورہ (۱) دنگل سے نکل بھاگنا۔ اکھاڑے سے باہر ہونا۔ شکست کھانا۔ ہار ماننا (۲) جی توڑنا۔ ہمت ہارنا۔

**پانی ہو جانا** (ف) سخت چیز کا رقیق ہونا - گداز ہونا۔ (۲) دشوار کام کا آسان ہونا - (۳) شرم سے پسینے پسینے ہونا - (۴) نرم پڑ جانا۔

پاورق (پا - وَرَق) (ف) مذکر۔ حاشیے کے نیچے اگلے صفحے کا پہلا لفظ ‡

پاہ (پاہ) (ہ) مؤنث (۱) تین سال سے جوتی بوئی زمین (۲) ایک پتھر جسے پھٹکری اور لونگوں کے ساتھ گھس کر آنکھوں کے لئے لیپ تیار کرتے ہیں ‡

پاہونا (پا - ہُو نا) (ہ) مذکر (۱) مہمان (۲) دیکھو "پاہنی" ‡

پاہی (پا - ہی) (ہ) مذکر۔ وہ کاشت کار جو اس گاؤں میں نہ رہے جس میں وہ کاشت کرتا ہو۔ عارضی کاشت کار۔ ٹھیکہ دار ‡

پاہی کاشت (ہ) مؤنث (۱) وہ کاشت جو دوسرے گاؤں کا آدمی کرے (۲) مذکر۔ وہ آدمی جو دوسرے گاؤں میں کاشت کرے ‡

پائپ (پا - ئپ) انگ۔ Pipe مذکر (۱) ٹونٹی۔ سوراخ۔ نے (۲) نلی۔ نال (۳) جیبی حقّہ۔ تمباکو پینے کا چھوٹا حقّہ ‡

پائی (پا - ئی) (ہ) مؤنث۔ ایک پیسے کا چوتھا حصّہ ‡

پائندہ (پا - یِن - دَہ) (ف) ٹھہرنے والا۔ قائم رہنے والا ‡

پاؤ (پا - ؤ) (ہ) مذکر۔ ربع۔ چوتھائی۔ چوتھا حصّہ۔ ¼

پاؤ آنہ (ہ) مذکر۔ ایک پیسہ ‡

پاؤ روٹی (ہ) مؤنث۔ نان پاؤ۔ ڈبل روٹی ‡

پاؤ بھر چاول چوبارے رسوئی (ہ) تھوڑی سی حیثیت میں بڑا اکڑ فر۔ جو شخص شیخی بگھارے اس کی نسبت بولتے ہیں ‡

پاؤلا (ہ) مذکر۔ چونی۔ روپیہ کا چوتھا حصّہ۔ چار آنے کا سکّہ

پاولی (ہ) پاؤلا کی تانیث۔ چونی۔ چار آنے کا سکّہ

پاؤں (پا - ؤں) (ہ) مذکر (۱) پگ۔ چرن۔ پیر۔ پیر۔ قدم (۲) کھڑا ہونے کا عضو (۳) جڑ۔ بنیاد۔ نیو۔ اصل ‡

پاؤں آجانا (ہ) (۱) موچ آجانا۔ مڑ جانا (۲) پاؤں پھسل جانا (۳) پاؤں نیچا پڑ جانا (۴) پاؤں دھنس جانا ‡

پاؤں اُٹھا کے جانا (ہ) تیز جانا۔ جھٹ پٹ جانا۔ تیزی سے جانا ‡

پاؤں اُکھانا (ہ) اچھلنا کودنا۔ چھلانگ مارنا۔ قلابازی کھانا ‡

پاؤں اُکھڑ جانا (ہ) محاورہ (۱) بھاگڑ پڑنا۔ بھاگ نکلنا (۲) قدم ہٹ جانا۔ میدان سے نکل بھاگنا۔ پاؤں اکھڑ جانا ‡

پاؤں اڑانا (ہ) محاورہ (۱) دخل دینا۔ مداخلت کرنا۔ بیچ میں پڑنا۔ مزاحم ہونا (۲) پاؤں لگانا۔ پاؤں سے دھکا دینا ‡

پاؤں اکھاڑنا (ہ) محاورہ (۱) بھگا دینا۔ شکست دینا۔ پسپا کرنا (۲) ہمّت توڑنا۔ ارادے سے باز رکھنا (۳) جگہ سے ہٹا دینا ‡

پاؤں اکھڑ جانا (ہ) محاورہ (۱) جگہ چھوڑ بھاگنا۔ ہٹ جانا۔ بھاگ نکلنا (۲) شکست تسلیم کرنا۔ ہار مان جانا (۳) ہمّت نہ رہنا۔ حوصلہ ہار جانا (۴) قدم نہ جمنا ‡

پاؤں اُلٹا پڑنا (ہ) آگے جانے کو جی نہ چاہنا۔ آگے جاتے ہوئے ڈرنا ‡

پاؤں باہر نکالنا (ہ) محاورہ (۱) حد سے باہر جانا (۲) حیثیت سے باہر قدم رکھنا۔ درجے سے زیادہ بات کرنا (۳) اترانا۔ گھمنڈ کرنا (۴) بدچلن ہونا۔ آوارہ ہونا (۵) گھر سے باہر جانا (۶) بے شرم و بے لحاظ ہو جانا۔ بے عزت اور رسوا ہو جانا ‡

پاؤں بچلنا (ہ) محاورہ (۱) پاؤں بہکنا۔ پاؤں پھسلنا۔ پاؤں ڈگمگانا (۲) استقلال میں فرق آنا (۳) نیت بدلنا۔ ایمان میں فرق آنا۔ تنزّل ہونا ‡

پاؤں بڑھانا (ہ) محاورہ (۱) قدم تیز کرنا۔ جلد جلد چلنا (۲) آگے چلنا (۳) دوسرے کے مال پر قبضہ کرنا (۴) فتح کرنا۔ جیتنا۔ قابض ہونا ‡

پاؤں بھاری ہونا (ہ) محاورہ (۱) حاملہ ہونا۔ پیٹ سے ہونا (۲) بڑا پاؤں ہونا۔ پاؤں لمبا چوڑا ہونا ‡

پاؤں بھر جانا (ہ) محاورہ (۱) پاؤں تھک جانا۔ پاؤں کو آلودہ ہو جانا (۲) پاؤں سو جانا۔ پاؤں سن ہو جانا ‡

پاؤں پاؤں (ہ) (۱) پاؤں سے۔ پاؤں پر (۲) چلتے ہوئے ‡

**پاؤں پاؤں چلنا** (ف) (۱) اپنے پاؤں سے چلنا۔ پیادہ پا چلنا۔ پیدل چلنا (۲) بچے کا بغیر سہارے چلنا ؛

**پاؤں پر پاؤں رکھنا** (ف) محاورہ (۱) سیدھے راستے چلنا۔ (۲) قدم بر قدم رکھنا۔ پیچھے پیچھے چلنا (۳) پیروی کرنا۔ تقلید کرنا (۴) پاؤں کا پاؤں سے دبانا ؛

**پاؤں پر سر رکھنا** (ف) (۱) پاؤں پڑنا۔ پاؤں پر گرنا۔ (۲) عجز و انکسار کرنا (۳) خوشامد کرنا۔ گڑگڑانا۔ منت سماجت کرنا (۴) معافی مانگنا ؛

**پاؤں پر سنیچر سوار ہونا** (ف) قسمت میں آوارہ گردی ہونا۔ مارے مارے پھرنا ؛

**پاؤں پر گرنا** (ف) دیکھو "پاؤں پر سر رکھنا" ؛

**پاؤں پڑنا** (ف) دیکھو "پاؤں گرنا" ؛

**پاؤں پسارنا** (ف) (۱) پاؤں پھیلانا۔ ٹانگیں لمبی کرنا۔ (۲) ضد کرنا۔ ہٹ کرنا۔ اڑ بیٹھنا۔ مچل جانا۔ (۳) مرجانا۔ انتقال کرنا (۴) سونا۔ آرام کرنا۔ لیٹنا (۵) خواہش کرنا۔ چاہنا۔ طالب ہونا۔ عاشق ہونا ؛

**پاؤں پکڑنا** (ف) محاورہ (۱) پناہ چاہنا۔ مدد چاہنا۔ معافی مانگنا (۲) پناہ میں آنا۔ حمایت میں آنا۔ (۳) پاؤں تھامنا۔ قدم چھونا۔ پاؤں کو ہاتھ لگانا۔ (۴) گڑگڑانا۔ نہایت منت سماجت کرنا (۵) تعظیم کرنا۔ عزت کرنا (۶) نہایت خاطر مدارات کرنا۔ زیادہ تواضع اور تکریم کرنا ؛

**پاؤں پوجنا** (ف) نہایت عزت و تعظیم کرنا ؛

**پاؤں پھٹنا** (ف) پاؤں پر زخم ہو جانا۔ پاؤں میں بوائی نکل آنا ؛

**پاؤں پھسلنا** (ف) (۱) قدم ڈگمگانا۔ کانپنا۔ پھسلنا۔ لغزش ہونا (۲) لالچ آنا۔ جی چاہنا۔ خواہش ہونا ؛

**پاؤں پھندنی** (ف) مؤنث۔ کمہاروں کی اصطلاح میں رسّی ؛

**پاؤں پھنسنا** (ف) (۱) کسی چیز میں پاؤں اٹک یا پھنس جانا (۲) کسی معاملے میں پھنس جانا ؛

**پاؤں پھولنا** (ف) (۱) پاؤں میں سوجن ہو جانا (۲) کمزور ہو جانا۔ طاقت نہ رہنا (۳) ہمت نہ رہنا۔ حوصلہ نہ پڑنا (۴) تکان ہونا۔ تھکنا ؛

**پاؤں پھونک پھونک کر رکھنا** (ف) احتیاط کرنا۔ بچنا۔ پرہیز کرنا۔ احتراز کرنا۔ ڈرنا ؛

**پاؤں پھیرنے جانا** (ف) زچگی یا شادی کے بعد عورت کا اپنے میکے میں چند روز کے لئے مہمان ہو لوٹنا ؛

**پاؤں پھیلا کر سونا** (ف) (۱) لمبے پاؤں کر کے سونا۔ (۲) آرام سے سونا۔ بے فکر ہو کر سونا ؛

**پاؤں پھیلانا** (ف) دیکھو "پاؤں پسارنا" ؛

**پاؤں پیٹ پیٹ کر مرنا** (ف) ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مرنا۔ نہایت دکھ اور مصیبت سے مرنا۔ بہت تکلیف سے مرنا ؛

**پاؤں پیٹنا** (ف) (۱) تکلیف اور اضطراب کے باعث پاؤں دے دے مارنا (۲) کمال سختی سے جان دینا (۳) نزع کی حالت میں ہونا (۴) ذلیل و خوار ہونا ؛

**پاؤں پیچھے ہٹنا** (ف) (۱) بھاگنے کے آثار ظاہر ہونا (۲) ثابت قدمی میں فرق آنا ؛

**پاؤں تلے چیونٹی کی مثال** (ف) مثل۔ نہایت ادنیٰ۔ بہت کمزور۔ بحد ذلیل۔ ضعیف۔ بے بس ؛

**پاؤں تلے کی زمین سرک جانا۔ یا۔ نکل جانا** (ف) محاورہ (۱) پاؤں کے نیچے کی مٹی نکل جانا۔ بھچکا ہونا۔ سُن ہو جانا۔ اوسان جاتے رہنا۔ ہوش اڑ جانا۔ حواس باقی نہ رہنا (۲) لرزنا۔ کانپنا۔ متزلزل ہونا۔ گر پڑنا۔ ڈگمگانا (۳) بے حد خوف ہونا۔ نہایت ڈرنا ؛

**پاؤں تلے کی مٹی نکل جانا** (ف) دیکھو "پاؤں تلے کی زمین نکل جانا" ؛

**پاؤں تلے ملنا** (ف) (۱) پاؤں سے ملنا۔ قدموں میں روندنا (۲) بے حد تکلیف دینا۔ دق کرنا۔ (۳) بہت نقصان دینا۔ تباہ و برباد کرنا ؛

**پاؤں توڑ کر بیٹھنا** (ف) (۱) مایوس ہونا۔ ناامید ہونا۔ (۲) کوشش کرتے کرتے تھک جانا۔ ہمت ہارنا۔ خاموش ہو بیٹھنا (۳) توکل پر بیٹھ رہنا۔ صبر کرنا۔ بھروسہ کرنا (۴) قطعی باہر نہ نکلنا۔ گوشہ نشین ہو جانا (۵) کاہل ہو جانا۔ سست ہو جانا۔ محنت نہ کرنا ؛

**پاؤں توڑنا** (ف) (۱) فضول آجانا۔ بے کار آمد و رفت رکھنا (۲) حیران کرنا۔ پریشان کرنا (۳) دوڑ دھوپ کرنا۔ بے حد کوشش کرنا (۴) پاؤں کو توڑ ڈالنا ؛

**پاؤں تھرتھرانا** (ف) لغزش پا ہونا۔ پاؤں لڑکھڑانا۔ کسی کام کے ارتکاب سے خائف ہونا ؛

پاؤں تھکنا (ف) (۱) چلتے چلتے ہار تھک جانا۔ (۲) عاجز ہونا ٭

پاؤں ٹکانا (ف) (۱) ٹھہرنا۔ قیام کرنا (۲) دم لینا۔ سانس لینا (۳) پاؤں دھونا۔ قدم رکھنا (۴) قدم جمانا۔ قبضہ کرنا۔ قابو میں لانا (۵) ٹھکانا بنانا۔ مکان تعمیر کرنا (۶) گنجائش کرنا۔ جگہ تلاش کرنا (۷) آرام کرنا۔ آرام لینا ٭

پاؤں جمانا (ف) (۱) قبضہ کرنا۔ دخل لینا۔ قائم ہونا۔ (۲) ہمت کرنا۔ استقلال کرنا (۳) سہارا پانا۔ سہارا ڈھونڈنا (۴) امیدوار ہونا (۵) تعلق پیدا کرنا۔ واسطہ ڈالنا (۶) پاؤں رکھنا۔ پاؤں گاڑنا ٭

پاؤں جھنسنا (ف) پاؤں کا سُن ہونا۔ پاؤں میں سنسناہٹ ہونا۔ پاؤں جھنجھنا ہٹ ہونا۔ پاؤں چیونٹیاں سی چلنا۔ پاؤں میں خون کا دوران بند ہو جانا۔ پاؤں میں دورانِ خون بند ہونے سے بھاری ہو جانا ٭

پاؤں چٹی کرنا (ف) ٹانگیں دابنا۔ مٹھیاں بھرنا ٭

پاؤں چلنا (ف) (۱) بچّے کا اوّل اوّل رفتار میں آنا۔ بچّے کا اپنے قدموں سے چلنا (۲) پاپیادہ چلنا۔ پیدل چلنا ٭

پاؤں چومنا (ف) (۱) پاؤں کو بوسہ دینا (۲) عزت و تعظیم کرنا ٭

پاؤں چھلنی ہونا (ف) پاؤں میں آبلے ٹوٹنے سے سوراخ پڑ جانا ٭

پاؤں چھوٹنا (ف) (۱) حیض جاری ہونا۔ ماہواری خون آنا۔ ایّام سے ہونا۔ کپڑوں سے ہونا (۲) فراغت پانا۔ بری الذمہ ہونا۔ رہا ہونا۔ آزاد ہونا (۳) بے تعلق ہونا۔ واسطہ نہ رہنا (۴) پابندی نہ رہنا (۵) آوارہ ہونا۔ سرگردان پھرنا (۶) تباہی پھرنا ٭

پاؤں چھوڑنا (ف) حیض کا بہانا ٭

پاؤں دابنا (ف) دیکھو "پاؤں چٹی کرنا" ٭

پاؤں دنیا سے نکال لینا (ف) تعلق نہ رکھنا۔ ذمہ داری ہٹا لینا ٭

پاؤں دوڑی (ا) مؤنث۔ ہمت۔ محنت۔ کوشش ٭

پاؤں دھو دھو کر پینا (ف) (۱) تعظیم و تکریم کرنا۔ بہت عزت کرنا (۲) بے حد خوشامد کرنا۔ منت سماجت کرنا (۳) امید رکھنا۔ آس رکھنا۔ تمنا کرنا۔ خواہش کرنا۔ نہایت محبت کرنا۔ بہت پیار کرنا۔ (۴) نہایت عقیدت رکھنا۔ بہت خلوص سے پیش آنا (۵) تابع ہونا۔ حکم ماننا۔ نہایت خدمت کرنا ٭

پاؤں ڈگمگانا (ف) پاؤں کا لغزش کرنا۔ پاؤں قائم نہ رہنا۔ ہمت ہارنا ٭

پاؤں رگڑنا (ف) (۱) دیکھو "پاؤں پیٹنا" (۲) پاؤں ملنا۔ بے قرار ہونا (۳) آوارہ پھرنا۔ سرگردان ہونا۔ بے سود تلاش کرنا (۴) پاؤں کو جھانواں کرنا ٭

پاؤں رہ جانا (ف) (۱) تھک جانا۔ چور ہو جانا۔ ہار جانا (۲) عاجز ہونا۔ مجبور ہونا (۳) پاؤں بے کار ہونا۔ پاؤں شل ہو جانا۔ ٹانگیں ناکارہ ہو جانا ٭

پاؤں زمیں پر نہ ٹھہرنا (ف) (۱) پاؤں میں لغزش ہونا۔ لرزہ ہونا۔ کانپنا۔ ڈگمگانا (۲) بے چین ہونا۔ بے قرار ہو جانا (۳) قیام نہ ہونا۔ سفر میں رہنا (۴) عدیم الفرصت ہونا۔ نہایت مصروف ہونا (۵) مغرور ہونا۔ گھمنڈ ہونا۔ تکبّر ہونا ٭

پاؤں سر پر رکھ کر بھاگنا (ف) دیکھو "سر پر پاؤں رکھ کے بھاگنا" ٭

پاؤں سما جانا۔ یا۔ سمانا (ف) قدموں پر کھڑے ہو جانا۔ اپنے پاؤں سے چلنا ٭

پاؤں سے لگی سر میں بجھی (ف) مثل (۱) بہت غصّہ آیا (۲) نہایت حسد ہوا۔ بے رشک ہوا۔ بہت جلن پیدا ہوئی۔ بہت جھلاہٹ ہوئی۔ (۳) سر سے پاؤں تک جل گیا۔ سرتاپا خاک ہو گیا۔ اس سرے سے اس سرے تک جل گیا (۴) سب جلا دیا۔ سارا خاک کر دیا۔ جلنے سے کچھ نہ بچا ٭

پاؤں کی بیڑی (ا) مؤنث (۱) عورت۔ زوجہ۔ جورو۔ بیوی (۲) سلاسل۔ زنجیر۔ قید۔ جیل۔ بندی خانہ (۳) پابندی۔ روک۔ مزاحمت۔ قید (۴) بال بچّے۔ اولاد۔ گھر والی (۵) عشق محبت۔ لگن۔ الفت ٭

پاؤں کی جوتی (ا) (۱) پاپوش۔ پیزار۔ جوتا (۲) زوجہ۔ جورو۔ بیوی۔ عورت (۳) خادم۔ غلام۔

غلام ہمکوم (۴) خوشامدی - چاپلوس - جی حضوری - (۵) نالائق - ناقابل (۶) ناہنجار - ذلیل - خوار - حقیر - ہیچ - بے عزت - بے توقیر (۷) کمین - نیچ - رذیل ۔

**پاؤں کی جوتی سر کو لگنا** (ا) (۱) کمینے کا منہ لگنا - رذیل کا سر چڑھنا - (۲) کمین اور نیچ شخص کو شریف کے برابر کا درجہ ملنا ۔

**پاؤں کے نیچے کی مٹی بھی ایسی نہ ہوگی** (ا) مثل - کوئی مناسبت نہیں - کوئی تعلق نہیں - زمین آسمان کا فرق ہے - مطلق لگا نہیں کھاتا ۔

**پاؤں گاڑنا** (ا) قدم جمانا - دیکھو "پاؤں جمانا" ۔

**پاؤں گور میں لٹکائے بیٹھے ہیں** (ا) مثل (۱) مرنے کو تیار ہیں - قریب مرگ ہیں (۲) نہایت ضعیف ہیں (۳) بہت کمزور ہیں (۴) بہت بیمار ہیں ۔

**پاؤں گھسنا** (ا) پاؤں کا فرسودہ ہونا - زیادہ آمد و رفت کے باعث پاؤں تھکنا ۔

**پاؤں لڑکھڑانا** (ا) دیکھو "پاؤں ڈگمگانا" یا "پاؤں تھرتھرانا" ۔

**پاؤں لگانا** (ا) پاؤں چھوانا - پاؤں مارنا - ٹھوکر مارنا - پاؤں رکھنا ۔

**پاؤں مرید** (ا) مذکر - غلام - تابع - مطیع - معتقد - فرمانبردار ۔

**پاؤں میں بیڑی پڑنا** (ا) (۱) شادی ہونا - بیاہ ہونا (۲) سگائی ہونا - منگنی ہونا (۳) قید ہونا - پاؤں میں زنجیر ڈالی جانا ۔

**پاؤں میں جوتی نہ سر پر ٹوپی** (ا) مثل (۱) نہایت غریبی اور مفلسی کی حالت (۲) پریشان اور مصیبت زدہ ۔

**پاؤں میں سر دینا** (ا) دیکھو "پاؤں پر سر دھرنا" ۔

**پاؤں میں کیا مہندی لگی ہے** (ا) محاورہ - کیا عذر ہے - کون سی مجبوری ہے - انکار کی کیا وجہ ہے نہ جانے یا آنے کا کیا سبب ہے ۔

**پاؤں میں مہندی لگنا** (ا) عذر ہونا - انکار ہونا - بہانہ ہونا - حیلہ ہونا - سبب ہونا - وجہ ہونا - عذر لنگ ہونا ۔

**پاؤں نکالنا** (ا) (۱) حد سے باہر قدم رکھنا - بڑھ کر چلنا (۲) سرکشی کرنا - تمرد کرنا - باغی ہونا ۔

**پاؤں نہ دُھلوانا** (ا) اپنی خدمت اور غلامی کے قابل نہ سمجھنا - نہایت کراہت اور حقارت سے دیکھنا - خاطر میں نہ لانا ۔

**پاہُونا** (پا - ہُونا) (ہ) مذکر (۱) راہ گیر - مسافر - جاتری - (۲) داماد - جنوائی ۔

**پاہُونڈا** (انگ) دیکھو "پونڈ" ۔

**پاہُونی** (ہ) مؤنث (۱) راہ گیر - مسافر (۲) منڈھا - رخصت داماد (۳) گیت ۔

**پائی** (پا - ای) (ہ) مؤنث (۱) آنے کا بارھواں حصہ - پیسے کا تیسرا حصہ (۲) اناج کا ایک پیمانہ ۔

**پائے** (پا - یِ) (ف) مذکر - پاؤں - پگ - قدم - پا ۔

**پائے بند** (ف) دیکھو "پابند" ۔

**پائے تابہ** (ف) دیکھو "پاتابہ" ۔

**پائے تخت** (ف) مذکر - صدر مقام - دارالخلافہ - دارالسلطنت - راج دھانی - گدی کی جگہ - بادشاہ کے رہنے کا مقام ۔

**پائے تراب** (ا) مذکر (۱) مقام بدلنا - جگہ تبدیل کرنا - (۲) شگون سفر کے لئے گھر سے نکلنا ۔

**پائے جامہ** (ف) مذکر - دیکھو "پاجامہ" ۔

**پائے جامہ سے باہر ہونا** (ا) تند - تیز - گرم ہونا - بگڑنا - آپے سے باہر ہونا - چھوٹا منہ بڑی بات ۔

**پائدار** (ف) مضبوط - پختہ - پکا - دیر پا - مستحکم ۔

**پائے رفتن نہ جائے ماندن** (ف) مثل - نہ جانے کی طاقت نہ رہنے کی جگہ - نہ جاتے بن پڑے نہ ٹھہرتے ۔

**پائے زیب** (ف) مؤنث - دیکھو "پازیب" ۔

**پائے کاشت** (ف) دیکھو "پاہی کاشت" ۔

**پائے گاہ**

**پائے گدا لنگ نیست - ملک خدا تنگ نیست** (ف) مثل - مانگنے والے کے لئے سارا جہان پڑا ہے - جہاں چاہے مانگتا پھرے ۔

**پائے مال** (ف) مذکر - دیکھو "پامال" ۔

**پائے مالی** (ف) مؤنث - دیکھو "پامالی" ۔

**پائے موز** (ف) مذکر - دیکھو "پاموز" ۔

**پائیں باغ** (ف) مذکر - قلعے کے نیچے کا باغ - مکان کے تحت کا باغ - باغ زیر محل ۔

**پائینت** (ہ) مؤنث - ادوان - پائینتی - پاؤں کی طرف کا پلنگ کا حصہ ۔

**پائینتی** (ہ) مؤنث - دیکھو "پائینت" ۔

**پائینچہ** - (ف) مذکر - پائچہ - ٹانگ کا غلاف - ازار کا وہ حصہ جس میں ایک ٹانگ رہتی ہے ۔

**پائینچہ بھاری کرنا** (ا) گوشہ نشین ہونا - گھر سے باہر نہ نکلنا - ایک جگہ بیٹھ جانا - خانہ نشینی اختیار کرنا ۔

**پائینچہ سے نکلی پڑتی ہے** - (ا) غصے میں آپے سے باہر ہوتی جاتی ہے ۔

**پایاب** (پا - یاب) (ف) پانی میں پیادہ چلنے کا راستہ - کم گہرا پانی - گھاٹ ۔

**پایال** (پا - یال) (ف) مذکر - آخر - انجام - انت ۔

**پایک** (ف) مذکر (۱) پیک - پیغامبر - قاصد - ایلچی - سفیر - ہرکارہ - چٹھی رساں (۲) پیادہ - پیدل ۔

**پایل** (پا - یل) (ہ) مؤنث (۱) پازیب (۲) پاؤں کے بل پیدا ہونے والا بچہ (۳) تیز رو ہتھنی یا ہاتھی ۔

**پایہ** - (ف) مذکر (۱) دیکھو "پائے نمبر (۱ و ۲)" (۲) زینہ - سیڑھی - قدمچہ - (۳) درجہ - رتبہ - مرتبہ - منصب - حیثیت - نشان - عزت - (۴) چولہے کا پاؤں ۔

**پایہ تخت** (ف) دیکھو "پائے تخت" ۔

**پایۂ ثبوت کو پہنچنا** (ا) ثابت ہونا ۔

## پ - ب

**پبلشر** (پب - لشر) (انگ Publisher) مذکر - کسی کتاب یا اخبار کا شائع کرنے والا ۔

**پبلک** (پب - لک) (انگ Public) مؤنث (۱) مخلوق - عام انسان - تمام آدمی - جملہ مردمان - کل خلقت (۲) عام - تمام - سب - جملہ ۔

**پبلک انسٹرکشن** (Public Instruction) (انگریزی) مؤنث - تعلیم عامہ - محکمہ تعلیم کا صدر دفتر ۔

**پبلک پراسیکیوٹر** (انگریزی Public Prosecutor) - مذکر - سرکاری وکیل - گورنمنٹ کی طرف سے کسی مقدمے کا ثابت کرنے والا مدعی ۔

**پبلک سروس** (انگ Public Service) مؤنث (۱) سرکاری ملازمت (۲) عام لوگوں کی خدمت ۔

**پبلک ورکس** (انگ Public works) مذکر - امور عامہ ۔

**پبلک سروس ڈیپارٹمنٹ** (انگ Public Service Department) محکمۂ امور عامہ - پارک ماسٹری کا محکمہ - سرکاری تعمیرات کا محکمہ ۔

**پبیّی** (ہ) مؤنث - ایک خوش آواز پرند ۔

## پ - پ

**پپرمنٹ** (پپ - پر - منٹ) (انگریزی - Peppermint) مذکر - پودینے کا ست ۔

**پپّڑ** (پپ - پڑ) (ہ) مذکر - دیوار کی کہگل کا وہ حصہ جو پھول کر علیحدہ ہو جاتا ہے ۔

**پپّڑ - پپڑا** (پپ - پڑ + پپ - ڑا) (ہ) مذکر - پاپڑ ۔

**پپڑا** (پپ - ڑا) (ہ) مذکر - اوپر کا چھلکا - چھال ۔

**پپڑا جانا** (ہ) اوپر سے سوکھ جانا - بالائی حصہ خشک ہو جانا - پپڑی بندھ جانا - کھرنڈ بندھ جانا ۔

**پپڑی** (پپ - ڑی) (ہ) مؤنث - خشکی - کرنڈ - کھرنڈ - اوپر کا خشک پرت - سوکھا پوست ۔

**پپڑی آنا** (ہ) تہ جمنا - اوپر کا حصہ خشک ہو کر پرت کی شکل ہو جانا ۔

**پپڑیا کتھا** (ہ) مذکر - سفید اور ہلکا کتھا (کتھے کی ایک قسم) ۔

**پپڑیلا** (پپ - ڑے - لا) (ہ) مذکر - پرت والا - کتّی والا - چھلکے والا - پپڑی والا ۔

**پپلا** (پپ - لا) (ہ) مذکر - دیکھو "پوپلا" ۔

**پپلی** (پپ - لی) (ہ) مؤنث (۱) لمبی مرچ (۲) ایک قسم کی بوٹی ۔

**پپنی** (پپ - نی) (ہ) مؤنث - پلک - مژگان ۔

**پپوٹا** (پپ - پوٹا) (ہ) مذکر - آنکھ کا غلاف - نیام چشم -

پشت چشم ۔

پپوٹن (پ پُو - ٹن) مؤنث - ایک پودا جس کے پتے بطور دوا استعمال کئے جاتے ہیں ۔

پپولنا (پ پول - نا) (ف) چچوڑنا - چبالنا - چیز کو منہ میں پھرانا بے دانت کا منہ سے رس چوسنا - پپلانا ۔

پپیا (پ پی - یا) (ہ) مذکر (۱) آم کی گری نکالی ہوئی گٹھلی - مغز کو بطور پی پی کے بجانا - پی پی - سیٹی - بجانے کا کھلونا (۲) ایک درخت کا پھل (۳) نہایت تیز آواز جو باریک ہو ۔

پپیانا (پیپ - یا - نا) (ف) پیپ پڑ جانا - ریم پر جانا - زخم یا پھوڑے پھنسی کا پک جانا ۔

پپیہا (پ پی - ہا) (ہ) ایک خوش آواز پرندہ جو پی پی کی صدا لگاتا ہے ۔

# پ ۔ ت

پت (پت) (ہ) مؤنث (۱) عزت - آبرو - (۲) ساکھ - اعتبار (۳) سوامی - مالک - شوہر - پتی خاوند (۴) لاج - شرم (۵) پات کا مخفف - برگ - پتا - پان (۶) چاشنی - قوام - کاڑھا - جوشاندہ - حریرہ ۔

پت اتارنا (ف) (۱) چاشنی پکانا - قوام کرنا - جوشاندہ بنانا - (۲) پتے توڑنا (۳) بے عزت کرنا - بے آبرو کرنا (۴) ساکھ کھونا - اعتبار گنوانا ۔

پت جانا (ف) عزت جانا - ساکھ بگڑنا ۔

پت جھڑ (ہ) مذکر - خریف - خزاں - پتوں کے جھڑنے کا موسم ۔

پت رکھنا (ف) آبرو رکھنا - ساکھ رکھنا ۔

پت گنوانا (ف) آبرو کھونا - بے عزت ہونا - ساکھ کھونا ۔

پت (پِت) (س) مذکر - صفرا - تلخہ - اخلاط اربعہ میں سے ایک خلط ہے - زرد رنگ کا کڑوا پانی جو پتے کے اندر رہتا ہے ۔

پتا (پِتا) (س) مذکر - باپ - والد - پدر ۔

پتا (پت - تا) (ہ) مذکر (۱) برگ - پات - پتر (۲) ورق - پنا - کارڈ - جیسے تاش کا پتا (۳) کان کا ایک زیور جو بالیوں میں لٹکا رہتا ہے ۔

پتا توڑ کر بھاگنا (ف) نہایت تیز دوڑنا - ایسا بھاگنا کہ پیچھے مڑ کر نہ دیکھنا ۔

پتا کھڑکا بندہ سرکا (ف) مثل - کمال عیار اور چالاک آدمی کی نسبت بولتے ہیں ۔

پتا کھڑکنا (ف) (۱) پتے کی آواز ہونا - پتے کی آہٹ ہونا - (۲) اندیشہ ہونا - خوف ہونا - ڈر ہونا ۔

پتا لگنا (ف) پھلوں میں داغ لگنا ۔

پتا نہ ہلنا (ف) (۱) ہوا بند ہونا - (۲) گھمس ہونا - حبس ہونا (۳) پتے نہ سرکنا ۔

پتا ہو جانا (ف) بھاگ جانا - رفو چکر ہو جانا - ہوا ہو جانا - تیزی کے ساتھ بھاگنا ۔

پتا (پتا) (ہ) مذکر (۱) نشان - کھوج - سراغ (۲) مقام - جگہ - ٹھور - ٹھکانا (۳) حلیہ - اتا پتا - کنایہ (۴) سرنامہ - لفافہ ۔

پتا لگانا (ف) تلاش کرنا - ڈھونڈنا - سراغ لگانا ۔

پتا (پِت - تا) (ہ) مذکر (۱) مرارہ - زہرہ - خلط صفرا کا مقام (۲) حوصلہ - ہمت - دل گردہ - جگرا (۳) غصہ - تیزی - جوش - گرمی - حرارت (۴) شرم لاج - غیرت - حیا (۵) خواہش نفسانی ۔

پتا مارنا (ف) (۱) غصہ روکنا - جوش کو قابو کرنا - گرمی نہ لانا (۲) دل پر جبر کرنا - سختی برداشت کرنا - (۳) ہمت کرنا - حوصلہ کرنا (۴) دل لگانا - جی توڑ کر محنت کرنا ۔

پتا مرنا (ف) (۱) غصہ دھیما ہونا - تیزی نہ رہنا - جرأت نہ رہنا - گرمی نہ رہنا (۳) مزاج نرم ہو جانا (۴) صفرا کی کمی ہو جانا (۵) ہمت نہ رہنا - حوصلہ کم ہو جانا - (۶) جوش اور امنگ ٹھنڈی ہو جانا ۔

پتال (پ تال) (س) مؤنث - دیکھو پاتال ۔

پتال جنتر (س) مذکر - آگ پر رکھ کر کسی شے کے تیل نکالنے کا آلہ - آگ پر رکھ کر تیل نکالنے کا طریقہ - گل حکمت کرنا ۔

پتانا (پت - تا - نا) (ف) (۱) حیران ہونا - (۲) شرمندہ ہونا - (۳) حواس باختہ ہونا ۔

پتاور (پِتا - وَر) (ہ) مذکر - چھپر بنانے کا پھوس ۔

پتائی (پ تا - ئی) (ہ) مؤنث پلستر کرنے کی اجرت ۔

پتر (پُت - تر) (س) مذکر بیٹا - پسر - لڑکا - پوت ۔

پتر (پت - تر) (ہ) مذکر (۱) برگ - پتا - پات (۲)

پان (۳) پتّہ - رقعہ - پرچہ - خط (۴) طبق - تختہ - تاؤ - ورق ۔

**پترا** (پَت - ترا) (س) مذکر (۱) تقویم - جنتری - خطِ تقدیر - (۲) ورق - صفحہ (۳) دھات کا ٹکڑا ۔

**پترول** (پَٹ - رَول) (ہند) انگریزی - پٹرول - Petrol) رات کو گشت کرنے والی گارد ۔

**پتری** (پُت - تری) (س) مؤنث - لڑکی - دختر - بیٹی ۔

**پَتری** (پَت - تری) (س) مؤنث - چٹھی - خط - پترا - رقعہ (۲) پترا جنم پتر - خطِ تقدیر - زائچہ - کنڈلی (۳) چھوٹا ٹکڑا - چھوٹا ورق ۔

**پَتریا** (پَت - ریا) (ہ) مؤنث - رنڈی - فاحشہ عورت - بیسوا - کنچنی ۔

**پترے کھولنا** (۱) قلعی کھولنا - راز ظاہر کرنا - عیب بیان کرنا - برائی کا اظہار کرنا - اصلیت اور حقیقت کا اعلان کرنا ۔

**پتّل** (پَت - تل) (ہ) مؤنث (۱) پنوارا - پتوں کا خوان (۲) بروسہ - ایک خوراک ۔

**پتّل پھاڑی اور چل دئے** (ہ) مثل - مطلب نکالا اور چل دئے ۔

**پتلا** (پَت - لا) (ہ) (۱) دقیق - سیّال - بہنے والا - عرق - (س) (۲) باریک - مہین - پتیلا - ہلکا (۳) لاغر - دبلا - چھریرا (۴) ناطاقت - کمزور (۵) نرم - ملائم - نازک ۔

**پتلا حال کرنا** (۱) (۱) تنگ کرنا - ستانا - دق کرنا (۲) بے حال کرنا - خراب خستہ کرنا - تباہ و برباد کردینا - (۳) بہت مارنا - قریب مرگ کردینا ۔

**پتلا حال ہونا** (۱) (۱) تنگ حال ہونا - برا حال ہونا (۲) قریب مرگ ہونا - سخت بیمار ہونا (۳) نہایت کمزور ہونا - بہت ناتواں ہونا - (۴) لاغر ہونا - دبلا ہونا - نازک ہو جانا - (۵) رقیق ہونا - سیّال ہونا (۶) مفلس اور کنگال ہونا - تنگ ہونا (۷) بے عزت ہونا - ذلیل ہونا ۔

**پُتلا** (پُت - لا) (ہ) مذکر (۱) تصویر - مورت - پیکر - بُت - لعبت - صنم - تمثال - مورتی (۲) جسم - قالب - ڈھانچا - ڈھیر - مجسّمہ - (۳) قبضہ - مٹھ (۴) نہایت خوب صورت - نہایت حسین - نکیلا - سجیلا - جوان خوشرو - خوب رُو ۔

**پتلانا** (پت - لا - نا) (ہ) کسیاؤ آنا - کسیا جانا - کھانے میں دھات کا زہریلا اثر ہو جانا - کھٹے میں دھات کے برتن کے زہریلے مادے کا سرایت کر جانا ۔

**پتلون** (پَت - لُون) (ا) (۱) دیکھو "پاجامہ" (۲) سینٹ (۳) (مجازاً) شلوار - ازار بند ۔

**پُتلی** (پُت - لی) (ہ) مؤنث (۱) پتلا کی تانیث (۲) گڑیا (۳) مٹی یا کاٹھ کی بنی ہوئی مورت - تار یا ڈورے کے ذریعے سے ناچنے والی گڑیا (۴) مردم چشم - آنکھ کی سیاہی - آنکھ کا تل (۵) گھوڑے کے تلوے کا ابھار - (۶) مشین - کل - (۷) نہایت خوب صورت - نہایت حسین - تصویر کے لائق ۔

**پُتلیاں** (ہ) مؤنث - پتلی کی جمع - مورتیں ۔

**پتلیاں پھر جانا** (۱) (۱) پتلی چڑھ جانا - مردمک چشم اوپر کو سمٹ جانا - (۲) حالت غیر ہو جانا - مرنے کے قریب ہونا ۔

**پُتلیاں نچانا** (۱) (۱) پتلیوں کا کھیل کرنا - پتلیوں کا تماشا کرنا (۲) آنکھیں مٹکانا - آنکھوں کے اشارے کرنا ۔

**پُتلیوں کا تماشا** (۱) گڑیوں کا کھیل - پتلیوں کا کھیل تصویروں کا کھیل لعبت بازی ۔

**پتمبر** (پیتم - بر) (ہ) مذکر (ہندو) ریشمی دھوتی - ریشمی کپڑا ۔

**پتنا** (پت - نا) (ہ) مذکر - فرج کا گوشتہ ۔

**پتنا** (پِت - نا) (ہ) مذکر (۱) فرج کا گوشہ - بھگ کا کنارہ (۲) پاسہ ۔

**پُتنا** (پُت - نا) (ہ) مؤنث - پوچی ہونا - پچارا پھرنا - کوچی ہونا - قلعی ہونا - رنگا جانا - سفیدی ہونا ۔

**پتنگ** (پَتَنگ) (ہ) مذکر (۱) کنکوا - گڈی - کاغذ (۲) ایک درخت جس کی لکڑی سرخ ہوتی ہے اسے جوش دے کر کپڑا رنگنے سے سرخ ہو جاتا ہے - (۳) (س) سورج - مہر - آفتاب (۴) پروانہ - پتنگا - ایک پردار کیڑا جو شمع پر عاشق ہے ۔

**پتنگ اڑانا** (ہ) کنکوا اڑانا ۔

**پتنگ بازی** (ا) مذکر - پتنگ کا کھیل - گڈی اڑانے کا تماشا - کنکوے اڑانا ۔

**پتنگ چھری** (ا) (۱) تیز - تند - چالاک - چیتی ہوئی (۲) خرابہ - لگائی بجھائی کرنے والی - فساد کرا دینے والی - جھگڑا ڈلوانے والی ۔

**پتنگ ڈھا دینا** (ہ) بڑھے ہوئے کنکوے کو

گرا دینا

**پتنگ کٹ جانا** (ف) کنکوے کی ڈور کا کٹ کر - کنکوے کا اڑ کر کہیں چلا جانا (۲) کہیں سے نکال جانا۔

**پتنگا** (پَتَنگ - گا) (ہ) مذکر (۱) پتنگ - پروانہ - پردار کیڑا جو شمع پر عاشق ہے - (۲) چنگاری - شرارہ - پھنکا - آگ کا ذرہ۔

**پتنگے لگنا** (ف) (۱) مرچیں لگنا - جلنا - رشک ہونا - حسد ہونا (۲) شعلے ہونا - آگ بگولا ہونا - سخت ناراض ہونا۔

**پتوار - پتوال** (پَت - وار - پَت - وال) (ہ) (ہ) مؤنث (۱) پاتا - کشتی کا نالہ - سکان - کشتی کے پھرانے کا اوزار (۲) اڑواڑ - کھیا۔

**پتواس** (پَت - واس) (ہ) مؤنث - چکس - اڈا - پرندے کے بیٹھنے کی جگہ۔

**پتوں والی** (ہ) مؤنث (عو مولی)۔

**پتوہ** (پَت - وَہ) (ہ) مؤنث (سندھ) بہو۔

**پتھر** (پَتھ - تھَر) (ہ) مذکر (۱) سنگ - حجر (۲) ژالہ - اولا - (۳) ہیرا - پنا - لال - زمرد - یاقوت وغیرہ - (۴) چکی ۲ سیا (۵) بھاری - بوجھل (۶) نہایت - بہت - زیادہ - بے حد - کمال - (۷) کٹھن - مشکل - سخت (۸) بے رحم - سنگدل - ظالم - جابر (۹) غبی - کند ذہن (۱۰) بودھو - بیوقوف - ناسمجھ - نافہم (۱۱) ثقیل - دیر میں ہضم ہونے والی چیز۔

**پتھر برسنا** (ف) پتھر پڑنا - پتھر گرنا (۲) اولے پڑنا - ژالہ باری ہونا۔

**پتھر بن جانا** (ف) (۱) خاموش ہونا - چپ ہونا - گونگا بننا - گنگ ہونا (۳) سنگدل ہو جانا - ظالم و جابر ہونا (۴) رحم نہ کرنا - پروا نہ کرنا (۵) سنگ ہو جانا (۶) سخت ہو جانا - کڑا ہونا - (۷) بوجھل ہو جانا - بھاری ہونا۔

**پتھر پانی ہونا** (ف) (۱) رحم کرنا - ظالم کو ترس آنا - (۲) سختی کا مٹنا - مصیبت گزر جانا۔

**پتھر پڑنا** (ف) (۱) پتھر برسنا - پتھر گرنا (۲) ژالہ باری ہونا - اولے پڑنا (۳) مصیبت آنا - دکھ میں گرفتار ہونا - تباہی آنا - بربادی ہونا - (۴) قحط پڑنا - کال پڑنا (۵) عقل و فہم - ادراک اور سوجھ بوجھ کا جاتے رہنا - جیسے عقل پر پتھر پڑنا۔

**پتھر پڑیں سمجھ پر** (ف) (۱) تم نہیں سمجھتے - بیوقوف ہو - جاہل ہو - ناسمجھ ہو - (۲) سمجھ پر لعنت ہے سمجھ پر پھٹکار ہے - (۳) بہت برا کام کیا - نہایت نامعقول بات کی۔

**پتھر پسیجنا** (ف) (۱) پتھر میں نمی آنا (۲) ملائم ہونا پگھلنا - نرم ہونا - سخت دل کا نرم ہونا - بخیل آدمی کا کچھ دینے پر آمادہ ہونا۔

**پتھر پوجے ہر ملے - میں پوجوں سنسار** (ف) مثل اگر خوشامد سے مطلب نکل آئے - تو میں دنیا بھر کی خوشامد کروں۔

**پتھر پھوڑ** (ہ) مذکر (۱) سنگ تراش - پتھر پھوڑنے والا - روڑی کوٹنے والا - (۲) کھٹ بڑھئی - کھٹک بڑھیا - ہدہد - مرغ سلیمان۔

**پتھر تلے سے ہاتھ نکلنا** (ف) چھٹکارا پانا - فارغ ہونا - آزاد ہونا - بری الذمہ ہونا - بے فکر ہونا - مصیبت یا غم سے نجات پانا۔

**پتھر تلے کا ہاتھ** - (ف) مجبوری - لاچاری - بے اختیاری۔

**پتھر چٹا** (ف) مذکر (۱) سان گر - صیقل گر - اوزار چاٹنے والا - اوزار کو پتھر پر گھسنے والا (۲) کنجوس مکھی چوس (۳) سانپ کی ایک قسم (۴) مچھلی کی ایک قسم (۵) گھاس کی ایک قسم۔

**پتھر چٹانا** (ف) تیز کرنا - پتھر پر رگڑنا - پتھر پر گھسنا۔

**پتھر چلنا** (ف) پتھروں کی بوچھاڑ پڑنا۔

**پتھر چھاتی پر دھرنا** (ف) (۱) صبر کرنا - استقلال رکھنا (۲) بردا شت کرنا - سہارنا۔

**پتھر ڈھونا** (ف) (۱) سخت محنت کرنا - نہایت دشوار کام کرنا - (۲) فضول کام کرنا - بے سود کام کرنا۔

**پتھر سا پھینک مارنا** (ف) (۱) پتھر سا کھینچ مارنا - سختی سے جواب دینا - اکھڑپنے سے بات کرنا - کرخت گفتگو کرنا - دل شکن جواب دینا (۲) گستاخی سے بولنا۔

**پتھر سے سر پھوڑنا - یا - سر مارنا** (ف) (۱) بے وقوف کو سمجھانا - کوڑ مغز کو سکھانا (۲) بے سود اور بے فائدہ کوشش کرنا - (۳) بے فیض کی خدمت میں

عمر ضائع کرنا (۴) بہرے سے گفتگو کرنا۔ گونگے سے بات چیت کرنا (۵) بے وفا سے دوستی کرنا ؛

**پتھّر کا چھاپا** (ہ) مذکّر (۱) لیتھوگراف (۲) پتھّر پر حروف جما کر چھاپنا ؛

**پتھّر کا جگر** (ہ) مذکّر (۱) سخت کلیجہ (۲) بے رحم ؛

**پتھّر کا دل** (ہ) مذکّر (۱) سنگ دل - ظالم - جابر - سخت دل - بے رحم (۲) مضبوط - پختہ - نڈر - بے خوف ؛

**پتھّر کلا** (ہ) مذکّر - کوڑے دار بندوق - چقماق کے ذریعے سے چلنے والی بندوق ؛

**پتھّر کو جونک نہیں لگتی** (ہ) مثل (۱) کنجوس کو رحم نہیں آتا - بخیل بسبب خرچ نہیں کرتا - (۲) بدوں کو نصیحت کا اثر نہیں ہوتا ؛

**پتھّر کی چھاتی** (ہ) مؤنّث (۱) سخت دلی - سنگ دلی - (۲) حوصلہ مندی - ہمّت - بہادری (۳) دل - جگر کا استقلال (۴) چھاتی مضبوط ہونا - سینہ پختہ ہونا ؛

**پتھّر کی لکیر** (ہ) مؤنّث (۱) بات کا زخم - نہ بھولنے والی بات (۲) نقش کا حجر - سینے کا داغ - دل کا زخم - (۳) قوی یادداشت (۴) زبردست صدمہ (۵) مضبوط - مستحکم - پائدار ؛

**پتھّر لڑھکانا** (ہ) کسی کی تباہی اور موت کا خواستگار ہونا ؛

**پتھّر مارنا** (ہ) سنگسار کرنا - پتھّر لگانا (۲) سخت کلامی کرنا - نالائم باتیں کرنا ؛

**پتھّر مارے موت نہیں** (ہ) مثل - نہایت سخت جان ہے - بہت بے حیا ہے - نہایت بے شرم ہے ؛

**پتھّر نچوڑنا** (ہ) (۱) ظالم سے رحم کی امید کرنا - کنجوس سے سخاوت چاہنا - بد سے نیکی کا خیال رکھنا - ناممکن کو ممکن بنانا (۲) بے سود اور بے کار کام کرنا - فضول اور بے جا کوشش کرنا ؛

**پتھّر نہیں پگھلتے** (ہ) مثل - سنگ دل کو رحم - بخیل کو سخاوت - جفاکار کو وفا - پتھّر کو نرمی وغیرہ ہونا ناممکن ہے ؛

**پتھّر ہونا** (ہ) (۱) مشکل ہونا - کٹھن ہونا - سخت ہونا - (۲) بھاری ہونا - بوجھل ہونا - (۳) منجمد ہونا - (۴) چل پھر نہ سکنا - ایک جگہ پڑے رہنا - بے حس و حرکت ہونا - (۵) بہرا ہونا (۶) اندھا ہونا - (۷) بے کار ہونا - نکمّا ہونا - (۸) بے رحم ہونا - سنگ دل ہونا - (۹) گُنگ ہو جانا - خاموش ہو جانا - چُپ ہونا ؛

**پتھرا جانا** - پتھرانا (ہ) پتھّر ہو جانا - سخت ہو جانا - (۲) آنکھ کا) گُھور جاتا رہنا ؛

**پتھرا دینا** (ہ) پتھّر بنا دینا ؛

**پتھراؤ** (پتھ - را - ؤ) (ہ) مذکّر (۱) سنگساری - سنگ باری - پتھروں کی بوچھاڑ - پتھروں کی مار - پتھّر برسانا - سنگ برسانا (۲) سختی - زیادتی - ظلم - ناانصافی ؛

**پتھروٹا** (پتھ - رَو - ٹا) (ہ) مذکّر - پتھّر کا کٹورا - بٹا کونڈی - سِل - پیالہ ؛

**پتھری** (پتھ - ری) (ہ) مؤنّث (۱) سنگریزہ - سنگ مثانہ - سنگ گردہ (۲) پتھّر کے چھوٹے چھوٹے چکنے ٹکڑے - چقماق وغیرہ (۳) اُسترہ وغیرہ تیز کرنے کا آلہ (۴) سنگدانہ - پرندے کا ایک عضو جس میں پتھّر وغیرہ ہضم ہوتے ہیں ؛

**پتھریلا** (پتھ - ری - لا) (ہ) مذکّر - پتھّر ملا ہوا - سنگ آمیز - پتھّر کا بنا ہوا ؛

**پتھنا** (پتھ - نا) (ہ) تھوپنا - گوبر کے اُپلے بنانا ؛

**پتھیر** (پتھیر) (ہ) مؤنّث - اینٹیں بنانے کی جگہ ؛

**پتھیرا** (پتھے - را) (ہ) مذکّر - تھاپنے والا - پاتھنے والا - بنانے والا - ڈھالنے والا - اینٹیں یا اُپلے وغیرہ بنانے والا ؛

**پتّی** (پت - تی) (ہ) مؤنّث (۱) چھوٹا پتّا - کونپل - بوٹی جڑی کے پتّے (۲) سبزی - بھنگ - بھنیا بوٹی (۳) چندہ - شرکت - حصّہ - ساجھا (۴) پترا - ٹکڑا ؛

**پتّی دار** (ہ) مذکّر - شریک - ساجھی - حصّہ دار - بہرہ ور ؛

**پِتّی** (پت - تی) (ہ) مؤنّث - پِت کا فساد - پِت کی خرابی - صفرا کا بگاڑ - ددوڑ - دھپڑ ؛

**پِتّی اُچھلنا** (ہ) پِت کے فساد کا بدن پر ظاہر ہونا - صفرا کے بگاڑ کا جسم پر نمایاں ہونا - ددوڑے نکلنا - دھپڑ نکلنا ؛

**پُتّی** (پُت - تی) (س) مذکّر - شوہر - خاوند - خصم - سوامی - مالک ؛

پتی برتا (س) مؤنث (۱) پاکدامن - عفیفہ - باعصمت - نیک - پاک (۲) خاوند کی خدمت گار - شوہر کی فرمانبردار - مالک کی رضا پر چلنے والی ۔

پتیانا (پت - یا - نا) (ف) (۱) اعتبار کرنا - بھروسہ کرنا - یقین کرنا - ساکھ کرنا - (۲) خاطر میں لانا - دھیان دینا - توجہ کرنا - خیال کرنا ۔

پتے پر آنا (ف) کسی نشان سے تلاش کرنا - کسی نشان کے مطابق کھوج نکالنا ۔

پتے کی سنانا (ف) (۱) عیب ظاہر کرنا - راز فاش کرنا - بھید کی کہنا - واقعات کہنا - ٹھیک ٹھیک کہنا (۲) چبھتی ہوئی کہنا - کانٹے کی بات کہنا - چوٹ کرنا - چبھنے کی کہنا ۔

پتیل (پ - تیل) (ف) (۱) باریک - پتلا - کمزور - مہین - (۲) چھدرا - چھدرا بنا ہوا ۔

پتیلا (پتی - لا) (۱) مذکر - دیگچہ - بڑی دیگچی - دھات کا ہنڈا ۔

پتیلی (پتی - لی) (۱) مؤنث - دیگچی - دھات کی ہانڈی ۔

## پ - ٹ

پٹ (پٹ) (ہ) مذکر (۱) کواڑ - تختہ (۲) اوندھا - واژگون - الٹا - برگشتہ (۳) گھونگھٹ - نقاب - اوٹ - برقع - آڑ - پردہ (۴) کسی چیز کے گرنے کی آواز (۵) فوراً - ترنت - جلد - جھٹ پٹ - (۶) عرض - چوڑائی - پاٹ (۷) سنگھاسن - تخت - اورنگ - گدی ۔

پٹ بندھک (ہ) مؤنث - کفالت و اصالت - جس میں سے سود اور اصل دونوں مقررہ میعاد میں ادا کیے جاتے ہیں ۔

پٹ بھیڑنا (ف) کواڑ بند کرنا ۔

پٹ پر (ہ) مؤنث (۱) وہ زمین جو طغیانی سے ہر سال ڈوبتی اور خشک ہونے پر زراعت کے قابل ہو جاتی ہے - (۲) وہ بیابان جس میں گھاس درخت اور پانی وغیرہ کچھ نہ ہو ۔

پٹڑی کے گواہ (ا) مذکر - کسی خاص مقدمہ اراضی میں زمین کے اردگرد کے گواہ جو نمبردار - ذیلدار اور کھیوٹ دار ہوتے ہیں ۔

پٹ کھولنا (ف) دروازہ کھولنا - گھونگھٹ اٹھانا - نقاب ہٹانا ۔

پٹ رانی (ہ) مؤنث - پہلی ملکہ - مہارانی - سب سے پہلی بیاہتا رانی ۔

پٹا (پ - ٹا) (ہ) پھری گدکے کا کھیل - لکڑی کا تماشا - سپہ گری کی قسم کا ایک فن ۔

پٹا باز (ف) مذکر (۱) پٹے باز - پٹے کا کھلاڑی - لکڑی کھیلنے والا - (۲) کھلونے کا نٹ جو ہلانے سے پٹا کھیلتا ہے ۔

پٹا (پٹ - ٹا) (ہ) مذکر (۱) گلوگیر - گلوبند - طوق - چوپائے کو گلے میں پہنانے کا چمڑے وغیرہ کا قلادہ (۲) اجارہ نامہ - ٹھیکہ نامہ - مالک زمین کی طرف سے زمین کو کام میں لانے کا اجازت نامہ (۳) سر کے لمبے بال - پٹے (۴) تختہ - پیڑھا - پیڑھی - بیٹھنے کا (۵) اوگی - چکی - بانات - مخمل وغیرہ کی جوتی کے پٹے جن پر کام بنا ہو - (۶) دوپٹہ - اوڑھنا - ایک عرض کا (۷) پٹکا - پھینٹا - لنگی - کمر میں باندھنے کا کپڑا - چپراس - پیٹی (۸) دستور - نیگ - انعام - قاعدہ - رواج - حق الخدمت جو دلہن کے کمینوں اور خادموں کو بیاہنے والے کی طرف سے رخصت کے وقت دیا جاتا ہے (۹) کرایہ یا محصول اگاہنے کا دستور العمل ۔

پٹا اتارنا (ف) (۱) چپراس لے لینا - پیٹی اتار لینا - برخاست کرنا - نوکری سے علیحدہ کرنا - موقوف کرنا - (۲) مہر لے لینا - کافر اتار لینا - گلوبند کھول لینا (۳) جانور کو چھوڑ دینا - آزاد کر دینا (۴) نکال دینا - علیحدہ کر دینا - ملکیت سے خارج کر دینا (۵) نوکری ترک کرنا - ملازمت سے علیحدہ ہونا - (۶) سبکدوش ہونا - آزاد ہونا - کام سے علیحدگی حاصل کرنا ۔

پٹا پھیر (ہ) مذکر - دولہا دلہن کا پیڑھا بدلنا - شادی کی رسموں میں سے ایک رسم ہے ۔

پٹا تڑانا (ف) (۱) بیزار ہونا - تنگ ہونا - عاجز آنا - اکتا جانا (۲) آوارہ ہونا - بھاگ جانا - بھاگنے کا ارادہ کرنا - آزادی چاہنا (۳) گلوبند توڑنا - زنجیر توڑنا - رسّا توڑنا ۔

پٹا پٹ (پٹا - پٹ) (ہ) مؤنث (۱) بوندوں یا پتوں وغیرہ کے متواتر گرنے کی آواز (۲) تڑاتڑ - لگاتار پیٹنے کی آواز (۳) بکثرت - بافراط - بہتات کے ساتھ (۴) پھلوں کا لگاتار پے درپے -

متواتر - پیاپے - لگاتار - مسلسل ؛

**پٹاپٹی** (پٹا - پٹی) (ہ) مونث - ایک دھاری دار کپڑا ؛

**پٹاپٹی کا پردہ** (ا) مذکر - وہ پردہ جس میں قسم قسم کے پھول بوٹے بنے ہوئے ہوں - چوبکاری پردہ - مینا کاری کا پردہ ؛

**پٹاپٹی کی گوٹ** (ا) مونث - زنگا رنگ پھول پتی سے کاڑھا ہوا کنارہ - رنگ برنگی پھول بیل سے تیار کیا ہوا حاشیہ ؛

**پٹاپر** (پٹا - پر) (ہ) مذکر - ایک پھل - رس بھری ؛

**پٹا پڑنا** (ہ) کثرت سے ہونا ؛

**پٹاخا** (پٹا - خا) (ہ) مذکر (۱) پٹاخا آتش بازی کی قسم (۲) بندوق کی ٹوپی (۳) شوخ - چنچل - چلبلا - چالاک - تیز (۴) تڑاق پڑاق بولنے والا - بہت زیادہ بولنے والا - خوش آواز - خوش گلو - رسیلی آواز والا (۵) نمکین - ملیح - خوب صورت - معشوق ؛

**پٹاخ سے بولنا** (ا) آواز سے بولنا - ترت بولنا - بولنے سے پہلے جواب دینا ؛

**پٹارا** (پٹا - را) (ہ) مذکر - بید یا بانس کا بنا ہوا ڈھکنے دار صندوقچہ ؛

**پٹاری** (ہ) مونث (۱) بید یا بانس کی بنی ہوئی صندوقچی (۲) میوہ رکھنے کی ٹوکری ؛

**پٹاری کا خرچ** (ا) مذکر (۱) پاندان کا خرچ - پان تمباکو کا صرف (۲) خرچ - حرام کاری کی اُجرت ؛

**پٹاری میں بند رکھنے کے قابل** (ا) (طنزاً) عجیب و غریب - نادر ؛

**پٹاش** (پُٹاش) انگ (Potash) مذکر - ایک آتش گیر مادہ - کھار - سجی - مٹی ؛

**پٹاک** (پٹاک) (ہ) مذکر - پٹ پٹ - بھد - پھل گرنے کی آواز ؛

**پٹاکا** (ہ) مذکر - دیکھو "پٹاخا" ؛

**پٹانا** (پٹا - نا) (ہ) (۱) وصول کرنا - دلوانا (۲) پانی لگانا - آبپاشی کرنا (۳) چھتوانا - چھت ڈلوانا - چھپر ڈلوانا (۴) سودا کرنا - معاملہ کرنا - لین دین کرنا ؛

**پٹاؤ** (پٹا - اؤ) (ہ) مذکر (۱) پوشش - چھت - کڑی - تختہ (۲) آبپاشی ؛

**پٹ پٹ** (ہ) مونث - متواتر گرنے کی آواز - تڑ تڑ ؛

**پٹپٹانا** (پٹ - پٹا - نا) (ہ) (عو) حسرت و افسوس کرنا - پچھتانا - رنج کرنا ؛

**پٹپڑ** (پٹ - پڑ) (ہ) مذکر (۱) ویرانہ - میدان - ہموار - مستوی - مسطح - برابر - یکساں زمین جہاں کوئی گھاس درخت وغیرہ نہ ہو - (۲) دریا کے کنارے کی وہ زمین جو پانی میں ڈوب جاتی اور دریا کے خشک ہونے پر قابل زراعت ہوتی ہے -

**پٹ پڑنا** (ہ) (۱) اوندھا پڑنا - الٹا پڑنا (۲) ہتھیار کا ٹھیک نہ پڑنا - وار صحیح نہ پڑنا ؛

**پٹخارنا** (پٹ - خار - نا) (ہ) لات مارنا - پھٹکارنا - برا بھلا کہنا ؛

**پٹخنا** (پٹخ - نا) (ہ) مذکر (۱) پٹکنا - دے مارنا - پچھاڑنا - (۲) ورم کم ہونا - سوجن کم ہونا ؛

**پٹخنی** (پٹخ - نی) (ہ) مونث - کشتی میں زمین پر دے مارنا - گرانا (۲) زمین پر دے مارنے کی آواز ؛

**پٹخنیاں کھانا** (ا) پچھاڑیں کھانا - لوٹنیاں لینا - گر گر پڑنا - تڑپنا - لوٹنا ؛

**پٹرول** (پٹ - رول) انگ (Petrol) مذکر - مٹی کا تیل جو موٹر وغیرہ کی مشینوں کے چلانے میں صرف ہوتا ہے ؛

**پٹرا** (پٹ - ڑا) (ہ) مذکر (۱) تختہ - چوکی (۲) دھوبیوں کے کپڑے دھونے کا تختہ - لکڑی یا پتھر کی سل - (۳) پٹیلا ایک لکڑی کا لمبا تختہ جو زمین ہموار کرنے کے لئے کھیت میں پھیرتے ہیں ؛

**پٹڑی** (پٹ - ڑی) (ہ) مونث (۱) تختی - چھوٹا تختہ لوح (۲) روش - حاشیہ - کنارہ - مینڈ - ڈول - جدول (۳) پٹی - پتی - پٹری (۴) ران - زانو - جیسے پٹڑی جما کر بیٹھنا (۵) کھپریل کا کھپرا جس پر نلیاں جمائی جاتی ہیں ؛

**پٹڑی جمانا** (ا) آلتی پالتی لگانا - گھوڑے پر ران جما کر بیٹھنا ؛

**پٹس** (پٹ - ٹس) (ہ) مونث - پیٹنا - رونا - ماتم - کہرام - دکھڑا رونا ؛

**پٹسن** (پٹ - سن) (ہ) مذکر - ایک پودا جس میں سے سن نکالتے ہیں ؛

**پٹکا** (پٹ - کا) (ہ) مذکر (۱) پیٹی - کمر بند - کمر پیچ - کمر سے باندھنے کا دوپٹہ یا رومال (۲) مٹی کی دیوار میں چونے کی پٹی یا پتھر کی چنائی میں اینٹوں

کی پٹی ؛

**پٹکا باندھنا** (ہ) کمر باندھنا۔ کسی کام پر مستعد ہونا ؛

**پٹکا پکڑنا** (ہ) دامن پکڑنا۔ روکنا۔ مزاحم ہونا۔ تعرض کرنا ؛

**پٹکار** (پَٹ۔ کَار) (ہ) مؤنث۔ ایک چابک یا رسّی جو جانوروں کو کھیت سے اڑانے کے کام آتی ہے ؛

**پٹکنا** (پَٹَک۔ نَا) (ہ) پٹخنا۔ دے مارنا ؛

**پٹکی** (پِٹ۔ کِی) (ہ) مؤنث (۱) مرگِ ناگہانی۔ ہلاکت۔ (۲) بیسن یا آٹا جو شوربہ گاڑھا کرنے کے لئے اکثر ساگ یا سالن میں ڈالتے ہیں (۳) بلا۔ غضب قہر۔ آفت۔ مصیبت ؛

**پٹم** (پَٹ۔ ٹَم) (ہ) بند ؛

**پٹم ہونا** (ہ) اندھا ہونا۔ چوپٹ ہونا ؛

**پٹ بیٹھی لگانا** (ہ) گنّے کے ٹکڑے بونا ؛

**پٹن** (پَٹ۔ ٹَن) (ہ) مذکر۔ گھاٹ۔ آبادی۔ بستی ؛

**پٹن** (پِٹ۔ ٹَن) (ہ) مؤنث۔ پیٹس۔ ماتم۔ کہرام ؛

**پٹنا** (پِٹ۔ نَا) (ہ) مذکر (۱) مار کھانا (۲) ماتم کہرام۔ سیاپا۔ رونا (۳) رنج۔ غم۔ سختی (۴) مصیبت دکھڑا ؛

**پٹنا** (پَٹ۔ نَا) (ہ) مذکر (۱) وصول ہونا۔ ملنا۔ حاصل ہونا (۲) ہاتھ لگنا۔ سودا پٹنا۔ معاملہ ہونا (۳) پوشش ہونا۔ چھتنا۔ چھایا جانا۔ کڑی تختے سے درست ہونا۔ (۴) آبپاشی ہونا۔ سیراب ہونا۔ پانی لگنا۔ (۵) بھرنا۔ پُر ہونا۔ لبالب ہونا۔ (۶) بکثرت ہونا۔ بہت ہونا۔ زیادہ ہونا۔ جیسے آموں سے بازار پٹنا ؛

**پٹنی** (پَٹ۔ نِی) } (ہ) مذکر۔ ملاح۔ گھاٹ کا
**پٹونی** (پَٹو۔ نِی) } آدمی ؛

**پٹو** (پِٹ۔ ٹُو) (ہ) مذکر (۱) پٹنے والا۔ مار کھانے والا۔ ذلیل (۲) ہار جانے والا۔ شکست کھانے والا۔ بھاگ جانے والا ؛

**پٹو** (پَٹ۔ ٹُو) (ہ) مذکر۔ موٹا اونی کپڑا۔ چارخانہ جیسے لوئی ؛

**پٹوا** (پَٹ۔ وَا) (ہ) مذکر۔ بٹوے اور زیور وغیرہ میں ڈورے ڈالنے والا۔ علاقہ بند ؛

**پٹواری** (پَٹ۔ وَا۔ رِی) (ہ) مذکر۔ کارندہ۔ گاؤں کا حساب کتاب رکھنے والا۔ محاسب دہ۔ گاؤں کا کارکن۔ گاؤں کے رقبے۔ پیداوار۔ لگان اور مالگزاری کی جانچ پڑتال کرنے والا ؛

**پٹوانا** (پَٹ۔ وَا۔ نَا) (ہ) (۱) وصول کرانا۔ دلوانا۔ پٹانا۔ (۲) سودا کرانا۔ بکوانا۔ بکری کرانا۔ معاملہ کرانا۔ طے کرانا۔ چھت ڈلوانا۔ کڑی تختے ڈلوانا (۳) آبپاشی کرانا۔ سیراب کرانا۔ پانی ڈلوانا (۴) بھرانا۔ پُر کرانا ؛

**پٹوانا** (پِٹ۔ وَا۔ نَا) (ہ) مار کھلوانا۔ جوتے لگوانا۔ ضرب لگوانا (۲) جھک جھک کرانا۔ بکوانا (۳) ماتم کرانا ؛

**پٹوتن** (پَٹو۔ تَن) (ہ) مؤنث چھت پاٹنے کے تختے ؛

**پٹور** (پِٹو۔ وَر) (ہ) مؤنث۔ ماتم ؛

**پٹولا** (پَٹو۔ لَا) (ہ) مذکر۔ ریشم کا کپڑا ؛

**پٹولوں میں گھسنا** } (ہ) (۱) دل میں گھر کر لینا (۲)
**پٹوں میں چھپنا** } ہمراز بننا ؛

**پٹہ** (پَٹ۔ ٹَہ) (ہ) مذکر۔ وہ تحریر جس کے ذریعے سے جائداد غیر منقولہ لگان یا کرائے پر دی یا لی جائے۔ وہ دستاویز جو کاشتکار مالک زمین کو اجارے کی بابت لکھ دے۔ ٹھیکیداری۔ ہر قسم کی دستاویز۔ پیراس ؛

**پٹہ خانگی** (ہ) مذکر۔ نجی کا پٹہ ؛

**پٹہ دار** (ہ) مذکر۔ پٹہ لینے والا ؛

**پٹہ میعادی** (ہ) مذکر۔ وہ پٹہ جو ایک محدود زمانے کے لئے دیا جائے ؛

**پٹھ** (پُٹھ) (ہ) مؤنث (۱) آمیزش۔ چاشنی (۲) پٹھا۔ جانور کی دم کے اوپر کا حصّہ۔ جسم۔ پیٹھ اور دم کا درمیانی حصّہ ؛

**پٹھ** (پَٹھ) (ہ) مؤنث (۱) نوجوان بکری (۲) حسین۔ خوبصورت۔ چوزہ۔ جوانی میں بھری ہوئی ؛

**پٹھا** (پُٹھ۔ ٹھَا) (ہ) مذکر (۱) جانور کا چوتڑ یعنی کا بالائی حصّہ (۲) فی۔ ایک۔ واحد۔ جیسے ۵ پٹھا بکری فروخت ہوئی ہے ؛

**پٹھا** (پَٹھ۔ ٹھَا) (ہ) مذکر (۱) بیل۔ پہلوان (۲) پٹّے۔ عصب (۳) پاپٹھا۔ نوجوان۔ نوخیز۔ چوزہ۔ جوان بچّہ (۴) تنکا۔ شاخ۔ ٹہنی (۵) کتاب کے دونوں طرف جو موٹا کاغذ حفاظت کے لئے لگاتے ہیں (۶) چوڑی چوڑی جو باریک چوڑیوں کے درمیان میں پہنی جاتی ہے۔ (۷) اطلس یا ساٹن وغیرہ کی چوڑی گوٹ جو دوپٹوں اور لنگیوں وغیرہ پر لگائی جاتی ہے ؛

**پٹھان** (پَٹھ۔ ٹھَان) (ہ) مذکر (۱) افغان۔ خان (۲) نہایت مضبوط اور زبردست قوم کا نام جو بہادری

میں ضرب المثل ہے۔ (۳) بہادر۔ دلیر۔ سورما جنگی سپاہی۔ ترک۔ لڑاکا۔ جنگ جُو ۔

**پٹھان کا پُوت گاہے ولی گاہے بھُوت
پٹھان کا پُوت گھڑی میں اولیا گھڑی میں بھُوت**
(ف) کہاوت۔ پٹھان کی دوستی پر اعتبار نہ کرنا چاہیے۔ کبھی مہربان کبھی نامہربان ۔

**پٹھانا** (پِٹھا۔ نا) (ف) (پوربی) بھیجنا۔ روانہ کرنا۔ ارسال کرنا ۔

**پِٹھ ملا** (پِٹھ۔ ملا) (ف) مؤنث۔ لباس کی کمر۔ کپڑے کا وہ حصّہ جو پہننے کی حالت میں پیٹھ پر رہے ۔

**پِٹھو** (پِٹھ۔ ٹھو) (ف) مذکر (۱) دُم چھلا۔ پچھلگو۔ ہر وقت ساتھ لگا رہنے والا۔ (۲) ساتھی۔ رفیق۔ مددگار۔ معاون۔ پشت پناہ (۳) اسباب بھرنے کا پٹارا ۔

**پِٹھوال** (پِٹھ۔ وال) (ف) مذکر۔ ساتھی۔ رفیق۔ مددگار۔ معاون۔ پشت پناہ۔ پیچھے سے حفاظت کرنے والا۔ پیچھے سے روک کرنے والا۔ سینہ زور لگانے والے کی حفاظت کرنے والا۔ چوری کرنیوالے کا ساتھی۔ چور کا محافظ ۔

**پٹھور** (پٹھ۔ ؤر) (ف) مذکر (پوربی) (۱) چونہ (۲) نوجوان بکری ۔

**پٹھوری** (پٹھو۔ ری) (ف) مؤنث۔ نوجوان بکری ۔

**پٹھوں میں بیٹھنا۔ یا گھسنا** (۱) (ف) اعضا میں سرایت کر جانا۔ پٹھوں میں اتر جانا۔ پٹھوں میں گھسنا (۲) پیٹ میں گھسنا۔ دل میں گھر کرنا۔ طبیعت پر دخل پانا۔ دل میں جگہ پانا۔ (۳) گہرا دوست بننا۔ گاڑھا یار ہونا۔ دلی دوست ہونا۔ رفیق و ہمدم بننا۔ ساتھی اور ہمراہی بننا ۔

**پٹھے** (ف) پٹھا کی جمع۔ بہت سے پٹھے۔ اعصاب۔ نوعمر۔ نوجوان ۔

**پٹھے** (پٹھے) (ف) سر کے دونوں طرف کے بال ۔

**پٹھی** (پٹھی) (ف) دَلی اور پِسی ہوئی دال (پنجابی) پیٹھی ۔

**پٹھیا** (پٹھ۔ یا) (ف) مؤنث (۱) بکری۔ گائے بھینس وغیرہ کا مادہ جوان بچہ (۲) نوعمر لڑکی۔ نوخیز لڑکی ۔

**پٹھے پر ہاتھ نہ رکھنے دینا** ۔ (۱) پاس نہ پھٹکنے دینا۔ پاس نہ آنے دینا۔ دُور بھاگنا۔ بات نہ کرنا۔

(۲) راضی نہ ہونا۔ منظور نہ کرنا۔ پسند نہ کرنا (۳) گھوڑے کا سوار نہ ہونے دینا۔ چڑھنے نہ دینا۔ بدکنا۔ وحشت کرنا۔ گھبرانا ۔

**پٹی** (پَٹ۔ ٹی) (ف) مؤنث (۱) دھجی (۲) حصّہ۔ جزو۔ ٹکڑا (۳) سربند۔ قصابہ۔ بندھن (۴) گاؤں کا چھوٹا حصّہ۔ قطعہ زمین (۵) پگڑی کی بندش کی قسم (۶) کھنڈر۔ قلم۔ پیٹھا۔ گرگ کی لمبی چھپٹی۔ جو کور تاقیں (۷) باڑی پٹی جو چارپائی کے دو جانب لگی ہوتی ہے۔ (۸) صف۔ قطار۔ لنگ۔ (۹) حصّہ۔ ٹکڑا۔ پترا۔ بھاگ۔ جز (۱۰) لمبی دوڑ۔ برسات۔ (۱۱) ماتھے پر گوند وغیرہ سے جمائے ہوئے بال (۱۲) تختی۔ لوح (۱۳) سبق۔ باب۔ فصل (۱۴) بہکانا۔ پھسلانا۔ اغوا۔ دھوکا۔ بدظنی۔ مخالفت۔ بلا۔ عیب۔ چغلی (۱۵) لنگوٹ (۱۶) حاشیہ۔ کنارہ۔ روش۔ پٹڑی (۱۷) جانب ۔

**پٹی آنکھوں پر باندھنا** (۱) محاورہ (۱) چشم پوشی کرنا۔ درگزر کرنا (۲) بے مروّتی کرنا۔ لحاظ نہ کرنا۔ (۳) آنکھیں بند کرنا ۔

**پٹی باندھنا** (۱) بندھن باندھنا۔ زخم یا آنکھ وغیرہ پر کپڑے کی دھجّی باندھنا ۔

**پٹی پڑھانا** (ف) (۱) سبق پڑھانا۔ تعلیم دینا۔ سکھانا۔ سمجھانا (۲) بہکانا۔ اغوا کرنا۔ ورغلانا۔ پھسلانا۔ دھوکا دینا ۔

**پٹی دار** (ف) مذکر (۱) حصّہ دار۔ شریک۔ پتی دار۔ ساجھی (۲) پٹی کا مالک۔ گاؤں کا شریک ۔

**پٹی داری** (ف) مؤنث۔ حصّہ داری۔ شرکت۔ پتی داری۔ ساجھا ۔

**پٹی داری ناکمل** (۱) مؤنث۔ وہ پٹی داری جس میں کچھ اراضی تقسیم شدہ ہو کچھ مشترک ۔

**پٹی دینا** (۱) (۱) دیکھو پٹی پڑھانا (۲) تختی دینا۔ لوح بخشنا (۳) گھوڑے کو لمبا دوڑانا ۔

**پٹے** (پَٹ۔ ٹے) پٹا کی جمع۔ سر کے بال جنہیں مرد سر کے دونوں طرف کانوں تک یا نیچے لٹکاتے ہیں ۔

**پٹیا** (پٹ۔ یا) (ف) (۱) پتھر کی سل۔ پتھر کا تختہ یا چوکا۔ چٹان (۲) پٹی۔ ماتھے پر بالوں کا جمانا ۔

**پٹیاں جمانا** (۱) (۱) بالوں کو ماتھے کے دونوں طرف جمانا (۲) چوکے قائم کرنا۔ پتھر کے تختے مکان میں لگانا۔ پتھر کی سلوں کو چھت یا دیوار میں

لگوانا ۔

**پٹیبت** (پٹیبَت) (ہ) مذکر (١) پٹا کھیلنے والا - پٹے کا کھلاڑی - پٹہ باز - گدکے کا کھلاڑی (٢) بیوقوف احمق (٣) سیاہ سُرخ - زرد - نیلا کبوتر - جس کے محض گلے میں سفید دھاری ہو ۔

**پٹیبٹ** (پٹیبَٹ) (ہ) مذکر - ٹھیکیداری - پٹی رکھنے والا ۔

**پٹیر - پٹیرا** (پَٹیر + پٹے - را) (ہ) مذکر (١) ایک قسم کا گھاس (٢) بانسوں کا کاغذ ۔

**پٹیل** (پٹیل) (ہ) مذکر (١) پٹے باز (٢) حکومت - (٣) گاؤں کا نمبردار یا چودھری (٤) مقدم (۵) کسی قوم کا چودھری یا فرد (٦) مرہٹوں کا ایک لقب ۔

**پٹیل** (پٹیل) (ہ) مار کھانے والا - دبیل ۔

**پٹیلا** (پٹے - لا) (ہ) مذکر (١) ایک قسم کی گھاس جس کی چٹائی بنتی ہے - (٢) بیڑا - بانسوں کی لکڑیوں کو باندھ کر سطح آب پر بنا ہوا چبوترہ جو کشتی کی جگہ کام دیتا ہے - (٣) میڑا - کھیت میں پھیرنے کا تختہ (٤) سل - چٹان ۔

**پٹیل ڈالنا** (ہ) کم قیمت پر شے بیچ ڈالنا ۔

**پٹیلنا** (پٹیل - نا) (ہ) (١) بازی لینا - جیتنا - (٢) حاصل کرنا - کمانا (٣) ٹھونکنا - پیٹنا - مارنا - زدوکوب کرنا (٤) شکست دینا - مغلوب کرنا - زیر کرنا - نیچا دکھانا ۔

**پٹیلوں** (پٹی - لوں) (ہ) مؤنث - تیتر کی آواز ۔

**پٹیمن** (پٹیمَن) (مہمل) انگریزی - پڈنگ - Pudding) مذکر (١) لکڑی کی درازوں اور چھیدوں کو بند کرنے کا مسالہ - شیشوں کو کواڑوں میں چپکانے کا مسالہ - لگدی (٢) حلوے کی قسم کا ایک لذیذ کھانا ۔

## پ - ج

**پجا** (پجی) (ہ) بھرا - آباد ۔

**پجایا** (پجا - یا) (ہ) مذکر (١) پوجنے کا سامان - چڑھاوے کی چیزیں (٢) جھگڑا - بکھیڑا - دکھ - مصیبت ۔

**پجاری** (پجا - ری) (ہ) مذکر (١) پوجنے والا - عبادت گزار - بتوں کی پرستش کرنے والا (٢) مجاور - متولی

**پجانا** (پجا - نا) (ہ) بھرنا - پورا کرنا ۔

**پجاوا** (پجا - وا) (ہ) مذکر (١) پزاوہ - آوا - بھٹّا ۔

**پجنا** (پج - نا) (ہ) (١) مانا جانا (٢) پرستش کیا جانا ۔

**پجوانا** (پج - وا - نا) (١) عبادت کرانا - بندگی کرانا - پرستش کرانا ۔

**پجوڑا** (پجو - ڑا) (ہ) نہایت پاجی - ذلیل تر - بہت کمینہ - ارذل - سخت نالائق ۔

**پجوڑی** (پجو - ڑی) (ہ) مؤنث - پجوڑا کی تانیث پاجی عورت ۔

## پ - چ

**پچ** (پَچ) (ف) مؤنث (١) طرفداری - جانب داری - حمایت - رعایت - پاس (٢) تعصب - ہٹ - اڑ - ضد - (٣) کوشش - سعی ۔

**پچ کرنا** (ف) (١) طرف داری کرنا - جانب داری کرنا - حمایتی ہونا - رعایت کرنا - لحاظ کرنا - (٢) تعصب کرنا - ضد کرنا - (٣) کوشش کرنا - سعی کرنا - اپنے منہ سے نکلی ہوئی بات پر اڑے رہنا ۔

**پچ مرنا** (ہ) نہایت کوشش کرکے تھک جانا - ازحد محنت کرنا ۔

**پچ پچولا رانی بنی ہیں** (ہ) مثل - نہایت نازک ہیں - نزاکت پر بہت گھمنڈ ہے ۔

**پچ رنگا** (پنچ - رنگ - گا) (ہ) (١) پانچ رنگ کا - رنگا رنگ کا - رنگین (٢) پچکونا ۔

**پچ میل** (ہ) (١) ملی جلی - ہر قسم کی - سب طرح کی - (٢) پانچ قسم کی - (٣) پانچ درجوں کی ۔

**پچارا** (پچا - را) (ہ) مذکر - (١) پوتا کرنے کی کوچی - برش - (٢) ہلکا رنگ - سفیدی وغیرہ کی پتلی تہ ۔

**پچارا پھیرنا** (ہ) (١) پوتنا - پھیرنا - رنگائی کرنا - سفیدی کرنا - پوتنا (٢) صفائی کرنا - صاف کرنا - مٹانا - (٣) اکسانا - ترغیب دینا - ابھارنا - جوش دلانا ۔

**پچارا دینا** (ہ) (١) روغن تازہ کرنا - (٢) خوشامد کرنا - (٣) دیکھو "پچارا پھیرنا" ۔

**پچاس** (پچا - س) (ہ) پنجاہ - خمسون - پانچ دہائی - ۵٠ - 50 ۔

**پچاسا** (ہ) مذکر (١) پچاس روپیہ کا وزن - (٢)

پچاس روپیہ وزن تولے کا کانٹا (۳) پچاس کی تعداد۔ پچاس کی رقم ۔

**پچاسوں** (ف) (۱) پچاس کے پچاس (۲) بہت۔ بکثرت۔ زیادہ ۔

**پچاسی** (پِچا۔ سی) (ف) پانچ اوپر اسّی۔ اسّی اور پانچ ۔ ۸۵ - 85 ۔

**پچانا** (پَچا۔ نا) (ف) (۱) ہضم کرنا۔ برداشت کرنا۔ سہارنا۔ گوارا کرنا۔ (۲) ٹال مار کر کھا جانا۔ چٹ کر جانا۔ کھا جانا ۔

**پچانوے** (پِچان۔ وے) (ف) نوّے اور پانچ۔ نود و پنج ۔ ۹۵ - 95 ۔

**پچاؤ** (پَچا۔ اُو) (ف) مذکر (۱) ہاضمے کی طاقت۔ (۲) برداشت۔ سہارا ۔

**پچ پچ** (پِچ۔ پِچ) (ف) مؤنث۔ کیچڑ یا دلدل میں چلنے کی آواز ۔

**پچ پچا** (پِچ۔ پِچا) (ف) ادھ کچرا کھانا۔ جس کا پانی خشک نہ ہوا ہو ۔

**پچپن** (پَچ۔ پَن) (ف) پانچ اوپر پچاس۔ پنجاہ و پنج ۔ ۵۵ - 55 ۔

**پچتانا** (پَچ۔ تا۔ نا) (ف) (۱) افسوس کرنا۔ رنج کرنا۔ حسرت کرنا (۲) پشیمان ہونا۔ شرمانا۔ نادم ہونا ۔

**پچتاوا** (پَچ۔ تا۔ وا) (ف) مذکر (۱) حسرت۔ افسوس۔ (۲) شرم۔ ندامت۔ پشیمانی۔ شرمندگی۔ ملال ۔

**پچر** (پَچ۔ چَر) (ف) مؤنث۔ روک۔ مزاحمت۔ تعرض ۔

**پچر اڑانا** (ف) ٹھونسی گاڑنا۔ فانہ لگانا۔ میخ گاڑنا (۳) مزاحمت کرنا۔ روک ٹوک کرنا۔ تعرض کرنا ۔

**پچر ٹھونکنا** (ف) دیکھو "پچر اڑانا" ۔

**پچر مارنا** (ف) (۱) دیکھو "پچر اڑانا" (۲) بھانجی مارنا۔ کام بگاڑنا۔ خرابی ڈالنا۔ چغلی کھانا ۔

**پچک** - (پِچک) (ف) مؤنث۔ مرغی کے انڈے کا نچلا حصہ ۔

**پچک** (پِچک) پچکنا کا امر ۔

**پچکار** (پُچ۔ کار) (ف) مؤنث (۱) چمکار۔ پیار (۲) اطمینان۔ دلاسا۔ تھپک ۔

**پچکارنا** (ف) (۱) چمکارنا۔ پیار کرنا (۲) تسلی دینا۔ اطمینان کرنا۔ دلاسا دینا۔ تھپکنا۔ تھپکی دینا ۔

**پچکاری** (ف) مؤنث (۱) چمکاری (۲) دیکھو "پچکار"۔ پیار کی آواز ۔

**پچکاری** (پِچ۔ کا۔ ری) (ف) مؤنث (۱) دم کلا۔ دیگر (۲) رنگ یا پانی کا آلہ (۳) فوارہ (۴) منہ سے پان کی پیک۔ دھار باندھ کر پھینکنا ۔

**پچکاری دینا** (ف) جانور یا بچے کو پیار کرنے کے لئے بلانا ۔

**پچکانا** (پِچ۔ کا۔ نا) (ف) دبانا۔ بھینچنا۔ دھنسانا ۔

**پچکلیان** (پَچ۔ کل۔ یاں) (ف) مذکر وہ جانور جس کا ماتھا اور چاروں پاؤں کا رنگ سفید اور تمام جسم کا رنگ سرخ یا سیاہ وغیرہ ہو ۔

**پچکنا** (ف) دبنا۔ بھچنا۔ پٹخنا۔ سکڑنا۔ دھنسنا۔ گڑنا ۔

**پچلڑی** (پَچ۔ لَڑی) (ف) مؤنث۔ پانچ لڑیوں کی۔ پانچ ڈوریوں میں پروئے ہوئے موتیوں یا سونے کے دانوں کا زیور ۔

**پچلونا** (پَچ۔ لو۔ نا) (ف) مذکر (۱) پانچ نمکوں سے بنا ہوا چورن (۲) پانچ ذائقوں کا۔ پانچ مزوں کا ۔

**پچنا** (پَچ۔ نا) (ف) (۱) ہضم ہونا۔ گلنا (۲) ضبط ہونا۔ سہارا ہونا۔ برداشت ہونا۔ (۳) طرفداری کرنا۔ جانبداری کرنا۔ پیچ کرنا (۴) نہایت کوشش کرنا۔ بہت سر مارنا (۵) واپس نہ ہونا۔ برآمد نہ ہونا۔ چوری کا پتہ نہ لگنا ۔

**پچوترا** (پَچوت۔ را) (ف) مذکر۔ پانچ فی صدی رقم جو عموماً مالیہ میں زائد لی جاتی ہے ۔

**پچونی** (پَچو۔ نی) (ف) مؤنث۔ معدہ ۔

**پچھاڑ** (پِچھاڑ) (ف) مؤنث (۱) پٹخنی۔ پیٹھ کے بل زمین پر گرنا۔ (۲) بے ہوش ہو کر گرنا ۔

**پچھاڑنا** (ف) مؤنث (۱) پٹخنی دینا۔ پٹخنا۔ پٹخارنا۔ دے مارنا۔ چت کرنا (۲) مات کرنا۔ شکست دینا۔ ہرانا۔ عاجز کرنا (۳) بے حال کر دینا۔ مضمحل کر دینا۔ کمزور کرنا۔ تھکانا (۴) مار ڈالنا۔ قتل کرنا۔ (۵) فتح پانا۔ جیتنا۔ بازی لے جانا۔ بڑھ جانا۔ نمبر لینا (۶) گرا دینا۔ ڈالنا۔ لٹانا۔ زیر کرنا ۔

**پچھاڑی** (پِچھا۔ ڑی) (ف) مؤنث (۱) پیچھے۔ پس پشت۔ عقب میں (۲) غیر حاضری۔ ناموجودگی (۳) پاؤں میں باندھنے کی رسی یا زنجیر۔ پیکھڑا۔ لگام ۔

**پچھاڑیں کھانا** (ف) (۱) لوٹنا۔ تڑپنا۔ گر پڑنا۔ پٹخنیاں کھانا۔ گر گر پڑنا (۲) صدمے اٹھانا۔ رنج سہنا۔ دکھ

ہوگنا (۳) غش کھانا - صدقے سے گر پڑنا ؛

**پچھان** (پچھَان) (ھ) مذکر - پچھم - مغرب ؛

**پچھاوا - پچھایا** (پچھا - وَا - پچھا - یَا) (ھ) مذکر (عو) انگیا کا وہ حصہ جو پیٹھ کے پیچھے رہتا ہے ؛

**پچھتا** (پچھَت - تَا) (ھ) مذکر - پانچ ہاتھ کے قد کا - پورا جوان - لمبا - چوڑا - جسم - قد آور ؛

**پچھتانا** (پچھ - تَا - نَا) (ھ) پشیمان ہونا - پچتانا ؛

**پچھتاوا** (پچھ - تَا - وَا) (ھ) مذکر - حسرت - پشیمانی - پچتاوا ؛

**پچھتر** (پچھت - تر) (ھ) پانچ اوپر ستر - ۷۵ - 75 ؛

**پچھڑنا** (پچھڑ - نَا) (ھ) (۱) چت ہونا - گرنا (۲) بیمار ہونا - علیل ہونا - مرض میں مبتلا ہونا (۳) مات ہونا - شکست کھانا - ہار جانا (۴) پیچھے رہ جانا - چھوٹ جانا (۵) کامیاب ہونا - برابری نہ کرسکنا ؛

**پچھلا** (پچھ - لَا) (ھ) مذکر (۱) پیچھے کا - اخیر کا - (۲) پڑھا ہوا - آموختہ ؛

**پچھلا پہر** (ھ) مذکر - رات یا دن کا آخری چوتھا حصہ ؛

**پچھل پائی** (ھ) مؤنث (۱) جس کے پاؤں کا رخ آگے کے بجائے پیچھے کو ہو (۲) ڈائن - چڑیل (۳) ساحرہ - جادوگرنی - منحوس ؛

**پچھلگو** (ھ) مذکر (۱) طفیلیا - پیچھے چلنے والا - دنبالہ - پچھالہ - پیچھے لگنے والا - (۲) پچھلی اولاد ؛

**پچھلی ٹکیا** (ھ) مؤنث - آخری روٹی - بعد کی بچی ہوئی روٹی تمام روٹیاں پکنے کے بعد کی روٹی - روٹی پکانے والی پیچھے ایک نہایت موٹی روٹی اپنے لئے پکاتی ہے - اسے ٹکیا کہتے ہیں ؛

**پچھلی رات** (ل) مؤنث - آخر شب - آدھی رات کے بعد کا وقت ؛

**پچھلی روٹی کھائے - پچھلی مت آئے** (ھ) مثل - (عو) سب سے آخر میں روٹی کھانے والا بے وقوف ہوتا ہے ؛

**پچھلے پاؤں پھرنا** (ل) (۱) پچھلے پاؤں ہٹنا - الٹے قدموں لوٹنا - فوراً واپس ہونا (۲) پسپا ہونا - شکست کھانا - ہارنا ؛

**پچھم** (پچھ - چھم) (ھ) مذکر - مغرب - پچھان ؛

**پچھم جاؤ کہ دکھن مِعسرِ کرم کے پھن** (ھ)

شل - روزی کی تلاش میں جو چاہو کرو - اور جہاں چاہو جاؤ - جو قسمت میں ہوگا - وہی ملے گا ؛

**پچھمی** (ھ) مؤنث - پچھان کی - مغرب کی - پچھم کی - مغربی ؛

**پچھنا** (پچھ - نَا) (ھ) مذکر (۱) دشنہ - استرا - نشتر - (گودنے کا آلہ) (۲) فصد - ٹیکا - گودنا ؛

**پچھنے دینا** (ل) (۱) پچھنے لگانا - گودنا - فصد کرنا - خون نکالنا - ٹیکا لگانا - (۲) طعنے مہنے دینا - برا بھلا سنانا ؛

**پچھنے لگانا** (ل) (۱) فصد لینا - خون نکالنا - پھری سینگیاں لگانا (۲) طعنے مہنے دینا - دل کو زخم پہنچانا ؛

**پچھوا** (پچھ - وَا) (ھ) مؤنث (۱) دیور - باد قبلہ - پچھم کی ہوا (۲) انگیا کی پیٹھ ؛

**پچھوا چلے - کھیتی پچھلے** - پچھم کی ہوا گرم ہوتی ہے - اس لئے کھیتی جلد پکتی ہے ؛

**پچھواڑا** (پچھ - وَا - ڑَا) (ھ) مذکر - عقب خانہ - گھر کی پشت - مکان کی پیٹھ ؛

**پچھوانا** (پچھ - وَا - نَا) (ھ) کسی دوسرے کے ذریعے سے دریافت کرنا ؛

**پچھوائی** (پچھ - وَا - ئی) (ھ) مؤنث - پچھوا ہوا ؛

**پچھوت** (پچھوت) (ھ) مؤنث (۱) پچھائی - آخری - پچھلی - اخیر کی پیداوار (۲) بعد میں پیچھے ؛

**پچھورا** (پچھو - رَا) (ھ) مذکر - (ہندو) وہ کپڑا جسے کبھی کمر سے باندھتے اور کبھی سر پر ڈال لیتے تھے ؛

**پچھوڑ - پچھوڑن** (پچھوڑ - پچھو - ڑن) (ھ) مؤنث - وہ کوڑا کرکٹ - جو غلہ صاف کرنے پر نکلتا ہے ؛

**پچھوڑنا** (پچھوڑ - نَا) (ھ) چھاج سے غلہ صاف کرنا ؛

**پچھونڈی** (پچھوں - ڈی) (ھ) (عوام) (عو) پیٹھ پیچھے ؛

**پچھویا** (پچھ - وِی - یَا) (ھ) مذکر - دریافت کرنے والا - پوچھنے والا - خبر لینے والا - خبر گیراں - مددگار ؛

**پچھیا - پچھیاؤ** (پچھ - یَا - پچھ - یَا - اُو) (ھ) مؤنث - پچھم کی ہوا ؛

**پچھیت** (پچھیت) (ھ) مؤنث - مکان کے پیچھے کی دیوار - پچھواڑا ؛

پچّی (پَچ۔چی) (ہ) مؤنث (۱) پچر۔ دھانس (۲) جوڑ پیوند۔ چیپی (۳) ملا ہوا۔ جڑا ہوا (۴) مضبوط ٹکا۔ (۵) ہم آواز ۔

پچّی کاری (ہ) مؤنث۔ پتھروں میں پتھر جڑنا۔ جڑاؤ کام۔ ملانا۔ جوڑنا۔ پچر لگانا۔ چسپاں کرنا چونہ گچ کا کام ۔

پچّی کاری کرنا (۱) اینٹ اور چونے کو آپس میں اچھی طرح وصل کر کے ہموار کرنا ۔

پچّی کرنا (۱) پیوست کرنا۔ مضبوط کرنا۔ پھنسا دینا ۔

پچپیت (پَچ۔پیت) (ہ) مذکر (۱) پہلوان۔ داؤں کرنے والا۔ پیچ جاننے والا۔ کشتی گیر۔ (۲) ہنر مند۔ فن کا جاننے والا (۳) تجربہ کار۔ ہوشیار (۴) چالاک فریبی۔ دغا باز۔ چال باز (۵) آڑھ کا ٹھگ کمیٹ۔ جوگس ۔

پچپیتی (ہ) مؤنث (۱) داؤں۔ چالاکی۔ ہوشیاری۔ چالبازی (۲) پہلوانی۔ کشتی گیری ۔

پچیس (پَچ۔چیس) (ہ) پانچ اوپر بیس۔ بست و پنج ۔ ۲۵ ۔

پچیسواں (ہ) پچیس سے نسبت رکھنے والا۔ بست و پنجم ۔

پچیسی (ہ) مؤنث۔ چوسر۔ ایک کھیل جو سات کوڑیوں سے کھیلا جاتا ہے ۔

## پ ۔ خ

پخ (پَخ) (ہ) مؤنث (۱) روک تھام۔ اٹکاؤ (۲) جھگڑا۔ دقت۔ خرابی (۳) پیچ۔ بک بک۔ غل۔ شور ۔

پخ پھیلانا (۱) جھگڑا ڈالنا۔ شور و شر کرنا۔ فساد کرنا ۔

پخ کرنا (۱) جھگڑا ڈالنا۔ شور و شر کرنا (۲) روک ٹوک کرنا۔ پچر لگانا (۳) دقت پیدا کرنا۔ خرابی ڈالنا (۴) شرط قائم کرنا۔ حجت پیدا کرنا ۔

پخ لگانا (۱) روگ لگانا۔ جھگڑا لگانا (۲) تکرار بے جا کرنا۔ واہیات بکنا ۔

پخ مچانا (۱) شور کرنا۔ غل غپاڑا کرنا۔ ہم ہمہ کرنا بیہودہ بکنا۔ مذاق کرنا ۔

پخ نکالنا (ف ل) (۱) خرابی ڈالنا۔ نقص ظاہر کرنا۔ دقت پیدا کرنا۔ (۲) اعتراض کرنا۔ تکرار پیدا کرنا۔ حجت نکالنا۔ (۳) اٹکاؤ ڈالنا۔ پچر ٹھونکنا ۔

پخال (پَکھال) (ہ) مؤنث۔ پکھال۔ چرسہ۔ مشک جو بھینسے وغیرہ جانور پر لادی جاتی ہے ۔

پخال پیٹیا (۱) بڑ پیٹو۔ بڑ پیٹا۔ زیادہ کھانے والا ۔

پخ پخی چھوٹنا (ہ) زٹ لگنا۔ جھک ہو جانا ۔

پختن (پُختَن) (ف) مؤنث۔ پکنے کا فعل ۔

پختڑیاں (پَخ۔تڑیاں) (ا) مؤنث (۱) روٹیاں چپاتیاں (۲) بے محنت مزدوری کی روٹی۔ مفت کی روٹی ۔

پختگی (پُخ۔تگی) (ف) مؤنث (۱) مضبوطی۔ پکاؤ (۲) تجربہ کاری۔ ہوشیاری۔ واقفکاری (۳) بالغ ہونا۔ (۴) عمر رسیدہ ہونا (۵) کامل ہونا ۔

پخت و پز (ف) (۱) ٹھیک ٹھاک۔ پکا۔ مضبوط (۲) مؤنث۔ قول فیصل۔ تصفیہ۔ قطع حجت۔ طے (۳) وعدہ وعید۔ قول قرار ۔

پختہ (ف) (۱) پکا۔ مضبوط۔ پائدار (۲) تجربہ کار۔ ہوشیار۔ واقف کار (۳) بالغ (۴) عمر رسیدہ (۵) مکمل۔ پورا (۶) طے۔ قطع حجت (۷) بریاں۔ پکا ہوا۔ سینکا ہوا۔ تلا ہوا (۸) مستقل ۔

پختہ کار (ف) مذکر۔ تجربہ کار ہوشیار۔ واقف کار۔ ہنر مند ۔

پختہ کرنا (ف) (۱) مضبوط کرنا۔ پکانا۔ پائدار کرنا۔ مستحکم کرنا۔ (۲) تجربے میں لانا۔ جانچ کرنا۔ استعمال کرنا۔ (۳) طے کرنا۔ قطع حجت کرنا۔ ٹھیک ٹھاک کرنا۔ (۴) واقف کرنا۔ تجربہ کار بنانا۔ ہوشیار کرنا (۵) مکمل کرنا۔ پورا کرنا۔ (۶) کمی نکالنا۔ خامی دور کرنا ۔

پخنا (ہ) مذکر (۱) بیہودہ۔ کمینہ۔ سفلہ (۲) بے تمیز۔ بد تہذیب۔ نا معقول (۳) یاوہ گو (۵) بکواسی ۔

پخنی (ہ) مؤنث۔ پخنا کی تانیث۔ بھٹیاری۔ بیہودہ

غل مچانے والی ؛

**پچیا** (ا) مذکر - جھگڑالو - فسادی - بے ہودہ کمینہ ؛

## پ - د

**پد** (پَد) (س) مذکر (۱) پاؤں - پگ - قدم - چرن - (۲) فقرہ - مصرع - گیت (۳) کھوج - نشان - پتہ - نقش (۴) درجہ - مرتبہ - عزت - خطاب - (۵) (پنجابی) گوز ؛

**پدّا** (پَدّ - دا) (ہ) مونث (۱) ایک چھوٹی سی چڑیا - پھدکی (۲) پھنکنا - غلیل میں غلہ رکھ کر چلانے کی جگہ (۳) حقیر - بے حیثیت - ذلیل (۴) کم طاقت - بے قدرت ؛

**پدارتھ** (پَدا - رَتھ) (س) مذکر (۱) شے - چیز - ست (۲) عمدہ کھانا - لذیذ چیز ؛

**پدانا** (پَدا - نا) (ہ) تھکانا - ہرانا - عاجز کرنا - چیں بلوانا ؛

**پدر** (پِدَر) (ف) مذکر - باپ - والد - پتا - ابا ؛

**پدرم سلطان بود** (ف) مثل - اس موقع پر لیتے ہیں - جب کوئی شخص اپنے باپ دادا کے متعلق شیخی بگھارے ؛

**پدرود** (پَد - رُود) (ف) مذکر (۱) رخصت - اجازت - (۲) اللہ حافظ - اللہ بیلی - الوداع - سلام ؛

**پدری** (ف) باپ کی - پدر کی - والد کی - پتا کی - موروثی باپ سے ورثے میں ملی ہوئی چیز ؛

**پدم** (پَدَم) (س) (۱) گول چکردار نشان جو آدمی کی انگلیوں پر ہوتا ہے (۲) نیلوفر - کنول (۳) ہاتھی کی کھال کے نشان (۴) سو نیل کا ایک پدم علم ہندسہ میں ؛

**پدمنی** (پَد - منی) (س) مونث (۱) نہایت خوبصورت نازک اندام - نہایت حسین - عورتوں میں اول درجہ کی شکیل و خوب صورت اور نازک عورت (۲) جل مانس کی عورت - مردم آبی کی زوجہ - جل استری ؛

**پدنا** - پدّو - پدوڑا (۸) (۱) پدوڑا - پاد دینے والا زیادہ گوز لگانے والا - (۲) نامرد - ہیز - بزدل - ڈرپوک ؛

**پدھارنا** (پَدھار - نا) (ہ) (۱) آنا - قدم رنجہ فرمانا تشریف لانا - درشن دینا (۲) جانا - تشریف لے جانا - سدھارنا (۳) براجنا - بیٹھنا - تشریف رکھنا ؛

**پدھان** (پَدھان) (ہ) مذکر - مقدم - چودھری - گاؤں کا چودھری - پردھان - صدر - میر ؛

**پدّھی** (پَدّ - دھی) (ہ) مونث - چڈّھی - سواری ؛

**پدید** - پدیدار (پَدیدْ + پَدیِ - دار) (ف) ظاہر ؛

## پ - ڈ

**پڈا** (پَڈا) (ہ) مذکر - کھیت کی حد ؛

**پڈنگ** (پُڈنگ) (انگ) (Pudding) دیکھو پیٹین نمبر ۲ ؛

## پ - ذ

**پذیرا** (پَذی - را) (ف) مقبول - منظور - لینے والا

**پذیرائی** (ف) مونث (۱) قبولیت - منظوری (۲) استقبال ؛

## پ - ر

**پر** (پَر) (ہ) مذکر - حرف شرط ہے (۱) لیکن - الا - مگر - وگرنہ (۲) (ف) (۱) اوپر - بالا - (۳) زور - طاقت - (۴) بازو - بال - پنکھ (۵) فی - ایک - واحد - پرند کے متعلق (۶) میں - اندر - بھیتر - درمیان - بیچ - (۷) مدد - سہارا - حمایتی - معاون (۸) دوسرا - اور غیر - علاوہ - بیگانہ ؛

**پر باندھنا** (ہ) (۱) پروں کو باندھنا - (۲) مجبور کرنا - بے بس کرنا - عاجز ہونا (۳) طاقت گھٹانا - کمزور کرنا - (۴) مدد بند کرنا ؛

**پر پرزوں سے درست ہونا** (ہ) (۱) ہوش سنبھالنا بالغ ہونا (۲) جوبن نکھارنا - بناؤ سنگار کرنا - (۳) مستعد ہونا - تیار ہونا - ٹھیک ٹھاک ہونا - لیس ہونا - مسلح ہونا (۴) کھیل تماشے سے درست ہونا سامان تیار کرنا - (۵) کمی پوری کرنا (۶) مقابلے پر آمادہ ہونا

**پر ٹوٹنا** (ہ) (۱) بازو کرنا - پنکھ ٹوٹنا - بال و پر شکست ہونا (۲) قوت کم ہونا - زور گھٹنا (۳) مدد نہ پہنچنا - سہارا نہ ملنا - حمایتی کا مخالف سے سازش کر جانا ؛

**پر جلنا** (ف) (ل) تاب و طاقت نہ رہنا۔ قوت و زور گھٹنا۔ کس بل جاتا رہنا (۲) خوف ہونا۔ ڈرنا۔ وحشت کھانا۔ مرعوب ہونا۔ (۳) پہنچ نہ سکنا۔ گزر نہ ہو سکنا رسائی نہ ہونا (۴) بال و پر کا سوختہ ہونا۔ پنکھ جلنا (۵) حسد ہونا۔ دیکھ کر کڑھنا ؛

**پر جمنا** (ف) (ل) پر اُگنا۔ پر نکلنا۔ پر آنا (۲) غرور پیدا ہونا۔ گھمنڈ کرنا ؛

**پر جھاڑنا** (ف) (ا) پر گرانا۔ گریز میں آنا۔ (۲) پروں کو جھٹکنا۔ پروں کو جھاڑنا۔ پروں کو کھولنا (۳) اڑنے کا ارادہ کرنا۔ (۴) پرواز کرنا ؛

**پردار** (ف) مذکر۔ پرندہ۔ اڑنے والا۔ پر والا۔ پرند ؛

**پر قلینچ کرنا** (ف) (ا) پر بریدہ کرنا۔ پروں کو کترنا۔ پروں کو کاٹنا۔ بے پر کرنا (۲) بے بس کرنا۔ بیکس کرنا۔ مجبور کرنا۔ عاجز کرنا۔ پر شکستہ کرنا ؛

**پر کا قلم** (ا) مذکر۔ لکھنے کا قلم جو پر سے بنایا جاتا ہے ؛

**پر کا کوا بنا دینا** (ف) حد سے زیادہ مبالغہ کرنا۔ بات کا تبنگڑ بنا دینا ؛

**پر لگنا** (ف) (ا) اترانا۔ شیخی مارنا۔ (۲) بال و پر پیدا ہو جانا۔ بازو اور پنکھ لگنا ؛

**پر لینا** (ف) پر کاٹنا۔ پر کترنا۔ پر تینچ کرنا ؛

**پر مارنا** (ف) (ل) اڑنا۔ پرواز کرنا۔ فضا میں جانا (۲) بازو مارنا۔ پروں سے چوٹ دینا۔ (۳) پھڑپھڑانا۔ ہاتھ پاؤں مارنا۔ (۴) کوشش کرنا۔ سعی کرنا۔ محنت کرنا۔ ہاتھ پاؤں ہلانا ؛

**پر و بال نکالنا** (ف) (ل) ہوش سنبھالنا۔ شعور ہونا۔ تمیز آنا۔ عقل پیدا ہونا۔ (۲) جوبن نکالنا۔ خوب صورتی پر آنا۔ (۳) شرارت پر آنا۔ ظلم و زیادتی کرنا ؛

**پرامیسری نوٹ** (پرا۔ مِس۔ سَری۔ نوٹ) (انگ) (Promissory Note) مذکر۔ تمسک۔ دستاویز۔ وہ تحریر جو روپیہ ادا کرنے کے متعلق کسی سے خاص وقت تمسک کے لئے لکھوائی جائے ؛

**پران** (پ ران) (س) مذکر (۱) دم۔ سانس۔ تنفس۔ ہوا (۲) روح۔ آتما۔ جی۔ بولتا۔ جان (۳) دلبر۔ جانی۔ دلدار۔ معشوق۔ پیارا۔ دلارا ؛

**پران پتی** (ہ) مذکر (۱) زندگی کا مالک۔ روح۔ دل۔ (۲) خاوند ؛

**پران تج دینا یا تجنا** (ف) (ل) (۱) مرجانا (۲) گھبرا جانا۔ ہمت ہارنا ؛

**پران چھڑانا** (ف) (۱) جان لینا۔ مار ڈالنا۔ روح نکالنا (۲) معشوق سے جدا کرنا۔ دلبر سے علیحدہ کرنا۔ جانی سے الگ کرنا۔ (۳) جان بچانا۔ چھٹکارا دلانا۔ آزاد کرنا۔ زندگی قائم کرنا ؛

**پران چھوٹنا** (ل) (۱) دم نکلنا۔ موت آنا۔ جان نکلنا (۲) ہمت نہ رہنا۔ حوصلہ نہ رہنا۔ دم نہ رہنا۔ طاقت نہ رہنا۔ (۳) حواس باختہ ہونا۔ دم بخود ہونا۔ دم خشک ہونا ؛

**پران چھوڑنا** (ف) (۱) جی چھوڑنا۔ ہمت ہارنا۔ حوصلہ پست ہونا (۲) دم چھوڑنا۔ مرنا۔ روح نکلنا ؛

**پران لینا** (ف) (۱) جان لینا۔ دم نکالنا۔ مارنا۔ قتل کرنا۔ (۲) ستانا۔ دق کرنا۔ تنگ کرنا۔ ناک میں دم کرنا۔ جان کو آنا ؛

**پرانا** (پ را۔ نا) (ف) دکھ ہونا۔ درد ہونا۔ پیڑ ہونا ؛

**پرانا** (پُ را۔ نا) (ہ) (۱) کہنہ۔ عمر رسیدہ۔ قدیم۔ مدت کا۔ دیرینہ۔ پارینہ۔ (۲) فرسودہ۔ بوسیدہ۔ مستعمل کام میں آیا ہوا۔ (۳) تجربہ کار۔ جہاں دیدہ۔ کار کردہ (۴) پیر۔ بڈھا۔ مُسن (۵) پرانے زمانے کا۔ نئی روشنی سے ناواقف ؛

**پرانا پڑنا** (ف) کہنہ ہو جانا۔ بوسیدہ ہو جانا۔ عمر رسیدہ ہو جانا ؛

**پرانا خرانٹ** (ل) (۱) بہت پرانا۔ گرگ کہن سال۔ نہایت بوڑھا۔ (۲) نہایت تجربہ کار۔ جہاندیدہ ؛

**پرانا دھرانا** (ف) بوسیدہ۔ دیرینہ۔ پارینہ۔ کہنہ۔ فرسودہ۔ ناکارہ۔ ناقابل استعمال ؛

**پرانا فیشن** (ف) مذکر۔ پرانا رواج۔ پرانا دستور۔ پرانی وضع ؛

**پرانا گھاگ** (ف) دیکھو "پرانا خرانٹ" ؛

**پرانا ہونا** (ف) دیکھو "پرانا پڑنا" ؛

**پرانی** (پ را۔ نی) (س) (۱) ذی روح۔ جاندار۔ جیودھاری (۲) انسان۔ آدمی۔ بشر۔ شخص۔ پُرکھ ؛

**پرانی** (پُ را۔ نی) (ہ) (۱) کہن سال۔ دیرینہ۔ پارینہ۔ مسنہ۔ ضعیفہ (۲) بوسیدہ۔ کہنہ۔ فرسودہ۔ سال خوردہ (۳) ناکارہ۔ نکمی۔ خراب۔ ناقابل استعمال۔ مستعملہ ؛

**پُرانی کھوپری** (ل) مؤنث (۱) پُرانا آدمی - دیرینہ شخص - ضعیف آدمی - کہن سال مرد - بوڑھا آدمی۔ (۲) تجربہ کار - جہاں دیدہ - کار آزمودہ - کار کردہ۔ (۳) اولڈ فیشن - پرانے رنگ کے - اگلے وقتوں کے ؂

**پُرانے** (پُرا - نے) (ع) مذکر - پرانا کی جمع ؂

**پُرانے لوگ** (ل) (۱) ملازمانِ قدیم - پرانے نوکر (۲) بوڑھے - دانا ؂

**پُرانے مُردے اُکھیڑنا** (ل) پرانی شکایتیں کرنا۔ اگلے پچھلے جھگڑے نکالنا ؂

**پراچہ** (ل) مذکر - (۱) بزاز - پارچہ فروش - پارچہ کا کام کرنے والا (۲) سلے ہوئے کپڑے بیچنے والا۔ (۳) ایک قوم جو ٹوپیاں وغیرہ بنا کر فروخت کرتی ہے ؂

**پرائی** (پَرا - ئی) (ع) پرایا کی مؤنث ؂

**پرائی آنکھیں کام نہیں آتیں** (ل) مثل - دوسرے کے سہارے پر کام درست نہیں ہوتا۔ اپنے قابو کا کام ٹھیک ہے۔ دوسرے کی چیز پر بھروسہ نادانی ہے ؂

**پرائی کوٹھی کا ٹیڑھا مہتہ** (ع) کہاوت - دوسرے بھروسے کا کیا اعتبار ؂

**پرائیویٹ** (پرا - اِئی - وِیٹ) انگ Private (۱) نجی - خاص - ذاتی (۲) پوشیدہ - مخفی ؂

**پرائے** (پَرا - اے) (ع) پرایا کی جمع ؂

**پرائے برتے آزاد کرنا** (ل) دوسروں کے مال پر فیاضی دکھانا۔ دوسرے کی کمائی پر فخر کرنا ؂

**پرائے دھن کو چور روئیں** (ع) کہاوت - پرائی دولت پر رونے والا سوا چور کے کوئی نہیں۔ جو اسے چرانا چاہتا ہے ؂

**پرائے شگون کے لیئے اپنی ناک کٹانی** (ل) مثل - دوسرے کو نقصان پہنچانے کے لئے اپنا زیادہ نقصان کیا ؂

**پرائے گھر کا ہونا** (ل) بیٹی کی شادی ہونا - لڑکی کا بیاہ کر دینا ؂

**پرائے مال پر لال دیدے** (ع) کہاوت - دوسرے کی چیز پر لالچ کرنا بیکار ہے ؂

**پرائے مال پہ پایا حسین** (ل) مثل - حلوائی کی دکان پر دادا جی کی فاتحہ - غیر کے مال پر سخی بنتا ؂

**پرایا** (پَرا - یا) (ل) غیر کا - اور کا - دوسرے کا - بیگانہ ؂

**پُر** (پُرّ) (ف) (۱) بھرا ہوا - لبالب - معمور - لبریز (۲) کامل - پورا - بھرپور ؂

**پُرپیچ** (ف) پیچیدہ - مشکل ؂

**پُرشور** (ف) شوریلا - سخت مزاج - شور و شر کرنے والا ؂

**پُرکار** (ف) (۱) جڑاؤ - مرصع - کام سے بھرا ہوا۔ پٹا پٹ - اس سرے سے اس سرے تک خوب پورا کام - جیسے پُرکار دوشالہ (۲) دبیز - غف - گاڑھا - موٹا - دل دار (۳) مضبوط - پختہ - محکم - پائیدار ؂

**پُرا** (پُرا) (ل) مذکر - محلہ - ٹولہ - بستی - آبادی - پورہ ؂

**پَرا** (پَرا) (ل) مذکر (۱) صف - قطار - لنگ - لائن - سلسلہ - ٹولی - (۲) ٹکڑی - گروہ - غول ؂

**پرا باندھنا** (ل) بین باندھنا - صف بستہ ہونا - قطار در قطار ہونا - سلسلہ وار - برابر کھڑا ہونا ؂

**پراجمانا** (ع) دیکھو "پرا باندھنا" ؂

**پراپت** (پَرا - پت) (س) مذکر (۱) لابھ - فائدہ - نفع (۲) پیدا - یافت - حاصل ؂

**پَرات** (ع) مؤنث - طشت - لگن - تھال ؂

**پُراتم** (پُرا - تم) (ع) (۱) پرانا - قدیم - کہنہ - بوڑھا - اگلے زمانے کا (۲) تجربہ کار - ہوشیار - جہاں دیدہ ؂

**پراٹسٹنٹ** (پرا - ٹس - ٹنٹ) (Protestant) (انگ) (۱) دینِ عیسوی کا ایک فرقہ (۲) معترض ؂

**پراٹھا** (پَرا - ٹھا) (ع) مذکر - قرص نما گھی میں پکی ہوئی روٹی ؂

**پراچین** (پَرا - چین) (س) (۱) دیکھو "پرانا" (۲) قدیم عمارتیں یا چیزیں - عتادید ؂

**پرادھین** (پَرا - دھین) (س) ماتحت - محکوم - تابع - پرائے بس میں ؂

**پرادھین سپنے سکھ ناہیں** (ل) مثل - دوسرے کا محکوم رہ کر خواب میں بھی آرام نہیں مل سکتا۔ غیر کے بس میں رہ کر آرام نہیں ہوتا - اوروں کے ماتحت ہو کر آرام مشکل ہے ؂

**پرارتھنا** (پَرا - رتھ - نا) (س) مؤنث (۱) دعائے مغفرت - دعا - عرض - التماس - بینتی - التجا (۲) منت سماجت - عجز - انکسار ؂

پراسپکٹس (پرَاس۔پَک۔ٹَس) (انگریزی PROSPECTUS) مذکر۔ حالات۔ وہ رسالہ وغیرہ جس میں کسی کام کے حالات درج ہوں ؛

پراسچِت (پرَاس۔چِت) (ہ) مذکر۔ گناہوں کا کفارہ ؛

پراکرت (پرَا۔کِرت) (س) نیچ۔ شودر۔ ارذل (۲) ایک قسم کی بھاشا جو سنسکرت سے بگڑی ہوئی ہے (۳) گنواری زبان۔ عوام کی بولی ؛

پراکرم (پرَا۔کرَم) (س) مؤنث (۱) قوت۔ طاقت۔ بل۔ زور۔ قدرت (۲) اعضا۔ جوڑ۔ ہاتھ۔ پاؤں ؛

پراگندگی (پرَا۔گَن۔دَگی) (ف) مؤنث۔ پریشانی۔ حیرانی۔ انتشار۔ تشویش۔ تردد۔ تفکر۔ تتر بتر ؛

پراگندہ (پرَا۔گَن۔دَہ) (ف) مذکر۔ پریشان۔ حیران۔ متردد۔ متفکر۔ مذبذب۔ منتشر۔ تتر بتر ؛

پرال (پَرال) (ہ) مؤنث۔ پوال۔ پتی۔ غلہ نکالے ہوئے دھان کا لانگ۔ دھان کا پھوس (پ) توہ ؛

پرالبد (پرَال۔بَدھ) (ہ) مؤنث (ہندو) قسمت۔ تقدیر۔ بھاگ۔ نصیب۔ کرم۔ مقدر ؛

پران (پُران) (س) مذکر (۱) پرانا۔ قدیم۔ پارینہ۔ دیرینہ۔ پراتن۔ پراچین (۲) ہندوؤں کی مذہبی کتابیں جن میں وید کے مسائل کو شرح بدلائل و تمثیلی قصوں اور کہانیوں سے واضح کیا گیا ہے۔ ان کی تعداد بہت زیادہ ہے۔ مگر اٹھارہ پران زیادہ مشہور ہیں ؛

پراونس (پرَا۔وِنس) (انگ PROVINCE) مذکر۔ صوبہ۔ احاطہ۔ تعلقہ۔ پرگنہ ؛

پراونشل (پرَا۔وِن۔شَل) (انگریزی PROVINCIAL) صوبے کے متعلق ؛

پراونشل اٹانومی (انگ PROVINCIAL AUTONOMY) مؤنث۔ صوبائی خود مختاری ؛

پراونشل پولیس (انگ PROVINCIAL POLICE) مؤنث۔ کسی خاص صوبے کی پولیس جو اس سے باہر تبدیل نہ کی جا سکے ؛

پراونشل سِول سروس (انگریزی PROVINCIAL CIVI SERVICE) مؤنث۔ سول کے محکمے کے وہ افسر جو کسی صوبے کی حکومت بھرتی کرے۔ یہ افسر دوسرے صوبے میں تبدیل نہیں کیے جا سکتے ؛

پراویڈنٹ فنڈ (پرَا۔وِی۔ڈینٹ۔فَنڈ) (انگ PROVIDENT FUND) مذکر۔ وہ سرمایہ جو ملازم کی تنخواہ میں سے ہر ماہ ایک خاص شرح کے مطابق کچھ رقم وضع کرکے جمع کیا جاتا اور ملازمت کے خاتمے پر اسے دیا جاتا ہے۔ محفوظ سرمایہ۔ امدادی سرمایہ ؛

پرائز (پرَا۔ئِز) (انگ PRIZE) مذکر۔ انعام ؛

پرائم (پرَا۔ئِم) (انگ PRIME) (۱) پہلا۔ ابتدائی (۲) اعلیٰ۔ اعظم (۳) اوّل درجے کا۔ عمدہ ؛

پرائمر (انگ PRIMER) مؤنث۔ قاعدہ۔ طالب علموں کی ابتدائی کتاب ؛

پرائمری (پرَا۔ئِم۔رِی) (انگ PRIMARY) (۱) ابتدائی۔ اوّل۔ پہلا۔ سب سے پہلا (۲) اصلی ؛

پرائم منسٹر (پرَا۔ئِم۔مِنِس۔ٹر) (انگ PRIME MINISTER) مذکر۔ وزیر اعظم ؛

پرب (پَرَب) (س) مذکر (۱) باب۔ مقدمہ۔ فصل۔ ادھیائے (۲) میلہ۔ ہجوم۔ بھیڑ (۳) ہیرے کی قسم۔ (۴) جوڑ۔ گانٹھ ؛

پربال (پَر۔بال) (ہ) مذکر۔ آنکھ کے اندرونی گوشے کے بال۔ پشم۔ اندرونِ چشم۔ آنکھ کی ایک بیماری جس میں پلکیں گر جاتی ہیں اور پپوٹوں کے اندر بال نکل آتے ہیں ؛

پربت (پَر۔بَت) (س) مذکر (۱) پہاڑ۔ کوہ۔ جبل۔ ٹیلہ۔ (۲) مشکل۔ کٹھن۔ دشوار۔ سخت ؛

پربس (پَر۔بَس) (ہ) پرادھین۔ مجبور۔ معذور۔ ماتحت۔ محکوم۔ نوکر ؛

پربندھ (پَر۔بَندھ) (س) بندوبست۔ انتظام۔ انصرام۔ ٹھیک ٹھاک کرنا۔ درستی ؛

پربھاؤ (پَر۔بھا۔اُو) (س) مذکر (۱) اثر۔ فیض۔ صحبت۔ تاثیر۔ کشش (۲) مزاج۔ طبیعت۔ خاصیت۔ سرشت۔ فطرت۔ خو۔ عادت۔ حالت۔ کیفیت ؛

پربھو (پَر۔بھُو) (س) مذکر۔ مالک۔ سوامی۔ ناتھ۔ صاحب۔ خدا۔ ایشور ؛

پربین (پَر۔بِین) (ہ) مذکر (۱) ہوشیار۔ چلتا ہوا۔ چتر۔ عقیل۔ سمجھ دار۔ دانشمند (۲) ہنرمند۔ صاحب فن۔ کاریگر۔ کام کا جاننے والا۔ مشاق (۳) حسین۔ جمیل۔ سندر ؛

پرپنچ (پَر۔پَنچ) (ہ) مذکر۔ فریب ؛

**پرپَنیتھ** (پ۔ پَنیتھ) (ہ) تیسرا پرت۔ طبق ثالث۔ تیسری نقل ؛

**پَرت** (پَرَت) (ہ) مذکر۔ ورق۔ تختہ۔ طبق۔ چھلکا۔ تہ۔ پوست۔ پپڑی ؛

**پرتا** (پ۔ تا) (ہ) مذکر (۱) اوسط (۲) بھرتی۔ چھوٹی ؛

**پرتاب** (پ۔ تاپ) (س) مذکر۔ اصل لفظ پرتاپ ہے (۱) بدولت۔ ذریعہ۔ وسیلہ۔ طفیل۔ باعث۔ سبب۔ وجہ (۲) اقبال۔ شان۔ عزت (۳) چمک۔ پرتو۔ نور۔ جلال۔ روشنی۔ جمال (۴) نصیبہ۔ قسمت۔ بھاگ۔ تقدیر (۵) مہربانی۔ کرپا۔ عنایت۔ سخاوت۔ دیا۔ فیاضی ؛

**پرتال** (پ۔ تال) (ہ) مؤنث۔ دیکھ بھال۔ جانچ۔ سنبھال۔ جائزہ۔ نظرثانی۔ دوبارہ دیکھنا ؛

**پرتگال** (پ۔ تگال) (مفرس) یورپ کا ایک ملک ؛

**پرتگیز** (ہند) مذکر۔ پرتگال کا باشندہ ؛

**پرتل** (پ۔ تل) (ہ) مذکر۔ سامان جو ایک گھوڑے یا بیل پر لادا جائے ؛

**پرتل کا ٹٹو** (ہ) مذکر۔ لدا ٹٹو۔ مزدور آدمی ؛

**پرتلا** (پ۔ تلا) (ہ) مذکر۔ دوال شمشیر۔ تلوار کی پیٹی۔ پٹا۔ بیلٹ۔ کمر۔ پٹکا ؛

**پرتما** (پ۔ تما) (س) مجسمہ۔ مورت۔ مورتی۔ پتلا۔ تصویر۔ بت۔ صنم ؛

**پرتو** (پ۔ تو) (ف) مذکر۔ (۱) سایہ۔ عکس۔ ظل۔ پرچھائیں۔ پرچھاواں (۲) روشنی۔ نور۔ کرن۔ شعاع۔ چمک ؛

**پرتوا** (پ۔ توا) (ہ) مذکر۔ (۱) عکس۔ سایہ۔ ظل۔ چھاؤں۔ (۲) صحبت کا اثر۔ فیضِ صحبت ؛

**پرتھی۔ پرتھوی** (پ۔ تھی + پ۔ تھوی) (س) مؤنث۔ (۱) دھرتی۔ زمین۔ ارض۔ بھوم بھومی (۲) جہان۔ دنیا۔ جگت۔ سنسار۔ مخلوق۔ خلقت ؛

**پرتی** (پ۔ تی) (ہ) مؤنث۔ غیر مزروعہ زمین ؛

**پرتیت** (پ۔ تیت) (س) مؤنث۔ ساکھ۔ اعتماد۔ یقین۔ بھروسہ۔ اعتقاد۔ اعتبار ؛

**پرج** (پ۔ رج) (ہ) مؤنث۔ ایک راگنی ؛

**پرجا** (س) مؤنث۔ (۱) رعایا۔ رعیت۔ محکوم (۲) کرایہ دار۔ پرایا۔ پرائی جگہ میں رہنے والا۔ غیر کی جگہ میں بیٹھنے والا (۳) مخلوق۔ خلقت۔ عام لوگ۔ پبلک۔ (۴) نسل۔ بنس۔ خاندان۔ کنبہ۔ مالک کی ضد ؛

**پرجاپت۔ یا۔ پرجاپتی** (س) مذکر (۱) راجہ۔ بادشاہ۔ حاکم۔ سرکار۔ مالک۔ سزاوار۔ آقا (۲) خالق۔ برہما۔ پیدا کرنے والا (۳) سورج۔ آفتاب۔ مہر (۴) کوزہ گر۔ کمہار (۵) جنوائی۔ داماد۔ (۶) باپ۔ والد۔ پتا ؛

**پرجوٹ** (پ۔ جوٹ) (ہ) مکانات کی زمین کا محصول ؛

**پرشج** (پ۔ شج) (۱) مؤنث۔ طشتری۔ چھوٹی رکابی ؛

**پرچا** (پ۔ چا) (ہ) مذکر۔ (۱) پرکھ۔ شناخت۔ پہچان۔ کسوٹی (۲) ثبوت۔ دلیل (۳) آزمائش۔ امتحان۔ (۴) معجزہ۔ کرامت۔ بندگی کا ظہور۔ خصوصیت۔ اتمام حجت۔ برہان قاطع (۵) خوشخبری۔ بشارت۔ ظہور ؛

**پرچا** (پ۔ چا) (ہ) پرچانا کا امر ؛

**پرچا دینا** (۱) ثبوت دینا۔ کرامت دکھانا۔ بشارت دینا کسوٹی پر پورا اترنا (۲) خوش کر لینا ؛

**پرچا لینا** (۱) آزمانا۔ جانچنا۔ پرتال کرنا۔ امتحان لینا (۲) ثبوت لینا۔ خوش کر لینا ؛

**پرچا مانگنا** (۱) کرامت چاہنا۔ معجزہ طلب کرنا۔ ثبوت مانگنا ؛

**پرچار** (پ۔ چار) (س) مذکر۔ (۱) اظہار۔ اشاعت۔ تبلیغ (۲) شہرت (۳) رسم و رواج ؛

**پرچارک** (س) مذکر۔ (۱) مبلغ (۲) چرواہا (۳) نقیب ؛

**پرچانا** (۱) راضی کرنا (۲) بہلانا۔ پھسلانا (۳) ہلانا۔ ملانا۔ رجوع کرنا۔ مائل کرنا۔ مانوس کرنا۔ موہنا (۴) قابو کرنا۔ بس میں لانا ؛

**پرچخ** (پ۔ چخ) (ف) مذکر۔ پرزے ؛

**پرچخ اُڑ جانا** (۱) پرزے پرزے ہو جانا ؛

**پرچک** (پ۔ چک) (ہ) مؤنث (۱) پیار۔ چمکار۔ پچکار۔ تھپکی (۲) تسلی۔ دلاسا۔ اطمینان (۳) حمایت۔ رعایت۔ پشتی۔ مدد۔ سہارا (۴) ایما۔ اشارہ۔ کنایہ ؛

**پرچک پانا** (۱) اشارہ پانا۔ ایما معلوم کرنا (۲) حمایت حاصل کرنا۔ رعایت پانا (۳) مدد پانا۔ سہارا پانا (۴) تسلی پانا۔ اطمینان حاصل کرنا۔ دلاسا پانا ؛

**پرچک دینا** (۱) حمایت کرنا (۲) اشارہ کرنا (۳) مدد کرنا۔ سہارا دینا (۴) دلیر کرنا ؛

**پرچک لینا** (۱) حمایت لینا۔ پشتی لینا ؛

**پرچم** (پ۔ چم) (ف) مذکر۔ (۱) چنور۔ کپڑا جو جھنڈے پر باندھا جاتا ہے (۲) زلف۔ کاکل ؛

**پرچم اُڑانا یا لہرانا** (۱) جھنڈا لہرانا ؛

**پرچنا** (پَرَچ ۔ نا) (ہ) (۱) راضی ہونا۔ ہل جانا۔ مل جانا۔ مانوس ہونا۔ مائل ہونا (۲) بہلنا۔ باتوں میں آنا ۔

**پرچول** (پَر۔ چول) (ہ) مؤنث۔ دھت۔ لت۔ دھن ۔

**پرچول** (پَر۔ چول) (ہ) مؤنث۔ ٹٹول۔ دریافت۔ چھان بین ۔

**پرچون** (پَر۔ چُون) (ہ) مذکر۔ آٹا۔ دال۔ نمک۔ مرچ۔ تیل۔ تمباکو وغیرہ اشیا۔ وہ چیزیں جو آٹے کے ساتھ لازمی ہوں ۔

**پرچونیا** (ہ) مذکر (۱) آٹا۔ دال۔ نمک۔ مرچ وغیرہ بیچنے والا۔ وہ چیزیں بیچنے والا جو آٹے کے ساتھ خرچ میں آتی ہوں (۲) بنیا۔ مودی۔ بقال (۳) خردہ فروش۔ چھوٹی مقدار کا سودا بیچنے والا ۔

**پرچہ** (پَر۔ چہ) (ف) مذکر (۱) خط۔ چٹھی۔ رقعہ۔ پتر۔ تحریر (۲) لکھا ہوا کاغذ۔ اخبار۔ رسالہ۔ کتابچہ (۳) پرزہ۔ ٹکڑا۔ چیتھڑا۔ کترن۔ دھجی۔ پارچہ (۴) امتحانی سوالات کا کاغذ ۔

**پرچہ چاک کرنا** (ف) ابتدائی رپورٹ کا لکھا جانا ۔

**پرچہ گزرنا** (ف) (۱) خبر پہنچنا۔ اطلاع ملنا۔ علم میں آنا۔ معلوم ہونا (۲) عرضی دیا جانا۔ نالش ہونا۔ درخواست لگنا۔ (۳) مخبری ہونا۔ جاسوسی ہونا (۴) غیبت کیا جانا۔ چغلی ہونا ۔

**پرچہ نویس** (ف) مذکر۔ (۱) مخبر۔ جاسوس۔ خفیہ کارروائی لکھنے والا۔ خبر پہنچانے والا (۲) مؤرخ۔ واقعات لکھنے والا۔ خبریں لکھنے والا۔ اطلاع تحریر کرنے والا۔ مطلع کرنے والا (۳) خط لکھنے والا۔ رقعہ لکھنے والا۔ پرچہ لکھنے والا ۔

**پرچہ نویسی** (ف) مؤنث۔ (۱) مخبری۔ جاسوسی (۲) خبر رسانی۔ تاریخ نویسی۔ وقائع نگاری۔ تحریری اطلاع دینا۔ خط لکھنا۔ رقعہ لکھنا۔ پرچہ لکھنا۔ اخبار نویسی کرنا۔ اخبار لکھنا ۔

**پرچھا** (پَر۔ چھا) (ہ) مذکر۔ (۱) سوت لپیٹنے کی نلی۔ پھرکی۔ گھِرنی۔ (۲) بچکا (۳) چھیڑ بھیڑ کا کم ہونا۔ ہجوم کی قلت۔ پرب کی گھونتری (۴) کڑاہی۔ بڑا چھا۔ دیگ۔ بڑا دیگچہ (۵) جھگڑا۔ معاملہ۔ قضیہ۔ قصہ ۔

**پرچھا کرنا** (ہ) (۱) نلی پر سوت لپیٹنا۔ پھرکی پر ڈورا چڑھانا (۲) ہجوم میں کمی کرنا۔ بھیڑ ہٹا دینا (۳) جھگڑا نمٹنا۔ معاملہ طے کرنا۔ قصہ فیصل کرنا۔ قضیہ چکانا

**پرچھا ہونا** (ہ) (۱) فیصلہ ہونا۔ انفصال ہونا (۲) بھیڑ چھٹنا۔ ہجوم کم ہونا ۔

**پرچھانواں۔ پرچھاواں** (پَر۔ چھاں۔ واں + پَر۔ چھا۔ واں) (ہ) مذکر (۱) سایہ۔ چھاؤں۔ عکس۔ پرتو۔ (۲) عادت۔ اثر۔ رنگ ڈھنگ۔ طور طریق۔ خو۔ خصلت۔ سبھاؤ ۔

**پرچھاواں پڑنا** (ہ) (۱) سایہ پڑنا۔ عکس ہونا۔ پرتو پڑنا۔ چھاؤں ہونا (۲) اثر پڑنا۔ رنگ میں رنگا جانا۔ ڈھنگ اختیار کرنا۔ طریق اختیار کرنا۔ عادت اور سبھاؤ موافق ہو جانا۔ خصلت مل جانا ۔

**پرچھائیں** (پَر۔ چھا۔ ئیں) (ہ) مؤنث۔ چھاؤں۔ عکس۔ سایہ۔ پرتو ۔

**پرچھائیں سے بھاگنا۔ یا ڈرنا** (ہ) (۱) سائے سے خوف کھانا۔ عکس سے بچے کھانا (۲) عادت سے خوف کھانا۔ خو سے ڈرنا (۳) بہت ڈرپوک بننا۔ نہایت بزدلا پن۔ ہیزپن۔ نامردی (۴) نفرت کرنا۔ گھن کرنا (۵) مرعوب ہونا ۔

**پرچھتی۔ پرچھتی** (پَرَ۔ چھتی۔ پَر۔ چھت۔ تی) (ہ) مؤنث (۱) چھپرا چھپر۔ چھپر سے الگ چھپر جو چھپر کے ادھر ادھر اور منڈیروں وغیرہ پر پانی کے بچاؤ کے لیے رکھتے ہیں۔ (۲) ٹانڈ۔ مچان (۳) ٹپ۔ مکان میں اونچی دیوار میں لگا ہوا چوڑا تختہ جس پر پرانا سامان وغیرہ رکھتے ہیں ۔

**پرچھی** (پَر۔ چھی) (ہ) مؤنث۔ تھیلی جس کے دونوں طرف سامان رکھ کر سواری کی پیٹھ پر رکھتے ہیں ۔

**پرچی** (پَر۔ چی) (ہ) مؤنث۔ (۱) پرچہ کی تانیث (۲) وہ کاغذ جس پر انتخاب کے وقت اپنے پسند کیے ہوئے امیدوار کا نام لکھ کر صندوقچی میں ڈالتے ہیں۔ (۳) مقدمے کی تاریخ کا کاغذ ۔

**پرخاش** (پَر۔ خاش) (ف) مؤنث (۱) غبار۔ رنج۔ ان بن۔ لڑائی۔ نا اتفاقی۔ جھگڑا۔ فساد۔ ٹنٹا ۔

**پرخاش جو** (ف) جھگڑے کو تیار۔ فساد پر کمربستہ۔ کدورت رکھنے والا۔ رنج سے بھرا ہوا ۔

**پرخچے** (پَرَخ۔ چے) (ہ) مذکر۔ ٹکڑے۔ پرزے ۔

**پرخچے اڑانا** (ہ) پرزے پرزے کرنا ۔

**پرخچے اڑنا** (ہ) پرزے پرزے ہونا ۔

**پرداخت** (پَر۔ داخت) (ف) مؤنث (۱) پرورش۔ پالن (۲) مدد۔ سہارا۔ سہائتا۔ دستگیری (۳) حفاظت۔ نگہبانی۔ دیکھ بھال۔ نگرانی (۴) سنبھال۔ سنوار۔ آرائش۔ زیبائش ؎

**پردادا** (پَر۔ دا۔ دا) (ہ) مذکر۔ باپ کا دادا۔ دادا کا باپ۔ والد کا دادا۔ پدر کا دادا۔ جدِّ پدر ؎

**پردادی** (ہ) مؤنث۔ پردادا کی بیوی۔ باپ کی دادی۔ دادا کی ماں۔ جدۂ پدر۔ مادرِ جد ؎

**پرداز** (پَر۔ داز) (ف) مؤنث (۱) ابتدا۔ شروع۔ تمہید۔ اٹھان۔ پہل (۲) آراستگی۔ جلا۔ رُوپ۔ چمک (۳) کشیدہ۔ مصوری۔ نقاشی۔ نقش کاری۔ ڈرائنگ (۴) تصویر کے نقش و نگار۔ رُوپ۔ رنگ۔ خط و خال۔ نوک پلک (۵) رنگ ڈھنگ۔ طور طریق۔ چال ڈھال۔ خو۔ خصلت۔ عادت۔ سبھاؤ ؎

**پرداز ڈالنا۔ یا۔ کرنا** (ہ) (۱) شروع کرنا۔ ابتدا کرنا۔ تمہید ڈالنا۔ اٹھانا۔ پہل کرنا (۲) سنوارنا۔ آراستہ کرنا۔ جلا دینا۔ صیقل کرنا۔ چمکانا۔ رُوپ نکھارنا (۳) کشیدہ کاڑھنا۔ تصویر بنانا۔ نقش کاری کرنا (۴) خط و خال بنانا۔ نوک پلک درست کرنا (۵) رنگ ڈھنگ پر لانا۔ خو خصلت درست کرنا۔ عادت یا سبھاؤ سنبھالنا ؎

**پردوش** (پَر۔ دوش) (ہ) مذکر (۱) سانجھ۔ شام۔ مغرب کا وقت (۲) تیرھویں تاریخ کا برت۔ مہادیو کے نام کا روزہ۔ پیر کے دن کا فاقہ ؎

**پردہ** (پَر۔ دَہ) (ف) مذکر (۱) اوٹ۔ گھونگھٹ۔ آڑ۔ اوجھل۔ روک۔ حجاب۔ نقاب۔ برقع (۲) چق۔ چلمن (۳) اوٹا۔ دروازے کے آگے پردے کی دیوار (۴) انگرکھے کا سینہ (۵) روئے سطح۔ جیسے دنیا کے پردے پر نہیں مل سکتا (۶) راز۔ بھید۔ پوشیدہ۔ مخفوظ (۷) راگ۔ الاپ۔ آہنگ۔ باجوں کے سُر کے مقام۔ نغمے کی جگہ (۸) پیٹ وغیرہ کی جھلی (۹) طبقہ۔ پرت۔ کنل پٹری (۱۰) کوکھ اور پسلیوں کا درمیانی گوشت (۱۱) بادبان۔ سکان۔ پتوار (۱۲) عیب۔ برائی۔ نقص۔ بدی ؎

**پردہ اٹھانا** (ہ) (۱) نقاب الٹنا۔ گھونگھٹ اٹھانا (۲) چلمن باندھنا۔ چق اٹھانا (۳) اوٹے کی دیوار توڑنا۔ چار دیواری گرانا (۴) راز افشا کرنا۔ بھید کھولنا۔ ظاہر کرنا (۵) حقیقت کھولنا۔ اصلیت ظاہر کرنا۔ واقعات بیان کرنا (۶) پرت کھولنا۔ طبق جدا کرنا۔ پٹری اُتارنا (۷) حجاب دور کرنا۔ تکلف برطرف کرنا (۸) کھال جدا کرنا۔ جھلی اُتارنا ؎

**پردہ پڑنا** (ہ) (۱) اوٹ ہونا۔ اوٹ پڑنا (۲) حجاب ہونا (۳) نقاب ڈالا جانا۔ برقع اوڑھا جانا (۴) چق پڑنا۔ چلمن کھلنا (۵) چھپ جانا۔ غائب ہونا۔ جاتے رہنا۔ جیسے عقل پر پردہ پڑنا ؎

**پردہ پوش** (ف) (۱) برائی کو چھپانے والا (۲) پردہ دار ؎

**پردہ پوشی** (ف) مؤنث (۱) پردہ داری۔ عیب پوشی (۲) راز داری ؎

**پردہ پھاڑنا** (ہ) (۱) پردے میں سوراخ کرنا (۲) بے پردہ ہو جانا (۳) کنواری عورت سے جماع کرنا ؎

**پردہ چھوڑنا** (ہ) (۱) چق ڈالنا۔ چق چھوڑنا۔ چلمن گرانا (۲) نقاب لینا۔ حجاب کرنا۔ منہ پہ پردہ ڈالنا۔ چہرہ ڈھانپنا (۳) نقاب اُتارنا۔ حجاب دور کرنا۔ منہ پر سے پردہ الگ کرنا ؎

**پردہ دار** (ف) مذکر (۱) راز دار۔ بھید رکھنے والا۔ عیب جاننے والا۔ نقصوں سے واقف۔ خرابیوں سے آگاہ (۲) پردہ کرنے والا۔ پردہ رکھنے والا (۳) واقفِ حال۔ محرم۔ بھیدی (۴) عیبوں کا چھپانے والا۔ بھیدوں کو پوشیدہ رکھنے والا (۵) محفوظ کرنے والا ؎

**پردہ داری** (ف) مؤنث (۱) دیکھو "پردہ پوشی" ؎

**پردہ در** (ف) مذکر (۱) بھانڈا پھوڑنے والا۔ عیبوں کو ظاہر کرنے والا۔ برائیوں کو طشت از بام کرنے والا (۲) مخبر۔ خفیہ پولیس۔ جاسوس۔ چغل خور ؎

**پردہ دری** (ف) مؤنث۔ عیب نمائی۔ جاسوسی۔ مخبری ؎

**پردہ ڈالنا** (ہ) (۱) عیب چھپانا۔ راز داری کرنا۔ بھید چھپانا (۲) چق کھولنا۔ چلمن ڈالنا۔ چق لٹکانا (۳) نقاب لینا۔ گھونگھٹ کرنا۔ برقع اوڑھنا ؎

**پردہ ڈھانکنا** (ہ) (عو) (۱) عیب چھپانا (۲) دنیا سے اُٹھانا۔ بدکار کو قتل کرنا ؎

**پردہ ڈھکن** (ہ) مذکر۔ خاوند۔ شوہر ؎

پردہ رکھنا (ف) (۱) پردہ کرنا۔ نقاب لینا۔ حجاب کرنا۔ چھُپنا۔ سامنے نہ ہونا۔ اوٹ رکھنا۔ آڑ رکھنا۔ (۲) رازدار ہونا۔ پوشیدہ رکھنا۔ چھپانا۔ مخفی رکھنا۔ اخفا میں رکھنا ؎

پردۂ غیب (ف + ع) مذکر۔ (۱) عالمِ باطن۔ نچلے اور اوپر کے جہان کا درمیانی پردہ ؎

پردہ فاش کرنا (ف) (۱) راز کا افشا کرنا۔ بھانڈا پھوڑنا۔ عیب کھولنا۔ (۲) اصلیت کا ظاہر کرنا۔ حقیقت کھولنا۔ واقعات بیان کرنا۔ قلعی کھولنا۔ بھید ظاہر کرنا ؎

پردہ کرلو (ف) چھپ جاؤ۔ اوٹ میں ہو جاؤ۔ پردہ کرو۔ پوشیدہ ہو جاؤ ؎

پردہ کرنا (ف) پردے میں رہنا۔ گھونگھٹ کرنا۔ چھُپنا ؎

پردہ کھولنا (ف) دیکھو "پردہ فاش کرنا" ؎

پردہ گرانا (ف) چلمن چھوڑنا۔ پردہ ڈالنا۔ چق گرانا۔ گھونگھٹ کرنا ؎

پردہ لگنا (ف) (۱) پردہ ہونا۔ پردے میں بیٹھنا۔ چھپنے لگنا۔ سامنے ہونے سے پرہیز کرنا (۲) (طنزاً) باہر پھرنے والی عورت کا پردے میں بیٹھنا ؎

پردہ نشین (ف) (۱) چھپنے والی۔ پردے میں بیٹھنے والی (۲) باعصمت۔ پاک دامن (۳) مؤنث۔ بیوہ عورت ؎

پردہ ہو جانا (ف) (۱) آڑ میں آجانا۔ اوٹ ہو جانا۔ چھپ جانا۔ غائب ہو جانا (۳) چہرہ چھپا لینا۔ منہ پھیر لینا۔ پوشیدہ ہو جانا ؎

پردہ ہونا (ف) دیکھو "پردہ لگنا" اور "پردہ ہو جانا" ؎

پردہ ہے (ف) (۱) اوٹ ہے۔ آڑ ہے (۲) چھپے ہوئے ہیں۔ پردے میں ہیں۔ اوٹ میں ہیں۔ آڑ میں ہیں (۳) یہاں نہ آنا۔ اِدھر نہ آنا۔ اُدھر ہی رہنا۔ چھپے پڑے رہنا۔ پردہ ہے ؎

پردھان (ہ۔ پَر۔ دھان) (مذ) رہنما۔ پریذیڈنٹ۔ صدر ؎

پردے (ہ۔ پَر۔ دے) (ف) پردہ کی جمع ؎

پردے بٹھانا (ف) (۱) گھر سے باہر نہ جانے دینا۔ باہر کا جانا آنا بند کرنا۔ چھپانا۔ اوٹ کرانا۔ پردہ کرانا۔ پردہ نشین کرنا ؎

پردے پردے میں (ف) (۱) چوری چھپے (۲) آڑ میں۔ اوٹ میں (۳) بغیر اطلاع۔ بے خبری میں۔

(۴) خفیہ خفیہ ؎

پردے کی بوبو۔ یا۔ بی بی (ف) مؤنث (۱) پردہ نشین۔ پردے میں رہنے والی عورت (۲) شریف عورت (۳) باعصمت۔ پاک دامن عورت ؎

پردے کے لوگو پردے ہو (ف) / پردے والو پردہ کیجو } جب کوئی شخص اپنے کوٹھے پر چڑھنا چاہتا ہے۔ تو آس پاس کے لوگوں کے لیے اس طرح تین مرتبہ پکار دیتا ہے۔ تاکہ کسی پردہ نشین کا سامنا نہ ہو جائے ؎

پردے میں رخنہ لگانا یا سوراخ کرنا۔ یا۔ شکار کھیلنا یا گرہ لگانا (ف) پردے میں بدکاری کرنا۔ پردہ نشین عورت کا حرام کاری کرنا ؎

پردیس (ہ۔ پَر۔ دیس) (مذ) مذکر۔ غیر وطن۔ دوسرا ملک۔ بدیس۔ غربت ؎

پردیس جانا (ف) (۱) دوسرے ملک میں جانا (۲) سفر کرنا ؎

پردیس چھانا (ف) (۱) دوسرے وطن جا رہنا۔ غیر ملک میں جا کر رہنا۔ ترک وطن کرنا (۲) غیر ملک میں تجارت کرنا۔ دوسرے ملک میں نوکری جا کرنا ؎

پردیسن (مث) مؤنث (۱) پردیس کے رہنے والی۔ دوسری جگہ کے رہنے والی (۲) مسافرہ (۳) ناواقفہ۔ اجنبیہ ؎

پردیسی (مذ) مذکر۔ (۱) پردیس کا رہنے والا۔ غیر ملک کا۔ باہر کا۔ بدیسی (۲) مسافر۔ غریب الوطن۔ (۳) اجنبی۔ ناواقف۔ ملازمت پیشہ ؎

پردیسی بلم تیری آس نہیں / باسی پھولوں میں باس نہیں } (مث) مثل۔ پردیس میں رہنے والے شوہر سے وفاداری کی امید نہیں۔ جیسے باسی پھولوں میں خوشبو نہیں ہوتی ؎

پُرزہ (ف۔ پُر۔ زہ) (ف) مذکر۔ (۱) کترن۔ دھجی۔ چیتھڑا۔ ٹکڑا (۲) عضو۔ جزو (۳) بال۔ اون۔ پشم۔ روآں۔ نہایت باریک پر (۴) دوات کا صوف (۵) ریشمی اور اونی کپڑے کا روآں ؎

پُرزے (ف۔ پُر۔ زے) (ف) پُرزہ کی جمع ؎

پُرزے پُرزے اُڑانا (ف) (۱) ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ دھجیاں بکھیرنا۔ چیتھڑے اڑانا۔ کتر کتر کرنا (۲) توڑ ڈالنا۔ چور چور کرنا۔ (۳) پھاڑ ڈالنا (۴) بیکار کر دینا (۵) بوٹیاں کاٹنا (۶) ادھیڑنا (۷) مارنا۔ پیٹنا (۸) سزا دینا (۹) پارچہ کرنا۔

**پُرزے پُرزے کرنا** (ف) ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛

**پُرزے پُرزے ہونا** (ف) (۱) کترکتر ہونا - چیتھڑے بکھرنا - دھجّیاں اُڑانا - پُرزے اُڑنا (۲) چُور چُور ہونا - پرخچے اُڑنا (۳) ٹکڑے اُڑنا - پارچے پارچے ہونا (۴) پھٹنا - شکستہ و بیکار ہو جانا (۵) بوٹیاں اُڑنا (۶) مار پڑنا - پٹیا جانا - سزا پانا (۷) اُدھڑنا - جزو جزو جدا ہونا (۸) ٹوٹنا ؛

**پُرس** (ھ) مذکّر - (۱) آدمی - آدمی کا بدن (۲) آدمی کے برابر - قدِ آدم ؛

**پُرسا** (پُر - سا) (ھ) مذکّر - (۱) ماتم - رونا پیٹنا - عزاداری - عذرخواہی (۲) بیمار کا حال دریافت کرنا - خبر گیری کرنا - پوچھنے جانا (۳) آدمی کے قد کے برابر - قدِ آدم ؛

**پُرسا دینا** (ف) (۱) ماتم پرسی کرنا - عذرخواہی کرنا (۲) پسماندوں کی تسلّی و تشفّی کرنا - تسکین اور دلاسا دینا - (۳) رونا پیٹنا - عزاداری کرنا (۴) مرنے کی خبر پہنچانا - موت کی اطلاع کرنا ؛

**پُرسا لینا** (ف) (۱) موت کی خبر سن کر رونا (۲) ماتم پرسی کو منظور کرنا - عذرخواہی قبول کرنا (۳) پسماندوں کا تسلّی و تشفّی کی باتیں سُننا - تسکین اور دلاسا کو تسلیم کرنا ؛

**پرساد** (پر - ساد) (س) مذکّر - (۱) تحفہ - تبرّک - پرشاد - چڑھاوا - نذر نیاز کی چیز - بھینٹ کی شئے (۲) انعام - بخشش - عطیّہ (۳) نتیجہ - ثمرہ - پھل - بدلہ - عوض (۴) فیض - فائدہ ؛

**پرسال** (ھ) گزشتہ سال - پچھلے سال ؛

**پرسال** (پُر - سال) (ف) مذکّر - (۱) پوچھنے والا - دریافت کرنے والا - (۲) مددگار - سہارا دینے والا - معاون - (۳) رفیق - دوست - یار (۴) فریاد سننے والا - شکایت رفع کرنے والا - گلہ دُور کرنے والا - شکوہ کی تلافی کرنے والا - مظلوم کی شنوائی کرنے والا - داد دینے والا - انصاف کرنے والا ؛

**پُرسانِ حال** (ف) (۱) حال پوچھنے والا - کیفیّت دریافت کرنے والا - خبر گیراں (۲) مددگار - سہارا دینے والا - اعانت کرنے والا (۳) پریمی - یار - دوست - ساتھی - (۴) مصیبت کا معلوم کرنے والا - دُکھ درد کا دریافت کرنے والا (۵) مظلوم کی فریاد کو پہنچنے والا - انصاف کرنے والا - داد کو پہنچانے والا ؛

**پرستار** (پَرَس - تار) (ف) مذکّر (۱) پوجا کرنے والا - پجاری (۲) نوکر - غلام ؛

**پرستاری** (ھ) مؤنّث - (۱) پوجا (۲) خدمت ؛

**پرستان** (پَرِس - تان) (ف) مذکّر (۱) پریوں کے رہنے کی جگہ - پریوں کا مُلک (۲) خبیثوں کے رہنے کا مقام - اندر کا اکھاڑہ ؛

**پرستان کا عالم** (ف) (۱) پریوں کا سا مُلک - پریوں کے ملک کی سی حالت - پریوں کے دیس کی سی کیفیّت - پرستان کا سا لطف - لجینہ - پرستان - بالکل پرستان (۲) کثرتِ حسیناں - زیادتیٔ خوب رُویاں - افزونیٔ پری جمالاں - افراطِ حور تمثالاں - (۳) خطۂ حسیناں ؛

**پرستش** (پَرَس - تِش) (ف) مؤنّث (۱) عبادت - پوجا - بندگی - تپسّیا - تسلیم - آداب - کورنش - تعظیم - بزرگی - عظمت - توقیر - عزّت - تکریم (۲) عجز - انکسار - گڑگڑانا ؛

**پرستش گاہ** (ف) مؤنّث (۱) عبادت کی جگہ - بندگی کا مقام - پوجا کا استھان (۲) مسجد - مندر - شوالہ - معبد - استھان - قبلہ - کعبہ ؛

**پرستھان** (پَرَس - تھان) (س) مذکّر - (۱) غیر جگہ - دوسرا مقام - اور کی ملکیّت - پرایا گھر - بیگانہ مکان - (۲) تبدیل موقع - انتقال مکان - نقلِ مقام - گھر بدلنا - مکان تبدیل کرنا ؛

**پرستھان کرنا** (ف) (۱) مکان تبدیل کرنا - جگہ بدلنا - نقل مقام کرنا - گھر بدلنا (۲) سفر کرنا - پردیس جانا - ترکِ وطن کرنا - دوسرے ملک جانا - غیر جگہ جانا - بیگانے گھر جانا ؛

**پرسرام** (پَرَس - رام) (س) مذکّر - اصل پرشورام ہے - جمدگن رشی کا پتر - بھگوان وشنو کا اوتار ؛

**پُرسش** (پُر - سِش) (ف) مؤنّث (۱) پوچھ گچھ - تفتیش - باز پرس - پوچھنا - استفسار - جواب مانگنا (۲) خبر گیری - دیکھ بھال (۳) عزّت - حرمت - تعظیم - آؤ بھگت ؛

**پرسش کرنا** (ف) (۱) پوچھنا - پوچھ گچھ کرنا - تفتیش کرنا - تحقیق کرنا - دریافت کرنا - باز پرس کرنا - استفسار کرنا - جواب طلب کرنا (۲) خبر گیری کرنا - دیکھ بھال کرنا ؛

**پرسَن** (پَ رَ ۔ سَن) (س) (۱) خوش ۔ آنند ۔ مگن محظوظ ۔ (۲) بےفکر ۔ بےتردد ۔ بے غل وغش ۔ بےغم و رنج ۔ صحیح و توانا ۔ راضی خوشی ۔ چنگا ۔ تندرست ؛

**پرسنگ** (پَ رَ ۔ سَنگ) (س) مذکر ۔ (۱) بابت ۔ متعلق ۔ ضمن ۔ درمیان ۔ ہمراہ ۔ جیسے اسی کے پرسنگ میں کچھ اور کہنا ہے (۲) صحبت ۔ مجلس ۔ میل جول ۔ ربط ضبط ۔ ہم نشینی ۔ تعلق ۔ سمبندھ ۔ واسطہ ۔ سابقہ (۳) موقع ۔ مورد ۔ جگہ ؛

**پرسنل** (پَ رْ ۔ سَنَل) (انگ personal) ذاتی ۔ نج کا ؛

**پرسنل اسسٹنٹ** (انگ personal Assistant) مذکر ۔ کسی افسر کا سکریٹری ؛

**پرسنل پراپرٹی** (انگ personal property) مؤنث ۔ ذاتی جائداد ؛

**پرسنل سکیوریٹی** (انگ personal security) مؤنث ۔ ذاتی ضمانت ۔ وہ ضمانت جس کا دینے والا خود ذمہ دار ہو ؛

**پرسوت** (پَ رْ ۔ سُوت) (س) مذکر (۱) جریان ۔ دھات کی رقت ۔ منی کا بہنا ۔ عورتوں کے اندام نہانی سے سفید پانی کا خارج ہونا (۲) ایام زچگی کی ایک بیماری ؛

**پرسوں** (پَ رْ ۔ سُوں) (ہ) (۱) پس فردا ۔ آج سے آنے والا تیسرا دن (۲) پریروز ۔ گزرا ہوا تیسرا دن ؛

**پُرسہ** (ف) مذکر ۔ دیکھو "پُرسا" ؛

**پرسیاوشاں** (پَ رْ ۔ سِیا ۔ وُ ۔ شاں) (ف) مذکر ۔ ایک قسم کی بوٹی ۔ سنبل ۔ بالچھڑ ؛

**پُرش** (پُ رُش) (س) مذکر ۔ (۱) انسان ۔ آدمی ۔ نفر ۔ لوگ ۔ مرد ۔ شخص (۲) پرمیشور ۔ ایشور ۔ خدا ۔ پرماتما ۔ آتما ۔ (۳) خاوند ۔ مالک ۔ پتی ۔ خصم ؛

**پرشاد** (پَ رْ ۔ شاد) (ہ) مذکر ۔ دیکھو "پرساد" ؛

**پرشاد چڑھانا** (ہ) نقد دینا ۔ نیاز کرنا ۔ بھینٹ چڑھانا ۔ بھوگ لگانا ؛

**پرشاد دینا** (ہ) تبرک دینا ۔ تحفہ دینا ؛

**پرشہر** (پَ رْ ۔ شَہَر) (ہ) مذکر ۔ (ہندو) غیر شہر ۔ پردیس ؛

**پرکاج** (پَ رْ ۔ کاج) (ہ) مذکر ۔ غیر کا کام ۔ دوسرے آدمی کا کام ؛

**پرکار** (پَ رْ ۔ کار) (ف) مذکر ۔ دور ۔ چکر ۔ چرخ ۔ دائرہ کھینچنے کا آلہ ؛

**پرکاش** (پَ رْ ۔ کاش) (س) (۱) ظاہر (۲) فاش (۳) مشہور (۴) روشن (۵) مذکر ۔ صفائی ۔ چمک (۶) نور (۷) شان و شوکت ؛

**پرکالا** (پَ رْ ۔ کا ۔ لا) (ہ) مذکر (۱) زینہ ۔ سیڑھی (۲) چوکھٹ ۔ دہلیز ؛

**پرکالہ** (پَ رْ ۔ کا ۔ لہ) (ف) مذکر ۔ (۱) ٹکڑا ۔ لخت ۔ حصّہ ۔ پارہ ۔ بھاگ ۔ جزو (۲) چنگاری ۔ شرارہ ۔ شعلہ ۔ لپٹ ۔ شعاع (۳) آئینہ ۔ درپن ۔ کانچ ۔ شیشہ ؛

**پرکما** (پَ رْ ۔ کَما) (س) مؤنث (۱) طواف ۔ گرداگرد گھومنا ۔ چاروں طرف کا چکر (۲) تصدق ۔ نثار ۔ وار پھیر ؛

**پرکما لگانا** (ہ) (۱) طواف کرنا ۔ گرداگرد گھومنا ۔ چاروں طرف کا چکر لگانا ۔ پرکما دینا ۔ پرکما کرنا ۔ (۲) صدقے ہونا ۔ نثار ہونا ۔ وار پھیر ہونا ۔ قربان جانا ؛

**پُرکھ** (پُ رْ ۔ کھ) (ہ) مذکر ۔ دیکھو "پُرش" ؛

**پرکھ** (پَ رَ ۔ کھ) (ہ) مؤنث ۔ (۱) پہچان ۔ شناخت ۔ تمیز ۔ وقوف ۔ گیان (۲) معیار ۔ کسوٹی ۔ جانچ ۔ امتحان ۔ آزمائش ۔ تجربہ (۳) آنک ۔ کوت ؛

**پُرکھا** (پُ رْ ۔ کھا) (ہ) مذکر ۔ (۱) بڑے بوڑھے بزرگ ۔ مورث ۔ باپ دادا (۲) نیک لوگ ۔ بھلے مانس ؛

**پرکھانا** (پَ رْ ۔ کھا ۔ نا) (ہ) (۱) جچوانا ۔ کسوانا ۔ کسوٹی پر لگوانا ۔ امتحان کرانا (۲) شناخت کرانا ۔ تمیز کرانا (۳) دینا ۔ حوالے کرنا ۔ سپرد کرنا ۔ سونپنا (۴) گنوانا ۔ سنبھلوانا ؛

**پرکھنا** (پَ رَ کھ ۔ نا) (ہ) (۱) پہچاننا ۔ شناخت کرنا (۲) جانچنا ۔ امتحان کرنا ۔ آزمانا ۔ تجربہ کرنا (۳) دیکھنا ۔ آنکنا (۴) سنبھالنا ۔ گننا ؛

**پرکھیّا ۔ پرکھا** (پَ رَ ۔ کھی ۔ یا ۔ پَ رْ ۔ کھا) (ہ) مذکر (۱) پرکھنے والا ۔ جانچنے والا ۔ تمیز کرنے والا (۲) امتحان کرنے والا (۳) آنکو ۔ کوتنا (۴) گننے والا ۔ سنبھالنے والا (۵) صراف ؛

**پرگٹ ملنا** (پَ رْ ۔ گَٹ ۔ مِل ۔ نا) (ہ) میل ہونا ۔ ساز ہونا ؛

**پرگنہ** (پَ رْ ۔ گَ ۔ نہ) (ف) مذکر ۔ علاقہ ۔ حصّہ ۔ ضلع ۔ ڈکرا ۔ وہ علاقہ جو ایک قانون کے ماتحت ہو ۔ وہ محدود حصّہ ضلع جس پر ایک ضلع دار افسر ہو ؛

تعلقہ۔ جاگیر ٭

**پرگنہ دار** (ف) مذکر۔ ضلعدار۔ پرگنہ کا افسر ٭

**پرگھٹ** (ہ۔ پَر۔ گھَٹ) (۱) عیاں۔ ظاہر۔ آشکارا۔ روشن۔ صریح۔ کھلا ہوا ٭

**پرگھٹ کرنا** (۱) ظاہر کرنا۔ روشن کرنا۔ عیاں کرنا۔ جتانا۔ مشتہر کرنا ٭

**پرگھٹ ہونا** (۱) ظاہر ہونا۔ آشکارا ہونا۔ کھلنا۔ طلوع ہونا۔ پیدا ہونا ٭

**پرگھرا** (ہ۔ پَر۔ گھَرا) (۱) مذکر۔ وہ کبوتر جو دوسرے کے مکان کو پہچانتا ہو ٭

**پرگیری** (ہ۔ پَر۔ گی۔ رِی) (۱) مؤنث۔ تیر پر لگانے کی لوہے کی نوک۔ پرتیر ٭

**پرلا** (ہ۔ پَر۔ لا) (۱) اُدھر کا۔ اُس طرف کا۔ سب سے آخر کا۔ اس پار کا۔ پرلی طرف کا ٭

**پرلو** (ہ۔ پَر۔ لَو) (۱) مؤنث۔ فنا۔ قیامت۔ موت۔ نیستی۔ انت۔ آخر۔ خاتمہ ٭

**پرلوک** (ہ۔ پَر۔ لوک) (س) مذکر۔ عالم بالا۔ اوپر والی دنیا۔ عقبیٰ۔ دوسرا جہان۔ دوسرا جگت ٭

**پرماتما** (ہ۔ پَر۔ ما۔ تما) (س) بڑی آتما۔ اعلیٰ روح۔ بالا شخصیت۔ پرمیشور۔ برہم۔ وشنو۔ خدا۔ احکم الحاکمین ٭

**پرمٹ** (ہ۔ پَر۔ مِٹ) (مفرد) (انگریزی۔ پَر۔ مِٹ Permit) (۱) وہ مال جس پر اجازت کی ضرورت ہو۔ نمک وغیرہ کا سرکاری محصول چنگی۔ محصول۔ کر (۲) وہ چوکی جہاں سرکاری محصول لیا جائے ٭

**پرمٹا** (ہ۔ ...) (۱) مذکر۔ ایک قسم کا کپڑا جو سریشے سے منایا ہوتا ہے ٭

**پرمحلہ** (ہ۔ پَر۔ مَحَل۔ لہ) (۱) مذکر۔ دوسرا محلہ ٭

**پرمل** (ہ۔ پَر۔ مَل) (۱) مذکر (۱) خاص ترکیب سے بھنے ہوئے جوار۔ مکئی۔ باجرا وغیرہ کے دانے جن میں ایک قسم کی بھربھراہٹ اور خستگی پیدا کی جاتی ہے۔ (۲) بھنے ہوئے چاول (۳) ایک قسم کا خوشبودار چاول ٭

**پرملو** (ہ۔ پَر۔ مِلو) (۱) مذکر۔ ایک قسم کا ناچ ٭

**پرمیو** (ہ۔ پَر۔ میو) (۱) مذکر۔ سوزاک ٭

**پرن** (ہ۔ پَرَن) (عف) مذکر۔ (۱) ثریا۔ جھمکا (۲) (۱) مؤنث۔ بجنے کی گت ٭

**پرنالا** (ہ۔ پَر۔ نا۔ لا) (۱) مذکر۔ بدرو۔ موری۔ نالی ٭

**پرنالی** (ہ۔ پَر۔ نا۔ لی) (۱) مؤنث۔ (۱) پرنالہ کی تصغیر چھوٹی بدررو۔ چھوٹی موری۔ نالی (۲) تندرستی کے سبب۔ ریڑھ کی ہڈی کے دونوں طرف گوشت اُبھرنے سے ہڈی پر جو گڑھا سا ہو جاتا ہے اسے پرنالی یا نالی پڑنا کہتے ہیں۔ جس سے مراد تندرستی اور فربہی ہوتی ہے ٭

**پرنام** (ہ۔ پَر۔ نام) (س) مؤنث۔ ڈنڈوت۔ آداب۔ تسلیم۔ بندگی۔ سلام۔ کورنش۔ نمسکار۔ نمستے (۲) اخیر وقت کی حالت۔ مرتے وقت کے اطوار ٭

**پرنانا** (ہ۔ پَر۔ نا۔ نا) (۱) مذکر۔ والدہ کا دادا۔ ماں کا جد۔ ماموں کا دادا۔ نانا کا باپ ٭

**پرنانی** (ہ۔ پَر۔ نا۔ نی) (۱) مؤنث۔ پرنانا کی زوجہ۔ ماں کی دادی۔ ماموں کی جدہ۔ نانا کی ماں ٭

**پرنٹر** (انگ۔ پرن۔ ٹر) (Printer انگ) مذکر۔ چھاپنے والا۔ طبع کرنے والا ٭

**پرنٹنگ** (انگ۔ پرن۔ ٹنگ) (Printing انگ) مذکر۔ چھاپنا۔ طبع کرنا ٭

**پرنٹنگ پریس** (Printing press انگ) مذکر۔ مطبع۔ چھاپہ خانہ ٭

**پرند** (ہ۔ پرندہ (ف) پَر + بِند۔ دَہ) (ف) مذکر۔ اڑنے والا۔ طائر۔ پکھیرو۔ مرغ۔ چڑیا ٭

**پرندہ پر نہیں مار سکتا** (۱) کسی کو جانے کی اجازت نہیں۔ بےحد روک ٹوک ہے۔ کوئی جانے نہیں پاتا۔ کسی کا گزر نہیں ٭

**پرنس** (انگ۔ پرِنس) (Prince انگ) مذکر۔ شہزادہ۔ بادشاہ زادہ ٭

**پرنس آف ویلز** (Prince of Wales انگ) مذکر۔ ولیعہد انگلستان۔ شہزادہ انگلستان ٭

**پرنسپل** (انگ۔ پرِن۔ سِپل) (Principal انگ) مذکر۔ کالج کا مدرس اعلیٰ یا افسر ٭

**پرنیاں** (ف۔ پَر۔ نِیاں) (ف) مذکر۔ دیبا۔ ایک قسم کا پھول دار ریشمی کپڑا ٭

**پُروا** (ہ۔ پُر۔ وا) (۱) مؤنث۔ پورب کی ہوا۔ باد مشرق۔ صبا۔ شرقی ہوا۔ پوربی پون ٭

**پروا** (ہ۔ پَر۔ وا) (ف) مؤنث (۱) خواہش۔ رغبت۔ توجہ۔ ضرورت (۲) خوف۔ دہشت۔ فکر۔ اندیشہ ٭

**پروار** (ہ۔ پَر۔ وار) (۱) مذکر (۱) خاندان۔ قبیلہ۔ کنبہ۔ گوت (۲) اگلا جہان۔ آئندہ عالم۔ زمانہ موت ٭

**پرواز** (پَر۔وَاز) (ف) مؤنث - اُڑان - فخر ؛

**پروال** (پَر۔وَال) (ہ) دیکھو "پربال" ؛

**پروان** (پَر۔وَان) (ہ) (۱) کامیاب - مکمل - پورا - بالغ (۲) بَر - پھل - ثمر - نتیجہ ؛

**پروان چڑھنا** (ہ) (۱) کامیاب ہونا - تکمیل کو پہنچنا - پورا ہونا - بالغ ہونا (۲) پھل لانا - نتیجہ نکلنا ؛

**پروانجات** (پَر۔وَان۔جَات) (ہ) مذکر - پروانہ کی جمع - پروانے - حکم نامے - اجازت نامے - کئی فرمان ؛

**پروانگی** (پَر۔وَانگی) (ف) مؤنث - اجازت - حکم - آگیا - فرمان - رخصت ؛

**پروانہ** (پَر۔وَانہ) (ف) مذکر (۱) پتنگا - ایک پردار کیڑا - (۲) اجازت نامہ - حکم نامہ (۳) صدقے ہونے والا - قربان جانے والا - عاشق - فریفتہ ؛

**پروانۂ راہداری** (ف) مذکر - وہ اجازت نامہ جس کے ذریعے سے ایک ملک سے دوسرے ملک میں سفر کیا جا سکے ؛

**پروانۂ طلا** (ف) مذکر - وہ سند جو اچھی خدمات کے عوض سونے پر لکھی ہوتی ہے یا وہ خود سونے کی بنی ہوتی ہے ؛

**پرواہا** (پَر۔وَا۔ہا) (ہ) مذکر (عو) طباق کی شکل کا بال بھرا نمدا جو پلنگ کے سرہانے کی طرف پایوں کے نیچے رکھتے ہیں ؛

**پروائی** (پَر۔وَا۔ئی) (ہ) مؤنث - پُروا ہوا ؛

**پروایا** (پَر۔وَا۔یا) (ہ) مذکر - لکڑی کا وہ ٹکڑا جو چارپائی کے پایوں کے نیچے رکھا جاتا ہے ؛

**پروبیشنر** (پرُو۔بیش۔نر) (انگریزی - Probationer) مذکر - مبتدی - امیدوار - خواستگار ؛

**پروپرائٹر** (پرُو۔پرا۔ئٹر) (انگریزی - PROPRIETOR) مذکر - مالک ؛

**پروپوزل** (پرُو۔پو۔زل) (انگریزی - PROPOSAL) مؤنث - تجویز ؛

**پروپیگنڈا** (پرُو۔پے۔گن۔ڈا) (انگریزی - PROPAGANDA) مذکر - تحریک پھیلانا - اشاعت کرنا ؛

**پروتا** (پرُو۔تا) (ہ) مذکر - (۱) پوتے کا بیٹا (۲) آٹا گڑ - ہلدی - پان وغیرہ جو کسی تقریب پر خدمتی کمین کو دیا جاتا ہے ؛

**پروٹسٹ** (پرُو۔ٹسٹ) (انگ PROTEST) مذکر - احتجاج - اعتراض ؛

**پروردگار** (پَر۔وَر۔دِگار) (ف) مذکر - پرورش کرنے والا - پالنے والا - رب - خدا تعالیٰ ؛

**پروردہ** (پَر۔وَر۔دَہ) (ف) مذکر (۱) پلا ہوا - پرورش کیا ہوا (۲) لبایا ہوا - دبایا ہوا ؛

**پرورش** (پَر۔وَرِش) (ف) مؤنث (۱) پالن - پالنا - پروردگی (۲) تعلیم و تربیت (۳) مہربانی - عنایت ؛

**پروس** (ہ) دیکھو "پڑوس" ؛

**پروسا** (پرُو۔سا) (ہ) مذکر - بھاجی - حصہ - بخرہ - خوراک ؛

**پروسنا** (پرُو۔س۔نا) (ہ) مہمانوں کے آگے کھانا چننا - میزبانی کرنا ؛

**پروسیشن** (پرُو۔سے۔شن) (انگریزی - PROCESSION) مذکر - جلوس - جلوس کا شان و شوکت سے گزرنا ؛

**پروف** (پرُوف) (انگ PROOF) مذکر - مسوّدہ - خاکہ - سب سے پہلا چھپا ہوا کاغذ جو بغرضِ اصلاح دکھایا جاتا ہے ؛

**پروفیسر** (پرُو۔فیس۔سر) (انگریزی - PROFESSOR) مذکر - معلّم - مدرّسِ اعلیٰ - وہ ماسٹر جو کالج کے لڑکوں کو پڑھاتا ہے ؛

**پروفیشن** (پرُو۔فیش۔شن) (انگریزی - PROFESSION) مذکر - پیشہ - کام ؛

**پروکلیمیشن** (پرُو۔کلے۔مے۔شن) (انگریزی - PROCLAMATION) مذکر - اعلان - تخت نشینی - جلوس ؛

**پروگرام** (پرُو۔گرام) (انگ - PROGRAMME) مذکر - ترتیب - سلسلہ - ڈھنگ - طریق - لائحۂ عمل ؛

**پڑوَل** (پَڑ۔وَل) (ہ) مذکر - ایک قسم کی ترکاری ؛

**پرول** (پرُول) (ہند) (انگ پیرول PAROLE) مؤنث - (۱) وہ خاص لفظ یا الفاظ جو شناخت کے لئے پہرے والے کو بتلائے جاتے ہیں - تاکہ کوئی شخص اسے دھوکا نہ دے سکے (۲) قیدی کو اس شرط پر جیل سے باہر جانے کی اجازت دینا کہ وہ مقررہ وقت پر واپس آ جائے ؛

**پرونا** (پرُو۔نا) (ہ) (۱) گھسیڑنا - چھید کرنا - داخل کرنا -

اِدھر سے اُدھر نکالنا (۲) سُوئی میں تاگا ڈالنا ۔

**پرونوٹ** (پرُو ۔ نوٹ) (انگ) (PRONOTE) - رُقعہ ۔ روپے کی رسید اور ادائی کا لکھا ہوا اقرار نامہ ۔

**پروہت** (پرُو ۔ ہِت) (س) مذکر (ہندو) مذہبی کاموں کا باقاعدہ کرنے اور کرانے والا ۔ شادی ۔ بیاہ ۔ موت وغیرہ کے کاموں کو ترتیب دینے اور دلانے والا پنڈت ۔

**پرویز** (پر ۔ ویز) (ف) (۱) فاتح (۲) خوش نصیب ۔ (۳) خوش (۴) قیمتی (۵) نہایت اعلیٰ (۶) مہذب ۔ (۷) سخاوت (۸) پرویں (۹) شان و شوکت (۱۰) خسرو ثانی شاہِ ایران کا لقب ۔

**پروین** (پر ۔ وِین) (ف) مذکر ۔ عقدِ ثریا ۔ سات سہیلیوں کا جھمکا ۔

**پرہ** (پَرَہ) (ف) مذکر ۔ (۱) دیکھو "پرا" (۲) دامن ۔ کنارہ ۔ جانب ۔ سمت ۔ طرف ۔ پہلو (۳) چکی کا اوپر کا پاٹ ۔

**پرہیز** (پر ۔ ہیز) (ف) مذکر (۱) احتیاط ۔ احتراز ۔ حذر ۔ اجتناب ۔ نفرت ۔ (۲) اِتّقا ۔ تقوٰی (۳) خوف ۔ اندیشہ ۔ بیم ۔ ناجائز اور حرام چیزوں سے دُوری ۔

**پرہیز سب سے اچھا نسخہ ہے ۔** (۱) مثل ۔ پرہیز سے بیماری میں بہت فائدہ ہوتا ہے ۔

**پرہیز گار** (ف) مذکر ۔ (۱) محتاط ۔ محترز ۔ بچنے والا ۔ مجتنب ۔ (۲) متقی ۔ ڈرنے والا ۔ ناجائز اور حرام چیزوں سے دور رہنے والا ۔

**پرہیز گاری** (ف) مؤنث ۔ پرہیز کرنا ۔ احتیاط کرنا ۔ بچنا ۔ اجتناب کرنا ۔ بچاؤ کرنا ۔ اتقا کرنا ۔ متقی ہونا ۔ ڈرنا ۔ ناجائز اور حرام چیزوں سے دُور رہنا ۔

**پرئی** (پرَ ۔ ئی) (ہ) مؤنث ۔ ایک چھوٹی چڑیا جس کی چونچ اور پاؤں لمبے ہوتے ہیں ۔

**پری** (پَری) (ف) مؤنث ۔ (۱) اُڑنے والی عورت (۲) نہایت خوبصورت ۔ بہت حسین ۔ مہ لقا ۔ مہ جبیں ۔

**پریاں** (۱) پری کی جمع ۔

**پری بند** (ف) مذکر ۔ (۱) بازو بند ۔ ایک زیور (۲) کشتی کا ایک داؤں (۳) (ہندو) بچوں کے پاؤں کا ایک زیور ۔

**پری پیکر** (ف) (۱) پری رُو ۔ پری چہرہ ۔ جس کا بدن پری کا سا ہو (۲) نہایت خوبصورت ۔ بہت حسین (۳) معشوق ۔ محبوب ۔ مطلوب ۔

**پری خواں** (ف) مذکر ۔ حاضراتی ۔ سیانا ۔ بھوت پریت اتارنے والا ۔

**پری رُو** (ف) (۱) پری چہرہ ۔ پری پیکر ۔ شکیل ۔ جمیل ۔ خوب صُورت ۔ حسین ۔ خوب رُو (۳) معشوق ۔ محبوب ۔ دلدار ۔

**پری زاد** (ف) مذکر ۔ (۱) پری کی اولاد ۔ پری کا جنا ہوا ۔ پری کی نسل سے (۲) نہایت جمیل و شکیل ۔ پری رُو ۔ حسین ۔ خوب صورت ۔ خوب رُو (۳) معشوق ۔ محبوب ۔ مطلوب ۔

**پری کا سایہ** (۱) مذکر ۔ پری کا آسیب ۔ پری کا اثر ۔

**پری وش** (ف) نہایت خوبصورت ۔ بہت حسین ۔ پری شمائل ۔ حور تمثال ۔

**پریوں کا اُتارا** (۱) مذکر ۔ پریوں کے اُترنے کا مقام ۔ پریوں کے آنے جانے کا راستہ ۔ معشوقوں کی تفریح اور اُن کے اکٹھا ہونے کا مقام ۔ پری خانہ ۔

**پریوں کا اکھاڑا** (۱) مذکر ۔ پری خانہ ۔ خوبصورتوں کا مجمع ۔

**پُری** (پُری) (ف) مؤنث ۔ بھرجانا ۔

**پُری** (پُری) (ہ) مؤنث ۔ شہر ۔ قصبہ ۔

**پرے** (پَرے) (۱) مذکر (۱) پرا کی جمع ۔ صفیں ۔ قطاریں ۔ مجمعے ۔ جماعتیں (۲) پار ۔ دُوسرے کنارے ۔ اُس جانب ۔ اُس طرف ۔ پرلی طرف (۳) دُور ۔ بعید ۔ فاصلے پر ۔

**پرے پرے** (۱) (۱) الگ الگ ۔ دُور دُور ۔ جدا ۔ جدا (۲) الگ ہٹ ۔ دُور رہ ۔ جدا رہ ۔ پرے بیٹھ یا کھڑا ہو (۳) بلا اطلاع ۔ بغیر ملے ۔ بغیر خبر کئے ۔ بلا اجازت (۴) لاعلمی میں ۔

**پریت** (پرِیت) (س) مذکر (۱) بھوت ۔ آسیب خبیث ۔ جن ۔ خبیث روح (۲) مردے کی روح ۔

**پریت** (پرِیت) (س) مؤنث (۱) محبت ۔ پیار ۔ دوستی ۔ اُلفت ۔ اخلاص (۲) عشق ۔ وارفتگی (۳) میل جول ۔ اتفاق ۔ اتحاد ۔ ربط و ضبط ۔

**پریت لگانا** (۱) (۱) محبت کرنا ۔ دوستی کرنا ۔ پیار کرنا (۲) عشق لگانا (۳) میل جول کرنا ۔ اتفاق کرنا ۔

پریت نہ جانے جات کجات (ک) مثل۔ محبّت میں ذات پات کی پروا نہیں ہوتی ؛

پرینا (پَرِی۔نا) (ک) مذکّر۔ اٹیرن۔ چرخی ؛

پریتم (پَرِی۔تَم) (س) مذکّر (۱) پیتم۔ معشوق۔ پیارا۔ عزیز۔ دلبر (۲) خاوند۔ شوہر۔ خصم۔ پتی ؛

پریڈ (پَرَیڈ) (ا) مؤنث (۱) پریڈ۔ قواعد۔ فوجی تعلیم۔ جنگی تربیت۔ لڑائی کے قاعدے (۲) قطار۔ صف۔ (۳) جنگی میدان۔ فوجی اجتماع کی جگہ ؛

پریڈ جمانا (ا) صف باندھنا ؛

پریڈ (پَرَیڈ) (انگ - Parade) دیکھو "پریڈ"

پریس (پَرَیس) (انگ - Press) مذکّر۔ (۱) دبانے کی مشین۔ کل۔ چرخی۔ پیچ (۲) مطبع۔ چھاپہ خانہ ؛

پریس مین (انگ - Press man) مذکّر۔ چھاپنے والا۔ طبع کرنے والا ؛

پریسیڈنٹ۔ پریزیڈنٹ (پَرے۔سِی۔ڈِنْٹ + پَرے۔زِی۔ڈِنْٹ) (انگ - President) مذکّر۔ (۱) میر مجلس۔ صدر۔ چیرمین (۲) مکھیا۔ انچارج۔ بادشاہ۔ صدر۔ میر ؛

پریسیڈنسی۔ پریزیڈنسی (پَرے۔سِی۔ڈَن۔سِی + پَرے۔زِی۔ڈَن۔سِی) (انگ - Presidency) مؤنث۔ احاطہ۔ بڑا صوبہ ؛

پریشان (پَرے۔شان + پَرِی۔شان) (ف) (۱) حیران۔ سرگرداں۔ آشفتہ۔ متحیّر۔ متفکّر۔ متردّد۔ مضطرب۔ (۲) منتشر۔ تتّر بتّر۔ پراگندہ ؛

پریشان حال (ف) (۱) تنگ دل (۲) مفلس (۳) بے روزگار ؛

پریشان خاطر (ف) ملول۔ رنجیدہ۔ اداس۔ فکرمند۔ متفکّر ؛

پریشان دل (ف) دیکھو "پریشان خاطر" ؛

پریشانی (ف) (۱) حیرانی۔ تفکّر۔ تردّد (۲) دُکھ۔ مصیبت۔ بپتا۔ روگ (۳) اضطراب۔ انتشار۔ پراگندگی ؛

پریکٹس (پَرَیک۔ٹِس) (انگ - PRACTISE) مشق۔ مہارت ؛

پریکٹیکل (پَرَیک۔ٹِی۔کَل) (انگ - PRACTICAL) عملی ؛

پریکٹیکلی (انگ - PRACTICALLY) عملی طور پر ؛

پریکھا (پَرِے۔کھا) (ک) مذکّر۔ (۱) جانچ۔ آزمائش۔ امتحان۔ تجربہ (۲) غور و فکر۔ سوچ۔ بچار۔ خیال ؛

پریگ (پَرَیگ) (ا) مؤنث۔ باریک کیل ؛

پریم (پَرَیم) (س) مذکّر۔ (۱) پیار۔ محبّت۔ الفت۔ لاگ (۲) دوستی۔ یارانہ ؛

پریم کی بتیاں (ک) مؤنث۔ محبّت کی باتیں ؛

پریمی (ک) (۱) محبّت کرنے والا۔ فریفتہ (۲) مذکّر۔ دوست۔ آشنا (۳) عاشق ؛

پریوا (پَرِے۔وا) (ک) مذکّر۔ (۱) ایک قسم کا آبی پرند۔ (۲) کبوتر ؛

پریوی کونسل (پَرِی۔وِی۔کَون۔سِل) (انگ - Privy Council) انگلستان کے بادشاہ کی خاص مجلس جو قانون کے رو سے آخری اور قطعی مجلس ہے۔ اس کا فیصلہ ناطق اور آخری ہوتا ہے ؛

## پ ۔ ڑ

پڑ (پَڑ) پڑنا کا امر ؛

پڑا (پَڑا) (ک) مذکّر۔ (۱) پُڑی۔ پُڑیا۔ پوٹلا۔ بڑی پوٹلی (۲) طبلہ یا ڈھولک وغیرہ پر چڑھانے کا چمڑا ؛

پڑا (پَڑا) (ک) (۱) گرا۔ افتادہ (۲) لیٹا ہوا (۳) بیمار ؛

پڑا پایا (ک) (۱) مفت ہاتھ آیا۔ سستا مل گیا۔ ارزاں قیمت پر ملا۔ کوڑیوں میں ہاتھ لگا۔ (۲) بے محنت و مشقت ملا۔ بلا تکلیف و مزدوری ہاتھ لگا (۳) زمین پر گرا ہوا مل گیا ؛

پڑاپڑ (ک) (۱) پیٹنے کی آواز (۲) تڑاتڑ۔ پھڑا پھڑ۔ پے درپے (۳) دُلکی چلنے میں گھوڑے کے سُم کی آواز ؛

پڑاقا (پڑاقا) (ک) مذکّر (۱) پٹاخا۔ ایک قسم کی آتشبازی (۲) پٹاخے کی آواز ؛

پڑائے کی گوٹ (ک) مؤنث۔ زنگا رنگ کی گوٹ ؛

پڑا گرا (ک) افتادہ۔ بے حیثیت۔ حقیر۔ ناچیز ؛

پڑاؤ (پَڑا۔اُو) (ک) مذکّر۔ ٹھہرنے کی جگہ۔ منزل۔ مقام۔ سٹیشن۔ چوکی۔ سرائے ؛

پڑاؤ ڈالنا (ک) پڑ رہنا۔ رہ پڑنا۔ ٹھہر جانا۔ جانے کا

ارادہ نہ کرنا۔ چھاؤنی ڈال دینا ؛

**پڑاؤ مارنا** (ف) (۱) ڈاکہ ڈالنا۔ قافلہ لوٹنا۔ سوداگروں کے گروہ پر چھاپا مارنا (۲) بڑا بھاری کام کرنا ؛

**پڑپڑانا** (پَڑ۔پڑا۔نا) (ف) (۱) جوتوں سے مارنا۔ خوب پیٹنا۔ بہت مارنا (۲) کسی چیز کی چرچراہٹ سے زبان پر چھالے پڑ جانا ؛

**پھڑپھڑانا** (پَھڑ۔پھڑا۔نا) (ف) (۱) پھڑپھڑ کرنا۔ دستوں کی آواز (۲) شپٹانا۔ بٹیر وغیرہ کا لڑائی سے گھبرا کر بھاگنا ؛

**پڑتت** (پَڑتَت) (ا) مؤنث (۱) اوسط۔ بانٹ۔ پھیلاوٹ۔ قیمت خرید (۲) میزان۔ بازار کا بھاؤ ؛

**پڑتت پھیلانا** (ف) اوسط نکالنا۔ بانٹا پھیلانا۔ قیمت خرید پر ہر چیز کا برابر حساب لگانا ؛

**پڑتا** (پَڑ۔تا) (ا) مذکر۔ (۱) شرح۔ لگان (۲) حصّہ۔ پتّی ؛

**پڑتال** (پَڑ۔تال) (ا) مؤنث۔ جائزہ۔ مقابلہ۔ نظر ثانی۔ جانچ۔ دیکھ بھال ؛

**پڑتال پڑنا** (ف) برابر جوتنا پڑنا۔ یکساں ٹپنا ؛

**پڑتی** (پَڑ۔تی) (ا) مؤنث۔ خالی پڑی ہوئی زمین۔ بنجر زمین ؛

**پڑ جانا** (ف) گر پڑنا۔ پھسل جانا۔ لیٹ جانا (۲) قیام کرنا۔ ٹھہر جانا۔ (۳) داخل ہونا (۴) نکاح کر لینا۔ گھر بسانا۔ بس جانا (۵) بیمار ہو جانا (۶) بچھڑنا (۷) سو جانا ؛

**پڑ چونیا** (ا) دیکھو "پرچونیا" ؛

**پڑ رہنا** (ف) (۱) لیٹ رہنا۔ سو رہنا ؛

**پڑ رہنا** (ف) (۱) وفاداری سے کسی کے ساتھ رہنا (۲) ایک جگہ کا ہونا۔ مستقل طور پر رہنا (۳) نکاح کر لینا (۴) کسی کے گھر پڑ کر عمر بسر کرنا ؛

**پڑنا** (ف) ہونا۔ جیسے واسطہ پڑنا (۲) ترشّح پڑنا۔ برسنا۔ جیسے پانی پڑنا (۳) بننا۔ گزرنا۔ بیتنا۔ واقع ہونا۔ جیسے جان پر پڑنا (۴) درج ہونا۔ داخل ہونا۔ لکھا جانا۔ جیسے کھاتے میں نام پڑنا (۵) دخل دینا۔ ضمانت دینا۔ ضامن ہونا۔ بیچ بننا۔ ٹانگ اڑانا۔ جیسے بیچ میں پڑنا (۶) فکر ہونا۔ سوچ ہونا۔ خیال ہونا۔ دھیان ہونا۔ جیسے اپنے کام کی پڑنا (۷) لیٹنا۔ سونا۔ آرام کرنا۔ جیسے پلنگ پر پڑنا (۸) بسنا۔ رہنا۔ بیٹھنا (۹) ملازم ہونا۔ نوکری کرنا۔ جیسے کسی کے گھر پڑنا (۱۰) گرفتار ہونا۔ مبتلا ہونا۔ پھنسنا۔ روگ لگنا۔ جیسے بیمار پڑنا (۱۱) بویا جانا۔ بکھرنا۔ جیسے بیج پڑنا (۱۲) نازل ہونا۔ وارد ہونا۔ اُترنا۔ آنا۔ پھیلنا جیسے دباؤ پڑنا۔ مصائب پڑنا (۱۳) لگنا پٹنا۔ جیسے مار پڑنا (۱۴) بھرنا۔ داخل ہونا۔ محفوظ ہونا۔ رکھنا۔ ڈھکنا۔ دینا۔ جیسے کوٹھی میں غلّہ پڑنا (۱۵) بیکار ہونا۔ بے روزگار ہونا۔ خالی رہنا۔ جیسے گھر میں پڑنا (۱۶) آنا۔ جیسے بل پڑنا ؛

**پڑوا** (پَڑ۔وا) (ا) مؤنث (۱) پہلی تاریخ۔ دوج سے پہلے کا دن۔ چاند رات کا روز (۲) کٹڑہ۔ کٹّا۔ بھینس کا بچہ ؛

**پڑوس** (پَڑوس) (ا) مؤنث۔ ہمسایگی۔ محلہ داری۔ گھر کی نزدیکی ؛

**پڑوسن** (ا) مؤنث۔ ہمسایہ عورت۔ گھر کے پاس رہنے والی۔ ہمسائی ؛

**پڑوسی** (ا) مذکر۔ ہمسایہ۔ گھر کے نزدیک رہنے والا مرد ؛

**پڑھ** (پَڑھ) (ا) پڑھنا کا امر ؛

**پڑھا** (ف) (۱) تعلیم یافتہ۔ علم دار۔ خواندہ (۲) سیکھا۔ تعلیم پائی۔ مطالعہ کیا ؛

**پڑھا جن** (ا) مذکر (۱) وہ جن جو باعلم ہونے کے باعث حاضراتی کے افسون و عمل کی تردید کر کے وار خالی کر دے (۲) نہایت چالاک۔ بہت تیز۔ زیادہ ہوشیار۔ خرانٹ ؛

**پڑھا گُنا** (ا) مذکر (۱) لکھا پڑھا۔ تعلیم یافتہ۔ خواندہ۔ علم دار۔ (۲) عالم باعمل۔ پڑھے کے موافق کام کرنے والا ؛

**پڑھا لکھا** (ا) مذکر۔ تعلیم یافتہ۔ خواندہ ؛

**پڑھا دینا** (ف) (۱) علم سکھا دینا۔ تعلیم کرنا۔ درس دینا (۲) بہکا دینا۔ بدظن کر دینا ؛

**پڑھانا** (ف) دیکھو "پڑھا دینا" ؛

**پڑھائی** (ا) مؤنث (۱) تعلیم دینے کا ڈھنگ۔ طریقۂ تعلیم (۲) اُستاد کی تنخواہ۔ پڑھانے کی اُجرت ؛

**پڑھو سیکھو** (ا) پڑھ لکھ کر جاہل رہنے والا۔ کُند ذہن ؛

**پڑھن** (پَڑھن) (ا) مؤنث۔ ایک قسم کی سمندری مچھلی ؛

**پڑھنا** (ف) (۱) سیکھنا۔ تعلیم پانا۔ مطالعہ کرنا۔ ورد کرنا۔ (۲) جادو کرنا۔ منتر پھونکنا ؛

**پڑھنت** (پَڑھنت) (ا) مؤنث (۱) جادو۔ ٹونا۔ جنتر منتر۔ گنڈا۔ تعویذ۔ عمل۔ حاضرات۔ سحر

فسون (۲) پڑھنا

پڑھوانا (۱) تعلیم دلوانا ؛

پڑھی نہ قضا کی (۱) مثل۔ جس شخص نے کبھی نماز پڑھی ہی نہیں۔ وہ قضا کیا کرے گا۔ آدمی کے کام نہ کرنے پر بولتے ہیں ؛

پڑھیں فارسی بیچیں تیل۔ یہ دیکھو قدرت کے کھیل (کہ) کہاوت۔ شریف ہو کر ذلیل کام اختیار کرنا ؛

پڑھے نہ لکھے نام محمد فاصل (کہ) کہاوت۔ جانتے کچھ بھی نہیں اور قابل بنتے ہیں ؛

پُڑیا (پُڑ۔یا) (کہ) مؤنث۔ پوٹلی۔ گانٹھ۔ چھوٹا پُڑا ؛

پُڑیا کا لٹھا (کہ) مذکر۔ ایک عمدہ اور باریک لٹھا ؛

پُڑیاں (کہ) (۱) پُڑیا کی جمع (۲) چہل بی بی کی نیاز کی شیرینی (۳) پریوں کی نذر کرنے کو سیندور اور عبیر کی پڑیاں ؛

پڑیل (پَڑ۔یَل) (کہ) وہ شخص جو ہر وقت لیٹا رہے۔ چلنے پھرنے سے معذور ؛

## پ - ز

پَزاوہ (پَزا۔وَہ) (ف) مذکر۔ آوا۔ بھٹی۔ بھٹّا۔ وہ جگہ جہاں اینٹیں پکتی ہیں ؛

## پ - ژ

پژمردگی (پَژ۔مُر۔دَگی) (ف) مؤنث۔ افسردگی۔ مایوسی۔ اداسی۔ کملاہٹ۔ رنجیدگی ؛

پژمردہ (پَژ۔مُر۔دَہ) (ف) مذکر۔ افسردہ۔ مایوس۔ کملایا ہوا۔ مرجھایا ہوا۔ رنجیدہ۔ اچاٹ ؛

پژمردہ خاطر (ف) مذکر۔ (۱) افسردہ خاطر۔ مایوس طبع۔ مردہ طبیعت (۲) رنجیدہ۔ مغموم۔ دکھی ؛

## پ - س

پس (پَس) (ف) (۱) پیچھے۔ بعد (۲) پھر۔ علاوہ (۳) لہذا۔ اس سبب سے۔ اس واسطے۔ اس وجہ سے۔ اس لئے۔ آخرکار۔ انجام۔ نتیجہ (۴) لیکن۔ بہرحال ؛

پس انداز (ف) (۱) بچا ہوا۔ باقی (۲) منافع۔ فائدہ۔ بچت (۳) اندوختہ۔ جمع کیا ہوا۔ جوڑا ہوا۔ اکٹھا کیا ہوا

پس اندازی (ف) مؤنث۔ جمع۔ منافع۔ فائدہ۔ بچت ؛

پسپا (ف) پیچھے ہٹا ہوا۔ شکست کھایا ہوا ؛

پسپا ہونا (۱) لوٹنا۔ پلٹنا۔ واپس ہونا۔ اُلٹنا۔ پلٹنا (۲) شکست کھانا۔ ہارنا۔ بھاگ جانا۔ پیٹھ دکھا دینا ؛

پس خوردہ (ف) مذکر۔ بچا ہوا۔ اُلش۔ جھوٹا۔ سامنے کا باقی کھانا ؛

پس غیبت (۱) پیٹھ پیچھے۔ غیر حاضری میں۔ عدم موجودگی میں ؛

پس ماندہ (ف) (۱) پیچھے رہا ہوا۔ بچا ہوا (۲) مذکر۔ وارث (۳) بقایا۔ بچت ؛

پس منظر (ف) کسی منظر۔ تصویر یا بیان کا وہ حصہ جو ہر پہلو سے ارباب کار کو نمایاں کرنے میں مدد دے ؛

پس وپیش (ف) مذکر۔ (۱) آگا پیچھا (۲) نیک وبد۔ عیب وثواب (۳) اونچ نیچ۔ نفع نقصان۔ بھلا برا (۴) کشش وپنج۔ غور وفکر۔ سوچ بچار (۵) دھڑکا۔ تشویش۔ اندیشہ۔ دُبدھا (۶) تامل۔ کار۔ انجام (۷) حیلہ بہانہ۔ لیت ولعل ؛

پس وپیش کرنا (۱) (۱) ٹالنا۔ حیلہ حوالہ بتانا (۲) سوچ بچار کرنا۔ سوچنا ؛

پسارا (پَسا۔را) (کہ) مذکر۔ پھیلاؤ۔ فراخی (پنجابی) آنگن۔ دالان ؛

پسارنا (کہ) (۱) پھیلانا۔ دراز کرنا۔ لمبا کرنا (۲) کھولنا۔ پھاڑنا ؛

پساؤ (پَسا۔ؤ) (کہ) مذکر۔ اُبلی ہوئی چیز کا بچا ہوا پانی۔ سرجوس ؛

پسائی (پِسا۔ئی) (کہ) مؤنث۔ پیسنے کی مزدوری۔ پیسنے کی اجرت ؛

پست (پَست) (ف) (۱) نیچا۔ نشیب۔ گہراؤ (۲) کمینہ۔ ذلیل۔ رذیل ؛

پست خیال (ف) عالی خیال کا نقیض۔ رذیل خیال کا آدمی ؛

پست قد (۱) کوتاہ قامت۔ ٹھنگنا۔ بونا۔ بالشتیا۔ چھوٹے قد کا ؛

پست کرنا (ف) (۱) شکست دینا۔ زیر کرنا۔ مات دینا۔ سرانا (۲) نیچا کرنا۔ گرا کرنا۔ نشیب کرنا ؂

پست و بلند (ف) اونچا نیچا ؂

پست و بلندِ دہر (ف) مذکر۔ زمانے کا نشیب و فراز ؂

پست ہمّت (ف) بزدل۔ کم حوصلہ۔ کم ہمّت۔ ذلیل۔ کمینہ۔ رذیل۔ ہیچ ؂

پست ہمّتی (ف+ع) مؤنث۔ کم ہمّتی۔ بزدلی ؂

پست ہونا (ف) (۱) ہارنا۔ شکست کھانا۔ مغلوب ہونا۔ (۲) عاجز ہونا۔ مجبور ہونا۔ گرنا (۳) ذلیل ہونا۔ خوار ہونا۔ (۴) ٹھٹکنا۔ چور ہونا (۵) پیچھے رہ جانا۔ ساتھ نہ لگنا (۶) ڈھے جانا۔ بچھڑ جانا۔ گرنا۔ چت گرنا ؂

پستان (پِس۔تان) (ف) مؤنث۔ چوچی۔ چھاتی۔ کُچّا ؂

پستک (پُس۔تک) (س) مؤنث۔ کتاب۔ پوتھی۔ گرنتھ ؂

پستول (پِس۔تَول) (انگ۔ پسٹل PISTOL) مذکر۔ تپنچہ۔ تمنچہ۔ قرابین۔ ریوالور ؂

پستہ (پِس۔تہ) (ف) مذکر۔ (۱) ایک میوہ (۲) ایک چھوٹے قد کے کتے کا نام۔ چھوٹا اور خوب صورت کتّا ؂

پستئی (ف) پستے کی رنگت کا۔ پستے کے رنگ کی مانند۔ پستے کی مانند ؂

پستی (ف) مؤنث (۱) کمینگی۔ رذالت (۲) نچائی۔ (۳) گہرائی (۴) غار ؂

پسر (پسَر) (ہ) مؤنث۔ چوپایوں کو آخری رات چوری سے دوسرے جنگل یا کھیت میں چرنے کو بھیج دینا ؂

پسر (پِسَر) (ف) مذکر۔ بیٹا۔ لڑکا۔ فرزند ؂

پسر خواندہ (ف) مذکر۔ متبنّیٰ۔ گود میں لیا ہوا لڑکا۔ منہ بولا بیٹا ؂

پسر زادہ (ف) مذکر۔ بیٹے کا بیٹا۔ پوتا۔ نبیرہ ؂

پسر صحیح النسب (ف+ع) مذکر۔ حلال کا بیٹا ؂

پسرنا (پسَر۔نا) (ہ) (۱) پھیلنا۔ ہاتھ پاؤں چھوڑ دینا۔ مکر و فریب کرنا (۲) اڑنا۔ ہٹ پکڑنا۔ مسند باندھنا۔ (۳) لیٹ جانا۔ فراز ہونا۔ ٹانگیں پھیلا دینا (۴) پڑنا۔ ٹھہرنا۔ جمنا ؂

پسر ہٹّا (پسَر۔ہٹ۔ٹا) (ہ) مذکر۔ (۱) پنساریوں کا بازار۔ پنساری کی دکان۔ پنساریوں کی دکان کا سودا (۲)

بہت زیادہ سامان ؂

پسلی (پَس۔لی) (ہ) مؤنث۔ پہلو کی ہڈّی۔ سینے کی ہڈّی (۲) طرف۔ پہلو ؂

پسلی پھڑکنا (ہ) یاد آنا۔ خبر ہو جانا۔ مطّلع ہو جانا۔ معلوم ہو جانا۔ غیبت میں کسی شخص کا حال معلوم ہو جانا ؂

پسلی کا آزار (ہ) مذکر۔ پسلی کا درد۔ پسلی کا مرض۔ پسلی کی بیماری۔ مسان کا عارضہ ؂

پسنا (پِس۔نا) (ہ) (۱) دلا جانا۔ پیسا جانا۔ چکنا چور ہونا۔ ریزہ ریزہ ہونا (۲) رگڑ میں آنا۔ کچلا جانا (۳) تباہ و برباد ہو جانا۔ مصیبت میں پھنسنا۔ دکھ میں گرفتار ہونا (۴) عاشق ہونا۔ شیدا ہونا ؂

پسند (پَسَند) (ف) مؤنث۔ مقبول۔ حسب خواہش۔ خاطر خواہ ؂

پسندا (پَسَن۔دا) (ہ) (۱) گوشت کا کچلا ہوا پارچہ (۲) کباب کی ٹکیا ؂

پسندر (پِسَن۔دَر) (ف) مذکر۔ مرد یا عورت کا سوتیلا لڑکا ؂

پسندرہ (ف) مذکر۔ ولد الزنا۔ حرام زادہ ؂

پسند کرنا (ف) چھانٹنا۔ انتخاب کرنا۔ چننا ؂

پسندے (ہ) مذکر۔ پسندا کی جمع ؂

پسندیدگی (پسَن۔دی۔دَگی) (ف) مؤنث۔ مرضی۔ پسند آنا ؂

پسندیدہ (ف) پسند کیا ہوا۔ حسب منشا۔ انتخاب کیا ہوا۔ چنا ہوا۔ منظور کیا ہوا۔ مقبولہ ؂

پسندیدہ رو (ف) (۱) نیک چلن۔ خوش اخلاق (۲) خوش رفتار ؂

پسندیدہ کار (ف) خوش کردار۔ اچھے اور عمدہ کام کرنے والا۔ نیکوکار ؂

پسنگا۔ پسنگھا (پَسِنگ۔گا + پَسِنگ۔گھا) (ہ) مذکر۔ (پاسنگ کا مخرب) پاسنگ ؂

پسنہارا (پِس۔ہا۔را) (ہ) مذکر۔ آٹا پیسنے والا ؂

پسنہاری (پِس۔ہا۔ری) (ہ) مؤنث۔ آٹا پیسنے والی ؂

پسو (پِس۔سُو) (ہ) مذکر۔ ایک پردار زہریلا موذی کیڑا ؂

پسواڑہ (پَس۔وا۔ڑہ) (ہ) مذکر۔ پہلو۔ کروٹ۔ پاسا۔ پکھوا۔ پسلیوں کا سلسلہ ؂

پسوانا (پِس۔وا۔نا) (ہ) آٹا کرانا۔ آرد کرانا۔ دلیا کرانا۔ ریزہ ریزہ کرانا۔ چور چور کرانا ؂

پسوائی (پِس۔وا۔ئی) (ہ) مؤنث۔ پیسنے کی اجرت۔ پسائی ؂

پسوج (پَس۔وج) (ہ) مؤنث۔ پہلی سلائی جس پر باریک

سلائی کرتے ہیں ؎
پسوجنا (ع) (عو) (۱) سینا - (۲) کچّی کرنا ؎
پسہی (پَس-ہی) (ھ) مؤنث - ایک قسم کا موٹا چاول ؎
پسیجنا (پَسیج-نا) (ھ) (۱) پسینا آنا - نمی آنا - تری آنا - (۲) ملائم ہونا - نرم ہونا - رحم کھانا - ترس کھانا (۳) دھیان دینا - توجّہ کرنا - مہربانی کرنا - خیال کرنا (۴) مظلوم کی فریاد سننے پر تیار ہونا ؎
پسیں (پَسِیں) (ف) قدیم - آخر کار ؎
پسینا (پسی-نا) (ھ) مذکّر - عرق - نمی - تری - بخارات پانی جو مسامات جسم سے باہر نکلے ؎
پسینا آنا (ا) عرق آنا - نمی یا بخارات کا خارج ہونا ؎
پسینا چھوٹنا (ا) دیکھو "پسینا آنا" ؎
پسینا مرا ہونا (ا) پسینہ خشک ہونا - عرق سوکھنا - نمی دور ہونا ؎
پسینوں میں ڈوبنا (ا) بے انتہا پسینہ آنا - بکثرت پسینہ آنا ؎
پسینوں میں نہانا (ا) دیکھو "پسینوں میں ڈوبنا" ؎
پسینے پسینے ہونا (ا) (۱) عرق عرق ہونا - آب آب ہونا - (۲) پسینوں میں ڈوبنا (۳) شدید محنت یا گرمی کے باعث بہت پسینہ آنا (۴) شرمندہ اور خجل ہونا ؎
پسیو (پَسیو) (ھ) مذکّر - (۱) بھاپ - بخارات (۲) دیکھو "پسینہ" ؎

# پ - ش

پشاچ (پشاچ) (س) مذکّر (۱) کچا گوشت کھانے والا (۲) ایذا رساں - تکلیف پہنچانے والا (۳) دیو - جن - بھوت پریت ؎
پشت (پُشت) (ف) مؤنث (۱) پیٹھ - کمر - ظہر (۲) پیچھے - پچھاڑی (۳) کمک - مدد - سہارا - معاون - (۴) پیڑھی - نسل - خاندان ؎
پشت بہ پشت (ف) (۱) سلسلے سے - نسل بہ نسل - (۲) قدیم سے - ہمیشہ سے ؎
پشت پناہ (ف) مؤنث (۱) حمایتی - معاون - مددگار (۲) مدد - سہارا - وسیلہ - بھروسہ - ذریعہ (۳) رفیق - ساتھی ؎
پشت خار (ف) کھریرا - خرخرا - لوہے کا پنجہ - جس سے گھوڑے وغیرہ کے بدن کی گرد جھاڑتے ہیں ؎
پشت دکھانا (ا) لڑائی سے بھاگ جانا ؎
پشتارا (پُش-تا-رَہ) (ف) مذکّر (۱) بوجھ - گٹھا (۲) ڈھیر - انبار - اٹم ؎
پشتک (پُش-تک) (ف) مؤنث (۱) ایک کھیل - (۲) گھوڑے وغیرہ کی دولتی ؎
پشتک مارنا (ا) دولتی مارنا - گدھے - گھوڑے اور اونٹ کا دونوں پچھلے پاؤں اٹھا کر لات مارنا ؎
پشتو (پش-تو) (ف) مؤنث - پختو - افغانی زبان - کابلی بولی ؎
پشتولیا (پش-تو-لیا) (ھ) مذکّر - ایک قسم کا باریک کیڑا ؎
پشتہ (پُش-تہ) (ف) مذکّر - (۱) مٹی کا ڈھیر - ٹیلا - بند - مینڈ (۲) وہ چمڑا یا کپڑا جس سے کتاب کی پشت کے پیچھے جوڑے جاتے ہیں ؎
پشتہ بندی (ف) مذکّر (۱) بند باندھنا (۲) دیوار یا کنارے کو مضبوط کرنا ؎
پشتی (پُش-تی) (ف) مؤنث (۱) مضبوطی - پائداری - استحکام - ٹھہراؤ (۲) تائید - مدد - سہارا - اعانت - حمایت - جانب داری - طرفداری - (۳) تکیہ - ٹیک - اڑاؤ (۴) حفاظت - رکھوالی - نگہبانی ؎
پشتیبان (ف) مذکّر - (۱) مدد کرنے والا - سہارا دینے والا - ساتھی - رفیق - مددگار (۲) پشتبان - وہ لکڑی جو پیچھے کی جانب پائداری کے لیے کواڑ - تخت - کشتی - جہاز وغیرہ میں لگائی جائے ؎
پشتین (پُش-تین) (ا) پشت بہ پشت - باپ دادا سے ؎
پشتینی (پُش-تی-نی) (ا) موروثی - خاندانی - نسلی - پشتہا پشت سے - قدیمی ؎
پشٹ (پُشٹ) (س) (ہندی) مضبوط - پائدار - پختہ - مستحکم (۲) زور آور - طاقت ور - بلوان - (۳) مقوی - قوّت دینے والا - طاقت دینے والا ؎
پشم (پَشم) (ف) مؤنث (۱) بال - رواں - اون - رونگٹا (۲) کیس (۳) جھانٹ - موئے زہار (۴)

بے حقیقت۔ حقیر۔ کم اصل۔ ذلیل۔ رذیل۔ (۵) بے کار۔ ہیچ۔ نکمّی ؛

**پشم پر مارنا** (ف) (۱) ہیچ سمجھنا۔ نہایت حقیر جاننا۔ بے اصل سمجھنا (۲) پرواہ نہ کرنا۔ خیال میں نہ لانا۔ خاطر میں نہ لانا ؛

**پشم کندہ نہ ہونا** (ف) (۱) بال نہ اکھڑنا۔ جھانٹ نہ اکھڑنا۔ (۲) کچھ نہ ہو سکنا۔ بال بیکا نہ ہو سکنا۔ کچھ نقصان نہ ہو سکنا (۳) عوض نہ لے سکنا۔ بدلہ لینے سے مجبور ہونا ؛

**پشم نہ سمجھنا** (ف) کچھ نہ سمجھنا۔ خاطر میں نہ لانا ؛

**پشمینہ** (پَش۔ مِی۔ نَہ) (ف) مذکر۔ اونی کپڑا۔ بالوں کا پارچہ ؛

**پشو** (پَشُو) (س) مذکر (۱) چوپایہ۔ جانور۔ ڈھور۔ مویشی (۲) بے وقوف۔ بے تمیز۔ ناسمجھ۔ بے عقل۔ کم فہم (۳) جاہل۔ مورکھ۔ بے علم ؛

**پشواز** (پِش۔ وَاز) (ف) مؤنث۔ گون۔ سایہ۔ جامہ۔ ناچنے کی پوشاک۔ لباسِ رقص ؛

**پشّہ** (پِش۔ شَہ) (ف) مذکر۔ (۱) مچھّر۔ پردار زہریلا کیڑا جو کان میں بھنبھناتا اور جسم میں ڈنک مارتا ہے۔ (۲) بے حقیقت۔ بے اصل۔ ہیچ۔ حقیر (۳) پوچ۔ کمزور۔ ناطاقت ؛

**پشّی** (ف) (۱) پشّہ کی تانیث (۲) بچّے کا پیشاب۔ بالک کا موت ؛

**پشیمان** (پَشے۔ مَان) (ف) (۱) شرمندہ۔ نادم۔ منفعل۔ (۲) پچھتانے والا۔ افسوس کرنے والا۔ متأسّف ؛

**پشیمانی** (پَشے۔ مَا۔ نِی) (ف) مؤنث۔ شرمندگی۔ ندامت۔ افسوس ؛

# پ - ط

**پطرس** (پَط۔ رَس) (لاطینی) حضرت عیسیٰؑ کا ایک مشہور حواری ؛

# پ - غ

**پغمان** (پَغ۔ مَان) (ف) مذکر۔ کابل کے پاس ایک شہر ؛

# پ - ف

**پُف۔ پفو** (پُف + پُفُو) (ف) مؤنث۔ پھونک۔ پھونک مارنا ؛

# پ - ک

**پک** (پَک) پکنا کا امر ؛

**پکا** (پَکا) (۱) پکنا کی ماضی (۲) پکانا کا امر ؛

**پکّا** (پَک۔ کَا) (ھ) (۱) پکایا ہوا۔ پکا ہوا (۲) گھی وغیرہ چکنائی کی آمیزش سے پکائی ہوئی روٹی۔ جیسے پکا ہوا کھانا۔ (۳) تجربہ کار۔ کارکردہ۔ ہوشیار۔ جہاں دیدہ (۴) مشّاق (۵) راسخ۔ مضبوط۔ پختہ۔ پائدار۔ مستحکم (۶) کامل۔ پورا۔ بالغ۔ مکمّل (۷) بے کھوٹ۔ بے نقص۔ بے خطر (۸) بے اندیشہ۔ نڈر۔ بے خوف۔ دیدہ دلیر (۹) سند یافتہ۔ رجسٹرڈ۔ مستند۔ قابل۔ وقیع۔ جیسے پکّا تمسّک (۱۰) اسٹامپ۔ ٹکٹ لگا ہوا۔ جیسے پکّا کرایہ نامہ تحریر کیا ہے (۱۱) مستقل۔ جیسے عبدالوحید پکّا ڈپٹی کلکٹر ہے (۱۲) اُبلا۔ جوش دیا (۱۳) پختہ۔ تیّار۔ بھنا۔ تلا۔ جیسے گوشت پکّا دھرا ہے (۱۴) قدیم۔ مستقل۔ موروثی۔ جیسے پکّا کاشت کار ہے (۱۵) پُر۔ تھکا ہوا۔ دُکھتا ہوا۔ درد کرتا ہوا۔ جیسے بدن پکّا پھوڑا ہو رہا ہے (۱۶) بہت زیادہ۔ نہایت۔ جیسے پکّا دوست۔ (۱۷) وفادار۔ نباہ کرنے والا۔ ساتھ دینے والا۔ حمایت کرنے والا۔ ہمدردی کرنے والا۔ جیسے پکّا یار (۱۸) مصمّم۔ بالجزم۔ مستقل۔ اٹل۔ جیسے پکّا ارادہ (۱۹) صحیح۔ درست۔ ٹھیک۔ بیشک۔ واقعی۔ راست۔ سچّا۔ جیسے پکّا وعدہ۔ (۲۰) پختہ۔ اینٹ۔ چونے کی چنائی۔ پتھّر۔ چونے۔ سیمنٹ کی تعمیر۔ جیسے پکّا مکان (۲۱) منقش کاغذ۔ مسکوک۔ سکّہ جس پر بادشاہ کی تصویر یا نام یا دونوں چھپے ہوں (۲۲) عمر رسیدہ۔ بوڑھا۔ پختہ کار۔ گرم و سرد چشیدہ۔ (۲۳) خرّانٹ۔ گھاگ۔ چالاک۔ عیّار (۲۴) خوب۔ عمدہ۔ اچّھا۔ بخوبی۔ اچھی طرح۔ جیسے پکّا یاد ہونا ؛

**پکّا پان** (ہ) (۱) عمر رسیدہ ۔ انتہا کو پہنچا ہُوا ۔ نہایت بوڑھا (۲) پختہ کار ۔ جہاں دیدہ ۔ تجربہ کار ۔ گھاگ ۔ خرّانٹ ؛

**پکّا پکایا** (ہ) (۱) بے محنت ۔ بے مشقّت ۔ بے تکلّف ۔ بے کوشش ۔ سہل ۔ سعی (۲) مفت ۔ بے لاگ (۳) لیس ۔ درست ۔ ٹھیک ۔ تیّار ۔ مکمّل ؛

**پکّا پھوڑا** (ہ) مذکّر ۔ (۱) پیپ بھرا ہُوا پھوڑا ۔ مواد بھرا پھوڑا (۲) درد سے بھرا ہُوا ۔ دکھیا ۔ پُردرد ۔ غم زدہ ۔ رونے کو تیّار ؛

**پکّا پھوڑا ۔ ٹھیس لگی اور پھوٹا** (ہ) مثل ۔ پوچھتے ہی مصیبت زدہ شخص نے اپنا حال بیان کر دیا ؛

**پکّا پیسا** (۱) بہت ہوشیار ۔ نہایت سیانا ۔ زیادہ عقلمند ۔ تجربہ کار ۔ گرگِ باراں دیدہ ؛

**پکّا چٹّھا** (ہ) مذکّر (۱) پکّا روزنامچہ ۔ پختہ بہی کا حساب (۲) آمد و خرچ کی میزانوں کی برآورد ۔ آمد و خرچ کے حساب کی فہرست ؛

**پکّا کرنا** (ہ) (۱) مستقل کرنا ۔ آمادہ کرنا (۲) مضبوط کرنا ۔ پختہ کرنا (۳) گھوٹنا ۔ ذہن نشین کرنا ؛

**پکّا ہونا** (ہ) معاملہ طے ہو جانا ۔ کام مضبوط ہو جانا ؛

**پکار** (پُکار) (ہ) مؤنّث (۱) نالش ۔ عرضی ۔ شکایت ۔ درخواست ۔ استغاثہ ۔ دعویٰ (۲) شور و شر ۔ غل ۔ ہُلڑ ۔ آواز ۔ اذان ۔ بانگ ۔ چیخ ۔ چنگھاڑ (۳) بلاوا ۔ طلبی ۔ حاضری (۴) فریاد (۵) چاہت ۔ حاجت ۔ ضرورت ۔ تلاش ۔ خواہش ۔ مانگ ۔ ڈھونڈ (۶) ڈھنڈورا ۔ منادی (۷) اطّلاع ۔ آگاہی ۔ خبر ۔ اعلان ؛

**پُکار اُٹھنا** (ہ) (۱) آواز بلند ہونا (۲) آواز دینا ؛

**پُکار پڑنا** (ہ) (۱) شہرت ہونا (۲) تلاش ہونا ؛

**پُکار دینا** (ہ) (۱) آواز دینا ۔ بُلاوا دینا ۔ پکارنا (۲) اطّلاع دینا ۔ آگاہ کرنا ۔ واقف کرنا (۳) ڈھنڈورا پیٹنا ۔ منادی کرنا ؛

**پُکار کے** (ہ) (۱) علی الاعلان ۔ کھلّم کھلّا ۔ ڈنکے کی چوٹ ۔ باآوازِ دُہل ۔ ڈھنڈورے کے ساتھ ۔ علانیہ (۲) ناراضی کے ساتھ ۔ خفگی سے ۔ غصّے کے ساتھ ۔ جھلّا کے (۳) چیخ کے ۔ چلّا کے ۔ شور و غل مچا کے (۴) آگاہ کر کے ۔ اطّلاع دے کر ۔ باخبر کر کے ۔ مطّلع کر کے ؛

**پُکارن** (پُکا ۔ رَن) (ہ) مؤنّث ۔ پکارنا ۔ بُلانا ؛

**پُکارنا** (ہ) (۱) بُلانا (۲) چلّانا ۔ غل مچانا (۳) خبر کرنا (۴) یاد کرنا ۔ رٹنا (۵) فریاد کرنا ؛

**پکانا** (ہ) (۱) پختہ کرنا ۔ تیّار کرنا ۔ ریندھنا (۲) ٹھیک کرنا ۔ درست کرنا ۔ طے کرنا ۔ جیسے شادی کی بات پکانا (۳) خامی دُور کرنا ۔ کچّا پن دُور کرنا ۔ جیسے آم کو پال میں پکانا (۴) مضبوط کرنا ۔ پختہ کرنا ۔ پائدار کرنا (۵) گھوٹنا ۔ رٹنا ۔ بار بار کہنا ۔ یاد کرنا (۶) مستقل کرنا (۷) ہضم کرنا ؛

**پکاؤ** (ف) مذکّر ۔ (۱) پکنے والا ۔ پکنے کے قریب ۔ گدرایا ہُوا ۔ جیسے یہ پھل پکاؤ ہے (۲) تیّاری کے قریب ؛

**پکائی** (ہ) مؤنّث ۔ پکانے کی اُجرت ۔ پکوائی ؛

**پکپن** (ہ) مذکّر ۔ دانائی ؛

**پکچر** (پِکْ ۔ چَر) (انگ ۔ PICTURE) مؤنّث تصویر ؛

**پکچر ہاؤس** (انگ ۔ PICTURE HOUSE) مذکّر ۔ تصویر خانہ ۔ نگار خانہ ۔ تماشا گاہ ۔ سینما ۔ وہ جگہ جہاں تصویریں دکھائی جائیں ؛

**پکڑ** (پَکَڑ) (ہ) مؤنّث (۱) گرفت ۔ قبضہ (۲) داؤ ۔ کُشتی ۔ رَڑنت (۳) بحث ۔ مباحثہ ۔ حجّت ۔ تکرار ۔ جیسے دو مولویوں کی پکڑ ہو گئی (۴) بیگار ۔ دھونس ۔ بلاوا ۔ طلبی (۵) پکڑنا کا امر ۔ چھوڑ کی ضد ؛

**پکڑانا** (ہ) (۱) گرفتار کرانا ۔ وارنٹ نکلوانا ۔ طلبی کرانا (۲) ہاتھ میں ہاتھ دینا ۔ حوالے کرنا ۔ سپرد کرنا ۔ دینا ؛

**پکڑ بلانا** (ہ) گرفتار کر لینا ۔ زبردستی بلانا ؛

**پکڑ بندی** (ہ) مؤنّث (۱) اعتراض ۔ نکتہ چینی (۲) ثبوت ۔ گواہی ؛

**پکڑ دھکڑ** (ہ) مؤنّث (۱) گرفتاری ۔ مواخذہ (۲) دوڑ دھوپ (۳) جبر ۔ سختی ۔ ظلم ؛

**پکڑ لانا** (ہ) (۱) گرفتار کر لانا ۔ قبضے میں لانا (۲) پیچ میں لانا ۔ داؤں کرنا ۔ پہلوان کا پکڑ لانا ؛

**پکڑنا** (ہ) (۱) تھامنا ۔ لینا (۲) گرفتار کرنا ۔ پھانسنا ۔ قید کرنا (۳) نکالنا ۔ ڈھونڈنا ۔ تلاش کرنا ۔ پانا ۔ جیسے چوری پکڑنا (۴) اعتراض کرنا ۔ ٹوکنا ۔ جیسے غلطی پکڑنا (۵) روکنا ۔ ٹھہرانا ۔ تھامنا ۔ بند کرنا (۶) شروع کرنا ۔ ابتدا کرنا ۔ جیسے اِس کام کو پکڑنا چاہیے ۔ برابر ہونا ۔ برابر میں پہنچنا ۔ جیسے

دوڑ میں جا پکڑنا۔ جاتے کو پکڑنا (۷) گزارنا۔ بسر کرنا۔ جیسے دن پکڑنا مشکل ہے (۸) قابو میں کرنا۔ پیچ کرنا۔ ایک پہلوان کا دوسرے کو پکڑنا (۹) گھیرنا۔ محصُور کرنا۔ احاطہ کرنا ؛

**پکڑوانا** (۱) دیکھو "پکڑانا" ؛

**پکّش** (دیکھو پکّش) (س) مذکّر (۱) طرف۔ سمت (۲) پاکھ۔ پکھواڑہ۔ پندرہ دن کا زمانہ۔ پکھ (۳) بل۔ زور۔ طاقت۔ توان (۴) بازو۔ پنکھ۔ پَر ؛

**پکّشی** (س) مذکّر (۱) طرف دار۔ جانب دار۔ حمایتی۔ معاون۔ مددگار (۲) بازو رکھنے والا۔ پروالا۔ پرند۔ پنکھ والا۔ پکھیرو۔ پنچھی۔ اُڑنے والا جانور (۳) بلوان۔ طاقت ور۔ زور آور (۴) تیز سوفار دار۔ پر لگا ہُوا تیر ؛

**پکنا** (ہ) (۱) پختہ ہونا۔ کھانا تیّار ہونا۔ بننا (۲) مکمّل ہونا۔ درست ہونا۔ ٹھیک ہونا (۳) قابل ہونا۔ تجربہ کار ہونا۔ کار کردہ ہونا (۴) بالغ ہونا۔ حد کو پہنچنا (۵) پیپ پڑنا۔ مواد پختہ ہونا (۶) عمر رسیدہ ہونا۔ بڑھاپا آنا۔ پختہ ہونا۔ تیّار ہونا (۸) چوسر میں گوٹوں کا چل کر کامیابی حاصل کرنا۔ پگنا (۹) طے ہونا۔ معیّن ہونا۔ مقرّر ہونا۔ چُکنا ؛

**پکوان** (دیکھ۔ وَان) (س) مذکّر (۱) تلی ہوئی چیز۔ پکّا کھانا۔ پوری۔ کچوری۔ پراٹھا وغیرہ ؛

**پکوانا** (ہ) تیّار کرانا۔ رسوئی کرانا۔ پختہ کرانا ؛

**پکوائی** (ہ) دیکھو "پکائی" ؛

**پکوڑا** (دیکھو۔ ڑا) (ہ) مذکّر (۱) بتاسہ۔ پھُولا۔ بتاشا۔ گول گپّا (۲) اُڑد یا مونگ وغیرہ کی پیٹھی کا بنا ہُوا گلگلہ۔ بڑی پھلکی۔ بڑی پکوڑی (۳) پھولا ہُوا۔ گول مول ؛

**پکوڑا سی ناک** (ہ) مؤنّث۔ موٹی ناک ؛

**پکوڑی** (ہ) مؤنّث۔ اُڑد یا مونگ وغیرہ کی پیٹھی کی بنی ہوئی گولی۔ گلگلی۔ پھلکی۔ اکثر دہی پکوڑی بولا جاتا ہے ؛

**پکوڑے** (ہ) مذکّر۔ پکوڑا کی جمع ؛

**پکوڑے تلنا** (ہ) (۱) بیسن وغیرہ کی پھلکیاں گھی میں تیّار کرنا (۲) بہت گھٹیا شعر کہنا۔ تُک بندی کرنا ؛

**پکھ** (دیکھو) (س) مذکّر۔ پکھواڑا۔ پاکھ۔ پندرھواڑہ۔ پکّش ؛

**پکھال** (دیکھال) (ہ) مؤنّث۔ وہ چرمی مشک جس میں پانی بھر کر بیل پر لادتے ہیں ؛

**پکھال پیٹیا** (ہ) مذکّر (۱) بڑے پیٹ والا۔ بڑ پیٹو۔ زیادہ کھانے والا۔ کھاؤ ؛

**پکھاوج** (دیکھا۔ وَج) (ہ) مذکّر (۱) مندل۔ مردنگ۔ ایک قسم کی ڈھولک۔ طبلہ (۲) ایک قسم کا راگ۔ ایک قسم کا سُر ؛

**پکھاوجی** (ہ) مذکّر۔ مردنگ بجانے والا۔ پکھاوج۔ بجانے والا۔ طبلہ نواز ؛

**پُکھراج** (دیکھ۔ راج) (ہ) مذکّر۔ جواہرات کی قسم میں سے ایک چمکدار زرد۔ نیلا یا سبز سفیدی مائل جواہر ؛

**پکھروٹا** (دیکھ۔ رَو۔ ٹا) (ہ) مذکّر (۱) چاندی یا سونے کا ورق (۲) پان کی گلوری جس پر چاندی یا سونے کا ورق لپٹا ہُوا ہو ؛

**پکھوا** (دیکھ۔ وَا) (ہ) مذکّر (۱) بازو۔ بانہہ (۲) پہلو۔ بغل۔ کنار۔ آغوش ؛

**پکھوڑا** (دیکھُوڑا) (ہ) مذکّر (۱) کاندھے کی ہڈّی (۲) کاندھا ؛

**پکھیرو** (دیکھے۔ رُو) (ہ) مذکّر (۱) پرندہ۔ پردار جانور۔ پنچھی۔ پرند۔ طائر۔ اُڑنے والا (۲) تیز رو چیز۔ تیز چلنے والا آدمی ؛

**پکّی** (دیکھ۔ کی) (ہ) مؤنّث (۱) پختہ۔ مضبوط۔ استوار۔ مستحکم۔ پائدار (۲) مستقل (۳) قائم (۴) معیّنہ۔ مقرّرہ (۵) کامل۔ پوری۔ مکمّل (۶) غیر خام (۷) تیّار۔ بنی ہوئی۔ رندھی ہوئی (۸) پکّا کی تانیث ؛

**پکّی پیداوار** (ہ) مؤنّث (۱) وہ جنس جو پختہ اُترے (۲) وہ نکاسی جو کاشت کاری کے مصارف مجرا دے کر بچی ہو ؛

**پکّی پیسی** (ہ) (۱) لیس۔ پکّی پکائی۔ بیسن پکا کر تیّار کی ہوئی (۲) تجربہ کار عورت۔ جہاں دیدہ اور ہوشیار عورت ؛

**پکّی کرنا** (ہ) مؤنّث۔ استحکام کرنا۔ پختہ و پُر کرنا ؛

**پکّے** (دیکھ۔ کے) (ہ) مذکّر۔ پکّا کی جمع ؛

**پکّے گولر۔ کوّے کو نیند کیسے آئے** (ہ) مثل۔ چیز سامنے ہو تو لالچی شخص کو کیونکر صبر آئے ؛

## پ - گ

**پگ** (دیکھگ) (ہ) مذکّر۔ پد۔ پاؤں۔ قدم۔ چرن۔ پا ؛

**پگا** (پَگّا۔ ۔گّا) (ہ) مذکّر۔ پچھاڑی۔ پیکھڑا۔ پاؤں میں باندھنے کی رسّی۔ زنجیر پا۔ بیل کے گلے کی رسّی ⁂

**پُگانا** (پُگا۔نا) (ہ) (۱) تمام کھلاڑیوں کا کھیل ختم کرنا۔ (۲) دیکھو "بیباق کرنا" (۳) پورا کرنا ⁂

**پگاہ** (پَگاہ) (ف) مؤنث (۱) صبح۔ سحر۔ فجر۔ تڑکا۔ بھور۔ (۲) لغوی۔ وقت پر۔ بروقت۔ عین وقت پر ⁂

**پگ ڈنڈی** (ہ) مؤنث۔ بٹیا۔ باٹ۔ راہ۔ پاؤں کی لکیر جو زمین پر ہو جاتی ہے۔ پاؤں کے نشان۔ تنگ راستہ۔ پیدل چلنے کی راہ۔ رستہ جس میں گاڑی وغیرہ نہ جا سکے ⁂

**پگڑی** (پَگ۔ ڑی) (ہ) مؤنث (۱) سر پر باندھنے کا کپڑا۔ دستار۔ عمامہ (۲) عزّت۔ آبرو (۳) متنفّس۔ آدمی۔ نفر ⁂

**پگڑی اُتارنا** (ہ) (۱) بے عزّتی کرنا۔ آبرو ریزی کرنا۔ (۲) گاہک کو مونڈنا۔ ٹھگنا۔ لوٹنا۔ دھوکا اور فریب کرنا ⁂

**پگڑی اُترنا** (ہ) (۱) بے عزّتی ہونا۔ آبرو ریزی ہونا۔ بدنام ہونا۔ رسوا ہونا (۲) مال خریدنے میں دھوکا ہونا۔ ٹھگا جانا ⁂

**پگڑی اٹکنا** (ہ) (۱) مقابلہ ہونا۔ برابری ہونا۔ ہمسری ہونا۔ آمنا سامنا ہونا (۲) پگڑی الجھنا ⁂

**پگڑی اُچھالنا** (ہ) (۱) عزّت اتارنا۔ ذلّت دینا۔ ذلیل کرنا (۲) تمسخر کرنا۔ ہنسی اڑانا۔ مذاق کرنا ⁂

**پگڑی اُچھلنا** (ہ) ذلّت ہونا۔ بے آبروئی ہونا۔ بے عزّتی ہونا (۲) تمسخر اڑنا۔ مذاق ہونا۔ ہنسی اڑنا۔ چھیڑ چھاڑ ہونا۔ توہین ہونا ⁂

**پگڑی باندھنا** (ہ) (۱) سرفراز کرنا۔ عزّت دینا۔ بزرگی بخشنا۔ بڑائی دینا۔ دستار بندی کرنا (۲) قائم مقام کرنا۔ جانشین بنانا۔ وارث کرنا۔ گدّی پر بٹھانا۔ (۳) دستار باندھنا۔ دوپٹہ باندھنا (۴) کامل اور منتہی گردانا۔ فاضل اور عالم ماننا۔ ہنر کا استاد اور فن کا ماہر تسلیم کرنا (۵) سردار بنانا۔ مکھیا بنانا۔ خلیفہ بنانا۔ چودھری بنانا۔ افسر بنانا۔ حاکم بنانا (۶) ذمّہ دار بنانا۔ سر پر سہرا رکھنا ⁂

**پگڑی بدلنا** (ہ) بھائی بنانا۔ منہ بولا بھائی بنانا۔ ٹوپی بدل بھائی بنانا (۲) دوست بنانا۔ یار بنانا۔ محبّت اور پیار کرنا ⁂

**پگڑی رکھنا** (ہ) (۱) دوپٹہ باندھنا۔ لنگی لگانا۔ صافہ پہننا۔ عمامہ لپیٹنا (۲) عزّت رکھنا۔ آبرو بچانا۔ توقیر کرنا (۳) عمامہ گرو رکھنا۔ دستار رہن رکھنا (۴) عاجزی کرنا۔ انکسار کرنا۔ خوشامد کرنا۔ پاؤں پر پگڑی ڈالنا ⁂

**پگڑی میں پھول رکھا گیا**۔ (ہ) مثل۔ بدنام ہو گیا۔ عیب لگ گیا ⁂

**پگڑی والا** (ہ) (۱) حکیم۔ طبیب۔ ڈاکٹر۔ وید۔ بید۔ معالج (۲) عزّت والا۔ توقیر والا۔ دستار رکھنے والا (۳) عمامہ باندھنے والا (۴) پگڑی بیچنے والا ⁂

**پگلا** (پَگ۔ لا) (ہ) مذکّر (۱) پاگل کی تصغیر۔ سڑی۔ سودائی۔ باؤلا (۲) خبطی۔ احمق۔ نادان ⁂

**پگل۔ پگھل** (پِگَل + پِگھَل) (ہ) پگلنا۔ پگھلنا کا امر ⁂

**پگلانا۔ پگھلانا** (ہ) (۱) تپانا۔ گرم کرنا۔ آنچ دینا۔ آگ دکھانا (۲) گداز کرنا۔ گھلانا۔ نرم بنانا۔ گلانا۔ (۳) نرم کرنا۔ ملائم کرنا۔ نرمانا (۴) رحم دل بنانا۔ مہربان بنانا (۵) توجّہ دلانا۔ دھیان کرنا۔ خیال کرنا۔ راضی کرنا۔ رضامند کرنا ⁂

**پگلنا۔ پگھلنا** (ہ) (۱) تپنا۔ گرم ہونا۔ آنچ پانا (۲) گداز ہونا۔ گھلنا۔ پگھلنا۔ گلنا (۳) نرم ہونا۔ ملائم ہونا (۴) رحم کرنا۔ مہربان ہونا (۵) توجّہ کرنا۔ دھیان دینا (۶) راضی ہونا۔ منظور کرنا ⁂

**پگ ونڈ** (پ) مؤنث۔ دستاویز۔ تحریر ⁂

**پگیا** (پَگ۔ یا) (ہ) مؤنث۔ پگڑی کی تصغیر۔ چھوٹی پگڑی ⁂

# پ - ل

**پل** (پَل) (ہ) مذکّر۔ پلک جھپکانے کا وقفہ۔ سیکنڈ۔ آن۔ لمحہ۔ دم ⁂

**پل بھر میں** (ہ) ذرا سی دیر میں۔ فوراً ⁂

**پل کی پل** ⎤
**پل مارتے** ⎥ (ہ) تھوڑی دیر کے لئے۔ فوراً۔ آنکھ جھپکانے میں ⁂
**پل مارنے میں** ⎦

**پِل** (ہ) پلنا کا امر ⁂

**پلا** (ہ) پلنا کی ماضی ⁂

**پلا پلایا** (ف) خوب پرورش کیا ہوا۔ موٹا تازہ ؛

**پل پوس (پلا) کر** (ف) پرورش پاکر ؛

**پل جانا۔ پلنا** (ف) (۱) پرورش پانا (۲) گرمی پاکر نرم ہونا ؛

**پلنا** (ف) مذکر۔ پالنا۔ گہوارہ ؛

**پلوانا** (ف) پرورش کرانا ؛

**پُل** (پُل) (ف) مذکر (۱) پانی پر گذرنے کی راہ۔ دریا کے عبور کی راہ۔ جسر۔ قنطرہ۔ بند۔ پشتہ۔ پانی پر سے گزرنے کی چھت (۲) (محاورہ) کثرت۔ افراط۔ بہتات۔ زیادتی ؛

**پُل باندھنا** (ف) (۱) دریا پر عمارت اور راستہ بنانا۔ (۲) مبالغہ کرنا۔ ڈھیر لگا دینا (۴) لگاتار کوئی کام کرنا (۵) (جھوٹ کے) بہت جھوٹ بولنا ؛

**پُل صراط** (ف۔ ع) مذکر۔ مسلمانوں کے عقیدے میں دوزخ کے اوپر کا وہ پل جو بال سے زیادہ باریک اور تلوار سے زیادہ تیز ہے۔ نیک لوگ آسانی کے ساتھ اس کے اوپر سے گزر کر بہشت میں چلے جائیں گے اور بُرے آدمی کٹ کر دوزخ میں گر پڑیں گے ؛

**پلّا** (پل۔ لا) (ف) مذکر (۱) دامن۔ آنچل۔ چھور۔ کنارہ۔ (۲) حمایت۔ طرف داری۔ اعانت۔ مدد۔ سہارا۔ کمک (۳) بوجھا۔ [illegible] (۴) پلّو۔ پلڑا۔ ترازو۔ قینچی یا ٹوپی وغیرہ کے متعلق بولا جاتا ہے (۵) پٹ۔ کواڑ (۶) لپٹ۔ کولی۔ بغلی (۷) بوجھ۔ دوری۔ فرق فاصلہ۔ تفاوت ؛

**پلّا بھاری ہونا** (ف) (۱) زیادہ دوری ہونا۔ بہت فرق ہونا۔ نہایت فاصلہ ہونا (۲) کمک زبردست ہونا۔ معاون زبردست ہونا (۳) گہرا تعلق ہونا۔ زیادہ واسطہ ہونا (۴) بھاری بوجھ ہونا۔ گون بھاری ہونا (۵) زیادہ خاندان ہونا۔ بہت کنبہ ہونا۔ بڑا قبیلہ ہونا (۶) بہت معروف کار ہونا (۷) وزن زیادہ ہونا (۸) پاٹ قیمتی ہونا۔ زیادہ کا مدار ہونا ؛

**پلّا پاک ہوجانا** (ف) (۱) فیصلہ ہوجانا (۲) قرض ادا ہوجانا ؛

**پلّا چھڑانا** (ف) (۱) بے باق کرنا۔ ادا کرنا (۲) ترک تعلق کرنا۔ واسطہ چھوڑنا۔ سابقہ نہ رکھنا (۳) دامن چھڑانا۔ آنچل نکالنا۔ چھور کھینچنا۔ (۴) پاٹ پر سے کام ادھیڑنا۔ پلڑے سے سنہرا روپہلا کام چھڑا کر الگ کرنا (۵) کنارا اتار لینا۔ حاشیہ الگ کر لینا۔ آنچل ادھیڑ لینا۔ (۶) دامن چھڑانا۔ پیچھا چھڑانا۔ الگ ہونا۔ جدا ہونا۔ علیحدہ ہونا ؛

**پلّا لینا** (ف) (۱) (ہندو) (عو) آنکھ پر کپڑا رکھ کر رونا۔ ماتم۔ عزاداری کرنا۔ زاری کرنا۔ منہ ڈھکنا (۲) دامن پکڑنا۔ آنچل تھامنا (۳) پیچھے پڑنا۔ سر ہونا۔ ساتھ لگ لینا۔ ذمے ہوجانا (۴) توقع کرنا۔ امید رکھنا۔ سہارا لینا (۵) ٹوپی خریدنا (۶) پلڑا مول لینا۔ (۷) دوشالہ مول لینا۔ چادر خریدنا (۸) کان کھانا۔ بھونکنا۔ چلّانا۔ تنگ کردینا۔ بیزار کرنا ؛

**پلّا** (پل۔ لا) (ف) (۱) بچہ۔ سگ کتے کا بچہ (۲) بچہ۔ زادہ۔ نطفہ۔ تخم۔ جیسے حرام کا پلّا ؛

**پَلا** (ف) مذکر۔ بڑی پلی۔ تیل نکالنے کا ٹیڑھا کفگیر۔ گھی نکالنے کا بڑا ٹیڑھا چمچہ ؛

**پلاس** (پ۔ لاس) (ف) مذکر۔ ٹاٹ۔ موٹا کپڑا ؛

**پلاس** (پلاس) (ف) مذکر۔ ڈھاک کا درخت ؛

**پلاس پاپڑا** (ف) مذکر۔ ڈھاک کا بیج جو دواؤں میں پڑتا ہے ؛

**پلاسنا** (پلاس۔ نا) (ف) (۱) قطع کرنا۔ چھانٹنا۔ کاٹنا۔ تراشنا۔ درست کرنا۔ ٹھیک کرنا۔ یکساں کر کے چکنانا جیسے جوتا پلاسنا ؛

**پلانا** (پلا۔ نا) (ف) (۱) نوش کرانا۔ پانی دینا (۲) داخل کرنا۔ پہنچانا۔ اتارنا۔ اثر کرنا۔ کھپانا۔ سرایت کرنا۔ دوڑانا۔ جذب کرانا۔ جیسے لاٹھی کو تیل پلانا (۳) مارنا۔ لگانا۔ ہدف بنانا۔ نشانہ کرنا جیسے بندوق کی گولی پلانا (۴) بھرنا۔ ڈالنا (۵) تیل نکلوانا۔ روغن نکلوانا۔ عرق نکلوانا ؛

**پُلاؤ** (پُلا۔ اُو) (ف) مذکر (۱) ایک قسم کا لذیذ کھانا جو گوشت کی یخنی میں چاول پکا کر تیار کیا جاتا ہے۔ اس کی بہت سی قسمیں ہیں۔ ہرے چنے اور چاول سے بھی بوٹ پلاؤ بنایا جاتا ہے ؛

**پلائی** (پلا۔ ای) (ف) مؤنث (۱) انّا۔ دایہ۔ انگہ۔ آیا۔ رضاعی ماں (۲) دودھ پلانے والی نوکرانی ؛

**پل پڑنا** (پل۔ پڑ۔ نا) (ف) (۱) دفعتہً حملہ کرنا۔ چڑھ جانا۔ ٹوٹ پڑنا۔ ہلّہ بول دینا (۲) مارنے لگنا۔ پیٹنے لگنا۔ مار کٹائی کرنے لگنا (۳) ریل دینا۔ دھکیلنا۔ ریلا دینا (۴) متوجہ ہونا۔ کام میں معروف ہونا۔ لگ جانا۔ سر

ہو جانا - جیسے سفر پر پل پڑنا ؛

**پلپلا** (پل۔ پلا) (ص) نرم - ملائم - لجلجا - گھلا ہوا ؛

**پِلپِلا** (پِل - پِلا) (ص) بُودا - کھوکھلا - مجوّف - اندر سے خالی ؛

**پلپلانا** (ف) پلپلا کرنا - نرم کرنا - ملائم کرنا - نچوڑنا - ملنا - لجلجانا - گھلانا ؛

**پُلپُلانا** (ف) پپولنا - پوپلوں کی طرح کھانا یا چوسنا یا نچوڑنا، دانت لگائے بغیر رس چُوسنا ؛

**پلپلاہٹ** (ا) مؤنث - نرمی - ملائمی - لجلجاپن - ملایمت ؛

**پلپلی ٹھیکری** (ا) مؤنث - فرج - اندام نہانی - شرمگاہ زناں ؛

**پلتھی** (پل - تھی) (ا) مؤنث - چوتڑوں کے بل ٹانگیں اوپر نیچے کر کے بیٹھنے کا طریقہ ؛

**پلٹ** (پلٹ) (ا) پلٹنا کا امر ؛

**پلٹا** (پل - ٹا) (ا) مذکر (۱) عوض - بدلہ - صلہ - انتقام - (۲) کھرچنی - روٹی وغیرہ پلٹنے کا آلہ (۳) لوٹنا - پھرا - واپس آیا - باز آیا (۴) گردش - دَورہ - انقلاب - جھکولا (۵) گیا - روانہ ہوا - رُخصت ہوا - جیسے کل گھر کو پلٹا ہے ؛

**پلٹی** (ا) مؤنث - پلٹا کی تانیث ؛

**پلٹیاں** (ا) پلٹی کی جمع ؛

**پلٹیاں کھانا** (ف) (۱) چکر کھانا (۲) قلابازیاں کھانا ؛

**پُلٹس** (پُل - ٹس) (ہند) (انگریزی - پولٹس POULTICE) لیپ - ضماد - لپڑی - لئی ؛

**پلٹن** (پل - ٹن) (ہند) (انگ - پلیٹون PLATOON) مؤنث - پیادہ فوج کا دستہ ؛

**پلٹنا** (ف) (۱) پلٹا کھانا - پلٹی لینا - الٹنا - لوٹنا - پھرنا - واپس ہونا (۲) باز آنا - بے وفائی کرنا - منکر ہونا - زبان بدلنا (۳) دیکھو "الٹنا" ؛

**پلچنا** (پل - چنا) (ف) پل پڑنا - گتھ جانا - لپٹ پڑنا - سر ہو جانا - جھٹ پڑنا - چڑھ جانا - مارنے کو تیار ہونا - ٹھاک پڑنا ؛

**پلڑا** (پل - ڑا) (ا) مذکر (۱) پاٹ - پلّہ - کفّہ - ترازو کا پلڑا (۲) پاٹ - کنارہ - گوٹ - بیل - پلّا - جیسے ٹوپی کا پلڑا ؛

**پلستر** (پلس - تر) (ہند) (انگ - پلاسٹر PLASTER) مذکر (۱) کہگل - گچکاری - چُونے کا لیپ - مکان کا پلستر (۲) لیپ ضماد - مرہم ؛

**پلستر بگاڑنا** (ف) (۱) لیپ میں خرابی کرنا - ضماد میں نقص ڈالنا - مرہم میں عیب پیدا کر دینا (۲) چہرا خراب کر دینا - کھال ادھیڑنا - تسمہ اڑانا - بہت مارنا (۳) گچکاری کو اکھاڑ ڈالنا - کہگل اکھاڑنا ؛

**پَلک** (پلک) (ا) مؤنث (۱) پلپنی - مژہ - پل - مژگان - آنکھ کے بال (۲) آن - لحظہ - دقیقہ - ثانیہ - لمحہ - دم - آنکھ کی جھپک ؛

**پلک پٹیا** (ا) (۱) غبیرہ چشم - چُندھا - مریض - شبل - (۲) بار بار آنکھ جھپکانے والا - جلد جلد پلک مارنے والا ؛

**پلک جھپکنا** (ف) پلک مارنا - آنکھ جھپکنا - آنکھ لگنا - نیند آنا - سونا - آنکھ بند ہونا ؛

**پلک دریا** (ص) سیر چشم - فیاض - داتا - کریم - سخی - دریا دل ؛

**پلک مارنا** (ف) آنکھ جھپکنا - آنکھ مارنا - آنکھ سے اشارہ کرنا ؛

**پلک نواز** (ص) (۱) ایک دم میں خوشحال کر دینے والا - دم کے دم میں مال دار بنانے والا (۲) تھوڑی سی کارگزاری پر بہت کچھ دینے والا ؛

**پلک نہ پسیجنا** (ف) (۱) رحم نہ آنا - دیا نہ آنا (۲) آنسو نہ آنا - اشک نہ بہنا - نام کو بھی نہ رونا ؛

**پلکا** (پل - کا) (ا) مذکر - ابلق کبوتر - دو رنگا کبوتر ؛

**پلکوں سے زمین جھاڑنا** (ف) (۱) نہایت آؤ بھگت کرنا - بہت عزّت و تعظیم کرنا - بے حد خاطر داری کرنا (۲) عقیدت کا اظہار کرنا - عقیدت مند ہونا - کمال تابع ہونا (۳) بے انتہا محبّت رکھنا ؛

**پلکوں سے نمک چُننا** (ف) (۱) پلکوں سے نمک اُٹھانا (۲) ازحد مشکل کام کرنا ؛

**پلکیں** (ا) پلک کی جمع ؛

**پلکیں کترنا** (ف) خوبصورت بچّوں کو نظر بد سے بچانے کے لئے ان کی پلکیں کتر کر چھوٹی کرنا ؛

**پلنا** (پل - نا) (ف) (۱) کچلا جانا - دبایا جانا - مسلا جانا (۲) کچل کر عرق نکلنا - دبا کر رس نکلنا (۳) ریلا لگانا - پل پڑنا - دھکیل دینا (۴) یلائی ہونا (۵) حملہ کرنا ؛

**پلندا** (پلن - دا) (ا) مذکر (۱) پیکٹ - بنڈل - گٹھڑی -

گدّی - پمفلٹ ؛

پلنگ (پَلَنگ) (ہ) مذکّر - چارپائی - مسہری - ماچا - کھاٹ ؛

پلنگ (پَلَنگ) (ف) چیتا - شیر کی مانند ایک درندہ - جس کے بدن پر سیاہ دھبّے ہوتے ہیں ؛

پلنگ پوش (ف) مذکّر - چادر - بالاپوش - پلنگ اور بستر کے ڈھکنے کا کپڑا ؛

پلنگ توڑ (ف) مذکّر (۱) بیکار شخص - فالتو آدمی - نکھٹّو - جو کوئی کام نہ کرے - کاہل - سُست - ڈھیلا (۲) امساک کی ایک دوا ؛

پلنگ تین چور (ہ) مذکّر - وہ سات ستارے جو ایک پلنگ اور تین چوروں یا ایک جنازہ اور تین جنازہ اٹھانے والوں کی صورت میں آسمان پر نظر آتے ہیں - بنات النعش ؛

پلنگڑی (ہ) مؤنّث - پلنگ کی تصغیر - چھوٹی چارپائی ؛

پلنگ کو لات مار کر کھڑا ہونا (ہ) (ع) (۱) جن جنا کر فارغ ہونا - زچگی سے صحیح سلامت نمٹنا (۲) سخت بیماری سے صحت پانا - دکھ سے رہائی پا کر کام میں لگنا ؛

پلنگ کے باندھ توڑنا (ہ) خالی بیٹھے رہنا - کچھ کام نہ کرنا ؛

پلّو (پَلّو - لُو) (ہ) مذکّر - (۱) دامن - آنچل - پلّا - چھور - کنارہ - حاشیہ - پاٹ - پلڑا (۲) کارچوبی کام - چوڑی گوٹ ؛

پلوانا (ہ) (۱) نوش کرانا (۲) تیل نکلوانا (۳) رس نکلوانا - عرق نکلوانا (۴) بلونا - متھوانا ؛

پلوٹھا - پلونٹھا (پَلو - ٹھا + پَلوں - ٹھا) (ہ) مذکّر - پلونٹھا - وہ بچّہ جو پہلے پہل پیدا ہو - پہلا بچّہ - پلوٹھی کا بچہ ؛

پلوٹھی - پلونٹھی (پَلو - ٹھی + پَلوں ٹھی) (ہ) پلوٹھا - پلوٹھا کی تانیث ؛

پَلوَل (ہ) مذکّر (۱) ایک قسم کا کھیرا - ایک قسم کی ککڑی (۲) پنجاب کا ایک مشہور قصبہ ؛

پلول (پلوَل) (ہ) دیکھو "پرول" ؛

پلول ملانا (۱) موافق کر لینا - گانٹھنا - ساز باز کرنا - ہمراز بنانا ؛

پلہ (پَلّہ - لَہ) (ہ، ف) مذکّر - (۱) پلڑا - پاٹ - پلو - (۲) سیڑھی - زینہ (۳) رتبہ - درجہ ؛

پلھنڈا - پلھنڈی (پلھن - ڈا + پلھن - ڈی) (ہ) (۱) مذکّر - (۲) مؤنّث - گھڑونچی - پنگھٹ - نیپائی - پانی کا گھڑا رکھنے کا آلہ ؛

پلیھی - پلئی (پلیھی + پلئی) (ہ) مؤنّث - تلی - طحال ایک عضو ؛

پلی (پَلی) (ہ) مؤنّث - تیل یا گھی نکالنے کا آلہ - ٹیڑھا چمچہ ؛

پلی پلی جوڑنا (ہ) بوند بوند اکٹھا کرنا - تھوڑا تھوڑا جمع کرنا - کوڑی کوڑی جوڑنا ؛

پُلی (پُلی) (ہ) مؤنّث - پُل کی تصغیر - چھوٹا پل ؛

پلّے باندھنا (ہ) (۱) حوالے کرنا - سپرد کرنا - دے دینا - ذمے کرنا - متعلّق کرنا - قبضے میں دینا (۲) نکاح میں دینا - عقد کرنا (۳) شادی کرنا - عقد میں لانا - (۴) گانٹھ میں باندھنا - گرہ میں لگانا (۵) یاد رکھنا (۶) دامن اور دوپٹّے میں گرہ دینا - کنارے باندھنا (۷) الزام لگانا - سر تھوپنا - سر چپکنا ؛

پلّے پڑنا (ہ) (۱) ذمّے ہونا - سر تھپنا - متعلّق ہونا - واسطہ پڑنا (۲) قبضے میں آنا - قابو آنا (۳) ملکیت ہونا - وراثت میں آنا (۴) نکاح میں آنا - عقد میں آنا - (۵) حصّے میں آنا - بانٹے میں ملنا (۶) ہاتھ لگنا ؛

پلیت (پَلِیت) (ہ) (۱) گندہ - پلید - ناپاک (۲) کنجوس - بخیل ؛

پلیتہ (پَلی - تہ) (ف) مذکّر - (۱) فتیلہ - بتّی - فلیتہ (۲) تعویذ - جنتر منتر (۳) توڑا - بٹے ہوئے بارود میں بھرا ڈورا جس میں آگ لگا کر آتشبازی یا بندوق چھوڑی جاتی ہے ؛

پلیتہ چاٹ جانا (ہ) گھی یا تیل وغیرہ کا دیگچی یا کڑاہی میں آگ کی تیزی سے جل اٹھنا - توپ کا بتّی دینے پر نہ چلنا ؛

پلیتہ دینا (ہ) بتّی دکھانا - توڑا لگانا - آگ لگانا ؛

پلیتھن (پَلے - تھَن) (ہ) مذکّر (۱) خشکا - خشک آٹا جس کی مدد سے روٹی بڑھائی اور چوڑی کی جاتی ہے (۲) وہ پھوک جو آٹے سے مادا یعنی مغز نکالنے کے بعد باقی رہا ہو ؛

پلیتھن نکالنا (ہ) بہت مارنا - مار کر ادھ مُوا کر دینا - کچومر نکال دینا ؛

پلیٹ (پِلیٹ) (انگ - PLATE) مؤنّث - رکابی - تھالی ؛

پلیٹ فارم (پِلیٹ - فارم) (انگ - PLAT FORM) مذکّر - سطح یا چبوترہ - وہ چبوترہ جس کے متصل ریل کھڑی ہوتی ہے یا جس پر کھڑے ہو کر تقریر کرتے ہیں ؛

پلیٹ فارم ٹکٹ (انگ - PLATFORM TICKET) مذکر - وہ ٹکٹ جو ریل والے پلیٹ فارم کے داخلے کے لئے قیمتاً دیتے ہیں ؛

پلیٹ لیئر (انگ - PLATE LAYER) مذکر - ریل کی سڑک بنانے کا افسر - ریل کی سڑک کا نگران افسر ؛

پلیٹنیم (پلے - ٹی - نم) (انگ - PLATINUM) مذکر - ایک مشہور نہایت قیمتی دھات ؛

پلید (پَلِیْد) (ف) مذکر (۱) پلیت - گندہ - ناپاک - نجس - غلیظ (۲) بھوت پریت ؛

پلّے دار (۱) مذکر - حمّال - قلی - مزدور - بوجھ اُٹھانے والا ؛

پلیڈر (پلی - ڈر) (انگ - PLEADAR) مذکر - وکیل - وکالت کرنے والا - مقرر - بحث کرنے والا - جانب دار ؛

پلیس (انگ - PLACE) مؤنث جگہ ؛

پلّے سے باندھنا (ع) (۱) بیاہ دینا - کسی سے عقد کر دینا (۲) دامن سے باندھنا ؛

پلیگ (پلیگ) (انگ - PLAGUE) مؤنث - طاعون - ایک مہلک متعدی وبا جس سے گلٹیاں نکل کر آدمی مرجاتا ہے ؛

پلین (پلین) (انگ - PLAN) (۱) تجویز - تدبیر - ڈھنگ - مسودہ (۲) زمین یا عمارت کا نقشہ - خاکہ

پلین (پلین) (انگ - PLANE) (۱) سادہ (۲) ہموار ؛

پلّے ہونا (۱) گانٹھ میں ہونا - گرہ میں ہونا - پاس ہونا ؛

## پ - م

پمپ (پَمپ) (انگ - PUMP) مذکر - پچکاری - پانی اُٹھانے کی کل ؛

پمفلٹ (پم - فلٹ) (انگ - PAMPHLET) مذکر - رسالہ - چھوٹی کتاب ؛

پمن گیہوں (پم - مَن - گے - ہوں) (۱) مذکر - ایک قسم کا بڑا لونج دار اور مضبوط گھٹیا گندم ؛

## پ - ن

پن (پِن) (انگ - PIN) مؤنث - گھنڈی والی سوئی ؛

پن (پِین) (انگ - PEN) انگریزی قلم ؛

پُن (پُن) (س) مذکر (۱) خیرات - زکوٰۃ - صدقہ - دان - عطا (۲) کارِ خیر - نیک کام - بھلائی ؛

پَن - پنا (پَن - پَنا) (ہ) مذکر - یہ مصدری علامت ہے - جیسے بالپن - اکوپنا وغیرہ - بعض اوقات سن و سال اور درجے کے موقع پر بولتے ہیں - جیسے بچپن - لڑکپن - کہیں نسبت کے موقع پر بھی مستعمل ہوتا ہے - جیسے شہدپن - لچپن ؛

پن (پَن) (ہ) مذکر - پانی - پان اور پانچ کا مخفف ہے جو مرکبات میں آتا ہے - جیسے پن گھٹ - پنواڑی - پنسورہ - پنسیری وغیرہ ؛

پنّا (پَن - نا) (ہ) مذکر (۱) زمرد - جواہر سبز رنگ کا - (۲) آم یا املی کی ترشی میں میٹھا ملا کر گاڑھا بنایا ہوا شربت (۳) ورق - پتّا - صفحہ (۴) اُدگی - جوتی کے اوپر والا چمڑہ (۵) ورق کا سونا (۶) اکثر ہندو عورتوں مردوں کے نام ؛

پُنّا (ع) دیکھو "پُنیا" ؛

پِنّا (ہ) دیکھو "پِنْنا" ؛

پَنا (پَنا) (ہ) مذکر - عرض - چوڑائی - پاٹ ؛

پنالا (پَنا - لا) (ہ) مذکر (عوام) (۱) پرنالہ (۲) نالی - (۳) بدرو (۴) ٹونٹی - فوارہ (۵) وہ شکن جو موٹاپے کے باعث جانوروں کی پیٹھ پر پڑ جائے ؛

پناہ (پَناہ) (ف) مؤنث (۱) امن - عافیت - خیر - حفاظت - نگرانی - آڑ - (۲) حمایت - سہارا - پشتی - امداد (۳) ظل - سایہ - چھاؤں ؛

پناہ بخدا (ف) خدا کی پناہ - اللہ کی امان ؛

پناہ دینا (۱) دشمنوں سے بچانا - سہارا دینا - امن دینا ؛

پناہ گاہ (ف) مؤنث - امن کا مقام - عافیت کی جگہ - مامن - ملجا ؛

پناہ گیر (ف) مذکر - امن لینے والا - سہارا لینے والا - حفاظت میں آنے والا - پناہ میں آنے والا ؛

پناہ مانگنا (۱) (۱) حفاظت چاہنا - امن و عافیت طلب کرنا (۲) دور رہنا (۳) دہائی دینا - فریاد

کرنا - داد چاہنا ∴

**پن بٹا** (ہ) مذکر - پان رکھنے کا ڈبہ - خاصدان - پان دان ∴

**پنبہ** (پمْ - بَہ) (ف) مذکر - قطن - کپاس - رُوئی ∴

**پنبہ بگوش** (ف) (۱) غافل - بے خبر (۲) توجہ نہ کرنے والا - دھیان نہ کرنے والا (۳) بات نہ سننے والا (۴) بہرا - اصم - گنگ ∴

**پن بھتّا** (ہ) مذکر - پانی میں پکے ہوئے چاول - پتلے پکے ہوئے چاول ∴

**پنبہ دانہ** (ف) مذکر - بنولا ∴

**پنبہ دوز** (ف) مذکر - گانٹھنے والا - پیوند لگانے والا ∴

**پنبہ دہن** (ف) (۱) منہ میں روئی ٹھونسے ہوئے (۲) خاموش - چپ - کم گو - کم سخن - نہ بولنے والا ∴

**پنبئی** (پمْ - بَ - اِئی) (ف) مؤنث - وہ کپڑا جس میں روئی بھری ہو - روئی دار ∴

**پنبئی راوٹی** (ہ) روئی کا بنا ہوا ڈیرہ - روئی کا خیمہ - روئی کا مکان - روئی کا بنگلہ - (۲) سرد خانہ ∴

**پنپنا** (پَنْپ - نا) (ہ) (۱) سنبھلنا - ہوشیار ہونا (۲) سرسبز ہونا - تروتازہ ہونا (۳) ترقی کرنا - بڑھنا (۴) افلاس دور ہونا - کمزوری دور ہونا (۵) پر پرزے نکالنا (۶) پھدکنا ∴

**پنتھ** (پَنْتھ) (ہ) مذکر (۱) فرقہ - قوم - ملت - مذہب - دین - مت - دھرم - گروہ (۲) راہ - راستہ - سڑک - باٹ ∴

**پنتھی** (ہ) مذکر - (۱) پنتھ والا - دھرمی - مذہبی - دیندار - (۲) ہم مذہب - ایک جماعت کا - ہم فرقہ ∴

**پنتھی پورنا** (ہ) آلتی پالتی لگا کر بیٹھنا - چار زانو بیٹھنا ∴

**پنج** (پَنْج) (ف) (۱) پانچ - خمس - ۵ (۲) پانچ سال کا گھوڑے کی عمر کے متعلق بولا جاتا ہے ∴

**پنجاب** (پَنْ - جاب) (ف) مذکر - پانچ آب - پانچ دریا - وہ صوبہ جس میں پانچ دریا یعنی ستلج - بیاس - راوی - چناب - جہلم بہتے ہیں ∴

**پنجاہ** (پَنْ - جاہ) (ف) پچاس - ۵۰ ∴

**پنج آیت** (ف - ع) پانچ قرآنی سورتیں جو فاتحہ میں پڑھتے ہیں - پنجسورہ ∴

**پنج تن** (ف) مذکر - پنج تن پاک - یعنی رسول اکرمؐ - حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ - حضرت فاطمہؓ - حضرت امام حسنؑ - حضرت امام حسینؑ ∴

**پنج روزہ** (ف) (۱) چند دن - تھوڑا عرصہ - چند روزہ - (۲) پانچ دن کا - پانچ روز کا (۳) ہفتہ بھر کی زندگی - جس میں ایک روز دنیا میں آنے کا - ایک دن دنیا سے جانے کا کم کر کے پانچ روز باقی رہتے ہیں - اور چونکہ سات دن سے زیادہ آٹھواں کوئی روز ہوتا ہی نہیں - اس لئے زندگی کے پانچ ہی روز باقی رہتے ہیں - لہذا پنج روز کے ساتھ اس کا التزام کیا گیا ∴

**پنج شاخہ** (ف) مذکر (۱) پنجی - لوہے وغیرہ کا بنا ہوا پنجہ - پانچ بتیوں والا فانوس ∴

**پنج شنبہ** (ف) مذکر - جمعرات - برہسپت وار - مشتری کا دن ∴

**پنج عیب** (ف) مذکر - ان پانچ عیبوں والا گھوڑا - (۱) خنزری (۲) کمری (۳) کہنہ لنگ (۳) منہ زور - شب کور ∴

**پنج عیب شرعی** (ف) مذکر - چوری - حرامکاری - شراب خوری - جوا - جھوٹ بولنا - جس شخص میں پانچوں مذکورہ عیب ہوں - بدمعاش - شہدہ - لچا - لفنگا ∴

**پنج گوشہ** (ف) پانچ کونے والا - پانچ کنارے والا ∴

**پنج نوبت** (ف) (۱) پنج وقتہ - نماز کے پانچ وقت - (۲) پانچ باجے یعنی ڈھول - دمامہ - طاسہ - نفیری - دھونسہ - بادشاہوں کے یہاں روزانہ باجہ بجنے کا وقت جو پانچ باجوں یا پانچ وقت بجنے کے لحاظ سے پنج نوبت سے موسوم ہے ∴

**پنجر** (پِنْ - جَر) (ہ) مذکر - (۱) ڈھانچا - ڈھچر - قالب - (۲) پسلی ∴

**پنجرہ** (پِنْ - جْ - رَہ) (ہ) مذکر - قفس - پرندوں کے رکھنے کا تیلیوں سے بنا ہوا گھر ∴

**پنجری** (ہ) مؤنث (ہندی) (عوام) (۱) ڈھانچا - ڈھچر - ٹھاٹھ - قالب (۲) تابوت - جنازہ - ارتھی - گہوارہ ∴

**پنجیری** (ہ) مؤنث - پنجرہ کی تصغیر - چھوٹا پنجرہ ∴

**پنجڑی** (ہ) مؤنث (۱) پانچ کی تصغیر - چوسر کے داؤں میں پانچ کوڑیاں چت ہونے کو پنجڑی کہتے ہیں ∴

**پنجم** (پَنْ - جُم) (ف) پانچواں - ایک خمس - پنجمیں ∴

پَنجنا (پَنج۔نا) (ہ) ٹانکا لگنا۔ ملنا۔ جُڑنا پیوست ہونا:

پنجوانا (پَنج۔وا۔نا) (ہ) ٹنکوانا۔ ملانا۔ پیوست کرنا۔ جڑانا:

پنجوں کے بل چلنا (۱) اترا کر چلنا۔ غرور کرنا۔ زمین پر پاؤں نہ رکھنا:

پنجہ (پَن۔جہ) (ف) مذکر (۱) ہاتھ۔ چنگل۔ دست (۲) پنجی۔ پنج شاخہ (۳) لپ۔ مٹھی (۴) پاخانہ صاف کرنے کی ہڈی یا ٹھیکرا (۵) چاندی کے بنے ہوئے پنجے جو بانس میں لگے ہوتے ہیں۔ انہیں تعزیوں کے ساتھ رکھا جاتا ہے (۶) ہاتھ اور پاؤں کی انگلیاں کہ ہر ایک کی تعداد پانچ ہے اور پنجہ منسوب ہے پانچ سے۔ ہر پانچ شاخ رکھنے والی شئے:

پنجۂ آفتاب } (ف) مذکر۔ سورج کی کرنیں:
پنجۂ خورشید }

پنجۂ مریمؑ (ف۔ع) مذکر۔ ایک گھاس جس پر حضرت مریمؑ نے حضرت عیسیٰؑ کے جننے کے وقت پنجہ مارا تھا۔ اور اس کی شکل پنجے کی سی ہو گئی تھی:

پنجہ پھیرنا (۱) ہاتھ پھیرنا۔ ہاتھ موڑنا (۲) مغلوب کرنا۔ غالب آنا:

پنجہ کرنا (۱) ہاتھ سے ہاتھ ملا کر زور آزمانا۔ پنجہ ڈالنا۔ دو آدمیوں کا ہاتھ میں ہاتھ ڈال کر زور آزمائی کرنا:

پنجہ کش (ف) مذکر (۱) پنجہ کرنے والا۔ پنجہ ڈالنے والا۔ (۲) پنجے سے شکار کرنے والے جانور (۳) لوہے کی سلاخوں میں پنجہ ڈال کر مشق کرنے والا (۴) سیّد محمدؒ رضوی دہلوی جو پنجہ کرنے میں نہایت اعلیٰ درجہ کا کمال رکھتے تھے۔ اور لطف یہ کہ اس کمال پنجہ کشی کے ساتھ اعلیٰ درجہ کے خوشنویس بھی تھے اور یہ دونوں خوبیاں اجتماعِ ضدّین رکھتی ہوئی خدا نے آپ کی ذات میں موجود کی تھیں۔ جن میں سے ہر ایک کا مقابل علیحدہ علیحدہ بھی آج تک قدرت نے پیدا نہیں کیا۔ اس لئے آپ میر پنجہ کش کے لقب سے مشہور ہوئے:

پنجہ مارنا (۱) (۱) ہاتھ مارنا۔ چنگل مارنا۔ جھپٹّا مارنا (۲) چھین جھپٹ کرنا۔ لوٹ مار کرنا:

پنجی (پَن۔جی) (ف) مؤنث۔ پنج شاخہ۔ بتّیاں جلانے کا آلہ:

پنجے (پَن۔جے) (۱) مذکر۔ پنجہ کی جمع:

پنجے جمانا یا گاڑنا (۱) قابض ہو جانا۔ جم کر بیٹھ جانا:

پنجے جھاڑ کر پیچھے پڑ جانا (۱) سر ہو جانا۔ پیچھے لگ جانا۔ نہایت تنگ کرنا:

پنجے جھاڑ کر لپٹنا (۱) دیکھو "پنجے جھاڑ کر پیچھے پڑ جانا":

پنجیرا (پَن۔جی۔رَا) (ہ) مذکر (ہندو) برتن ملنجنے والا۔ قلعی گر۔ برتن کو پیوند لگانے والا۔ برتن میں جوڑ لگانے والا:

پنجیری (پَن۔جی۔رِی) (ہ) مؤنث (عو) (۱) پانچ چیزوں مثلاً سوجی۔ گھی۔ سونٹھ۔ گوند۔ میوہ سے مرکّب خشک بھربھرا حلوہ (۲) (ہندو) گوند کھلانے جو زچہ کو کھلائے جاتے ہیں:

پنچ (پَنچ) (ہ) مذکر (۱) پانچ کا مخفف (۲) پنچایت کرنے والے۔ جیوری۔ ثالث۔ باہم فیصلہ کرانے والے۔ برادری کا چودھری۔ قومی حاکم (۳) درمیانی آدمی۔ بچولیا۔ دلّال:

پنچ پاتر (س) مذکر (۱) پنچ یعنی پانچ اور پاتر یعنی برتن۔ پانچ برتن جو پوجا کرنے میں کام آتے ہیں (۲) پانچ قسم کے پھول پتے وغیرہ جو پوجا کے کام میں لائے جاتے ہیں۔ (۳) پانچ دھاتوں سے بنا ہوا برتن جو پوجا میں برتتے ہیں۔ (۴) سونا چاندی وغیرہ پانچ دھاتوں سے بنی ہوئی انگوٹھی:

پنچ سلطانی (۱) مذکر۔ بادشاہ کی طرف سے مقرر کیا ہوا ثالث:

پنچ فیصلہ (۱) مذکر۔ پنچوں کا کیا ہوا فیصلہ۔ پنچایت کا طے شدہ معاملہ۔ برادری کا حکم۔ قومی انجمن کا فیصلہ:

پنچ کہیں بلّی تو بلّی ہی سہی (ہ) مثل۔ جو سب کی رائے ہو۔ اسی سے اتفاق کرنا اچھا ہے:

پنچ لڑی (ہ) دیکھو "پچلڑی":

پنچ مل حد خدا مل پنچ (ہ) مثل۔ چار کی مرضی اور مشورے سے کام کرنا خدا کی مرضی کے موافق ہے:

پنچامرت (پَن۔چا۔مِرت) (س) مذکر۔ (ہندو) پانچ چیزوں یعنی دودھ۔ دہی۔ چینی۔ گھی اور شہد سے بنا ہوا شربت جس سے دیوتاؤں کا اشنان کرتے ہیں:

پنچایت (پَن۔چا۔یَت) (ہ) مؤنث (۱) پنچوں کی کمیٹی برادری کی جیوری۔ بھائی بندوں کی مجلس (۲) نزاع

باہمی رفع کرنے کا جلسہ۔ جھگڑا دُور کرنے کی سبھا (۳) صلاح مشورہ۔ ثالثی (۴) شور و غل۔ ہُلّڑ۔ ازدحام۔ جمگھٹ۔ ہجوم۔ مجمع۔ گروہ ؛

**پنچایت جوڑنا** (ف) (۱) پنچوں کو بلانا۔ پنچوں کو جمع کرنا۔ پنچایت کو اکٹھا کرنا (۲) فیصلہ کرانے کو برادری جمع کرنا (۳) دعوت کرنا۔ یا نفر دھلانا۔ برادری کو کھانا کھلانا (۴) اکٹھے ہونا۔ جمع ہونا (۵) ہُلّڑ مچانا۔ ہجوم کرنا ؛

**پنچایت خانگی** (ف) مؤنث۔ گھر کی پنچایت جس میں لوگ ثالث کے طور پر اپنے جھگڑے فیصل کر دیتے ہیں ؛

**پنچایت سرکاری** (ف) مؤنث - سرکار کی مقرر کی ہوئی پنچائت ؛

**پنچایت نامہ** (ف) مذکّر۔ پنچوں کا کیا ہُوا فیصلہ۔ پنچایت کا لکھا ہوا تصفیہ۔ پنچوں کی تجویز ؛

**پنچایتی** (ف) (۱) دیکھو "پنچایت نامہ" (۲) پنچایت کا مقرر کیا ہُوا۔ (۳) ساری برادری کا۔ عام۔ سب کا (۴) وقف۔ شاملاتی۔ شرکت کا۔ ساجھے کا (۵) نطفہ لاتحقیق۔ حرامی۔ ولدالزنا۔ جس کے باپ کی تحقیق نہ ہو ؛

**پنچایتی سالا** (ہ) مذکّر۔ سب کا سالا۔ شرکت کا سالا۔ جگت سالا۔ ایک قسم کی گالی اور مزاح ہے ؛

**پنچکّی** (ہ) مؤنث۔ پانی کی چکّی - پانی سے چلنے والی چکّی ؛

**پنچم** (پَن۔ چَم) (س) مذکّر۔ پانچواں۔ سات سُروں میں سے ایک سُر ؛

**پنچمی** (س) مؤنث۔ چاند کی پانچویں تاریخ ؛

**پنچھرا** (پَن۔ چھَ۔ رَا) (ہ) مذکّر۔ (۱) پانی چرانے والا۔ (۲) ایک کھلونا جس میں پانی بھرا ہوتا ہے۔ اور پیندے کے چھیدوں میں سے ٹپکتا ہے۔ لیکن جب اس کا منہ بند کر لیتے ہیں۔ تو پیندے سے پانی ٹپکنا بند ہو جاتا ہے۔ پھر کھولنے پر ٹپکنے لگتا ہے (۳) بہت زیادہ پیشاب کرنے والا۔ نہایت موتنے والا۔ متوڑا ؛

**پنچوں کا پیالہ** (ف) مذکّر (عوام) حقّہ۔ قلیان ؛

**پنچوں کا کہا سر آنکھوں پر۔ مگر پرنالہ یہیں رہے گا** (ہ) مثل۔ اس شخص کی نسبت بولتے ہیں۔ جسے لوگ کتنا ہی سمجھائیں۔ لیکن وہ اپنی ضد نہ چھوڑے ؛

**پنچوں مل کیجے کاج ہارے جیتے آئے نہ لاج** (ہ) مثل۔ یعنی پنچوں کی صلاح سے کوئی کام کرنا ہارنے اور جیتنے میں شرمندہ نہیں کراتا ؛

**پنچھالا** (پَن۔ چھا۔ لَا) (ہ) مذکّر۔ دیکھو "پچھلگو" ؛

**پنچھی** (ہ) مذکّر۔ (۱) پرندہ پکھیرو (۲) آدمی۔ انسان ؛

**پنچی** (پَن۔ چی) (ہ) پتلی گیڑی ؛

**پند** (پَند) (ف) مؤنث۔ نصیحت۔ ہدایت۔ اپدیش۔ بھلی بات ؛

**پندار** (پِن۔ دَار) (ف) مذکّر (۱) خیال۔ غور و فکر۔ (۲) تصوّر (۳) رائے (۴) تکبّر ؛

**پندرہ** (پَن۔ دَرَہ) (ہ) دس اور پانچ۔ پانزدہ۔ ۱۵ ؛

**پنڈ** (پِنڈ) (ہ) مذکّر۔ (۱) آٹے یا گوشت کی لگدی جو مردے کی ارتھی میں شمشان تک جاتے جاتے کئی بار رکھی جاتی ہے (۲) پنڈا۔ بدن۔ جسم۔ کالبد۔ تن (۳) معمورہ۔ آبادی۔ بستی۔ دِہ۔ گاؤں ؛

**پنڈ پڑنا** (ف) (۱) سر ہونا۔ نسے لگنا۔ حوالے ہونا۔ پیچھے لگنا (۲) سپردگی میں آنا۔ حوالگی میں آنا۔ تعلّق ہونا۔ واسطہ پڑنا (۳) حصّے میں آنا ؛

**پنڈ چھٹنا** (ف) (۱) ذمّے داری سے بری ہونا پیچھا چھٹنا۔ رہائی ہونا۔ آزادی ملنا۔ براءت ہونا (۲) بے تعلّق ہونا۔ واسطہ چھٹنا (۳) الگ ہونا۔ جدا ہونا۔ علاحدہ ہونا ؛

**پنڈ چھڑانا** (ہ) (۱) پیچھا چھڑانا۔ بچنا (۲) بچانا۔ نجات دلانا ؛

**پنڈ روگ** (ہ) مذکّر (۱) جسمانی بیماری۔ بدنی عارضہ۔ (۲) کوڑھ۔ برص (۳) دق۔ تپ کہنہ ؛

**پنڈا** (پِن۔ ڈَا) (ہ) مذکّر۔ (۱) گولا۔ مگدر (۲) بدن۔ جسم۔ تن۔ جسد (۳) عورت کا اندامِ نہانی ؛

**پنڈا پھیکا ہونا** (ف) بدن گرم ہونا۔ ہلکا بخار ہونا ؛

**پنڈا** (پَن۔ ڈَا) (ہ) مذکّر (۱) پنڈت۔ برہمن۔ پروہت۔ باہمن۔ مذہبی رسوم ادا کرنے والا (۲) مجاور۔ پجاری۔ (۳) برہمنوں کی ایک قوم ؛

**پنڈارا** (پِن۔ ڈَا۔ رَا) (ہ) مذکّر (۱) مرہٹہ قوم (۲) غارتگر۔ لٹیرا۔ ڈاکو (۳) بنیوں کا ایک فرقہ ؛

**پنڈال** (پَن۔ ڈَال) (ہ) مذکّر۔ خیمہ۔ شامیانہ۔ مکان جو جلسوں اور سبھاؤں کے لئے بانس بلّی اور پارچہ وغیرہ سے تیار کیا جاتا ہے ؛

**پنڈالو** (پِن۔ ڈَا۔ لُو) (ہ) کچالو کی قسم سے ایک ترکاری ؛

**پن ڈبّا** (ف) مذکّر (۱) ایک آبی جانور۔ مرغابی (۲) غوطہ خور۔

ڈبکی لگانے والا - غوّاص ؛

**پنڈت** (پَن - ڈت) (س) مذکّر (۱) پڑھا ہوا - عالم - مولوی (۲) معلّم - ٹیچر - ماسٹر - پڑھانے والا - پاندھا - (۳) جوتشی - منجّم - (۴) کشمیری ہندوؤں کا ایک معزّز خطاب ؛

**پنڈت خانہ** (ف) مذکّر (۱) بندی خانہ - محبوس خانہ - جیل خانہ - قید خانہ (۲) قمار خانہ - جوا کھیلنے کا اڈا ؛

**پنڈت مانی** (ہ) مذکّر - اپنے آپ کو بہت لائق سمجھنے والا شخص ؛

**پنڈتانی** (ہ) مؤنّث (۱) پنڈت کی بیوی - برہمن عورت (۲) بچّوں کو پڑھانے والی عورت - استانی ؛

**پنڈتائی** (ہ) مؤنّث (۱) پنڈت کا کام کرنا - بیاہ شادی وغیرہ مراسم دینی کا انجام دلانا (۲) پڑھائی لکھائی کرنا - ماسٹری - معلّمی ؛

**پنڈک** (پِن - ڈک) (س) مذکّر - فاختہ - قمری ؛

**پنڈلی** (پِنڈ - لی) (ہ) مؤنّث - ساق - گوڈا گھٹنے اور زانو کے بیچ میں ٹانگ کا حصّہ ؛

**پنڈول** (پِن - ڈول) (ہ) مؤنّث - وہ سفید مٹّی جو دیوار پر سفیدی کے بجائے پھیرتے ہیں - پوتنی - پوتنا ؛

**پنڈی** (پِن - ڈی) (ہ) مؤنّث (۱) پنڈا کی تانیث - (۲) لگدی - گولی - بوندی - گولا (۳) قربان گاہ - مذبح - بلدان کی جگہ (۴) برتما - شیو لنگ - شیوجی کی مورتی کا گول پتھر جس پر ہر وقت پانی ڈالا جاتا ہے ؛

**پنس** (ف) مؤنّث - فینس - پینس - پالکی - محافہ - ڈولا - نالکی - ایک قسم کی سواری جس میں دلہن کو بٹھاتے ہیں ؛

**پنس** (پِنس) (انگ PENCE) مذکّر - ولایت کا ایک سکّہ جو ہندوستان کے ایک آنے کے برابر ہوتا ہے ؛

**پنسار ہٹا** (ہ) مذکّر - دیکھو "پیسر ہٹا" ؛

**پنساری** (پَن - سا - ری) (ہ) مذکّر - عطّار - دوا فروش - پنساری کی دکان کرنے والا ؛

**پنسال - پنسالہ** (ف) مؤنّث (۱) سبیل - پانی ناپنے کا پیمانہ - پانی کی پیمائش کا آلہ - (۲) اوسط (۳) ہموار - برابر - چورس - مسطح (۴) سبیل - پیاؤ ؛

**پنسل** (پِن - سِل) (انگ PENCIL) مؤنّث - سرمہ یا سیسہ وغیرہ کا قلم - پنسل ؛

**پنسوئی** (پَن - سُو - ئی) (ہ) مؤنّث - چھوٹی کشتی - ڈونگا ؛

**پنسیری** (پَن - سے - ری) (ہ) مؤنّث (۱) پانچ سیر کا بٹہ - (۲) وہ دیگچہ جس میں پانچ سیر کھانا پکے ؛

**پنشن** (پِن - شن) (انگ PENSION) مؤنّث - وظیفہ - امداد - سہارا ؛

**پنشنر** (انگ PENSIONER) وظیفہ پانے والا - وہ شخص جو نوکری کی میعاد ختم کرنے کے بعد سرکار سے خدمات کے معاوضے میں کچھ امداد لے ؛

**پن کال یا پنیا کال** (ہ) مذکّر - بارش کی کثرت سے فصل کا مارا جانا ؛

**پن کپڑا** (ہ) مذکّر - پانی کا بھیگا ہوا کپڑا ؛

**پن کٹی** (ہ) مؤنّث - چورا - کٹا ہوا پان - تمام مصالحے کے ساتھ کھرل کیا ہوا پان ؛

**پنکھ** (پَنکھ) (ہ) مذکّر (۱) بازو - پر - بال (۲) دامن - آنچل ؛

**پنکھ پسارنا** (ف) (۱) پر پھیلانا (۲) ہاتھ پھیلانا - ہاتھ لمبے کرنا (۳) لالچ کرنا ؛

**پنکھا** (پَن - کھا) (ہ) مذکّر - بیجنا - بادکش - بینا - باوزن ؛

**پنکھا جھلنا** (ف) بیجنا چلانا - پنکھا کرنا - بینا ہلانا - بادکش کھینچنا ؛

**پنکھڑی** (ہ) مؤنّث (۱) پتّی - ورق - برگِ گل (۲) بازو - پنکھ - پر ؛

**پنکھیا** (ہ) مؤنّث - پنکھا کی تصغیر - چھوٹا پنکھا ؛

**پنکھے لگ جانا** (ف) (۱) پنکھے لٹک جانا - پنکھے ٹنگ جانا (۲) پنکھے مارے جانا - پنکھے سے پٹ جانا (۳) دھڑکن ہونا - اختلاج قلب ہونا - دل ہلنا ؛

**پنکی** (پِن - کی) (ہ) مؤنّث (۱) افیون کھانے سے نشے کی حالت - پینک (۲) مذکّر - وہ شخص جو پینک کے نشے میں چور ہو ؛

**پنگا** (پِنگ - گا) (ہ) مذکّر - لنگڑا - ٹیڑھی ٹانگوں والا - کنجا ؛

**پنگت - پنگتی** (پَنگ - گت + پَنگ - گتی) (س) مؤنّث - (۱) صف - قطار (۲) گروہ - مجمع - جماعت - پارٹی ؛

**پنگل** (پِنگ - گل) (ہ) (۱) دیکھو "پنگا" (۲) مذکّر - سورج - (۳) آگ (۴) شیر (۵) بندر (۶) ایک قسم کا نیولا (۷) علم عروض (۸) ایک قدیم ہندو نحوی (۹) پاتال کا ایک ناگ بادشاہ جس نے علم عروض پر ایک کتاب لکھی ؛

**پنگورا** (پِنگ - گو - را) (ہ) مذکّر - ہنڈولا - جھولا - مہد -